# نگار

## فہرست مضامین ماہ جنوری ۱۹۳۰ء

بسم اللہ ... ھ۱۳۵۵ وحج

# نگار

اڈیٹر:- نیاز فتحپوری

| شمار - ۱ | جنوری سنہ ۱۹۳۰ء | جلد - ۱۷ |
| --- | --- | --- |

# ظفر کی شاعری

کوئی غزل پر اپنی جو نازاں آگے تیری غزل کے ہو
سنا دے اس کو ظفر اک اس میں کا اک اُسمین کا

---

سرسری تنقید ہے جو ظفر [illegible] اپنی شاعری کے متعلق کی ہے اس میں کلام نہیں کہ ظفر کے جستہ جستہ
م از کم سننے سنانے کے قابل ضرور ہیں اور اگر "کوئی شعر اس میں کا" اور "کوئی
، تو یقیناً اہل ذوق کی میز کا زینت بن سکتا ہے۔ لیکن سوال یہ ہے کہ ظفر کے چار ضخیم
ست لو کون انجام دے؟ میرا ارادہ تھا کہ ظفر کے کلام کا انتخاب میں خود کر دن اور اس ما
یکن اول تو دیگر ضروری مشا[illegible] رصت نہیں دی اور دوسرے یہ بھی خیال ہوا کہ ممکن
ن (مومن کی اور بات تھی) [illegible] لا یترک کلہ" کی حیثیت سے رواروی اور ماہ دسمبر
مجھ سے ممکن ہوا اسے پیش کر[illegible]

۔ اس لئے سب سے [illegible] سی شاعر کے کلام پر گفتگو کرنے سے قبل یہ دیکھتا ہوں کہ

...سے بہت...

اب مین ذرا تفصیل کے ساتھ ان خصوصیات پر روشنی ڈالتا ہون لیکن اس کو مین تکمیل نہین کہہ سکتا کیونکہ مجھے ظفر کے تمام دیوانون بالاستیعاب مطالعہ کا موقعہ نہین ملا

سب سے اخیر مین مینے واردات محبت کے بیان کا ذکر کیا ہے اور اس مین کلام نہین کہ ظفر کی کوئی غزل ایسی نہین ہے جسمین قسم کے ایک دو شعر نہ نظر آتے ہون، یہانتک کہ نہایت ہی مشکل زمینون اور سنگلاخ ردیف و قوافی کے ساتھ بھی وہ اس مین کامیاب ہاتے ہین

ظفر کی کوئی غزل پوری ایک رنگ کی نہین ہوتی بلکہ اسمین مختلف قسم کے اشعار پائے جاتے ہین۔ مثلاً ایک غزل کے دو شعر یہ ہین

کسی نے اسکو سمجھایا تو ہوتا — کوئی یان تک اسے لایا تو ہوتا
جو کچھ ہوتا سو ہوتا تونے تقدیر — وہانتک مجھ کو پہونچایا تو ہوتا

از بیان کی سادگی، اور جذبات کے لحاظ سے صحیح معنی مین غزل کے شعر کہلائے جاسکتے ہین لیکن ساتھ ہی ساتھ یہ بھی فرماتے ہین کہ:۔

نہ بھیجا تونے لکھ کر ایک پرچہ — ہمارے دل کو پرچایا تو ہوتا
نہ بولا ہم نے کھڑکا یا بہت دیر — ذرا دربان کو کھڑکایا تو ہوتا

...سے زیادہ کھلی ہوئی مثال لایعنی رعایت لفظی کی اور کیا ہوسکتی ہے

دوسری غزل کے یہ دو شعر کسقدر پاکیزہ ہین:۔

مین اس کو دیکھ کے یہ محو ہون کہ حیران ہون — جو کچھ وہ پوچھیگا مجھ سے جواب کیا دونگا
نہ پوچھ مجھ سے ظفر میری تو حقیقت حال — اگر کہونگا ابھی تجھ کو مین رُلا دونگا

لیکن اس غزل مین اس رنگ کے شعر بھی موجود ہین:۔

اگر تو آویگا تو جائے فرش پا انداز — مین اپنی آنکھین ترے زیر پا بچھا دونگا
کہے ہے مجھ سے وہ قاتل کہ میرے کوچہ مین — رکھا جو تونے قدم سر ترا اڑا دونگا

ایک مشکل زمین مین کتنا اچھا شعر نکالا ہے:۔

نہ پہونچا تو نہ پہونچا طالب دیدار تک پنے — ترے تکتے ہی تکتے راہ وقت واپسین پہونچا

لیکن اس غزل کے یہ شعر ملاحظہ ہون:۔

زمین لرزی تڑپنے سے ترے بسمل کے یہ قاتل — کہ آخر اس کا اک صدمہ سر گاو زمین پہونچا
مجھے ڈر ہے نہ پہونچے پہونچیون کے بوجھ سے صدمہ — کہ نازک ہے نہایت ہی ترا اے نازنین پہونچا

---

یہ ہم پہلے ظاہر کر چکے ہین کہ مشکل زمینون کے پیدا کرنے مین ظفر کو خاص ملکہ حاصل تھا اور اس باب مین انھین اسقدر شغف تھا کہ اگر چارون دیوانون سے اس قسم کی غزلون کو علیحدہ کر دیا جائے تو شاید ہی پورا ایک دیوان معمولی اور آسان ردیف و قافیہ کا باقی رہجائے۔ لیکن کمال یہ ہے کہ "اس کوہ کنی" کے بعد صرف "کاہ بر آری" نہین ہوتی بلکہ اسقدر خوبی کے ساتھ وہ ردیف قافیہ کو نباہتے ہین کہ حیرت ہوجاتی ہے۔ ہر چند صنعت و آورد کا بیشتر حصہ ظفر کے کلام مین اسی میلان طبع سے پیدا ہوا کیونکہ جب نہایت ہی انمل، بے جوڑ ردیف و قوافی ہونگے تو مضامین مین شگفتگی و بیساختگی کا پیدا ہونا معلوم مثلاً انھون نے ایک غزل مین ردیف گلابی ہو گیا قرار دی ہے اور قافیہ اکثر، بستر وغیرہ، فرض کیجئے کہ ایک شخص محشر گلابی ہو گیا لکھنا چاہتا تو وہ کیا کریگا۔ ظفر کا شعر ملاحظہ فرمایئے کہ یہی ایک صورت محشر کے گلابی ہونے کی ہوسکتی تھی۔ فرماتے ہین:۔

تیرے دامن سے جو ٹپکا خون شہید ناز کا    خوب گہرا دامن محشر گلابی ہو گیا

کہین کہین قافیہ جو آسان مل گیا ہے تو اس زمین مین بھی انھون نے ایک رنگ پیدا کر دیا۔ یہ دو شعر اسی زمین کے ملاحظہ کیجئے:۔

ہو چکی گرمی گلابی بادۂ گلگون سے بھر    ابتو جا ڑا اے پری پیکر گلابی ہو گیا
منہ پہ تانا وقت خواب سنے دوپٹہ تو سفید    عکس روئے لالہ گون سے پر گلابی ہو گیا

ذیل مین بعض اشعار ان کے مشکل زمینون سے درج کرتے ہین جن سے یہ دونون پہلو نمایان ہونگے:۔

خدا نے جبکہ تمہاں بتان بنا یا تھا    مژہ کو تیر بھوؤن کو کمان بنا یا تھا
رہا نہ آسکے وہ ایوان چشم مین میری    مژہ سے مین نے عبث سائبان بنا یا تھا
ص    ہنسے ہے دیکھ کے محفل مین وہ بت بیدرد    الٰہی کیون مجھے گریہ کنان بنا یا تھا

---

دندان کی تاب دیکھ کے انجم ہوئے خجل    وہ مہ جبین جو شب کو لب بام ہنس پڑا
ص    کیا بات یاد آگئی اس کو کہ اے ظفر    وہ یک بیک جو سُن کے مرا نام ہنس پڑا

---

وصل ظاہر تو نہ ہوتا تھا ہمین اسکا نصیب    خواب مین وہ چھپ کے آیا یون نہ تھا تو یون ہوا
ص    دیکھے اس بیدرد کو دل ہون ظفر مین دردمند    واہ دُکھ بیٹھے بٹھائے یون نہ تھا تو یون ہوا

---

تو نے کیون قد سے بیٹھی باندھی شعلہ یاد واہ    باندھتی بلبل کی تھی تار رگ گل سے کمر
کیونکہ اس مین سے روان دریائے اشک شعفہ ہو    جبکہ ہو مشکل محراب در پل سے کمر
ص    روز و شب جو یہ ہو نہ پھرتے ہین بہر قرص نان    اہل دنیا کھول بیٹھے کب تحمل سے کمر

---

کبھی تو آؤ ہمارے گھر میں سنو ہماری بھی چار باتین — عجب ہے شکوہ رقیب کا یہان ہزار منہ مین ہزار باتین

چڑھا ہے کوٹھے یہ کون اپنے کہ دیکھنے کو آپ جس کے — بگولا بنکر یہان فلک سے کرے ہے اپنا غبار باتین

ص گئے ظفر کل جو اُسکے گھر ہم کھلا یہ شکوہ کا آگے دفتر — گزر گئی شب تمام تسپر نہو چکین زینہار باتین

---

ایک تو مہندی کی ہے تحریر دونون پانوٴمین — دوسرے ہے کفش بھی تصویر دونون پانوٴمین

ص وحشت گردی خاک کیجے بعد مجنون اے ظفر — مارے ہے خار بیابان تیر دونون پانوٴمین

---

لب کو مین تیرے مئے ناب کہے تو کہدون — چشم کو ساغر زہر آب کہے تو کہدون

چشم پُر آب مین ہے میرے کہان لخت جگر — یعنی تالاب مین سُرخاب کہے تو کہدون

ص لیکے نام اُس کا بہت آہین بھرا کرتا ہون — کیون ابھی اے دل بیتاب کہے تو کہدون

ص یون تو افسانہ مرا وہ نہین سنتا اے دل — اُس سے یہ قصہ ٴ خواب کہے تو کہدون

---

خون مرا کیون اُس بت کافر کے گیسو پی گئے — کچھ یہ گنگا جل نہ تھا جو اس کو ہندو پی گئے

ص ایک دو ساغر سے کیا ہوتا ہے ہمتو خم کے خم — بیٹھکر ساقی کے سب زانو بہ زانو پی گئے

---

کی سحر ہم نے تڑپکر ہجر کی شب مہ جبین — رات بھر سویا کئے تم ماہتابی مین پڑے

گرنہ کھائے ساتھ اپنے وہ نہین کھانے کا لطف — ہے مزا جب ہات دونون کا رکابی مین پڑے

ص اے ظفر جانے وہ کیفیت نگاہ مست کی — آنکھ اُس میکش کی جیسے تہ جابی مین پڑے

---

یون ہے طبیعت اپنی ہوس پر لگی ہوی — مکڑی کی جیسے تاک مگس پر لگی ہوئی

ص آزاد کب کرے ہمین صیاد دیکھئے — رہتی ہے آنکھ باب قفس پر لگی ہوئی

---

اس اقتباس سے یہ اندازہ ہوسکتا ہے کہ مشکل زمینون مین بھی ظفر اپنی کامیابی کو ہات سے جانے نہین دیتے جب تک انھین قافیہ بھی کام کا ملجاتا ہے۔ البتہ ایسے ردیف و قوافی مین جہان کسی اچھے شعر کے پیدا ہونے کا امکان ہی نہین ہے، وہ ضرور مجبور

ہوجاتے ہین مگر اپنے استاد شاہ نصیر کے تتبع مین اور کچھ قدرت شاعری کے اظہار کے لئے انھون نے ایسی ایسی مہمل ردیفین پیدا کی ہین ا
کے ساتھ ساتھ ایسے ایسے مکروہ ولغو قافیے استعمال کئے ہین کہ شاید ہی کہین اور نظر آئین۔ مثلاً:۔

غلاف تنگ　،　شگاف تنگ ـــــــ

موڑ کی ایک　،　ہنسوڑ کی ایک ـــــــ

فولاد کی نوک　،　ناشاد کی نوک ـــــــ

سنگ تڑ ق　،　رنگ تڑ ق ـــــــ

قاتل کے چار پانچ　،　ساحل کے چار پانچ ـــــــ

قلقل سے کم　،　بُلبُل سے کم ـــــــ

گھر مین سلاخ　،　کمر مین سلاخ ـــــــ وغیرہ

ظاہر ہے کہ ان زمینون مین کوئی شعر نہین نکل سکتا، لیکن ظفر نے کثرت سے اس طرح کی غزلین کہی ہین اور جہانتک صرف نظم کرد
تعلق ہے، خوب ہین ورنہ غزل سے انھین کوئی واسطہ نہین، اور نہ ہو سکتا ہے

ـــــــ

ظفر کا کلام دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جب وہ واردات قلب کو نظم کرتے ہین تو سہل وآسان الفاظ مین خاص قسم کی تاثیر پ
کر دیتے ہین اور اسی لئے ان کی مسلسل غزلین خوب ہوتی ہین۔ مثلاً ایک جگہ انھون نے کس مغنیہ کی حالت رقص وغنا کو مسلسل غ
کی صورت مین پیش کیا ہے اور اس مین شک نہین کہ خوب ہے۔ ملاحظہ ہو:۔

تو جو مہتابی پہ کل رات کھڑا گاتا تھا　　دائرہ مہ بھی لئے ساتھ کئے جاتا تھا
بندھ گئی تھی وہ ہوا گانے کی تیری کہ مرا　　ساتھ ہر تان کے جی تھا کہ اُڑا جاتا تھا
کیا کہون رقص کا عالم عجب انداز کے ساتھ　　ساتھ ٹھوکر کے تری ٹھوکرین دل کھاتا تھا
ہاتھ کو ہاتھ پہ تو رکھ کے لگا جب چلنے　　ہاتھ ہم ملتے تھے دل تھا کہ ملا جاتا تھا

لکھتے لکھتے اخیر مین مقطع لکھتے ہین اور کس قیامت کا کہ:۔

آنکھ چاہت کی ظفر کوئی بھلا چھپتی ہے　　اُس سے شرماتے تھے ہم ہم سے وہ شرماتا تھا

مسلسل غزلون مین اُن کی یہ غزل بہت مشہور ہے:۔

تا درِ جاناں ہمین اول تو جانا منع ہے　　اور گئے تو حلقۂ در کا ہلانا منع ہے
حلقۂ در گر ہلایا بھی تو بولے کون ہے　　اب بتائین کیا کہ نام اپنا بتانا منع ہے
نام بتلایا جو مین نے تو وہ سنکر چپ رہے　　پھر پکارین کس طرح سے غل مچانا منع ہے

غل مچا کر گر پکارا بھی تو جھنجلا کے کہا — جاؤ کیون آئے تمھین گھر مین بلانا منع ہے
اور بلایا بھی تو پھر جائین وہان ہم کس طرح — وہ جہان ہین ہمکو وان تک بار پانا منع ہے
بار پا کر کچھ اگرچہ ہم گئے بھی وان تلک — آنکھ اُٹھا کر کیونکہ دیکھین آنکھ اُٹھانا منع ہے
سامنے بھی وہ کسی صورت سے گر آئے تو پھر — بولنا ہنسنا تو کیا وان مسکرانا منع ہے
مسکرائے بھی تو کچھ چپکے ہی چپکے غنچہ وار — دل مین کیا کیا مدعا اور لب ہلانا منع ہے
لب ہلائے بھی تو کوئی کچھ بات منھ سے اور ہی — پڑھنا ہر مطلب پہ شعر عاشقانہ منع ہے
عاشقانہ شعر بھی کوئی پڑھا تو پڑھ کے پھر — آہ بھرنا منع ہے آنسو بہانا منع ہے
آہ بھر کر کچھ اگر آنسو بہائے بھی تو پھر — وہ جو دل کی بات ہے اُس کا جتانا منع ہے

بات گر دل کی جتائی بھی تو پھر ہوتا ہے کیا
اے ظفر ایسی جگہ دل ہی لگانا منع ہے

کہین کہین دوران غزل مین قطعہ بھی وہ اسی رنگ کا لکھتے ہین مثلاً

خط جسے چاہو لکھو تم لیکن — اتنا بندہ پہ کرم کیجئے گا
وہ جو القاب لکھا ہے مجھے — وہ کسی کو نہ رقم کیجئے گا

---

اے ظفر دل کو وہ لین گر بقسم — ان کی باور نہ قسم کیجئے گا
یعنی دل لیکے نہ دینگے وہ تمھین — لاکھ گر چشم کو نم کیجئے گا
دل انھین دیکے تم اپنے دل پر — اپنے ہاتھون سے ستم کیجئے گا

مسلسل غزلون کے سلسلہ مین ظفر نے جو سراپا لکھے ہین، وہ کوئی خصوصیت نہین رکھتے کیونکہ ندرت تخئیل کے نہ ہونے کی وجہ سے تمام تشبیہات پامال و فرسودہ استعمال کی گئی ہین

چین جبین کو موج سمندر (عربی لفظ کی اضافت ہندی لفظ کے ساتھ ہے) ابرو کو باب سکندر، مانگ کو خط کہکشان پیشانی کو ماہ انور، بالون کو شب یلدا، رُخ کو خورشید محشر، جوڑے کو مشک نافہ، عارض کو صبح صادق، قد کو قیامت، جس طرح اور شعرا اس سے قبل لکھ گئے تھے، ظفر نے بھی لکھا ہے، لیکن ایک بحر مستلحن مین (مین ہر اُس بحر کو جو موسیقی کی کسی سمپورن راگنی مین پوری طرح آسکے، بحر مستلحن کہتا ہون) ہلکے ہلکے جذبات کے ساتھ ملا ہوا سراپا شاید کسی مغنیہ کا ظفر نے اچھا لکھا ہے

شمشیر برہنہ مانگ غضب بالون کی مہک پھر ویسی ہے — جوڑے کی گندھاوٹ قہر خدا بالون کی مہک پھر ویسی ہے
ہر بات مین اُس کے گرمی ہے ہر ناز مین اُس کے شوخی ہے — قامت ہے قیامت چال پری چلنے مین پھڑک پھر ویسی ہے

نوخیز کچین دو غنچہ ہین، ہے نرم شکن اک خرمن گل — باریک کمر جون شاخ گل رکھتی ہے لچک پھر ویسی ہے
محرم ہے حباب آب رواں سورج کی کرن ہے اُسپہ لپٹ — جالی کی ہے کرتی اُسکی بلا گوٹے کی دھنک پھر ویسی ہے
وہ گائے تو آفت لائے ہے ہر تال مین لیوے جان نکال — ناچ اُس کا اُٹھائے سو فتنے گھنگرو کی جھنک پھر ویسی ہے

ہر بات پہ ہم سے وہ جو ظفر کرتا ہی رکاوٹ مدت سے
اور اُس کی چاہت رکھتے ہین ہم آج تلک پھر ویسی ہے

اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ظفر کو اپنے جذبات واحساسات کے اظہار پر کافی قدرت تھی اور وہ کسی واقعہ یا تاثر کو کافی شرح وبسط اور جزئیات کا پورا احاطہ کرتے ہوے ظاہر کرسکتے تھے۔ اسی لئے طویل بحرون کی غزلین یا مستزاد انھون نے بہتر لکھی ہین اور تنگ بحرون مین وہ کامیاب نہ ہوتے تھے، کیونکہ فارسی تراکیب کا استعمال وہ کرتے نہ تھے اور وسیع مطالب کو مختصر الفاظ مین ظاہر کرنے کے لئے فارسی ترکیبون کا استعمال ناگزیر ہے۔ اگر کہین فارسی ترکیب انھون نے استعمال کی ہے تو ردیف وقافیہ سے مجبور ہو کر مثلاً یہ غزل

مانند شمع عشق مین گردن بریدہ ہون — پر بل ہے سرکشی کہ وہی سرکشیدہ ہون
مطلب نہ آشنا سے نہ دام وقفس سے کام — مین اس چمن مین طائر رنگ پریدہ ہون
ہرئے زلال خضر نہ منہ کا مرے مزا — مین تلخ کام زہر محبت چشیدہ ہون
وحشت کے وہ ہی ڈھنگ ہین ہستی سے تاقدم — مین وحشی رمیدہ کہان آرمیدہ ہون
نے شمع انجمن ہون نہ مین لالۂ چمن — پھر کیون جہان مین داغ بداکا فریدہ ہون

فارسی کا ذوق ظفر کا ناقص تھا جیسا کہ اُن کی بعض فارسی غزلون سے معلوم ہوتا ہے۔ ایک غزل کے بعض اشعار ملاحظہ ہون:-

اے بت طناز قربانت شوم — اے سراپا ناز قربانت شوم
حلقۂ زلف وکمند جان ودل — اے کمند انداز قربانت شوم
چون مسیحا در لب جان بخش تو — صد ہزار اعجاز قربانت شوم
مرغ جانم در ہوائے کوئے تو — میکند پرواز قربانت شوم
تا بہ قربان گاہ من بکرہ زناز — باز آتا باز قربانت شوم
تو بہر انداز بنما جلوۂ — من بہر انداز قربانت شوم

ہردم آن ابرو کمان را از ظفر
میرسد آواز قربانت شوم

معلوم ہوتا ہے کہ کہنے والے کو فارسی زبان سے کوئی مس ہی نہین ہے

ظفر کے یہان اُس رنگ تصوف کے بھی اشعار کہین کہین پائے جاتے ہین جس کا لطف صاحب حال حضرات کے مطالعہ ہی سے

حاصل ہوسکتا ہے اور بعض بعض صوفیہ نے فارسی مین بے اختیارانہ طور پر اسکا اظہار بھی کردیا ہے، ظفر نے بھی انھین کی تتبع مین چند غزلین اس رنگ کی لکھی ہین، لیکن چونکہ صرف قال ہی قال ہے اس لئے بے کیف ہین:-

صوفیون مین ہون نہ رندون مین نہ میخوارون مین ہون　　اے بتو بندہ خدا کا ہون گنہگارون مین ہون

میری ملت ہے محبت میرا مذہب عشق ہے　　خواہ مین ہون کافرون مین خواہ دینداروں مین ہون

اسی طرح وہ کہتے گئے ہین کہ نہ گلون مین ہون نہ خارون مین، نہ مدہوشون مین ہون، نہ ہوشیارون مین نہ آزادون مین ہون نہ گرفتارون مین، صرف ایک شعر انکا اس غزل مین اچھا ہے:-

جو مجھے لیتا ہے پھر وہ پھیر دیتا ہے مجھے　　مین عجب اک جنس ناکارہ خریدارون مین ہون

ظفر ایک بزرگ شاہ فخرالدین کے مُرید تھے جن کا ذکر انھون نے متعدد جگہ اپنے کلیات مین کیا ہے- اس غزل کے مقطع مین بھی لکھتے ہین-

اے ظفر مین کیا بتاؤن تجھ سے جو کچھ ہون سو ہون　　لیکن اپنے فخر دین کے کفش بردارون مین ہون

ظفر نے پنجابی زبان مین کہین کہین کاوش کی ہے اور مخمس، تضمین، رباعی، وغیرہ بھی ان کے کلیات مین پائی جاتی ہے، لیکن کوئی خصوصیت ان مین بھی نہین ہے

بہرحال ظفر شاعر تھا اور نہایت پُرگو قسم کا- اور باوجود اُس سخافت و دنائت کے جو رعایات لفظی، ادنی تشبیہات، اور مشکل زمینون مین محض قدرت نظم ظاہر کرنے کے سلسلہ مین اُس سے ظاہر ہوئی ہے، ہمکو ماننا پڑیگا کہ ظفر کو قدرت نے شاعر پیدا کیا [illegible] ہی سیدھا سادھا شاعر جو مادی عشق کے مادی جذبات کے نظم کرنے مین بغیر کسی جوش خروش اور بغیر کسی غیر معمولی بلندی کے پورا [illegible] رکھتا تھا- زبان کی صفائی اور روزمرہ کی خوبی یہ دو باتین ان کے کلام مین ایسی ہین جنکو تمام تذکرہ نویسون نے بالاتفاق تسلیم کیا [illegible] موجودہ چارون دیوان جنھین نولکشور پریس نے چھاپا ہے وہی ہین جو رنگون جانے سے قبل مرتب ہوچکے تھے- قیام رنگون کے زمانہ کا کلام دستیاب نہین ہوتا ممکن ہے انقلاب حالات کی وجہ سے اس مین کوئی اور کیفیت پیدا ہوگئی ہو

ظفر کی ولادت ۱۷۷۵ء مین ہوئی ۱۸۳۷ء مین تخت نشین ہوئے ۱۸۵۸ء مین معزول کرکے رنگون بھیجدیئے گئے اور ۱۸۶۲ء مین انتقال ہوا، وہ بہت منکسر مزاج، متواضع، رحمدل اور مخیر شخص تھا، اسنے کبھی کسی کو کوئی آزار نہین پہونچایا اور نہ عصبیت اس سے ظاہر ہوئی- عام تصوف کا ذوق رکھنے والون کی طرح اس مین تفضیلی رنگ غالب تھا اور اس لئے مجالس عزاداری وغیرہ کا بھی پابند تھا

ذیل مین اس کے کلام کا ایک سرسری و ناقص انتخاب پیش کیا جاتا ہے:-

کسی نے اُس کو سمجھایا تو ہوتا　　کوئی یان تک اسے لایا تو ہوتا

جو کچھ ہوتا سو ہوتا، تونے تقدیر　　وہانتک مجھ کو پہونچایا تو ہوتا

مین اُس کو دیکھ کے یہ محو ہون کہ حیران ہون  جو کچھ وہ پوچھیگا مجھ سے جواب کیا دون گا
نہ پوچھ مجھ سے ظفر میری تو حقیقت حال  اگر کہونگا ابھی تجھ کو مین رُلا دون گا

---

وہ بیحجاب جو کل پی کے یان شراب آیا  اگرچہ مست تھا مین پر مجھے حجاب آیا

---

بیچ مین پردہ دوئی کا تھا جو حایل اُٹھ گیا  ایسا کچھ دیکھا کہ دنیا سے مرا دل اُٹھ گیا
اے ظفر کیا پوچھتا ہے بیگناہ و پُرگناہ  اُٹھ گیا اب تو جدھر کو دستِ قاتل اُٹھ گیا

---

یہ کراہا ترا بیمار الم درد کے ساتھ  کسی ہمسایہ کو بیمار نے سونے نہ دیا

---

مری آنکھ بند تھی جب تلک وہ نظر مین نور جمال تھا  کھُلی آنکھ تو نہ خبر رہی کہ وہ خواب تھا کہ خیال تھا
مرے دل مین تھا کہ کہونگا مین جو یہ دل پہ رنج و ملال ہے  وہ جب آگیا مرے سامنے نہ تو رنج تھا نہ ملال تھا

---

بھید دل کا گریہ سے اے چشم نم کھُل جائے گا  وہ جو ہے پوشیدہ اپنا حالِ غم کھُل جائے گا
اُس کے رُکنے پر نہ جا پیتے ہی جام مے ظفر  دیکھنا باتون مین وہ کافر صنم کھُل جائے گا

---

نہ تھی حال کی جب ہمین اپنی خبر رہے دیکھتے اورون کے عیب و ہنر  پڑی اپنی بُرائیون پر جو نظر تو نگاہ مین کوئی بُرا نہ رہا
کئی روز مین آج وہ مہر لقا ہوا میرے جو سامنے جلوہ نما  مجھے صبر و قرار ذرا نہ رہا اُسے پاس حجاب و حیا نہ رہا

---

وہ بگڑے ایسے کہ پھر کچھ معاملہ نہ بنا  رہی نہ جائے سخن موقع گلہ نہ بنا
جو دل لیا ہے تو عہد وفا پہ قائم رہ  ظفر سے آپ کو تو بد معاملہ نہ بنا

---

دیدیا دل اور نہین اب یاد یہ کس کو دیا  عشق کو کھووے خدا جس نے جہان سے کھو دیا
خواہ وہ داغ جنون ہو خواہ کو [illegible] خون  ہم نے سر آنکھون پہ رکھا عشق تو نے جو دیا
چاہے دلداری کرے چاہے دل آزاری کرے  اے ظفر اُس دلربا کو ہم نے دل اب تو دیا

---

کیا کہون کیونکہ ترے کوچہ مین ہو کر آیا — تجھ کو پایا جو نہین خوب مین رو کر آیا

---

ہے عشق کی منزل مین یہ حال اپنا کہ جیسے — لٹ جائے کہین راہ مین سامان کسی کا

---

گلی گلی تری خاطر پھرا بہ چشم پُرآب — لگا کے تجھ سے دل اپنا بہت خراب ہوا

---

قسم خدا کی تجھے قاصدا کہ یہ پیغام — کہا ہے یار نے یا تو نے اپنے جی سے کہا
ظفر وہ دشمن جان ہے اسے نہ جانیو دوست — ترے جتانے کو ہم نے یہ دوستی سے کہا

---

کیا بات یاد آگئی اُس کو کہ اے ظفر — وہ یک بیک جو سُنکے مرا نام ہنس پڑا

---

کوچہ مین ترے تنہا ہر شب مجھے ہو جانا — دو چار گھڑی اپنا دل کھول کے رو جانا
نیند آئے ظفر کیونکر یاد آئے جو شب مجھ کو — سر رکھ کے سر زانوئے اُس یار کے سو جانا

---

وہ تو ہے نا آشنا مشہور عالم مین ظفر — پر خدا جانے وہ تم سے آشنا کیونکر ہوا

---

کچھ خبر قاصد نے دی ایسی کہ سنتے ہی جسے — دل سے مین مجھ سے مرا دل بیخبر ہونے لگا
ہم نے لکھکر اپنا حالِ دل دیا سب کو رُلا — ہر طرف رومال پر رومال تر ہونے لگا
کوچۂ جانان مین جانا ہی پڑیگا ہو سو ہو — کیا کرون بیتاب دل پھر لے ظفر ہونے لگا

---

مجھ کو سمجھائین گے یا میرے دلِ دیوانہ کو — حضرت ناصح سے پوچھو کس کو سمجھائین گے آپ
آپ کی خاطر سے ہم کرتے تھے ضبطِ اضطراب — دیکھ کر بیتاب ہمکو اور گھبرائین گے آپ

---

وقت غفلت اور ہے ہنگام ہشیا[illegible]ر — خواب کی سیر اور ہے اور سیر بیداری ہے اور

درد مندان محبت کا طبیبوں سے علاج کس طرح سے ہو سکے یارو، یہ بیماری ہے اور
میکدہ میں عشق کے جو لوگ ہیں کافر تو ہیں لیکن ان کے کفر میں انداز دینداری ہے اور

---

کبھی تو آؤ ہمارے گھر میں سنو ہماری بھی چار باتیں عجب ہے شکوہ رقیب کا یاں ہزار منہ ہیں ہزار باتیں
گئے ظفر کل جو اس کے گھر ہم کھلا یہ شکوہ کا آگے دفتر گزر گئی شب تمام تسپر نہو چکیں زینہار باتیں

---

یار دل مانگے ندوں کیونکر کہو تو کیا کروں اور جب دیدوں تو یوں کیونکر کہو تو کیا کروں
جبکہ پوچھے یار مجھ سے شیفتہ ہے کس پہ تو منہ سے میں اپنے کہوں کیونکر کہو تو کیا کروں
اپنا احوال محبت سامنے اُس کے ظفر آپ میں لکھ کر پڑھوں کیونکر کہو تو کیا کروں

---

یار ہو پیش نظر یہ کبھی ہونے کا نہیں ہو تو دیکھوں نہ اُدھر یہ کبھی ہونے کا نہیں
صبر مشکل ہے نکر صبر کا دعوی ہرگز عشق میں تجھ سے ظفر یہ کبھی ہونے کا نہیں

---

تم نظر آجاؤ شاید اس ہوس میں آج ہم صبح سے تا شام سوئے رہگزر دیکھا کئے
گر نہیں ہے ربط کچھ باہم تو پھر محفل میں شب تم انھیں اور وہ تمھیں کیوں اے ظفر دیکھا کئے

---

نہیں ہے طاقت پرواز آہ اے صیاد خدا کرے کہ تو اب وا درِ قفس نہ کرے
جو اُس کی جان پہ گزرے ہے وہ ہی جانے ہے خدا کسی کو جہان میں کسی کے بس نہ کرے

---

بات کرنی مجھے مشکل کبھی ایسی تو نہ تھی جیسی اب ہے تری محفل کبھی ایسی تو نہ تھی
لے گیا چھین کے کون آج ترا صبر و قرار بیقراری تجھے اے دل کبھی ایسی تو نہ تھی

---

## نیاز

# بہادر شاہ اور پھول والوں کی سیر

سعدی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے :-

رعیت چو بیخ است و سلطان درخت ۔ ۔ ۔ درخت اے پسر باشد از بیخ سخت

یہ جڑوں ہی کی مضبوطی تھی کہ دلی کا سرسبز و شاداب چمن اگرچہ حوادث زمانہ کے ہاتھوں پائمال ہو چکا تھا اور فلاکت کی تند و تیز باد مخالف کے جھونکوں سے سلطنت مغلیہ کی شوکت و اقتدار کے بڑے بڑے ٹہنے ٹوٹ ٹوٹ کر گر رہے تھے پھر بھی کسی بڑی سے بڑی طاقت کی ہمت نہ ہوتی تھی کہ اس برائے نام بادشاہ کو تخت سے اتار کر دلی کو اپنی سلطنت میں شریک کرلے۔ مرہٹوں کا زور ہوا، پٹھانوں کا زور ہوا۔ جاٹوں کا زور ہوا۔ انگریزوں کا زور ہوا، مگر دلی کا بادشاہ دلی کا بادشاہ ہی رہا۔ اور جبتک دلی بالکل تباہ نہ ہو لی، اسوقت تک کوئی بھی اس کے تخت پر بیٹھنے والا نکلتا ہی رہا۔ دلی کے ریذیڈنٹ نے بہت کچھ چاہا کہ بادشاہ کے اعزاز و احترام میں کمی کردے۔ گورنر جنرل نے بڑی کوشش کی کہ شاہی خاندان کو قطب میں منتقل کر کے قلعہ پر قبضہ کرے۔ کورٹ آف ڈائرکٹرز نے بہت زور مارا کہ دلی کی بادشاہت کا خاتمہ کر دیا جائے مگر بورڈ والے اسپر کسی طرح راضی نہ ہوئے۔ وہ جانتے تھے کہ دلی کا بادشاہ کیا ہے اور اس کے اثرات کہاں کہاں تک پھیلے ہوئے ہیں۔ بڑے بڑے مباحثے ہوئے۔ نوجوانوں نے بہت کچھ جوش و خروش دکھایا، مگر انگلستان کے جہاندیدہ بڈھوں کے سامنے کچھ نہ چلی۔ جب بورڈ میں مسٹر ٹکر نے کھڑے ہو کر کہا: "عزیزو! میں ۵۰ سال ہندوستان میں رہا ہوں۔ میں وہاں کے رنگ سے اچھی طرح واقف ہوں۔ میں جانتا ہوں کہ دلی کا قلعہ کیا ہے۔ اسکی بنیاد اگر ایک طرف کابل تک گئی ہے تو دوسری طرف راس کماری تک۔ ایک جانب آسام تک ہے تو دوسری جانب کاٹھیاواڑ تک۔ ذرا قلعہ کو ہاتھ لگایا تو وہ زلزلہ آئے گا کہ سارا ہندوستان ہلجائے گا۔ یہ برائے نام بادشاہت جس طرح چل رہی ہے اسی طرح چلنے دو۔" آخر بورڈ میں بڈھے جیتے اور نوجوان ہارے۔ دلی کے بادشاہ کا اقتدار ضرور کم ہو گیا۔ مگر جو عقیدت رعایا کو بادشاہ سے تھی اسمیں ذرہ برابر فرق نہ آیا اور جو محبت بادشاہ کو رعایا سے تھی وہ جیسی تھی ویسی رہی۔ رعایا کی وہ کونسی خوشی تھی جس میں بادشاہ حصہ نہ لیتے ہوں اور بادشاہ کا وہ کونسا رنج تھا جس میں رعایا شریک نہ ہوتی ہو۔ بات یہ تھی کہ دونوں جانتے اور سمجھتے تھے کہ جو ہم ہیں وہ یہ ہیں اور جو یہ ہیں وہ ہم ہیں۔

شاہ عالمگیر ثانی کے قتل کے واقعہ ہی پر نظر ڈال لو۔ دیکھو کہ ہندو مرد تو مرد عورتوں کو بادشاہ سے کیسی محبت تھی۔ اور خود بادشاہ اس محبت کی کیسی قدر کرتے تھے۔ عالمگیر ثانی کو فقیروں سے بڑی عقیدت تھی، جہاں سن پاتے کہ کوئی فقیر آیا ہوا ہے اس کو بلاتے۔ نہ آتا تو خود جاتے۔ اس سے ملتے۔ بہت کچھ دیتے دلاتے۔ اور اس فقیر نوازی کو توشۂ آخرت سمجھتے۔ غازی الدین خاں اس زمانہ میں دلی کا وزیر تھا، خدا جانے اس کو بادشاہ سے کیوں دلی نفرت تھی۔ قلعہ میں تو ہاتھ ڈالنے کی ہمت نہ پڑی۔ دھوکے سے بادشاہ کو مارنے کا جال پھیلایا۔ قلعہ میں مشہور کر دیا کہ پرانے کوٹلہ میں ایک بزرگ آئے ہوئے ہیں بڑے صاحب کرامات ہیں۔ بڑے خدا رسیدہ ہیں۔ مگر نہ کہیں خود جاتے ہیں

نہ کسی کو آنے دیتے ہیں۔ ادھر بادشاہ کو ملنے کا شوق ہوا۔ ادھر لوگوں نے شاہ صاحب کی کرامتوں کے اور پل باندھے۔ نتیجہ یہ ہوا کہ ایک رات بادشاہ تن تنہا قلعہ سے نکلکر کوٹلہ پہونچے۔ اِدھر اُدھر کھنڈروں میں تلاش کی، یہاں تو پہلے ہی سے دشمن لگے ہوئے تھے۔ چار نمک حراموں نے ایک برج میں سے نکلکر بادشاہ کو شہید کر دیا۔ اور لاش جمنا کی ریتی میں پھینکدی۔ خدا کی قدرت دیکھو ادھر سے ایک برہمنی رام کور آرہی تھی۔ اس نے جو لاش پڑی دیکھی تو ذرا ٹھٹکی بھاگنے کا ارادہ کیا۔ پھر ذرا غور کیا تو کیا دیکھتی ہے کہ ہیں یہ تو بادشاہ سلامت کی لاش ہے، رات بھر اس بیکس شہید کا سر زانو پر لئے ہوئے بیٹھی روتی رہی۔ صبح جمنا جی کے اشنان کو لوگ آئے۔ انہوں نے بھی لاش کو دیکھکر پہچانا۔ تمام شہر میں کھلبلی پڑگئی۔ اس بیکس شہید کی لاش دفن ہوئی۔ شاہ عالم ثانی بادشاہ ہوئے۔ انہوں نے رام کور کو بلایا بہت کچھ انعام و اکرام دیا، اور اس برہمنی کو اپنی منہ بولی بہن بنالیا۔ تھوڑے دنوں میں سلونو کا تہوار آیا۔ بھائی کے لئے بہن موتیوں کی راکھی لے کر پہونچی۔ بادشاہ نے خوشی خوشی راکھی بندھوائی۔ بہن کو جوڑا دیا۔ اس کے رشتہ داروں کو خلعت دئے۔ لیجئے راکھی بندھن کی رسم قلعہ کی رسموں میں شریک ہوگئی۔ جب تک قلعہ آباد رہا۔ اس برہمنی کے خاندان اور قلعہ والوں میں بھائی چارہ رہا۔ ہر سال راکھیاں آتیں، بادشاہ اور شاہزادوں کے باندھی جاتیں۔ جوڑے دیے جاتے۔ یہ سلسلہ اُسوقت ٹوٹا جب بادشاہ سے قلعہ چھوٹا۔

پھول والوں کی سیر بھی اسی محبت باہمی کا نتیجہ تھی۔ ہوا یہ کہ اکبر شاہ ثانی اپنے منجھلے بیٹے مرزا جہانگیر کو ولیعہد بنانا چاہتے تھے۔ سراج الدین ظفر بڑے بیٹے تھے۔ مگر باپ بیٹے میں صفائی نہ تھی۔ مرزا جہانگیر کو بادشاہ بہت چاہتے تھے اور کیوں نہ چاہتے۔ مرزا کی والدہ نواب ممتاز محل کا قلعہ میں زور تھا، بادشاہ سلامت اور بادشاہ بیگم دونوں نے رزیڈنسی میں کوشش کی کہ کسی طرح مرزا جہانگیر ولیعہد ہو جائیں۔ اس زمانہ میں دلی کے رزیڈنٹ سیٹن صاحب تھے۔ ایسا بادشاہ پرست انگریز شاید ہی ہندوستان میں کوئی اور آیا ہو۔ وہ اکبر شاہ کی ویسی ہی عزت کرتے تھے جیسی خود اپنے بادشاہ کی کرتے تھے۔ ٹوپی اتار کر مجرا گاہ سے آداب بجالاتے۔ کرسی دی جاتی تو بادشاہ کے سامنے جھجھک بیٹھتے گفتگو میں آداب شاہی ملحوظ رکھتے۔ بادشاہ کی ہر خواہش کو پورا کرنے کی کوشش کرتے۔ غرض سب کچھ کرتے تھے مگر اس پر راضی نہ ہوتے تھے کہ مرزا جہانگیر ولیعہد ہوں۔ بظاہر اسکی ایک وجہ تو یہ تھی کہ وہ سلسلۂ تخت نشینی کو درہم برہم کرنا نہیں چاہتے تھے، اور دوسری یہ تھی کہ وہ مرزا جہانگیر کے عادات و اطوار سے مطمئن نہ تھے۔

مرزا جہانگیر بلا کے پینے والے اور غضب کے منہ پھٹ تھے۔ اس مخالفت سے دلوں میں بیر تو پڑ ہی گیا تھا، ایک دن سر دربار مرزا جہانگیر نے سیٹن صاحب کو "لو لو ہے بے" کہدیا۔ صاحب کسی نہ کسی طرح پی گئے۔ تھوڑے دنوں بعد یہ غضب کیا کہ ان پر گولی چلائی۔ آخر کہاں تک طرح دی جاتی۔ قید ہوکر الہ آباد گئے۔ ممتاز محل کو بڑا صدمہ ہوا۔ منت مانی کہ مرزا جہانگیر چھوٹ کر آئیں گے تو حضرت خواجہ بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار پر چادر اور پھولوں کی مسہری چڑھاؤں گی۔ خدا کی قدرت اور سیٹن صاحب کی شرافت دیکھو کہ انہی کی سفارش پر صاحب عالم قید سے رہا ہوئے۔ دلی آئے۔ بادشاہ بیگم نے منت بڑھانے کی تیاریاں کیں۔ بڑی دھوم دھام سے چادر گئی، شہر بھر کے تمام ہندو مسلمان شریک ہوئے۔ قطب میں کئی دن تک میلہ لگا رہا۔ پھول والوں نے جو مسہری بنائی تو اسمیں خوبصورتی کے لئے ایک پھولوں کا پنکھا بھی لٹکا دیا۔ بادشاہ کو یہ میلہ بہت پسند آیا۔ دلی والوں سے پوچھا کہ اگر ہر سال بھادوں کے شروع میں یہ میلہ ہوا کرے

تکیسا! مسلمان درگاہ شریف پر پنکھا چڑھائیں۔ ہندو جوگ مایا جی پر چڑھائیں۔ مسلمانوں کے پنکھے میں ہندو اور ہندوؤں کے پنکھے میں مسلمان شریک ہوں۔ میلہ کا میلہ ہو اور دونوں قوموں میں میل جول بڑھے۔ بھلا نیکی اور پوچھ پوچھ۔ دلّی والے راضی ہو گئے، لیجئے پھول والوں کی سیر کی بنیاد پڑ گئی۔ بادشاہ سلامت خود قطب جاتے۔ وہاں رہتے۔ شہزادے میلہ میں شریک ہوتے۔ بڑھتے بڑھتے یہ میلہ کچھ کا کچھ ہو گیا۔ اسی زمانہ میں یہ گانا چلا:-

قطب کو چلا میرا اکبر ہٹیلا — رستہ میں جنگل نہ ملتا ہے ٹیلا!

بہادر شاہ کے زمانہ میں تو اس کا وہ زور ہوا کہ بیان سے باہر ہے۔ اگر یہ دیکھنا ہو کہ اس زمانہ میں پھول والوں کی سیر کیسی ہوتی تھی، تو ذرا آنکھیں بند کر لیجئے میں دکھائے دیتا ہوں:-

---

سنہ ۱۲۶۴ھ کا ساون بھی غضب کا ساون تھا۔ یا تو برستا ہی نہ تھا یا برسا تو ایسا برسا ایسا برسا کہ جل تھل بھر گئے۔ بدھ بدھ پندرہ دن ہو گئے مینھ نہ آج کھلتا ہے نہ کل اور پانی کا یہ حال ہے کہ دھائیں دھائیں یکساں برسے چلا جاتا ہے۔ جمنا بڑھ کر نگمبود گھاٹ تک آ گئی۔ نیلا گھاٹ میں پانی ہو شہر میں گھس آیا۔ چاندنی چوک کی نہر ابل کر کناروں سے نکل گئی۔ بیچارے چھوٹے چھوٹے مکانوں کا تو ذکر ہی کیا ہے۔ بڑی بڑی حویلیاں چیں بول گئیں۔ جدھر سنو، اڑڑ اڑڑ دھم کی آوازیں چلی آ رہی ہیں۔ اس مکان کی چھت بیٹھی اسکا پاکھا گرا۔ شاید ہی کوئی مکان ہو گا جسکی کم سے کم چھل نہ گری ہو۔ غریب غربا گھر بار چھوڑ باہر نکل آئے۔ جامع مسجد کے نیچے سامان کا ڈھیر ہو گیا۔ کسی نے پلنگ بچھا، اوپر سے دری ڈال چھوٹی سی کوٹھری بنا لی۔ کسی نے چھپر کھٹ کے گرد چادر گھیر عورتوں کے لئے جگہ نکال لی۔ غرض ایک عجیب پریشانی کا عالم تھا۔ دو سال پہلے بھی ڈھائی ڈھوئن کا مینھ برسا تھا مگر یہ تو کچھ اور ہی رنگ تھا۔ بنئے اپنی مصیبت میں مبتلا تھے بھٹیارے اپنے حال میں گرفتار۔ آخر رہیں تو کہاں رہیں اور کھائیں تو کیا کھائیں۔

دلّی میں بہادر شاہ برائے نام بادشاہ تھے۔ سارا انتظام کمپنی بہادر کے ہاتھ میں تھا۔ بھلا کمپنی کو کیا غرض پڑی تھی جو ان غریب شہر لوگوں کی خبر لے۔ شہر والے جانے اور انکا کام جانے۔ خیر بادشاہ سلامت کو خبر ہوئی۔ بیچارے کے جو کچھ اختیار میں تھا۔ وہ کیا۔ سارے سرکاری مکان کھلوا دیئے۔ کوٹ قاسم کی مالگذاری انہی دنوں میں آئی تھی۔ وہ سب کی سب اس مصیبت ماری رعیت پر خرچ کر دی۔ مسلمانوں کو دونوں وقت کھانا پہنچایا، ہندوؤں کو غلہ دیا۔ سر چھپانے کو جگہ دی، غرض یہ مصیبت کے دن بھی کسی نہ کسی طرح گذر گئے۔ سولھویں دن ذرا پانی نے دم لیا۔ ابر پھٹا۔ سورج کا کونا دکھائی دیا۔ لوگوں کی جان میں جان آئی۔ دو چار دن مکانوں کی مرمت اور حالت کی درستی میں لگے۔ اسکے بعد یاروں کو میلہ کی سوجھی

بھلا جمنا ایسی بھرپور چلے اور دلی والے چپکے بیٹھے رہیں۔ ڈھنڈورا پٹ گیا کہ کل تیراکی کا میلہ ہے، صبح ہی سے قلعہ کے سامنے لوگوں کا ہجوم ہونے لگا۔ آٹھ نو بجے تک تو یہ حالت ہوئی کہ شہر خالی ہو۔ بیلہ[1] آباد ہو گیا۔ پنواڑیوں۔ کاچھیوں۔ بساطیوں۔ سوداگروں غرض ہر قسم کے

---

[1] جمنا کی ریتی کے برابر برابر جھاؤ کا جو جنگل ہے اسکو بیلہ کہتے ہیں۔

سودے والوں کی دکانیں لگ گئیں۔ جنگل میں منگل ہوگیا۔ بادشاہ سلامت بھی نکل ثمن برج[1] میں آبیٹھے شہزادوں کے لئے دیوان خاص کی صحن میں فرش ہوگیا۔ بیگمات اور شہزادیوں کے لئے موتی محل۔ خاص محل۔ ہیرا محل اور اسد برج کی جالیوں کے سامنے مسندیں بچھ گئیں۔ تیراکوں کے استاد اپنے اپنے شاگردوں کو لے جمنا میں اترے۔ اور تیراکی کے کمال دکھانے شروع کئے۔ کوئی چت تیرا تو اس طرح گویا تختہ بہا چلا آتا ہے۔ کسی نے کھڑی ماری تو ایسی کہ گھٹنے تک پانی سے باہر نکل آیا۔ کوئی ہے کہ کٹھری بنا بہا ؤ پر چلا جا تا ہے۔ کوئی شیر کے ہاتھ مارتا چڑھاؤ پر سیدھا چڑھ رہا ہے۔ ادھر تیراکی ہو رہی تھی۔ اُدھر قلعہ والوں اور شہر والوں میں کنکوے بازی شروع ہوئی۔ پکلیں لڑی تو ایسی کہ جھکراتی جھکراتی مقبرہ[2] سے آگے نکل گئیں۔ پتنگ لڑے تو ایسے کہ سارا آسمان کنکووں سے چھپ گیا۔ غرض یہ معلوم ہی نہ ہوتا تھا کہ دو دن پہلے اس شہر میں آفت بپا تھی۔ شام ہوتے ہوتے میلہ بچھڑنا شروع ہوا۔ رات کے نو دس بجے بیلہ پھر وہی جنگل کا جنگل ہوگیا۔ ہاں دونوں اور آبخوروں کے ڈھیر۔ پیکوں کے نشان اور چھلکوں کے انبار یہ ضرور بتاتے تھے کہ یہاں کوئی بڑا شہر تھا جو دم بھر میں بسا اور دم بھر میں غائب ہوگیا۔

ساون ختم ہوا۔ بھادوں لگا۔ جھڑیوں کا زمانہ گیا۔ پھوار کا زمانہ آیا۔ دلی والوں کے دلوں میں پھر گدگدی شروع ہوئی۔ قطب کا سبزہ آنکھوں کے سامنے پھرنے لگا۔ پھولوالوں کی سیر کی سوجھی۔ شرفاء دہلی میں سے دو ہندو دو مسلمان لال حویلی[3] پہونچے۔ اطلاع کرائی باریابی ہوئی۔ ادھر ادھر کی گفتگو کے بعد حرف مطلب زبان پر لائے۔ کہا "پیر و مرشد۔ پھولوالوں کی سیر کا زمانہ آگیا ہے۔ جھرنا اور شمسی تالاب بھر کر کٹورہ ہوگئے ہیں۔ کوئی تاریخ مقرر فرما دی جائے۔ اگر جہاں پناہ بھی تشریف لائیں تو زہے نصیب۔" بادشاہ نے فرمایا "ہاں اماں[4] ٹھیک تو ہے۔ جو تمہاری خوشی۔ وہ ہماری خوشی۔ ۱۵۔ تاریخ مقرر کر دو۔ رہا ہمارا آنا تو جہاں تم وہاں ہم۔ کیوں نہ آئیں گے۔ ضرور آئیں گے۔" تاریخ مقرر ہونا تھا کہ شاہی روشن چوکی کا شہنائی نواز چاندی کی نفیری ہاتھ میں لئے حاضر ہوا۔ نفیری پر شادیانہ بجایا۔ لیجئے سیر کی ۱۵۔ تاریخ پکی ہوگئی۔ سارے شہر میں نفیری بجگئی کہ پندرہویں کو پھولوالوں کی سیر ہے۔ لوگوں نے تیاریاں شروع کیں۔ بادشاہ سلامت دربار خاص سے اٹھ کر تسبیح خانہ میں گئے ہی تھے کہ تمام بیگمات اور شہزادیاں جمع ہونی شروع ہوئیں۔ ایک آتیں۔ سلام کرکے بیٹھ جاتیں۔ دوسری آتیں۔ بیٹھ جاتیں۔ تھوڑی دیر میں سارا قلعہ تسبیح خانہ میں جمع ہوگیا۔ لیکن سب ہیں کہ منہ سے چپ ہیں۔ مگر نگاہیں صاف کہہ رہی ہیں کہ قطب چلئے۔ بادشاہ سلامت بھی سمجھ گئے۔ فرمایا:۔

---

[1] قلعہ میں تسبیح خانہ سے ملا ہوا یہ ایک ہشت پہل برج ہے۔ نام تو اسکا مثمن برج ہے لیکن دلّی والے اس کو ثمن برج کہتے ہیں

[2] مقبرہ سے مراد ہمایوں کا مقبرہ ہے۔ یہ عمارت دلی سے [illegible] تین میل کے فاصلہ پر ہے۔

[3] دہلی کے قلعہ کو لال حویلی یا صرف حویلی بھی [illegible] تھے۔ حافظ عبدالرحمن خان احسان کا شعر ہے:۔

میری تنخواہ لوٹی ان لٹیروں نے حویلی میں  دہائی ہو بہادر شاہ غازی کی دہائی ہے

[4] آخر زمانہ میں شاہان دہلی انہی معنوں میں "اماں" کا لفظ استعمال کرتے تھے۔ جن میں ہم آج کل "بھئی" کا لفظ بولتے ہیں۔ مولوی عبدالحق صاحب سکریٹری انجمن ترقی اردو کا یہ خیال تھا کہ یہ لفظ شاید "اے میاں" کا مخفف ہے۔ چنانچہ اب بھی دہلی میں "اے میاں" کو مختصر کرکے "اماں" بولا جاتا ہے۔ ان کے اس خیال کو پیش نظر رکھ کر میں نے دلی کے شہزادوں سے اسکی مکرر تحقیق کی معلوم ہوا کہ بادشاہ سلامت اس لفظ کو اپنے اصلی یعنی "ماں" کے معنوں میں استعمال کرتے تھے۔ اس لفظ کا استعمال حیدرآباد دکن میں اب بھی عام طور سے ہوتا ہے

"اماں میں تمہارا مطلب سمجھ گیا۔ سیر کی تاریخ مقرر ہوگئی ہے۔ آج دس ہے۔ پندرہ کو سیر ہے۔ اچھا ہوگا کہ سب سے پہلے ہی چلے چلیں۔ بعد میں گئے تو شہر والوں کو تکلیف ہوگی۔ دو تین دن قطب کا لطف اٹھالو۔ اور پھر قطب دلی والوں کے سپرد کردو۔ لو جاؤ۔ چلنے کی تیاری کرو۔ انشاء اللہ کل سویرے سویرے روانہ ہوں گے۔ اور ہاں میاں دارا[1]۔ تم ہماری سواری کا بند و بست کرو۔ کوتوال سے کہدو۔ قلعدار سے کہدو۔ حکیم صاحب[2] سے میں خود کہدونگا کل صبح سویرے نکل گئے۔ تو سلطان جی ہوتے ہوئے شام تک انشاء اللہ قطب پہونچ جائیں گے۔" یہ سب لوگ تو اتنا سننے کے لئے جمع ہی ہوئے تھے۔ ایک ایک اٹھ۔ مجرا کر رخصت ہوا۔ سامان بندھنے لگا۔ سامان بندھتا اور داروغہ توشکخانہ کے پاس پہنچ جاتا۔ تھوڑی دیر نہ گذری تھی کہ بیسیوں پیٹیاں۔ سیکڑوں بوغبند۔ ہزاروں چاءردانیاں۔ لاکھوں پوٹلیاں۔ غرض الم غلم منوں سامان جمع ہوگیا۔ کچھ چھکڑوں میں لادا گیا۔ کچھ اونٹوں پر چڑھایا گیا۔ کچھ شکرموں[3] میں رکھا گیا۔ کوئی بارہ ساڑھے بارہ کا عمل ہوگا کہ سامان چلنا شروع ہوا۔ خدا خدا کر کے کہیں دو بجے اس لدم پھدم کا تانتا ختم ہوا۔ اسوقت کہیں جاکر بیچارے داروغہ کو دم لینے کی فرصت ملی۔ ابھی پوری طرح دم نہ لیا تھا کہ اردابیگنی نے حکم پہونچایا کہ حضرت جہاں پناہ کا ارشاد ہوا ہے کہ توشک خانہ شاہی ابھی روانہ ہو۔ جنگلی محل میں قیام ہوگا اسلئے خیموں۔ سراپردوں۔ اور شامیانوں کے بھیجنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ہاں شہر والے اگر یہ سامان طلب کریں تو دیدیا جائے۔ دوسرے حکم کا انتظار نہ کیا جائے۔ اور حکیم صاحب کے ذریعہ سے شہر کے لوگوں کو اس حکم کی اطلاع کرادی جائے،، حکم پہونچنا تھا کہ داروغہ صاحب پھر کمر باندھ اپنے پیش دستوں کو لے۔ سرکاری سامان باندھنے کی فکر میں لگ گئے۔ یہاں انتظام والے تو اپنی مصیبت میں گرفتار تھے۔ اور وہاں قلعہ والوں کی یہ حالت تھی کہ گویا شادی رچی ہوئی ہے۔ چوڑی والیاں بیٹھی دھانی چوڑیاں پہنا رہی ہیں۔ رنگریزنیں سرخ دوپٹے رنگ رہی ہیں۔ کہیں مہندی پس رہی ہے کہیں گوٹ لہیاں نکالی جارہی ہیں۔ کہاں کا کھانا اور کہاں کا سونا۔ اسی گڑبڑ میں رات کے بارہ بجا دیئے۔ کوئی دو بجے ہونگے کہ سواری کا بگل ہوا۔ قلعہ کے لاہوری دروازہ کے سامنے نوبت خانہ سے ملا ہوا جو میدان ہے اسمیں سواریاں آن لگیں۔ انائیں۔ دوائیں۔ مغلانیاں۔ خواصیں[4]۔ چھوکریاں۔ لونڈیاں۔ سرتیں[5] سوار ہونا شروع ہوئیں۔ بہارکسوں۔ منجھولیوں۔ اور بہلیوں میں وہ ٹھسا ٹھس ہوئی کہ خدا کی پناہ۔ سانگیوں[6] اور اچیوں[7] میں پہلے تو اٹا اٹ سامان بھرا۔ اوپر سے بھی دو دو۔ تین تین چھوکریاں اور مامائیں دھنس گئیں۔ غرض کسی نہ کسی طرح سے یہ

---

[1] مرزا دارا بخت ولیعہد سلطنت تھے

[2] احترام الدولہ۔ عمدۃ الحکماء معتمد الملک، حاذق الزماں۔ حکیم محمد احسن اللہ خاں ثابت جنگ بہادر وزیر اعظم تھے۔ انہی کی شہادت نے بیچارے بادشاہ کو رنگون دکھایا

[3] اونٹ گاڑی کو پہلے شکرم کہتے تھے۔ پھر یہ لفظ بند گھوڑا گاڑی کے لئے بھی بولا جانے لگا

[4] اس زمانہ میں بیگمات اور شہزادیوں کی مصاحبوں کو خواص کہتے تھے۔ درجہ میں یہ مغلانیوں سے کچھ بڑی ہوتی تھیں

[5] زرخرید لونڈیاں سرتیں کہلاتی تھیں۔ سریہ عربی میں لونڈی کو کہتے ہیں

[6] و [7] بہارکسوں اور بہلیوں کے سامنے بانس باندھ کر اور سوت کا جال بنا کر جو جگہ نکال لیتے ہیں اسکو سانگی۔ اور اسی طرح پیچھے گھانس وغیرہ بھرنے کو جو جھولی سی بنا لیتے ہیں اسکو اچی کہتے ہیں

یہ مشکل بھی آسان ہوئی۔ بیل لگائے گئے اور یہ قافلہ قطب کو روانہ ہوا۔ مشعلچی مشعلیں اور تیل کی کپیاں ہاتھوں میں لئے ساتھ ہوئے۔ یہ لوگ قلعہ سے باہر ہی ہوئے ہوں گے کہ بیگمات اور شہزادیوں کے لیے رتھیں، ڈولیاں، نیمے، میانے، پالکیاں، چوپہلے، چنڈول اور سکھپال موتی محل کے برابر آلگے۔ شاہزادہ ولیعہد بہادر بھی باہر نکل آئے۔ دگلہ پلٹن کے سپاہیوں نے راستے بند کئے۔ ترکنوں اور گرجنوں نے قناتیں کھینچیں، جو بیگم یا شہزادی باہر آتی انکو بلحاظ ان کے درجہ کے سواری ملتی۔ ہر سواری کے ساتھ ایک قلماقنی اور ایک اردابیگنی مقرر ہو جاتی۔ تین سوا تین بجے ہوں گے کہ پہلی رتھ روانہ ہوئی۔ آگے آگے رتھیں۔ اس کے پیچھے دوسری سواریاں سب سے آخر میں نواب زینت محل کا سکھپال۔ لاہوری دروازہ پر سواری پہونچی تھی کہ کپتان ڈگلس قلعدار نے اتر کر سلامی دی۔ دروازہ کے باہر سے دگلہ پلٹن کا ایک پرا آگے ہو گیا اور ایک پیچھے۔ شہزادیوں کی سواریوں کے ادھر اُدھر قلماقنیاں مردانہ لباس پہنے۔ کھڑکی دار پگڑیاں باندھے۔ ساتوں ہتیار سجائے ساتھ ہوئیں۔ بیگمات کی سواریوں کو ترکنوں کی پلٹنوں نے بیچ میں لیا۔ انکا بھی مردانہ فوجی لباس، گورے گورے چہرے۔ شانوں پر کاکلیں پڑی ہوئیں۔ سر پر چھوٹا سا عمامہ۔ اسمیں سفید پروں کی اونچی کلغی۔ ہاتھ میں چھوٹی چھوٹی برچھیاں پشت پر ترکش۔ شانہ پر کمان۔ پہلو میں تلوار۔ ڈاب میں پیش قبض بس یہ معلوم ہوتا تھا کہ ترکوں کی فوج دلی میں گھس آئی ہے۔ نواب زینت محل کی سواری کا بڑا ٹھاٹ تھا آگے آگے دو حبشنیں۔ گھونگھر والے بال۔ انپر سرخ پگڑیاں، پگڑیوں میں سفید مقیش کے پھندنے۔ موٹے موٹے ہونٹ لال لال دیدے۔ سرخ گرنٹ کے ڈھیلے ڈھالے کوٹ۔ گھوڑوں پر سوار۔ ہاتھوں میں پتلی پتلی چوبیں۔ سامنے گھوڑوں کی پشت پر زربفت سے منڈھے ہوئے ڈنکے۔ ایک چوب مارتی۔ دوسری پکارتی "ادب سے۔ نگاہ روبرو حضرت بادشاہ بیگم سلامت"۔ سکھپال کے دونوں طرف دو دو گرجنیں ایک کے ہاتھ میں مورچھل دوسری کے ہاتھ میں چنور۔ ہر ہر قدم پر۔ بسم اللہ، بسم اللہ کہتی چلی آتی تھیں۔ سب سے پیچھے اردابیگنیوں کی پلٹنیں۔ مردانہ لباس پہنے۔ ہتھیار لگائے۔ اونچی نچی ساتھ ساتھ تھیں۔ تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر مشعلچنیں۔ کسی کے ہاتھ میں مشعل اور کپی۔ کسی کے ہاتھ میں دو شاخہ کسی کے ہاتھ میں پنجشاخہ۔ سواری کے ساتھ آہستہ آہستہ بڑھ رہی تھیں۔ یہ جلوس دلی دروازہ تک تو اسی سلسلہ سے گیا۔ دروازہ

---

سہ نہ ۲ ۳ اور ۴ آدھی پالکی کو نیمہ کہتے ہیں۔ اسمیں صرف ایک آدمی بیٹھ سکتا ہے۔ اس سے بڑی میانہ ہے۔ چوپہلے بھی پالکی کی وضع کے ہوتے ہیں۔ مگر انکی شکل بجائے مستطیل کے چوکور ہوتی ہے

۵ یہ خاص محلسرا کی حفاظت کی فوج تھی صرف شریف لوگ اسمیں نوکر ہو سکتے تھے۔ اور انپر اسقدر اعتبار تھا کہ ساری ڈیوڑھیوں پر انہی لوگوں کا پہرا تھا۔ بغیر انکی اجازت کے کوئی عورت بھی محل میں قدم نہیں رکھ سکتی تھی انکے کسی قدر ڈھیلے ڈھالے لباس کی وجہ سے شاید اسکو دگلہ پلٹن کہتے ہوں۔ یا اسوجہ سے ہو کہ لڑائی کے وقت یہ لوگ جلتہ پہنتے تھے

۶ نواب زینت محل خاندان شاہی سے نہ تھیں۔ نواب علی قلی خاں کے خاندان میں نواب شمشیر الدولہ کی لڑکی سے بادشاہ نے بڑھاپے میں شادی کی تھی۔ خدا کی قدرت سے اولاد ہوئی۔ جواں بخت نام رکھا گیا۔ انہی کی ولیعہدی کے جھگڑوں نے قلعہ میں تفرقہ ڈالا۔ بیگم کی محبت میں بادشاہ ایسے گرفتار تھے کہ جو وہ چاہتیں بلا چون وچرا کرتے۔ آخر انہی جھگڑوں نے رنگوں پہنچا دیا۔ یہ بیگم جب نکلتیں۔ ڈنکہ انکے ساتھ ہوتا، اسی لئے انکو ڈنکے والی کہا جاتا تھا۔ قلعہ پر کم رہتی تھیں لال کنوئیں پر نیا محل بنوایا تھا۔ غدر کے بعد وہ محل پٹیالہ والوں کو ملا۔ اب وہ بھی ٹھکانے لگ گیا

کے باہر نکلکر رتھیں تو ترکمان دروازہ کی طرف سے ہوتی ہوئیں قطب کی سڑک پڑلیں۔ اور دوسری سواریاں دروازہ کے باہر ہی ٹھہر گئیں۔

کوئی چار بجے ہوں گے کہ بادشاہ سلامت بیدار ہوئے۔ حوائج ضروری سے فارغ ہو کر گڑ[1] کا شربت پی کر معدہ صاف کیا۔ خانساماں نے یاقوتی کی سرمہر پیالی پیش کی۔ مہر توڑ کر یاقوتی نوشجان کی اور فرمایا "اماں سب لوگ سدھارے" عرض کی جہاں پناہ کے اقبال سے سب انتظام ہوگیا۔ میر تزک[2] حاضر ہیں۔ کیا ارشاد ہوتا ہے۔ فرمایا "اچھا بسم اللہ کرو" یہ حکم ہونا تھا کہ نگل ہوا۔ ولیعہد بہادر کے لئے تامجھام۔ مرزا شاہرخ کے لئے تخت رواں مرزا فخرو کے لئے بوچہ اور خود بادشاہ سلامت کے لئے ہوادار دیوان خاص میں آگیا، باقی سب شاہزادے اور سلاطین زادے گھوڑوں پر سوار ہوئے۔ ادھر بادشاہ سلامت نے باہر نکل ہوادار میں قدم رکھا اور ادھر چوبدار نے آواز لگائی "ادب سے تعظیم سے مجرا بجالاؤ۔ حضرت بادشاہ سلامت" شہزادوں نے تلواریں میان سے نکال سلامی دی۔ دوسرے لوگ جھک کر آداب بجالائے بادشاہ سلامت کے بعد ولیعہد بہادر۔ مرزا شاہرخ اور مرزا فخرو سوار ہوئے۔ ہوادار کے پیچھے ایک خواصی نے چتر شاہی کھولا۔ دوسرے نے سورج مکھی لی۔ اور یہ جلوس آہستہ آہستہ قلعہ کے دہلی دروازہ کی طرف چلا۔ دروازہ کے باہر پہلے سے فوج کی مثل بندھی ہوئی تھی سب سے آگے نشان کا ہاتھی۔ اس پر شاہی پرچم۔ اس کے پیچھے نقارہ کے اونٹ۔ اونٹوں کے بعد ترک[3] سواروں کا رسالہ۔ رسالہ کے بعد روشن چوکی کے تخت۔ تختوں کے پیچھے میر تزک۔ اس کے بعد سلاطین زادوں کی سواریاں۔ شہزادوں کے گھوڑے۔ مرزا فخرو کا بوچہ۔ مرزا شاہرخ کا تخت رواں۔ مرزا دارا بخت کا تامجھام۔ ان کے پیچھے دور[4] باش اور دور باش کے پیچھے بادشاہ سلامت کا ہوادار ہوادار کے پیچھے فوج کا پرا۔ آخر میں قلعہ کے نوکر، چاکر، بہیر و بنگاہ۔ سڑک کے کنارے کنارے مشعلیوں کی قطاریں۔ غرض قلعہ[5] کے دلی دروازہ سے جو مثل بندھی تو پرانے کوٹلہ پر جاکر ختم ہوئی۔ سواری قلعہ کے دروازہ سے نکلی ہی تھی کہ شہدوں نے غل مچایا "حضرت پیرو مرشد۔ ہمارا حق بھی ملجائے۔ خدا تعالیٰ عمر و اقبال میں ترقی کرے آمین۔ اور صدہا سال یہ سایہ دلی والوں کے سر پر قایم رکھے آمین۔ خدا شہزادے

---

[1] بہادر شاہ مرحوم کا دستور تھا کہ صبح اٹھتے ہی گڑ کا شربت پی کر جوں کا توں نکال دیتے تھے۔ اس طرح کل رطوبات فاسدہ خارج ہو کر معدہ صاف ہو جاتا

[2] قلعہ میں میر تزک کا بڑا درجہ تھا۔ دربار اور جلوس کا انتظام اور لوگوں کو باریاب کرانیکی خدمت انہی کے سپرد تھی۔ ایک یہی شخص تھے جنکو دربار میں جریب لیکر کھڑے ہونے کی اجازت تھی۔ ذرا کسی نے آداب شاہی میں اینچ پینچ کی اور انہوں نے کھٹ سے جریب پاؤں پر ماری۔ یہ خدمت سعادت یار خاں رنگین کے خاندان میں مدت تک رہی ہے

[3] دلی کی جو فوج انگریزی لباس اور انگریزی ہتھیاروں سے آراستہ تھی اس کو ترک سوار کہتے تھے۔ وجہ یہ تھی کہ اس زمانہ میں ترکوں کا بھی یہی فوجی لباس تھا

[4] دور باش ایک خوبصورت رنگین شہتیر ہوتا تھا جس پر برچھیاں لگی ہوتی تھی۔ یہ سواری کے آگے آگے رہتا تھا کہ کوئی بادشاہ پر حملہ نہ کر بیٹھے

[5] قلعہ کے دو دروازے ہیں۔ لاہوری دروازہ اور دلی دروازہ۔ شہر پناہ کے دو دروازوں کے بھی یہی نام ہیں۔ لاہوری دروازہ کھاری باولی کے کنارہ پر تھا۔ وہ تو زمین کے برابر کر دیا گیا۔ ہاں دلی دروازہ موجود ہے۔ فیض بازار کے سرے پر ہے اور اسی میں سے ہوکر پرانے قلعہ کو سڑک گئی ہے

شہزادیوں کو سلامت رکھے آمین۔ سیر آرہی ہے۔ کچھ ایسا ملے کہ ہم بھی جہاں پناہ کے صدقہ میں سیر کی بہار دیکھ لیں" بادشاہ سلامت نے اشارہ کیا۔ خواصی نے مٹھیاں بھر بھر کر روپئے ہوادار پر سے نچھاور کئے۔ پھر کیا تھا۔ روپیوں کے ساتھ شہدے سڑک پر بچھ گئے۔ کسی نے ہاتھ پھیلائے کسی نے جھولی پھیلائی۔ سواری چلنی مشکل ہوگئی۔ تھوڑی دیر تک یہی ہنگامہ رہا۔ جب دل بھر کر روپیہ لوٹ چکے تو شہدے دعائیں دیتے ہوئے رخصت ہوئے۔ اور ہوادار آگے بڑھا۔ لوگوں کو پہلے ہی سے خبر ہوگئی تھی کہ آج پچھلی رات کو سواری مبارک قطب جائے گی رات کے بارہ ہی بجے سے خاص بازار سے لگا فیض بازار اور شہر کے دلی دروازہ تک خلقت کا ہجوم تھا۔ بازاروں میں آدمیوں کے ٹھٹ کے ٹھٹ لگے تھے چھتوں اور کمروں پر ہزاروں عورتیں بیٹھی جلوس کا انتظار کر رہی تھیں۔ ہر شخص اپنے بادشاہ کو دیکھنے کے لئے بیچین تھا۔ وقت کم تھا، اس لئے بازاروں میں آئینہ بندی تو نہیں ہوئی تھی، ہاں، بعض بعض مکانوں کے دروازے۔ کمروں کے رو کار اور دوکانیں سجا کر روشنی کر دی تھی۔ جلوس آہستہ آہستہ ان سڑکوں پر سے گذرا ایک سناٹے کا عالم تھا۔ مگر ہر شخص کے بشرہ اور آنکھوں سے جوش ٹپک رہا تھا۔ بادشاہ سلامت بھی اس جوش سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے ایک پھریری سی آئی۔ اور آنکھوں سے خود بخود آنسو نکل کر رخساروں پر بہہ آئے۔ کیا خبر تھی کہ نو برس نہ گذریں گے کہ اسی سڑک پر سے گذرنا ہوگا۔ مگر کس حالت میں کہ سڑک ویران ہوگی۔ دلی والے تباہ ہوں گے۔ گولوں کی مار سے مکانات مسمار ہوں گے اور بیگناہوں کے خون سے زمین رنگین ہوگی۔ اس کے چند ہی دنوں بعد اسی سڑک سے پھر شہر میں داخل ہونا ہوگا۔ مگر کس حالت میں کہ خود قید ہوں گے۔ چاروں طرف جنگی پہرہ ہوگا بیٹوں۔ بھانجوں، اور بھتیجوں کی لاشیں میدانوں میں بے گور و کفن پڑی ہونگی۔ محل ویران ہوں گے۔ اور محل والیاں خدا جانے کہاں ہونگی اور کس حالت میں ہوں گی

غرض سواری مبارک ان سڑکوں پر سے گذر کر دلی دروازہ پہونچی۔ محافظوں نے سلامی دی۔ اور یہ جلوس سلطان جی[1] کی سڑک پر پڑ لیا جو زنانہ سواریاں پہلے روانہ ہو کر یہاں ٹھیری ہوئی تھیں وہ بھی جلوس کے آخر میں شریک ہوگئیں۔ کہاروں نے یہاں سے قدم ذرا تیز کر دیے۔ اور سورج نکلنے سے پہلے پہلے سواری پرانے قلعہ پہونچ گئی۔ شیر شاہ کی مسجد کے سامنے ہوادار رکھا گیا۔ بادشاہ سلامت نے مسجد میں نماز پڑھی۔ وظیفہ پڑھا۔ کوئی گھنٹہ آدھ گھنٹہ قیام کر کے یہاں سے سواری بڑھی، اور ابھی دن پوری طرح نہ نکلا تھا کہ ہمایوں کے مقبرہ پہونچ گئی۔ مقبرہ میں پردہ ہوگیا۔ سواریاں اتریں۔ باہر کے دروازہ سے بادشاہ سلامت کا ہوادار کہاریوں نے سنبھال لیا۔ اور مقبرہ کے دروازہ پر جا لگایا۔ سامنے کے صحن میں پہلے سے فرش ہوگیا تھا۔ مسند بچھی ہوئی تھی۔ بادشاہ سلامت مسند پر جا بیٹھے۔ وظیفہ ختم کیا۔ مقبرہ کے اندر گئے۔ خاندان شاہی کے سیکڑوں لوگ اس مقبرہ کے تہ خانوں میں موت کی میٹھی نیند سو رہے ہیں۔ ہر ایک کی قبر پر جا کر فاتحہ پڑھی۔ شاہزادے ساتھ تھے۔ سب کو ایک ایک قبر دکھاتے۔ نام بتاتے انکے کارنامے سناتے اپنی اور انکی حالت کا مقابلہ کرتے اور بے اختیار روتے۔ فاتحہ سے فارغ ہو کر پھر ہوادار میں سوار ہوئے۔ اور جس ترتیب سے یہ قافلہ آیا تھا۔ اسی ترتیب سے آگے بڑھا۔ درگاہ شریف قریب ہی ہے۔ تھوڑی دیر میں وہاں پہونچ گئے۔ دلی والوں کو خاص اس درگاہ سے جو عقیدت ہے وہ بیان نہیں ہوسکتی۔ کسی قوم اور کسی ملت کا آدمی

---

[1] حضرت سلطان المشائخ خواجہ نظام الدین اولیا محبوب الٰہی رحمۃ اللہ علیہ کو دلی والے سلطان جی کہتے ہیں انکا مزار مبارک دلی دروازہ سے ۳ میل پر ہمایوں مقبرہ کے بالکل سامنے ہے

نہیں جو اس چوکھٹ پر سر نہ جھکاتا ہو۔ اور کوئی بدنصیب ہی ہوگا جو یہاں سے نامراد جاتا ہو۔ پردہ کا انتظام پہلے سے ہو گیا تھا، ہوادار باولی پر رکھا گیا۔ بادشاہ سلامت نے اتر کر وضو کیا۔ شہزادوں نے ہاتھ منہ دھویا۔ شہزادیوں کے لئے باولی کے طاقوں کے سامنے اوٹ لگ گئی تھی۔ کسی نے وضو کیا۔ کسی نے غسل کیا۔ کوئی پانی میں پاؤں لٹکائے بیٹھی رہی۔ بادشاہ سلامت وضو کر۔ ہوادار میں آ بیٹھے۔ اردابیگنی نے عرض کی "جہاں پناہ، باولی میں تیرنے کے لئے خداموں کے لڑکے آئے ہیں۔ کیا حکم ہوتا ہے؟" فرمایا "ہاں اماں۔ ہاں۔ بلاؤ۔ وہ حقدار ہیں اپنا حق لینے آئے ہیں کیوں نہ ملے گا حضور ملیگا"۔ حکم ہونا تھا کہ سات سات آٹھ آٹھ برس کے بیس پچیس لڑکے اندر آئے۔ مجرا بجالائے۔ اجازت چاہی اور گنبد پر چڑھ گئے۔ سیڑھیوں پر سے بیگمات اور شہزادیوں نے باولی میں روپے پھینکنے شروع کئے۔ ادھر روپیہ گرا۔ اُدھر کوئی نہ کوئی لڑکا گنبد پر سے کودا۔ ڈبکی لگائی۔ اور روپیہ نکال لایا۔ تھوڑی دیر تک یہی تماشہ ہوتا رہا۔ اس کے بعد سب کے سب درگاہ شریف میں گئے۔ پہلے حضرت امیر خسرو کے مزار پر فاتحہ پڑھی۔ وہاں سے حضرت سلطان جی کے مزار پر آئے۔ بادشاہ سلامت تو اندر چلے گئے۔ عورتوں نے گنبد شریف کے دروازے پر کھڑے ہو کر فاتحہ پڑھی۔ کسی نے زنجیر پکڑ کر دعا مانگنا شروع کی۔ کسی نے چوکھٹ کی مٹی لے کر منہ پر ملی۔ کسی نے گود پھیلا کر دل ہی دل میں دعا مانگی۔ کوئی فاتحہ پڑھ پہلو کی مسجد میں جا نفل پڑھنے کھڑی ہو گئی۔ کسی نے مسجد میں کلام مجید کی تلاوت شروع کی۔ کسی نے مسجد کے کٹورے کا قصہ شروع کیا "دیکھنا بوا۔ یہ کٹورہ سونے کا ہے۔ بڑا بھاری ہے۔ کئی سیر کا ہوگا۔ یہ سامنے جو تسبیح خانہ ہے۔ اسمیں بھی ایک ایسا ہی کٹورہ لٹکا ہوا تھا۔ ———

دادا جان کے زمانہ میں ایک بڑھیا مصیبت کی ماری درگاہ شریف میں آئی اور عرض کی یا حضرت سات بیٹیاں ہیں۔ کھانے کو پیسہ پاس نہیں۔ یہ پہاڑ کیونکر اٹھیں گے۔ آپ ہی یہ مشکل آسان کیجئے۔ وہاں سے اٹھ جو تسبیح خانہ میں آئی۔ تو کٹورہ گنبد سے اتر اس کی گود میں آ گیا۔ خوشی خوشی گھر آئی۔ بڑی دھوم دھام سے بیٹیوں کی شادیاں رچائیں۔ مزے سے ہنسی خوشی رہنے لگی۔ دلی کے ایک امیر تھے انکو جو یہ خبر ہوئی۔ تو انہوں نے بھی درگاہ شریف میں جا کر دعا مانگی۔ وہاں سے اس مسجد میں آئے بڑی دیر تک کٹورے کو دیکھتے رہے۔ کٹورہ جہاں تھا وہیں رہا۔ جل گئے۔ مزدوروں کو بلوا پاڑ باندھی۔ جتنی پاڑ اونچی ہوتی۔ کٹورہ اونچا ہوتا جاتا۔ پاڑ گنبد کی چھت تک پہونچی تو کٹورہ غائب ہو گیا۔ ادھر پاڑ کھلی کٹورہ اپنی جگہ پر آ موجود ہوا۔ سچ ہے لالچ بری بلا ہے۔ کٹورہ تو کیا ملتا۔ پاڑ باندھنے کا خرچ مفت گلے پڑا۔"

بادشاہ سلامت فاتحہ سے فارغ ہو۔ درگاہ شریف سے باہر آئے۔ محمد شاہ بادشاہ کے مزار۔ مرزا جہانگیر[1] کے مزار۔ مرزا نیلی[2] اور جہاں آرا[3] بیگم

[1] مرزا جہانگیر وہی شہزادے ہیں جنکی وجہ سے پھول والوں کی سیر قایم ہوئی تھی۔ واپس آنے کے بعد انہوں نے پھر بے اعتدالیاں کیں پھر الہ آباد بھیجد یے گئے اور وہیں ان کا انتقال ہو گیا۔ نواب ممتاز محل نے انکی لاش الہ آباد سے دلی منگوائی اور سلطان جی میں ایک نہایت خوبصورت سنگ مرمر کا حجرہ بنوا دفن کردی۔

[2] مرزا نیلی شاہ عالم ثانی کے منجھلے بیٹے تھے۔ انتقال کے بعد انکو بھی مرزا جہانگیر کے حجرہ میں دفن کیا گیا۔

[3] جہاں آرا بیگم شاہجہاں بادشاہ غازی کی بیٹی تھیں۔ حضرت سلطان المشائخ سے بڑی عقیدت تھی۔ انکا مزار درگاہ کے پائنتی

(باقی آئندہ صفحہ پر)

کی قبر پر گئے۔ فاتحہ پڑھی۔ یہاں سے پھر باولی پر آئے۔ خادموں کو انعام دیے۔ فقیروں کو خیرات تقسیم کی۔ اور وہاں سے نکل منصور کے مقبرہ کی سیدھی سڑک پر ہولئے۔ یہاں دو ڈھائی گھنٹہ آرام کیا۔ خاصہ تناول فرمایا۔ کوئی چار بجے یہاں سے روانہ ہو۔ شام ہوتے ہوتے قطب پہونچ گئے۔ جنگلی محل اور مرزا بابر[1] کی کوٹھی پہلے سے آراستہ تھی جو سواریاں سیدھی قطب آئی تھیں انہوں نے سب سامان قرینہ سے جما دیا تھا۔ خاصہ تیار تھا۔ دن بھر کے سب تھکے ماندے تھے۔ کھا۔ پی۔ نماز پڑھ ایسے سوے کہ جب چار بجے کی نوبت بجی اسوقت کہیں جاکر آنکھ کھلی۔

جنگلی محل اب تو واقعی جنگلی محل ہے۔ ہاں کسی زمانہ میں بڑا عمدہ محل تھا۔ پہلے ہی کچھ کم پرانا تھا۔ بہادر شاہ نے دیوان خاص دیوان عام۔ خاص محل اور باب ظفر بنوا کر اسکو اور بڑا کر دیا۔ دروازہ کیا ہے خود ایک چھوٹا سا محل ہے۔ سرتاپا سنگ سرخ کا ہے۔ روکار پہ سنگ مرمر کی پٹیاں۔ حاشیہ اور پھول دیکر اسکی رونق کو اور بھی دوبالا کر دیا ہے۔ دروازہ کی بلندی کوئی ۱۶-۱۷ گز ہے۔ پہلو میں سیڑھیوں کا چکردار زینہ ہے۔ محراب کے عین اوپر شاہی بارہ دری ہے۔ یہیں سے بیٹھ کر بادشاہ سلامت اور بیگمات پنکھوں کا تماشہ دیکھتے تھے۔ دروازہ سے ملا درگاہ شریف کا دروازہ ہے جھرنے سے پنکھے اوٹھ کر ادھر آتے۔ پہلے دن جوگ مایا جی کا پنکھا اٹھتا۔ دوسرے دن درگاہ شریف کا۔ درگاہ شریف کا پنکھا تو برابر والے دروازہ سے مزار شریف پر چلا جاتا۔ جوگ مایا جی کا پنکھا شاہی دروازہ کے سامنے کچھ دیر رکتا اس کے بعد حکیم احسن اللہ خاں کے مکان کے سامنے سے ہوتا ہوا مندر چلا جاتا۔ باب ظفر کے اندر کا حصہ دیکھنے کے قابل ہے بڑے پھاٹک سے لگا کر اندر محل تک سات ڈیوڑھیاں ہیں۔ ہر ڈیوڑھیوں پر پہرہ داروں کے لئے سہ دریاں بنی ہوئی ہیں پھاٹک پر تو دگلہ پلٹن کا پہرہ رہتا۔ اندر کی ڈیوڑھیوں پر ترکنوں[2]۔ قلماقنیوں[3]۔ اردابیگنیوں[4]۔ شدنوں[5] اور گرجنوں[6] کی نشست ہوتی۔ بھلا کیا

---

ایک سنگ مرمر کے حجرے میں ہے۔ سرہانے کتبہ لگا ہوا ہے۔ کتبہ کا یہ شعر بڑا دردناک ہے :

بغیر سبزہ نپوشد کسے مزار مرا　　که قبرپوش غریباں ہمیں گیاہ بس است

[1] مرزا بابر اکبر شاہ ثانی کے بیٹے تھے۔ انکی ایک بڑی کوٹھی انگریزی وضع کی ابتک قطب میں موجود ہے۔ اسکا ایک دروازہ تو درگاہ شریف میں ہے دوسرا جنگلی محل میں۔ اور تیسرا جنگل میں جھرنے کی طرف نکلتا ہے۔

[2] آخر زمانہ میں ترکستان۔ حبش اور گرجستان سے عورتوں کی آمد بند ہو گئی تھی۔ پہلے سے جو خاندان دلی میں بس گئے تھے انہیں میں سے یہ پلٹنیں بھری جاتیں۔ لباس ان سب کا مردوں کا سا ہوتا تھا۔ یہ سب مردانہ کرتب جانتی تھیں انکا کام محلوں میں پہرہ دینا تھا۔

[3] قلماقنیاں پہرہ دینے اور حکم احکام پہونچانے پر مقرر تھیں۔ انکے لباس کا ذکر اوپر آچکا ہے ان عورتوں کو شادی کرنا حکماً ممنوع تھا۔

[4] اردابیگنیاں بھی محل کا انتظام کرتیں اور شاہی حکم احکام باہر پہنچاتی تھیں۔ انکا صرف مردانہ لباس ہی نہ ہوتا تھا بلکہ نام بھی مردوں کے سے ہوتے تھے۔ گفتگو بھی مردوں کی طرح کھری کھری زبان میں کرتی تھیں۔ تھیں تو عورتیں مگر شکل صورت وضع قطع چال ڈھال سے بالکل مرد معلوم ہوتی تھیں۔ دلی میں انکو "ہرد ابیگنیاں" کہتے تھے۔ پھر یہ لفظ اردو میں ایسی لڑکیوں کے لئے استعمال ہونے لگا جو بڑی شریر اور ڈھنگی ہوں اور جن پر سودا کا یہ شعر صادق آتا ہو۔

لڑکی وہ لڑکیوں میں جو کھیلے　　نہ کہ لونڈوں میں جاکے ڈنڑ پیلے

تھا کہ محل میں پرندہ پر تو مار جائے۔ پھاٹک سے گھستے ہی الٹی طرف پہلی ڈیوڑھی کے پاس سے مردانہ کو راستہ جاتا تھا غرض اس محل میں اتنی گنجائش تھی کہ سارا قلعہ اس میں سما جاتا۔ اور پھر بھی جگہ رہتی۔ اب مردانے اور زنانے سب مکانات ٹوٹ پھوٹ کر برابر ہوگئے۔ ایک باب ظفر رہ گیا ہے۔ اسی سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ جس محل کا یہ دروازہ ہے وہ محل کیا ہوگا۔ بادشاہ کی کہی ہوئی تاریخ دروازہ کی رو کار پر کندہ ہے۔

این در عالی چو شد بکرم بنا حسب المراد

گفت دل۔ سال بنا۔ باب ظفر پائندہ باد

سنہ ۱۱ جلوس ——— ۱۲۶۴ھ

زمانہ کے ہاتھوں اس دروازہ کا بھی وہی حشر ہوتا جو اندر کے محلوں کا۔ وہ تو محکمہ آثار قدیمہ نے اس کو اپنی نگرانی میں لے کر سنبھال لیا

خیر تو صبح کی نوبت بجی تھی کہ محل میں چہل پہل شروع ہوئی۔ منہ ہاتھ دھو، کپڑے بدل نماز پڑھ ناشتہ کر سب شہزادے شہزادیاں بادشاہ سلامت کے سلام کو آئیں۔ مطلب تھا کہ چلئے۔ یہاں بیٹھے تھوڑی آئے ہیں۔ جہاں پناہ بھی وظیفہ سے فارغ ہوکر بیٹھے تھے۔ سب کا سلام لیا۔ دعائیں دیں۔ ان سب کا مطلب سمجھ گئے۔ فرمایا "کہو اماں۔ کہاں کا ارادہ ہے۔ جھرنے کا یا قطب صاحب کی لاٹ کا" سب نے عرض کی "پیر و مرشد۔ پہلے جھرنے تشریف لے چلئے۔ ابر آیا ہوا ہے۔ اس وقت جھرنے پر بہار ہوگی" فوراً اردابیگنی کو پردہ کرانے کا حکم دیا گیا۔ دو گلہ پلٹن کے سپاہیوں نے ناکہ بندی کر دی۔ اردابیگنیوں اور قلماقنیوں نے راستہ کا انتظام کیا۔ شدنیں اور گرہنیں بیگمات اور شہزادیوں کے ہمراہ ہوئیں۔ ماماؤں۔ اصیلوں۔ خواصوں اور سہیلیوں کا غول کا غول نکلا۔ اور سیدھا جھرنے کا رخ کیا۔ شہزادیوں نے پہلے درگاہ شریف میں حاضری دی۔ وہاں سے مرزا بابر کی کوٹھی میں سے ہو جنگل میں نکل گئیں۔ پہلے جہاز[1] پر جاکر ذرا دم لیا۔ شمسی تالاب کا لطف اٹھایا۔ میلوں تک پانی ہی پانی تھا۔ برجی[2] بیچ میں آگئی تھی۔ پانی کا یہ عالم دیکھ کر بہتوں کے جی میں آیا کہ کود پڑیں۔ پھر خیال آیا کہ بادشاہ سلامت سے اجازت لئے بغیر پانی میں ترنا ٹھیک نہیں۔ چپکی ہو رہیں۔ تھوڑی دیر یہاں ٹھیر کر سب کے سب اولیا[3] مسجد پہونچے۔ مصلوں پر نفل پڑھے، اتنے میں بادشاہ سلامت کی سواری بھی آگئی۔ شہزادے ساتھ تھے۔ آگے آگے سواری چلی۔ پیچھے پیچھے عورتوں کا یہ غول روانہ ہوا۔ اولیا مسجد سے جھرنہ دور ہی کتنا ہے۔ تھوڑی دیر میں سب کے سب وہاں ہو نچے۔

---

[1] شمسی تالاب کے کنارے جہاز کی شکل کی ایک بہت بڑی اور خوبصورت عمارت قدیم زمانہ کی بنی ہوئی ہے۔ اس عمارت کو جہاز کہتے ہیں

[2] اسی تالاب کے بیچ میں ایک چھوٹا سا کھلا ہوا برج ہے اور برج کے نیچے ایک سنگ خارا پر گھوڑے کے سم کا نشان ہے۔ اس سم کے نشان کے متعلق عجیب عجیب روایتیں مشہور ہیں۔ عام طور سے اسکو براق کا سم کہتے ہیں۔ کنارے سے برجی اتنی دور ہے کہ وہاں تک جاتے جاتے اچھے اچھے تیراکوں کے دم ٹوٹ جاتے ہیں

[3] یہ ایک چھوٹی سی مسجد شمسی تالاب کے کنارے پر ہے۔ صحن میں دو مصلے ہیں۔ کہتے ہیں کہ ان مصلوں پر حضرت معین الدین اجمیریؒ اور حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکیؒ نماز پڑھا کرتے تھے

اپنا سا منہ لئے چلی آتی ہے۔ ہجولیاں نکّو بنا رہی ہیں۔ ایک کہتی "اجی! اجی یہ کڑھاؤ ایسا ہوتا ہی ہے۔" دوسری بولی "بوا تمہاری خفت سر آنکھوں پر۔ اچھی، یہ تو بتاؤ، تم نے اس موئی کھچڑی میں ایسی کون سی انوکھی۔ اچرج۔ جانِ آدم چیز دیکھی جو یوں پچھاڑیں کھانے لگیں وہ کھسیانی رونکھی ہو ہو کر بگڑ رہی ہیں۔ الٰہی کرے! تم بھی نت پت ہو۔ تمہاری شیخی بھی لر ی ہو۔ یاں سے نکل باغ اور امریوں میں جا دھمکیں کڑھائیاں چڑھی۔ پکوان ہو رہے ہیں۔ مالنیں دوکانیں لگائے۔ پھولوں کے گنٹھے گوندھ رہی ہیں۔ تنبولنیں پکے پکے دیسی پان کی گلوریاں بنا رہی ہیں۔ ترکاری میوے والیاں قرینے سے بیٹھی بیچ رہی ہیں۔ کبابنیں کباب۔ دھی بڑے والیاں دھی بڑے۔ سادے کاروں کی لڑکی بالیاں۔ جسر اؤ انگوٹھیاں۔ چھلّے۔ حلوائیوں کی چھوکریاں پوری۔ کچوری۔ مٹھائی لئے بیٹھی ہیں۔ سارا باغ گل نورنگ۔ گل طرہ۔ گلاب۔ گل مہندی۔ گیندا۔ گل شبّو جوئی۔ مولسری۔ مدمالتی سے پڑا مہک رہا ہے۔ آم ہیں محمد شاہی لڈو۔ شہد کوزہ۔ شاہ پسند۔ بتاشہ۔ سفیدا۔ گلابی۔ سیندوریا۔ سردلی کا ٹپکا لگ رہا ہے۔ جامنیں پٹا پٹ گر رہی ہیں۔ لڑکی بالیاں دوڑ دوڑ اٹھا رہی ہیں۔ کھٹّا میٹھا۔ (لیمو) شہتوت۔ نگترہ۔ فالسہ۔ کھرنی۔ گولر۔ کمرک۔ بیری۔ کٹھل۔ بڑھل۔ پاکھل۔ آڑو۔ شفتالو کے درخت پھل پھول رہے ہیں۔ جہاں نما میں سنگ شیر کے سے پاؤں کی کرسی پر جس میں پشت پر سنہری پھول پتے کٹے ہیں۔ کاشانی مخمل کا نرم نرم گدّا بچھا ہے۔ حضور بہادر شاہ بادشاہ بیٹھے ہیں۔ بازو میں چاندی کے چاند سے تاش میں کار چوبی زیر انداز پر جھنڈا رکھا ہے، پیچری کٹوری لگی ہے۔ جھوم جھوم گھٹا آ رہی ہے۔ مینہ کا جھمکا لگ رہا ہے۔ مور جھنگار رہے ہیں بلبلیں چہک رہی ہیں۔ کوئل کوکتی ہے۔ جی میں ہوک اٹھتی ہے۔ پپیہوں کی پی کہاں کا جدا شور ہے۔ کیاریوں میں شاہزادیاں بھیگتی پھول پھول توڑتی پھرتی ہیں۔ اس سے ایسا معلوم دیتا، جیسے رنگ برنگ تیتریاں پھول پھول اڑتی پھرتی ہوں۔ کبھی یاں ٹھٹکیں۔ کبھی واں بنکھڑی پہ جھول لٹریں۔ یا ہریاول میں قمریاں جنگل میں ہرنیاں! رنگین جوڑوں سے چوطرف لالہ نافرمان کھل گیا ہے۔ مینہ کی پھوار سے رنگ کٹ کٹ کے رنگیں پانی بہہ رہا ہے۔ کوئی بی دشمن۔ بی جانمن کے گلے بیاں ڈالے چلی آتی ہے۔ کوئی ٹمک ٹمک یہ گئی۔ کوئی سرک سرک وہ جا پڑی۔ کوئی زیر پائی۔ کفِ پائی۔ انی دا دو۔ اتار کھڑاویں پہنے کھڑ کھڑاتی چلی آتی ہے، کوئی آموں کے درختوں پر پتھر مار رہی ہے۔ کوئی کیلے کی گیل پکڑے کہہ رہی ہے، "اچھی میری اچپل۔ دلشاد۔ دردانہ ذرا اسے تڑوا دیجو۔ لونڈیاں باندیاں کد کڑے لگاتی۔ سنگڈے مارتی جھپ جھپ درختوں پر چڑھ گئیں۔ توڑ تاؤ وہیں بکر بکر کھانے لگیں۔ کسی کے کانٹا چبھا۔ کسی کے کھڑ سینچ لگے۔ کوئی لڈسے نیچے آن پڑی۔ بھوں بھوں بیٹھی رو رہی ہے۔ انا۔ دوا۔ پھیپڑا جلاتی۔ بلبلاتی پیچھے پیچھے ہیں۔ دیکھنا بلائیں لوں۔ نیچ میں چلو۔ سفید چادر اوڑھ لو۔ کہیں یاں بنتا ہوا چوٹی والا نہ رہتا ہو۔ کیڑے مکوڑے کا بھی ڈر ہے۔ دو یار کہیں سایہ جھپٹا نہ ہو جائے۔ جو یہ بوڑھا چونڈا گورے استرے سے منڈ جائے۔ کچھ ہمجولیاں ہنڈولے بیٹھی جھول رہی ہیں۔ کچھ ایک پر ایک بولیاں ٹھٹھولیاں مار رہی ہیں۔ آپس میں چہل پہچے ہو رہے ہیں۔ شاباش بوا، یہ لال لال چوچیاتی کرتی یہ موا مونجھ کا بجیہ کیا ہے۔ کیا دشمنوں کے دیدے پٹم ہو گئے تھے۔ بوا پہلے اپنی تو خبر لو۔ کیسا سنہری جوڑا کا لی گوٹ سے کلیجی پھیپڑا کیا ہے۔ اے بی کیا بتاؤں یہ ساری آغا مینا کی کارستانی ہے۔ ذرا نہیں تو دیکھو، تخت کی قسم۔ صدقہ کا ڈوپٹہ اوڑھے پھر رہی ہیں! ایک دوڑی چلی آتی ہے۔ اچھی ذرا یہ کچالو چکھنا۔ کیا مٹھلونے بنے ہیں دوسری

---

لہ ہمیہ دختر کا د۔

آتی ہے، اچھی میری جانمن! تمہیں ہمارے سر کی قسم۔ اس رنگترے کی راحت جان کو تو دیکھو۔ کیا مزہ دے رہی ہے۔ امریوں میں جھولے پڑے ہیں، ریشمین رسیاں۔ گنگاجمنی پٹریاں۔ دو جھول رہی ہیں۔ چار جھلا رہی ہیں۔ رساں رساں پینگیں بڑھا رہی ہیں۔ جھنبیری آواز میں ملار گا رہی ہیں:۔

جھولا کن نے ڈالو رے امریاں
باگ اندھیرے تال کنارے مورلا جھنکارے بادر کارے
برسن لاگیں بوندیں پھنیاں پھنیاں
جھولا کن نے ڈالو رے امریاں
سب سکھی مل گئیں بھول بھلیاں بھولی بھولی ڈولیں شوق رنگ سیّاں
جھولا کن نے ڈالو رے امریاں

لے لو وہ شام ہوگئی۔ دونوں وقت ملے۔ جھٹپٹا ہوا۔ شمسی تالاب کے کنارے کنارے بانسوں کے ٹھاٹھروں میں لال لال کنول انہیں دعدغے روشن ہیں، درختوں میں ننھے ننھے جگنوں کی طرح جگمگ جگمگ کر رہے ہیں۔ محلات میں جھاڑ۔ فانوس۔ فتیل سوز۔ ایک شاخی، دو شاخی، سہ شاخی، پنج شاخی۔ دیوارگیریاں، چینی لالٹینوں سے رات دن بن گئی ہے، دردیاں بج رہی ہیں۔ نوبت پر ٹکور پڑ رہی ہے۔ لے لو وہ روشن چوکی کا گشت طبلہ نفیری کے ساتھ ساتھ چلا آتا ہے۔ کہیں تان رس خاں سرانچے کے باہر تانیں لگا رہے ہیں۔ کہیں ناچ ہو رہا ہے، ناچنے والیاں اندر سازندے سرانچے کے باہر طبلہ سارنگی، تال کی جوڑی بجا رہے ہیں۔ یہ تمیز تہذیب کی گڑیاں ہوتیں، ان کا پہناوا، ادب قاعدہ کیا بتاؤں کہ دیکھے سے جی خوش ہو، آنکھیں کھلیں۔ یہ ڈیرے دارنیاں کہلاتی تھیں۔ اگلے وقتوں ایسی ویسی رنڈی ہی نہ تھی۔ ان کی بات چیت۔ گانا۔ چاؤ چونچلا۔ سگھڑاپا، وہ تھا کہ لاکھوں عورتوں میں پہچان لو۔ کنواریں لڑکے لڑکیاں تو ان کے سامنے پڑتے ایسا بھناتیں جیسے کوئی استانی جی سے سہم جاتا ہو۔ بات بات میں نی نکالتیں۔ ٹوکتیں۔ ماں باپ کے سامنے نصیحتیاں کرتی تھیں۔ لوگ بچوں کو ان سے ادب قاعدہ سکھواتے ایک اس زمانے کی رنڈیاں ہیں، ایک دفعہ شادی میں دیکھا تھا۔ بالکل آغا تو بڑا پہلوان جچتی تھی۔ یہ سرانچے کا بانس، ہتھنی کی ہتھنی۔ پنجابی پیجامہ۔ نہ زر زیور۔ رنڈاپا سا چھایا ہوا۔ گنوار و زبان۔ بات کرے تو معلوم ہو جیسے کوئی لڑتا ہو۔ پھر خیر سے یہ وہ بی جان تھیں جو شہر میں ایک کہلاتی ہیں۔ خیر! شہزادیاں نواڑوں[1] میں بیٹھی شمسی تالاب کی سیر کر رہی ہیں۔ سفید سفید پھولوں کے کنٹھے گلے میں۔ کانوں میں پھولوں کی بالیاں۔ نک سے سک بناؤ سنگار کئے ہیں۔ نواڑوں میں روشنی جیسے تالاب میں جھلادے۔ پانی میں یہ روشنی اور بہار دیتی اور ایسا معلوم ہوتا جیسے نور کی مچھلیاں تیرتی ہوں۔ کہیں ڈھولکی بج رہی ہے۔ گانا ہو رہا ہے۔ کہیں دس گھرا۔ چپّیسی۔ قصے۔ کہانیاں۔ پہیلیاں کہ رتیاں ہو رہی ہیں۔ کہیں۔ زرگری۔ فرفری۔ سرسری۔ معکوب۔ کنشٹولی۔ بکنی زبانیں بولی جا رہی ہیں۔ کہیں بن بادشاہزادی کا سانگ بن رہا ہے۔ دس بیس مل کے کھڑی ہو گئیں۔ آؤ کھیلیں۔ آنکھ مچولی کھیلیں۔ قطار باندھ اڑنگ بڑنگ۔ طوطی زیر تنگ، مائی جی کا تھان،

---

[1] چھوٹی کشتیاں، ڈونگے۔

کھیلے[1] چوغان۔ ہریا ہر بس۔ یہ نو۔ یہ دس۔ جس جس کے نام پر دس آتا گیا۔ اس کو نکالتی گئیں۔ اخیر میں جس کے نام پر دس آیا وہ چور بنی۔ لو ڈیڑھ پہر رات کی توپ چلی، دہائیں۔ سب نے خاصہ کھایا۔ ڈیوڑھیاں مامور ہوئیں۔ بادشاہ نے سکھ فرمایا۔ چپ چپی۔ بکی۔ داستان ہونے لگی، حبشنیں۔ ترکنیں۔ قلماقنیاں پلنگ کے پہرے پر۔ قلار حبشی۔ دربان۔ مردھے۔ پیادے۔ سپاہی باہر ڈیوڑھیوں میں اپنی اپنی چوکی پہرے پر کھڑے ہوگئے۔ حکیم۔ طبیب۔ خواص اپنی اپنی نشست میں موجود ہیں۔ کئی دن یوں ہی انوکھے کھیل تماشے انرالی باتیں رہیں، تین دن سیر کے باقی رہے، جھرنے، امریوں کا زمانہ موقوف ہوا۔ جھرنے میں کدائی ہونے لگی۔ کوئی پھسلنے پتھر پر پھسل رہا ہے۔ کئی تھئی تھئی ناچ ہو رہا ہے، کہیں چہل پہچھے پہچیدہ۔ پھبتیاں ہو رہی ہیں۔ کہیں پہلوانوں کے کماٹے[2] ہو رہے ہیں۔ کوئی امریوں میں جھولے پر کھڑا پینگ بڑھا رہا ہے، کوئی پھیک پٹا کی سیر دیکھتا ہے۔ کہیں کنکوئے[3] بازی ہو رہی ہے۔ کوئی کھیم کر رہا ہے۔ کوئی ٹھمکیاں دے رہا ہے کسی کا ہتے پر سے اکھڑ گیا۔ کسی کا کنیانے لگا۔ کسی کا چکرا رہا ہے۔ کسی کی ڈال جیتو[4] ہوگئی۔ کوئی کٹ گیا۔ کوئی دھیری پکار رہا ہے۔ کہیں تکلیں لڑا رہا ہے۔ ان میں کوئی کلیجہ جلی۔ کلچڑی۔ کلسری۔ دو پلکی۔ دو پتی ہے تو کوئی لل ری، دو باز پر لوں دار۔ الفن۔ تیسرے پہر شمسی تالاب پر میلہ لگا۔ شہزادوں کی سواریاں آرہی ہیں۔ ہٹو بڑھو کا شور مچا ہے۔ حضور بھی برآمد ہوئے۔ میاں شہید[4] کے شاگرد تیرنے کے کمال دکھا رہے ہیں۔ کوئی آلتی پالتی مارے تیر رہا ہے۔ کوئی چت ہے۔ کوئی ایسا تیرتا جیسے کرسی پر پاؤں پہ پاؤں ڈالے بیٹھا ہو۔ ایلوا اسی نے بیٹھک کی۔ اور آرام کرسی کی طرح ہو بیٹھا۔ ایک ہے کہ مینڈک کی طرح ملاحی تیرتا چلا آتا ہے۔ آگے بڑھ کے اسی نے کروٹ لگائی اور اس طرح لیٹ گیا، جیسے کوئی چارپائی پر لیٹا ہو۔ ایک پاؤں دراز ایک پاؤں خما کر تکیہ پر رکھ لیا ہے۔ ایک نے جوگیا آسن مارا۔ پھر شیر کی طرح اسدی تیرنے لگا۔ بعد میں استاد شہید پانی میں اترے۔ انہوں نے وہ وہ کرشمے دکھائے کہ کمبا کوئی دکھائے گا۔ سیر کا دن آیا تو راتوں رات دوکانیں، مکان سج گئے۔ سارے بازار باغیچہ دکھائی دیتے ہیں۔ کہیں گملے رکھے ہیں گلاب۔ گیندا۔ گل شبو۔ سورج مکھی۔ گل نرگس کھلا ہے۔ کہیں ہندوؤں نے کیلے کے درخت لا کے شامیانے کی چوبوں میں باندھ دیئے ہیں۔ حلوائیوں نے رنگ برنگ لوزاتیں تھالوں میں سجائی ہیں۔ کہیں گرم کچوریاں۔ سہال۔ اندرسے کی گولیاں اتر رہی ہیں کہیں پستہ۔ بادام کے نقل لگے ہیں۔ کہیں مٹھائی کے رنگترے۔ شریفے۔ امرود۔ جامنیں سجی ہیں۔ کہیں موتی چور، مونگ بادام۔ پستے کے لڈو۔ پستہ مغزی۔ قلاقند۔ بالوشاہی۔ در بہشت۔ پھینیاں۔ برفی پر سونے چاندی کے ورق جھلمل جھلمل کر رہے ہیں۔ کوئی مقراضی اُڑدی کا حلوا لئے بیٹھا ہے۔ کوئی نیبو۔ رنگترے۔ ترنج کا مربّا بیچ رہا ہے۔ کوئی کہتا ہے، مکھن ہے ملائی سے میٹھا۔ کوئی خطائی۔ گولے اور گولیوں کے کباب لونگچڑے اتار رہا ہے۔ لوہے کے چرخی نکھوں کی چائیں چائیں کا اک شور مچا ہے۔ کوئی کھجلے، شیرمال، قطب کے پر اٹھے بیچتا پھرتا ہے، کوئی تندور کی میٹھا آس تک رہا ہے۔ کنجڑوں کی سہانی آوازیں الگ ستم ڈھا رہی ہیں، "قطب صاحب کے چھینے ترمیوے ہی کھرنیاں لو۔ کالی کالی بھونرالی جامنیں، نون ولی ہیں نمکین لو۔ جھرنے کا بتاشہ رہی گولر ہے۔ کیوڑے کی بیل کے

---

[1] داؤں کے پیچ۔ [2] پتنگ بازی۔ [3] آپس میں مل گئے۔ [4] میاں محمد اسمٰعیل شہید۔

سنگھاڑے، نرل تلاؤ کے ہی دودھیا لو۔ پال[1] میں ڈالے ہیں جی کرانے کا لڈوا لو۔ سیاہ لچھے ہیں ہاتھوں کے کھلونے ہیں، بالے بھولوں کے"۔ کہیں دیگیں کھڑک رہی ہیں۔ بریانی تنجن۔ قورمہ پک رہا ہے۔ کہیں قہقہے چھپے اڑ رہے ہیں۔ دودھ پھینیاں، حلوا پوری۔ ملائی کی برف کی چکوتھیاں ہو رہی ہیں۔ کوئی بارہ مصالحہ کی چاٹ اڑا رہا ہے۔ کوئی دہی بڑے کے چٹخارے لے رہا ہے۔ اے لو! وہ شکورلگڑ والا آیا۔ یہ جگت میں جواب نہیں رکھتا۔ کارچوبی ٹوپی۔ کارچوبی جوتی۔ چکن کا اونچی چولی کا انگرکھا بچوں کا غول پیچھے پیچھے۔ دولہا بنے چلے آتے ہیں۔ بڑا سا خوبصورت حقہ۔ خدا جھوٹ نہ بلوائے تو چار یا پانچ گز کی نئے کی نیچہ تامی لپٹی ہوئی۔ گنگا جمنی مُہنال۔ پھر سی چلم سے خمیرے کی مہکار چلی آتی ہے۔ سڑک پر سے کوٹھوں پر پلاتے انعام اکرام لیتے چلے جاتے ہیں جہاں ٹھیرے منھ سے پھول گرنے لگے۔ یہ شعر زبان پر بہت چڑھا ہوا ہے، لہک لہک کر پڑھا جا رہا ہے:۔

حقہ نہیں ہے حضرت والا کے ہاتھ میں

گویا کہ کہکشاں ہے ثریا کے ہاتھ میں!

مداری تماشہ کر رہے ہیں۔ کوئی ریچھ نچا رہا ہے۔ کوئی بندر۔ شہدے۔ امیر امرا کے مکانوں پر کھڑے اودھم مچا رہے ہیں۔ جا بجا دوکانوں پر سونے چاندی کی انگوٹھیاں۔ اکے۔ نونگے۔ پوتھوں کے گچھے۔ موتیوں کے ہار۔ شیشوں کے ہار۔ لال سبز۔ زرد۔ اودے۔ پھرنگے، سوت ریشم کے ڈورے۔ پنکھیاں سجی ہیں۔ گندیوں کے ہاں عطر۔ تیل پھلیل کے کنٹر پر کنٹر خالی ہوتے جاتے ہیں۔ بازار دھک رہے ہیں دوکانوں پر "بھرٹے چھلا دے رے مورے تائیں"۔ گاتے مانگتے پھرتے ہیں۔ بے نوا آزاد[2]۔ خمرے۔ رسول شاہی چار ابرو کا صفایا کئے اپنی اپنی صدا کہہ رہے ہیں "کچھ راہ خدا دیا جا۔ جا تیرا بھلا ہو گا۔ بھلا کر بھلا ہو گا۔ سودا کر نفع ہو گا۔ کیا خوب سودا نقد ہے۔ اس ہاتھ دے۔ اس ہاتھ لے رام رام کرے پچھی۔ یہ کایا نہیں پاوے گا۔ کنکر چن چن محل بنایا۔ مورکھ کہے گھر میرا ہے۔ نا گھر میرا نا گھر تیرا چڑیا رین بسیرا ہے۔ رام رام کہہ لے اچھے بندے یہ کایا نہیں پاوے۔ ماٹی اوڑھنا ماٹی بچھونا ماٹی کا سرھیانا رے۔ ماٹی کا کلبوت (قالب) بنا اوس میں کلب (قلب) کایا رے۔ رام رام کر لے گا فل وغافل، بندے یہ کایا نہیں پاوے گا"۔ کہیں حسینی برہمن چادر اچھالے کہہ رہے ہیں "عزیز وحق تعالی کبریا ہے شرف جس نے ہمیشہ کو دیا ہے"۔ نوٹنگی والے الگ گا رہے ہیں "ہم پردیسی پاؤنے جور ین کیو بسرام۔ بھور بھئے اٹھ جائیں گے۔ بسے تہارو گام۔ ہم پردیسی رے کہ جائیں ہم پردیسی رے"۔ ظہر کے بعد پہرہ بندی ہوئی۔ سڑک کے دونوں جانب پلٹنیں کھڑی ہو گئیں۔ کمروں میں اجلا اجلا براق سا فرش فروش ہوا ہے۔ چاندی کے پلنگوں پر دلدامیش[3] گیر کھنچے ہیں۔ باناتی پردے پڑے ہیں۔ ہین چقیں، چلمنیں (چلونیں) پھولدار لنگیرے لگے ہیں۔ برآمدے جھاڑ فانوس۔ رنگین گلاسوں۔ قمقموں۔ بڑے بڑے آئینوں۔ ابرک کے لال سبز کنول۔ ہنڈیوں۔ دیوار گیریوں سے۔ دلھن بنے ہوئے ہیں۔ مکانوں۔ دوکانوں کے آگے جنگی تخت ہیں۔ ان پر سجے سجائے شامیانے تنے ہیں۔ کہیں اونی، کاشانی مخمل کے مسند تکیے لگے ہیں کہیں صرف دودھ سی سفید چاندنیاں بچھی ہیں۔ گلناری تراش کے میر فرش رکھے ہیں۔ جابی کلیاں۔ سنک۔ نقشین خاصدان۔ اگالدان رکھے ہیں۔

---

[1] آم۔ [2] عطر فروش۔ [3] فقیروں کے فرقے۔ [4] ایک قسم کا پلنگ پوش۔

اگر سوز روشن ہیں۔ سیلانی بیٹھے سیر دیکھ رہے ہیں۔ اے لو! وہ احتشام توپ خانے نے سلامی اتاری۔ دھنا دھن توپیں چلنے لگیں۔ حضور بہادر شاہ بادشاہ فاتحہ کو درگاہ شریف آتے ہیں۔ وہ جلوس شروع ہو گیا۔ پہلے نشان کے دو ہاتھی آئے۔ سر سے پاؤں تک نقش و نگار بنے ہیں۔ کرکری تاش کا پھریرا اڑتا چلا آتا ہے۔ تامی جھولیں پڑی ہیں۔ ریشمی ڈوریوں میں کلابتوں کے پھندنے جھول رہے ہیں۔ لو وہ چتر کا گراں[1] بار ہاتھی آیا۔ پہاڑ کا پہاڑ۔ جھومتا۔ پھنکارے مارتا۔ سونڈ سے سلام کرتا چلا آتا ہے۔ چتر میں سونے کے کلس۔ گنگا جمنی سہار[2] ہے۔ نیچے اوپر کارچوبی کام میں لپا ہوا ہے۔ کرن کی جھالر جگر جگر کر رہی ہے۔ وہ ماہی مراتب کے ہاتھی آئے۔ یہ اگلے پادشاہوں کے فتح کے نشان ہیں۔ سونے کے بنے سنہری چوبوں پر لگے۔ کوئی مچھلی کی شکل ہے۔ کوئی گھوڑے کا سر اور شیر کا کلہ ہے۔ تاش تامی ٹکے۔ قیطونی ڈوریاں، پھولوں کے سہرے بندھے ہیں۔ یہ خاص پادشاہی نشان ہے۔ ان کے پیچھے نوبت نقارے کے اونٹ۔ زنبورک کے اونٹ آئے۔ نوبت بج رہی ہے۔ زنبوریں چھوٹ رہی ہیں۔ خاصے گھوڑے سونے چاندی کے ساز میں ڈوبے بدک بدک کر مور بنے جاتے ہیں۔ کالی اگری پچھرا۔ تلنگوں کے تمن[3] کمر میں تلوار۔ کندھوں پر دھماکے۔ بندوق۔ توسدان لگائے۔ دو دو کی قطار میں چلے آتے ہیں۔ امتیازی عہدہ دار کیدان۔ اور جانے کون کون مقیشی توڑے، طرّے پگڑیوں میں لگائے۔ کارچوبی پرتلے حمایل کئے، ایک رنگ سفید گھوڑوں پر سوار ہیں۔ حضور بہادر شاہ بادشاہ کبھی سایہ دار تخت میں زربفت کے مسند تکیے لگائے بیٹھے ہیں۔ کبھی خسخانوں کے تخت میں برآمد ہوتے۔ اندر چھوٹا منکا فراشی پنکھا کھینچ رہا ہے۔ کبھی ہودا رہیں ہیں۔ نہیں تو سدا اینگڈ مبر میں نکلتے۔ مولا بخش[4]۔ خورشید گنج۔ چاند مورت۔ نقش و نگار سے سجے۔ ماتھوں پر فولاد کی ڈھال۔ کانوں میں سونے کے بالے۔ پھول پتے۔ ریشم اور کلابتوں کے گچھے۔ لڑیاں۔ بانات کی کارچوبی جھولیں پڑی ہیں۔ ان میں سے جس پر حضور ہیں۔ اسے فوجدار خاں مہادت گوشوارہ کلغی لگائے۔ ایک ہاتھ میں گجباگ[5]۔ ایک ہاتھ میں شاہی پھنڈا ہولتے چلے آتے ہیں۔ اینگڈ مبر میں حضور عالم پناہ بڑی شان و شوکت سے بیٹھے ہیں۔ نیچے قبا۔ اوپر چارقب۔ دستار۔ گوشوارہ۔ جیغہ۔ سرپیچ۔ تاج شاہی! جس میں بڑے بڑے موتیوں کا طرّہ آویزاں ہے۔ گلے میں موتیوں کا کنٹھا۔ موتی مالا جس میں ایک ایک موتی ایک ایک زمرد، اور دس دس دانوں پر یاقوت کی لڑیں بندھی ہیں۔ بیچوں بیچ یاقوت کی تختی ہے۔ اسپر ہیروں کا ہار۔ یاقوت کا ہار۔ بازوؤں پر ہیرے کے بھج بند۔ نورتن۔ ہاتھوں میں سات جواہرات سمرنیں۔ داہنے میں چار بائیں میں تین، جھل جھل کر رہی ہیں۔ سامنے دو گنگا جمنی ترکش۔ ایک کمان آویزاں ہے۔ سر پہ خوبصورت چتر کا سایہ ہے۔ ہاتھی کے سامنے روشن چوکی بج رہی ہے۔ پہلو بہ پہلو خواص۔ سر سبز پگڑیاں کمر میں لال لال شالی رومال۔ چنی ہوئی چپکنیں پہنے، اپنے اپنے عہدے لئے جاتے ہیں۔ نقیب چوبدار خبردار پکار رہے ہیں۔ خواصی[6] میں مرد شبو بیٹھے ہما کے پر کا رنگین مورچھل کرتے جاتے ہیں۔ ہاتھی کے پیچھے جو ریشمی ڈوری پڑی ہوتی اسے دربان ناپتا اور جب کوس پورا ہو جاتا تو وہ جھنڈی لے کے سامنے آتا۔ مجرا کرتا۔ اس سے یہ مراد کہ سواری کوس بھر آئی۔ گھڑیالی

---

[1] ہاتھی کا نام۔ [2] ڈنڈی۔ [3] سو سو سپاہیوں کا ایک تمن ہوتا تھا۔ [4] ہاتھیوں کے نام ہیں۔
[5] آنکس۔ [6] یہ خدمت نظارت کہلاتی تھی۔

گھڑی پہر جاتا ہے، ایک جریب پیچھے ملکہ زمانی۔ شاہزادیوں کی عماریاں۔ ان کے پیچھے آرایش، اس کے ایک جریب پیچھے امیر امرا، نواب راجاؤں کی سواریاں۔ سوار۔ رسالے۔ طبل کے ہاتھی۔ بیلے کے ہاتھی بیلہ بانٹتے چلے آتے ہیں۔ سواری درگاہ شریف گئی۔ وہاں سے آکر سب شاہی محلوں میں پنکھوں کی سیر دیکھنے آن بیٹھے۔ محلوں کے نیچے پہلے آرایش کے لٹنے کی ایک دھوم اس کی سیر دیکھی۔ مغرب کے بعد شاہی پنکھا آیا۔ یہ سونے کا بنا ہوا ہے۔ نیچے سانچے موتیوں کی جھالر۔ سچے آویزے۔ اوپر سونے کا مور۔ جس کی گردن اور دُم میں رنگ برنگ جواہرات جڑے ہیں، پیٹ میں گلاب، کیوڑا، مشک، زعفران۔ عنبر کا آمیز بھرا ہوا ہے، جو پنجوں میں سے رس رس کے ٹپکتا جاتا ہے۔ کلاوے اور پھولوں کے سہرے پڑے ہیں۔ آگے پھولوں کی چھڑیاں۔ پھینک پٹا کے اکھاڑے۔ نفیری والے، سپاہیوں کے تمن باجا بجاتے چلے آتے ہیں۔ سقے کٹوروں کا کمال دکھا رہے ہیں۔ چھڑاؤ بھی ہوتا جاتا ہے۔ چھل بھی پلا رہے ہیں "میاں پانی پلاؤں۔ برف کی طرح جن ہے، آب حیات کے دو گھونٹ"۔ یہ اس مزے سے کہتے، بار بد بھی کان پکڑے۔ کوئی کہتا "پیاسوں سبیل ہے مولا کے نام کی" "تیرے پاس ہے تو دے جا، نہیں تو پی جا راہ خدا"۔ پیچھے پیچھے شاہزادے۔ سلاطین۔ امیر و امرا رنگ برنگ کپڑے تھے پہنے۔ نئی دھج۔ نرالی وضع سے گھوڑوں پر سوار ساتھ ساتھ ہیں۔ ہزارے چھوٹ رہے ہیں۔ خواص گلاب پاشوں سے آمیز[1] چھڑک رہے ہیں۔ کبھی میٹھی میٹھی پھوار پڑنے لگتی کبھی پھیا پھیا برس رہا ہے۔ خلقت کے کوٹھوں پر ٹھٹ کے ٹھٹ لگے ہیں۔ چھجے مکان بوجھ کے مارے ٹوٹے پڑتے ہیں۔ نیچے بھی یہ عالم ہے کہ میں تجھ پہ۔ تو مجھ پہ۔ کھوے سے کھوا چھلے۔ تھالی پھینکو تو سر ہی سر ہے۔ شاہزادے۔ سلاطین کے پیچھے قلعی گر، زردوزوں، آتشبازوں اور پھول والوں کے پنکھے کی دھوم دھام ہوتی۔ مگر یہ میں اپنے بچپنے کا ذکر سنا رہی ہوں۔ بعد میں حضور بہادر شاہ بادشاہ کو کچھ ادھر کی لو زیادہ لگ گئی تھی۔ یہ بات ان کے گیتوں میں بھی آ جاگئی ہے۔ کہیں کہیں تو ایسا معلوم دیتا ہے، جیسے دل میں بیٹھے کوئی چٹکیاں لیتا ہو۔ مگر اور پنکھے برس کے برس اسی ٹھاٹھ سے نکلتے تھے۔ بس یوں سمجھو، ایک شاہی پنکھا نہ ہوتا۔ نہیں تو ساری باتیں ہوتیں۔ حضور خود بھی ضرور آتے تھے۔ ہاں تو بڑی دھوم دھام سے پنکھے آ رہے ہیں۔ بازاروں میں جا بجا ٹھاٹھر بندی ہے، جنہیں ابرک کے کنول ان میں شمعائیں روشن ہیں۔ بانس میں کھپچیوں کی ٹٹیاں ان میں بھی کنول دغدغے روشن ہیں۔ کہیں رنگ برنگ گلاس قمقموں۔ چینی قندیلوں کی بہار ہے۔ کہیں جھاڑ فانوس۔ ہانڈیوں دیوارگیریوں سے آنکھوں میں چکا چوند آ رہی ہے۔ دوکانوں مکانوں پر ابرک ملا کر جو سفیدی کی گئی ہے، اس سے سارے بازار جھم جھم کر رہے ہیں۔ رات میں دن نکلا ہوا ہے، اے لو! پنکھے شاہی محلات کے نیچے آ گئے۔ خوجے اوپر سے چھنا چھن روپے پھینک رہے ہیں۔ نفیری والا کس مزے سے بجا رہا ہے:۔

میرا پیا گیا ہے بدیس، موری چونری کون انگا رے۔ بیری ساون آیو ری۔ مور پیا گیا ہے بدیس ــــ

آتشبازوں نے آتشبازی چھوڑنی شروع کی انار۔ پھلجڑی۔ چھچھوندر۔ مہتاب۔ چکر۔ گنج۔ چرخیاں۔ ہت پھول۔ جائی جوئی۔ ہوائیاں پٹاخے۔ آسمانی گولے۔ زمینی گولے۔ خدنگ۔ چدّر۔ کوٹھی۔ پنکھیاں۔ سانپ۔ درخت ہاتھی اور جانے کیا کیا چھوڑا۔ کچھ دیر میں سب

---

[1] یہ پانچ خوشبوؤں گلاب۔ کیوڑا، مشک، زعفران۔ عنبر کا بنایا جاتا تھا۔

انعام اکرام لے یاں سے رخصت ہوئے۔ مسلمانوں نے درگاہ میں اور ہندوؤں نے جوگ مایا میں پنکھے چڑھائے۔ رات بھر ناچ رنگ کی محفل گرم ہوئی۔ شاہ ناصر وزیر کے شاگرد بین بجا رہے ہیں، مرزا گوہر مرزا کالے کے شاگرد ستار کے کمال دکھا رہے ہیں۔ کہیں ڈھولک۔ طنبورہ۔ کھڑک رہا ہے۔ صبح کو سونے چاندی کے چھلے۔ انگوٹھیاں۔ نونگے۔ اِکے۔ پوتھوں کے پنچھے۔ موتیوں کے ہار۔ شیشوں کے ہار۔ رنگ برنگ ڈورے۔ پنیر۔ پراٹھے۔ کھوے کی سوغاتیں لے لوا۔ سب شہر چل کھڑے ہوئے۔ بادشاہ ساری برسات یہیں گذاریں گے۔ سیر و شکار۔ کل سلطنت کا کاروبار یہیں سرانجام دیں گے۔

لو بھئی! یہ ہمارے زمانہ کا شہر اور یہ میلے تھے۔ اس میں ہندو بھی ہوتے مسلمان بھی۔ مگر میاں کیا مقدور جو برائی نکلے۔ بہت کچھ اجڑ گیا تھا۔ پھر بھی مغلئی باقی تھی۔ مسلمان ہندوؤں پر جان چھڑکتے۔ یہ مسلمانوں کی آنکھ دیکھتے گذارتے، ایک تو شاہ تھا تو دوسرا شاہ بالا! اب وہ زمانہ الٹا ہو گیا ہے کہ اینٹیں دب رہی ہیں۔ روڑے اچھل رہے ہیں۔ وہی شہر آج شہر شہلہ ہے۔ وہ بیر اکھیری ہے کہ ایک ایک کو کچا نگلے جاتا ہے، ایک ایک کے سایہ سے بھاگتا ہے۔ ایساسی کا کانٹا گڑھا ہے کہ مو الڑائی جھگڑا ٹوٹتا ہی نہیں جانے کس نے اتنا بیر بسا دیا۔ کس کا یہ کرشمہ ہے۔ کیوں ہماری عقلوں پر ٹپکی پڑ گئی۔ ان روز روز کے جھگڑوں کو دیکھ کر تو اب اللہ جانے یہ جی چاہنے لگا ہے، زمین پھٹ جائے اور ہم سب سما جائیں تو اچھا ہو۔ ہمیش کو قصہ چکے۔ رسوائی اور جگ ہنسائی سے تو نجات ملے۔ مجھے تو دونوں آنکھیں برابر ہیں۔ صاف کہتی ہوں۔ ہم میں جو نہیں سنتا نہ سنے۔ ایسی تیسی میں پڑے۔ تم روٹھے، ہم چھوٹے۔ خود سری رنگ لائے پر لائے۔ تیلیوں کی طرح بکھر کر اور مزہ چکھ لیں گے۔ ہم اپنا دل صاف رکھیں۔ کسی کے درپے نہوں نہیں تو ان باتوں سے بہت سے غارتی گو لے لوٹ لوٹ کے اور کھائے جاتے ہیں۔ جو بچارے ہمدرد ہیں وہ تو خیر ہیں ہی۔ مگر ان کے برن میں اور بہت سا لیے لیڈر گیڈر نکل پڑے ہیں۔ موؤں کی حالت یہ ہے۔ جیسے دو کعبہ اور مندر ڈھوا لو۔ مگر میس مار خاں بنے پھرتے ہیں۔ جسے دیکھو سرخرو چونڈا ایمان بھونڈا۔ لے میں تو سمجھتی ہوں، یہ موئے کام کے نہ کاج کے یونہی بیٹھے شیخیاں بگھارتے ہیں، چندے پہ چندہ لئے جاتے ہیں۔ برس بھر ہونے کو آیا۔ دو چار غارتی کے مارے آ مجھ بڑھیا کی چیز بست بھی تو لے گئے۔ کہنے لگے "ہندو مسلمانوں کا ملاپ کرائیں گے روپیہ دو۔ بیٹا میں بھی ان کی باتوں میں آگئی۔ وہ دن اور آج کا دن نہ ملاپ ہی ہوا۔ نہ اون کی میں نے پھر شکل دیکھی۔ معلوم ہوتا ہے۔ کھاپی بیٹھ گئے۔ میں بھی کوس کوس کے کھیر الکھڑی کروں گی: "آئی! اچھریاں کٹا دن۔ زہر مار۔ نتی سلا!"

یہاں یہ پیارے احساس، خوبصورت جذبات کی نظم تمام ہوگئی۔ ہائے وہ سریلے بول جو پیا شاہ رنگیلے کی پرترنم ٹوری اور بہادر شاہ بادشاہ کا ملار ہوں!! اب یہ باتیں اسواسطے سہانی سمجھی جاتی ہیں کہ وہ زمانہ گذر گیا۔ تخیل کی سیر بن گزرے زمانے میں نت نئے کرشمے دکھاتی ہے۔ یا واقعی میں وہ سہانی بھی تھیں تو یہ ہر شخص بساط بھر طے کر سکتا ہے۔ البتہ اس نظم زندگی کی آواز سے جس میں دلی پیامی کے دل کی دھڑکن سنائی دیتی ہو میرے انجان ( Subconcions mind ) میں تو سدا یاد ایام کی ایسی گھڑیاں جاگ جاتی تھیں جو توریت کی اکسیر بنکر رگوں میں، رگوں کے دوڑتے خون میں، گھل ملگئی ہوں۔ میں نے اکثر دیکھا ایک نور کی نگری ہے۔ جہاں اس ظاہر باطن کی سج دھج والی خاتون کے پاک صاف تخیل کی نازک نازک پتریاں دلی کے آڑے پجامے آڑے ڈوپٹہ میں

گلے بیّاں ڈالے پھرتی ہیں۔ محلات میں کہیں تاج محل ہے تو کہیں لال حویلی۔ گویا کہیں بغداد ہے تو کہیں الحمرا! ان میں اکبر اعظم جہانگیر، شاہجہاں، اورنگ زیب۔ نور جہاں۔ ممتاز محل۔ زیب النسا کی بستی ہے، یا یہ لایق احترام بادشاہ اور بیگمات ہیں یا وہ بزرگ رفتگاں جو پاشاہت کی گودیوں پلے، بڑھے اور پاشاہت ہی کے زانو پر جنہوں نے دم توڑا۔ دلیر۔ وضعدار۔ ہنس مکھ۔ ملنسار۔ علم دفن کے دُلارے۔ تیز تہذیب کے پیارے۔ مرنجاں مرنج، جس میں ایرآن کی خوشباشی، ہند کے بھولے پن نے عرب کی اساسی سادگی، پاکیزگی اور بلندی سے میل کھاکر اک انوکھی روح پھونکدی ہے، اور جو دِلّی میں آکر توبہ شباب نازنین بنی مشرقی یادگاروں کے گیت گاتی پھرتی ہے۔ چہرۂ صبح بہار کی طرح شباب سے روشن۔ پیارے پیارے احساسات اور جذبات کے خوش رنگ پھول نک سے سک تک ہنس رہے ہیں! دولت اور خوشی کے مِینہ برس رہے ہیں! اس سمے میری نظروں میں ماضی۔ حال۔ مستقبل ایک ہوجاتا، اور دل کی آنکھ وہ وہ سندر نظارے دیکھتی کہ جن کے آگے چاند کی کرنوں سے جگمگاتی رات میں تاج محل کا خوبصورت منظر بھی ماند سا پڑ جاتا۔ اب کے بھی یہ آوازر کی تو نور سمٹ گیا۔ اور ایسا معلوم دیا، جیسے چمن کی نازک نازک شاخیں جھک جائیں، پھول کملا جائیں۔ بات کی بات میں افسردگی کا دھندلکا اس نورانی بستی پر بھی چھا گیا۔ دیکھتے دیکھتے اگلے زمانے کی روح رنگیں قوس وقزح کی طرح گم تھی! اس سے دل تڑپا، آتما کلپ گئی، آنکھوں میں آنسو ڈبڈبا آئے اور سامنے آسمان پر میری ٹکٹکی بندھ گئی! جہاں سورج کا روشن گرد امغلئی شان وشوکت کی طرح ڈوب چکا تھا!!

سیّد وزیر حسنؑ (دہلوی)

# تذکرۂ خندۂ گل

## یا
## ظریف شاعروں کا تذکرہ

جسمیں ۳۰۰ سو سے زاید اردو، فارسی کے ظریف شاعروں کے حالات، انکے لطایف وظرایف اور انتخابات کلام درج ہیں۔ یہ کتاب اردو میں اپنے لحاظ سے بالکل اچھوتی چیز ہے اور ہر صاحب ذوق کی لائبریری میں اس کا رہنا ضروری ہے۔ تنہائی میں اسے بہتر مونس، غمگینی میں اس سے زیادہ کامیاب ذریعۂ تفریح اور اہل تحقیق کے لئے اس سے زیادہ مواد اس موضوع پر اور کہیں نہیں مل سکتا۔ حجم تقریباً ۵۰۰ صفحات۔

قیمت مع محصولڈاک للعہ (چار روپیہ)　　منیجر "نگار" لکھنؤ

# آہ ظفر!

حصارِ رحمتِ پروردگار تھی دہلی    دیارِ شوکت و عزّ و وقار تھی دہلی
خوشا وہ وقت کہ فردوس زار تھی دہلی    خوشا وہ عہد کہ جانِ بہار تھی دہلی۔

فلک نے لوٹ کے برباد کر دیا اسکو
اسیرِ نالہ و فریاد کر دیا اسکو

جہاں میں شاہدِ عشرت تھی ہمنشیں اسکی    تہِ فلک تھی فضا فرحت آفریں اس کی
برنگِ گلشنِ فردوس تھی زمیں اس کی    مثالِ مہر ضیا بار تھی جبیں اس کی

پڑے تھے حور و ملائک کے کارواں اسمیں
بچھا تھا تختِ سلاطینِ گورگاں اسمیں

لہو سے دجلہ کا پانی ہوا تھا جب گلگوں    رہی نہ تھی تہِ افلاک شوکتِ ہاروں
کہیں نہ ملتی تھی عبّاسیوں کو جائے سکوں    نشانِ ہیبتِ غرناطہ ہو گیا تھا نگوں

لٹا رہا تھا متاعِ ضیا ہلال یہاں
نظر فروز تھا اسلام کا جمال یہاں

لگا رہی تھی یہ اوجِ سپہر پر زینے    دکھا رہی تھی رسومِ کہن کے آئینے
جلا رہی تھی اشوکا کی یاد سے سینے    مٹا رہی تھی دلوں کی فضاؤں سے کینے

ریاضِ ہند میں حورِ بہشت زاد تھی یہ
جہاں میں شیخ و برہمن کا اتحاد تھی یہ

بھرے ہوئے تھے متاعِ نشاط سے دامن    نوائے مومن و غالب سے مست تھے گلشن
زبانِ ذوق سے جھڑتے تھے پھول وقتِ سخن    چراغِ تفتہ و سالک سے بزم تھی روشن

ظفر کہ باغِ حکومت کا آخری گل تھا
اس انجمن میں نوا سنجِ شکلِ بلبل تھا

ریاضِ دودۂ تیمور کا ہزار تھا یہ　　شکوہِ بابر و اکبر کی یادگار تھا یہ
جہاں میں برقِ جہانگیر کا شرار تھا یہ　　گلِ بہار تھا یہ فخرِ روزگار تھا یہ
بلند و پست کا آئینہ دار تھا گویا
مآلِ ہیبتِ چین و تتار تھا گویا

دکھا رہا تھا تماشائے عالمِ فانی　　چھپا رہا تھا فقیری میں شانِ سلطانی
غزل میں کرتا تھا اظہارِ دردِ پنہانی　　سکندروں کو پلاتا تھا آبِ حیوانی
دمِ سحر جو گلستاں میں نغمہ سازی تھی
بہارِ رفتہ کے غم میں فغاں طرازی تھی

غضب ہے تیغِ فلک بے نیام ہو جائے　　ریاضِ دہر میں جینا حرام ہو جائے
یہ عندلیب گرفتارِ دام ہو جائے　　مہِ فرازِ شہی بے مقام ہو جائے
علاجِ درد جو چاہے کہیں دوا نہ ملے
مرے تو خاکِ وطن میں لحد کو جا نہ ملے

ازل سے گردشِ گردوں کا ہے یہی دستور　　چڑھائے دار پہ اس نے ہزارہا منصور
وہ قافلہ جسے لایا تھا ہند میں تیمور　　ہے اسکی خاک سے رنگون کی فضا معمور
طلسم کاریٔ نیرنگِ آسماں دیکھو
مآلِ دولتِ صاحبقرانیاں دیکھو

خموش قصرِ شکستہ سرائیں روتی ہیں　　کنارِ گنگ و جمن کی فضائیں روتی ہیں
ہمالیہ کی بہشتی ہوائیں روتی ہیں　　سحاب روتے ہیں انکو گھٹائیں روتی ہیں
رہے گی دہر میں تا حشر داستاں انکی
کبھی نہ بھولے گی ہندوستاں کو شاں انکی

اصغر حسین خاں نظیر (لودھیانوی)

# عہد ظفر مین دہلی کی شاعری

محمد شاہی دور تک اگرچہ دہلی مین اردو شاعری کا رواج ہو چکا تاہم شاعری نے ابتک کوئی سنجیدہ اور موزون قالب اختیار نہین کیا تھا۔ بلکہ وہ غلط، مکروہ۔ اور مبتذل الفاظ و معانی کا مجموعہ تھی اور اس حیثیت سے اُسکو قدیم دکنی شعراء کے کلام پر چندان تفوق حاصل نہ تھا۔ مثلاً اس دور مین شاہ مبارک آبرو سب سے زیادہ نامور شاعر ہین لیکن انکے کلام کا نمونہ یہ ہے

اُٹھ چیت کھوں جنوں ستی خاطر نچنت ۔۔۔ اے کچھ بہار تجھکو خبر ہے بسنت کی

یارون ڈر دکم سے مڑوڑ دنہ بھر کے انگ ۔۔۔ آجا کہین پتنگ تو لاگ جائے لنگ

اس دور کے اساتذہ مین ایک اور بزرگ شاکر ناجی بھی ہین لیکن اُنکی وقعت جعفر زٹلی سے زیادہ نہ تھی چنانچہ میر صاحب انکی نسبت لکھتے ہین۔

مزاجش بیشتر مائل بہ ہزل بود ۔۔۔ معاصر میان آبرو بود

بندہ بہ یک دو بار ملاقات کردہ شعر ہزل خود می داند۔ و مردمان را بہ خندہ می آرد"

اگرچہ شاہ حاتم اس دور کے شعراء مین ایک ممتاز حیثیت رکھتے ہین اور زبان کی سلاست او صفائی مین بہت کوشان رہے۔ مگر تذکرہ قدرت اللہ مین انکے کلام سے متعلق جو آبرو اور ناجی کے طرز مین لکھا تھا۔ لکھا ہے۔

"بطرز آبرو ناجی حرف می زند۔ اکثر اشعارش از لطف خالی یافتم"

غرضکہ محمد شاہی دور تک شاعری کا جو رنگ تھا۔ وہ بہت کچھ اصلاح طلب اور ترمیم کا محتاج تھا۔ محمد شاہ کے بعد شاہ عالم کا زمانہ آیا انکے بارے مین آزاد فرماتے ہین۔

"بہر حال عالمگیر کے عہد مین ولی نے اس نظم (ریختہ) کا چراغ روشن کیا۔ جو محمد شاہ کے عہد مین آسمان پر ستارہ ہو کر چمکا۔ اور شاہ عالم کے عہد مین آفتاب ہو کر اوج پر آیا" شاہ عالم خود ایک پُرگو اور مشاق شاعر تھے۔ آفتاب تخلص کرتے تھے۔ اُنکے چار دیوان اُردو مین موجود ہین۔ اس دور مین درحقیقت خواجہ میر درد۔ فقیر۔ مرزا سودا۔ میر تقی میر۔ میر حسن جیسے اساتذہ اور مصلحین فن نے اردو شاعری کے اکثر عیوب مٹا ڈالے۔ سوقیانہ شاعری۔ مبتذل اشعار۔ ایہام گوئی۔ اور بہاشا۔ سنسکرت اور دکنی الفاظ سے کنارہ کشی اختیار کی۔ زبان کی صفائی۔ سلاست۔ شستگی۔ مضمون آرائی اور اصلاح الفاظ پر خاص توجہ کی اور ایرانی شعراء کے نقش قدم پر چل کر اردو کو فارسی رنگ مین رنگنے کی کوشش کی۔

سخن کو ریختی کے پوچھے تھا کوئی سودا ۔۔۔ پسند خاطر دلہا ہوا یہ فن مجھ سے

میر فرماتے ہین:۔

دل کس طرح نہ کھینچیں اشعار ریختی کے — بہتر کیا ہے میں نے اس عیب کو ہنر سے

باوجود اسکے زبان کی صفائی اور صحت میں پوری کوشش کی۔ اور بہت سے الفاظ اور روابط جنکو دہلی اور انکے ہمعصر بے تکلف استعمال کرتے تھے نکال ڈالے۔ تاہم کچھ الفاظ ایسے رہگئے جو انکے زمانہ میں فصیح سمجھے جاتے ہوں مگر آج ہمکو اجنبی اور نامانوس معلوم ہوتے ہیں مثلاً

| | | |
|---|---|---|
| کیا کیا | بجائے | کس کس |
| اُن سنے | " | اُوس نے |
| مجھے آنسو | " | میرے آنسو |
| ایدہر اودھر | " | ادھر اُدھر |
| کہنے لاگا | " | کہنے لگا |
| سجن | " | معشوق |
| دم کھا رہے | " | سانس نہ لو |

اس طرح اور بہت سے اشعار میں جو زیادہ جستجو کرنے سے مل سکتے ہیں۔

ان تمام باتوں پر غور کرنے کے بعد ہم اس نتیجہ پر پہونچتے ہیں کہ اگرچہ میر اور سودا نے اردو زبان اور شاعری کو قعر مذلت سے نکال کر بہت کچھ سنوارا اور نہایت آب و تاب دی۔ تاہم اردو ابھی تک ترمیم اور اصلاح کی محتاج تھی۔

شاہ عالم کے بعد محمد اکبر شاہ ثانی تخت دہلی پر جلوہ افروز ہوئے یہ بھی اکثر شعر کہہ لیا کرتے تھے۔ اور شعاع تخلص کرتے تھے ۱۸۳۷ء میں انکے وفات پر بہادر شاہ ظفر بادشاہ ہوئے

ظفر کو اوائل عمر ہی سے شعر و شاعری کا شوق تھا۔ زمانۂ ولیعہدی میں بھی دربار ظفر میں اساتذہ فن کا جمگھٹا رہتا تھا۔ اور شعر و شاعری کے چرچے رہتے۔ اور مشاعرے بہت دھوم دھام سے منعقد ہوتے تھے۔ مگر جب یہ بادشاہ ہوئے تو ان کا شوق شاعری حد عشق تک پہونچ گیا۔ اور انکی حکومت چونکہ فقط نام کی تھی اور صرف دہلی اور اُسکے گرد نواح تک محدود تھی اور اونکو کار ہائے حکومت سے کچھ سروکار نہ تھا بدیں وجہ یہ ہر لحظہ شعر و سخن میں منہمک رہتے تھے۔

ظفر کی سخن پروری کی بدولت عوام میں شاعری نے اسقدر زور پکڑا کہ دہلی کی گلیوں کا ہر طفل دبستان اپنے آپکو میر، سودا، اور مصحفی کا ہمسر سمجھنے لگا۔ دہلی کا بچہ بچہ شعر و شاعری کا مرکز بنا ہوا تھا۔ خاکِ پاک دہلی صہباتی۔ اور آزردہ جیسے فضلاء فارسی و عربی اور شیفتہ جیسے ناقد فن سے مشرف تھی۔ دہلی کی ادبی فضا میں غالب۔ ذوق اور مومن جیسے کاملین فن سانس لیتے تھے۔ دتی کا ہر جوان پیر اس بادہ ادب سے مخمور اور سرشار تھا۔

**شعرائے سلف کا عہد ظفر کی شاعری پر اثر**

سب سے پہلے یہ بات تحقیق طلب ہے کہ عہد ظفر کے شعراء نے کون سے اساتذہ سلف کے طرز کا تتبع کیا؟

اس ضمن مین ہم صرف اس عہد کے اساتذہ فن کے طرز کو پیش نظر رکھکر ایک صحیح نتیجہ پر پہونچنے کی کوشش کرینگے۔

اس مین شک نہین ذوق۔ مومن اور غالب ابتدا مین مختلف شعراء قدیم کے کلام سے اثر پذیر ہوئے بغیر نہ رہے۔ مگر یہ حقیقت ہے کہ کچھ عرصے بعد انھون نے الگ الگ اپنے مخصوص رنگ اختیار کرلئے۔

شاہ نصیر کے کلام مین ناسخ کی تمام خصوصیات کثرت سے پائی جاتی ہین۔ مثلاً انکا یہ شعر خاص ناسخ کے رنگ مین ہے۔

بوسہ نہ کیونکہ شیرے میرے مزار کا　　　مین ہون شہید آہوے چشم نگار کا
عالم تو دیکھ بکھرے ہوے زلف یار کا　　　رکھتا ہے لطف ابر سے پڑنا پھوار کا

علاوہ ازین شاہ نصیر نے ناسخ کی طرح جا بجا اخلاقی مضامین تمثیل کے ساتھ باندھے ہین۔ کہتے ہین

کیا کوئی سر بلند کرے دعوی عروج　　　سایہ ہے باکمال سدا کوہسار کا
شکل حباب حبس نفس گر کیا تو کیا　　　ہر دم مجھے خیال ہے دم کے شمار کا

ذوق کا ابتدائی کلام بھی ناسخ کے رنگ مین ہے مگر اسکے ساتھ ساتھ درد کا تصوف۔ تیر کی سادگی۔ سودا کی شوکت اور جرات کی شوخی بھی انکے کلام مین پائی جاتی ہے۔

ناسخ کا رنگ حسب ذیل اشعار سے ظاہر ہوتا ہے۔

تیرے دندان مسی زیب کی دیکھی جو بہار　　　اوس سی پڑ گئی گلشن مین گل سوسن پر
تن رہا یون ہی تپ غم سے اگر گرم میرا　　　شیخ آہن کی طرح ہونگے بدن پر مو گرم

درد کے رنگ مین یہ شعر ملاحظہ ہو۔

دانہ خرمن ہے ہمین قطرہ ہے دریا ہمکو　　　آئے ہے جزو مین نظر کل کا تماشہ ہمکو

علاوہ ازین انکے کلام مین جذبات اور تاثرات کی آمیزش کافی ہے زمانہ کے ماحول۔ کثرت مشق۔ اور طبیعت کی تیزی اور طراری سے ایک خاص رنگ پیدا کرلیا جس مین زبان کی صفائی اور سلاست محاورون کی برجستگی اور افراط کا عنصر غالب ہے۔ انکی غزلیات نے عوام کے دلون پر سحر سامری کا کام کیا۔

مومن خان نے بھی ابتدا مین ناسخ کا تتبع کیا۔ چنانچہ اونکے دیوان مین اس رنگ کے کثرت سے اشعار ملتے ہین۔ مثلاً کہتے ہین۔

بن تیرے اے شمع رو آتش کدہ تن ہو گیا　　　شمع قد پر تیرے پروانہ برہمن ہو گیا
آخر اشکون کے بھر آنے نے ڈبو یا مجھکو　　　چشم کا سوراخ کشتی کا روزن ہو گیا
نعش کا ہمدم کفن لانا کہ بس مین مر گیا　　　جلونون سے جلوہ خورشید سیما دیکھکر

لیکن یہ رنگ انکی افتاد طبع کے خلاف تھا۔ انکی وارفتگی اور شوخی نے انکو جرات کی معاملہ بندی کی طرف رجوع کیا۔ لیکن اس رنگ مین جو انکا کلام موجود ہے وہ متین اور سنجیدہ ہے۔

غالب نے کن اساتذہ فن کا تتبع کیا ؟

اسکا جواب وہ خود دیتے ہین۔

"اگرچہ طبیعت ابتدا سے نادر اور برگزیدہ خیالات کی جویا تھی۔لیکن آزادروی کے سبب زیادہ ان لوگون کی پیروی کرتا رہا ہون جو راہ صواب سے نابلد تھے۔آخر ان لوگون نے جو اس راہ مین پیشرو تھے دیکھا کہ باوجودیکہ اون کے ہمراہ چلنے کی قابلیت رکھتا ہون اور پھر بے راہ بھٹکتا پھرتا ہون۔اونکو میرے حال پر رحم آیا اونھون نے مجھپر مربیانہ نگاہ ڈالی۔شیخ علی حزین نے مسکرا کر میری بے راہ روی مجکو جتائی طالب آملی۔اور عرفی شیرازی کی غضب آلود نگاہ نے آوارہ اور مطلق العنان پھرنے کا جو مادہ مجھ مین تھا اوسکو فنا کردیا۔ظہوری نے اپنے کلام کی گہرائی سے میرے بازو پر تعویذ باندھا اور نظیری نے اپنی خاص روش پر چلنا مجھکو سکھایا۔"

جیسا کہ سطور بالا سے ظاہر ہوتا ہے۔غالب نے بھی تناسخ کے بہت سے دور کے بعد ایک خاص قالب اختیار کیا ابتدا مین بیدل کے رنگ مین اشعار کہے۔اسکا خود اعتراف کیا ہے۔ملاحظہ ہو۔

اسدؔ ہر جا سخن نے طرح باغ تازہ ڈالی ہے مجھے رنگ بہار ایجادئی بیدل پسند آیا

بعد ازین مثل دیگر اساتذہ دوران اونھون نے بھی ناسخ کی روش اختیار کی۔جیسا ان اشعار سے ظاہر ہوتا ہے۔

یون بعد ضبط اشک پھرون گرد یار کے پانی پئے کسو پہ کوئی جیسے وار کے

ظاہر ہے ہم سے کلفت بخت سیاہ روز گویا کہ تختہ مشق ہین خط غبار کے

رفتہ رفتہ جب سادگی کی طرف طبیعت کا میلان ہوا۔تو میر کا رنگ اختیار کیا۔اور واقعہ یہ ہے کہ خوب نبھایا۔مثلاً

آگے آتی تھی حال دل پہ ہنسی اب کسی بات پر نہین آتی

میری قسمت مین غم گر اتنا تھا دل بھی یارب کئی دیئے ہوتے

آخر کار غالب نے بھی اپنا ایک خاص رنگ اختیار کرلیا۔انکا کلام بہ ظاہر جدت طرازی۔مضمون آفرینی۔پرواز تخیل۔ندرت ادا۔چستی بندش۔اور فلسفیانہ خیالات بے مثل ہے

ظفر نے ابتدا مین جرات کے رنگ مین شعر کہنا شروع کیا۔مگر بوجہ کہنہ مشقی۔دیگر شعرا کی صحبت۔اور ذاتی مصائب اپنا ایک خاص رنگ پیدا کرلیا جسمین سوز وگداز اور درد وغم کا عنصر غالب ہے۔

**عہد ظفر مین شاعری کے دو جداگانہ اسکول**

اس عہد سعید مین دہلی میں اردو شاعری کے دو جداگانہ اسکول قائم ہوگئے۔شعرا کا ایک وہ گروہ تھا جو قدما کی روش کو تو چھوڑنا نہین چاہتا تھا مگر اسلوب بیان اور تازگی مضمون سے کلام مین ایک دلکشی پیدا کرتا تھا یہ گروہ زبان کی سلاست اور شستگی مین کوشان رہتا تھا۔یہ شعرا اردو محاورات کے چٹخارون عام فہم تشبیہات اور استعارات سے اشعار کو پرزور کرکے عوام سے داد سخن لیتے تھے۔مشکل بحرون اور سنگلاخ زمینون مین اشعار کہہ کر سامعین کے دلون پر اپنی قادر الکلامی کا سکہ بٹھاتے تھے۔یہ عامیانہ شاعری سے پہلو تہی کرتے اور حقیقی جذبات اور سچے عاشقانہ تاثرات سے

سننے والون کے دل گرماتے تھے۔ یہ وہ گروہ تھا جو شیرین زبانی پر جان دیتا تھا اور پرواز تخئیل کا دامن ہاتھون سے نہ چھوڑتا تھا۔ انھون نے قدما کے محاسن کی سچی قدردانی کی اور اُنکی کمزوریون سے واقف ہوکر اپنے کلام کو اُن سے یکسر معرا رکھنے مین ایک حد تک کامیاب رہے شاہ نصیر۔ ذوق اور ظفر اس گروہ کے سرگروہ تھے۔

دوسرا گروہ غالب کا پیرو ہے۔ غالب اردو شاعری مین ایک طرز خاص کے موجد ہین۔ انھون نے اپنے کلام مین فلسفہ کے نکات کا حل اور تصوف کے رموز کا انکشاف اس خوبی اور آزادی سے کیا ہے کہ قدما، اور متوسطین کا کلام اس سے یکسر خالی معلوم ہوتا ہے۔ انکی دقت پسند اور جدت طراز طبیعت نے اردو شاعری کو نادر تشبیہ اور استعارہ دل آویز فارسی ترکیب اور دلچسپ بندش سے مالامال کردیا۔ مومن اور شیفتہ اس خدمت ادب مین انکے دوش بدوش ہین

عہد ظفر نے اردو شاعری کو خصوصاً اور اردو ادب کو عموماً اسقدر بلند ار فع متین اور سنجیدہ کردیا تھا کہ جسکی مثال کسی اور دور مین ملنا امر محال ہی نہین بلکہ ناممکن ہے۔ اس دور کے شعرا نے میدان شاعری مین وہ حیرت انگیز ترقی کی کہ جسکا ہر وہ شخص جو ذوق سلیم رکھتا ہے معترف ہے۔ ظفر کی فیاضانہ سرپرستی عوام کی تعجب خیز دلچسپی۔ اور شعرا روزگار کی باہمی مروت اور دوستی۔ امرا کی سخن فہمی اور سخن سنجی نے اردو شاعری کے لئے وہ قدرتی سامان پیش کردیتے تھے کہ جسکی مثال کوئی دوسرا عہد دینے سے قاصر ہے

علاوہ ازین ان دو اسکولون کی مختلف روش اختیار کرنا اور دوسرے کے سامنے سر تسلیم خم نہ کرنا بھی اردو شاعری کے لئے بہت مفید ثابت ہوا۔ ہم کو متاخرین مین ایسے اساتذہ فن نظر آتے ہین جنکے کلام مین ان دو مختلف روشون کے اجتماع سے وہ قدرتی اور اصلی رنگ پیدا ہوگیا جسکی زمانہ کو ضرورت تھی۔ مثلاً۔ سالک۔ مجروح۔ حالی۔ انور۔ ظہیر۔ کے کلام مین ذوق اور ظفر کی سلاست اور فصاحت مومن اور غالب کی مضمون آفرینی پرواز تخئیل اور دیگر محاسن کلام کو یکجا پایا جاتا ہے۔

**ظفر کا اثر اردو شاعری پر**

مل کے نزدیک شاعری عزلت گزینی اور گوشہ نشینی کا نتیجہ ہے۔ اس لئے جب وہ تنہائی سے نکلکر امرا اور سلاطین کے دربار مین قدم رکھتی ہے اپنے اصلی مرکز سے دور ہوجاتی ہے۔ بالخصوص عاشقانہ شاعری پر جو تمامتر واردات قلبیہ کا مجموعہ ہوتی ہے درباری تعلقات کا سخت مضر اثر پڑتا ہے۔ اور دربارون کے مادی تکلفات اوسکی روحانی لطافت کو بالکل فنا کردیتے ہین

اگرچہ عام خیال یہ ہے کہ عاشقانہ شاعری کے لئے محاسن اخلاق سے زیادہ رندی اور اوباشی کی ضرورت ہے۔ لیکن واقعہ یہ ہے کہ عاشقانہ شاعری سے زیادہ کوئی چیز اوصاف حمیدہ کی محتاج نہین۔ قناعت۔ خودداری۔ بلند حوصلگی۔ فراخ مشربی۔ آزادی اور پاکیزگی غرض وہ تمام اوصاف جو ایک صوفی منش شخص کے لئے درکار ہین۔ عاشقانہ شاعری کا عنصر ہین اور انہی سے وہ لطیف جذبات اور بلند خیالات پیدا ہوتے ہین جو عاشقانہ شاعری کا آب ورنگ ہین۔ لیکن جو شاعر دربار شاہی مین قدم رکھتا ہے اُوسکو لازمی طور سے اِن اوصاف سے دست بردار ہونا پڑتا ہے۔ اس لئے اسکی شاعری درد، جوش اور سوز وگداز سے بالکل تہی دامن ہوجاتی ہے اگرچہ مندرجہ بالا خیالات کا اطلاق لکھنؤ کی شاعری پر پورے طور سے ہوتا ہے۔ لیکن یہ اردو شاعری کی خوش قسمتی ہے

کہ جب اوس نے دہلی مین نشو و نما پائی تو آخر کار اُسکو بہادر شاہ جیسا بادشاہ مل گیا جس کے دامن تربیت مین یہ خوب پھولی پھلی۔ بذات خود ظفر ایک درویش صفت بادشاہ ہے۔ انکی فقیری اور فقیر دوستی کی سینکڑون مثالین دہلی اور اکناف دہلی مین مشہور ہین۔ بہادر شاہ کا کلام ابتدا سے تصوف آمیز اور حسرت خیز ہوتا تھا جس مین سوز و گداز درد اور عبرت غالب ہے۔ یہانتک کے اُونکے شگفتہ مضامین مین بھی مایوسی اور ناامیدی کی جھلک نظر آتی ہے

ظفر کو اس بارے مین دیگر سلاطین اور امراء سے تفوق حاصل ہے کہ اوسنے شعراء عصر کو گمراہ نہین کیا۔ اور اونکو عامیانہ اور مبتذل شاعری کے قعر نکبت اور ذلت مین نہ گرنے دیا۔ بلکہ شعراء عصر کو اصناف سخن کے محاسن پر رجوع کیا۔ نہ تو دہلی مین شعراء لکھنؤ کی طرح اساتذہ فن نے اپنے معاصرین کا سوانگ بھروا کر استہزا اور تمسخر کیا اور نہ بہادر شاہ کو آصف الدولہ کی طرح ان ننگ زمانہ اور ننگ ادب مجادلون سے کوئی دلچسپی تھی۔ آزاد ایک مقام پر فرماتے ہین

"ایک شعر پر سید انشا اور شیخ مصحفی مین شکر رنجی ہو گئی۔ اور طبیعت کی شوخی نے زبانون کی بیباکی کے ساتھ ملکر بڑے بڑے معرکے کئے اسوقت آصف الدولہ شکار مین تھے۔ چنانچہ اونھون نے اپنے لکھنؤ نہ ہونے پر ہزار دل افسوس کئے اور بڑے اشتیاق سے ہجوون کو منگاکر سنا اور انعام بھیجے"

اس دور مین شعراء دہلی کے کلام مین جو متانت اور سنجیدگی بلند خیالی اور مضمون آفرینی پائی جاتی ہے۔ وہ لکھنؤ کے درباری اور دیگر شعراء مثلاً جرأت۔ انشا۔ آتش۔ ناسخ۔ رنگین اور رند کے کلام مین نہین پائی جاتی۔ یہان ہم اس بات کو واضح کر دینا چاہتے ہین کہ ہمارا یہ مطلب نہین ہے کہ انشا یا دیگر شعراء لکھنؤ کی شاعری یکسر متانت اور سنجیدگی۔ درد و غم کی چاشنی اور سچے جذبات اور تاثرات سے خالی ہے۔ بلکہ ہمارا مطلب یہ ہے کہ ان اساتذہ فن کے کلام کا بیشتر حصہ حقیقی شاعری سے بے تعلق ہے۔ دربار لکھنؤ اور نوابان لکھنؤ کی بد مذاقی کا اثر شعراء وقت پر اچھا نہین پڑا۔ جیسا کہ آزاد سید انشاء کے بارے مین لکھتے ہین

"نواب مصطفے خان کا گلشن بیخار دیکھتا ہون تو خار نہین کٹار کا زخم دل پر لگتا ہے۔ سید موصوف کے حال مین لکھتے ہین "ہیچ سنعت را بطریقہ راسخہ شعر نہ گفتہ، یہ بھی کہہ سکتے ہین کہ انھون نے اس راستہ مین قدم کیون رکھا۔ جو ایسی کیچڑ مین آلودہ دامن ہوئے لیکن شہرستان تجارت کے سیر کرنے والے جانتے ہین کہ جب رواج عام کا راجہ ہولی کھیلتا ہے۔ تو بڑے معقول و ضعدار اشخاص اسکی چھینٹین فخر سمجھکر سر و دستار پر لیتے ہین۔

غرضکہ بہادر شاہ نے سلاطین لکھنؤ کی طرح شعراء وقت کو غلط راستہ پر نہین ڈالا۔ ظفر کی نکتہ شناس اور سخن فہم طبیعت اس آلودگی سے پاک رہی۔ دہلی کی علمی اور ادبی فضا فحش اور گندہ اور شہوتیانہ شاعری سے ایک حد تک پاک تھی اس عہد مین دلی کے مشاعرونکی یہ حالت نہین تھی جسکا ذکر مصحفی اپنے اس شعر مین کرتے ہین۔

ان لوگون کی مجلس مین یہ شور نہین دیکھا
بزم شعراء ہے یہ یا مرغون کی پالی ہے

ظفر — معلوم نہیں ہم سے حجاب ان کو ہے کیسا — اوروں سے تو وہ شرم و حیا کچھ نہیں کرتے

مومن — عاشق ہوئے ہیں آپ کہیں گو اسی پہ ہوں — شب حال غیر مجھ سے زیادہ خراب تھا

## خمریات

" عربی شعراء میں اخطل اور ابو نواس اور ایرانی شعراء میں خیام اور حافظ نے اس صنف کو اپنے لئے مخصوص کر لیا۔ قدماء میں دور تغزل کے بعد جب معاملہ بندی کے ساتھ رندی اور ہوسناکی کا دور شروع ہوا تو آتش اور تلامذۂ آتش نے اس قسم کے خیالات کو زیادہ شوخ کیا۔ غالب عملاً شراب نوشی کا شوق رکھتے تھے۔ لہٰذا انہوں نے بھی اس صنف میں نہایت مستانہ اور پرجوش اشعار کہے۔"

جیسا کہ سطور بالا سے ظاہر ہوتا ہے۔ اس صنف میں آتش اور تلامذۂ آتش نے شعر گوئی کی ابتدا کی۔ لیکن قدماء کے کلام میں بھی اس قسم کے اکثر اشعار ملتے ہیں۔ عہد ظفر میں شعراء دہلی نے اس صنف میں نہایت پرجوش اشعار کہے۔ مگر غالب نے حافظ کی طرح اپنے اشعار میں اپنی مخصوص فلسفہ طرازی بھی کی ہے۔ علاوہ ازیں غالب نے اس صنف میں رندانہ خیالات کا بہت جوش اور خروش سے اظہار کیا ہے۔ اور اس لحاظ سے غالب اردو شاعری کے حافظ ہیں۔ غالب کے علاوہ دیگر شعرائے دہلی نے بھی اس صنف سخن میں اشعار کہے ہیں مگر بہت کم اور وہ اس درجہ کو نہیں پہونچتے ہیں۔

غالب — پلا دے اوک سے ساقی جو ہم سے نفرت ہے — پیالہ گر نہیں دیتا نہ دے شراب تو دے

" — رات پی زمزم پہ مے اور صبحدم — دھوئے دھبے جامۂ احرام کے

" — وہ چیز جس کے لئے ہو ہمیں بہشت عزیز — سوائے بادۂ گلفام مشکبو کیا ہے

" — بہت سہی غم گیتی شراب کیا کم ہے — غلام ساقی کوثر ہوں مجھکو غم کیا ہے

ذوق — زہر آب با شراب یہاں سب ہے نوش جاں — ساقی پیالہ منھ سے ہم اب تو لگا چکے

" — زاہد شراب پینے سے کافر ہوا میں کیوں — کیا ڈیڑھ چلو پانی میں ایمان بہ گیا

" — مجھے آتا ہے رشک اس رند سے آشام پر ساقی — نہ جو دُرد مالکدر سمجھے نہ جو خم صاف سمجھے

" — پی بھی جا ذوق نہ کر پیش و پس جام شراب — لب پہ تو بہ ترے دل میں ہوس جام شراب

" — دست بد مست سے کی ٹوٹ کے فریاد بہت — نہ ہوا کوئی بھی فریاد رس جام شراب

ظفر — میکدہ بھی مدرسہ مجکو ساقی ہے تحصیل سی شوق — جام پیالے میرے حق میں بس شرح جامی ہے

ذوق — کیا ہووے گا دو چار قدح سے مجھے ساقی — میں لوں گا ترے سر کی قسم اور زیادہ

مومن — وہ رند خم کدہ کش ہوں کہ زہر دیتے ہیں — بہ تنگ آئے حریفان بادہ خوار مجھے

" — حوض میخانہ پئے سے بھی مرا جی نہ بھرا — کیا تنگ ظرف ہیں جو خم سے سبو بھرتے ہیں

## فلسفیانہ شاعری

اردو شاعری ابتدا سے شعرائے کرام نے اکثر اپنے خیالات میں فلسفیانہ خیالات کا اظہار کیا ہے۔ اس عہد میں دلی

کے شعراء کے کلام میں جا بجا ایسے اشعار نظر آتے ہیں جو فلسفیانہ خیالات کے حامل ہیں۔ خصوصاً غالب نے اس صنف میں ایک امتیازی حیثیت پیدا کر لی ہے۔

غالب عالم حقیقت کی اس طرح شرح کرتے ہیں۔

ہستی کے مت فریب میں آ جائیو اسد — عالم تمام حلقۂ دامِ خیال ہے

جز نام نہیں صورت عالم مجھے منظور — جز وہم نہیں ہستی اشیا مرے آگے

عالم غبار وحشت مجنوں ہے سر بسر — کب تک خیال طرۂ لیلیٰ کرے کوئی

غالب کے نزدیک دنیا کی تمام رونق پست ہمت اشخاص سے ہے چنانچہ کہتے ہیں:۔

رہا آباد عالم اہل ہمت کے نہونے سے — بھرے ہیں جسقدر جام و سبو میخانہ خالی ہے

غالب رسم و رواج کی پابندی کو پسندیدگی کی نظر سے نہیں دیکھتے بلکہ وہ یہ لکھکر:۔

ہیں اہل خرد کس روش خاص پہ نازاں — پابستگی رسم و رہ عام بہت ہے

طبقۂ خاص کو طعنہ دیتے ہیں۔

غالب عزلت گزینی اور گوشہ نشینی کو پسند کرتے ہیں۔ اور اس خیال کو کہ "ہیچ آفت نہ رسد گوشۂ تنہائی را" کو یوں بیان فرماتے ہیں:

نے تیر کماں میں ہے نہ صیاد کمیں میں — گوشے میں قفس کے مجھے آرام بہت ہے

موت اور زیست کا چولی دامن کا ساتھ ہے، اسکو ذوق نے کس خوبصورتی کے ساتھ اس شعر میں بیان کیا ہے:۔

ہے مقام زندگی زیر دم شمشیر مرگ — ہو گیا جس طرح کوئی دم گذارا ہو گیا

ذوق نے انسان کی فطرت کا کتنا گہرا مطالعہ کیا ہے، فرماتے ہیں:۔

موت نے کر دیا ناچار و گرنہ انساں — ہے وہ خود بیں کہ خدا کا بھی نہ قائل ہوتا

موت جو عدم و وجود میں حائل ہے اس کا اثر تمام کائنات پر اسقدر گہرا ہے کہ جس سے کسی کو انکار نہیں ہو سکتا:۔

یہ حیات چندروزہ جو نہ سد راہ ہوتی — تو پھر ایک عرصہ گاہ عدم و وجود ہوتا

اس طور کے فلسفیانہ اشعار اور بھی ان کے کلام میں ملتے ہیں۔ مثلاً:۔

ذوق — ہستی سے زیادہ ہے کچھ آرام عدم میں — جو جاتا ہے یاں سے وہ دوبارہ نہیں آتا

" — منھ سے بس کرتے نہ ہرگز یہ خدا کے بندے — گر نہیں آ کے خدا ساری خدائی دیتا

" — یہ اقامت ہمیں پیغام سفر دیتی ہے — زندگی موت کے آنے کی خبر دیتی ہے

ثبات کب ہے زمانہ کے عز و شاں کیلئے — کہ ساتھ اوج کے پستی ہے آسماں کیلئے

کہاں خلقت عزیز و زیر چرخ پیر پھرتی ہے — یہ فانوس خیالی میں ہر اک تصویر پھرتی ہے

ظفر — آمد و شد سے نفس کی ہمیں معلوم ہوا — یعنی موجود کو ہستی و عدم ساتھ کے ساتھ

" — آواز طرب گوشِ دلِ محو فنا سے — جز نالہ و فریاد بجز آہ و فغاں ہیچ

" — پایا نہ بجز داغ سیہ کاری اک عمر — نقشِ قدمِ قافلۂ عمرِ رواں ہیچ

" — ہستی یکدم پہ اپنی تو جو ہنستا ہے شرر — تیری اس غفلت پہ ہنستی تیری ہستی اور ہے

زکی — دل سے جو موج اٹھی اس سے کام کچھ ہم نے لیا — چینِ پیشانی بنایا یا خمِ ابرو کیا

" — تفرقہ کے لئے لازم ہوں میں — میں برا ہوں تو ہے اچھا کوئی

" — ہر ذرہ کو ایجاد سے تیری حرکت ہے — موجود ہوئے دہر میں کب ارض و سما آپ

قلق — عالم مگر فریب کے اندر فریب ہے — ہر تشنہ غرقِ آب ہے موجِ شراب میں

**صوفیانہ شاعری** اردو شاعری میں ابتدا ہی سے صوفیانہ خیالات کی آمیزش تھی رفتہ رفتہ اسکو بہت زیادہ ترقی ہوئی متعدد شعرائے کرام نے اس موضوع پر طبع آزمائی کی۔ مثلاً خواجہ حسن، کلیم، میر فضل علی شاہ دانا، میر فرحت اللہ فرحت۔ جب اردو شاعری مقبول عوام ہوئی تو خواجہ میر درد نے اردو زبان کو صوفیانہ خیالات سے آشنا کیا، خود فخر یہ فرماتے ہیں: ۔

پھوٹے گی اس زبان میں گلزار معرفت — یاں میں زمینِ شعر میں یہ تخم بو گیا

میر سودا، راسخ اور میر حسن کے دیوان بھی صوفیانہ خیالات سے لبریز ہیں۔

عہدِ ظفر میں بھی شعراء صوفیانہ شاعری کیطرف رجوع ہوئے اور قریب قریب تمام شعرائے وقت کے کلام میں تصوف آمیز اشعار کثرت سے ملتے ہیں۔ غالب، ظفر، شیفتہ اس بادۂ حقیقت سے مخمور ہیں۔ غالب کے بارے میں حالی کی رائے ہے کہ متصوفانہ خیالات نے مرزا کو نہ صرف اپنے ہمعصروں میں بلکہ بارہویں صدی کے شعراء میں ممتاز کر دیا۔

شیفتہ — یاں خار و خس کو بے ادبی سے نہ دیکھنا — ہاں عالمِ شہود ہے آئینہ ذات کا

" — سب اسمیں محو اور وہ سب سے علیحدہ — آئینہ میں ہے آب نہ آئینہ آب میں

" — فیضِ حق عام ہے افسردہ دل زار نہ ہو — دشت کیا جلوہ گہِ لالہ شاداب نہیں

" — فانوس شیشہ لگن زر سے کیا حصول — وہ ہے وہاں جہاں نہیں روغن چراغ میں

غالب — تھک تھک کے ہر مقام پہ دو چار رہ گئے — تیرا پتہ نہ پائیں تو ناچار کیا کریں

" — طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ — دوزخ میں ڈال دو کوئی لیکر بہشت کو

" — شوق اس دشت میں دوڑائے ہے مجھکو کہ جہاں — جادہ غیر از نگہِ دیدۂ تصویر نہیں

" — لطافت بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی — چمن زنگار ہے آئینۂ بادِ بہاری کا

ظفر — ظاہر ہیں کیا ظہور کے مظہر نئے نئے — جلوہ ہیں اس کے پردے کے اندر نئے نئے

" — شراب عشق سے کیفیت بقائے ابد — وہ دیکھے آپکو جو یاں فنا سمجھ کے پئے

ظفر — توبہ اے ساقی نہیں پینے کا میں جام شراب　　مجکو اپنی بادۂ وحدت کی مستی خوب ہے

" — نہیں موقوف شیخ و برہمن پر دیر و کعبہ پر　　ہر ایک سو جلوہ گر ہے حق جدھر چاہو اُدھر دیکھو

حیات و ممات کے کیا لاجواب اور صوفیانہ وجوہات بتاتے ہیں :-

خواب عدم سے چونکے ہیں مشتاق ہم ترے　　دیکھا نہ تجھکو اور اسی حسرت میں سو گئے

دیا اپنی خودی کو جو ہمنے اٹھا وہ جو پردہ سا بیچ میں تھا نہ رہا　　رہے پردے میں اب نہ وہ پردہ نشیں کوئی دوسرا اس کے سوا نہ رہا

فارسی کا ایک مشہور شعر ہے :- برگ درختاں سبز در نظر ہوشیار + ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار۔ ظفر نے اسی خیال کو کس اچھی طرح واضح کیا ہے:

ظفر — سب رنگ میں اس گل کی مرے، شان ہے موجود　　غافل تو ذرا دیکھ وہ ہر آن ہے موجود

تم چشم حقیقت سے اگر آپ کو دیکھو　　آئینۂ حق میں دل انسان ہے موجود

ذوق — بشر جو تیرہ خاکداں میں پڑا یہ اسکی فروتنی ہے　　وگرنہ قندیل عرش میں بھی اسی کے جلوے کی روشنی ہے

" — اوسے ہم نے بہت ڈھونڈا نہ پایا　　اگر پایا تو کھوج اپنا نہ پایا

" — کشتی سوار عمر ہیں بحر فنا میں ہم　　جس دم بہا کے لیگیا طوفان بہہ گیا

" — جلوہ ہو کیونکہ خاک پہ تاب عتاب کا　　جلتا نہیں ہے برق سے دامن سحاب کا

" — جسے کہتے ہیں بحر عشق اس کے دو کنارے ہیں　　ازل نام اِس کنارے کا ابد نام اُس کنارے کا

" — نہیں گوش شنوا باغ جہاں میں غافل　　ورنہ ہر برگ ہے یاں نغمہ سرائی کرتا

" — جو ہیں مرتے حسن صفات میں وہ رہینگے اپنی ہی بات میں　　تو فنا ہو ذوق اسی ذات میں جو ذات جملہ صفات ہو

ذکی — راہ فنا میں آکے پر و بال شوق کھول　　غافل پڑا ہے کشمکش جان و تن میں کیا

مجروح — ہے تو یہ سیدھی منزل مقصود　　سنگ رہ ہیں یہ سبحہ و زنار

" — حصر ہے ظرف کی مقدار پہ بیشی و کمی　　بہر عنایات فغاں سے کوئی ناکام نہیں

قلق — دیار یار کا شاید سراغ لگ جاتا　　جدا جو جادۂ مقصود سے سفر ہوتا

## اخلاقی شاعری

اساتذہ سلف نے جا بجا اخلاقی مسائل کو مثلاً ترک دنیا قناعت توکل۔ تواضع۔ خاکساری۔ عفو۔ رحم۔ جود و سخا وغیرہ نہایت خوبصورتی کے ساتھ ادا کئے ہیں۔ ادن کے مطالعہ سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ انھوں نے فارسی شعرا کا تتبع کیا ہے، بہادر شاہ ظفر کے عہد میں شعرا نے اخلاقی مسائل کیطرف کافی توجہ کی۔ شاہ نصیر۔ ذوق اور خود ظفر نے اخلاقی مضامین پر کافی روشنی ڈالی۔ غالب کے بھی وہ اخلاقی اشعار جو دقیق فارسی ترکیبوں اور جدید تشبیہوں کے جکڑ بند سے آزاد ہیں وہ بھی کافی موثر ہیں۔

نہ تھی حال کی جب ہمیں اپنے خبر رہے دیکھتے اوروں کے عیب و ہنر　　پڑی اپنی برائیوں پر جو نظر تو نگاہ میں کوئی برا نہ رہا

ظفر آدمی اسکو نہ جانئے گا ہو وہ کیسا ہی صاحب فہم و ذکا　　جسے عیش میں یاد خدا نہ رہی جسے طیش میں خوف خدا نہ رہا

ظفر — غافلو اس اپنی ہستی پر کہ ہے نقش بر آب — موج کی مانند کیوں پھرتے ہو بل کھاتے ہوئے
" — راہ بہتر ہے رہ ہموار رہرو کے لئے — نہ بلندی ہے بہت اچھی نہ پستی خوب ہے
" — غنچہ کی مٹھی میں زر ہے پر نہیں بست کرم — تنگئ دل اور ہے اور تنگ دستی اور ہے
ذوق — کسی بیکس کو اے بیداد گر مارا تو کیا مارا — جو آپ ہی مر رہا ہو اسکو گر مارا تو کیا مارا

یہ تمام غزل اخلاقی اشعار سے پر ہے اس کے علاوہ اور بھی اشعار پائے جاتے ہیں مثلاً:-

ذوق — ہے پاک دامنوں کو خلشگر سے کیا خطر — کھٹکا نہیں نگاہ کو مژگاں کے خار سے
" — اے ذوق ہوش گر ہے تو دنیا سے دور بھاگ — اس میکدہ میں کام نہیں ہوشیار کا
" — نہ پکڑیں دامن الیاس گرداب بلا میں ہم — کہ بدتر ڈوب مرنے سے یاں جینا سہارے کا
" — حق نے تجھکو ایک زباں دی اور کان دو — اس کے یہ معنی کہے ایک اور سنے انسان دو
" — بیٹھے ہیں ثمر شاخ ثمر ور کو جھکا کر!! — جھکتے ہیں سخی وقت کرم اور زیادہ!
" — خاکساری ہے عجب وصف کہ جو جس میں ہو سو — ہو صفا اور دل اہل صفا یاد رہے!
" — پھرتا ہے سیل حوادث سے کوئی مردوں کا منھ — شیر سیدھا تیرتا ہے وقت رفتن آب میں
غالب — آئی اگر بلا تو جگر سے ٹلے نہیں — ایرا ہی دے کے ہمنے بچایا ہے کشت کو
" — دو نو جہان دیکے وہ سمجھے یہ خوش رہا — یاں آپڑی یہ شرم کہ تکرار کیا کریں
" — ہنگامۂ زبونیٔ ہمت ہے انفعال — حاصل نہ کیجے دہر سے عبرت ہی کیوں نہو
" — نہ سنو گر برا کہے کوئی !!!! — نہ کہو گر برا کرے کوئی !!!!
" — روک لو گر غلط چلے کوئی — بخش دو گر خطا کرے کوئی

**ندرت اسلوب بیان**
**ذو معنی اشعار**

غالب اور مومن کو ذو معنی اشعار کہنے میں خاص ملکہ تھا۔ ان کے طرز ادا میں ایک خاص چیز ہے جو اوروں کے یہاں کم دیکھی جاتی ہے۔ اسکا کلام ایسا پہلو دار ہوتا ہے کہ بادی النظر میں اس سے کچھ اور معنے مفہوم ہوتے ہیں، مگر غور کرنیکے بعد ایک دوسرے ہی لطیف معنی پیدا ہوتے ہیں، جسکی وجہ سے انکا شعر ہمیشہ ایک نیا لطف دیتا ہے۔ مثلاً

غالب — کوئی ویرانی سی ویرانی ہے!! — دشت کو دیکھ کے گھر یاد آیا!
غالب — کون ہوتا ہے حریف مے مرد افگن عشق — ہے مکرر لب ساقی پہ صلا میرے بعد
" — الجھتے ہو تم اگر دیکھتے ہو آئینہ — جو تم سے شہر میں ہوں دو چار تو کیونکر ہو
" — زندگی میں وہ محفل سے اٹھا دیتے تھے — دیکھوں اب مرگئے پر کون اٹھاتا ہے مجھے
مومن — درد ہی جاں کے عوض ہر رگ و پے میں ساری — چارہ گر ہم نہیں ہونیکے جو درماں ہوگا

دیکھ اپنا حال زار منجم ہوا رقیب　　تھا سازگار طالع ناساز دیکھنا
بے جرم پائمال عدو کو کیا کیا　　مجھ کو خیال بھی ترے سر کی قسم نہیں

مومن اور غالب کے طرز ادا میں ایک خاص بات اور ہے اکثر موقعوں پر مضمون کے بعض اجزا چھوڑ جاتے ہیں جس سے ایک خاص لطف پیدا ہو جاتا ہے، یہ وہ موقعے ہوتے ہیں جہاں سننے والا کا ذہن خود بخود اس جزو کی طرف منتقل ہو سکتا ہے یہ شاعری کا ایک نازک پہلو ہے جس میں اگر اعتدال ہو جائے تو شعر سخت پیچیدہ ہو جاتا ہے:۔

مومن　　ڈرتا ہوں آسمان سے بجلی نہ گر پڑے　　صیاد کی نگاہ سوئے آشیاں نہیں
〃　　اے روز حشر کچھ شب ہجراں بھی کم نہیں　　بدنام ہو جہان میں تیری بلا عبث
〃　　ناصح کہاں تلک تیری باتیں اٹھا سکوں　　سچ ہے کہ مجھ میں طاقت جور و ستم نہیں
غالب　　توفیق باندازۂ ہمت ہے ازل سے　　آنکھوں میں ہے وہ قطرہ جو گوہر نہ ہوا تھا
〃　　گرنی تھی ہم پہ برق تجلی نہ طور پر　　دیتے ہیں بادہ ظرف قدح خوار دیکھ کر
〃　　تجھ کو دیار غیر میں مارا وطن سے دور　　رکھ لی میرے خدا نے میری بیکسی کی شرم
〃　　ایک ہنگامہ پہ موقوف ہے گھر کی رونق　　نوحۂ غم ہی سہی نغمۂ شادی نہ سہی
〃　　رہا آباد عالم اہل ہمت کے نہ ہونے سے　　بھرے ہیں جسقدر جام و سبو میخانہ خالی ہے
ذوق　　ہاں تامل دم ناوک فگنی خوب نہیں　　ابھی چھاتی مری تیروں سے چھنی خوب نہیں
　　ذکر کچھ چاک جگر سینے کا سن سن اپنے　　کرکے میں ضبط ہنسی دیکھوں ہوں ناخن اپنے
　　تھا ذوق پہلے دلی میں پنجاب کا سا حسن　　پر اب وہ پانی کہتے ہیں ملتان بہہ گیا

ندرت اسلوب کے تحت میں ایک نہایت ہی اہم نکتہ قابل گذارش ہے یعنی مومن کے کلام میں ایک خاص وصف ہے جس میں کوئی استاد اس سے بہتر تو درکنار انکی ہمسری سے بھی عاجز ہے، مومن معاملہ بندی کے تحت میں اپنا مطلب اس طرح ادا کرتے ہیں کہ مخاطب اسمیں اپنا فائدہ تصور کرتا ہے۔ اگر مومن کا دل یہ چاہتا ہو کہ ان کا معشوق رقیب کی طرف نہ دیکھے اگر سیدھی طور منع کریں تو بیچارہ کی سنے کون لہذا اسطور سے کہتے ہیں کہ معشوق پر انکا جادو چل جاتا ہے۔

ہے دوستی تو جانب دشمن نہ دیکھنا　　جادو بھرا ہوا ہے تمہاری نگاہ میں

اس طرح کے متعدد اشعار ان کے کلام میں ملتے ہیں، مثلاً:۔

سرمگیں آنکھوں میں تم سرمہ لگاتے کیوں ہو　　خاک میں نام کو دشمن کے ملاتے کیوں ہو
وہاں کو آنے دینے میں میرے نہ کیجئے قتل　　ورنہ کہیں گے سب کہ یہ کوچہ حرم نہ تھا

"قدما اردو روزمرہ اور صفائی بیان کو سب باتوں سے اہم اور مقصود بالذات جانتے تھے، برخلاف متاخرین کے کہ وہ ہر شعر میں ایک نئی بات پیدا کرنے اور اسالیب بیان میں نئے نئے تعجب انگیز لطیف اور پاکیزہ اختراعات کرنے ہی کو کمال شاعری سمجھتے تھے۔ اور زبان کی صفائی

(۵) مقررہ وظیفہ مین سے پندرہ ہزار سالانہ شاہی خاندان کے وارث کو ملیگا

## زینت محل کی خفیہ کارروائیان

بادشاہ اپنی زندگی کی بقیہ گھڑیان اطمینان اور امن سے گزار دیتا، لیکن ملکہ زینت محل کی ریشہ دوانی نے اسے کبھی چین سے نہ بیٹھنے دیا اسنے کبھی یہ امید منقطع نہین کی کہ میرا لڑکا دہلی کا بادشاہ ہوگا ایک پردہ حایل تھا وہ موت سے دور ہوگیا دوسرا بھی اسی طرح دور ہوجاویگا اگر حکومت برطانیہ نے جوان بخت کی جانشینی کو تسلیم نہین کیا تو دوسری زبردست قوتون سے استمداد کیا جائے، بادشاہ کو اسمین اغماض نہ تھا کہ وہ شاہی محل کو چھوڑ دے اور نہ اسے اپنے جانشین کے فواید سے چندان دلچسپی تھی، جیسا کہ بادشاہ کے مقدمہ مین حکیم احسان اللہ کی شہادت سے معلوم ہوتا ہے، لیکن زینت محل کی ریشہ دوانیون نے اسے روکا، جب فخر الدین نے شاہی محل کو چھوڑ دینے کی شرط پر دستخط کر دی تو باوجود اسکے کہ وہ اس '' نائب بادشاہ '' سے نفرت رکھتی تھی لیکن اسنے شور و شغب برپا کیا، وہ جانتی تھی کہ فخر الدین کوئی غیر فانی ہستی تو ہے نہین ؟ اس عرصہ مین وہ شاہزادہ جسکے ساتھ انگریزون کے خلاف نفرت کا جذبہ پرورش کر رہا تھا، وہ انگریز رعایا کے سامنے بھی یہ کہنے سے باز نہین آتا تھا کہ مین تھوڑے عرصہ مین انگریز قوم کو اپنے قدمون کے سامنے جھکا ہوا دیکھونگا، مسز فلیمنگ ایک انگریز سرجنٹ کی بیوی قلعہ مین گئی تھی، اسکی لڑکی مسز ایسکلی بھی اسکے ساتھ تھی جوان بخت نے اس لڑکی کے سامنے بھی انگریزون کے مقابلہ مین اپنی فتح و نصرت کا نغمہ گایا لڑکی نے مان سے شکایت کی، کہ یہ نوعمر بدمعاش اس قسم کے خیالات ظاہر کرتا ہے اسپر انگریز خاتون نے کہا کہ اگر تمھارے خیالات ایسے ہین تو سب سے پہلے تمھاری گردن ماری جاویگی، شاہزادہ جوان بخت اس قسم کے خیالات اکثر عورتوں کی محفلون مین ظاہر کیا کرتا تھا، اور جب سرجنٹ کی بیوی نے خشمگین لہجہ مین اسے یہ جواب دیا تو وہ کہنے لگا کہ اہل ایران آرہے ہین مان بیٹی کو ہم لوگ قلعہ مین پناہ دینگے، اور اسی طرح اکثر باتین بنا دیا کرتا محلسرا مین اسے اپنی مان سے یہی تعلیم مل رہی تھی، اور وہ انھین احساسات کے ساتھ نشو و نما پا رہا تھا

ہرچند دہلی یا اسکے باہر مسلمانون کو اس سے دلچسپی نہین تھی کہ کون شاہزادہ جانشین ہوگا لیکن یہ بھی ظاہر ہے کہ اہل محل کی پیہم کوششین جاری تھین کہ مسلمانون مین یہ خیال پیدا کرین کہ عالم غیب سے کوئی ایسا آدمی پیدا ہونے والا ہے، جو خاندان دہلی کی زوال پذیر حکومت کو پھر برسر عروج لاویگا، اور ہندوستان کے مسلمانون کو پھر وہ دولت اور عزت حاصل ہوگی جس سے انگریزون کے غصب کے باعث وہ محروم ہوگئے ہین

## احساسات دہلی

دہلی مین اخبارات نے پیشین گوئی کرنی شروع کی کہ ایک بہت بڑا انقلاب رونما ہونے والا ہے جس سے انگریزی سیاسیات کو نقصان پہونچیگا، اہل فارس ہندوستان پر حملہ آور ہونگے، ایک مرتبہ شور ہوا کہ ایرانی اٹک تک آچلے ہین دوسری خبر یہ پھیلی کہ ایرانی فوج درہ بولن کو طے کرتی ہوتی آرہی ہے، اور اس حملہ کی توجیہ یہ کی گئی کہ شاہ فارس پانچ پشت سے فوج اور سامان حرب جمع کر رہا تھا تاکہ ہندوستان کو فتح کرے، زار روس شاہ کا ساتھ دیگا، اور تقریباً پچاس ہزار روسی فوج مع سامان حرب اہل فارس کی مدد کے لئے پہونچ گئی ہے، اور اگر یہ فوج کافی نہین ثابت ہوئی تو روس سے مزید کمک

آویگی، اس صورت حال مین، ترکی، اور فرانس کا طرز عمل ظاہر ہے، وہ بھی شاہ کا ساتھ دینگے، بعض اخبارات کا یہ نظریہ تھا کہ دوست محمد خان امیر کابل ہرچند انگریزون کا وظیفہ خوار اور ظاہری دوست ہے، لیکن وہ بھی دو نو طریق عمل اختیار کریگا کفار سے معرکہ آرائی اور فارس کے ساتھ قسمت آزمائی، بازار، گلی کوچہ دوکان اور شاہی محل تمام مقامات مین ایک سنسنی پھیلی ہوئی تھی، شہر، ہیبت و تعجب کا ایک مجسمہ بنا ہوا تھا اور شاہ نعمت اللہؒ کی اس پیشینگوئی نے اور بھی اس سنسنی خیز خبر کو مستحکم کر دیا تھا کہ ایک سو برس کے بعد انگریزونکو زوال ہوگا اور ایک مقامی شاہی خاندان برسر اقتدار ہوجائیگا۔

بادشاہ اور شاہ فارس کے سیاسی تعلقات کے متعلق ایک مقامی نامہ نگار نے مارچ ۱۸۵۷ء مین شمالی مغربی صوبجات کے لفٹنٹ گورنر کو اطلاع دی کہ شاہی محل اور خصوصیت کے ساتھ بادشاہ کے خاص کمرون مین، شبانہ روز اہل فارس کی آمد کا چرچہ رہتا ہے حسن عسکری نامی ایک شخص تھا، اسکے خاندان مین پیری مریدی کا سلسلہ تھا، شاہی محل کے دہلی دروازہ کے نزدیک اسکا مکان تھا ایرانی حکومت کے ساتھ سیاسی تعلق کرنے کے لئے یہ شخص ہمیشہ مستعد رہا کرتا تھا اسنے بادشاہ کو متاثر کر لیا کہ اسے کشف کے ذریعہ معلوم ہوا ہے کہ ایرانی حکومت، دہلی بلکہ تمام ہندوستان مین وسیع ہوجائیگی اور دہلی کی بادشاہت کو ازسر نو عروج ہوگا کیونکہ شاہ فارس پھر دہلی حکومت کو تاج و تخت عطا کر دیگا، تمام اہل محل خصوصیت کے ساتھ بادشاہ بہت مسرور ہین یہانتک کہ اسکے لئے نماز پڑھی جاتی ہے، حسن عسکری غروب آفتاب سے ڈیڑھ گھنٹہ قبل روزانہ "عمل" (ریاضت) کیا کرتا ہے، تاکہ اہل فارس جلد آوین اور انگریزونکو نکالین" لفٹنٹ گورنر جنرل کالون نے جب یہ خط پایا تو مضحکہ اور حقارت سے دیکھکر بے توجہی کیساتھ اسے ڈالدیا اسنے واقعہ کی اہمیت پر نظر نہین ڈالی، ہرچند شاہ فارس کیساتھ شاہ دہلی کا سیاسی تعلق ہو یا نہو (شمالی ہند کے مسلمانون کا خیال تھا کہ یہ خبر صحیح ہے) لیکن اس خبر سے عام باشندون مین جو سنسنی اور احساس پیدا ہو رہا تھا، وہ نہایت اہم تھا انگریز مدبرین کا یہ نقص تھا کہ وہ اپنے اندر ان لوگون کے وجدان کا صحیح اندازہ لگانیکی اہلیت نہین رکھتے تھے، جو انکے ارد گرد رہتے تھے بادشاہ اور شاہ فارس کے نامہ و پیام کا قصہ محض کہانی نہین تھا، ہرچند اسکے متعلق صحیح واقعات نہین ملتے کہ کوئی صحیح نتیجہ نکالا جاسکے لیکن بہادر شاہ کے مقدمہ مین جو گواہ گزرے انمین سب سے معتبر گواہ احسان اللہ شاہی حکیم کی روایت یہ ہے کہ بادشاہ نے خواہ اپنے ذاتی خیال کی بنا پر یا اپنے بعض رشتہ دار ونکی تحریک سے جو اودھ مین سکونت رکھتے تھے، شیعہ مذہب اختیار کرنا چاہا، مرزا حیدر جو بادشاہ کا بھتیجہ، اور اودھ مین سکونت رکھتا تھا دہلی مین آیا اور جب واپس گیا تو یہ خبر شایع کی کہ بہت تغیر ہو گیا ہے، مغل بھی شیعہ مذہب اختیار کرنے چاہتے ہین ممکن ہے، بادشاہ کو ترغیب دیگئی ہو کہ انکے تبدیل مذہب کی خبر سے بادشاہ اودھ اور شاہ فارس اور بھی برضا و رغبت مدد کرینگے چونکہ بادشاہ جانشینی کے متعلق اپنی بیوی کی خواہش پوری نہین کر سکتا تھا لہذا ممکن ہے اسنے یہ پہلو اختیار کیا ہو کہا جاتا ہے کہ اسنے شاہ فارس کو اپنے معتبر کار پردازون کے ذریعہ خطوط لکھے، شبہ ہے کہ اسنے زار روس، کو بھی خطوط لکھے لیکن یہ پہونچے نہین،

اسی طرح ایک دن دہلی جامع مسجد کے دروازہ پر ایک اشتہار چسپان تھا جسکا خلاصہ یہ ہے کہ شاہ فارس نے مسلمانان ہندکو

خطاب کیا ہے کہ ایک ایرانی فوج آرہی ہے، اور ہندوستان کے مسلمانون کا فرض ہے کہ اس فوج سے بازو ملاکر کفار کے مقابلہ مین جنگ کرین، معلن کا نام محمد صادق تھا لیکن پتہ نہین لگا کہ یہ محمد صادق ہے کون شخص عوام پر اسکا کوئی اثر نہوا، کیونکہ چسپان ہونیکے چند ساعت کے بعد پھاڑ دیا گیا، لیکن مقامی اخبارون نے اس اشتہار کا خلاصہ شایع کردیا، بہادر شاہ نے ابتدائے موسم بہار ۱۸۵۷ء مین کوئی عملی قدم نہین اوٹھایا، بلکہ انکے نام سے لوگون نے شور و فتنہ بپا کیا جسکا خمیازہ انھین اوٹھانا پڑا، مئی ۱۸۵۷ء مین میرٹھ کے اندر سپاہیون مین بڑا جوش و خروش پیدا ہوا اور دہلی کے ملکی افسرون کو دعوت دیگئی کہ وہ آنیوالی کشمکش مین حصہ لین،

اسکے بعد سیاسیات ہند مین وہ نازک حالتین پیدا ہوگئین جنھون نے مغل خاندان کو "قطب" کی بجائے ہندوستان کے مختلف مقامات مین کالجسد المنتشی بنادیا، اور اب نہ تو شاہی محل کے خالی کرنیکا کوئی سوال باقی رہا اور نہ کسی شاہزادہ سے "شاہ" کے ترک لقب کیلئے عہد نامہ کی ضرورت، خاندان مغل کا یہ بدقسمت فرمانروا ایک ملزم کی حیثیت سے برطانوی عدالت مین پیش ہوا، اور اسے رنگون مین زندگی کی بقیہ تکلیف دہ ساعتین تمام کرنی پڑین، غالب مرحوم اسوقت زندہ تھے، غالباً طلسم ہستی کے اسی دردانگیز منظر کو دیکھکر انھون نے کہا تھا،

شعلۂ عشق سیہ پوش ہوا میرے بعد شمع بجھتی ہے تو اس مین سے دھواں اٹھتا ہے

عبد المالک آروی

# ایک غلطی کا ازالہ

دسمبر میں جو نظم "ترانۂ کابل" کے عنوان سے شایع ہوئی ہے اسکے مصنف ہمارے عزیز دوست اختر شیرانی ہیں، غلطی سے محمود شیرانی لکھا گیا۔

---

# پنجاب میں اردو

جسپر نگار میں ریویو شایع ہوچکا، اس کے ملنے کا پتہ یہ ہے:-

قیمت ۶ جناب اختر شیرانی - ۱۸ فلیمنگ روڈ - لاہور

# دربار ظفر اور عہد ظفر کے شعراء

شاہانِ مغلیہ صرف اپنی فتوحات نظم ونسق حکومت اور تسخیر ممالک ہی کے لئے مشہور نہین ہین۔ بلکہ دنیائے علم وادب کی جو خدمتین ان شہنشاہانِ ہند نے کین ہین۔ وہ کسی سے پوشیدہ نہین۔ بابر کا آفتاب شہرت آجتک بام علم وادب پر درخشان ہے۔ اُسکی "توزک" اس کی شاعری اور خوش نویسی شہرۂ آفاق ہے۔ ہمایون بھی ایک بڑا ادیب تھا۔ اور اُسکی ہمشیرہ گلبدن بیگم نے اپنی مشہور عالم کتاب "ہمایون نامہ" لکھ کر صرف اپنی تاریخ دانی ہی کا نہین بلکہ اپنے ذوق ادب کا بھی کافی ثبوت دیا ہے

اکبر جہانگیر اور شاہجہان کے زمانہ مین فارسی شاعری نے جو عروج پایا وہ کسی سے مخفی نہین۔ یہ وہ زمانہ تھا جبکہ فیضی نظیری۔ عرفی۔ طالب آملی اور کلیم جیسے اساتذۂ فن دربار مغلیہ کے وظیفہ خوار تھے۔ اور سخن شناس اور علم دوست بادشاہ اور امراء ان شعراء کے حوصلے گران قدر انعامات اور بیش بہا خلعت سے بڑھاتے تھے۔ مگر افسوس کہ یہ درباری سلسلۂ شعر وشاعری اورنگ زیب کے وقت مین منقطع ہوگیا۔ اور چونکہ اورنگ زیب کے جانشینون کو حادثاتِ زمانہ کی بادِ مخالف نے چین نہ لینے دیا لہذا یہ برہم شدہ مجلس پھر سے ترتیب نہ پا سکی۔

یہ وہ زمانہ تھا جبکہ ملک مین ہرطرف شورش برپا تھی۔ طوائف الملوکی کا زور تھا۔ سلطنت مغلیہ کا شیرازہ اجزائے پریشان کی طرح منتشر ہوچکا تھا۔ دکن مین مرہٹہ زور پکڑ چکے تھے۔ اور تمام ملک ہند کو اپنی لوٹ مار سے تاخت وتاراج کر رہے تھے۔ بنگال اور مدراس مین انگریز اور فرانسیسی اپنے قدم جما رہے تھے۔ اس پرآشوب زمانہ مین عروسِ ادب عالم جان کنی مین اپنی لازوال ہستی کی آخری سانسین لے رہی تھی۔ اب پھر اُس کو خاندانِ مغلیہ کے آخری بادشاہون نے خضر صفت ہوکر اپنے ہاتھ سے آبِ حیات پلا کر صحت بخشی۔ مگر اب اس نے اپنا فارسی لباس اُتار کر اُردو کا وہ جامۂ بوقلمون زیب تن کیا، جو اپنے محاسن گوناگون کے لئے محمد شاہ۔ شاہ عالم۔ مرزا سلیمان شکوہ۔ اکبر شاہ ثانی اور بہادر شاہ ظفر کا رہین منت ہے۔

آخر الذکر بادشاہ سراج الدین محمد بہادر شاہ ظفر اپنی اُردو نوازی مین سب سے بازی لے گئے۔ تخت مغلیہ کا آخری تاجدار آسمانِ شاعری پر ایسا نیر اعظم ہوکر چمکا کہ جس کی ضوفشانی سے تمام ستارے ماند پڑ گئے۔ اس نے شعر وشاعری مین ایک زبردست روح پھونکدی۔ اور ادب اُردو مین ایک اہم انقلاب پیدا کردیا۔ ان کی سخن پروری کی بدولت عوام مین شاعری نے اسقدر زور پکڑا کہ دلی کی گلیون کا ہر طفل دبستان اپنے آپ کو میر سودا مصحفی اور انشا کا ہمسر سمجھنے لگا ظفر کے ذوق شوق کا وہ عالم تھا کہ قلعہ معلی اردو شاعری کا سرچشمہ بن گیا۔ یہان کی ادبی مجلسون اور مشاعرون کی گرماگرمی نے اردو شاعری کو درجہ کمال پر پہونچا دیا۔ ظفر کو اوائل عمر ہی سے شاعری سے ایک خاص لگاؤ تھا

اکبر شاہ بادشاہ تھے۔ انھین تو شعر سے کچھ زیادہ رغبت نہ تھی مگر بہادر شاہ شعر کے عاشق و شیدا تھے۔ اور ظفر تخلص سے ملک شہرت کو تسخیر کیا تھا دربار شاہی خاصہ مشاعرہ بنا ہوا تھا۔ جہان اسوقت کہنہ مشق شاعر مثلاً حکیم ثناء اللہ خان فراق۔ میر غالب علی خان سید۔ عبدالرحمن خان احسان۔ برہان الدین خان زار۔ حکیم قدرت اللہ قاسم اور ان کے صاحبزادے حکیم عزت اللہ خان عشق۔ میان شکیبا۔ شاگرد میر تقی میر۔ مرزا عظیم بیگ عظیم شاگرد سودا۔ میر قمرالدین منت اور ان کے صاحبزادے میر نظام الدین ممنون وغیرہ سب مشاعرے مین آکر جمع ہوتے تھے۔ اپنے اپنے کلام سناتے تھے۔ مطلع پر مطلع اور مصرعہ پر مصرعہ لگا کر طبع آزمائی کرتے تھے۔ میر کاظم حسین بیقرار جو دہلی عہد کے ملازم خاص تھے اکثر ان صحبتون مین شامل ہوتے تھے

بہادر شاہ ظفر کے تخت پر بیٹھتے ہی اردو ادب نے عموماً اور اردو شاعری نے خصوصاً ایک کروٹ بدلی۔ دلی ایک مرتبہ پھر اردو ادب کا مرکز اور گہوارہ بن گئی۔ اگرچہ اساتذہ متقدمین اور متوسطین مثلاً میر۔ مصحفی۔ انشا۔ نصیر۔ بوجہ غربت اور فلاکت دلی چھوڑ کر تلاش معاش مین لکھنؤ چلے گئے تھے اور ایک حد تک اردو کا مرکز لکھنؤ منتقل ہو چکا تھا۔ تاہم وہ شاخ جو حاتم۔ آرزو۔ درد۔ میر نے لگائی تھی، بارآور ہوئی۔ اور باوجود حادثات زمانہ اردو شاعری دہلی مین ترقی کرتی رہی۔ مگر عہد بہادر شاہ مین جو حیرت انگیز ترقی اردو نے کی وہ ہر لحاظ سے قابل ستائش ہے۔ شاہ نصیر۔ ذوق۔ مومن اور غالب اس دور کے عناصر اربعہ شمار کئے جاتے ہین، ان اساتذہ کے متعدد ارشد تلامذہ نے بھی اردو شاعری کو معراج کمال پر پہونچانے مین بہت حصہ لیا۔ یہان عہد ظفر کے مشاہیر شعراء کا تذکرہ اور ان کے کلام پر ایک تنقیدی نظر ڈالنا مقصود ہے۔

**ظفر** — قبل اس کے کہ عہد ظفر کے دیگر کاملین فن کا تذکرہ کیا جائے، ہم اس تاجدار اقلیم سخن کے ذکر سے ابتدا کرتے ہیں ........ اور چونکہ مضمون ہی ان سے وابستہ ہے اور یہی اپنے دور کی شاعری کی ترقی کا سرچشمہ ہین۔ لہذا ہم مجملاً کچھ ان کی شاعری کے متعلق لکھتے ہین۔

ظفر کو بچپن ہی سے شاعری کا شوق تھا اور کیون نہ ہوتا۔ ہوش سنبھالا تو فضا شاعری سے معمور تھی۔ اور دربار بھی نامی گرامی شعرا سے آراستہ تھا۔ اس پر اُن کی خداداد ذہانت اور طبع رسا اس کا جیسا نتیجہ ہونا چاہئے تھا ہوا۔ گو ظفر خود بھی تمام عمر شاعری مین مستغرق رہے۔ شاعری سے، عہد مہد سے لیکر آغوش لحد تک جدا نہوئے اور ظفر کے مذاق صحیحہ نے شاعری کو بام ترقی کے وہ اعلیٰ مدارج بخشے کہ باید و شاید ظفر کا سب سے بڑا کارنامہ یہ ہے کہ انھون نے شاعری کو جادۂ تہذیب سے حتی الامکان تجاوز نہ کرنے دیا۔ ظفر کا خود شاعر ہونا شاعری کے لئے خضر راہ ہو گیا۔ اور اسی وجہ سے وہ رہ مستقیم سے نہ بھٹکے۔ اور نہ اپنے مقام ارفع سے ردیہ انحطاط ہوئے

۲ — اس کا مفصل تذکرہ تو دوسری جگہ کیا جائیگا۔ یہان صرف ظفر کی شاعری کے متعلق کچھ لکھنا ہے۔ ان کے کلام مین سب سے زیادہ نمایان خصوصیت ان کا سوز و گداز ہے ذاتی مصائب اور زمانہ کے پر آشوب حالات نے اُن کی شاعری مین درد و غم حسرت و اندوہ کوٹ کوٹ کر بھر دیا ہے۔ جو کسی دوسرے اُردو کے شاعر کے کلام مین بہ استثنائے میر نہین ملیگا۔

علاوہ اس کے ظفر کو موسیقی سے بھی لگاؤ تھا۔ اُن کی ٹھمریان اور گیت شمالی ہند مین مقبولیت عامہ اور بقائے دوام حاصل کر چکے ہین۔

ظفر ایک بلند پایہ خوشنویس بھی تھے دہلی کی اکثر مشہور مساجد کے لئے قران شریف کی آیات لکھ کر نذر کی تھین

باوجود اس ہمہ گیری کے ظفر کی شہرت کا انحصار ان کی غزلیات پر ہے۔ ظفر کا کلام ان کے حینِ حیات ہی مین مقبول ہو چکا تھا حتی کہ دہلی کے گلی کوچون مین ان کی غزلین گائی جاتی تھیں

چنانچہ حسن نظامی صاحب نے لکھا ہے کہ ولی عہدی کے جھگڑے مین جب بہادر شاہ نے یہ شعر کہا۔

> اے ظفر اب ہے تجھی تک انتظامِ سلطنت بعد تیرے نے ولی عہدی نہ نامِ سلطنت

تو دہلی کے ہر گھر مین اس کا ذکر تھا اور عورتین اس شعر کو پڑھ کر روتی تھین اور بچے گلیون مین مرثیہ کے انداز مین گاتے پھرتے تھے

**خصوصیاتِ کلام ظفر** سچ پوچھو تو ظفر حقیقی اور فطری شاعر ہین۔ یہ عبرت کا درس دیتے ہین۔ رنج واندوہ غم والم حسرت و یاس کی کیفیات بکثرت موثر طریقہ سے فصاحت کے ساتھ بیان کرتے ہین۔

ظفر کے کلام مین سلاست روانی اور آمد ہے۔ فصاحت۔ معاملہ بندی محاورہ بندی۔ شیرین زبانی ان کے کلام سے نمایان ہے جرأت کا رنگ بہت مرغوب تھا۔ اور یہ ظفر کے کلام سے بخوبی ظاہر ہے۔

ظفر کا یہ مخصوص رنگ نمایان طور سے ان کے کلام مین عیان ہے ان کی غزلین کیفیات الم کی دنیا ہین۔ اخلاقی مضامین کثرت سے ملتے ہین۔ اور صوفیانہ خیالات کی جھلک بھی پائی جاتی ہے۔ ظفر کے خیالات بلند ہین تخیل شاعرانہ ہے تشبیہین اور استعارے عام فہم اور جذبات سچے اور شریفانہ ہین۔ ذوق کی طرح زبان کے چٹخارے اور محاورے بھی ہین۔ لیکن غالب اور مومن کی طرح ان کی غزلون مین فارسی ترکیب اور جدت مضمون کم ہے۔ بڑی تلاش سے شاید چند مثالین مل سکین۔ تاہم اکثر فرسودہ مضمون کو لیکر درد کی چاشنی سے اسقدر انوکھا پن پیدا کر دیا ہے کہ گویا قالب مردہ مین روح حیات پھونکدی ہے

ظفر نے مشکل بحرون۔ سنگلاخ زمینون اور بڑی ردیفون مین بھی طبع آزمائی کی ہے اور نہایت کامیابی سے غزلین کہی ہین۔

بہرحال ظفر کی شاعری جذبات۔ واقعات اور حادثات دنیا کی سچی تصویر ہے۔ اور ظفر اپنی طرز شاعری کا واحد تاجدار اور اپنی دلکش غزلون اور شیرین نغمون کی وجہ سے نہایت بلند مرتبہ پر ہے

**کلیات ظفر** مین کچھ فارسی غزلین اور فارسی غزلیات پر چند تضمین بھی شامل ہین ظفر کو تاریخ گوئی مین بھی بڑا ملکہ تھا درگاہ قطب الاقطاب کا ایک نیا دروازہ تیار ہوا۔ تو انھون نے یہ تاریخ کہی۔

> این درِ عالی چو شد محکم بنا حسب المراد گفت دل سالِ بنا بابِ ظفر پائندہ باد

طبع حاضر فی البدیہہ اشعار کہنے سے بھی دریغ نہ کرتی تھی کہتے ہین کہ کسی امیر نے ایک شخص پر اسقدر ظلم کیا کہ مظلوم جان بحق تسلیم ہو گیا۔ بادشاہ کو اس کی اطلاع ہوئی تو انھون نے فی البدیہہ فرمایا۔

ظفر آدمی اس کو نہ جانئے گا وہ ہو کیسا ہی صاحبِ فہم و ذکا
جسے عیش مین یادِ خدا نہ رہی جسے طیش مین خوفِ خدا نہ رہا

**تصویر کا تاریک پہلو** اسقدر محاسن کے ہوتے ہوئے ظفر کے کلام مین اکثر بندشین سُست ہین۔ تازگیٔ مضمون کی کمی ہے۔ پامال مضامین کی بھرمار ہے۔ جستجو سے اخلاق سے گرے ہوئے اشعار بھی مل سکتے ہین۔ اکثر اشعار مین آورد کا شائبہ ہے۔ ایک ہی مضمون کو بار بار کئی کئی اشعار مین باندھا ہے

**ظفر کے اُستاد** ابتدا مین شاہ نصیر کو غزلین دکھائین۔ ان کے بعد میر کاظم حسین بیقرار اس خدمت پر مامور ہوئے۔ ان کے بعد ذوق کا سلسلۂ استادی ایک مدت دراز تک قائم رہا۔ ان کے انتقال کے بعد غالب سے مشورۂ سخن کیا۔ تنویر نے انکی استادی کا دعویٰ کیا ہے۔ مگر لالہ سری رام نے تذکرۂ "گلستانِ سخن" کے حوالے سے غلط ثابت کیا ہے۔

**تصنیفات** شرح گلستانِ شعدی لکھی ہے۔ لیکن دراصل ان کی مہتم بالشان ان کے چار مکمل دیوان ہین۔ جن مین غزلون کے سوائے۔ حمد و نعت۔ سلام و مرثیہ۔ قطعات۔ رباعیات۔ تضمین مخمس۔ مسدس۔ مثلث۔ ٹھمریان۔ گیت سب کچھ ہین۔

غرض ظفر کے چارون دیوان گلہائے رنگا رنگ سے غیرتِ باغِ ارم ہین

**ظفر کے کلیات پر اعتراض** ظفر کے کلیات کے متعلق حضرت آزاد کی رائے ہے کہ "آدھا دیوان شاہ نصیر کا اور باقی ساڑھے تین دیوان استاد ذوق کے عطا کردہ ہین" سخت تعجب ہے۔ نہ معلوم کن وجوہ کی بنا پر آزاد نے یہ کہا ہے۔ آخر اُنھون نے اس حق سے غالب بیقرار اور خود ساختہ اُستاد تنویر کو کیون محروم کر دیا۔ خیر آزاد کچھ ہی کہین۔ لیکن واقعات اسکے خلاف معلوم ہوتے ہین آزاد نے منجملہ دیگر اسباب کے جو استاد ذوق کے مکمل دیوان مرتب نہونے کے بیان کئے ہین ان مین سے ایک وجہ اُستاد شاہ ہونا بھی ہے۔ اور ان کا یہ کہنا کہ اُستاد شاہ ہونے کی وجہ سے ذوق کا دیوان جیسا ہونا چاہئے تھا۔ نہوا۔ گویا اس کا مطلب یہ ہے کہ ذوق ظفر کو اپنا کلام بخش دیتے تھے۔ اس دعوے کے ثبوت کے لئے کہ ظفر کے کل دیوان بلا شرکت غیرے ظفر ہی کے ہین۔ قبل اس کے کہ ہم کوئی دلیل پیش کرین۔ دونون شعراء کے دیوان پر سرسری نظر ڈالنے سے یہ امر از خود روشن ہو جاتا ہے کہ یہ سب کچھ آزاد جوشِ عقیدت مندی مین کہہ گئے ہین۔ ورنہ کہان ذوق کا پرواز تخیل۔ تازگیٔ مضمون طرزِ بیان ترکیب اور محاورون کی بندش۔ اور کہان ظفر کہ جن کے کلیات مین ایک بحرِ غم و الم اور سوز و گداز موج زن ہے۔ جس جس طریقہ سے ظفر نے غم و اندوہ کی تصویرین کھینچی ہین۔ واقعہ یہ ہے کہ یہ صرف ظفر ہی کا حصہ ہے۔ ظفر کی زبان پر تو کوئی حرف لا ہی نہین سکتا۔ لیکن سلاست و صفائی مین بھی وہ یکتا ہے۔ محاورے بھی ظفر نے کثرت سے استعمال کئے ہین اور نہایت کامیابی سے انکو اپنے کلام مین شامل کیا ہے۔ ذوق کے کلام مین بھی کیفیات درد و الم پائی جاتی ہین۔ لیکن ظفر کی طرح یہ ان کی امتیازی شان نہین ہے۔ یہی ایک خصوصیت ظفر کو اپنے طرز کا استاد منوانے کے لئے کافی ہے۔ اب رہا ذوق کا خود کوئی دیوان مرتب ہونا

تو اس کی وجہ ظفر کی استادی نہین ہوسکتی۔ ذوق آخر استاد شاہ تھے اور یہ خدمت ان کے سپرد تھی کہ بادشاہ کی غزلین درست کرین۔ بہت ممکن ہے کہ بوجہ اس خدمت کے وہ عدیم الفرصت رہتے ہون۔ جیسا کہ خود اُنھون نے اپنے ایک شعر مین ظاہر کیا ہے۔

ذوق مرتب کیونکہ ہو دیوان شکوۂ فرصت کس سے کرین ، باندھے گلے مین ہمنے اپنے آپ ظفر کے جھگڑے ہین

اس سے صاف یہی مطلب اخذ ہوتا ہے کہ مجھکو ظفر کے کلام کی اصلاح سے فرصت نہین ہوتی۔ یہ تو کہین نہین کہا کہ مجھ کو بادشاہ کی غزلین لکھ کر دینی پڑتی ہین

یہ ممکن ہے کہ کچھ مصرعے اور چند شعر بھی جیسا کہ استادون کا قاعدہ ہے۔ ذوق کے ہون۔ اکثر اصلاح کے وقت جو مصرعے موزون ہوجاتے ہین شاگردون کو بخش دیا کرتے ہین۔ اسی طرح ذوق نے بھی بروقت اصلاح کبھی کوئی مصرعہ یا کوئی شعر جو وقت پر ہو گیا۔ غزل مین شامل کردیا ہو۔ تو ایسا ہوتا ہی ہے۔ اس سے یہ کیون کر مان لیا جائے کہ سالم غزل ذوق ہی کی ہے۔ اس سبب سے اگر کلیات ظفر مین کچھ مصرعے چند شعر یا کچھ غزلون مین ذوق کا رنگ پایا جائے تو تعجب نہین

ایک بات اور بھی خیال کرنے کی ہے کہ نئے اور پرانے کسی تذکرہ نویس نے یہ بات نہین کہی کہ ذوق ظفر کو غزل لکھ کر دیدیا کرتے تھے برخلاف اس کے صاحب بزم سخن ان کی شاعری کے معترف ہین اور کہتے ہین

" درسخن پایۂ ارجمند گفتارش اگرچہ سادہ پرکار ہست اما ہمااش۔ خاطر شکار ہست۔ محاورہ گوئی ازان اوست و معاملہ نویسی زیر فرمان او "

اقلیم سخن کی فرمان روائی دادا سے ترکہ مین ملی تھی۔ اور اُردوئے معلی زیر نگین تھا۔ افسوس کہ اسکو بھی مولوی محمد حسین آزاد نے ظفر سے چھین کر استاد ذوق کو بخشد ینا چاہا۔ آب حیات مین اُستاد ذوق کے حالات پڑھو۔ ظفر کے ہاتھ کیا رہتا ہے۔ کوئی شعر پورا۔ کوئی ڈیڑھ مصرعہ۔ کوئی ایک۔ کوئی آدھا مصرعہ۔ فقط بحر اور قافیہ باقی بخیر۔ "گل رعنا صفحہ ۲۹۳"

مقدمۂ دیوان حالی مین حالی نے بھی ان کو اپنی طرز کا استاد تسلیم کیا ہے۔ " ظفر کا تمام دیوان زبان کی صفائی اور روزمرہ کی خوبی مین اوّل سے آخر تک یکسان ہے۔ لیکن اس مین تازگی خیالات بہت کم پائی جاتی ہے "۔ نمونتہً ظفر کی ایک غزل پیش کی جاتی ہے جو کہ قریب قریب اُنکے تمام خصوصیات کلام کی حامل ہے

دیا اپنی خودی کو جو ہم نے اُٹھا وہ جو پردہ سا بیچ مین تھا نہ رہا
رہے پردہ مین اب نہ وہ پردہ نشین کوئی دوسرا اسکے سوا نہ رہا

نہ تھی حال کی جب ہمین اپنے خبر رہے دیکھتے اورون کے عیب و ہنر
پڑی اپنی برائیون پر جو نظر تو نگاہ مین کوئی بُرا نہ رہا

ترے رخ کے خیال مین کون سے دن اُٹھے مجھپہ نہ فتنۂ روز جزا
تری زلف کے دھیان مین کون سی شب مرے سر پہ ہجوم بلا نہ رہا

ہین ساغر بادہ کے دیتے ین اب کرے دیر جو ساقی تو ہائے غضب
کہ یہ عہد نشاط یہ دور طرب نہ رہیگا جہان مین سدا نہ رہا

کئی روز مین آج وہ مہر لقا ہوا میرے جو سامنے جلوہ نما
مجھے صبر و قرار ذرا نہ رہا اُسے پاس حجاب و حیا نہ رہا

ترے خنجر تیغ کی آب رواں ہوئی جبکہ سبیل ستم زدگان
گئے کتنے ہی قافلے خشک زبان کوئی تشنۂ آبِ بقا نہ رہا

مجھے صاف بتائے نگار اگر تو یہ پوچھون مین رو رو کے خونِ جگر
ملے پانوٴن سے کس کے ہین دیدۂ ترکفِ پا پہ جو رنگِ حنا نہ رہا

اسے چاہا مین نے کہ روک رکھون مری جان بھی جائے تو جانے نہ دون
کئے لاکھ فریب کڑوڑ فسون نہ رہا نہ رہا نہ رہا نہ رہا

لگے یون تو ہزارون ہی تیر ستم کہ تڑپتے رہے پڑے خاک پہ ہم
وے ناز و کرشمہ کی تیغ دو دم لگی ایسی کہ تسمہ لگا نہ رہا

ظفر آدمی اُس کو نہ جانئے گا ہو وہ کیسا ہی صاحب فہم و ذکا
جسے عیش مین یاد خدا نہ رہی جسے طیش مین خوفِ خدا نہ رہا

---

**احسان** حافظ عبدالرحمن خان احسان خلفِ حافظ غلام رسول خان شاہزادہ مرزا فرخندہ بخت عرف مرزا ۔ کے خلف حضرت شاہ عالم ثانی کے سرکار مین مختار کل تھے اور استاد سلاطین زمن کے لقب سے مشہور تھے۔ شعراء پایۂ تخت مین ممتاز اور سر بلند تھے ۔ فارسی مین طبع آزمائی کرتے تھے لیکن اُردو سے خاص لگاؤ تھا ۔ فارسی میں استعداد کامل رکھتے تھے

اساتذہ فارسی کے ہزارون اشعار بر زبان تھے ۔ جب کوئی ان کے شعر مین کسی لفظ یا ترکیب پر اعتراض کرتا تو فوراً سند مین کسی استاد کا کلام پیش کر دیتے ۔ آپنے دیوان اُردو مین بھی کئی جگہ کسی غیر معمولی حرکت یا ترکیب الفاظ کی سند مین کئی کئی شعر لکھے ہین ۔ شاہ عالم کے ایک مصرعہ پر اُنھون نے فی البدیہہ کہا کہ

نا مناسب ہے میان وقت سحرگاہ نہین

کسی نے وقت سحرگاہ پر اعتراض کیا تو انھون نے سند مین صائب کا شعر پڑھا

آدمی پیر شود حرص جوان می گردد خواب در وقت سحرگاہ گران می گردد

قلعہ معلی کے تمام شاہزادے اور دلی کے اکثر امیرزادے آپ کی شاگردی کے حلقہ بگوش تھے ۔ شاہ عالم ثانی آپکے اشعار

نہایت شوق سے سُنا کرتے تھے۔ اکبر شاہ ثانی کے حضور میں بارہا شاہ نصیر سے نوک جھوک ہوئی۔ لیکن دربار شاہی میں عزت ہمیشہ برقرار رہی۔ ایک بار شاہ نصیر نے کہا تھا

اے خالِ رخ یار تجھے ٹھیک بناتا ۔۔۔ پر چھوڑ دیا حافظ قرآن سمجھ کر

علوم متداولہ اور فنون نفسیہ میں دست گاہ کامل رکھتے تھے۔ اپنے زمانہ کے زبردست اُستادوں میں شمار ہوتے تھے۔ مثل شاہ نصیر کے یہ بھی شعراء متوسطین کی باقیات صالحات تھے۔ جہاں جرأت۔ انشا مصحفی۔ اور نصیر کے ہم آہنگ تھے وہاں ذوق۔ مومن۔ غالب اور ممنون کے بھی ہمعصر رہے۔ چنانچہ ان کے دیوان میں ان اساتذۂ فن کی ہم طرح غزلیں موجود ہیں۔ زبان کی صفائی۔ الفاظ کی شستگی ترکیب کی برجستگی میں نہایت کدوکاوش کی اور حتی الوسع مغلق الفاظ پیچیدہ تراکیب سے پرہیز کیا۔ رعایت لفظی و معنوی ان کے کلام میں نمایاں ہیں۔ تاہم طرز بیان نہایت صاف۔ سہل۔ مؤثر اور بے تکلف ہے۔ بہادر شاہ ظفر تخت نشینی کے بعد آپ کی بہت عزت کرتے تھے۔ اور تادم زیست وظیفہ شاہی کے احسان سے سبکدوش نہ ہوئے۔

احسان کا دیوان عنقا ہے۔ بڑی تلاش اور جستجو سے ایک قلمی کلیات جو ضخامت میں تین جزو سے زیادہ نہیں ہے دستیاب ہوا ہے اور ایک مثنوی یوسف زلیخا بھی نہایت عمدہ لکھی ہے۔ ان کے شاگرد سیکڑوں ہوئے لیکن مرزا ثابت اور صابر کو اُستادی کا درجہ حاصل ہوا شاہ ظفر کی اُستادی کا دعویٰ بھی کیا ہے لیکن شاید ایام شاہ زادگی کے تعلق سے۔ کیونکہ ذوق ان کی شاہزادگی کے عہدی اُستاد ہیں۔ شاید یہ اس سے بھی پہلے کبھی بچپن کے اُستاد ہوں ۱۲۶۷ھ میں رحلت کی ان کے قطعات بھی نہایت پرلطف ہوتے ہیں۔ قطعات لکھنے میں ان کو خاص مہارت ہے

**بیقرار** میر کاظم حسین بیقرار تخلص کرتے تھے۔ ہمشیر زادہ نواب رضا خان مختار شاہ عالم ثانی شاہ نصیر کے شاگرد تھے۔ اور ذوق کے ہم سبق تھے۔ شاہ نصیر کے بعد کچھ عرصہ تک ظفر نے ان کو بھی اپنا کلام دکھایا۔ یہ نہایت موزوں طبع اور ذہین تھے۔ مگر افسوس کہ ہمارے سامنے اسوقت ان کے دو شعر ہیں۔ وہ ہدیہ ناظرین ہیں

جس طرف پھرتا رہا یار وہ رشکِ آفتاب ۔۔۔ جوں دل خورشید دل اپنا مقابل رہ گیا
رخ سے گر زلفیں اُٹھیں تو چھوڑ دی اپنے نقاب ۔۔۔ اک نہ اک پردہ ہمارے ان کے حائل رہ گیا

**زار** منشی برہان الدین خان زار شاہجہان آبادی شاعر دربار اکبر ثانی۔ فارسی اور اُردو دونوں زبانوں میں شعر کہتے تھے۔ خط شکستہ لکھنے میں کمال حاصل تھا۔ پہلے اکبر شاہ کے خواصوں میں تھے پھر شعراء میں داخل ہوگئے اور یہ انکے اشعار ہیں

کیونکر اس بات کو میں حالِ دل بد نام لکھوں ۔۔۔ کب وہ دیکھے ہے خدا کا بھی اگر نام لکھوں
چشم طوفان خیز گریہ پر مری تیار ہے ۔۔۔ جس کے آگے اے سیہ رو ابر تو بیکار ہے

**ممنون** میر نظام الدین نام ممنون تخلص۔ میر قمر الدین منت کے بیٹے تھے اصلی وطن تو سونی پت تھا۔ مگر مولانا شاہ عبدالعزیز علیہ الرحمہ سے قرابت رکھنے کی وجہ سے ان کے والد دہلی آگئے تھے۔ ممنون دہلی میں پیدا ہوئے۔

درسی کتابین والدین سے پڑھین اور اصلاح سخن بھی انھین سے کی۔ چند روز کی فکر و کاوش سے دہلی شہر مین ان کی شاعری کا سکہ رائج ہوگیا۔ اکبر شاہ نے ان کو فخر شعرا کے خطاب سے متفخر کیا۔ کثرت سے لوگ ان کے تلمذ مین داخل ہوگئے۔ کہتے ہین کہ مفتی صدر الدین خان آزردہ نے بھی ان سے اصلاح لی ہے بہرحال ان کی شاعری نے خوب ترقی کی۔ اسی زمانے مین لکھنؤ تشریف لائے تھے اور سرکار اودھ کی طرف سے خاطر خواہ قدر دانی ہوئی۔ مگر گورنمنٹ انگریزی نے بڑی قدر دانی کی۔ اور ان کو اجمیر کا صدر الصدور کر دیا۔ مدت تک اس جلیل القدر عہدے کے فرائض انجام دیتے رہے۔ جب کبر سنی نے مجبور کیا تو دلی جاکر خانہ نشین ہو گئے اور ۱۲۶۱ھ مین ایک ضخیم دیوان چھوڑ کر دنیا سے رحلت کی۔

ان کی زبان صاف و شیرین ہے اور جا بجا محاورون کی چاشنی دیتے ہین۔ تو کلام اور بھی مزیدار ہو جاتا ہے۔ پھر ترکیب بندش کی چستی سے پامال اور فرسودہ مضامین بھی اس انداز سے ادا کرتے ہین کہ کلام مین خاص لطافت و نزاکت پیدا ہو جاتی ہے

**شاہ نصیر** نصیر الدین المتخلص بہ نصیر بلحاظ زبان اور زمانہ شعرائے متوسطین مین شمار کئے جاتے ہین۔ ان مین خاص بات یہ ہے کہ شعرائے متوسطین اور متاخرین مین بطور کڑی کے ہین۔ آپ سیاہ فام بھی واقع ہوئے تھے۔ اس لئے ان کو میان کلو بھی کہتے تھے۔ شاہ غریب باشندہ دلی کے فرزند تھے۔ ان کے والد عزلت نشین درویش مشرب تھے۔ شاہان مغلیہ کی عطا کردہ جاگیر پر بسر اوقات تھی شاہ نصیر کی علمی استعداد معمولی سے زیادہ نہ تھی۔ لیکن اوائل عمر مین ہی مشق سخن کرنے لگے۔ مائل کے شاگرد ہوئے۔ شاہ عالم کے دربار مین بھی رسائی پیدا کی۔ خلعت اور انعامات سے مالامال ہوئے۔ عمر کا بیشتر حصہ سیاحت مین گذرا لکھنؤ اور حیدر آباد کے کئی چکر لگائے۔ لکھنؤ مین مصحفی۔ انشا۔ جرأت سے معرکہ آرائیان ہوئین۔ اور کامیابی کا سہرا ان کے سر رہا۔ دیوان چند و لال شاداں کی دعوت پر حیدر آباد تشریف لیگئے۔ اور وہان انکی آمد نے اُردو شاعری کے قالب مین نئی روح پھونکدی

**کلام** یہ کہنہ مشق اور پرگو شاعر تھے اور مسلم الثبوت اُستاد تھے۔ چونکہ طبیعت مین لاپرواہی تھی۔ اسوجہ سے ان کا بہت سا کلام ضائع ہوگیا۔ ان کے ایک شاگرد مہاراج سنگھ نے تقریباً ایک لاکھ اشعار کو ترتیب دیکر دیوان کی شکل مین شائع کرایا ہے۔ اور ایسا بھی کہتے ہین کہ ان کا دیوان بہ شکل مسودہ میر عبد الرحمٰن پسر میر تسکین شاگرد مومن نے ترتیب دیا۔ اور نواب رامپور کو فروخت کر دیا۔ جو اُن کی لائبریری مین موجود ہے

نصیر بہت با اخلاق۔ ظریف اور خوش مزاج تھے۔ حیدر آباد۔ دہلی۔ لکھنؤ مین بہت سے اُن کے شاگرد تھے۔ نصیر سنگلاخ زمینون اور مشکل بحرون مین نہایت روانی کے ساتھ اشعار کہتے تھے۔ اور اس طرز مین انھین ید طولیٰ حاصل تھا۔ ان کو شاعری مین کمال حاصل تھا۔ پرشکوہ الفاظ کو نہایت خوبصورتی سے بٹھاتے تھے۔ انھون نے عام تشبیہ و استعارات کو نہایت کامیابی سے استعمال کیا ہے۔ مثل ناسخ اور صائب کے بھی پہلے مصرعہ مین اخلاقی مضمون اور دوسرے مین برجستہ تشبیہ دیتے ہین۔ اگرچہ نہایت جوش وخروش سے اشعار لکھتے ہین مگر رفعت خیال اور ندرت مضمون کمیاب ہے۔ ان کے بہت سے شاگرد نہایت مشہور ہوئے

**ذوق** خاقانی ہند ملک الشعراء شیخ ابراہیم ذوق استاد بہادر شاہ ایک غریب باپ کے بیٹے تھے۔ اگرچہ خاندانی شخص نہ تھے تاہم

اپنی ذاتی قابلیت اور خداداد لیاقت کے سبب معراج ترقی پر پہونچ گئے۔ جب ذوق نے ہوش سنبھالا۔ دلی کی گلی گلی مین شعر و شاعری کا چرچہ تھا۔ ان کے معلم حافظ غلام رسول شوق اکثر مجلس مشاعرہ مین شریک ہوا کرتے تھے۔ ذوق کو بھی شاعری کا شوق دامنگیر ہوا۔ ابتدا مین کچھ عرصہ تک شوق کو اپنا کلام دکھایا۔ مگر طبیعت کی تیزی کسی باکمال کی تلاش مین تھی۔ میر کاظم حسین بیقرار شاگرد شاہ نصیر کے توسط سے شاہ نصیر کے شاگرد ہوئے۔ یہ وہ زمانہ تھا جب شاہ نصیر کا طوطی دہلی مین بولتا تھا۔ ذوق کی شاعرانہ قابلیت نے شاہ نصیر کے سینہ مین آتش حسد بھڑکا دی۔ اسکا لازمی نتیجہ یہ تھا۔ کہ اُستاد اور شاگرد مین ناچاقی ہوگئی۔ شاہ نصیر سے رشتہ شاگردی منقطع ہونے کے بعد ذوق نے کسی کی شاگردی قبول نہ کی۔ رفتہ رفتہ ذوق کی شاعری مقبول ہونے لگی۔ اور دہلی کی گلی گلی مین بچے بچے کی زبان پر ان کی غزلین تھین۔ اس وقت شاعری کا مرکز مرزا ابو ظفر ولی عہد کا محل تھا۔ جو قلعہ محل مین بڑی دھوم دھام سے مجلس مشاعرہ منعقد کیا کرتے۔ جہان اکثر بڑے جوش و خروش سے فی البدیہہ مشاعرے بھی ہو جایا کرتے تھے جسکی وجہ سے شاعری بام عروج پر پہونچ گئی۔

ان مجلسون مین اساتذہ فن کا جمگھٹا رہتا تھا۔ ذوق نے اپنے رفیق میر کاظم حسین بیقرار کے توسل سے دربار مین رسائی حاصل کی شہزادے کی غزل کی اصلاح کی خدمت بیقرار کے سپرد تھی۔ کیونکہ شاہ نصیر دلی سے چلے جا چکے تھے تھوڑے عرصہ بعد میر کاظم حسین بھی جان الفسٹن کے ہمراہ میر منشی ہو کر دہلی سے سندھ چلے گئے۔ اب ذوق کا ستارہ چمکا اور یہ اُستاد ولی عہد مقرر ہوئے۔ تھوڑے عرصہ بعد بقول آزاد نواب الٰہی بخش خان معروف جو کہ دربار مغلیہ کے مشہور رکن اور کہنہ مشق شاعر تھے۔ ذوق کے شاگرد ہوئے۔

مگر لالہ سری رام خمخانہ مین معروف کی شاگردی کے بارے مین لکھتے ہین " مولانا آزاد نے جوش عقیدت مندی مین یہ ذکر بھی کر دیا ہے کہ نواب الٰہی بخش خان معروف جو شاہ نصیر کے پُرانے شاگرد تھے۔ اور عمر ان کی چھپاسٹھ سال کی تھی۔ انھون نے ذوق کو جو بمشکل اٹھارہ سال کے تھے۔ اپنا اُستاد بنایا اور اپنے دو نون دیوان درستگی کے لئے دئے۔ اس واقعہ کی تکذیب نواب ضیاء الدین احمد خان نیر درخشان اور نواب احمد سعید خان صاحب طالب نے خود مولانا آزاد سے مباحثہ کرکے بہ براہین قاطع کر دی ہے "

ذوق کے کلام مین اس وقت تک پختگی آ چکی تھی۔ اور اُن کی شاعری مین ایک خاص رنگ پیدا ہو چکا تھا۔ کچھ عرصہ کے بعد نصیر نے مراجعت وطن کی۔ اور ذوق سے میدان شاعری مین معرکہ آرائیان ہونے لگین۔ ذوق نے مشکل اور سنگلاخ زمینون مین شاہ نصیر کی غزلون پر غزلین کہین

عرصہ تک شاہ نصیر اور ذوق مین شاعرانہ مجادلہ ہوتا رہا اور ایک دوسرے کو نیچا دکھانے کی کوشش کرتے رہے۔ آخرالامر میابی کا سہرا ذوق کے سر رہا۔ ان معرکہ آرائیون کا یہ اثر ہوا کہ عوام مین شاعری سے بہت دلچسپی پیدا ہو گئی۔ ہر معمولی پڑھا لکھا آدمی میدان شاعری مین ذوق اور شاہ نصیر کے نقش قدم پر چلنے مین کوشان رہنے لگا۔ دہلی مین ذوق کی شاعری کا ڈنکا بج گیا۔ ذوق نے قصیدہ گوئی مین بھی کمال حاصل کیا۔ اور نہایت جوش و خروش سے قصیدہ لکھے۔ اور اکبر شاہ ثانی نے خاقانی ہند کے خطاب سے اعزاز بخشا۔ جب بہادر شاہ ظفر جلوہ آرائے تخت دہلی ہوئے۔ تو انھون نے ذوق کا مشاعرہ پانچ روپیہ سے بڑھا کر تیس روپیہ کیا۔ اور کچھ عرصہ بعد سو روپیہ کر دیا۔ اور وقتاً فوقتاً خلعت۔ جاگیر۔ انعامات اور تحفہ تحائف سے مالامال کرتے رہے

**ذوق کی سیرت** ذوق فطرتاً طباع تھے۔ بلحاظ ذہانت اور حافظہ ہزارون مین فرد تھے۔ رحمدل۔ خداترس اور نہایت متقی تھے۔ موسیقی سے بھی شوق تھا۔ طبابت اور قیافہ شناسی سے بھی خاص لگاؤ تھا۔ لیکن شاعری کی شوق کو سب پر تفوق حاصل تھا۔ اور اس مین اس قدر غرق تھے کہ ان کو فنا فی الشعر کہنا ناموزون نہ ہوگا۔ خاک دہلی کی الفت اسقدر دامنگیر تھی کہ اُس نے ان کو کہین بھی نہ جانے دیا۔ دیوان چندو لال شاداںؔ نے ان کو بصد منت حیدرآباد بلایا۔ اور مصرعہ طرح بھیجا۔۔۔ انھون نے جواب مین غزل لکھکر بھیجی۔ جس کا مقطع تھا۔

گرچہ ہے ملکِ دکن مین اِن دنون قدرِ سخن
کون جائے ذوق پر دہلی کی گلیان چھوڑ کر

**ترتیب دیوان** آخر عمر مین صوم وصلوٰۃ کی نہایت سختی سے پابند ہوگئے۔ ذوق تمام عمر شعر گوئی مین منہمک رہے۔ جب ہم ان کا ایک مختصر سا دیوان دیکھتے ہین۔ تو تعجب ہوتا ہے ذوق کے حالات پر کافی غور وخوض کرنے اور آزاد کی اس تحریر کے پڑھنے کے بعد جو اُنھون نے ذوق کے دیوان مین مختلف مقامات پر لکھی ہے۔ ہم اس نتیجہ پر پہونچتے ہین کہ ان کے مزاج مین استغنا اور لاپروائی بہت تھی

ترتیب دیوان کے ضمن مین آزاد کہتے ہین

"فصاحت کا خون ہوتا ہے۔ جب ان کے دیوان پر نگاہ پڑتی ہے۔ اس کا بیان ایک مصیبت کا افسانہ ہے اور مرثیہ خوانی میرا فرض ہے فرماتے تھے کہ بچپن مین جب کہ ۱۵-۱۶ سال کی عمر تھی ہم نے اپنا دیوان مرتب کیا تھا۔ اور اُسے بڑے شوق سے لکھا تھا۔ پھر زمانہ نے فرصت نہ دی۔ جو غزل ہوئی جدا کاغذ پر لکھی گئی۔ اس طرح طاق پر رکھدئے تھے کہ فرصت سے نظر ثانی کرینگے۔ جب طاق بھر گیا۔ تکیہ کے غلاف مین بھرے اور گھر مین دیدیتے اور کہدیتے کہ احتیاط سے رکھنا۔ اور کبھی مٹکے اور ٹھلیا مین بھرے۔ اور گھر مین بھجوادئے کہ ضائع نہ ہون۔ اور اسی طرح تھیلے اور مٹکے ٹھلیان بھر گئے"

آگے چلکر لکھتے ہین کہ۔

"مجھے کیا معلوم تھا کہ اس طرح یکایک زمانہ کا ورق الٹ جائیگا عالم تہ وبالا ہوجائیگا حسرتون کے خون بہ جائینگے۔ دل کے ارمان دل ہی مین رہ جائینگے"

دفعتاً ۱۸۵۷ء کا غدر شروع ہوگیا کسی کا کسی کو ہوش نہ رہا چنانچہ افسوس ہے کہ خلیفہ محمد اسمعیل ان کے فرزند جسمانی کے ساتھ ان کے فرزند روحانی بھی دنیا سے رحلت کر گئے" اس کے علاوہ آزاد نے متعدد غزلون پر نوٹ بھی لکھے ہین کہ ان کے سامنے کوئی مطلع یا کوئی غزل کوئی شعر پڑھا گیا تو انھون نے کہا " ہان بھائی لڑکپن یا جوانی کی غزل ہے "

اور بقول آزاد :- "نظر ثانی سے نور نہین پایا" فرصت مین دیکھین گے"

بے پروائی کی حد ہوگئی۔ جب غزلون کے مسودے گھڑے مٹکون، تھیلون اور طاقون مین بھرے جانے لگے۔ تو ان کے ساتھ

وہی ہونا تھا جو ہوا۔ کیون کوئی زمانے کو کوسے۔ اور کیون خیال کرے کہ انھون نے اپنا کلام دوسرون کو بخش دیا۔ ایسا کبھی سننے مین نہین آیا۔ کہ غزلین گھڑون اور طاقون مین رکھی جائین۔ بے پروائی سے ماری ماری پھرین۔ اور پھر دیوان کی شکل مین بھی مرتب ہو جائین۔ لہذا ذوق کے کلام کے ساتھ جو کچھ ہوا غیر متوقع نہین ہوا۔ اس پر طرہ آشوب غدر۔ بہرحال ہم یہ ماننے کو تیار نہین کہ بادشاہ کی استادی نے ذوق کے دیوان کو جیسا کہ ہونا تھا نہ ہونے دیا۔ یہ تھوڑا بہت مشتے نمونہ از خروارے جو ہم تک پہونچا ہے۔ اس کو پہلے حافظ ویران نے اپنے دوستون کی مدد سے مرتب کیا۔

بہت دنون کے بعد آزاد نے کوشش کرکے ایک دوسرا مجموعہ مرتب کیا۔ جس سے کچھ ناتمام غزلین مکمل ہوگئین۔ اور کچھ قصیدون اور غزلون کا اضافہ ہو گیا۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ ایسے فنا فی الشعر آدمی کا یہ مختصر سا دیوان ہی تمام سرمایہ نہین ہو سکتا۔ اگر کلام انکی لاپروائی اور غدر کے نذر نہ ہو جاتا تو یقینی تین چار ضخیم جلدین بھی اس کی متحمل نہ ہو سکتین۔

### تصانیف

ذوق غزل اور قصیدہ کے مسلم الثبوت استاد ہین۔ ان کی مشہور عالم مثنوی "نامہ جان سوز" جو ۵۰۰ اشعار پر مشتمل تھی وہ غدر مین ضائع ہو گئی۔ علاوہ ازین ذوق بے شمار رباعیات مخمس اور تاریخون کے مصنف ہین۔ جواب بہت کم یاب ہین۔ سلام اور مراثی پر طبع آزمائی نہین کی نہ کسی کی ہجو سے اپنی زبان کو آلودہ کیا

### ذوق کا مرتبہ اُردو ادب مین

ذوق نے اُردو کی نہایت اہم خدمت کی ہے۔ ذوق نے زبان کو نہایت شستہ اور سلیس کیا۔ موزون اور برجستہ الفاظ کے استعمال مین ان کو ید طولیٰ حاصل تھا۔ ذوق کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ انھون نے ہندی اور اُردو کے لاتعداد محاورات بہت حسن خوبی سے استعمال کئے اور اشعار مین ان کو نگینے کیطرح جڑ دیا۔ زبان پر ان کو بہت زیادہ عبور حاصل تھا۔ غزل قصیدہ مین حیرت انگیز کمال دکھایا۔ ذوق نے اکثر غزلون مین ترنم کا خاص طور سے لحاظ رکھا ہے۔ ذوق نے اشعار کے قالب مین جو نغمات بھر دئے ہین وہ دنیائے ادب کو آج تک مست و بیخود کئے ہوئے ہین

### طرز کلام

صنائع اور بدائع، تشبیہ اور استعارات بطریق احسن استعمال کئے ہین۔ اور اس خوبی سے بٹھائے ہین کہ کانون پر ذرا بھی گران نہین گذرتے۔ ذوق کے اشعار مین جوش۔ آمد اور مناسب زیر و بم ہے۔ زبان کی شیرینی، اور صفائی کا بمقابلہ رفعت خیال اور پرواز تخیل زیادہ خیال رکھا ہے۔ ہمہ گیری مین ان کا مقابلہ سودا سے کیا جا سکتا ہے۔ اکثر ذوق نے سودا کے طرز کلام کا تتبع کیا ہے مگر قصیدہ گوئی مین تمام شعرائے اُردو مین ممتاز ہین۔

ذوق نے غزلون مین شاہ نصیر۔ انشا۔ مصحفی۔ جرأت اور اکثر ناسخ کا تتبع کیا ہے اور آخر کار اپنا ایک خاص رنگ پیدا کرلیا۔ جو غزلیات انھون نے جرأت کے رنگ مین لکھی ہین۔ ان مین جرأت کی تمام خوبیان پائی جاتی ہین۔ مگر وہ جرأت کی کمزوریون سے یکسر پاک ہین۔ ان کی علمی استعداد پر نکتہ چینی کیجاتی ہے۔ لیکن خمخانۂ جاوید مین لکھا ہے

" ابتدائے عمر مین شیخ مرحوم نے معمولی درسی تعلیم کے بجائے شعر گوئی کی طرف توجہ کردی تھی۔ مگر رفتہ رفتہ مشاعرون کی معرکہ آرائیون اور حریفون کے اعتراضون نے انھین تکمیل علوم اور سیر کتب کی طرف متوجہ کیا۔ فطری شوق کی مدد سے قلیل عرصہ مین

وہ ایک فاضل ہوگئے۔ اور معلومات کا دائرہ وسیع کرلیا۔ مولوی محمد حسین آزاد فرماتے ہین۔ کہ شیخ مرحوم نے فرمایا کہ مین نے ۵۰، ۷ دیوان اساتذہ سلف کے دیکھے ہین۔ اور اُن کا خلاصہ کیا۔ اساتذہ کی تصنیفات ٹیک چند بہار کی تحقیقات اور اس قسم کی صدہا کتابین گویا ان کی زبان پر ہین۔ مگر مجھ کو اس کا تعجب نہیں اگر شعراء عجم کے ہزارون شعر انھین ازبر تھے۔ تو مجھے حیرت نہین۔ اور گفتگو کے وقت جس تڑاقے سے وہ شعر بندش دیتے تھے۔ اس کا بھی خیال نہین۔ کیونکہ جس فن کو وہ لئے بیٹھے تھے یہ سب اس کے لوازمات ہین۔ ہان تعجب یہ ہے کہ تاریخ کا ذکر آئے تو وہ ایک صاحب نظر مؤرخ تھے۔ تفسیر کا ذکر آئے تو ایسا معلوم ہوتا تھا تفسیر کبیر دیکھ کر اُٹھے ہین۔ خصوصًا تصوف مین ایک عالم خاص تھا۔ رمل ونجوم کا ذکر آئے تو وہ نجومی تھے۔ خواب کی تعبیر مین انھین خدا نے ایک ملکۂ راسخہ دیا تھا۔ اور لطف یہ کہ احکام اکثر مطابق واقعہ ہوتے تھے۔ علم طب کو خوب تحصیل کیا مگر کام نہ کیا"

اگرچہ ذوق قابلیت اور لیاقت۔ رفعت تخیل اور تازگی مضمون مین غالب سے کمتر ہین۔ لیکن غالب زبان کی سلاست۔ محاورہ بندی مین ان کے مقابلہ سے قاصر ہین۔ ذوق آسمان شاعری کے نیر تابان اور گلشن اُردو کے عندلیب شیرین مقال ہین

لالہ سری رام نے ان کے کلام پر حسب ذیل ریویو کیا

"استاد ذوق کی محاورہ بندی مضمون آفرینی۔ کلام کی پختگی۔ صحت زبان سلاست بیان کی شہرت محتاج بیان نہین۔ ذوق اگرچہ نازک خیالی اور مضمون بندی مین غالب اور حکیم مومن خان کے رتبہ کو نہین پہونچے۔ مگر ان کی خداداد ذہانت اور ہمہ دانی نے اس کمی کو جیساکہ چاہئے۔ پورا کر دکھایا۔ ایک خاص وصف جس سے ان کی شاعری مسلم مانی جاتی ہے۔ یہ تھا کہ اکثر پامال مضامین اس خوبی اور ایسے الفاظ مین باندھتے ہین کہ اپنی جدت طرازی سے نئے خیال کا لطف اس مین پیدا کرتے ہین"

"نساخ۔ گارسن دتاسی۔ شیفتہ۔ صہبائی۔ آزردہ جیسے منصف مزاج باکمالون نے انھین فن شعر کا بادشاہ اور قادر الکلام اُستاد تسلیم کیا ہے"

شیفتہ فرماتے ہین

قوت مشقی کہ اورا است دیگرے را دیدہ نہ شد
لہذا از طبع یا بس کہ شیوہ بسیار گویان است
در کلامش کمتر و بر جمیع اصناف سخن قدرت تمام دارد

**ارشد تلامذہ** یون تو تمام دلی ذوق کے شاگردون سے پُر تھی مگر ظفر۔ آزاد۔ ظہیر۔ انور۔ تخیر اور داغ نے اُستاد کے نام کو چار چاند لگا دئے۔ نمونہ کلام ذیل میں درج ہے

وہ کون ہے جو مجھ پہ تاسف نہین کرتا — پر میرا جگر دیکھ کہ مین اُف نہین کرتا
گل اس نگہ کے زخم رسیدون مین مل گیا — یہ بھی لہو لگا کے شہیدون مین مل گیا
ہے قفس سے شور اک گلشن تلک فریاد کا — خوب طوطی بولتا ہے ان دنون صیاد کا

رندِ خراب حال کو زاہد نہ چھیڑ تو — تجھکو پرائی کیا پڑی اپنی نبیڑ تو

---

الفت کا نشہ جب کوئی مرجائے تو جائے — یہ دردِ سر ایسا ہے کہ سر جائے تو جائے

اے شمع تیری عمرِ طبیعی ہے ایک رات — ہنس کر گذار یا اسے رو کر گذار دے

اے ذوق کسی ہمدم دیرینہ کا ملنا — بہتر ہے ملاقات مسیحا و خضر سے

بل بے استغنا کہ وہ یان آتے آتے رہگئے — اُف رے بیتابی کہ یاں تو دم ہی نکلا جائے ہے

بجا کہے جسے عالم اُسے بجا سمجھو — زبانِ خلق کو نقارہ خدا سمجھو

عبث تم اپنا رکاوٹ سے منھ بناتے ہو — وہ لب پہ آئی ہنسی دیکھو مسکراتے ہو

کیا ہے چلے گلی سے تیری ہم کہ جون ستم — آئے تھے سر پہ خاک اُڑ اتے اُڑ ا چلے

تیغ تو ادھی پڑی تھی گر پڑے ہم آپ سے — دلکو قاتل کے بڑھانا کوئی ہم سے سیکھ لے

آنا تو خفا آنا جانا تو رُلا جانا — آنا ہے تو کیا آنا جانا ہے تو کیا جانا

آتی ہے صدائے جرسِ ناقۂ لیلیٰ — پر حیف کہ مجنون کا قدم اُٹھ نہیں سکتا

یان لب لاکھ لاکھ سخن اضطراب مین — وہان ایک خاموشی تیری سبکے جواب مین

احسان ناخدا کا اُٹھائے مری بلا — کشتی خدا پہ چھوڑ دون لنگر کو توڑ دون

وقت پیری شباب کی باتین — ایسی ہین جیسے خواب کی باتین

موت ہی سے کچھ علاج دردِ فرقت ہو تو ہو — غسلِ میت ہی ہمارا غسلِ صحت ہو تو ہو

لائی حیات آئے قضا لے چلی چلے — اپنی خوشی سے آئے نہ اپنی خوشی چلے

اب تو گھبرا کے یہ کہتے ہین کہ مرجائین گے — مرکے بھی چین نہ پایا تو کدھر جائین گے

باقی ہے شیخ کو ابھی حسرت گناہ کی — کالا کریگا منھ بھی جو داڑھی سیاہ کی

جس جگہ بیٹھے ہین بادیدۂ نم اُٹھے ہین — آج کس شخص کا منھ دیکھکے ہم اُٹھے ہین

سینہ و دل یہ مرے زخم جگر ہنستے ہین — ہنسنے دو چارہ گرون ہنستے ہی گھر بستے ہین

یہ اقامت ہمین پیغام سفر دیتی ہے — زندگی موت کے آنے کی خبر دیتی ہے

بدنہ بولے زیر گردون گر کوئی میری سُنے — ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے ویسی سُنے

جائے اک بار نہ پھرنا تھا جہان سے ہم کو — بیقراری ہے کہ سَو بار لئے پھرتی ہے

رفعتِ خیال پروازِ تخیل مضمون آفرینی کے نمونے :—

تو اگر آپ کو دیکھے تو مری آنکھ سے دیکھ — اپنا آئینہ مرا دیدۂ پر آب بنا
موت نے کر دیا لاچار وگرنہ انسان — ہے وہ خود بین کہ خدا کا بھی نہ قائل ہوتا
ہنگامہ گرم ہستیٔ ناپائدار کا — چشمک ہے برق کی کہ تبسم شرار کا
اتنا تو شور فنا ہو کہ چمن میں بلبل! — خرمن گل کی جگہ ڈھیر ہوا نگاروں کا
چرخ پر بیٹھ رہا جان بچا کر عیسیٰ — ہو سکا جب نہ مداوا ترے بیماروں کا
کب لباس دنیوی میں چھپتے ہیں روشن ضمیر — جامۂ فانوس میں بھی شعلہ عریاں ہی رہا
دم کو ہمارے سینے میں اک دم نہ ہو قرار — یہ وہ غریب ہے کہ مسافر وطن میں ہے
مشکل ہے مرے عہد محبت کا توڑنا — اے بیوفا یہ تیری خدا کی قسم نہیں
وہ مست ہوں کہ رکھے قدح کش تہ بغل — بنیاد میکدہ مری خشت لحد سے ہے
دیکھنا آپی دوپٹہ منھ پہ اُنکے خواب میں — برج آبی میں ہے منہ یا مہر روشن آب میں
رکا خوب نہیں طبع کی روانی میں — کہ بو فساد کی آتی ہے بند پانی میں
جا پڑا پاؤں پہ قاتل کے تڑپ کر کشتہ — سرد ہونے پہ بھی گرمیٔ وفا ہے اس میں
دانہ خرمن ہے ہمیں دریا ہے قطرہ ہم کو — آئے ہے جز میں نظر کل کا تماشا ہم کو
ہم تبرک ہوئے اب کرے زیارت مجنوں — سر پہ پھرتا ہے لئے آبلۂ پا ہم کو
افسردہ دل کے واسطے کیا چاندنی کا لطف — لپٹا پڑا ہے مردہ سا گویا کفن کے ساتھ
کعبہ کی دیوار و در سے نور کے جلوے اٹھیں — گر پڑے سایہ مرے میخانہ کی دیوار کا
ریش سفید شیخ میں ہے ظلمت فریب — اس مکر چاندنی پہ نہ کرنا گمان صبح
لبریز صد نشاط بہ رنگ ہلال عید — سینہ میں میرے ناخن غم کی خراش ہے

---

زمین پہ نور رقم کے گرنے سے صاف اظہار روشنی ہے — کہ جو ہیں روشن ضمیر اُن کو فروغ اُنکی فروتنی ہے

---

ہے نماز کشتۂ قامت ۔ بجائے جا نماز — اے قیامت لا بچھا دامان محشر زیر پا

## ارشد تلامذہ

**ظہیر** — سید ظہیر الدین جلیل سید جلال الدین حیدر خوشنویس کے لڑکے تھے جلال الدین حیدر شاہ ظفر کے خوشنویسی میں اُستاد تھے۔ ظہیر نے بھی ملازمت اختیار کی اور راقم الدولہ کے خطاب سے سرفراز ہوئے ۔ چودہ سال کی عمر میں

ذوق کے شاگرد ہوئے۔ زمانۂ غدر مین دہلی چھوڑ کر چلے گئے۔ اور زمانہ کے ہاتھون بہت پریشان رہے۔ آخر حیدرآباد پہونچے۔ اور نہایت عُسرت کی حالت مین انتقال کیا

ظہیر بہت پرگو شاعر تھے۔ ان کا پہلا دیوان "گلستانِ سخن" آگرہ سے شایع ہوا۔ دوسرا اور تیسرا دیوان مطبع کریمی کلکتہ سے شائع ہوا چوتھا غیر مطبوعہ ہے۔

ظہیر اگرچہ ذوق کے شاگرد تھے۔ مگر غزلین اکثر مومن کے رنگ مین کہتے تھے۔ اور اس کا اعتراف اپنے اشعار مین کیا ہے

سچ تو یہ ہے کہ کبھی رنگ غزل نے نہ دیا طرزِ مومن سے نہ آگاہ تھے جبتک کہ ظہیر

عہدِ ظفر کی شاعری کے آخری چراغ تھے جسکو صرصرِ حوادث نے سرزمینِ دکن مین گل کر دیا۔ ان کو اُردو شاعری کا مسلم الثبوت اُستاد تصور کیا جاتا ہے۔ نجم الدین احمد ثاقب بدایونی انکے شاگردِ رشید تھے۔ جن کو ظہیر نے "پہلوانِ سخن" کا خطاب دیا تھا۔ ان کے کلام مین بجائے ذوق کے مومن خان کا رنگ پایا جاتا ہے۔ ذوق کے کلام کی ممتاز خصوصیات کلام کی پختگی اور محاورہ کی صفائی اور زبان کی درستی ظہیر کے ہان پائی جاتی ہین مومن خان کے یہان شاعری کا مدار خیال کی نزاکت ترکیب۔ فارسی بندش اور اسلوب بیانکی جدت پر ہے۔ جو ظہیر کی شاعری کا سرمایۂ ناز خصوصیت ہے

غرضکہ مجموعی حیثیت سے ظہیر کی شاعری دلی کی اصلی اور قدیم مشاعری کا ایسا نمونہ ہے کہ جسکی مثال ان کے بعد اور کسی کے کلام مین نہین مل سکتی

نگاہِ شرمگیں سے ہے نہان کیا کیا عیان کیا کیا فقط اک سادگی پر شوخیون کے ہین گمان کیا کیا

---

بڑھا جاتا ہے یان شوقِ سجودِ آستان کیا کیا قدم رکھتے نہین ہین وہ زمین پر بے نیازی سے

---

الجھتے ہین دمِ رفتار سَو سَو بار دامن سے یہ شوخی ہے کہ تمکین ہے الٰہی کیا قیامت ہے

---

مین کچھ دوا سے اور بھی رنجور تر رہا پھر سیرِ عشق سے مجھے وحشت فزون ہوئی
ہر ہر ادا یہ مجھ کو گمانِ نظر رہا اعجاز دلفریبئی انداز دیکھنا

**انور** سید شجاع الدین عرف امراؤ مرزا المتخلص بہ انور برادرِ خردِ ظہیر شاگردِ ذوق۔ ذوق کے انتقال کے بعد غالب کی طرف رجوع ہوئے۔ یہ نہایت ہونہار شاعر تھے۔ مگر صد حیف کہ عمر نے دفا نہ کی۔ اور ۳۵ برس کی عمر مین جیپور مین انتقال کیا۔ ان کے ہمعصر ان کو بہت وقعت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ غدر کے دس ماہ کے بعد جو مشاعرہ دہلی مین منعقد ہوا جس مین داغ۔ ارشد۔ ظہیر۔ مجروح۔ سالک۔ عزیز۔ مشتاق اور حالی رونق آرائے بزمِ سخن تھے۔ یہ بھی موجود تھے۔ ان کے

دو دیوان ضائع ہوگئے۔ لیکن لالہ سری رام نے ان کی غزلیات کو جمع کرکے ایک دیوان کی شکل مین شائع کیا ہے۔ انور کے کلام مین ذوق کی سلاست۔ مومن کی نزاکت۔ اور غالب کی بلاغت پائی جاتی ہے۔

"طبیعت نہایت دقت پسند اور مضمون خیز واقع ہوئی تھی۔ کلام کی شوخی خیال کی چیلاہٹ اور فکر کی رسائی روزمرہ کے انوٹ فریفتگان سخن کے دماغ مین عجیب سرور اور عاشق مزاجون کے دلون مین غضب کا درد پیدا کرتے تھے۔ جو شعر دیکھو پھڑکتا ہوا حسن خیال و بلندی مضمون پر نظر ڈالو تو ایک خوش آئند حیرت پیدا ہوتی ہے"

کیا غماز اپنا ہمنے پیدا ہاتھ سے اپنے — زبان بنکر کہے دیتا ہے چاک آستین کیا کیا

تقلید خاکساری ہوتی ہے خاک ہوکر — مٹ مٹ کے ہمنے سیکھا انداز نقش پا کا

تم آج ہی چل پھر کے مٹا دو نہ یہ جھگڑا — کیون کل پہ رکھو شورش غوغائے قیامت

تجھ سے دل کا غبار مٹ نہ سکا — اپنے کو ہم مٹائے بیٹھے ہین

کچھ کچھ وہ چھیڑ لطف کی کم کم عتاب مین — جی ہے اُمید و یاس کے کس کس عذاب مین

نہین انجم یہ رُو رُو کر کسی کے یاد دندان مین — بھرے ہین ہمنے موتی دامن شب ہائے ہجران مین

اللہ فرط شوق اسیری کے شوق مین — پہرون اُٹھا اُٹھا کے سلاسل کو دیکھنا

تم کسی وعدے سے پھر جاؤ کہ ہو جاؤن تمام — ہوا گر بھرنے مین میرے حلق پر خنجر خراب

شب غم مین کس کس کی ہو روک تھام — جو دل من گیا دم خفا ہوگیا

کیا غم دراز دستی نارسیر کا — دامن کو لے چلا ہون بھگو کر شراب مین

ضعف مین مرنا بھی مشکل ہوگیا — جان ابھی ہے نفس کے تار سے"

---

**داغ۔** نواب مرزا خان داغ نواب شمس الدین خان کے لڑکے تھے ۱۲ ذی الحجہ کو دہلی مین پیدا ہوئے۔ چھ یا سات برس کی عمر تھی کہ والد کا انتقال ہوگیا۔ انکی والدہ نے مرزا فخرو خلف ظفر شاہ ولی عہد سے نکاح کرلیا۔ اور قلعہ مین رہنے لگین۔ یہ بھی ساتھ تھے غرض ۷ سال کی سے ان کی تعلیم کا سلسلہ ہوا۔ دربار ظفر مین کمالان فن کی کمی نہ تھی۔ چنانچہ ان کی تعلیم باقاعدہ ہونے لگی ولی عہد بہادر خود ان کی تعلیم مین بہت دلچسپی لیتے تھے اور بعض فنون کی تعلیم خود دیتے تھے۔ قلعہ مین جہان اور علوم مین کمال حاصل ہوسکتا تھا ان شعر و شاعری کا بھی بازار گرم تھا۔ یہ دیکھ کر ان کو بھی شاعری کا شوق ہوا۔ خدا نے ذہانت اور ذکاوت ان کی فطرت مین نہایت فیاضی سے ودیعت کی تھی۔ اور اس پر خدا نے سامان بھی ایسے ہی پیدا کردئے۔ ذوق کا زمانہ تھا۔ اور حضرت ذوق، بہادر شاہ ظفر اور ولی عہد دونون کے اُستاد تھے۔ مرزا فخرو نے جب ان کا رجحان شاعری کی طرف دیکھا۔ تو ان کو ذوق کا شاگرد کردیا۔ اس وقت ان کی عمر گیارہ بارہ سال کی تھی مشاعرون کا بھی اسوقت بہت چرچا تھا۔ علاوہ قلعہ معلی کے شہر مین اکثر لوگون کے مکانون پر مشاعرے ہوا کرتے تھے۔ انھون نے پہلے پہل نواب شیفتہ کے مشاعرے مین

غزل پڑھی۔ پھر اکثر مشاعروں مین غزلین پڑھنے لگے۔ اور تعریف بھی ہونے لگی۔ غدر سے دس ماہ بیشتر مرزا فخرو ولی عہد کا بعارضۂ ہیضہ انتقال ہوگیا۔ مرزا کو اس کا بہت صدمہ ہوا۔ پھر دس ماہ کے بعد ہنگامہ غدر برپا ہوا۔ اور اس طوفان نے سب کے ساتھ شیرازۂ ادب کو بھی منتشر کرکے رکھدیا۔ اور ........ داغ کو بھی دلّی چھوڑنی پڑی۔ اور یہ معہ اپنے خاندان کے رامپور چلے آئے۔ یہان نواب یوسف علی خان اور ان کے بعد نواب کلب علی خان نے انکی بہت قدر کی۔ نواب کلب علی خان نے ان کو اپنا مصاحب خاص بنالیا۔ ۲۴ سال تک مرزا ان کے ہمراہ رہے۔ اور ان کے ساتھ ہی سعادت حج سے بہرہ ور ہوئے۔ نواب کلب علی خان کے انتقال کے بعد بوجوہ چند رامپور سے دلّی چلے آئے۔ یہان کچھ روز قیام کرکے اِدھر اُدھر کی سیر کی۔ پھر حیدر آباد چلے گئے وہان کچھ روز قیام کیا۔ حیدر آباد مین آپ کی بہت شہرت ہوئی۔ آپنے راجہ گردھاری پرشاد باقی کی مدح مین ایک قصیدہ بھی کہا۔

مین ہوا باد یہ پیما طرفِ ملک دکن  سرمۂ چشم غزالان ہوئی گرد دامن

کچھ عرصہ بعد حیدر آباد سے چلے آئے۔ دوبارہ نظام حیدر آباد نے نوشتہ بھیجکر طلب کیا۔ مرزا پھر حیدر آباد پہونچے۔ مدت کے بعد دربار مین طلبی ہوئی ساڑھے چار سو روپیہ وظیفہ مقرر ہوا۔ اور یہ اُستادِ نظام مقرر ہوئے۔ کچھ عرصہ بعد ایک ہزار روپیہ ملنے لگا۔ طبیعت کے نہایت غیور اور خود دار تھے۔ اُنھون نے کسی امیر ورئیس کی مدح نہ کی۔ سوائے چند کے۔ اگر کہین جاتے تو نظام سے پوچھ کر حتیٰ کہ اپنے ولی نعمت کے یہان بھی بلا بُلائے نہ جاتے تھے۔ عام لوگون سے نہایت خلوص اخلاق اور خوش طبعی سے ملتے تھے نہایت خوش مزاج اور بذلہ سنج تھے۔ انکی گفتگو دلچسپ ہوتی تھی۔ طبیعت نہایت مرنجاں مرنج واقع ہوئی تھی۔ دوسرے اُستادون کے مانند ان سے اور کسی ہمعصر سے سخن گسترانہ معرکہ آرائی تک نہین ہوئی۔ حرف گیری اور اعتراض ان کے ذوق سے باہر تھے۔ خلق کی عمدہ مثال امیر مینائی کی مہانداری اور تیمارداری ہے۔ جلال۔ مجروح۔ ظہیر۔ تسلیم۔ راسخ۔ نساخ سے ان کے تعلقات نہایت شگفتہ رہے۔ ۱۸ برس تک دکن مین قیام رہا۔ ۹ ذی الحجہ کو آٹھ روز مرض فالج مین مبتلا رہکر داعی اجل کو لبیک کہا۔ اور یہ آفتاب شاعری خاک دکن مین ہمیشہ کے لئے چھپ گیا مرزا خان داغ سے بھی انکی تاریخ وفات نکلتی ہے۔ مرزا کی یادگار چار دیوان اور ایک مثنوی ہے

**خصوصیات کلام اور طرز کلام**

طرز کلام ان کا جداگانہ ہے۔ ان کو اُردو زبان کا مصلح مانا گیا ہے۔ نہایت قادر الکلام شاعر تھے۔ غزل کے جس قدر موضوع ہین سب پر بخوبی حاوی تھے۔ بلا شبہ غزل کے بے نظیر شاعر تھے۔ انھین نے نظم کو ثقیل الفاظ سے پاک کیا ہے ان کے اشعار مین صفائی بیان۔ شستگی زبان۔ برجستگی محاورات اور مضمون آفرینی بہت ہے چھوٹی چھوٹی بحرون اور سنگلاخ زمینون مین نہایت کامیابی سے غزل کہتے ہین۔ الفاظ کے تھوڑے سے الٹ پھیر سے نیا مضمون پیدا کردینا ان کا کمال ہے۔ مدحیہ قصیدے بھی نہایت کامیابی سے لکھے ہین اور نہایت جوش وخروش سے لکھے ہین۔ ہجو سے انھون نے کبھی زبان کو آلودہ نہین کیا۔ اسیر۔ منیر۔ ظہیر۔ زکی۔ حالی۔ مجروح۔ سالک۔ جلال۔ امیر سب ان کی ہمہ گیری اور قادر الکلامی کے مداح و معترف ہین

اس آفتاب شعریت کے تلامذہ ستارہ ہائے منتشر کی طرح ہین لیکن اس مین اکثر اپنے وقت کے بدر کامل ہو کر منو فشان ہوئے ہین جضور نظام - بیخود بدایونی - بیخود دہلوی - مرزا اسمٰعیل دہلوی - آغا شاعر دہلوی - ڈاکٹر اقبال بیباک - حیرت - آزاد - رسا - فیروز - اشک - نوح ناروی -

**غالب اسد اللہ خان غالب** ۱۷۹۶ء - ۱۸۶۹ء - غالب کی ہستی نے دنیائے ادب اُردو مین ایک عظیم الشان انقلاب پیدا کر دیا - اگرچہ ان کے ہمعصر شعراء کو ان سے ہمیشہ شکایت رہی کہ ان کے کلام کا سمجھنا صرف مشکل ہی نہین بلکہ ناممکن ہے اور ان کے مخصوص انداز کلام نے اپنے عہد مین فروغ نہ پایا - مگر زمانۂ حاضرہ نے انکی شاعری کا صرف لوہا ہی نہین مانا - بلکہ بڑے بڑے محققین اسپر متفق ہین کہ غالب دنیا کے زبردست شعراء کی صف اوّل مین پیش پیش ہے ان کی شاعری کے نکات و رموز کی شرح بڑے بڑے نقادان نے کی ہے - حالی کی یادگار غالب - دیباچہ دیوان غالب - از ڈاکٹر بجنوری - ——— شرح طباطبائی شرح حسرت موہانی ......... یہ معرکتہ الآرا کتابین ہین خصوصًا یادگار غالب - اور مقدمہ بجنوری نے غالب کے فلسفیانہ رموز و نکات - مطالب بیان کرنے مین جو سعی عظیم کی ہے - وہ قابل صد ہزار تحسین ہے

ان کتابون کے بعد اگرچہ ضرورت تو نہین ہے - کہ غالب پر بحث و تحیص کا آغاز کیا جائے - تاہم ابھی تک بہت سے اشخاص مطمئن نہین ہوئے ہین - نگار مین آرگس نے جو غالب بے نقاب کے عنوان سے سرقہ و توارد کے تحت مین بحث چھیڑی تھی وہ عرصہ تک نیرنگ خیال مین اختتام کو نہین پہونچی -

---

**نسب و ابتدائی تعلیم** مرزا اسد اللہ خان غالب ۱۷۹۶ء مین آگرہ مین پیدا ہوئے یہ ایک شریف اور بارسوخ خاندان کے چشم و چراغ ہین - انکا نسب فریدون سے ملتا ہے - ان کے دادا وطن سے ہجرت کرکے دربار شاہ عالم ثانی مین آئے - ان کے والد مرزا عبد اللہ خان نے نواب اودھ - نظام حیدر آباد اور مہاراجہ الور کی ملازمتین اختیار کین - اور ایک قلعہ کے محاصرے مین جام شہادت نوش کیا - غالب نے اپنے چچا مرزا نصر اللہ خان کے سایۂ عاطفت مین پرورش پائی مگر شومئی بخت کہ غالب نو سال کے تھے کہ انھون نے بھی داعی اجل کو لبیک کہا - بعد ازان اُن کی پرورش ان کے ننہال مین ہوئی - ابتدائی تعلیم شیخ معظم الدین اور میان نذیر اکبر آبادی سے حاصل کی - چودہ برس کے ہوئے تو ایک نو وارد صاحب کمال سے فارسی مین استفادہ کیا - یہ نو مسلم تھا - دو سال تک آگرہ اور دتی مین غالب ان کی صحبت سے مستفید ہوئے - اور فارسی مین نہایت حیرت انگیز ترقی کی - ۱۸۱۵ء مین نواب الٰہی بخش خان معروف کی دختر سے شادی ہوئی اور اس وقت دتی کی ادبی فضا شعر و شاعری سے معمور تھی - اور دتی مین شرفا کے مکانون پر کثرت سے مشاعرے ہوا کرتے تھے - بہت ممکن ہے کہ دہلی کی آمد و رفت اور تیزی طبیعت نے اُردو شاعری کی طرف رجحان پیدا کر دیا ہو ابتدا میں فارسی میں ذوق سخن فرماتے تھے لیکن بعد کو اُردو میں بھی طبع آزمائی کرنے لگے -

غالب نے کلکتہ۔ بنارس اور لکھنؤ کے سفر کئے اور ایک قصیدہ نواب اودھ کے وزیر کی شان مین اور ایک قصیدہ نصیر الدین حیدر کی مدح مین لکھا۔ واجد علی شاہ نے پچاس روپیہ ماہانہ وظیفہ مقرر کیا۔ جو ۱۸۵۶ء مین دو سال کے بعد بند ہو گیا۔ ۱۸۳۷ء مین قماربازی کی تہمت مین ۶ ماہ کی قید بھی ہوئی مگر جیل مین بھی انکا بہت احترام کیا جاتا تھا۔ ۱۸۴۲ء مین دہلی کالج کی پروفیسری ملتی تھی مگر نہین کی کیونکہ ...... مسٹر ٹامسن نے ان کی کافی تعظیم نہین کی۔ ۱۸۴۹ء مین بہادر شاہ ظفر نے ان کو نجم الدولہ دبیر الملک کے خطاب سے معزز فرمایا۔ اور بمشاہرہ پچاس روپیہ ماہوار ان کو اپنے خاندان کی تاریخ لکھنے پر مقرر کیا۔

اُستاد ذوق کے انتقال کے بعد غالب اُستاد شاہ ہوئے۔ ہنگامہ غدر کے بعد اس بنا پر کہ ان کے تعلقات قلعہ معلّٰی سے تھے بہت مصائب و آلام مین مبتلا ہوئے۔ لیکن پھر ان کی پنشن مقرر ہو گئی۔ اور ان کا لکھنؤ مین وقار از سر نو قائم ہو گیا۔ اور بعد کو نواب یوسف علی خان والئ رامپور کے اُستاد مقرر ہوئے ان کے دربار سے سنو روپیہ ماہوار وظیفہ ہو گیا۔ جو ان کو تاحین حیات برابر ملتا رہا۔ ۱۸۶۹ء مین ... برس کی عمر مین دہلی مین انتقال کیا۔ اور درگاہ حضرت نظام الدین مین دفن ہوئے

## غالب کی سیرت

غالب بہت زیادہ بامروت متواضع۔ ہمدرد۔ رحمدل اور خلیق تھے۔ مذہبی تعصب ان کو چھو بھی نہ گیا تھا۔ بہت سے ہندو شرفا ان کے دوست تھے۔ منشی ہرگوپال تفتہ سے ان کے بہت زیادہ مراسم تھے۔ یہ بہت آزاد خیال اور صاف دل تھے۔

آمدنی کے ذرائع متعدد تھے مگر نہایت مُسرف تھے۔ اس لئے ہمیشہ تنگدستی مین بسر کی۔ خودداری کے ساتھ ہی طبیعت مین شوخی کوٹ کوٹ کر بھری تھی

## غالب کی علمیت

غالب کو فارسی مین کافی عبور تھا۔ ابتدا مین فارسی شاعری کی طرف رجوع ہوئے۔ مگر زمانہ کی رفتار دیکھ کر اُردو شاعری شروع کی۔ غالب بہت تیز طبیعت اور حاضر دماغ تھے اور اکثر فی البدیہہ اشعار فرمایا کرتے تھے۔ غالب ایک بہت بڑے فلسفی و صوفی ایک جید عالم اور ایک جدت طراز شاعر تھے۔ غالب کو تصوف سے خاص دلچسپی تھی اور علم تصوف پر ان کو عبور کامل تھا۔ غالب چونکہ فطرتاً ایک فلسفی دل و دماغ لیکر آئے تھے لہذا ان کی شاعری مین یہ عنصر غالب ہے

## تصانیف

عود ہندی۔ اُردوئے معلّٰی۔ کلیات فارسی۔ دیوان اُردو۔ لطائف غیبی۔ تیغ تیز۔ قاطع برہان۔ پنج آہنگ نامۂ غالب۔ مہر نیم روز دستنبو۔ سبد چین ان کی مشہور تصانیف ہین۔ برہان قاطع غالب کی علمیت قابلیت اور تحقیق پر برہان قاطع ہے۔

## خصوصیات کلام

سب سے بڑی خصوصیت جو غالب کو دوسرے اساتذہ سے ممیز کرتی ہے وہ ان کی جدت طرازی ہے۔ یہ جدت ان کے خیالات۔ تشبیہات و استعارات اور تخیل پر حاوی ہے۔ معمولی اور پامال مضمون مین بھی دلکشی اور ندرت کا رنگ کامیابی سے بھرا ہے۔ غالب نے اپنے کلام مین بہ نسبت الفاظ کے رفعت خیال کا زیادہ لحاظ رکھا ہے۔ اور خیالات کو الفاظ کے لباس سے اسطرح مزین کیا ہے جو صرف غالب ہی جیسے اُستادِ فن کا حق ہے

**طرز کلام**
غالب اپنی شاعری مین زندگی کے ہر شعبہ پر تبصرہ کرتے ہین مصائب کی دکھ بھری کہانیان اور تلخ تجربات سے ناظرین کو عبرت دلاتے ہین نا امیدی و حسرت و یاس کی تصاویر خوب کھینچتے ہین

**فلسفہ**
جیسا کہ اوپر ذکر کیا گیا ہے کہ غالب ایک زبردست فلسفی تھے۔ ان کا تمام کلام صوفیانہ اور فلسفیانہ خیالات سے مملو ہے غالب مذہب، مشرب، ملت کے تعصبات سے بالکل مبرا تھے

ہم موحد ہین ہمارا کیش ہے ترک رسوم ملتین جب مٹ گئین اجزائے ایمان ہو گئین

ان کا مطمح نظر عبادت کے بارے مین نہایت بلند ہے

ہے پرے سرحد ادراک سے اپنا مسجود قبلہ کو اہل نظر قبلہ نما کہتے ہین

جنت کی حقیقت ان کی نظرون مین اسقدر ہے

ہمکو معلوم ہے جنت کی حقیقت لیکن دل کے بہلانے کو غالب یہ خیال اچھا ہے

عبادت ان کی نظر مین صرف عبادت کے لئے کرنا چاہئے نہ حصول صلہ کے لئے

طاعت مین تا رہے نہ مے و انگبین کی لاگ دوزخ مین ڈالدو کوئی لیکر بہشت کو

غالب کے نزدیک انسان کا وجود ایک دائمی مصیبت ہے اور اس کا عدم اس کے وجود سے بہتر ہے

نہ تھا کچھ تو خدا تھا، کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا ڈبویا مجھ کو ہونے نے نہ ہوتا مین تو کیا ہوتا

غالب .......... دنیا کے مصائب آلام کو بالکل ہیچ اور فانی خیال کرتے ہین۔ اور حقیقت یہ ہے کہ غالب نہایت حقیقت شناس نگاہ رکھتے ہین یہ فلسفیانہ مسائل اور دقیق نکات کو نہایت آسانی سے حل کرتے ہین

غالب پہلے شاعر ہین جنھون نے اردو مین فلسفیانہ شاعری کی مستقل بنیاد ڈالی اور وہ عمارت کھڑی کی کہ جس کو دیکھ کر دنیا کے بڑے بڑے عالم بحر حیرت مین غرق ہو جاتے ہین۔ غالب اپنی طرز کے موجد اور واحد مالک ہین مبتذل اور صوفیانہ خیالات کی بیخ کنی کرنے مین اپنے دور کے مشہور شعراء کے دوش بدوش ہین۔ ان کے اشعار روحانی لذت اور تازگی بخشتے ہین۔ غالب اپنی اس اہمیت پر بجا طور پر نازان ہین چنانچہ کہتے ہین

یہ مسائل تصوف یہ ترا بیان غالب تجھے ہم ولی سمجھتے جو نہ بادہ خوار ہوتا

قدما مین صرف درد کے کلام مین جا بجا اکثر اسی رنگ کی جھلک پائی جاتی ہے۔ غالب کی شاعری علاوہ فلسفیانہ خیالات کے حقیقی جذبات سے بھری ہے۔ غالب نے زندگی کے تاریک پہلو پر کافی روشنی ڈالی ہے حسرت و یاس۔ اندوہ و غم۔ مصائب و آلام بدبختی تنگدستی کی خوب خوب تصویرین کھینچی ہین

غالب وحدت الوجود کے قائل ہین۔ اور وہ خدا کو ماسوا سے علیحدہ نہین خیال کرتے بلکہ ان کا مذہب ہمہ اوست ہے۔ فلسفہ مین کوئی سوال اس سے زیادہ مشکل نہین کہ دنیا کی آفرینش کس وجہ سے ہوئی

غالب اس کا جواب دیتے ہین اور کہتے ہین

دہر جز جلوۂ یکتائی معشوق نہین | ہم کہان ہوتے اگر حسن نہ ہوتا خود بین
قید حیات و بند غم اصل مین دونون ایک ہین | موت سے پہلے آدمی غم سے نجات پائے کیون

غالب اپنے مغربی ہمعصر شیلی (انگریز شاعر) سے خود داری اور معصومانہ جذبات کے بے باکانہ اظہار مین بہت ملتے جلتے ہین۔ غالب اس کی کوئی وجہ نہین خیال کرتے کہ ان کو دنیا مین کیون نہ اکیلا چھوڑ دیا جائے۔ تاکہ وہ دنیاوی تکالیف پر نہایت آزادی سے دل کھولکر ماتم کرین

دل ہی تو ہے نہ سنگ و خشت درد سے بھر نہ آئے کیون | روئین گے ہم ہزار بار کوئی ہمین ستائے کیون

غالب کا یہ شعر جذبات نا امیدی کا حیرت انگیز آئینہ ہے۔ غالب کے اکثر سلیس اشعار مین بڑے بڑے معنی پنہان ہوتے ہین انھون نے وسیع سے وسیع مضمون کو جو کئی کئی اشعار مین ادا ہو سکتا ہے۔ ایک شعر مین نہایت آسانی سے ادا کر دیا مثلاً

ناکردہ گناہون کی بھی حسرت کی ملے داد | یارب اگر ان کردہ گناہون کی سزا ہے

---

غالب ترا احوال سنا دین گے ہم انکو | وہ سن کے بلا لین یہ اجارہ نہین لیتے

غالب کے اکثر اشعار ذو معنی ہین اس لئے ان کے مضمون مین بھی وسعت پیدا ہو گئی ہے

کون ہوتا ہے حریف مے مرد افگن عشق | ہے مکرر لب ساقی پہ صلا میرے بعد

**غالب کا معاصرین سے موازنہ**

غالب اپنے معاصرین مین ذوق اور مومن سے بہت بڑھے ہوئے ہین۔ لیکن سلاست و آمد مین ذوق کا پلہ بھاری ہے۔ اور مومن کی زبان ان سی بہتر ہے۔ ان کی فلسفیانہ شاعری کا مقابلہ براؤنگ سے ہو سکتا ہے، وہ بھی روح کا تجزیہ کیا کرتا ہے۔ مگر غالب روح مین اتنی دلچسپی نہین لیتے جتنا کہ وہ زندگی کے رموز اور اسرار کے انکشاف مین سرگرم ہین۔ اور اپنی یاس انگیز اور حسرت خیز شاعری مین (Heine) ہین کا مدمقابل ہے لیکن بہت موزون ہوگا اگر غالب کو اردو ادب کا گرٹھے (Goethe) کہا جائے۔

**تلامذہ**

غالب کے تلامذہ مین حسب ذیل بہت مشہور ہوئے۔ نواب ضیاء الدین نیر درخشان۔ مجروح۔ سالک۔ حالی۔ زکی۔ علوی۔ تفتہ۔ عزیز۔ مشاق۔ جوہر۔

**مجروح**

میر مہدی مجروح میر حسین نگار کے لڑکے تھے۔ غدر مین دلی چھوڑ کر پانی پت چلے گئے۔ بعد غدر پھر دلی آئے اور نواب حامد علی خان والی رامپور کے دربار مین وظیفہ خوار ہوئے۔ مجروح کے کلام مین آمد۔ صفائی۔ سلاست۔ بدرجہ اتم ہے چھوٹی چھوٹی بحرون مین خوب طبع آزمائی کرتے ہین ان کے کلام مین ندرت نہین ہے تاہم کمزوریون سے پاک ہے اور استادانہ رنگ جھلکتا ہے۔ سنہ ۱۹۰۲ء مین انتقال کیا

**سالک** - مرزا قربان علی سالک نواب مرزا عالم بیگ کے لڑکے تھے۔ حیدرآباد مین پیدا ہوئے۔ ابتدا مین قربان تخلص کرتے تھے۔

ن خان کے انتقال کے بعد غالب کو غزل دکھانے لگے اور سالک تخلص اختیار کیا۔ ایّام غدر مین دلی چھوڑ کر الور چلے گئے اور عرصہ تک
ان وکالت کرتے رہے۔ اس کے بعد حیدرآباد مین محکمہ تعلیم مین سررشتہ دار ہوگئے۔ اور رسالۂ مخزن الفوائد کی اڈیٹری بھی کی۔ ان کا
وان موسوم بہ نیجار سالک ہے ۱۹۰۳ء مین حیدرآباد مین انتقال کیا۔ مثل مجروح کے انکے یہان بھی تازگیٔ مضمون کی کمی ہے۔ رفعتِ
ل۔ اور آمد ان کے کلام مین بہت ہے۔ دلی کی بربادی پر سالک شہرآشوب اور غالب کا مرثیہ بہت مشہور ہے

زکی — نواب سید محمد زکریا خان رضوی المتخلص بہ زکی۔ ان کے والد نواب سید محمد خان اور نانا نواب اعظم الدولہ میر محمد خان معظم جنگ
سرور یہ دونون صاحب دیوان اور مصنف تھے۔ ان کے نانا نے ایک تذکرہ اُردو شعرا کا لکھا ہے۔ زکی اُردو فارسی۔ عربی کے
لم تھے۔ طبابت اور قانونِ تصوف مین بھی دستگاہ تام رکھتے تھے۔ نجوم۔ موسیقی اور خوشنویسی مین ماہر تھے۔ مولانا صہبائی اور پنڈت
[illegible] ان کے معلم رہے۔ شاعری مین غالب کے سامنے زانوئے ادب تہ کیا۔ غالب سے ان کے خاندانی تعلقات بھی تھے۔ غالب
[illegible] ایک سند بھی دی جو ان کے دیوان مین موجود ہے۔ بہت پرگو شاعر تھے۔ مشاعرون مین نہایت سرگرمی سے حصہ لیتے تھے۔
[illegible] کے کلام کی بہت سی خصوصیات ان کے ہان پائی جاتی ہین غرض ان کو اُستاد تسلیم کیا گیا ہے۔ رفعت خیال۔ پروازِ تخیل ان
[illegible] مین خاص طور سے نمایان ہے۔ ایّام غدر مین ان کو بھی مثل دیگر شعراء کے دلی کو خیرباد کہنا پڑا اور گورنمنٹ کی ملازمت اختیار
[illegible] مین ڈپٹی انسپکٹر آف اسکولس مقرر ہوئے۔ ۱۹۰۱ء مین پنشن لی ۱۹۰۳ء مین انتقال کیا
زکی کے دیوان ان کے حین حیات ہی مین طبع ہوگئے تھے اور یہ زکی کی شاعری کی زندہ یادگار ہے۔ سید احمد صاحب مؤلف
[illegible] آصفیہ اور پنڈت جواہر ناتھ کول ان کے مشہور شاگرد ہین

درخشان — نواب ضیاء الدین خان نیّر درخشان۔ درخشان اُردو مین اور نیّر فارسی مین تخلص رکھتے تھے۔ یہ غالب کے جانشین
خیال کئے جاتے ہین۔ نیّر بہت زبردست نقاد تھے۔ بڑے عالم اور منطقی تھے۔ لوگ ان کی نہایت وقعت و احترام
[illegible] مشہور مورخ الیٹ (          ) کو انھون نے تاریخ لکھنے مین بہت مدد دی۔ ان کے لڑکے نواب شہاب الدین خان
ثاقب۔ غالب کے بھانجے تھے۔ نیّر بہت ہی ہوشیار شاعر تھے۔ مگر عین عالم شباب مین قضا کر گئے۔ نواب مرزا سعید الدین خان
طالب ان کے دوسرے لڑکے تھے۔

تابان — مسٹر شجاع الدین خان تابان ثاقب کے بڑے لڑکے اور نیّر کے پوتے تھے شادان اور داغ کے شاگرد تھے۔ مرزا باقر علی خان
کامل یہ غالب کے متبنّی مین۔ انکی لڑکی سے تابان کی شادی ہوئی تھی۔ نواب مرزا سراج الدین احمد خان سائل ثاقب
کے دوسرے لڑکے اور نیّر کے پوتے ہین۔ داغ کے بہت مشہور شاگرد اور اپنے وقت کے مسلم الثبوت اُستاد ہین

آزردہ — مولوی مفتی صدر الدین خان آزردہ صدر الصدور تھے اور اپنے زمانہ کے زبردست عالم تھے۔ مولانا شاہ
عبدالعزیز اور مولوی فضل امام سے تعلیم حاصل کی۔ عربی فارسی کے جیّد عالم تھے۔ اُردو پر کامل عبور تھا۔ نواب
لطف علی خان والی رامپور اور نواب صدیق حسن خان بھوپالی کے اتالیق رہے اور سرسید احمد خان نے بھی انکے سامنے زانوئے ادب

تہ کیا تھا۔ علم سے ان کو خاص شغف تھا اور اس درجہ انہماک کہ عدالت کے کام کے بعد اکثر تشنہ کامان علم کو سیراب کیا کرتے تھے۔ مومن
غالب۔ صہبائی۔ ذوق۔ شیفتہ۔ درخشان سے دوستانہ اور مخلصانہ تعلقات تھے۔ عربی۔ فارسی اور اردو مین شعر کہتے تھے۔ اردو
مین پہلے شاہ نصیر سے مشورہ سخن کرتے تھے۔ پھر مرحوم اکبرآبادی اور ان کے بعد میر ممنون کے شاگرد ہوئے۔ ان کے اشعار سلیس صاف
اور موثر ہین۔ اردو شعرا کا ایک تذکرہ موسوم بہ "تذکرۂ آزردہ" بھی یادگار ہے۔ لیکن یہ شاعری اردو کی وجہ سے اس قدر مشہور
نہین ہے جتنے کہ اپنے اثر اور رسوخ کی وجہ سے۔ ۱۸۶۸ء مین دلّی مین انتقال کیا۔

## مومن

حکیم مومن خان مومن۔ حکیم غلام نبی خان کے بیٹے تھے۔ ۱۲۱۵ھ مین پیدا ہوئے۔ جب ذرا ہوش سنبھالا تو مولانا شاہ عبدالقادر
علیہ الرحمۃ سے عربی کی کتابین پڑھین جب استعداد درست ہو گئی۔ تو والد اور چچا حکیم غلام حیدر خان اور حکیم غلام حسن
خان سے طب کی کتابین پڑھین۔ اور انھین کی زیر نگرانی۔ نسخہ نویسی کی

مومن خان کو بچپن ہی سے شاعری کا چسکا پڑ گیا تھا۔ انکی ذہانت اور حیرت انگیز حافظے نے ان کو شاعری مین بہت
مدد دی۔ یہ عربی اور فارسی کے بہت بڑے عالم تھے۔ نجوم اور رمل مین بھی کافی دستگاہ رکھتے تھے۔ مزاج مین وارفتگی اور شوریدگی
درجہ تھی شہر مین بانکون مین آپ کا شمار تھا۔ رنگینی طبع و رنگین مزاجی کے ساتھ خوش وضع اور خوش لباس آدمی تھے۔ غزل دل
آواز اور دلپذیر ترنم کے ساتھ پڑھتے تھے۔ شاہ نصیر کے شاگرد ہوئے۔ مگر یہ رشتہ شاگردی بہت جلد منقطع ہو گیا۔ مومن بہت خود
مغرور تھے۔ اساتذہ سابقہ کا نام اکثر تحقیر سے لیتے تھے۔ میدان شاعری مین اپنے سے زیادہ کسی کو شہسوار نہ سمجھتے تھے اور اپنے
معاصرین مثلاً ذوق اور غالب کو خاطر مین نہ لاتے تھے۔ انھین وجوہ سے قلعہ معلی مین کچھ زیادہ اعزاز نہ پایا اور نہ کبھی اُسکی پروا کی۔

## تصنیف

آپکا ایک دیوان اردو ان کے شاگرد رشید شیفتہ نے ترتیب دیا اور ۱۸۴۶ء مین کریم الدین مصنف تذکرہ
شعراء ہند نے شائع کیا۔ علاوہ دیوان کے ان کی چھ مثنویان بھی انکی یادگار ہین۔ ایک مثنوی جہادیہ ہے جو مومن
لکھی تھی جب ان کے پیر و مرشد سید احمد شہید سکھون سے جہاد کر رہے تھے۔

## خصوصیات کلام مومن

مومن اپنی رفعت خیالی۔ پرواز تخیل کے لئے مشہور ہین۔ ان کی تشبیہ اور استعارے نگاہ
عوام سے بالا ہین۔ ان کے اشعار مین بلندئ خیال اور حقیقی شاعری کا خلاملا بہت ہے۔

ان کے کلام مین عشق کی اصلی چاشنی اور شاعری کی حقیقی حلاوت کا اجتماع بطریق احسن ہے۔ مومن کے یہان غیر مانوس استعارے
اور تشبیہ کی کمی ہے۔ غالب کی طرح مومن نے بھی فارسی ترکیبین۔ محاورے اور الفاظ بے تکان استعمال کئے ہین۔ مگر ہمارے نزدیک
اکثر انکی "فارسیت" نے ان کے اشعار کو پھیکا کر دیا ہے۔ اور اس میدان مین یہ غالب سے سبقت نہ لیجا سکے

ان کی مثنویان ادب اردو کی سرمایۂ ناز ہین جو بہت درد انگیز اور حقیقی جذبات سے پُر ہین۔ اور عاشقانہ تاثرات اور
محاکات سے لبریز ہین۔ ان کی مثنویان اردو کی مشہور مثنویون سے ہم پایہ ہین۔ ان کی کلیات مین قصائد بھی ہین۔ جو اپنے رنگ مین
بلند رتبہ رکھتے ہین۔ مگر انھون نے صلہ کی امید پر ارباب دنیا کی مدح مین کبھی قصیدہ نہین کہا۔ مومن کو تاریخ گوئی مین بھی کافی مشق تھی

آزاد نے مومن کے کلام پر حسب ذیل رائے کا اظہار کیا ہے۔

"ان کے خیالات نہایت نازک اور مضامین بہت عالی ہین" آگے چلکر لکھتے ہین "معاملات عاشقانہ عجیب مزے سے ادا کئے ہین۔ اس واسطے جو شعر صاف ہوتا ہے اسکا انداز جرأت سے ملتا ہے۔ اکثر اشعار مین ایک شے کو کسی صفت خاص کے لحاظ سے ذات شے کی طرف نسبت کرتے ہین۔ اور اس ہیر پھیر سے شعر مین عجیب۔ لطیف معانی پیدا کرتے ہین۔ اکثر عمدہ ترکیبین اور نادر تراشیدہ فارسی کے استعارے اور اضافتین اردو مین استعمال کرکے کلام کو نمکین کرتے ہین" مومن خان کے ہمعصرون مین مبلغ فکر کے موافق لطافتین اور نزاکتین پیدا کرنے مین مرزا غالب نے نمایان حصہ لیا ہے۔ مگر جیسا کہ خود مولانا حالی نے یادگار غالب مین ایک موقع پر تسلیم کیا ہے۔ مومن خان مرحوم اس خصوصیت مین مرزا سے بھی سبقت لے گئے۔ حقیقت یہ ہے کہ مومن خان نے جس قدر اسالیب بیان مین نزاکت اور لطافت پیدا کر دی ہے۔ وہ اُنکی ذہانت اور جولانیٔ طبیعت کی تماشا گاہ ہے ان کی طرز ادا مین ایک بات اور بھی ہے جسکو مولانا شبلی نے شعر العجم مین خصوصیات غالب مین بیان کیا ہے۔ کچھ شک نہین کہ مرزا غالب بھی ان کے ساتھ شریک ہین مگر مومن کے کلام مین بھی یہ بات بہت نمایان ہے کہ اکثر موقعون پر مضمون کے بعض اجزا چھوڑ جاتے ہین، جس سے ایک خاص لطف پیدا ہو جاتا ہے۔ یہ وہ موقع ہوتا ہے جہان سننے والے کا ذہن خود بخود اُن اجزا کی طرف منتقل ہو سکتا ہے۔ یہ شاعری کا ایک نازک پہلو ہے۔ مومن کو اس طرز کا اُستاد مانا گیا ہے۔ حیرت۔ نسیم اور تسلیم اس طرز کے علمبردار ہین

**ارشد تلامذہ** ان کے مشہور شاگرد تسکین۔ وحشت۔ نواب قیصر۔ نسیم اور شیفتہ خصوصاً قابل ذکر ہین نمونہ کلام یہ ہے:-

شب وصل آپ کا عذر نزاکت — بجا ہے پر نہ مجھ سے نیم جان سے

---

نہ جانے کیون دل مرغ چمن کہ سیکھ گئی — بہار وضع ترے مسکرا کے آنے کی

---

یارب وصال یار مین کیونکر ہو زندگی — نکلی ہی جان جاتی ہے ہر ہر ادا کے ساتھ

---

جانا حرام ہجر بتان مین تو کیا گناہ — پیر مغان شراب ہے شیشہ مین سم نہین

---

خار بستر پہ شب ہجر بچھاؤن کیونکر — دل مین تو ہے وہ گل اندام اگر بر مین نہین

---

تو کہان جائیگی کچھ اپنا ٹھکانا کرلے — ہم تو کل خواب عدم مین شب ہجران ہونگے

شب ہجر مین کیسا ہجوم بلا ہے — زبان تھک گئی مرحبا کہتے کہتے

اشک فغان کی ہائے رقیب آفرینیان — محشر نے خفتگان زمین کو جگا دیا

وہ علی الرغم عدو مجھ پر کرم کرتے ہین — ہے ستم لطف کے پردے مین ستم کرتے ہین

چارہ گر اس کی خطا کیا مرے تن مین نہ رہا — خون اتنا کہ سر نشتر فصاد بھرے

صبر وحشت اثر نہ ہو جائے — کہین صحرا بھی گھر نہ ہو جائے
میرے تغیر رنگ کو مت دیکھ — تجھے اپنی نظر نہ ہو جائے

اُس کوچے کی ہوا تھی کہ میری ہی آہ تھی — کوئی تو دل کی آگ پہ پنکھا سا جھل گیا

بجھ گئی اک آہ مین شمع حیات — مجھ کو دم سرد نے ٹھنڈا کیا

ڈوبی ہجوم اشک سے کشتی زمین کی — ماہی کو اضطراب ہوا جوش آب مین
پھرنے سے شام وعدہ تھکے یہ کہ سو رہے — آرام شکوۂ ستم اضطراب تھا
یہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا — مین الزام اس کو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا
جیب درست لائق لطف و کرم نہین — ناصح کی دوستی بھی عداوت سے کم نہین
دشنام یار طبع حزین پر گران نہین — اے ہم نفس نزاکت آواز دیکھنا
درد ہے جان کے عوض ہو رگ و پے مین ساری — چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درمان ہوگا
اُلجھا ہے پاؤن یار کا زلف دراز مین — لو آپ اپنے دام مین صیاد آگیا
تم مرے پاس ہوتے ہو گویا — جب کوئی دوسرا نہین ہوتا
جذب دل اُسے کھینچ کے لائے تو کہان لائے — جو غیر کا گھر ہے وہی مسکن ہے ہمارا

**قطعہ**

پہلے اُستاد تھے احسان و نصیر و ممنون　　ہوئی احسان سے پر اصلاح پہ طبیعت میری
پھر ہوا حضرتِ صہبائی کی اصلاح کا فیض　　طبع باریک ہوئی ان کی بدولت میری
اور ہم بزم رہے مومن و ذوق و غالب　　استادون ہی سے ہر دم رہی صحبت میری
فضل و ہنر ذات پہ ہے جنکی تمام　　مانتے ہین وہی اشخاص فضیلت میری
منعقد ہوتی ہے جب شہر مین بزم انشا　　کرتے ہین اہل سخن وقعت و عزت میری

**فراق:** ثنا اللہ خان فراق تخلص، حکیم ہدایت اللہ خان ہدایت کے بھتیجے تھے۔ خواجہ میر درد کے شاگرد رشید، علم طب مین بھی دستگاہ تام رکھتے تھے۔ اور مشہور اطبا، مین شمار تھا فراق بھی دربار ظفر کے شعرا مین سے تھے۔ اسی سے زیادہ حال نہین ملا اور نہ سال وفات کا پتہ چلا نہ انکے تلامذہ معلوم ہوسکے۔ مصحفی اپنے تذکرہ مین لکھتے ہین "جوان حلیم و سلیم، خوش فکر و شیرین گفتار، شعراز خواجہ میر درد بلکہ ذات شریف را ہمیشہ می کرد۔ آخراً خرہ پیش حکیم حقیر تحصیل علم طب کردہ نام بطبابت آوردہ" چند اشعار ہدیۂ ناظرین ہین۔

جون ریگ رواں خانہ نشین ہون مین اُنسے　　نے قصد وطن کا نہ ارادہ ہے سفر کا
دل تھا منا کہ چشم پہ کرتا تری نگاہ　　ساغر کو دیکھتا کہ مین شیشہ سنبھالتا
صاف دلکو کیا اور داغ جگر کو دھویا　　کام کیا کیا نہ میرے دیدۂ تر سے نکلا
ہر غنچہ مین بو ہے تری ہر گل مین ترا رنگ　　جس پر بھی تری شکل و شمائل نہین معلوم
مجنون کے سواد یکھیے اب دشت جنون مین　　ہو کون فراق اپنے مقابل نہین معلوم

**عیش:** حکیم آغا جان عیش تخلص کرتے تھے۔ کہن سال، مشاق، اور زندہ دل شاعر تھے۔ محمد حسین صاحب آزاد لکھتے ہین۔
"بادشاہی اور خاندانی طبیب تھے زیور علم اور لباس کمال سے آراستہ، صاحب خلاق، شیرین کلام، شگفتہ صورت شعر کا عشق تھا۔ طبیعت ایسی ظریف اور بذلہ سنج پائی تھی کہ جسے شاعری کی جان کہتے ہین۔ غزل بصفائی کلام، شوخیِ مضامین اور حسن زبان سے پھولونکی جھڑی ہوتی تھی"

عیش۔ غالب کی دقت پسندی کے نہایت شاکی تھے۔ ایک دفعہ اجمیری دروازہ مین مشاعرہ ہوا۔ انھون نے غزل طرحی میں قطعہ پڑھا اور مرزا پر چوٹ کر بیٹھے

اگر اپنا کہا تم آپ ہی سمجھے تو کیا سمجھے　　مزا کہنے کا جب ہے اک کہے اور دوسرا سمجھے
کلام میر سمجھے اور زبان میرزا سمجھے　　مگر ان کا کہا یہ آپ سمجھین یا خدا سمجھے

اس بیجا حملہ نے اساتذہ کے دلون مین رنجش پیدا کردی مگر رفتہ رفتہ صفائی ہوگئی۔ ایک بار قلعہ مین مشاعرہ منعقد غزل تھی۔ یار دے بہار دے، روزگار دے۔ عیش اور ذوق دونون اُستادون کی غزلین ہوئین جن مین شمع کا غزل میں باندھا اور خوب باندھا۔

بسم اللہ

# نگار

ایڈیٹر

## فہرست مضامین ماہ فروری سنہ ۱۹۳۰ء

ایک تصویر صفحہ ۰

بسم اللہ

# نگار

اڈیٹر:۔ نیاز فتحپوری

جلد۔ ۱۷ | فروری سنہ ۱۹۳۰ء | شمار۔ ۲

## ملاحظات

کمبلپور سے واپس ہوتے ہوئے، جب مین ۲۰ر دسمبر سنہ ۱۹۲۹ء کو لاہور آیا، تو یہ خیال بھی دل مین جاگزین تھا کہ اگر لی فضا نے کسی حیثیت سے بھی مساعدت کی تو مین کانگرس کی شرکت کا بہانہ کرکے رختِ سفر کھول دونگا اور کم از کم ایک ہفتہ تک زمین کا پوری آزادی نشاط کے ساتھ مطالعہ کرونگا جس کی زیارت کا اب سے تقریباً ۲ سال قبل موقعہ تو ملا تھا لیکن حالت وافسردگی مین ۔۔۔ مگر جس وقت مین وہان پہونچا، کثیف ابر محیط تھا، اور بارش نے راستون کی تمام عفونتون اور گندگیون صورت مین پیش کر رکھا تھا۔ چونکہ کثافت سے مجھے غیر معمولی تنفر ہے اور میرے لئے ایسے راستون پر ایک قدم چلنا بھی دشوار ہوتا ہے، اس لئے یہان پہونچتے ہی تنغص و استکراہ کی کیفیت پیدا ہوگئی اور جس وقت فلیمنگ روڈ کی غلاظتون سے میرا زرنے لگا تو حالت بالکل ناقابل برداشت ہوگئی۔ مین اسٹیشن واپس ہی جا رہا تھا کہ دفعتہً مسٹر لطیفی بی۔ اے ملگئے اور لودھیانہ کی ایک شام اور اُسکی صحبت ملیح کا احترام ملحوظ رکھتے ہوئے، مینے واپسی کا ارادہ ملتوی کردیا اور رفیعی اجمیری کی فرودگاہ تک جناب اختر شیرانی کے ایک مہمان کی حیثیت سے آخرکار پہونچ ہی گیا

مسٹر لطیفی سے جو کانگرس مین ڈلی گیٹ کی حیثیت سے شریک ہونے والے تھے، تمام اُن طیاریون کا حال معلوم ہوا جو کانگرس کو کامیاب بنانے کے لئے اہل لاہور کی طرف سے عمل مین آرہی تھین، لیکن اس وقت میرے سامنے صرف ایک ہی حقیقت تھی

اور وہ یہ کہ موسم کی ناگواری اور سردی کی شدت حقیقتاً بلائے بد ہے اس لئے مستقبل کی دلچسپیوں پر حال کی اذیتیں غالب آئیں اور دوسرے ہی دن مین نے کھلا ہوا بستر پھر لپیٹ لیا۔ علاوہ اس کے یوں بھی مین اپنی شرکت کانگرس کو کوئی اہمیت نہ دے سکتا تھا کیونکہ مجھے نہ اس کے ممبر ہونے کا فخر حاصل ہے، نہ ڈلی گیٹ بننے کا امتیاز۔ رہا معمولی تماشائی کی حیثیت سے جانا، سو اس کو بھی طبیعت نے گوارا نہ کیا اور اپنے ذرائع معلومات کو صرف اخباروں کے بھروسہ پر چھوڑ کر واپس آگیا

اس تمہید سے غالباً یہ رائے قائم کیجائے گی کہ مجھے کانگرس سے دلچسپی نہیں ہے، جہانتک شرکت کا سوال ہے یہ رائے یقیناً صحیح ہے لیکن جس حد تک معاملات کا تعلق ہے، یہ رائے بالکل غلط ہے۔ گو مین کانگرس مین شریک نہین ہوا لیکن مین نے اس کی ہر کارروائی کو پڑھا، اس کے تمام مدوجزر پر نگاہ رکھی اور خود بھی ایک رائے قائم کی کہ جو کچھ وہان ہوا وہ کس حد تک جائز و درست ہے اور کس حد تک ناروا و غیر قابل عمل

مین اس ماہ کے ملاحظات مین اسی پر اظہار خیال کرونگا اور ناظرین نگار کے سامنے ملخصاً وہان کی کارروائی کو پیش کر کے اپنی ذاتی رائے بھی دونگا

قبل اس کے کہ آپ لاہور کانگرس کی کارروائی پر کوئی نتیجہ طلب نگاہ ڈالین ضروری ہے کہ گزشتہ سال کے سیاسیات پر غور کرلین۔ نہرو رپورٹ کی تکمیل کے بعد دو پہلو قابل غور پیدا ہو گئے تھے ایک قلیل جماعتوں کا اختلاف اور دوسرے کلکتہ کانگرس مین گاندھی جی کے اُس مصاف طلب رزولیوشن کا پاس ہو جانا کہ اگر ۳۱ دسمبر ۱۹۲۹ء تک حکومت نے نہرو رپورٹ کے اصول پر ڈومی نین ہوم رول ہندوستان کے لئے منظور نہ کیا تو پھر کانگرس کا مطالبہ "کامل آزادی" ہوگا

نہرو رپورٹ کے واضعین کا جو مقصود بھی رہا ہو، لیکن اس سے انکار نہین ہوسکتا کہ سائمن کمیشن کے مضرت رسان نتائج کو اسنے ضرور بڑی حد تک دور کر دیا اور حکومت نے اچھی طرح محسوس کر لیا کہ باوجود قلیل جماعتوں کے اختلاف کے بھی، نہرو رپورٹ پر سائمن کمیشن کے نتیجہ سے علیحدہ ہو کر غور کرنا ضروری ہے، چنانچہ لارڈ ارون کا سفر انگلستان، وہان سے واپس آکر انکا ہمدردانہ، امید افزا پیام، گول میز کانفرنس کے انعقاد کی طیاریان، یہ سب نہرو رپورٹ ہی کے نتائج تھے۔ اب اسکے ساتھ اختلافی پہلو پر بھی نگاہ کیجئے تو معلوم ہوگا کہ وہ بھی بے نتیجہ نہین رہا اور حکومت نے اس سے پورا فائدہ اُٹھانے کی کوشش کی یعنی حکومت نے اپنی جگہ یہ سوچ لیا کہ جس وقت گول میز کانفرنس مین ہندوستان کی تمام جماعتوں کے نمایندے موجود ہون گے تو یقیناً وہ اختلاف بھی رونما ہوگا جو اس وقت تک دور نہین ہو سکا اور حکومت کے لئے بہت آسان ہوگا کہ وہ نہرو رپورٹ کو یہ کہکر رد کردے کہ سارا ہندوستان چونکہ اسپر متفق نہین ہے اس لئے یہ تجویز ناقابل عمل ہے

نہرو رپورٹ کے مرتب کرنے والے اس رمز سے واقف تھے اور اسی لئے انھون نے ولیسرائے سے گول میز کانفرنس کی شرکت کی اولین شرط یہ قرار دی کہ حکومت اس امر کا وعدہ کرے کہ وہان صرف ڈومی نین اسٹیٹس پر بحث ہوگی نہ اس امر پر کہ اُسکا دیا جانا مناسب ہے یا نہین۔ یعنی حکومت پہلے اصولاً ڈومی نین ہوم رول کا دیا جانا منظور کرلے۔ چونکہ ولیسرائے یہ وعدہ نہ کر سکتے تھے

اس لئے لاہور کانگرس کی فضا ایک تو اس لحاظ سے کہ وائسرائے اور لیڈرون کی یہ کانفرنس ناکام رہی، دوسرے اس حیثیت سے کہ کانگریس کے لئے جس صدر کا انتخاب ہوا وہ خود اشتراکیت پسند تھا اور تیسرے اس سبب سے کہ خود سرزمین پنجاب کا جوش و خروش حکومت کے خلاف کافی طور پر بڑھا ہوا تھا۔ کہے دے رہی تھی کہ اگر آزادی کامل کے مطالبہ کے علاوہ کوئی اور رزولیوشن پیش کیا گیا تو کبھی کامیاب نہ ہوگا، خواہ وہ کتنی ہی بڑی ہستی کی طرف سے پیش کیا جائے۔ پھر اسی کے ساتھ اُس چیلنج کو بھی سامنے رکھئے جو کلکتہ کانگریس مین حکومت کو دیا گیا تھا تو معلوم ہوگا کہ گاندھی جی نے مطالبۂ آزادی کا جو رزولیوشن لاہور کانگریس مین پیش کیا تھا وہ ایک نوع کی سیاسی اخلاقی اور مقامی مجبوری تھی، ورنہ یہ حقیقت گاندھی جی سے بھی پوشیدہ نہین کہ ملک سول نافرمانی کے لئے طیار ہے اور نہ کسی اور ایسے مظاہرہ کے لئے جو آزادی کامل سے ملک کو قریب تر کردے

گاندھی جی کی اس تجویز کے خلاف ۲۶ ترمیمین پیش ہوئین لیکن جن پر اجلاس پر بحث و مباحثہ ہوا وہ صرف چند تھین۔

(۱) ایک ترمیم پنڈت مالوی جی کی تھی کہ فروری کے آخری ہفتہ تک آزادی کامل کے مطالبہ کو ملتوی کرکے آل پارٹیز کانفرنس کے ذریعہ سے گول میز کانفرنس کی شرکت و عدم شرکت پر غور کیا جائے اور پھر جو فیصلہ ہو اس پر عمل ہو۔ مالوی جی کا مقصود یہ تھا کہ ایک موقعہ حکومت کو اور دیا جائے

(۲) دوسری تجویز چودھری فضل الحق کی تھی کہ اپریل تک مکمل آزادی کے اعلان کو ملتوی کرکے گول میز کانفرنس مین مطالبات کو کامیاب بنانے کی کوشش کیجائے

(۳) تیسری ترمیم مسٹر سوبھاش چندر کی تھی کہ مکمل آزادی حاصل کرنے کے لئے فوراً مقابلہ کی ایک گورنمنٹ مقابلہ کی قایم کردیجائے

(۴) چوتھی ترمیم ڈاکٹر محمد عالم کی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ اصل رزولیوشن سے اُس حصہ کو نکال دیا جائے جس مین وائسرائے کی کوششون کو بہ نظر استحسان دیکھنے کا ذکر تھا

(۵) پانچوین ترمیم یہ تھی کہ کونسلون کے بائیکاٹ سے میونسپل بورڈ کو علٰحدہ کردیا جائے

ان تمام ترمیمون سے صرف موخرالذکر ترمیم پاس ہوئی، باقی رد ہوگئین۔ اور اصل رزولیوشن گویا اس مفہوم کا پاس ہوا کہ "کانگرس کا نصب العین مکمل آزادی ہے اور اس کے حصول کے لئے کانگرس سول نافرمانی کے لئے ملک کو طیار کریگی، اسی کے ساتھ کونسلون، اسمبلی اور کونسل آف اسٹیٹ سے کانگرس کے نمایندون کو نکل آنے کا حکم دیا گیا"

اب غور طلب امر یہ ہے کہ آیا کانگرس کا یہ رزولیوشن قابل عمل ہے یا نہین اور نیز یہ کہ کیا ایسی تجویز صورتِ حالات کے لحاظ سے مناسب قرار دیجاسکتی ہے یا نہین؟

میرے نزدیک مناسب یہ تھا کہ فی الحال مکمل آزادی کی تجویز گول میز کانفرنس کے انعقاد تک ملتوی کردیا جاتا اور وہین

یہ مطالبہ پیش کیا جاتا کہ اس کانفرنس مین صرف ڈومی نین اسٹیٹس پر بحث کیجائے اور برطانوی حکومت اس کانفرنس کی تجویز کو تسلیم کرے۔ اگر یہ دونون شرطین منظور ہو جاتین تو خیر، ورنہ کانفرنس کو چھوڑ کر چلے آتے اور بہ محل ایسا ہوتا کہ شاید اس کے بعد ہندوستان کے کسی فریق کو اختلاف نہ ہوتا اور موجودہ صورتِ افتراق پیدا نہ ہوتی۔ ایک تو یہ پہلو تجویز کا ہے جس کے لحاظ سے اسکو قبل از وقت کہا جا سکتا ہے۔ دوسرا حصہ تجویز کا جو کونسلون وغیرہ کے بائیکاٹ کے متعلق ہے۔ وہ بھی میری رائے مین نامناسب ہے، کیونکہ اگر اس باب مین سارا ملک ہم آہنگ ہوتا تو کوئی نتیجہ پیدا ہو سکتا تھا، لیکن بحالت موجودہ اس سے کوئی مفید نتیجہ مرتب نہین ہو سکتا۔ کیونکہ کونسلون کی خالی جگہ کے لئے بیس امیدوار گورنمنٹ کو مل جائین گے اور اس طرح حکومت کو اور زیادہ تشدد کا موقعہ مل جائیگا

مقابلہ کی تدابیر مین اولین اصول یہ ہے کہ فریق مخالف کے ذرایع مخالفت کو امکان بھر ضعیف و محدود کر دیا جائے اور یہ ظاہر ہے کہ کونسلون مین سے کانگرس کے آدمیون کا چلا جانا، حکومت کے ہاتھون کو اور قوی بنا دینا ہے اور یہ مصالح جنگ کے بالکل خلاف ہے۔ گاندھی جی کا یہ فرمانا یقیناً اخلاق و صداقت کی دنیا مین عزت کی نگاہ سے دیکھا جائے گا کہ جب مکمل آزادی کا عقیدہ اختیار کیا جاتا ہے تو کونسلون مین جانے کے بعد حلف وفاداری لینے کے کوئی معنی نہین رہتے۔ لیکن اسی کے ساتھ یہ امر بھی قابل غور ہے کہ مصلحت اندیشی و ڈپلومیسی بالکل دوسری چیز ہے اور اس کا اقتضا یہی ہے کہ کونسلون پر پورا قبضہ قایم کیا جائے علی الخصوص اس وقت جب کہ خود ہم نے ابھی تک کسی آزاد گورنمنٹ کی تشکیل نہین کی ہے اور یہ بھی منجملہ اُن ذرائع کے ہے جو حصول مقصود تک پہونچنے کے لئے اختیار کئے جا رہے ہین۔ الغرض رزولیوشن کا یہ حصہ بہت مضرت رسان ہے اور اس سے ملک کو سخت نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہے

بہر حال اس وقت ملک کی سیاسی حالت عملاً پہلے سے بہتر حالت مین نہین ہے گو اصولاً کیسی ہی اچھی ہو، کیونکہ باوجود کامل آزادی کے مطالبہ کے جو تمام جماعتون کا حقیقی مقصود ہے، اختلاف ہنوز باقی ہے اور سمجھ مین نہین آتا کہ ایسا کیون ہے، سوائے اس کے کہ اس کو ذاتی کدورتون اور انتقامی جذبات پر محمول کیا جائے۔ اعتدال پسند حضرات کے نزدیک کانگرس کا فیصلہ قبل از وقت ہے تو اس کو اتنا ہی کہنا اور سمجھنا چاہئے، نہ یہ کہ اُسے گمراہ کن ثابت کیا جائے۔ کیونکہ اس کے گمراہ کُن ہونے کی صورت صرف یہی ہو سکتی تھی کہ وہ اپنے مطالبات مین کمزوری کا اظہار کرتی، لیکن جب اس نے اپنا مطالبہ وہ رکھا ہے جس سے ہندوستان کے کسی باشندہ کو اصولاً اختلاف نہین ہو سکتا تو پھر اسپر گمراہ کُن ہونے کا الزام کیونکر عاید ہو سکتا ہے

خلافت کانفرنس کی کارروائیان جسے بالفاظ دیگر علی برادران کانفرنس کہنا چاہئے، نہایت ہی مضحک مگر دلچسپ تھین اول تو اس مین شریک ہونے والے حضرات ہی بہت کم تھے اور جو ہوئے بھی اُن مین سے چند رجعت پسند لوگ تھے اور باقی علی برادران کی پارٹی کے۔ دو چار نمایندے جو موجودہ خلافت پالیسی کے مخالف تھے ان غریبون کو وہان سے نکال کر میدان اپنے لئے بالکل صاف کر لیا گیا تھا، لیکن پُر لطف بات یہ ہے کہ باوجود ان تمام کوششون کے بھی نتیجہ اُن کے خاطر خواہ نہ نکلا۔ سر شفیع، سر اقبال

وغیرہ نے اس شرط کے ساتھ خلافت کانفرنس مین شرکت کی تھی کہ وہان مکمل آزادی کا رزدلیوشن پاس نہ کیا جائیگا اور ارباب خلافت نے اس کا وعدہ بھی کر لیا لیکن جس وقت گول میز کانفرنس کے خیر مقدم کی قرارداد پیش کی گئی تو اس کی سخت مخالفت ہوئی اور آخر کار مجبور ہو کر مکمل آزادی کی شرط بڑھانا پڑی، دوسری تجویز یہ منظور ہوئی کہ تمام صوبون مین نیابت تناسب آبادی کے لحاظ سے ہو۔ اس تجویز کے بہتر ہونے مین کس کو گفتگو ہو سکتی ہے، لیکن افسوس ہے کہ یہ تجویز بھی بعد از وقت منظور کی گئی۔ اگر مسلمان اب سے ایک سال قبل ہی اس پر راضی ہو جاتے تو یہ اختلاف کیون رونما ہوتے اور اقلیت و اکثریت کا تصادم کیون ہوتا بہر حال ایک عمومی تبصرہ کے بعد نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ اس وقت اصولاً تمام جماعتین تو متحد ہین لیکن عملاً ان مین اختلاف ہے، اور یہ اختلاف ایسا شدید نہین ہے کہ دُور نہ ہو سکے

مفاہمت و مصالحت کا صرف ایک ہی طریقہ ہوا کرتا ہے اور وہ یہ کہ نرم گرم دونون فریق اپنی اپنی ضد سے باز آجاتے ہین اور ایک درمیانی صورت ایسی پیدا کر لیتے ہین جسے غرض مشترک قرار دیا جائے۔ اس لئے میرے نزدیک ضرورت اس امر کی ہے کہ آل پارٹیز کانفرنس کو پھر طلب کیا جائے اور وہان صرف عملی پہلوؤن پر غور کر کے کوئی پُرامن و صحیح راستہ حصول مقصود کا تلاش کیا جائے۔ گاندھی جی اور اُن کے رفقاء اچھی طرح سمجھتے ہین کہ اب ملک سِول نافرمانی کے لئے آسانی سے آمادہ نہین ہو سکتا اور وہ اپنی جگہ غور کر رہے ہین کہ کیا صورت اختیار کرنا چاہئے۔ اسی طرح مخالفین بھی متردد ہین کہ وہ کانگریس سے علیحدہ ہو کر کامیاب نہین ہو سکتے اور کوشان ہین کہ ملک کی صحیح رہبری کرین۔ اس لئے امید ہے کہ ان دونون فریقون کا یہ تردد کسی ایسے نقطہ پر لے آئیگا جہان دونون متفق ہو جائین گے۔ لیکن یہ صرف اسی حالت مین ممکن ہے کہ دونون جماعتون مین سے پہلے اُن ہستیون کو بالکل علیحدہ کر دیا جائے جن کا مقصود صرف تخریب و فساد ہے اور ملک کی اصلاح ان کا مقصود نہین۔ انھین ہستیون مین میرے نزدیک وہ انتہا پسند اور ناآزمودہ کار نوجوان بھی ہین جو انقلاب پسندی کا مفہوم صرف بدامنی پیدا کرنا سمجھ رہے ہین۔ ہندوستان کی حالت ہرگز اس کی مقتضی نہین ہے کہ سختی و تشدد سے کام لیا جائے اور بم پھینکنے کو صحیح تدبیر خیال کیا جائے۔ چنانچہ حال ہی مین ولیسرائے کے اسپیشل ٹرین کو بم سے صدمہ پہونچانے کی جو کوشش کی گئی وہ بجائے مفید ہونے کے مُضر ہے اور ایسے ناعاقبت اندیش لوگون سے تمام بہی خواہان ملک کو اظہار بیزاری کرنا چاہئے

---

اس ماہ کے نگار مین باب الاستفسار اور معلومات کے لئے جگہ نہ نکل سکی۔ ماہ آیندہ مین اس کی تلافی کی کوشش کی جائیگی پہلا مضمون حزین کے متعلق مولوی عبد المالک آروی کی تحقیق و کاوش کا نتیجہ ہے۔ اس حصہ مین فاضل مقالہ نگار نے صرف حزین کی زندگی اور اس سے متعلق بعض تمدنی و سیاسی اشارات سے بحث کی ہے جو بجائے خود بہت مفید و کارآمد چیز ہے۔ آیندہ اشاعت مین اس کی شاعری پر ایک دلچسپ تبصرہ ہوگا۔ ہم جناب عبد المالک صاحب کے شکر گزار ہین کہ انھون نے اس مبحث پر کافی دلچسپ مواد فراہم کیا اور نگار کو اشاعت کے لئے مرحمت فرمایا

چند راتین ایک فسانہ ہے جسے ہمارے قدیم کرمفرما جناب سید علی اکبر کاظمی بی اے (کیمبرج) نے تحریر فرمایا ہے۔ صاحب موصوف صوبۂ بہار کے ایک معزز خاندان کے فرد ہین اور وہان کے محکمۂ تعلیم مین اعلیٰ عہدہ پر سرفراز ہین۔ آپ کو اُردو زبان سے (باوجود اس بیگانگی کے جو ولایت کے طویل قیام کے دوران مین پیدا ہوجانا لازم ہے) بہت دلچسپی ہے، اس سے قبل بھی نگار مین آپ کے کئی فسانے شائع ہوکر پسند کئے جاچکے ہین

حقیقت منصور مولانا کیفی چریاکوٹی کا مضمون ہے، جو پوری کیفیت تصوف کے ساتھ لکھا گیا ہے۔ تحقیق کے نقطۂ نظر سے میرے نزدیک اس مین گفتگو کی کافی گنجایش ہے۔ عرصہ ہوا مین نے منصور کے متعلق بہ سلسلۂ استفسار اپنے خیالات ظاہر کئے تھے لیکن انکا تعلق صرف سیاست وشریعت سے تھا۔ روحانی کیفیات کے لحاظ سے مین نے کوئی گفتگو نہین کی تھی جسے آج مولانا کیفی پورا کر رہے ہین اور پورے مبالغہ کے ساتھ۔ یہ مضمون صاحبان ذوق وشوق کے لئے گویا "محفل قوالی" کی حیثیت سے پیش کیا جارہا ہے، امید ہے کہ پسند کیا جائیگا

باہیہ خانم فسانہ نہین ہے بلکہ جناب ابن السبیل کا ایک تجربہ ہے منجملہ ان بہت سے دلچسپ تجربات کے جو ممالک غیر کی سیاحت کے دوران مین انھین حاصل ہوئے۔ ہمین امید ہے کہ ابن السبیل صاحب آیندہ بھی اس قسم کے واقعات سپرد قلم کرتے رہین گے جو حقیقتاً فسانون سے زیادہ دلچسپ ہین

جناب افسر امروہوی اس سے قبل مصحفی ومیر کا تقابل کرچکے ہین۔ اس مرتبہ انھون نے مصحفی کو سودا کے مقابل پیش کیا ہے۔ جناب افسر وہین کے رہنے والے ہین جہان مصحفی کا مسکن تھا اور شاعری مین بھی اس کے متبع ہین۔ اس مین شک نہین کہ مصحفی جس مرتبہ کا شاعر تھا اس کو ابتک بہت سے لوگون نے نہین سمجھا اور ضرورت ہے کہ ملک کے ارباب قلم کو اس موضوع پر لکھنے کی دعوت دیجائے۔ چنانچہ ارادہ ہے کہ جنوری سنہ ۱۹۳۱ع کا رسالہ اسی مبحث کے لئے مخصوص کردیا جائے اور کافی ضخیم نکالا جائے ماہ آیندہ مین ایک مفصل اعلان اس باب مین کیا جائے گا

"چند دن لکھنؤ سے باہر" میرا مضمون ہے جسے اپنے بعض مخلص احباب کے الطاف وعنایات کے ایک ناقص اعتراف کی حیثیت پیش کرنے کی جرأت کرتا ہون

"سیاح کی ڈائری کا تتمہ" وہی مضمون ہے جس کا وعدہ دسمبر سنہ ۲۹ع کے نگار مین کیا گیا تھا، معلوم نہین اس کا شکریہ سیاح کی خدمت مین بھیجا جانا چاہئے یا اُن کے نمایندہ کے پاس ——— مگر کیون نہ دونون کو شامل کرلیا جائے

نظمون مین جناب اختر شیرانی کی نظم اے عشق کہین لیچل، ایک ایسی والہانہ چیز ہے جس کو سننے کے بعد بجائے داد دینے کے ان پر رحم کرنے کو جی چاہتا ہے، لیکن سوال یہ ہے کہ ہمارے آپ کے دل دکھانے سے کیا ہوتا ہے، جب تک وہی متوجہ نہ ہو جس کے عدم التفات کے خلاف صدائے احتجاج بلند کرتے ہوئے جناب اختر اپنے عشق کو "وقف برندش" کا معمول بنانا چاہتے ہین۔ اس نظم کے اکثر بند اسقدر لطیف ہین کہ ان کو پڑھنے کے بعد بے اختیار جی چاہنے لگتا ہے کہ کاشکے مین بھی

ان کو خیالی دنیا مین ان کی سلمائی فضامین ایک تلخ حقیقت کی حیثیت اختیار کر سکتا

دوسری نظم جناب رفیعی اجمیری کی ہے جس مین صنعت آہنگ سے کام لیا گیا ہے۔ صنعت آہنگ سے مراد یہ ہے کہ موضوع کے لحاظ سے ایسے الفاظ استعمال کئے جائین جو اس کی تصویر کھینچنے مین پوری مدد دے سکین۔ مثلاً میر انیس کا مشہور مصرعہ:

نکلا ڈکارتا ہوا ضیغم کچھار سے

اس مین ڈکارنا، ضیغم اور کچھار یہ تینون لفظ ایسے ہین جو مہیب صحرا سے ایک خوفناک شیر کے نکلنے کی تصویر کو پوری طرح ظاہر کر رہے ہین اگر ان ثقیل الفاظ کے بجائے ہلکے الفاظ یہان رکھدئے جائین تو کبھی مقصود حاصل نہین ہوسکتا۔ جناب رفیعی نے بھی جنگ کے لحاظ سے وہی الفاظ اس نظم مین استعمال کئے ہین جو جنگ کے وحشت و ہراس، خوف و دہشت وغیرہ کو بخوبی ظاہر کرتے ہین۔ اُردو اس رنگ کی نظمین بہت کم لکھی جاتی ہین

نظم "مشاہدات و واردات" ہمارے عزیز دوست مولوی سید علی اختر اختر کا عطیہ ہے۔ ناظرین نگار اس سے قبل بھی آپ کی نظمین بہت پسند کر چکے ہین اور اس مین کلام نہین کہ آپ کا حکیمانہ طرز ادا جو فطرت انسانی کے غایر مطالعہ کا نتیجہ ہے۔ یقیناً داد و ستایش کا مستحق ہے

غزلوں میں اس مرتبہ ایک غزل آپ کو ایک قدیم لیکن نگار کے لحاظ سے بالکل جدید ہستی ریاض خیرابادی کی نظر آئے گی۔ جناب ریاض کی ہستی تعارف و تقریب سے مستغنی ہے اور ہم سید امتیاز علی بی اے اسسٹنٹ اڈیٹر ہمدم کے ممنون ہین کہ انھون نے اپنی جیب سے ریاض کی یہ غزل نکال لینے مین مطلق کوئی مزاحمت نہین کی۔ مین جناب ریاض سے یہ استدعا نہین کرونگا کہ آیندہ کے لئے براہ راست کرم فرمائی کا شیوہ اختیار کرین، کیونکہ سوال کی خو مجھ مین کبھی پیدا نہین ہوئی اور نہ ہوسکتی ہے۔ اس غزل مین ریاض کے بعض بعض شعر ایسے ہین جس سے ہر شخص معلوم کر سکتا ہے کہ وہ زندگی اور تاثرات کے کس دور سے گزر رہے ہین — جناب سحر عظیم آبادی نے بھی بعض شعر خوب فرمائے ہین اور جناب فرخ بنارسی کے رنگ تغزل کے متعلق لکھنا اس لئے غیر ضروری ہے کہ ناظرین نگار اس سے آشنا ہو چکے ہین اور پسند کر چکے ہین

---

۱۹۳۶ء کا جو پروگرام نگار کی ترتیب و تہذیب کے متعلق طیار کیا گیا ہے اس کے متعلق مین کوئی تفصیل فی الحال دینا مناسب نہین سمجھتا لیکن وہ حضرات جنھون نے یقیناً غلط فہمی کی بنا پر میری تنقیدات کو عصبی رنگ کی چیز سمجھا، اتنی جگہ مطمئن ہو جائین کہ یہ سال مین نے اپنے ضغطۂ دماغی کے دور کرنے کے لئے "سن راحت" قرار دیا ہے بالکل اسی طرح جیسے یہودی روایات کے مطابق الوہم نے چھ دن تک کام کرنے کے بعد ساتوین دن کو "یوم السبت" قرار دیا تھا

---

میں ۷ر فروری ۱۹۳۶ء کو براہ قاضی پیٹ روانہ ہوکر ۸ر کو حیدرآباد پھونچونگا اور جناب ہوش بلگرامی کے دولت کدہ پر رسالہ عبدللہ قدیم میں قیام کرونگا۔

نیاز

# شیخ محمد بن ابو طالب علی حزین لاہجی

## مقدمہ

شیخ کے کلام پر جب ایک مبصر کی نگاہ پڑتی ہے، تو وہ کسی قدر غور و خوض کے بعد اس نتیجہ پر پہونچتا ہے، کہ انہوں نے اپنا تمام سرمایۂ خیال غزلگوئی میں صرف کیا ہے، یوں تو آپ کے کلام میں غزلیات و قصائد بھی ہیں رباعیات و مثنوی بھی، لیکن جو برجستگی و حلاوت و لطافت آپ کی عشقیہ شاعری میں پائی جاتی ہے، وہ دیگر اصناف سخن میں نہیں لہذا آج کی صحبت میں، شیخ کے محاسن کلام میں زیادہ تر غزلیات کو لوں گا، اور بتاؤں گا کہ شیخ نے غزل گوئی میں کیا خصوصیت پیدا کی اور یہ کہ فارسی کے اکابر شعراء میں آپ کا کیا درجہ ہے ؟

قبل اس کے کہ اصل موضوع سے تفصیلی بحث کروں، زیادہ مناسب ہے کہ فارسی کی عشقیہ شاعری پر ایک طائرانہ نگاہ ڈال لوں، میرے نزدیک "غزل گوئی" ہی کا دوسرا نام "عشقیہ شاعری" ہے کیونکہ غزل میں وہی جذبات ادا کئے جاتے ہیں، جو ناہر عشق ہیں اس لئے لذت وصل، درد فراق، اضطراب محبت، پرستش حسن، مستی شباب، راز و نیاز، اور رموز خلوت و جلوت کو علوئے تخیل اور عذوبت بیان کے ساتھ پیش کرنا ایک اچھے غزلگو کا فرض اولین ہے۔ اور بنا براں عشقیہ شاعری پر بحث کرنے سے پہلے اگر خود "عشق" پر بھی لغوی، مذہبی اور نفسیاتی نقطۂ نظر سے ایک نگاہ ڈال لی جائے تو غالباً بے محل نہ ہوگا۔

## عشق کی لغوی اور مذہبی وضاحت

عشق ایک عربی لفظ ہے، جس سے معاشقہ، تعشق، عاشق وغیرہ مشتق ہیں، بعضوں نے اس کی وجہ تسمیہ یہ بتائی ہے کہ یہ عشقہ سے ہے، جس کے معنی لبلاب ہیں، لبلاب اس بیل کو کہتے ہیں جو اکثر درختوں کے اوپر پھیل جاتی ہے، اور جس درخت پر پھیلتی ہے اسے خشک کر دیتی ہے عشق کی بھی یہی حالت ہے، ہر چند یہ خالص عربی لفظ ہے، اور قدیم عربوں کی شاعری میں کثرت سے استعمال ہوا ہے، چنانچہ ایک شعر ہے جسے مجنوں کی طرف منسوب کیا جاتا ہے +

تعشقت لیلی وھی غر صغیرۃ　　　وان کنت ابن سبع ما بلغت ثمانیا

ابو تمام کے حماسہ اور دوسرے قدیم عربوں کے کلام میں یہ لفظ پایا جاتا ہے، لیکن باینہمہ قرآن مجید نے اسے کہیں استعمال نہیں کیا، باوجودیکہ بعض قدیم شعرائے عرب کے کلام میں جو الفاظ و فقرے آئے ہیں وہ بجنسہ قرآن مجید میں پائے جاتے ہیں، اس کی بڑی وجہ یہ ہے، کہ قدیم عربوں کی معاشرتی زندگی میں عشق کا اخلاقی معیار ایسا پست ہو گیا تھا، جسے سنجیدہ زندگی، حسن اخلاق کی لطافت سنجیوں، اور محبت عفیف کی حقیقی شورشوں سے تعبیر کرنے کے لئے تیار نہیں تھی، لہذا قرآن مجید نے خالق و مخلوق کے عشقیہ رموز، عورت و مرد کے والہانہ جذبات محبت، باپ اور بیٹے کے عاشقانہ واقعات فدائیت بیان تو کئے لیکن کہیں

"عشق کا لفظ استعمال ہوا، خالق و مخلوق کے عشقیہ رموز کی جو پردہ دری کی جاتی ہے وہ ان الفاظ میں

ومن الناس من یتخذ من دون اللہ انداداً یحبونہم کحب اللہ والذین اٰمنوا اشد حباً للہ (بقرہ)

اسی طرح جب بیٹے کے ساتھ باپ کے عشقیہ رمز کا انکشاف کیا جاتا ہے تو اس اسلوب سے اذ قالوا لیوسف واخوہ احب الی ابینا منا

عام اصطلاح میں عشق کا جو مفہوم لیا جاتا ہے، قرآن مجید نے اسے بھی بیان کرتے ہوئے "حب" ہی کا لفظ استعمال کیا ہے،

واذ قال نسوۃ فی المدینۃ امراۃ العزیز تراود فتٰہا عن نفسہ قد شغفہا حبا۔

الغرض قرآن مجید نے رموز عشقیہ کی توضیح میں عشق کے بجائے حب کا لفظ استعمال کیا، لیکن احادیث میں یہ لفظ پایا جاتا ہے، چنانچہ مشہور حدیث ہے، جسے مولانا جامیؒ نے بہارستان میں بھی نقل کیا ہے، من عشق و کتم و عف ثم مات مات شہیداً

## عشق کی نفسیاتی تشریح

بعض ماہرین نفسیات کا خیال ہے کہ عشق، شباب یا بہ الفاظ دیگر جذبۂ جنسی کی پیداوار ہے، اگر یہ صحیح مان لیا جائے تو شعور جنسی کی مفصلہ ذیل بحث سے یہ بات ثابت ہو جائیگی کہ ہر انسان میں علی قدر مراتب، معاشقہ کی صلاحیت موجود ہے، شعور جنسی جہاں تک طوفان خیز ہوگا ولولۂ عشق بھی اس حد تک بلا انگیز ہوگا، چونکہ جذبۂ جنسیت کا غلبہ عہد شباب میں ہوا کرتا ہے، لہذا عشق کا تسلط عہد شباب ہی میں ہوتا ہے۔

عمومیت عشق کے متعلق پروفیسر ولیم جیمس "مبادی نفسیات" جلد دوم میں عنوان "ارادہ" کے اندر ایک نہایت دلچسپ واقعہ لکھا ہے،

شورش عشق کو ایک خاص قسم کے جنون سے تعبیر کر سکتے ہیں جو بعض افراد پر طاری ہوتا ہے: ؎

کہتے ہیں جس کو عشق خلل ہے دماغ کا

ہر چند ہم لوگ صاحب ہوش و حواس ہی کیوں نہ ہوں، یہ شوریدگی عشق محبوب کے ساتھ حقارت و نفرت کے باوجود قائم رہتی ہے، الفیری خود اپنی پرزور متضادانہ قوت اور ایک خاتون کے ساتھ غیر معمولی تہیج عشقیہ کے واقعات لکھتا ہے۔

"میں ایک بار ایسی کربت زا کیفیت میں مبتلا ہوا جو میری نظر میں نفرت انگیز معلوم ہونے کے باوجود مجھ پر طاری رہی، اور اگر یہ کچھ عرصہ تک یونہی قائم رہتی تو یا تو میں بتلائے جنون ہو جاتا، یا میری زندگی کے دن ہی ختم ہو جاتے، میں اس ذلت انگیز سلسلہ میں جنوری ۱۷۷۵ء کے اخیر تک مبتلا رہا، اس وقت تک یہ شعلہ میرے دل و جگر میں پنہاں تھا، اب یہ نہایت شدت کے ساتھ شورش افزا معلوم ہونے لگا، ایک دن شام کو جب میں تفریح گاہ سے واپس آیا، جہاں میں کئی گھنٹے تک اس محبوبہ خاتون کے ساتھ جو میرا مطمح نظر بھی تھی اور مرکز نفرت بھی، بیٹھا رہا، تو مکان آکر میں نے عزم صمیم کر لیا کہ اب ہمیشہ کے لئے اسکی محبت سے آزاد ہو جاؤں گا، میں اپنی خصوصیت عادات اور سخت گیری سے واقف تھا، میں نے سوچا کہ اگر فلاں حکمت عملی کی جائے تو میں اس آزار روحانی سے نجات پالوں گا، میں نے تہیہ کر لیا کہ اب گھر سے باہر ہی نہ جاؤں گا، میرا گھر اس خاتون کے مقابل تھا، میں نے یہ بھی ارادہ کر لیا کہ اپنی کھڑکی بھی نہ کھولوں گا، اور نہ اس خاتون کو آمد و رفت کے وقت دیکھوں گا، نہ اس کی آواز سنوں گا یہانتک کہ خاتون کی نسبت آمیز یاد دہانی اس کا بالواسطہ یا بلاواسطہ اقدام محبت میرے قلب میں عشق و محبت کی بقا نہیں رکھ سکتا، میرا ارادہ راسخ ہو گیا تھا کہ میں یا تو خود کو اس آزار محبت سے آزاد کر لوں گا، یا جان دیدوں گا، میں نے اپنا یہ ارادہ اپنے ایک گہرے دوست پر ظاہر کیا،

جو مجھ سے گہری محبت رکھتا تھا، اور میں اسکی تعظیم و تکریم کرتا تھا، اسے میری اس دماغی حالت پر بہت افسوس آیا، لیکن اس نے میری پر درد حالت کا نظارہ ملال آگیں نہ کرنے کی غرض سے، اور مجھے اس عمل سے باز رکھنے کی ترغیب ناممکن دیکھکر، میرے یہاں آمد و رفت ہی ترک کردی، چند سطور میں میں نے اسے اپنی اس تدبیر کا حال لکھا، جو میں نے خود جنون عشق سے شفا پانے کے لئے اختیار کی تھی، اور اپنی پختگی ارادہ کے ثبوت میں پیشانی کے بال کاٹ ڈالے، میں نے عمداً اسے کاٹ دیا تھا تاکہ باہر نہ جا سکوں، چونکہ اس وقت گداگروں اور ملاحوں کے سوا، دوسرا آدمی چھوٹے چھوٹے بال رکھکر پبلک میں نہیں آتا تھا، میں نے اپنے ایک شاگرد کو متعین کیا اور اسے قسم دیدی کہ وہ میرے ارادہ اور تدبیر میں میری مدد کرے، اس صورت سے میں اپنے گھر میں محبوس رہا، اور ہر قسم کے تعلقات ترک کردئے، اس طور سے پندرہ دن اتم اور نالہ و بکا میں بسر ہوئے، میرے بعض دوست میری ملاقات کیلئے آئے اور نہیں میری حالت پر رحم آیا، ہر چند میں نے اسکا شکوہ نہیں کیا لیکن انھوں نے میری شکل و صورت سے میرے آزار کا پتہ لگا لیا، کچھ پڑھنے کے ارادہ سے میں نے اخبار کا مطالعہ شروع کیا جس کے ورق میں نے پڑھ ڈالے، لیکن ایک لفظ بھی نہ سمجھ سکا، میں اسی حالت میں دو ماہ یعنی مارچ ۱۸۲۸ء تک مبتلا رہا، اس دور میں میری کیفیات ایسی تھیں جس کے ڈانڈے جنون سے ملے ہوئے تھے، لیکن اس کے بعد ہی میرے دماغ میں ایک جدید خیال پیدا ہوا، جس نے میرے تہیجات غم و کربت میں سکون پیدا کرنا شروع کیا "

جیمس لکھتا ہے کہ یہ شاعری کا خیال تھا جو اس حیات فرسا مرض کے زمانہ میں پیدا ہوا، الفیری کہتا ہے کہ اس خیال میں جو میری فلاح مضمر تھی وہ یہ تھی کہ میں بتدریج آزار محبت سے رہا ہونے لگا، اور میری قوت مدرکہ میں جو ایک عرصہ سے خفتہ اور معطل تھی بیداری کے آثار ظاہر ہونے لگے میں نے اب اسکی ضرورت نہ سمجھی کہ میں خود کو کرسی سے بندھا ہوا رکھوں، تاکہ اپنا گھر چھوڑ کر اپنے محبوبہ خاتون کے مکان میں نہ جا سکوں، تمام خیالی طریقوں میں میں نے جو اختیار کیا زیادہ دلچسپ یہ تھا کہ عید کے اخیر میں، بھیس بدل کر میں تھیٹر میں چلا آیا، اپالو کی طرح بیٹھ کر ایک ستار پر میں اپنے ہی بنائے ہوئے اشعار گانے لگا، اس قسم کی بے حیائی میرے چال چلن کے بالکل مخالف تھی، لیکن میری طرف سے اسکا عذر ہو سکتا ہے، کہ یہ تمام مناظر میری اس ظالمانہ شوریدگی عشق کی مزاحمت کے لئے تھے، میں نے محسوس کیا کہ غرض عشق اور میرے درمیان ایک ناقابل طے حد بندی قایم ہو جائے اور میں نے دیکھا کہ وہ قوی ترین "شرم" تھا جس کے روبرو مجھے بے نقاب ہونا چاہیے۔

باڈوین فرانس کا مشہور نفسیات داں گزرا ہے، ایڈن اور سیڈر پال نے اس کی عالمانہ کتاب "تصریح نفسیات" کا فرنچ سے انگریزی میں ترجمہ کیا، مصنف "تخیل ارتقائے شعور" کے زیر عنوان مفصلہ ذیل نفسیاتی تحقیق پیش کرتا ہے:۔

ایک عرصہ بعد تک یہ مسئلہ متداول تھا کہ شعور (Instinct) ناقابل تغیر ہے، اس کے بعد منطقی ترقی نے ثابت کیا کہ جب ایک ہی جنس سے دوسری جنسیں وجود میں آتی ہیں اور جب ہر جنس اپنی مخصوص حیات شاعرہ بھی رکھتی ہے، تو یہ بات قطعی طور پر ثابت ہو جاتی ہے، کہ "شعور" مختلف صورتیں اختیار کر لیتی ہے، اسپالڈنگ نے اس مسئلہ کو اس زینہ تک پہونچایا کہ چند شعور یں زندگی کے ایک خاص مرحلہ پر رونما ہوتے ہیں، اگر اس دور میں اس شعور کو روک کر ظاہر نہ ہونے دیا جائے تو نتیجہ یہ ہوگا کہ پھر وہ ظاہر نہ ہوگا، ایک حد تک اسپالڈنگ کا یہ خیال ولیم جیمس کے "اصول شعور" کی بنیاد تھا، جیمس اپنے قانون عارضیہ Law of Transitoriness کے

ماتحت لکھتا ہے، کہ بہتیری شعوری کیفیات حیات کے ایک خاص دور میں پختگی حاصل کرتی ہیں اور پھر فنا ہو جاتی ہیں، تھارنڈک اس خیال میں تعمیم پیدا کر کے کہتا ہے، کہ ہر ایک شعور اگر ماحول کی مزاحمت سے، وقت پر ظاہر نہ ہو سکے تو فنا ہو جائے گا۔ ولیم جیمس اپنی کتاب "مبادی نفسیات" میں انسانی شعور کی ایک فہرست دیتا ہے، اور انہیں "قانون عارضیہ" کے ماتحت رکھتا ہے، اگر ایک بچہ گھوڑے کی سواری، مچھلی کا شکار، اور بندوق کا استعمال اس وقت نہ سیکھے جب عموماً یہ شعور یں پیدا ہوتی ہیں تو پھر آئندہ زندگی میں ان فنون کا حصول، باوجود دستیابی موقعہ بھی دقت طلب ہوگا، اسی طرح زندگی کے ایک خاص دور میں مصوری و صنعت کا ذوق پیدا ہوتا ہے، بڑی حد تک موجودہ اصول تعلیم کی کامیابی جنہیں بچوں کے فطری اذواق کا لحاظ رکھا گیا ہے، نفسیات کے اسی اصول کی مرہون منت ہے، جہاں ہم لوگ واقعات کی بنا پر اس کا اعتراف کرتے ہیں کہ شعور کو دبا دیا جاتا ہے، وہاں نفسیاتی تحقیق اس عقیدہ کی بھی موئد ہے، کہ شعور دوسری شکل میں بھی ظاہر ہوتا ہے۔

شعور جنسی (Sexual Instinct) کے متعلق فرائڈ اور جیمس کے خیالات یکساں ہیں، فرائڈ نے شعور جنسی کی بہتیری متغیر صورتیں پیش کی ہیں اس کا خیال ہے کہ جذبۂ جنسیت چند "رجحانات ثانیہ" (Secondary Tendencies) کا ایک مجموعہ ہے، اور پھر ان رجحانات ثانیہ کو مفصلہ ذیل عنوان کے ماتحت رکھتا ہے:۔

غلط کاری (Homo - Sexuality) تھاپی (Auto - Erotism) انکشاف ستر عورت یا عریانی (Exhibitionism) وغیرہ جب اصل رجحان دبا دیا جاتا ہے، تو وہ مشتق ہو کر کسی نہ کسی رجحان ثانیہ کی صورت اختیار کر لیتا ہے، اور خرابی پیدا ہو جاتی ہے، تغیر شعور کے مسئلہ میں نفسیات کے دو اصول ہیں، جنہیں "قانون تبعی" (Derivation) اور قانون تجید (Sublimations) کہتے ہیں۔ سابق الذکر اصلاح کا یہ مفہوم ہے کہ حیات شاعرہ کی مخصوص نوعیت جب اپنے نمود کا موقعہ نہیں پاتی، تو کسی نہ کسی صورت میں مشتق ہو کر ضرر رساں ہوتی ہے۔ شورش جنسیت کے مظاہر کا جب موقعہ نہیں ملا کرتا تو بورڈنگ ہاؤس اور زندان خانہ کے افعال قبیحہ کے دردناک شواہد ہمارے سامنے آموجود ہوتے ہیں۔ قانون تجید، قانون تبعی کی ایک مزکی اور منظم صورت ہے، جس کا ماحصل یہ ہے کہ بعض اوقات حیات شاعرہ کی مزاحمت ایک کامیاب اور فائدہ بخش صورت بھی پیدا کر دیتی ہے جس کے محاسن کبھی اخلاقی، داغی اور مذہبی رنگ میں ہمارے سامنے آتے ہیں، اسی کو یورپ ایک بہت بڑا ماہر نفسیات فرائڈ (Successful and beneficient derivation) "ایک کامیاب اور مفید قانون تبعی" کے نام سے تعبیر کرتا ہے۔

اگر باڈوین کے نفسیاتی اصطلاحات قانون تبعی، و قانون تجید حقائق سے متعلق ہیں، جس کے صحیح تسلیم کر لینے میں کوئی استبعاد عقلی نہیں تو کہا جا سکتا ہے کہ فارسی کے تمام اکابر غزل گو سعدی، حافظ، خسرو، جامی، عرفی کی عشقیہ شاعری گویا شعور جنسیت، محبت عفیفہ، اور سیہ شوری شباب کا نتیجہ ہے کہ جو قانون تجید کے ماتحت شعر و سخن کی صورت میں ہمارے سامنے آئی۔ شیخ حزیں میرے نزدیک مشاہیر غزل گو میں کسی سے کم درجہ نہیں رکھتے، بلکہ بعض اعتبار سے اکثر ارباب کمال پر آپ کو تفوق ہے، جس کی تفصیل آپ کے خصوصیات کلام کے سلسلہ میں پیش کی جائے گی۔

**شعرائے متقدمین کا ذوق عشقیہ** | جب عشق شعور جنسیت اور جوش شباب کا نتیجہ ہے، جس کی پیداوار عشقیہ شاعری ہے، تو یہ

بات ثابت ہوگئی کہ ایک اچھے اور کامیاب غزل گو کا عاشق ہونا بھی ناگزیر ہے، اور یہ بالکل حقیقت ہے کہ اکابر غزل گو اور مشاہیر عشقیہ شاعری اپنے دور کے درد دل رکھنے والے عاشق تھے۔ جس کے تاریخی شواہد یا تو خود ان کی تصنیفات میں پائے جاتے ہیں، یا اوراق تاریخ میں تلاش کرنے سے نظر آتے ہیں۔

سعدی، حافظ، خسرو، جامی، عرفی فارسی شاعری کے ابوالآباء تھے، جنہوں نے سعدی کی گلستان باب پنجم کا مطالعہ کیا ہے، انکی نظر سے شیخ سعدی کے واقعات عشقیہ بھی گذرے ہوں گے، فرماتے ہیں:-

"در عنفوان جوانی چنانکہ افتد و دانی، با شاہدے سرے و سرّے داشتم بحکم آنکہ حلقے داشت طیب الادا، ذخلقے کالبدر اذا بدا"

دوسری حکایت میں پھر اپنے ایک دوسرے عشقیہ راز کی یوں پردہ دری فرماتے ہیں:-

"یاد دارم کہ در ایام جوانی گزر داشتم در کوئے و نظر بر روئے"

اس کے بعد کڑکڑاتی دھوپ میں کوئے جاناں میں پہونچنے کا تذکرہ فرماتے ہیں اور پھر یہیں تک نہیں بلکہ اپنی محبوبہ کے حسن بدیع اور جمال غریب کا یوں اظہار کرتے ہیں

"ناگاہ از ظلمت دہلیز خانہ روشنائی بتافت یعنی جمالیکہ زبان فصاحت از بیان صباحت او عاجز آید چنانکہ در شب تارے صبح برآید آب حیات از ظلمات بدرآید"

آپکو محبوبہ کے ہاتھ سے پانی ملتا ہے، اس وقت آپ ایک سرشارانہ طریقہ سے قدح آب اور معشوق کے پسینہ کی تعریف کرتے ہیں:-

"قدحے برف آب در دست گرفتہ و شکر دراں ریختہ و بعرق آمیختہ ندانم کہ بہ گلابش مطیب کردہ بود یا قطرہ چندازگل رویش دراں چکیدہ فی الجملہ شراب از دست نگارینش برگرفتم و بخوردم و عمر از سر گرفتم"

اس کے بعد فرماتے ہیں ہماری تشنگی، جس سے محبوبہ نے ایک پیالہ شربت دیکر مجھے آسودہ کرنا چاہا، دریاؤں کے پی جانے پر بھی بجھنے والی نہیں، یعنی یہ تشنگی، ہجر کی تشنگی ہے، جس سے آسودگی اسوقت میسر ہوگی جب لذت وصل میسر آجائے

ظماءٌ بقلبی لایکاد یسیغہٗ — رشف الزلال ولو شربت بحوراً

خواجہ حافظ کی پرجوش عشقیہ ترانہ سنجی آپ کے دیوان کا مطالعہ کرنے والے کسی طرح فراموش نہیں کرسکتے، فرماتے ہیں:-

اگر آں ترک شیرازی بدست آرد دل مارا — بخال ہندوش بخشم سمرقند و بخارا را

"ترک شیرازی" کہا صرف ترک کا تعمیمی لفظ نہیں لائے، لہذا شیرازی کی قید لگا کر اس شعر کو اپنے واقعہ زندگی کے ساتھ مخصوص کرلیا ہے، جو ایک تاریخی حقیقت رکھتا ہے۔

جناب خسرو دہلوی کا واقعہ عشق عہد غلامان کی عشقیہ داستانوں میں ایک ایسی شہرت رکھتا ہے، جسے تاریخ نے بھی نظرانداز نہیں کیا، تاریخ فرشتہ کے بارھویں مقالہ میں یہ واقعہ موجود ہے، جس کے سلسلہ میں الفری کی طرح جناب خسرو نے اپنی مغلوبیت عشقیہ اور مطعون خلایق

ہونے کا حسرت اندوز گلہ کیا ہے، فرماتے ہیں:

زین دل خود کام کار من برسوائی کشید　　خسروا فرمان دل بردن ہمیں بار آورد

مولانا جامی نے سعدی، حافظ، خسرو وغیرہ کی طرح خود تو اپنے واقعات عشقیہ بیان نہیں کئے، اونھوں نے گلستاں کے جواب میں بوستاں تو لکھی اور گلستاں کی طرح اپنی کتاب کے پانچویں باب میں افسانہائے عشق بھی لکھے ہیں لیکن اپنی ذاتی زندگی کو پیش نہیں کیا اور نہ آپ کے واقعات عشقیہ تاریخ میں کہیں پائے جاتے ہیں، لیکن جب آپ کے دیوان کا مطالعہ کیا جاتا ہے تو عقل سلیم یہ نتیجہ نکال لیتی ہے کہ آپ بھی آزار دل سے خالی نہ تھے، مولویت کی سنجیدہ زندگی نے سعدی، حافظ، اور خسرو کی طرح کلام میں شوخی نہیں پیدا ہونے دی، مگر آپ کا کلام راز محبت کو پردۂ کتمان میں نہ رکھ سکا، فرماتے ہیں:-

مشغولی عشق داد جامی　　از شغل جہان فراغ مارا

---

ز عشق تو بہ نہ مقدور من بود جامی　　خدا چو بہر ہمیں کار آفرید مرا

عرفی کا واقعہ محبت، نگار بابت ماہ دسمبر ۲۵ء میں لکھا جا چکا ہے۔

ان واقعات سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ فارسی شاعری کا کمال غزل گوئی خود شعراء کے بتلائے محبت ہونے کا نتیجہ تھا جو فرانس کے مشہور ماہر نفسیات باڈوئن کے قانون تجدید کے ماتحت ہے۔

## متقدمین کی عشقیہ شاعری

شعرائے متقدمین میں بڑے بڑے باکمال گذرے، لیکن سب غزل گوئی میں وہ نزاکت تخئیل، کرشمۂ لطف، بیساختگی کلام اور حلاوت معنی نہ پیدا کرسکے، جو ان کے ذوقیہ صنف سخن میں پائی جاتی ہے۔

فردوسی اور نظامی، مثنوی میں تو بے مثل رہے، لیکن غزل گوئی میں وہ کچھ نظر نہیں آتے، اسی طرح خاقانی اور انوری قصاید میں تو تمام شعرائے فارس سے بڑھ گئے، لیکن عشقیہ شاعری کی خصوصیات سے انکا کلام معرّا رہا، وہی قصیدہ کی سی دقیقہ سنجیاں ہیں اور شان وشکوہ والے الفاظ جن سے جذبات کی لطافت اور احساسات کی نزاکت قایم نہ رہ سکی، مولانا روم کی فلسفیانہ اور صوفیانہ شاعری نے مشرق سے گذر کر مغرب سے بھی خراج تحسین وصول کیا، آپکے دیوان میں عمدہ غزلیں بھی ہیں، لیکن صوفیانہ رنگ کا غلبہ ہے، اور فلسفیانہ نکتہ سنجیوں کا تسلّط، اگر غزلیات کے اندر فلسفیانہ تخیلات، صوفیانہ نکتے، تاریخی روایات، اور مذہبی ارادتمندیاں ہوں تو انہیں دائرہ معارف کہہ لیجئے، نطق الہام سے تعبیر کر لیجئے، لیکن غزلیات کے نام سے نامزد کرنا "اتہام تعبیری" سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتا، یاروں نے خواجہ حافظ کے کلام کو بھی مولانا رومی ہی کی طرح ایک نطق صوفیانہ سمجھ لیا، اسمیں شک نہیں کہ بعض مقامات میں خواجہ صاحب کے کلام کے اندر صوفیانہ ذوق بھی پایا جاتا ہے، لیکن آپ کے شارحین نے آپ کے ہر شعر کی تشریح میں ایسے دور از کار صوفیانہ تاویلات سے کام لیا ہے کہ غزل فلسفہ مابعد الطبیعہ کی طرح خشک رہ گیا ہے۔ حالانکہ خواجہ صاحب کے کلام کا اکثر حصہ، سادہ اور تاویلات سے مستغنی ہے، بشرطیکہ کمال غزلگوئی کی رعایت سے دیکھا جائے، جامی کے کلام کا ایک حصہ تو رومی کے طرز میں ہے جسکی وضاحت موازنہ میں کیگئی ہے، اور دوسرا حصہ سعدی، خسرو، حافظ اور عرفی کیطرح کمال غزلگوئی کی شان پیدا کر رہا ہے:-

## رومی

چمنے کہ تا قیامت گل او بہار بادا
صنمے کہ بر جمالش دو جہاں نثار بادا
ز نگاہ میر خوباں بہ شکار می خرامد
کہ بہ تیر غمزۂ او دل ما شکار بادا
بدو چشم من ز بینش کہ بپاست ہر دم
کہ دو چشم از پیامش خوش و پرخمار بادا
در ناہدے شکستم بدعا نمود نفریں
کہ برو کہ روزگارت ہمہ بیقرار بادا
نہ قرار ماند نہ دل بدعائے او ز یارے
کہ بخون ماست تشنہ کہ خدش یار بادا
تن من بماہ ماند کہ ز عشق می گدازد
دل من چوں چنگ زہرہ کہ گسستہ تار بادا
بگداز ماہ منگر بہ گسستگی زہرہ
تو حلاوت غمش بیں کہ یکے ہزار بادا
چہ عروسیست در جان کہ جہان ز عکس رویش
چو دو دست نو عروساں تر و پرنگار بادا
بعذار جسم منگر کہ بوسد و بریزد
بعذار جان نگر کو خوش و خوشگوار بادا
تن تیرہ ہمچو زاغے دجہاں تن زمستاں
کہ برغم ایں دو ناخوش ابداً بہار بادا
کہ قوام ایں دو ناخوش بچہار عنصر آمد
کہ قوام بندگانت بجز ایں چہار بادا

## جامی

ترا اے نازنین ہر سو ز دلہا صد سپہ بادا
ہر جا بگذری صد جان پاکت خاک رہ بادا
ہمی ترسم شود آزردہ آں تن ورنہ می گفتم
ترا ہر شب درون دیدۂ من جایگہ بادا
ز علم عقل می بخشد فراغت عشق تو مارا
ہمیشہ عشق تو در کشور دل بادشہ بادا
سیہ رو خواندیم واں موجب سرخروئی شد
سر موئے اگر گویم خطا رویم سیہ بادا
طفیل دیگراں باشد کہ یابم لذت تیغت
ہمیشہ خوئی تو خونریزی بیگنہ ادا
کلہ کج کردہ می تازی سمند خلق می گویند
خدا ہموارہ یارا ایں سوار کج کلہ بادا
دل جامی کہ شد بتخانہ از مہر بتے چوں تو
نہ در روئے فکر مسجد نہ ہوائے خانقہ بادا

جامی کے تمام اشعار کمال غزلگوئی کی ایک عمدہ مثال پیش کر رہے ہیں صرف آخر شعر جسمیں ذوق صوفیانہ ادہ

عاشقانہ دونوں پایا جاتا ہے، حذف کر دیا جائے، تو غزل خسرو، عرفی، حافظ وغیرہ کی بہترین غزلوں سے ملجاتی ہے، مولانا رومی "بگداز ماہ منگر بہ گسستگی زہرہ" تک تو غزلگوئی کے اعلیٰ رنگ میں کہتے چلے آئے ہیں اس کے بعد فوراً ہی مثنوی کی سی خصوصیت آگئی ہے، کہ بطور نتیجہ، مواعظ و حکم کی طرف دماغ لوٹ گیا ہے، "چہ عروسیست در جان کہ جہاں ز عکس رویش" نے ہرچند سادگی بیان کو کھو دیا، دماغ ایک گہرے مسئلہ بدء خلق کی طرف متوجہ ہو جاتا ہے، پھر بھی کلام اور حسن ادا قابل داد ہے، "چو دو دست نوعروساں تر و پر نگار باد" کی تمثیل نے پہلے مصرع کی وقت معنوی کا بدل کر کے بیان میں حلاوت پیدا کر دی ہے، اس کے بعد اخلاق و مواعظ کا گہرا اثر ہے جسے صنف غزلگوئی میں شامل کرنا ہی میرے نزدیک اصول کے خلاف ہے۔

**رومی**

داؤد گفت اے بادشا چوں بے نیازی تو زما
حکمت چہ بود آخر بگو در خلقت ہر دو سرا
حق گفتش اے مرد زماں گنجے بدم من در نہاں
جستم کہ تا پیدا شود آں گنج احسان و عطا
آئینہ کردم عیاں رویش دل و پشتش جہاں
پشتش بود بہتر ز رو گر تو ندانی روئے را
چوں کاہ جفت گل بود آئینہ کے مقبل بود،
چوں کہ جدا کردی زگل آئینہ گردد با صفا
شیرہ نگردد می اگر در خُم نہ جوشد مدتی
خواہی کہ دل روشن شود اندک عمل باید ترا
بہر تواضع بر خرے بنشست عیسیٰ اے پسر
ورنہ سواری کے کند بر پشت خر باد صبا
اے روح اندر جستجو سر ساز ہمچوں آب جو،
وے عقل ہر آں بقا دایم بر در راہ فنا
چنداں ہمی کن یاد حق کز خود فراموشت شود
تا محو در مدعو شوی بے ریب داعی و دعا

**جامی**

یا من بدا جمالک فی کل ما بدا
بادا ہزار جان مقدس ترا فدا
می نالم از جدائی تو دم بدم چو نے
ویں طرفہ ترکہ از تو نیم یک نفس جدا
عشقت و بس کہ در دو جہاں جلوہ می کند
گاہ از لباس شاہ گہ از کسوت گدا
یک صوت بر دو گونہ ہمی آیدت بگوش
گاہے ندا ہمیش نام و گہ صدا
برخیز ساقیا بہ کرم جرعہ بریز،
بر عاشقان غمزدہ زاں جام غمزدہ،
زاں جام خاص کز خودیم چوں دہد خلاص
در رہ پدید شہود و نماند بجز خدا
جامی رہ ہدی بخدا غیر عشق نیست
گفتیم والسلام علی تابع الہدی

---

جامی کے یہاں خالص مولویانہ رنگ ہے، رومی کے یہاں صوفیانہ، حقیقۃً دونو کلام معیار غزلگوئی سے جدا واقع ہوئے ہیں، ہاں یہ بات البتہ ہے کہ غزل ہی کا اسلوب اختیار کیا گیا ہے، جامی کے یہاں ایک نظمیہ حمد ہے رومی کے یہاں تصوف کے ایک خاص مسئلہ "تصفیۂ قلب"

کے متعلق تسلسل مضامین ہے، ہمارے ملک کے فخر زماں ادیب علامہ شبلی نے تسلسل مضامین کو مستحسن قرار دیا ہے، میرے ناقص خیال میں تسلسل کے لئے مثنویاں اور قصاید زیادہ موزوں ہیں، غزلیات میں ہر شعر کو مستقل بالذات، اور انفرادی طور پر معنی خیز ہونا چاہیئے، رومی کی غزل سے میں نے "چوں گہ جدا کردی ز زنگ آئینہ گردد با صفا"، کے بعد سے چند اشعار حذف کر دیئے ہیں تاہم اس پوری غزل میں مسلسل پند و موعظت، اور صوفیانہ تخیل پایا جاتا ہے، پہلے خلقت کائنات کا سبب بتا گیا ہے، اس کے بعد "حقیقت دل" اور عالم مادی پر روشنی ڈالی گئی ہے، سابق الذکر کو آئینہ کا رخ اور ثانی الذکر کو پشت آئینہ کہا گیا، اس کے بعد "تصفیہ قلب" کے اسرار بتائے گئے ہیں اور مثال دی گئی ہے کہ جس طرح ایک آئینہ کی پشت پر صورتوں کے انعکاس کے لئے مٹی لگا دی جائے، اور مٹی میں خس و خاشاک بھی شامل ہو تو آئینہ صاف و شفاف نہو گا، بلکہ اس کے رخ پر برا اثر پڑیگا، اسی طرح جسم جبتک مادیت اور نفسانیت کی آلودگیوں سے ملوث رہیگا، صرف یہی نہیں کہ آئینہ دل پر انعکاس حقایق بلکہ دل خود اپنے اصل کمال پر قایم نہ رہیگا۔ اس کے بعد مجاہدہ کی طرف اشارہ کیا گیا ہے، جس کے لئے "شیرہ نہ گردد می اگر در خم نہ جوشد مدتی" کی ایک نفیس تمثیل دی گئی ہے، پند موعظت کرتے کرتے مولانا خود جذبہ میں آگئے، اور اب بے اختیارانہ "چنداں ہمی کن یاد حق کز خود فراموشت شود" اور پھر اپنے رنگ فنا فی اللہ اور محویت الٰہی میں "تا محو در مدعو شوی" کہہ بیٹھے اور یہیں تک بس نہیں کیا "بے ریب داعی و دعا" کا بھی فقرہ بڑھا دیا جو محویت الٰہیہ کی آخری منزل ہے، یعنی جہاں طالب کو نہ اپنی فکر رہتی ہے، نہ دعا کا احساس جسے اصطلاح تصوف میں فناء الفنا کہتے ہیں۔

حافظ اور خسرو غزلیات کے میدان میں اپنی آپ نظیر ہیں، اس میں شک نہیں کہ انکی غزلیں عشقیہ شاعری کے حدود سے متجاوز بھی ہیں چنانچہ خواجہ حافظ کی تمام غزلیات پر ایک سرسری نظر ڈال کر انہیں تین عنوان کے ماتحت رکھ سکتے ہیں، رندانہ خمریات، عشقیہ، صوفیانہ اسی طرح جناب خسرو کے کلام میں مواعظ و حکم اور تصوف کا رنگ بھی ہے لیکن کم، آپکی غزلیں گویا عشقیات کی شرح ہیں، حافظ کی غزلیات کا اکثر حصہ عشقیہ شاعری کی بہترین مثالیں پیش کرتا ہے۔ بیتابی خیال، جوش کلام اور روانی بیان میں غزلیات کے اندر حافظ کا کوئی ہمسر نہیں، اردو میں مرزا غالب اور مومن خاں کے کلام میں البتہ یہ پرتو موجود ہے۔

جناب خسرو کی اکثر غزلیں نہایت سلیس، سادہ اور پاکیزہ ہیں، ہر چند آپ کے کلام میں حافظ کی سی ولولہ انگیزی نہیں پائی جاتی لیکن جہاں آپ رموز عشقیہ بیان کرتے ہیں، وہاں روزمرہ کے واقعات کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا، کوئی معنوی دقیقہ سنجی، لفظی نزاکت یا نظری و فکری باریکی نہیں پائی جاتی، جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ آپکی غزلیں ادھر زبان سے ادا ہوئیں ادھر قلب کیفیات سے لذت آشنا ہوا۔

## خواجہ حافظ کا صوفیانہ طرز

چو بشنوی سخن اہل دل مگو کہ خطاست　　سخن شناس نۂ دلبرا خطا اینجاست
سرم بہ دنیا و عقبیٰ فرو نمی آید　　تبارک اللہ ازیں فتنہا کہ در سر ماست
در اندرون من خستہ دل ندانم کیست　　کہ من خموشم و او در فغان و در غوغاست
دلم ز پردہ برون شد کجائی اے مطرب　　بنال ہاں کہ ازیں پردہ کار ما بنواست

مرا بہ کار جہاں ہرگز التفات نبود — رخ تو در نظر من چنیں خوشش آراست
نخفتہ ام بہ خیالے کہ می پزم شبہا — خمار صد شبہ دارم شراب خانہ کجاست
چنیں کہ صومعہ آلودہ شد بہ خون دلم، — گرم بہ بادہ بشوئید حق بدست شماست
ازاں بدیر مغانم عزیز می دارند — کہ آتشے کہ نمیرد ہمیشہ در دل ماست
چہ ساز بود کہ بنواخت مطرب عشاق — کہ رفت عمر و ہنوزم دماغ پر ز صداست
خمار عشق تو دیشب در اندرونم بود، — کجاست وقت عبادت چہ وقت جائے دعاست
ندائے عشق تو دوشم در اندرون دل دادند — فضائے سینہ حافظ ہنوز پر ز صداست

یہ اسلوب بیان حافظ کی غزلیات میں بیشتر مقامات کے اندر موجود ہے، "رخ تو در نظر من چنیں خوشش آراست"، کے تخیل سے جو وحدۃ الوجود کی ایک عمدہ مثال ہے، اور پھر "کار جہاں" سے بے التفاتی کے اظہار پر کلام میں رومی کے خیالات کی روح آگئی ہے، "آتشے کہ نمیرد ہمیشہ در دل ماست"، امثل حبًا للّٰہ کی ترجمانی ہے۔

رندانہ شاعری کے متعلق بھی آپ کا کلام کثیر تعداد میں پایا جاتا ہے، فرماتے ہیں:۔

روزگاریست کہ سودائے بتاں دین من است — غم ایں کار نشاط دل غمگین من است

اور پھر جہاں مے اور میکشی کا تذکرہ ہے، وہاں نہ پوچھئے کس قدر صاف گوئی اور بیباکی سے آپ اپنے جذبات کا اظہار کر گئے ہیں:۔

اساس توبہ کہ در محکمی چوں سنگ نمود — ببیں کہ جام زجاجی چگونہ اش بشکست

عشقیہ شاعری کے تو گویا آپ بادشاہ تھے، خسرو دہلوی کا کلام بھی سراپا افسانۂ عشق ہے، حافظ اور خسرو میں مابہ الامتیاز یہ ہے کہ حافظ کے یہاں ولولۂ شوق اور وفور تمنا پایا جاتا ہے، خسرو کا کلام ایک عاشق ناکام کا افسانۂ محبت معلوم ہوتا ہے، خسرو اور حافظ کا یہ ایک ایسا ناقابل رد امتیاز ہے جسے ہر سخن فہم ان کے دواوین کا مطالعہ کرنے کے بعد سمجھ لیگا۔

خمریات یا رندانہ کلام کے متعلق آپ کی ایک بہترین غزل یہ ہے:۔

رندانہ کلام

زلف آشفتہ و خوی کردہ و خنداں لب و مست — پیرہن چاک و غزل خواں و صراحی در دست
نرگسش عربدہ جوی و لبش افسوس کناں — نیم شب مست بہ بالین من آمد بہ نشست
سر فرا گوش من آورد بہ آواز حزیں — گفت کاے عاشق شوریدۂ من خوابت ہست
عاشقے را کہ چنیں بادۂ شبگیر دہند — کافر عشق بود گر نبود بادہ پرست
برو اے زاہد و بر دردکشاں خردہ مگیر — کہ ندادند جز ایں تحفہ بما روز الست
آنچہ او ریخت بہ پیمانۂ ما نوشیدیم — اگر از خمر بہشت است و گر از بادہ مست

خندہ جام می وزلف گرہ گیر نگار　　　اے بسا توبہ کہ چوں توبہ حافظ بشکست

ارادتمند حضرات نے اس کی بھی صوفیانہ تاویلیں کرنی چاہیں نہیں معلوم نگار کی سیہ مستیاں جو دکھائی گئی ہیں وہ تصوف کے حسن لی یا بہ الفاظ دیگر کردگار عالم پر کیونکر منطبق ہو سکتی ہیں، مست حافظ تو جنون شباب اور روح نشاط کا ایک ابدی پیام دے گئے، لیکن ارباب ارادت کی چابکدستیوں نے اس کی تاویل کر کے حافظ کو بھی ارباب ظواہر سے ایک نہایت شوخ اور بے باک صوفی کا لقب دلا دیا حالانکہ اسے نہ ذوق تصوف سے تعبیر کر سکتے ہیں، نہ اس میں حافظ کی شوخی کا کوئی سوال پیدا ہوتا ہے۔ سیدھی بات ہے، جو معنی ظاہر الفاظ سے پیدا ہوتے ہیں وہی خواجہ صاحب کا مقصود تھا۔ اور اسی نشہ میں انہوں نے لکھا بھی ہے، یہ اور بات ہے کہ وہ حقیقیات کی لذت آگینیوں کے بجائے تصورات کی نشاط انگیزیوں سے سرشار ہوں۔

**عشقیہ طرز** عشقیہ شاعری کے متعلق آپ کی وہ غزل نہایت اثر آفریں ہے جس کے دو اشعار یہ ہیں:-

رسم عاشق کشی و شیوہ شہر آشوبی　　　جامہ بود کہ بر قامت او دوختہ بود

کفر زلفش رہ دیں می زد و آں سنگین دل　　　در رہش مشعلہ از چہرہ برافروختہ بود

---

عرفی کی غزلیات میں دیر و حرم کے افسانوں کی تکرار اسی طرح پائی جاتی ہے جس طرح شراب و صراحی، خرقہ و مصلا فروشی کے مضامین خواجہ حافظ کے کلام میں عمیمی حیثیت رکھتے ہیں، خواجہ سلمان ساوجی جس طرح قصیدہ میں ایک نازک خیال، لطیف البیان اور سلیس گو شاعر گذرے ہیں غزلیات میں بھی آپ کا کمال کم نہیں نظر آتا ہے آپکی غزلوں میں روانی اور عذوبت بکثرت پائی جاتی ہے، فرماتے ہیں:-

شبہائے فرقت را آخر سحرے باشد　　　ویں نالہ شبہا را روزے اثرے باشد

اندیدہ اگر آبے خواہیم بصد گریہ　　　آبے نہ دہد ما را کان بے جگرے باشد

درد فراق کی اچھی تصریح کی ہے، اور پھر تسکین قلب کے لئے مناظر فطرت سے استدلال بھی نہایت عمدہ ہے، ہر شب کے بعد سحر کا تلازم ناگزیر ہے، دوسرے شعر میں گویا عضویات اور نفسیات کا عام مسئلہ پیش کر دیا ہے کہ جگر کی درستگی پر جذبات کے تہیج کا مدار ہے، جب جگر ہی ندارد ہے، تو دیدۂ پر حسرت سے ہنگامۂ اشک ریزی کے پورے ہونے کی گنجائش ہی کہاں، اس کے بعد ایک نہایت ہی اثر آفریں خیال پیش کرتے ہیں:-

تنہا نہ منم خاک کز خاک سر کویت　　　ہر گرد کہ برخیزد صاحب نظرے باشد

یہ تخیل خیام کے کلام کی خصوصیت ہے، وہ اپنی رباعیوں میں بار بار یہ خیال ظاہر کرتے ہیں کہ صراحی کا جو دست ہے، وہ شاید کسی شاعر کی خاک کا بنا ہوا ہے، جو اپنا ہاتھ محبوب کے گردن نازک میں آدینہ ال رکھا کرتا تھا، جام کو جگر عاشق کہا ہے، حزیں کا ایک شعر بھی اس تخیل کی انتہائی پرواز کا نتیجہ ہے۔ فرماتے ہیں:-

در میکدہ خاکم را پیمانہ کنی یارب　　　شاید دل حسرت کش لب را بہ لبے دارد

کلام حزیں کے وہ ہیجان پیدا کرنے والے تخیلات جنہوں نے مجھے ان سطور کے لکھنے پر آمادہ کیا ہے، ان میں ممدوح کا یہ ایک شعر بھی ہے۔

ایک ناکام محبت جس طرح مرنے کے بعد "پیمانۂ میکدہ" بننے کی دعائیں کر رہا ہے، کیفیت سے خالی نہیں، اور وہ صرف اتنی سی امید پر کہ زندگی میں محبوب کے لب سے لب نہ مل سکا، میری خاک کا جب کاسہ بنایا جائیگا تو اس میں میرے لب کے اجزا بھی ضرور شامل ہوں گے، شاید اس طور سے "دل حسرت کش" کو پیالۂ شراب بنکر معشوق کے لب سے مس ہو جانے کا شرف حاصل ہو جائے، جذبات کا طوفان اور شوق کی جو وسعت اس ایک شعر میں پائی جاتی ہے، متعدد سطور میں نہیں پیدا ہو سکتی، اور لطف یہ کہ بیان میں سلاست، اور خیال میں روانی بھی ہے۔

---

**ماخذ** شیخ علی حزیں کی شاعری اور کمالات کو سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ ان کے حالات زندگی بھی بیان کر دیئے جائیں، خوش قسمتی سے شیخ نے خود ہی اپنے حالات زندگی جمع کر دیئے ہیں جو انکی کلیات کے ابتدائی حصہ میں بصورت "تذکرہ" پائے جاتے ہیں، ظاہر ہے کہ جو واقعات خود شیخ نے لکھے ہیں ان کے لئے کسی دوسرے تذکرہ سے مدد لینا کوئی کار آمد شے نہیں، آپ نے یہ تذکرہ ۱۱۵۴ھ میں لکھا بقیہ حالات کی فراہمی اور مضمون کی ترتیب میں مینے جن کتابوں سے مدد لی ہے، اسکی تفصیل تتمہ میں کر دی گئی ہے۔

**نام و نسب اور بعض خاندانی حالات** شیخ کا اصل نام محمد تھا "علی" کہکر لوگ پکارا کرتے تھے، لہذا ہندوستان میں محمد علی کے نام سے مشہور ہو گئے، اگر شیخ کا یہ تذکرہ نہ ہوتا، تو متاخرین میں آپ کے اصل نام کے متعلق بھی اختلاف ہوتا، شیخ نے خود ہی اس کا فیصلہ کر دیا ہے، وانا المستمد بواهب المواهب محمد المدعو بعلی بن ابی طالب

شیخ نے پندرہ پشت اپنے اجداد کے اسماء درج کئے ہیں جو حسب ذیل ہیں:-

ابی طالب بن عبد اللہ، بن اسمٰعیل، بن اسحٰق، بن نور الدین محمد بن شہاب الدین علی، بن علی بن یعقوب بن عبد الواحد بن شمس الدین محمد بن احمد بن محمد بن جمال الدین علی بن شیخ الاجل قدوۃ العارفین تاج الدین ابراہیم المعروف بہ زاہد الجیلانی قدس سرہٗ۔

اپنے اجداد میں سے بزرگوں کا مختصر تذکرہ بھی لکھا ہے، فرماتے ہیں کہ شیخ علی بن عطاء اللہ اپنے زمانہ کے ایک بہت بڑے عالم گذرے ہیں۔ یہاں تک کہ گیلان کا بادشاہ خان احمد خاں آپ کی نہایت عزت کرتا اور بعض اوقات علمی استفادہ بھی کرتا، دار السلطنت قزوین میں، شیخ جلیل بہاؤ الدین محمد عاملی (جن کی کشکول کا ایک نہایت عمدہ فارسی قلمی نسخہ جو عربی کا ترجمہ ہے، خاکسار کے پاس بھی ہے) کے ساتھ آپ کی گہری محبت تھی، چنانچہ شیخ علی بن عطاء اللہ نے حدیث معراج کی شرح میں جو کتاب لکھی ہے، اس کے مقالہ افتتاحیہ میں شیخ بہاؤ الدین محمد عاملی کا بھی تذکرہ کیا ہے، اس کے علاوہ آپ کی چند تصنیفات ہیں، جن میں کلیات قانون بو علی سینا کی فارسی شرح ہے، جو آپ نے خان احمد خاں کی فرمایش سے لکھی، اثبات واجب الوجود کے متعلق ایک رسالہ لکھا جس سے آپ کا معیار دانش متعین کیا جا سکتا ہے، آپ کا ایک رسالہ حل شبہ جذر اصم" کے متعلق بھی ہے، اور مصنف کے ہاتھ کا لکھا ہوا ان دونوں رسائل کا قلمی نسخہ شیخ علی حزیں نے اپنے والد کے کتبخانہ میں دیکھا تھا، ان کے علاوہ فلسفہ کے متعلق بھی آپ کی تصنیفات پائی جاتی تھیں جن میں فصوص فارابی پر ایک مبسوط حاشیہ ہے، آپ نے امیر فخر الدین اسماکی استرآبادی کے حلقۂ درس میں تکمیل علوم کی، شعر و سخن کا بھی ذوق رکھتے تھے، "وحدت" تخلص تھا، آپکے کمال کے متعلق خود شیخ حزیں کی رائے ہے:-

سخنان عاشقانہ اش در کیفیت و حسن بلاغت بے نظیر افتادہ

دو ہزار بیت کا ایک دیوان مرتب کیا تھا، جس میں یہ غزلیں بھی ہیں :-

خوب است محبت اثرے داشتہ باشد    معشوق ز عاشق خبرے داشتہ باشد

دل رخصت بہ آتشکدۂ عشق دنیامد    می آمد اگر بال و پرے داشتہ باشد

مردیم ز بس ثابت و سیارہ شمردیم    آیا شب ہجران سحرے داشتہ باشد

آپ کے صرف ایک صاحبزادے ہوئے جنکا نام عبد اللہ تھا، یہ ایک متقی اور گوشہ گیر شخص تھے، جو موروثی جائداد تھی اس میں سے قلیل حصہ پر قناعت کرتے، اور بقیہ محتاجوں اور دوستوں میں تقسیم کر دیتے تھے، شیخ عبد اللہ کے تین بیٹے ہوئے، عطاء اللہ، ابو طالب و ابراہیم، عطاء اللہ فقہ اور حدیث میں اپنے ملک کے علامہ تھے، زہد و ریاضت بھی اعلیٰ درجہ پر تھی آپ نے وسط عمر میں انتقال کیا، سب سے چھوٹے صاحبزادہ شیخ ابراہیم ایک ذہین اور بلند حوصلہ شخص تھے، انہوں نے علوم متداولہ حاصل کئے، اور اپنے زمانہ کے ایک بڑے شخص ہوئے، آپ کو خوشنویسی میں بھی کمال تھا، چنانچہ سات خط لکھنا جانتے تھے، شیخ حزیں فرماتے ہیں، ایک قرآن مجید مترجم لکھ کر میرے والد کی خدمت میں بمقام اصفہان بھیجا تھا، اصفہان کے خوشنویس پاکیزگی خط پہ تعجب کرتے تھے، آپ کو انشا پردازی میں بھی مہارت تھی، ذوق شعر گوئی بھی رکھتے تھے، آپ کی رباعی ہے :-

بادہ خون جگر ماست زمینا مطلب    گوہر از چشم تر ماست ز دریا مطلب

پئے لیلیٰ نتواں گشت چو مجنوں در دشت    آنچہ در سینہ تواں یافت بصحرا مطلب

شیخ نے جس والہانہ ارادت، اور پرستارانہ جوش میں اپنے قابل فخر والد کے کمالات کا تذکرہ کیا ہے، انہیں دیکھنے کے بعد کم از کم اتنا سبق ضرور ملتا ہے، کہ ایک صالح اور مطیع اولاد کو اپنے بزرگوں کے ساتھ کیسے تعلقات ہوتے ہیں، اس میں شک نہیں کہ جذبۂ محبت میں شیخ کے کلام سے ایک حد تک مبالغہ کی بو آتی ہے، لیکن یہ صرف شیخ کے جذبات کے متعلق کہہ سکتے ہیں، اپنے والد کے حالات زندگی جو انہوں نے بیان کئے ہیں ان کا تاریخی پہلو نہایت مستند ہے، جس سے ہر ذی شعور انسان کو واقعۃً شیخ ابو طالب کے کمالات کا اعتراف کرنا پڑتا ہے -

شیخ ابو طالب بیس برس کی عمر میں جب ایک حد تک تحصیل علوم کر چکے تو عراق کے فاضلوں کی علمی مجالس میں شرکت کرنے کے لئے فاضل ملا حسن شیخ الاسلام گیلانی کی خدمت میں بمقام اصفہان تشریف لائے، استاد العلماء آقا حسن خوانساری کے حلقہ درس میں استفادہ شروع کیا اور مولانا محمد رفیع کی خدمت میں جو رفیعائے یزدی کے نام سے مشہور ہیں، فنون ریاضیہ کی تکمیل کی، مطالعہ و مباحثہ میں ایسا شغف تھا کہ بہت سے طلبہ آپکی تربیت سے اعلیٰ درجہ کے عالم ہو گئے، آپ کے کتب خانہ میں پانچ ہزار جلدوں سے زیادہ کتابیں تھیں، جن میں کوئی کتاب ایسی نہ تھی جو شروع سے آخر تک آپ کے زیر تصحیح نہ آئی ہو اور اکثر کتابوں پر خود آپ کے ہاتھ کا لکھا ہوا حاشیہ تھا، انمیں ستر جلدیں ایسی تھیں جن کی نقل کتابت خود ابو طالب نے کی تھی، ان میں تفسیر بیضاوی، قاموس اللغۃ، شرح لمعہ اور حدیث کی کتابیں تھیں بہت اچھے خوشنویس تھے، شیخ کہتے ہیں کہ والد فرماتے تھے کہ جب میں اصفہان میں آیا، تو میرے والد اس خیال سے کہ کہیں میں اصفہان ہی میں بود و باش نہ اختیار کر لوں، خاص خاص ضروریات سے زیادہ مصارف روانہ نہیں کرتے تھے، وہ بھی سال میں کئی مرتبہ کر کے بھیجتے تھے، لہٰذا کتابوں کے خریدنے کی استطاعت نہ تھی، اس لئے

یں کتابوں کی نقل کر لیا کرتا تھا، جب شیخ کے دادا نے انتقال کیا، تو ان کے والد نے اصفہان ہی میں مکان بنا لیا، شام کی راہ سے حجاز کا سفر کیا، اور طواف بیت اللہ سے فارغ ہو کر بغداد ہوتے ہوئے اصفہان میں چلے آئے، حاجی عنایت اللہ اصفہانی انہیں بہت دوست رکھتے تھے انہوں نے اپنی لڑکی بیاہ دی، ابوطالب کے چار بیٹے ہوئے جنہیں سب سے بڑے شیخ علی حزیں ہیں، ایک نے بچپن میں انتقال کیا، دو عالم جوانی میں گذر گئے، موت سے سات سال قبل خلوت گزینی کی طرف طبیعت مائل ہوئی، علمی مناظرہ اور درس و تدریس ترک کر دیا، حتی کہ گھر کے اسباب معاش کی فکر سے بھی سبکدوش ہو گئے، بعض اوقات کتابوں کا مطالعہ کرتے، اور اکثر رات کو عبادت کرتے اور بیشتر روتے رہتے، یہاں تک کہ ۱۱۲۷ھ میں وفات پائی، مرتے وقت شیخ نے وصیت کی جسے انہیں کے الفاظ میں لکھدینا مناسب ہے، فرماتے ہیں :-

چنانکہ مرا خوشنود داشتی، خدائے از تو خوشنود باد، وصیت من بتو انیست کہ ہر چند او ضاع دنیا را بروفق مرام نہ بینی در زمانہ ناسازگار افتد باید کہ بمنزلت رضا نہ ہی، و تبعیت دو نبالہ روی اختیار نہ کنی، چہ عمر قلیل قابل آن نیست،

شیخ اس وقت تقریباً چوبیس سال کے تھے، بزرگ باپ کی وفات کا مرثیہ کہا:-

| | |
|---|---|
| سپہر از مرگت اے صاف حقیقت بے صفا گشتہ | نمی ماند بسر کیفیتے مینائے خالی را |
| کشیدی تا ز من دست نوازش اے چمن پیرا | شل چوں بید مجنوں گشتہ ام آشفتہ حالی را |
| تو در پیرانہ سر رفتی و من ہم در غمت پیرم | بحسرت می کنم ہر لحظہ یاد خرد سالی را |
| نہاں بالائے عرش از رفعت تا ندیدم در دل خاکت | ندانستم کہ پوشد خاک سافل کوہ عالی را |

باپ بیٹے کی گہری محبت اور باہمی خوشنودی کی حقیقت اس واقعہ سے اور بھی واضح ہوتی ہے، کہ ایک مرتبہ شیخ علی حزیں شیراز میں تھے، باپ نے عرصہ سے دیکھا نہ تھا، ایک محبت آمیز خط لکھکر بلایا، جس کے عنوان میں یہ رباعی بھی لکھی تھی :-

| | |
|---|---|
| در دل ز فراق خستگیہا دارم | در کار ز چرخ بستگیہا دارم |
| با اینہمہ غم تو نیز پیمان وفا | مشکن کہ جز این شکستگیہا دارم |

یہ ایک رباعی ہے، یا جادو کوئی اس دل سے پوچھے جسے قدرت نے گیارہ ہی سال کی عمر میں ایک بزرگ سیرت باپ سے ہمیشہ کیلئے جدا کر دیا ہو[1]، شیخ کے واقعہ زندگی سے یہاں ایک ایسی مماثلت پائی جاتی ہے، کہ بے اختیارانہ دل بھر آتا ہے، رباعی نے حزیں پر بیحد اثر کیا اور وہ باپ کی ملاقات کو فی الفور روانہ ہوئے

**ولادت و وطن**

شیخ علی حزیں کی ولادت دوشنبہ کے دن بتاریخ ۲۷ ربیع الاول ۱۱۰۳ھ بمقام اصفہان واقع ہوئی، اسی مناسبت سے آپ "اصفہانی" مشہور ہو گئے، ورنہ شہاب الدین علی کے قبل آپ کے اجداد کا مولد و مسکن شہر استا تھا، شیخ شہاب الدین نے اسے چھوڑ کر لاہجان میں اقامت اختیار کی، لاہجان، گیلان (فارس) کے شہروں میں سے ایک بہت ہی عمدہ شہر ہے،

---

[1] معین الدین بن عبد العلی حکاری (ضلع پٹنہ) اعلی اللہ درجاتہ فی الآخرۃ

اس کے بعد سے لاہجان آپ کے اجداد کا مولد و مسکن ہوگیا، تذکرہ کے آخر میں شیخ نے خود کو لاہجان ہی کی طرف منسوب کیا ہے، لیکن والد نے اصفہان میں بود و باش اختیار کر لی تھی، اور خود شیخ موصوف وہیں پیدا ہوئے تھے، اس لئے اہل زمانہ نے آپ کو "اصفہانی" کہا اور "لاہجی" بھول گئے۔

## تعلیم و تربیت

شیخ کا خاندان ایک علمی خاندان تھا، گھر میں فقہ و حدیث، فلسفہ و حکمت، شعر و ادب کا چرچا تھا، کتابیں تھیں، شیخ کی طبیعت عہد طفولیت ہی سے کسب علوم کی طرف راغب ہوئی، اور اس میں انہیں ایسی لذت ملی، کہ در بدر مارے مارے پھرے، عزیز و اقارب کو چھوڑا، ترک وطن کیا، انتہا یہ کہ تعلق ازدواجی کا خیال بھی ترک کر دیا، جبتک سر پر والد کا سایہ رہا، انہوں نے شادی کے لئے استمزاج کیا، پھر مجبور کیا، لیکن طلب علم کی لذت نے کچھ ایسا محو بنا دیا تھا کہ تاہل کی زندگی کو خیرباد کہا، خود فرماتے ہیں:—

والدین خواستند کہ تاہل اختیار کنم در اں مبالغہ داشتند، و جمعے از اکفا و اعیان خواہش بہ نسبت نمودند و مرا بہ سبب اشتغال و شوق مفرط بہ علم رضا بہ آں نبود و آں را عایق فرصت و مانع می پنداشتم، و تجرد را بہ فراغ و آزادگی انسب یافتہ، چنداں کہ جہد نمودند راضی نہ شدم،

چار سال کی عمر میں والد نے ملا شاہ محمد شیرازی سے الف با کی ابتدا کرائی، مولانا موصوف نے بسم اللہ کے بعد تین مرتبہ رب اشرح لی صدری الی آخر یفقھوا قولی کی تلقین کی، حزیں کو دو سال میں لکھنا پڑھنا آگیا، اسی وقت سے شیخ کی طبیعت نوشت و خواند میں ایسی مشغول ہوئی کہ اس سے بڑھ کر کوئی دوسرا کام انہیں مرغوب ہی نہیں معلوم ہوتا تھا، اس زمانہ میں انہوں نے فارسی زبان میں نظم و نثر کی بہتیری کتابیں پڑھ ڈالیں، صرف نحو، اور فقہ کی کتابیں شروع کیں اور جلد ہی ختم کیں، منطق میں چند رسالے پڑھ ڈالے، منطق سے طبیعت کو کچھ ایسی مناسبت تھی کہ اس کا خاص شغف رکھنے لگے، آپ کے استاد کو آپ کے شوق اور تیزی ذہن پر تعجب آتا، وہ ہمیشہ دل بڑھاتے رہے، اسی زمانہ میں انہیں شعر و سخن کا بھی ذوق پیدا ہوا، کچھ کہنے لگے، استاد کو خبر ہوئی تو انہوں نے منع کیا، شیخ ابوطالب نے ترک شاعری میں مبالغہ کیا، لیکن شیخ فرماتے ہیں:—

مرا صرف طبیعت یکبارہ ازاں ممکن نبود، چیزیکہ وارد خاطر می شد می نوشتم و پنہاں می داشتم۔

آٹھ برس کی عمر میں باپ نے علم تجوید (قرأۃ) کی تعلیم دلانا شروع کی، شیخ نے دو برس تک مولانا ملک حسین قاری سے اسکی تعلیم پائی، اور اس فن میں کئی رسالے پڑھے، شیخ کو حسن قرأۃ میں ایسا کمال ہوا، کہ لوگ اسے بہت پسند کرتے، اس کے بعد فاضل باپ نے لایق بیٹے کی تعلیم کی طرف خاص طور پر توجہ کی، اور شرح جامی، شرح نظام (شافیہ) تہذیب، شرح ایساغوجی، و شرح شمسیہ، و شرح مطالع (منطق)، شرح ہدایہ، حکمۃ العین با حواشی، مختصر تلخیص، تمام مطول، مغنی اللبیب، جعفریہ، مختصر نافع، ارشاد، شرایع الاحکام (فقہ) و من لا یحضرہ الفقیہ (حدیث) و معالم اصول اور چند دوسری کتابیں خود پڑھائیں۔

## تخلص حزیں کا انتخاب

شیخ ابھی کم سن ہی تھے کہ ابوطالب اپنے بیٹے کو تربیت و ارشاد کی غرض سے مشہور بزرگ جناب شیخ خلیل اللہ طالقانی کی خدمت میں لے گئے، یہ سلسلہ تربیت تین سال تک جاری رہا، اصلاح باطن اور تزکیہ نفس کے متعلق شیخ موصوف نے خاص توجہ سے ان کی تربیت شروع کی، شیخ خلیل اللہ کبھی کبھی شعر بھی کہہ لیا کرتے تھے، انہوں نے حزیں کو شعر گوئی سے منع نہیں کیا،

بلکہ بعض اوقات انکی کلام سنا کرتے، آپ ہی نے تخلص حزیں کا انتخاب کیا۔

**عشق و محبت**

شعرائے فارس کے واقعات زندگی میں ان کا افسانہ عشق ایک عام واقعہ ہے، جیسے مقدمہ میں لکھا جا چکا ہے، اہل عقل سلیم یہ نتیجہ نکالتی ہے، کہ ہر انسانی زندگی میں حسن و عشق کے کرامات کا ظہور بھی ایک ناگزیر مسئلہ ہے، شعرا رو اد بار نے سخن سنجوں میں اپنے دل کی بھڑاس نکالی، عام قلوب اکثر شاہدان لب بام کی عشوہ طراز نگاہوں کے گھائل ہوکر لطافت عشقیہ کھو بیٹھے، اور بعض سنجیدہ دماغ سیلاب کے عارضی جوش سے ڈگمگاتے تو ضرور ہیں، لیکن مذہب و معاشرت کے قیود نے شمع کی طرح سوزاں رکھا، نتیجہ یہ نکلا کہ انکی شورش بھی کچھ زیادہ پائدار رہی اور انہیں لذت درد کا فیضان بھی عرصہ تک پہونچتا رہا، شیخؒ کو بھی عہد شباب سے دوچار ہونا تھا، چونکہ خاندانی تربیت، بزرگوں کی صحبت علوم کی برکتیں تھیں، عشق لطیف صورتوں میں جلوہ گر ہوا، فرماتے ہیں:۔

عندلیب دل شوریدہ حال بگلبانگ بلند این پردہ سرائیدن گرفت،

فاش می گویم و از گفتہ خود دل شادم — بندۂ عشقم و از ہر دو جہاں آزادم

نیست بر لوح دلم جز الف قامت یار — چکنم حرف دگر یاد نداد استادم

ایک رات دوستوں کی ایک جماعت کے ساتھ ایک باغ میں گئے، مولانا علی کو ساری اصفہانی ایک مشہور خطاط (خوشنویس) تھے، انہیں موسیقی کا بھی خاص ذوق تھا، آپ کی آواز حضرت داؤدؑ کی طرح ایک معجزانہ پہلو رکھتی تھی، وہ بھی شریک جلسہ تھے، انہوں نے "نیم شبی" راگ چھیڑ کر یہ بیت پڑھنا شروع کیا:۔

امشب بیا تا در چمن سازیم پر پیمانہ را — تو شمع و گل او داغ کن من بلبل پروانہ را

حزیں کا دل ایک جذبہ لطیف سے مانوس ہو چکا تھا، حسن محبوب کے تمام نقوش نظر کے سامنے آگئے، دل میں ٹیس شروع ہوئی، لذت درد نے قلب کو بیچین کرنا شروع کیا، شیخ کو ایسا حال آیا کہ خود فرماتے ہیں:۔

(ہزار بار کالبد عنصری را سلطان روح تہی ساختہ باشد۔

شیخ نے فتنۂ محبت کا ایک اور نہایت ہی عجیب واقعہ لکھا ہے، جسے خود انہوں نے دیکھا تھا، فرماتے ہیں ایک دن شیراز میں ایک مقام پر بیٹھا ہوا تھا، دیکھا کہ ایک آدمی سراپا برہنہ جا رہا ہے، اس کے دونوں ہاتھوں میں چھری تھی، پوری قوت سے یہ چھری وہ اپنے جسم پر مارتا، بدن سے خون جاری تھا، اس کے سر، جسم، اور منھ پر بیتیرے گہرے زخم تھے، جب وہ چھری مار کر اپنے بدن کو زخمی کرتا، تو اس کے اوضاع سے معلوم ہوتا، کہ اسے خاص راحت و لذت ملتی ہے، منھ سے وہ کچھ نہیں کہتا تھا، اسکی حالت دریافت کی تو معلوم ہوا کہ اس کا نام اسمٰعیل ہے کسی پر عاشق تھا اس نے انتقال کیا، اسے جب خبر ہوئی تو بیہوش ہو گیا، ہوش آیا تو مجنوں کیطرح کپڑے پھاڑ کر اپنی یہ حالت بنالی، کئی روز ہوئے کہ اسی حالت میں ہے، میں نے کہا اس کے ہاتھ سے لوگ چھری کیوں نہیں لے لیتے ہیں، لوگوں نے کہا کہ جب کئی آدمیوں نے ملکر اسے پکڑا، اور چھری چھین لینے کا ارادہ کیا تو پہلے اس نے عجز کیا، پھر اس کی ہیئت سے ایسا معلوم ہوا کہ اگر چھری اس سے چھین لی گئی، تو فوراً اس کا دم نکل جائے گا، میں اسکے حالات کے تفحص میں رہنے لگا، تین دن کے بعد شہر کے باہر ایک چھری اس کے پہلو پر لگی کہ آنتیں کٹ گئیں اور وہ مرگیا، شیخ فرماتے ہیں:۔

آنانکہ غم تو برگزیدند ہمہ　　　در کوچۂ عشق آرمیدند ہمہ
در معرکۂ دو کون فتح عشق است　　　با آنکہ سپاہ او شہید اند ہمہ

عرفی ایک ایسا مجسمہ محبت تھا کہ حسن عشقیہ جادو بیانی سے حزیں جیسے نازک خیال اور کامل فن شاعری کو بھی استفادہ کرنا پڑا، یہ رباعی اس حقیقت کو واضح کر دیتی ہے، ہر چند شیخ صاحب نے سہواً عرفی کا حوالہ نہیں دیا ہے۔

**بدیہہ گوئی**

بدیہہ گوئی، کمال سخن سنجی، اور انتہائے جودت ذہن کی دلیل ہے، اکابر شعرائے فارس میں بدیہہ گوئی کی چند مثالیں پائی جاتی ہیں جن میں سعدی اور خسرو کے بھی کلام ہیں، سعدی نے گلستان میں اس کا تذکرہ بھی کر دیا ہے، چنانچہ ایک مہ جبین کو جہاں ضرب زیدٌ عمر کان متعدی عمر پڑھتے دیکھا، وہاں عربی و فارسی میں فی البدیہہ اشعار کہہ ڈالے، پیکر حسن نے پوچھا کہ آپ کا دولت خانہ، بولے شیراز، سعدی کی کافی شہرت ہو چکی تھی، "از سخناں سعدی چہ داری" کا سوال ہوا، بھلا شیخ جیسے شخص وقت پر کیوں چوکتے، فوراً عربی میں یہ کہا:-

بلیت بنحوی یصول مغاضبا　　　علی کزید فی مقابلۃ العمر
علی جر ذیل لیس یرفع رأسہ　　　وھل یستقیم الرفع من عامل الجر

حسن تو بارگاہ قدرت کا عطیہ تھا، کچھ کمسنی، کچھ علم کا ابتدائی زینہ، عربی کا مجازی رنگ سمجھ میں نہ آیا، فرمایش ہوئی فارسی کلام سنائیے، سعدی پر نگاہ ناز تو کام کر ہی چکی تھی، فوراً کہا:-

طبع ترا تا ہوس نحو کرد　　　صورت عقل از دل ما محو کرد
اے دل عشاق بدام تو صید　　　ما بتو مشغول و تو با عمرو زید

خسرو دہلوی سے جب سلطان محمد خاں شہید نے پوچھا کہ حسن کے ساتھ تمہاری محبت حقیقی ہے، یا ہوا پرستی کا نتیجہ ہے؟ امیر نے فی البدیہہ یہ رباعی پڑھی:-

عشق آمد و شد چوں خونم اندر رگ و پوست　　　تا کرد مرا تہی و پر کرد ز دوست
اجزائے وجودم ہمگی دوست گرفت　　　نامیست مرا بر من و باقی ہمہ اوست　　　(تاریخ فرشتہ)

ابو القاسم مرزا، مرزا کامران کے اکلوتے بیٹے تھے، جلال الدین اکبر نے انہیں قلعہ گوالیار میں قید کر دیا تھا، جب خان زماں خاں کی مہم پر جانے لگا، تو غریب ابو القاسم کا وجود مصالح ملکی کے منافی جانکر قتل کا حکم دیا، جلاد گردن مارنے چلا، تو مرزا نے فی البدیہہ یہ شعر پڑھا،

فلک بہ کشتن من اینقدر شتاب مکن　　　چو خواہم از ستمت مرد اضطراب مکن

جس قدر درد انگیز احساس پیدا کرتا ہے، اور واقعات ماضیہ کی طرف اشارہ کر رہا ہے، ایک شعور لطیف اچھی طرح محسوس کر لیتا ہے، کامران کی ناکامی، دنیا سے سفر، خاندان کا انتشار، اپنی قید کی بلا انگیزیاں، اکلوتے بیٹے نے سب کچھ دیکھیں، یہی کیا کم تھیں کہ غریب ابو القاسم کو زندگی سے سبکدوش کر دیں "چو خواہم از ستمت مرد" میں یہی خیالات ادا کئے گئے ہیں (فرشتہ)

لیکن شیخ حزیں کی بدیہہ گوئی اسقدر زبردست قوت تخییل اور حاضر دماغی کا پتہ بتاتی ہے کہ تعجب آتا ہے، ایک دن شیخ ابو طالب کی

مجلس میں ایک شخص نے ملا محتشم کاشی کا یہ شعر پڑھا،

اے قامت بلند قداں در کمند تو　　رعنائی آفریدہ قد بلند تو

لوگوں نے بڑی تعریف کی، ابوطالب نے کہا، ملا محتشم کا دیوان میرے زیر مطالعہ رہا ہے، استاد سخن تھے، لیکن ان کا کلام بے نمک ہے۔ اور اسمیں اتنی حلاوت نہیں پائی جاتی کہ بے نمکی کی تلافی ہو جائے چنانچہ اسی شعر سے ظاہر ہے، شعر کا دوسرا مصرعہ درست ہے لیکن پہلا مصرعہ طبیعت سے مانوس نہیں ہوتا ہے، کیونکہ قامت کو کمند میں پھنسا ہوا نہیں کہتے، اگر لفظ قامت نہ ہوتا، اور صرف "اے کہ بلند قداں در کمند تو" ہوتا تو کلام پسندیدہ ہوتا، حاضرین مجلس نے تصدیق کی، اس کے بعد شیخ حزیں کیطرف متوجہ ہوئے، اور کہا میں جانتا ہوں کہ ابھی تک تم شعر گوئی سے باز نہیں آئے ہو اگر اس شعر پر شعر کہہ سکتے ہو تو کہو، شیخ نے فوراً ایک مطلع موزوں کر لیا، جب دوبارہ باپ کی نظر پڑی، تو انہیں پتہ چلا کہ شیخ نے کچھ کہا، بولے اگر موزوں کر چکے ہو تو کہو، شرم نہ کرو، شیخ حزیں نے پڑھا:-

صید از حرم کشد خم جعد بلند تو　　فریاد از تطاول مشکین کمند تو

حاضرین مجلس لوٹ گئے، اور بیحد تعریف کی، وہ اسی حال میں تھے کہ شیخ نے دوسرا شعر پڑھا:-

شد خشک طرز زاہد نت کوئے عاشقاں　　بنشیں کہ باد خوردہ جانہا سپند تو

اسوقت شیخ ابوطالب بھی پھڑک اٹھے، اور تحسین کی، حزیں نے تیسرا شعر پڑھا:-

مشکل شدست کار دل از عشق خوش دلم　　شاید رسد بہ خاطر مشکل پسند تو

اسی طرح تھوڑے تامل میں دو سرا بیت کہا، اور پوری غزل کہہ گئے، حاضرین مجلس نے کہا کہ اس طرز کی بدیہہ گوئی پر اب کوئی قدرت نہیں رکھتا، شیخ ابوطالب نے حزیں کو شعر گوئی کی اجازت دی، لیکن اسقدر کہ وقت ضایع نہو، اور اس غزل کہنے کے صلہ میں اپنا قلمدان عطا کیا۔

## سفر ہندوستان

شیخ نے عمر کا بیشتر حصہ سفر ہی میں گزار دیا، فارس کے تمام مشہور بلاد کا سفر کیا، شیراز، لار، شوستر، اصفہان، لاہجان طہران، ماژندران، میں عرصہ تک سفر کرتے رہے، پھر ملتان کا سفر کیا، آخر میں ہندوستان آئے اور یہیں رہ گئے، آپ نے اپنے سفر ہند کے سلسلہ میں، عہد محمد شاہی اور واقعہ نادر شاہ پر کافی طور سے روشنی ڈالی ہے، گویا اس عہد کی تاریخی حالات کے لئے تذکرہ حزیں ایک نہایت مستند اور معتبر کتاب ہے، لیکن اس سلسلہ میں آپ نے ہندوستان اور ارباب ہند پر سخت نکتہ چینیاں بھی کی ہیں، ہندوستان کی خاصیت آب و ہوا کو برا بھلا کہا ہے، اور شاہنامہ فردوسی کے چند اشعار بھی دلیل میں لائے ہیں۔ کہ گشتاسپ نے جب ہندوستان پر فوج روانہ کی تو امیر لشکر سے تاکید کر دی، کہ فتح کرنے کے بعد جلد لوٹ آنا، ورنہ وہاں کی خاصیت آب و ہوا فوجیوں کو نکما بنا دے گی، لہذا میں مناسب سمجھتا ہوں کہ شیخ نے ہندوستان کی شکوہ پردازی میں جو لب ولہجہ اختیار کیا ہے، اسے پیش کر دوں، اس کے بعد آپ کے الزامات کی حقیقت پر غیر جانبدارانہ تنقید کر دوں، تاکہ ہندوستان کے مسلمان کم از کم اتنا تو سمجھ لیں کہ غیر ملکی مسلمان اپنے ملک کے کس قدر مداح ہوتے ہیں، اور یہ کہ اپنے ملکی اور قومی اعتبار سے کیسی معاندانہ تنقیدیں کیا کرتے ہیں، اور اسوقت انہیں اسلامی اور مذہبی رواداری کا مطلق احساس نہیں ہوتا، کیا ہندوستان کے مسلمان ہنوز غیر ممالک (اسلامیہ) سے خیالی اتحاد، اور لفظی رشتہ جوڑتے رہیں گے، اور ہندوستان کو بائیکاٹ کر کے اسے

ایک محض "مرا بہ منزل جاناں چہ امن وچہ عیش" سمجھکر ایسے برداشتہ خاطر ہا کرینگے کہ صرف "بر بند ید محملہا" کی آوازیں نہیں سنائی دیں، اور فرقہ وارانہ امتیازات اور مذہبی غلو ترک کرکے، ایک ملکی اور قومی (ہندوستانی) سوسائٹی کا تخیل قایم نہ کریں؟

ہندوستان اور اس کے باشندوں پر شیخ نے جس عصبیت کے رنگ الزامات عائد کئے ہیں، انکا مقتضا تو یہی تھا کہ ہر ہندوستانی مسلمان ہندوستان کو اپنا حقیقی نشیمن سمجھے، کیونکہ جنہیں وہ اپنا سمجھتا ہے، وہ انہیں غیر سمجھکر بری طرح ان پر نکتہ چینیاں کرتے ہیں، اور جنہیں وہ غیر سمجھتے ہیں، وہ تاریخ، معاشرت، اور سب سے بڑھ کر ضروریات زمانہ کے لحاظ سے ان کے نہایت عزیز ہیں۔

دسویں رمضان المبارک ۱۱۴۶ھ کو سفر ہند کی غرض سے شیخ کشتی میں سوار ہوئے جو سندھ کی طرف جا رہا تھا، جہاز ہی میں انگریزی جماعت کا کپتان جب شیخ کے ارادہ سے واقف ہوا تو اس نے آپ کو بہت منع کیا کہ ہندوستان نہ جائیں بلکہ اس نے سفر یورپ کی ترغیب دی، شیخ راضی نہوئے، پہلے آپ شہر ٹھٹہ میں اترے، ۱۱۴۶ھ سے ۱۱۵۴ھ تک (جب شیخ یہ تذکرہ لکھ رہے تھے) ہندوستان میں اقامت گزیں رہے، لیکن دلکو سکون نہ تھا فرماتے ہیں:۔

من این مدت اقامت را دریں مملکت از زندگانی محسوب نداشتہ، ہمانا آغاز رسیدن بہ سواحل ایں ملک انجام عمر و حیات بود، و دریں مدت ہشت سال از نجا ر ٹتہ تا بلدہ دہلی کہ معروف بہ شاہجہان آباد است دیدہ ام و آنچہ از اوصاف، احوال و اوضاع ایں مملکت و ساکنانش شنیدہ و یافتہ بودم ہمہ معائن نشنیدہ و بہ خاطر خطور مکرر بود مشاہدہ و معلوم شد۔

دوسری جگہ فرماتے ہیں:۔

بالجملہ دراں بلدہ از بے آبی و بد ہوائی و اوضاع زشت کہ ایں مملکت را عرض عام است بے آرام شدم۔

ایک جگہ اور فرماتے ہیں:۔

و اصلا طبع را ملایمت و طاقت بہ تحمل اوضاع و اطوار اشخاص ایں دیار نبود

ایک مقام پر اور غیظ و غضب میں لکھتے ہیں:۔

ناچار برخے از قبائح و فضائح احوال و اوصاف ایں دیار کہ کدورت آثار شنعت اطوار نمایش خواہد گرفت

یہ خیالات ہیں جو اس سخت لب ولہجہ میں شیخ نے اپنے تذکرہ میں ہندوستان اور اہل ہندوستان کے متعلق ظاہر کئے ہیں آگے ذرا اس کی حقیقت پر غور کریں، ۱۱۰۳ھ میں شیخ کی ولادت ہوئی ۱۱۴۶ھ تک فارس، ماژندران عراق وغیرہ کا سفر کرتے رہے، الغرض ۴۳ برس کی عمر تک دنیا کی لذت سفر سے بہرہ اندوز ہوئے ۱۱۴۶ھ میں ہندوستان آئے ۱۱۸۰ھ بمقام بنارس انتقال کیا، ظاہر ہے کہ ۳۴ سال تک ہندوستان نے مہمان رکھا، تقریباً عمر کا نصف حصہ یہیں گذرا، بہت ممکن ہے شیخ کے یہ خیالات تصنیف تذکرہ ہی کے وقت (۱۱۵۴ھ) تک ہوں بعد میں ان کے خیالات بدلے ہوں، یہ بھی دو حال سے خالی نہیں اگر آپ کے خیالات شروع سے آخر تک ہندوستان اور اس کے باشندوں کے متعلق ویسے قایم رہے، تو پھر زندگی کا نصف حصہ ہند ہی میں گزار دینا چہ معنی دارد، جس ملک سے ایسی نفرت ہو، جس کے رہنے والوں کے اوضاع و اطوار آپکے نزدیک

اسقدر ناپسندیدہ ہوں، پھر انہیں کے ساتھ اتنی مدت تک بسر کر دینا حیرت انگیز امر ہے، (شیخ نے ہند سے سفر نہ کرنے کا سبب قلب بضاعت، بتایا ہے، لیکن یہ عذر قابل قبول نہیں) یقیناً بعض ایسی ہستیاں بھی ضرور ہوں گی، جو "دامن دل می کشد کہ جا اینجا ست" کا مصداق ہوں، اگر یہ واقعہ ہے کہ ۱۱۵۴ھ کے بعد سے ہندوستان، اور اہل ہندوستان نے آپ کے دل و دماغ پر محبت و الفت کا اثر پیدا کرنا شروع کر دیا تھا جس کے باعث ۱۱۸۰ھ تک یہیں رہ گئے تو شیخ پر ایک بڑا الزام یہ رہجاتا ہے، کہ پھر انہوں نے تبدیل خیال کا اظہار کیوں نہ کیا، اگر واقعۃً شیخ کی نفرت، اور کشیدگی شروع سے آخر تک یکساں قایم رہی تو ان کا ۴۳ سالہ استقرار ایک سخت بوالعجبی ہے، بہرحال ہم شیخ کے خیالات کو جو انہوں نے ۱۱۵۴ھ میں ظاہر کئے تھے ۱۱۸۰ھ تک یکساں تصور کرتے ہیں، اور اب غور کرتے ہیں کہ وہ کیا اسباب تھے، جن کی بنا پر شیخ نے ہند اور اہل ہند کو دنیا کے سامنے اس صورت میں پیش کیا ہے، میرے خیال میں اس کے مفصلہ ذیل اسباب تھے، لسانی انقلاب، سیاسی پیچیدگیاں، مذہبی اختلاف۔

## لسانی انقلاب

تاریخ شاہد ہے کہ اکابر شعرائے فارس ہندوستان میں آئے جو خود نہ آئے انہیں دعوتیں دی گئیں، چنانچہ سعدی، حافظ انوری، جامی، عرفی، صائب سبھوں نے ہندوستان کی تعریفیں کیں، اور اس دریا کے فیوض و برکات سے مستفیض ہوئے، جسے تاریخ فراموش نہیں کر سکتی آخر شیخ حزیں کے ساتھ کیا خصوصیت تھی، اس کی بڑی وجہ ہندوستان کا وہ انقلاب تھا، جو زبان اور ذوق شعر پر پڑا تھا، ظاہر ہے کہ شیخ کے قیام ہند کے زمانہ میں فارسی شاعری کا وہ چرچہ نہ تھا، جو جلال الدین محمد اکبر یا عہد ہمینہ کے ابتدائی فرمانرواؤں کے دور میں تھا، عرفی کامیاب ہوئے، صائب بامراد گئے، حافظ کو تحایف پہونچے، مولانا جامی کو خواجہ محمود گادان ہدیہ و تحفے بھیجتے رہے، سعدی کو محمد سلطان نے دعوتیں دیں، اس کی وجہ یہ تھی کہ اس وقت ہندوستان میں شعر و ادب کے اندر فارسی ہی کا رواج تھا، ہر چند شیخ کے زمانہ میں بھی فارسی تصانیف پائی جاتی ہیں لیکن شعر و سخن کے لئے اردو مخصوص ہو گئی تھی، چنانچہ اس وقت اردو شاعری کے بڑے بڑے اساتذہ میر تقی، خواجہ میر درد، مرزا سودا وغیرہ کا زمانہ تھا، عام لوگوں کا رجحان اردو شاعری کی طرف تھا، الغرض اردو ملک کا ذوق عام بن چکی تھی، شیخ کے کمالات سے کسے انکار ہے، لیکن جب ملکی ذوق ہی میں انقلاب ہو چکا تھا تو پھر کمال کی قدر کون کرتا، شاعر تو یوں بھی نازک مزاج ہوتے ہیں ممکن ہے "دعوت شیراز" کا لطف نہ آیا ہو، اور یہی شیخ کے جھلانے کی وجہ ہو گئی ہو، اس شعر سے یہ خیال اور بھی راسخ ہو جاتا ہے، فرماتے ہیں:-

سواد ہند خاطر خواہ باشد بے کمالاں را — نماید خانہ تاریک روشن چشم عریاں را

جناب آزاد آبحیات میں لکھتے ہیں کہ شیخ جب دہلی میں آئے تو پوچھا ہندوستان میں کوئی بڑا شاعر بھی ہے، لوگوں نے سودا کا نام لیا، مرزا نے خود ملاقات کی، شیخ نے کلام سننے کی خواہش ظاہر کی، مرزا سودا نے کہا:-

ناوک نے تیرے صید نہ چھوڑا زمانہ میں — تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانہ میں

آزاد مرحوم نے دو روایتیں بیان کی ہیں، ایک سے پتہ چلتا ہے کہ شیخ نے کہا "در پوچ گویاں ہند نیز ہستی" دوسری روایت بتاتی ہے کہ شیخ نے پوچھا کہ "تڑپے" چہ معنی دارد لوگوں نے کہا کہ طپیدن کو "تڑپنا" کہتے ہیں، شیخ نے زانو پر ہاتھ مار کر کہا مرزا غضب کیا ایک مرغ قبلہ نما تھا اسے بھی نہ چھوڑا، ہندوستان کے متعلق شیخ کی تلخی طبیعت کا مطالعہ کرنے کے بعد نتیجہ نکلتا ہے کہ دونوں روایتیں اپنی جگہ پر صحیح ہیں، ممکن ہے شیخ نے پہلے ہجو یہ خیال ہی ظاہر کیا ہو، پھر مہمان کی خاطر داری، اور مرزا جیسے معزز شخص کے خاطر سے تعریف بھی کر دی ہو،

**سیاسی پیچیدگیاں**

حزیں جب ہندوستان میں آئے محمد شاہ رنگیلے کا زمانہ تھا، یہ حکومت مغلیہ کا دورِ انحطاط تھا، بادشاہ سلامت ہی رنگ رلیاں مناتے تھے تو ملک کا انتظام کون کرتا، طرفہ یہ کہ نادر شاہ نے حملہ کر دیا، ایک غیر ملکی شخص کی آمد، اور فوراً ہی بیرونی حملہ، نادر شاہ حزیں کا ہموطن تھا، ارباب سیاست نے انہیں مشکوک نگاہوں سے دیکھا ہوگا جسکی ایک جھلک تذکرہ میں بھی پائی جاتی ہے، ایک جگہ اپنے سفر خراسان کا خیال کرتے ہوئے لکھتے ہیں :۔

وچوں بہ یقین می دانستم کہ اوضاع مقتضی ورود نادر شاہ بہ ہندوستان است و بصوبہ کابل درآمدہ بود، اگر حرکت من میسر آمدے ناچار بہمان راہ بودے و طبیعت و بینش اہل ایں دیار مقتضی آنکہ لامحالہ ازرفتن مرا محرک آمدن او دانند۔

شیخ کو تو صرف ہندوستان کے الزام جاسوسی کا کھٹکا تھا، لیکن یہ ہندوستان کی سیاسی زندگی کے لئے جو نازک ساعت تھی اسے حزیں جیسے "فارسی پرست" کیا جانیں، جس کی محبوب چیز معرض خطر و اختلال میں پڑتی ہے تو خیالات کی پرواز اسے کہاں نہیں بہا لیجاتی - الغرض شیخ حزیں کی ناز برداری نہ ہونے کی دوسری وجہ ملک کی سیاسی پیچیدگی تھی۔

**مذہبی اختلاف**

شیخ نے اپنے عقاید کے متعلق کہیں نہیں لکھا، لیکن تذکرہ کا مطالعہ کرنے کے بعد پتہ چل جاتا ہے کہ مذہب شیعی کے اثنا عشریہ فرقہ سے تعلق رکھتے تھے، ہر چند آپ کے خیالات میں فرقہ وارانہ عصبیت اور مذہبی تنگ نظری نہیں پائی جاتی، کیونکہ آپ ایک زبردست عالم اور اعلیٰ درجہ کے محقق تھے، محض تقلیدی عقاید کے آپ پابند نہ تھے، جس کا تذکرہ انھوں نے خود فرمایا ہے، ہندوستان ہمیشہ کمالات کا قدرداں رہا ہے، اور اسے علم و فضل کی قدردانی میں فرقہ وارانہ اختلافات کا خیال نہیں ہوا، چنانچہ اردو کے اکثر سربرآوردہ شعرا مذہب شیعی ہی کے متبع تھے، ہندوستان کا کون سنجیدہ دماغ کہہ سکتا ہے کہ اس کے قلب میں میر، غالب، آتش، انیس وغیرہ کے لئے جذبہ احترام نہیں پایا جاتا، ؟ لیکن شیخ عقاید شیعی کے گہوارہ سے نکلکر ہندوستان میں آئے تو انہیں مذہبی فکر و عقاید کا ایک جدید سماں نظر آیا۔ حکومت کا عقیدہ بھی شیخ سے مختلف تھا، ملک کی بڑی جماعت آپ کے خیالات مذہبی سے اختلاف رکھتی تھی، ممکن ہے، لسانی انقلاب، اور سیاسی شورش کے ساتھ، مذہبی اختلاف نے بھی ملکر کچھ بد دلی پیدا کر دی ہو،

**کمالات علمیہ اور ذوق مطالعہ**

اگلی سطور میں لکھا جا چکا ہے کہ شیخ کا خاندان ایک علمی خاندان تھا، اس لئے بچپن ہی سے انہیں علم و فن سے دلچسپی تھی، پھر جیوں جیوں علمی استعداد بڑھتی گئی، کتب بینی کا شوق بھی بڑھتا گیا، اور یہ شوق اسقدر پائدار اور یہ جذبہ اسقدر مستقل تھا، کہ جبتک زندہ رہے تحصیل علوم کا نشہ نہ اترا، فارغ التحصیل ہو چکے ہیں والد کے ساتھ اپنے آبائی وطن لاہجان سے اصفہان کیطرف آ رہے ہیں، رستہ میں رسالہ تشریح افلاک پڑھ ڈالا۔ ہیئیات کے متعلق معلومات حاصل کئے، اصفہان میں پہونچے، تو فرماتے ہیں :۔

دراں بلدہ باز بشوقے تمام و جدے موفور بمذاکرہ و مباحثہ مشغول شدم و روزگارے بجمعیت و آرام داشتم و در مدرس فاضل تحریر مرزا کمال الدین حسن فسوی باستفادہ تفسیر بیضاوی، و جامع الجوامع طبری، و امور عامہ شرح تجرید پرداختم و نزد مولانائے فاضل حاجی محمد طاہر اصفہانی کہ محدث و فقیہ زماں بود کتاب استبصار شیخ طوسی و شرح لمعہ دمشقیہ قراءۃ کردم۔

اس کے بعد شیخ عنایت اللہ گیلانی سے منطق تجریدیہ (جو منطق میں ایک بہترین کتاب ہے) اور کتاب نجات شیخ الرئیس شروع سے آخر تک

پر نظر ڈالی پھر امیر سید حسن طالقانی کے حلقہ درس میں فصوص الحکم شیخ عربی اور شرح ہیاکل النور پڑھی، طب کا شوق ہوا، ایک رات مطالعہ میں مشغول تھے اور فن طب کی کتابیں گرد و پیش جمع تھیں، قریب صبح شیخ کے والد آئے اور کہا جس شخص کو فرصت کا اعتماد ہو تو جو چاہے حاصل کرے، اسے جائز ہے، لیکن تمہیں طول عمر پر ایسا اعتماد کیونکر حاصل ہوا، میں دیکھتا ہوں تمہارا نفس تمہارا جسم گھلا رہا ہے، پھر اس کے بعد چند باتیں تلقین کیں اور پردے اور دعا کرتے ہوئے اٹھ گئے پھر فرماتے ہیں:۔

پس از چندے بخدمت فاضل محقق میرزا محمد طاہر خلف مرزا ابوالحسن قاینی کہ در ریاضیات واسطہ حکمت نادرۂ زمن بود رفتہ مدتے تحصیل و تنقیح رسائل ہیئات و شرح تذکرہ و تحریر اقلیدس و تحریر مجسطی و قوانین حساب پرداختم۔

مختلف مذاہب کی تعلیم کے متعلق انہوں نے ان مذاہب کے مشہور علما سے مذہبی کتابیں پڑھیں، اصفہان میں ایک نصرانی خلیفہ آوانوس تھا اس سے انجیل پڑھی، پھر شعیب ایک یہودی عالم تھا اس سے توریت کا درس لیا، آپ تقلید محض کے پابند نہ تھے، فرماتے ہیں:۔

مرا در مسائل فروعیہ علمیہ کہ مواضع خلاف فقہا بود، اضطرابے و حیرتے روی داد و خاطر مطمئن بہ فتاوائے فقہاء معمول بین الناس نمی شد۔

فکر میں حریت تھی، خیالات مجتہدانہ تھے، فوراً احادیث کا مطالعہ شروع کیا، اسماء الرجال کی کتابیں دیکھیں، اور خود متنازع فیہ مسائل پر اجتہادی نظر ڈالی، فرماتے ہیں:۔

احادیث را اصل و ماخذ دانستہ، بسیارے از کتاب تہذیب الاحکام شیخ طوسی را در مدرس مجتہد زماں آقا ہادی خلف مولانای محمد صالح مازندرانی استفادہ نمودم، و نظر در رجال حدیث و اسناد آں کردم و رجوع بکتب استدلالیہ فقہا و تشخیص طرق استنباط ایشان نمودم و بر کتب فروعیہ حدیث گذشتم و دراں باب جہد موفور کردم تا آنکہ در مسائل کہ مرا احتیاج الیہ و معمول بہ بود بقدر وسع اطمینان حاصل آمد، و از تقلید محض، خاصہ با تخالف آراء و عدم عصمت احدے از مفتیاں کہ مرتکب اقدام است و موقف حیرت فی الجملہ رہائی حاصل آمد

دنیا کے سنجیدہ دماغ تقلید محض کے سخت مخالف رہے ہیں، اور انہوں نے فرقہ وارانہ عصبیت کا جال توڑ ڈالا ہے، شیخ حزیں نے دنیا میں ایک نکتہ سنج اور نازک خیال شاعر کی حیثیت سے شہرت پائی، وہ بھی تقلید محض کو ایک حیرت کی چیز بتاتے ہیں، ہندوستان میں غیر مقلدین (اہلحدیث) کا وجود مستقبل ہند کی حریت فکری اور کاوش ذہنی و عقلی کا سنگ بنیاد ہے، جس کے شواہد آج بھی نظر آ رہے ہیں، "دی اسپرٹ آف اسلام" کے مصنف نے اس کا اعتراف کیا ہے۔

## عبادت و ریاضت

شیخ نے ابتدائی زندگی کے ریاضت پسندانہ رجحان کا تذکرہ کیا ہے، اور وہ اپنی موجودہ زندگی پر متاسف ہیں۔ ایک جگہ فرماتے ہیں۔

آں قدر از کتب مختلفہ و فنون نشستہ کہ در اندک مدت بہ مطالعہ من در آمد مگر قلیلے از علمائے متبحر را میسر آمدہ باشد و باایں حال رغبتی موفورہ بہ طاعات و عبادات بود، و لذتے عجیب ازاں می یافتم۔

لیلۃ القدر جمعہ اور دوسری متبرک راتوں کو ذکر و شغل میں مصروف رہتے، آپ کا معمول تھا کہ بہتیری سنن اور نوافل کو پابندی سے گذارتے، عبادت اور پاک زندگی کے اثرات کو ان الفاظ میں ادا کرتے ہیں:۔

دول را طراوت و صفائی و سینہ را انشراحے بود، و ذکر آں احوال چنانکہ بود نتوانم کرد،

پھر فرماتے ہیں:۔ افسوس افسوس چہ دانستم کہ کار بایں درماندگی و دل مردگی و افسردگی کہ اکنوں کشیدہ، خواہد کشید۔

**تصنیفات شعریہ** شیخ نے اپنی غزلیات، مثنوی، قصائد، رباعیات کے پانچ دیوان مرتب کئے تھے، پہلے دیوان میں تقریباً سات آٹھ ہزار بیت تھے، دیوان ثانی میں دس ہزار بیت تھے، اس میں تذکرۃ العاشقین نامی ایک مثنوی بھی تھی جسمیں عرب کی ایک روایت حسن و عشق سے پلاٹ لیا گیا ہے، جو اصمعی سے مروی ہے وہ فرماتے ہیں "در طریق طایف سنگے دیدم کہ بریں بیت نوشتہ بود"

الا یا معشر العشاق با اللہ خبروا    اذا اشتد عشق بالفتی کیف یصنع

یہ مثنوی ایک ہزار بیت پر مشتمل تھی۔

۱۱۲۷ھ میں شیخ کے والد نے انتقال کیا، دو برس کے بعد والدہ بھی سیار جہاں ہوئیں اصفہان میں طبیعت نہیں لگی، شیراز میں آئے یہاں اگلے دوست مر چکے تھے، اس زمانہ میں شیخ نے بہت سے اشعار کہے، اور اپنا تیسرا دیوان مرتب کیا، جسمیں تین چار ہزار ابیات تھے، اپنے چوتھے دیوان کے متعلق صرف اسی قدر لکھتے ہیں:۔

"اشعاریکہ دراں مدت گفتہ شدہ بود جمع آوردم و ایں چہارم دیوان خاکسار است"

بوستان سعدی کے طرز میں ایک مثنوی لکھی جس کا نام خرابات رکھا، ہر چند یہ تمام نہو سکی، اسمیں ایک ہزار دو سو بیت تھے، معمہ گوئی کی طرف بھی رغبت ہوئی۔

ایک مرتبہ دوستوں کے ساتھ صحرا نوردی کر رہے تھے، گھوڑا گرا، شیخ بھی گرے، داہنے ہاتھ میں چوٹ آئی اور ایک سال تک اذیت میں مبتلا رہے، اس زمانہ میں بہت سے اشعار کہے، بائیں ہاتھ سے لکھنا شروع کیا، مثنوی ساقی نامہ جو ایک ہزار بیت پر مشتمل تھی اسی زمانہ کا کلام ہے۔

**علمی تصنیفات** رسالہ کنہ المرام جو قضا و قدر کے بیان میں ہے، ہندوستان میں لکھا، یہ وہ وقت تھا جب شیخ کی اقامت ہند کا ابتدائی زمانہ تھا، یہ کتاب یقیناً شیخ کی بہترین تصنیفات میں ہوگی، چونکہ ہندوستان کے متعلق جو تاثرات آپ کے قلب میں پیدا ہوئے تھے، انہیں قانون تجدید، یا ایک ہندوستانی کی حیثیت سے یہ کہوں تو بیجا نہیں، کہ جذبۂ انتقام کی ایک مہذب اور آراستہ صورت میں ادا کیا ہوگا، مکہ معظمہ میں ایک رسالہ "امامت" تصنیف کیا، اس کے متعلق خود فرماتے ہیں:۔ "بہ سبب اشاعتے کہ در رویا روی داد" مشہد مقدس میں تھے تو چند رسائل لکھے، جن کے متعلق لکھتے ہیں "بسیارے از کتاب رموز کشفیہ" با چند رسالہ دیگر در آنجا تحریر نمودہ ام" کرمانشاہان میں تھے، تو مجربات طب کے متعلق "مفرح القلوب" نامی ایک رسالہ لکھا، اور دوسرا رسالہ "تجرد نفس" بھی اسی مقام پر تصنیف کیا، شیخ ابن العربی کی کتاب فصوص الحکم کے فص ادریسی کے متعلق ایک شرح لکھی، اپنی چند دیگر تصنیفات کے متعلق لکھتے ہیں:۔

رسالہ موسومہ بہ توفیق کہ در توافق حکمت و شریعت است در رسالہ توجیہہ کلام قدمائے حکمائے مجوس در مبدا و عالم و

حواشی بر شرح حکمت اشراق، درر ایح الجنان در رسالہ ابطال تناسخ برائے طبیعین، و شرح رسالہ کلمۃ التصوف شیخ اشراق، و حاشیہ بر آلہیات شفا و فرائد الفوائد و حاشیہ بر شرح ہیاکل النور۔ و رسالہ در مدائح حروف و فرسنامہ تحریر نمودہ ام۔"

اس سے ظاہر ہے کہ شیخ حدیث، فقہ، فلسفہ، حکمت، کلام، تصوف، شاعری، آلہیات وغیرہ تمام علوم کے ماہر تھے۔

**یورپ کی قدردانی** ایک انگریز مستشرق ایف سی بلفور نے، شیخ کے "تذکرہ" کا ایک نسخہ دو قلمی نسخوں سے مقابلہ کر کے مرتب کیا، اس کا ایک انگریزی ترجمہ ۱۸۳۰ء میں لندن شایع کیا اور اس میں جو تاریخی، اور جغرافی روایا ہیں ان کی تشریح کی۔

**وفات** صاحب "خزانۂ عامرہ" نے لکھا ہے، ۱۱۸۰ھ میں گیارھویں جمادی الاول کی شب کو انتقال کیا، بنارس میں پہلے سے ایک مقبرہ تیار کرا لیا تھا، یہیں مدفون ہوئے، شیخ کی قبر پر ایک کتبہ ہے، جسمیں خود شیخ کا یہ شعر پایا جاتا ہے:-

حزیں از پائے رہ پیما بسے افسردگی دیدم　　سر شوریدہ بر بالین آسایش رسیدہ اینجا

(باقی ——— باقی)

(حزیں کے کلام پر تفصیلی و جزئی تنقید آیندہ ماہ میں شایع ہوگی)

**عبد المالک آروی**

---

# چندراوتی

(فسانہ)

رات کو دو بجے مجھے فرصت ہوئی اور اخیر پروف شیٹ پاس کر کے مین نے اُورکوٹ پہنا۔ ٹوپی چھڑی ہاتھ مین لی اور سگریٹ جلاتا ہوا مورننگ اسٹار کے دفتر سے چورنگی پر نکل آیا۔

یون تو ۲۶ دسمبر کو کلکتہ مین ہمیشہ چہل پہل رہتی ہے لیکن میرے لئے یہ دن بہت انہماک کا تھا اور متحدہ مسلم کانفرنس کے جلسے مین رجو ایک تباہ ہونے والی قوم کے بداخلاقیون کا بہترین نمونہ تھا) صبح کو تین گھنٹے کامل ضایع کرنے کے بعد واپس آیا تو ٹیلیفون کی گھنٹی بجی اور چیف اڈیٹر کی آواز سنائی دی

"احسن مجھے ابھی معلوم ہوا ہے کہ آجکی گھوڑ دوڑ مین وایسرائے کپ کے لئے شہریار کی کامیابی کے آثار اچھے ہین لیکن چونکہ گھوڑا نیا ہے اور نہایت مخفی طور پر طیار کیا گیا ہے اس لئے نہ لوگون کو حقیقت کا علم ہے اور نہ سر احسان الزمان کچھ بتاتے ہین۔ تم تو انکے پاس آتے جاتے ہو۔ اگر کچھ دریافت کرسکو تو کل گھوڑ دوڑ کی خبر ونکے ساتھ اس کا اضافہ بہت دلچسپ ہوگا" یئن "دیکھئے کوشش کرتا ہون" کہکر ٹیلیفون رکھدیا۔ کانفرنس کی رپورٹ ختم کر کے نیوز اڈیٹر کو دے آیا۔ اور ٹیکسی لیکر سیدہا زمان پیلیس پہونچا لیکن سر احسان بھی باہر جا چکے تھے اسلئے مجھے ناکامیاب واپس ہونا پڑا۔

میرے نوکر نے دروازہ کھولا۔ اور اُوورکوٹ۔ ٹوپی اور چھڑی لیکر آنکھین ملتے ہوے کہنے لگا "حضور۔ دو گھنٹے ہوے سر احسان الزمان نے ٹیلیفون کیا تھا۔ فرمایا تھا کہ جب آپ واپس آئین تو اونھین خبر کر دیجئے گا۔ وہ منتظر رہین گے" مین نے "اچھا" کہکر نشست کے کمرہ مین جاکر ٹیلیفون پر ۷۵۶۵ پارک۔ زمان پیلیس کا نمبر مانگا اور ایک لمحہ مین سر احسان دوسری طرف بولتے ہوے سنائی دئے۔ "جی ہان، ابھی ابھی واپس، ...... ہان صبح حاضر ہوا...... شہریار کی کامیابی ...... حضور دعوت ...... ضرور ...... کیا فرمایا ...... کل گیارہ بجے ...... بہتر ضرور حاضر ہون گا ...... کیا فرمایا ...... رانی چندراوتی ...... نہین ابھی تک تو ...... آج صرف پیڈاک کے قریب دیکھا تھا ...... ضرور ضرور ...... آبیرا ہادس ...... ہان ہان ...... ضرور حاضر ہونگا ...... شکریہ ...... تسلیم" ٹیلیفون رکھ کر مین دیر تک کھڑا سوچتا رہا۔ کل گیارہ بجے شب کو سر احسان الزمان نے مجھے شب کے کھانے پر بلایا تھا اور مہارانی چندراوتی انکی خاص مہمان ہونیکو تھین۔ مہارانی صاحبہ کل آبیرا ہادس مین نو بجے سے گانیوالی تھین اور اوسکے بعد زمان پیلیس مین دعوت تھی۔ لیکن میری سمجھ مین نہ آتا تھا کہ آخر سر احسان اور رانی چندراوتی کا

گیا جو۔ کہ پھر ٹیلیفون کی گھنٹی بجی اور مورننگ اسٹار کے چیف اڈیٹر کی آواز آئی۔ "احسن" دیر سے تمھارا نمبر مانگ رہا ہون۔ لیکن جب جواب ملا "مشغول" اسن سول کے آگے پنجاب میل اک مال گاڑی سے ٹکرا گئی ہے چار بجے ریلیف ٹرین جائیگی۔ تم مہربانی کرکے تھوڑی دیر دم لیکر ہوڑہ چلے جاؤ۔ ابھی کسی اور اخبار کو خبر نہین ہے" بہت بہتر کہکر مین نے ٹیلیفون پٹک دیا۔ کمبخت۔ یہ بھی کوئی زندگی ہوئی۔ ابھی تو تھکا ماندا گھر آیا تھا اور ابھی یہ حکم کہ پردوان جاؤ۔ اخبار کے نامہ نگارونکی زندگی بھی اک عذاب ہوتی ہے۔

مین نے دوسرے دن دس بجے واپس آکر غسل کیا۔ خدمت گار نے "ڈنر سوٹ" پلنگ پر پھیلا دیا تھا۔ کپڑے بدل کر مین ٹہلتا ہوا آ پیرا ہاؤس کو روانہ ہوگیا۔ راہ مین سوچنے لگا کہ آخر سر احسان الزمان جیسے معزز بیرسٹر نے جن کی عورتون سے نفرت ہر ایک کو معلوم تھی مہارانی چندراوتی اور اونکے ساتھ اور بھی کئی عورتون کو کیون اپنے گھر بلایا تھا۔ جہانتک مجھے علم تھا۔ سر احسان کی بیوی زندہ نہ تھین اور آجتک انھون نے عورت کی اپنے گھر دعوت نہ کی تھی۔ اور عموماً ایسے جلسون اور ایسی جگہون مین کم جایا کرتے تھے جہان عورتین ہوتی تھین پھر ابتدا بھی ہوئی تو مہارانی چندراوتی سے۔ میری کچھ سمجھ مین نہ آتا تھا۔ مہارانی صاحبہ وسط ہند کے ایک اوسط درجہ کی ریاست فتح پور کے راجہ کی بیوی تھین۔ مجھے اسکا پتہ نہ چلسکا کہ یہ مہاراجہ فتح پور کی چوتھی بیوی تھین یا گیارھوین۔ مدت تک یہ حرم سرا مین ایک گمنام زندگی بسر کرتی رہین۔ غالباً انکے وجود کا مہاراجہ کے چند خاص ملازمین کے علاوہ کسی اور کو علم بھی نہ تھا۔ مہاراجہ فتح پور جب ایک وفد کے ساتھ انگلینڈ جانے لگے تو معیت کے لئے انھین کا انتخاب ہوا۔ اور بمبئی پہونچکر مہارانی کا بے نقاب ہونا تھا کہ انکے حسن وجمال کا شہرہ دور دور پہونچ گیا۔ اب تو جس اخبار اور جس میگزین کو اوٹھا کر دیکھو ان کے حالات اور انکی تصویرون سے بھرے نظر آتے تھے۔ کہین مہارانی پوجا کر رہی ہین تو کہین ستار بجا رہی ہین کہین پر شیر کا شکار ہو رہا ہے تو کہین نیزہ بازی کی مشق ہو رہی ہے

یورپ پہونچکر انکا اور بھی شہرہ ہوگیا یہانتک کہ جب وہ مونٹے کارلو پہونچی ہین تو انکی شہرت سے سارا یوروپ گونج رہا تھا۔

نیس اور مونٹے کارلو بحر روم کے کنارے دو ایسی جگھین ہین جہان ساری دنیا کے دولتمند سیر و تفریح کے لئے جمع ہوتے ہین جہان دنیا کی حسین ترین عورتون کا اجتماع ہوتا ہے اور جن مین سے ہر ایک لاکھوں کے زیور سے لدی ہوتی ہے لیکن اس حسین مجمع مین بھی مہاراتی چندراوتی گل سرسبد کی طرح سب سے الگ نظر آتی تھی۔ اوسی زمانہ مین روسی شاہی خاندانکے جواہرات بک رہے تھے۔ اور یورپ اور امریکہ کے کروڑ پتی بڑھ بڑھ کر قیمت لگا رہے تھے مگر مہاراجہ فتحپور نے اتنے دام لگا دئے کہ امریکہ کے کروڑ پتی تاجرون کے چھکے چھوٹ گئے اگر ان تاجرون نے مٹی کے تیل۔ سور کے گوشت، اور دیا سلائیان بنا کر اور بیچکر دولت کمائی تھی تو فتح پور کے مہاراجہ نے سیکڑون برس کے جمع کئے ہوئے خزانے ترکہ مین پائے تھے۔ ہان اتنا ضرور ہے کہ اس ایک خریداری کے بعد فتح پور مین ملازمین کو کئی مہینے تنخواہ نہ ملی۔ بہت سی کمپنیون کے بل ادا نہ ہوسکے رعایا پر ٹکیس دوچند ہوگیا اور پھر بھی مہاراجہ کو نج کی جائیداد کا نصف حصہ رہن کردینا پڑا

جب مہارانی صاحبہ لندن پہونچین تو رٹز ہوٹل کے ان کمرون مین اترین جن مین یا تو چارلی چپلین، ڈگلس فیربینک میری پکفورڈ جیسی ہستیان قیام کرتی ہین یا سابق شاہ اسپین اور سابق شاہ ایران جیسے بیفکر اور آزاد بادشاہ ٹھیرا کرتے تھے خاصہ کے کمرون کے علاوہ۔ احباب۔ مصاحبین اور ملازمین کے لئے مہاراجہ نے کارلٹن ہوٹل کی پوری ایک منزل کرایہ پر رکھی تھی لندن کے انتہائی رونق اور چہل پہل کا زمانہ تھا شہزادی وکٹر شادی کے بعد پہلے پہل مارل برا ہاؤس مین مقیم ہو کر سوسائٹی کے فرائض انجام دیرہی تھین۔ دنکوئنصر لبنگھم یا رانائے مین پولو کے شاندار میچ ہوا کرتے تھے۔ ایسکٹ کی گھوڑ دوڑ اور ہنلے کی کشتی رانی مین جانا ضرور تھا۔ شب کو دعوتین تھین اور پھر رقص کے جلسے۔ تھیٹر تھے اور انکے بعد نائیٹ کلب مین صبح کے چار پانچ بجے تک جام شراب کے دور اور مستانہ وار ناچ۔ سارا لندن کچھا کھچ بھرا ہوا تھا۔ اور ہر جلسہ اور ہر تقریب مین مہارانی موجود رہتی تھین

ایک شب جرمن سفارت مین کھانا تھا۔ کسی بات پر مہاراجہ فتح پور اور کونٹ موسکو وچ۔ روس کے قدیمی شاہی خاندان کے ایک رکن سے کچھ بحث ہوگئی۔ مہاراجہ نے کچھ سخت کہا اور کونٹ نے شراب کا گلاس انکے منہ پر کھینچ مارا دوسری شب کو رچمنڈ پارک مین پوشیدگی سے کونٹ اور مہاراجہ مین (ڈویل) جنگ ہوئی۔ اور دونون ایک دوسرے کی گولی کھا کر گرے اور مر گئے۔

فتح پور مین مہاراجہ کمار کی نابالغی کی وجہ سے ریجنسی قایم ہوگئی، ریاست کا انتظام مجلس انتظامیہ کے سپرد ہو گیا جس کے صدر ایک انگریز مقرر ہوے۔ اخراجات مین کمی ہونے لگی۔ دوڑ کے گھوڑے۔ کتے اور موٹرین نیلام ہونے لگین زاید ملازم برخاست کردئے گئے۔ مہارانیون کے گزارے کے لئے مختصر سی تنخواہین مقرر ہوگئین۔ اور ایسی عورتین جنھین مہاراجہ نے شادی بغیر محل مین ڈال رکھا تھا کچھ دے دلا کر ریاست سے نکال دیگئین۔ چندرا دلی کا بھی یہی حشر ہوا۔ ریاست کے جواہرات فوراً وزیر ہند کے حکم سے چھین لئے گئے اور چند ہی دنون مین یہ غریب عسرت کی زندگی بسر کرنے لگی، مگر مہاراجہ اور کونٹ کی موت نے انکی کافی شہرت کردی تھی۔ ہر اخبار اور ہر میگزین مین انکے حالات اور انکی تصویرین چھپتی تھین۔ اخبار والون نے ہزارون روپے دیکر من گھڑنت افسانے اور خیالی قصے ان کے نامون سے چھاپے۔ صابن منجن۔ اور "سرمہ مسی" والون نے بھی بڑی رقمین خرچ کرکے سندین حاصل کین۔ ناگن کے سے لہراتے ہوے بالون اور موتی کے سے صاف دانتون کی تصویرین لی گئین لیکن وہ عورت جس نے ہزارون۔ لاکھون اپنی ادنی ادنی خواہش پر لٹائے ہون جس نے اپنی آرائش اور آرام پر دولت پانی کی طرح بہائی ہو وہ کیتک اس طرح کی بے مزہ زندگی بسر کرسکتی تھی، اتفاق سے اسی زمانہ مین رُونینڈ لاسکی جو امریکہ اور یورپ کے کئی بڑے بڑے تھیٹر و نکا مالک تھا اپنے خاص ہوائی جہاز پر لندن آیا۔ اور ایک بڑی رقم دینے کا وعدہ کرکے دو سال کے لئے ان سے معاہدہ کرلیا کہ ہفتہ مین دو روز مہارانی اسٹیج پر جاکر ناچین اور گائین گی

اخباری تشہیر بھی وہ جادو ہے کہ معاذ اللہ اب تو جس شہر مین مہارانی گانے والی ہوتین وہان ہفتون بلکہ مہینون پہلے سے شہر کے ہر مشہور اور ممتاز مقام پر انکی قد آدم تصویرونکے اشتہار ہوتے۔ کہین پر انکی ہندوستانی زندگی کا منظر ہوتا کہین یورپ کے سفر کے مرقع۔ اور کہین مہاراجہ اور کونٹ سے گولی چلتی دکھائی جاتی۔ غرض اشتہار کے ذریعہ سے لوگون مین ایک

خاص شوق اور ایک خاص ہیجان اور بیچینی پیدا کیجاتی - ہفتوں پہلے سے شہر کے لوگ سوائے اس کے کسی اور مضمون پر گفتگو ہی نہ کرتے تھے - مہارانی کے آنے سے بہت پہلے تھیٹر کے کل ٹکٹ بک چکے ہوتے - قبل سے کسی ایک جگہہ دو ایک دن سے زیادہ قیام کا ارادہ ظاہر نہ کیا جاتا - لیکن اگر پبلک مین مزید شوق دیکھا جاتا تو دو ایک دن اور بھی ٹھہر جاتین - ایک کے بدلے دو تین تماشے ہوتے - ٹکٹ کے دام دو گنے تگنے کردئے جاتے الغرض لاسکی نے مہارانی کے ذریعہ سے اور مہارانی نے لاسکی کے ذریعہ سے کافی دولت حاصل کی

دو برس کے بعد جب لاسکی کے معاہدہ کی مدت ختم ہوئی تو امریکہ اور یورپ کے تھیٹر والون مین لاگ ہوگئی - لیکن چندراوتی نے چونکہ اتنے دنون مین اچھی طرح دنیا دیکھ لی تھی اور وہ اپنے حسن کی جادو گری اور اپنی جوانی کی مقناطیسی قوت سے آگاہ تھین اسلئے خود انھون نے براہ راست اپنا کاروبار شروع کیا - اور خود اپنے انتظام سے رقص وجمال کے تماشے دکھانے لگین - مغربی رئیسون کو بھی آنے جانے کا موقع دیا گیا - جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ ہُن برسنے لگا اور دولت کی انتہا نہ رہی - پانچ سال تک مہارانی یورپ - امریکہ - جاپان - اور چین کے دورے کرتی ہوئی ہندوستان آئین - اور بمبئی مین صرف ایک شب گا نیکے بعد آج کلکتہ کے "پیراڈاوس مین والسرائے اور امراء ہند کے سامنے نغمہ زن ہونے والی تھین

مین انھین خیالات مین ڈوبا ہوا "پیراڈاوس" پہونچ گیا - سامنے فوج کا پہرہ تھا - مورننگ اسٹار کے نامہ نگار ہونیکے وجہ سے مجھے ٹکٹ خریدنے کی ضرورت نہ تھی - ہال مین رستم جی منیجر ملے اور اونھین کے ساتھ مین بھی ایک کونہ مین کھڑا ہو گیا - سارا تھیٹر جواہرات سے جگمگا رہا تھا - والسرائے اور گورنر کے علاوہ بہت سے امراء جمع تھے "اسٹیج پر مہارانی" گا رہی تھین ہندوستان کا ہر راجہ اکٹھا کیا گیا تھا - انکی وردیان زرق برق تھین انکے آگے بیس پچیس حسین کمسن عورتون کا مجمع تھا اور انکے جھرمٹ مین مہارانی ناچ ناچ کر اور بھاؤ بتا بتا کر گا رہی تھین انکے لباس اور انکے زیورات کا حال بیان کرنیکی مجھمین طاقت نہین ہان اتنا ضرور کہونگا کہ گویا ریاست فتح پور کے دئے ہوئے جواہرات چھن گئے تھے لیکن فتح پور جیسے بیسون والیان ریاست اور مغربی لارڈ اور کروڑپتی تاجرونکے دئے ہوئے جواہرات مہارانی کے جسم پر چمک رہے تھے - انکا حسن اب بھی باقی تھا - جسم مین ابھی تک چھریرا پن موجود اور انداز رعنائی مین ابھی تک جادو بھرا تھا - مالکوس گا رہی تھین اور اس پایہ سے گا رہی تھین کہ انگریز بھی سر دھن رہے تھے اور لیڈیان بھی موسیقی سے متاثر ہو کر پانون پٹک رہی تھین - مالکوس کے بعد ایک انگریزی گانا شروع ہوا جو وادرا کے طرز پر بندھا ہوا تھا اسکے ساتھ کہروا ناچ نے مجمع کے ہر فرد کو آپے سے باہر کر دیا تھا - سب سازندے تھے صرف میان مراد علی پٹنہ والے کی سارنگی بج رہی تھی - انکا جبہ پوری صافہ - گلابی کمخواب کی شیروانی گلے مین اور موٹی طلائی زنجیر سازندو نمین انھین ممتاز بنائے ہوئے تھی انکے سیاہ گلمچھے اور گھنی مونچھ اور پھر تان کی ہر لپیٹ اور تارون پر انگلیون کی ہر سوت کے ساتھ انکے سر کا ہلنا اور ہر کن اور مُرکی پر انکے منہ کا بننا بگڑنا بہت پر لطف منظر تھا - میان ریاضی بھی آہستہ آہستہ ٹھیکا دئے جا رہے تھے - اور جب بایان دبنے لگتا تھا تو معلوم ہوتا تھا کہ ایک بڑا کبوتر بول رہا ہے اور دل مین ایک خاص گدگدی سی

معلوم ہوتی تھی غضب کا سمان تھا۔ رقص کے اختتام پر تحسین کا ہنگامہ تالیوں کا شور ہوا۔ مہارانی ایک عجیب انداز دلربائی سے سر جھکائے کھڑی رہنے کے بعد اسٹیج سے اوتر کر وائسرائے کے سامنے گئین جنھون نے بڑے تپاک سے ہاتھ ملایا۔ مبارکباد دی اور پھر رخصت ہوئے۔ بھیڑ چھٹنے لگی۔ مین بھی باہر نکل آیا اور ٹیکسی لیکر زمان پیلس پہونچا

زمان پیلس دلھن کی طرح سجا ہوا تھا۔ باغ کے ہر ہر درخت کی ڈالیون اور روش کے کنارے کنارے جھاڑ یونمین قمقمے روشن تھے سر احسان مہمانون کا خیر مقدم کر رہے تھے۔ میرے پہونچتے ہی مہارانی چندر راوتی اپنی بہت بڑی۔ ہسپانو سوئزا۔ سوہارس پاور کی موٹر پر تشریف لائین۔ یہ گاڑی اونھون نے خاص اپنی فرمائش سے بنوائی تھی اور خالص چاندی کی تھی دروازونکے دستے سونیکے تھے۔ اس گاڑی کی تصویرین مین کئی بار دیکھ چکا تھا مگر اسوقت جو اسے دیکھنے کا موقع ملا تو مین حیران رہگیا

جب مین ڈرائینگ روم مین داخل ہوا تو تمام مہمان جمع تھے جن مین سر جیمس فریزر چیف جسٹس سر چارلس فرگوسن پولیس کمشنر۔ جنرل سر ہنری اسٹوارٹ بنگال کی فوجونکے افسر اعلیٰ جسٹس کمارناتھ بینرجی وائس چانسلر نواب محسن علی آف براج پور کرنل بچانسلر پرنسپل میڈیکل کالج۔ راجہ سرندر ناتھ سین صدر مجلس سونہ رای خاص طور پر قابل ذکر ہین

میرے والد سر احسان الزمانکے منشی تھے اور انکے انتقال کے بعد سر احسان ہی نے مجھے تعلیم دلوائی تھی۔ کیمبرج بھیجا تھا۔ صحافت کی تعلیم دلوائی تھی اور اونھین کی سفارش سے مورننگ اسٹار جیسے معزز انگریزی اخبار کا نامہ نگار ہو گیا تھا۔ مجھے اپنی اولاد کی طرح مانتے تھے اور مجھے پیلس کی ہر دعوت اور ہر تقریب مین بلایا کرتے تھے

زمان پیلس کا ڈرائنگ روم کلکتہ کا سب سے عمدہ اور آراستہ کمرہ تھا یورپ کے متعدد رسالونمین اسکے فوٹو نکل چکے تھے اس کمرہ قلمی تصویرین۔ اسکے ایرانی قالین۔ سیکڑون برس کے قدیم چینی کے گلدان اور کھلونے۔ ہاتھی دانت کے مجسمے اور سامان آرائش ایسی چیزین تھین جو دنیا مین نایاب تھین اور جنھین دیکھے بغیر کوئی امریکن سیاح کلکتہ سے چلا نہین جاتا تھا

مہارانی کے کمرہ مین داخل ہوتے ہی دوسرے مہمانون نے انکے گرد جھرمٹ کر لیا۔ سر احسان نے ایک ایک سے تعارف کرایا اور سبھون نے اپنی خوش قسمتی کا اظہار کیا۔ مہارانی کی اعلیٰ موسیقی اور بہترین رقص کا ہر شخص معترف تھا اور ہر شخص کی زبان سے واہ واہ اور سبحان اللہ نکل رہا تھا۔ خادم نے مودب لفظون مین خاصہ چنے جانیکی اطلاع کی۔ سر احسان نے مہارانی کی طرف اپنا ہاتھ بڑھایا اور وہ مسکراتی ہوئی انکے بازو پر سہارا دیکر کھانے کے کمرہ کی طرف بڑھین۔ چھپی ہوئی فہرست ہم سبھونکو پہلے ہی مل چکی تھی جسمین میز کے گرد ہر ایک کی مخصوص جگہہ بنی ہوئی تھی اور ایک ساتھ جانیوالے مرد عورت کے نام لکھے تھے۔ ہر ایک اپنی لیڈی کا ہاتھ اپنے ہاتھ مین لیکر پیچھے ہولیا۔ مین راجہ کمارناتھ کے ساتھ سبھونکے عقب مین تھا

زمان پیلس کے کھانیکے کمرہ کے بلورین میز اور بلورین کرسیان بوہیمیا کے شاہی محل کی تھین۔ جنگ عظیم کے بعد جب اس خاندان سے تخت چھن گیا اور شاہزادے آوارہ وطن ہوگئے تو سر احسان نے ایک ایجنٹ کے ذریعہ سے اسے ایک کثیر رقم دیکر حاصل کیا تھا۔ دور سے انگریزی باجونکی دلکش آواز آنے لگی اور کھانا شروع ہوا۔ ہر شخص ہنس ہنس کر باتین کر رہا تھا

لیکن سبھون کی نظر مہارانی کی طرف تھی اور سب انھین کی باتین سننے کے مشتاق تھے۔ کھانا ختم ہونے کے بعد سر احسان کھڑے ہو گئے گفتگو بند ہو گئی اور ہر شخص انکی طرف مخاطب ہو کر ہمہ تن گوش ہو گیا۔ سر احسان نے آہستہ آہستہ رک رک کر اپنی تقریر شروع کی اور مجھے ایسا معلوم ہوا کہ وہ کسی جذبے کو روکنے کی کوشش کر رہے ہین۔ انکی انگلیان کانپ رہی تھین اور وہ رہ رہ کر اپنی پیشانی سے پسینہ پونچھتے جا رہے تھے

''میرے معزز دوستو۔ یہ کوئی سیاسی مجمع تو ہے نہین۔ صرف میرے چند خاص احباب کی محبت ہے۔ جنھون نے میری ناچیز دعوت قبول کرکے مجھے ممنون ہونے کا موقع دیا ہے۔ آج مین اپنی قسمت پر جتنا بھی ناز کرون مجھے زیبا ہے۔ کیونکہ فخر جہان۔ بلبل ہندوستان مہارانی چندراوتی صاحبہ نے میرے گھر آکر مجھے دنیا کا سب سے خوش قسمت شخص بنا دیا ہے۔

حضرات۔ آپ مین سے کون ایسا ہے جو برسون سے مہارانی کے دیکھنے کا متمنی نہ تھا۔ اور مین دعوی کے ساتھ کہسکتا ہون کہ اخبارون اور رسالون کے ذریعہ سے مہارانی کی جو تصویر ہمنے اپنے دلون مین کھینچی تھی۔ اوس سے انھین کہین بڑھ کر پایا دوستو۔ آخر جادو ہے کیا؟ جادو نام ہے حسن کا۔ آواز کا اور دولت کا اور اگر دنیا۔ اور آجکل کی روشن خیال اور ترقی یافتہ دنیا مین کوئی سچا جادوگر ہے۔ یا یہ کیون نہ کہون کہ جو خود مجسم جادو ہے وہ ہماری مہارانی صاحبہ مین انکا دسرپا حسن وجمال۔ انکا دلکش ترنم۔ انکی بے پایان دولت اگر جادو نہین تو کیا ہے۔ (تحسین کے پر زور نعرون اور گونجتی ہوئی تالیون نے اس مدح سرائی کی تائید کی مہارانی شرم سے سر جھکائے اپنی انگوٹھیون سے کھیل رہی تھین۔ چہرہ گلنار ہو رہا تھا)۔

''حضرات۔ مین ڈرتا ہون کہ آپ نے ان جملون کو شاعرانہ تخیل سمجھا ہو۔ مگر مجھے بتائیے کہ ہندوستان مین زہرہ بائی اور بی حیدر سے لیکر بی گوہر اور بی نور جہان تک اور کالکا بندا دین سے بی چودھرائن تک کون ایسا تھا اور ہے جسکے رقص و سرود مین وہ اثر ہو جو مہارانی کے ناچ گانے مین ہے۔ اور یورپ مین مدام پاؤالدوا اور مدام لاپاکو دا۔ ٹٹرازینی اور گھیلی کرسی یا ڈیم کلارا بٹ انمین سے کون ہے جو ہماری مہارانی کا مقابلہ کر سکے۔ نہین۔ دوستو مین سچ کہتا ہون کہ مہارانی کے کمال پر ہندوستان جتنا بھی ناز کرے بجا ہے اور مغربی مہذب تو مین انکی جتنی عزت کرین کم ہے'' (تحسین کا شور)۔

سر احسان اتنا کہکر خموش ہو گئے۔ پانی کا ایک گھونٹ پیکر چہرہ کا پسینہ پونچھا اور اب جو اپنی تقریر کا سلسلہ شروع کیا تو بہت دھیمی آواز مین اور اس طرح جیسے اپنی کسی بات پر نادم ہون۔

''لیکن میرے دوستو۔ مجھے یقین ہے کہ آپ اپنے دلمین کہہ رہے ہونگے کہ مجھ جیسے زاہد خشک کو رقص و سرود سے کیا تعلق۔ تو سنئے آج مین اپنے اُس راز کو ظاہر کرتا ہون جو آج پندرہ سال سے میرے دلمین پنہان ہے اور اسوقت مین اوس مُہر کو توڑنے کھڑا ہوا ہون جو میرے لبون پر ایک مدت سے لگی ہوئی ہے''

اتنا کہکر سر احسان بیٹھ گئے اور سارے مہمان کسی غیر معمولی اثر سے متاثر ہو کر انکی طرف جھک گئے۔ مین نے دیکھا کہ مہارانی گھبرا گھبرا کر متاثر ہو کر انکی طرف دیکھتی اور کچھ کہنا چاہتی تھین۔ لیکن چپ رہجاتی تھین انکا گلاب سا چہرہ افسردہ ہو گیا تھا۔ اور

پیشانی پر پسینے کے قطرے جھلک رہے تھے۔ سر احسان نے پانی کا پھر ایک گھونٹ پیا اور بیٹھے ہی بیٹھے کہنا شروع کیا۔ کمرہ میں سناٹا تھا ہماری سانسین تیزی سے چل رہی تھین۔ خادم کمرہ سے باہر چلے گئے تھے

"دوستو۔ آج سے پندرہ سال قبل مین شہر گیا مین ضلع کا ایک معمولی بیرسٹر تھا۔ چھوٹی جگہ تھی۔ دکیلون کا زور تھا۔ میرا اپنا آبائی مکان تھا مختصر سی جائیداد بھی تھی۔ سادہ زندگی تھی۔ خوشی کے ساتھ سفید پوشی سے کٹ جاتی تھی۔ میری شادی خاندان ہی مین ہوئی تھی۔ لیکن میری بیوی کا شادی کے دوسال بعد انتقال ہوگیا تھا۔ صرف ایک لڑکا تھا" سر احسان کچھ دیر کے لئے پھر چپ ہو گئے۔ مین نے دیکھا کہ ہماری کا اضطراب بڑھتا جارہا تھا۔ سانس چڑھ رہی تھی اور آنکھون سے خوف کی جھلک نمودار تھی، سر احسان کی آواز اور بھی دہیمی تھی۔ اور گویا وہ ہمارے سواکسی دوسرے کو مخاطب کر رہے تھے یا اپنے دل سے بول رہے تھے

"میرے بچے نے میری مان باپ کے ساتھ پٹنہ مین پرورش پائی تھی۔ وہین پڑھتا بھی رہا تھا۔ صرف چھٹیون مین میرے ہان چلا آیا کرتا تھا۔ اب جوانی کا آغاز تھا۔ مسین بھیگ رہی تھین۔ بی۔ اے کا امتحان دیکر میرے پاس آیا تھا۔ مین نے اوسکی دلبستگی کے لئے گراموفون منگا دیا تھا۔ ناول خرید دیئے تھے۔ گھوڑا لے دیا تھا۔ غرض اسکی دلجوئی مین ہر طرح کوشان تھا۔ اور اس پر اپنی جان فدا کرنیکو ہر طرح موجود تھا۔ اسوقت یہ اپنی مان سے بہت مشابہ تھا۔ اور جب مین اسے دیکھتا تھا تو اسکی مان کی تصویر میری آنکھون کے سامنے آجاتی تھی" (باوجود ضبط سر احسان کے آنکھون سے آنسو ٹپکنے لگے اور ہر شخص انکی یہ حالت دیکھکر بہت متاسف تھا)

"ایک روز مین ایک سنگین مقدمہ مین مشورہ کے لئے کہین گیا ہوا تھا۔ دیر ہوگئی۔ رات کے بارہ بجے واپس آیا۔ اور سو رہا۔ دو بجے ہونگے کہ ایک جگر خراش چیخ کی آواز آئی اور مین چونک کر اوٹھ بیٹھا۔ دوسری بار پھر چیخ کی آواز آئی اور بیقراری کے ساتھ تڑپ کر مین مکان کے اوس طرف دوڑا جہان میرا بچہ سویا کرتا تھا۔ لالٹین دہیمی جل رہی تھی۔ مین نے قریب پہونچکر دیکھا کہ میرا بچہ پلنگ کے کنارے بیٹھا دونون ہاتھون سے کلیجہ کو سنبھالے جھکا ہوا خون تھوک رہا ہے۔ یہ دیکھکر بیقراری اور بیتابی سے ایک دل ہلادینے والے کرب کے ساتھ ماہی بے آب کی طرح تڑپنے لگا۔ مین نے اپنا سر پیٹ لیا۔ اُسے سینے سے لگا لیا۔ اوسکی حالت پوچھی اور اوسنے رک رک کر ہچکیان لیکر اپنا دکھڑا سنایا۔ مین نے خادم کو جگایا۔ ڈاکٹر کے گھر بھیجا۔ مگر بھلا دو بجے رات کو ڈاکٹر جلدی کیا آسکتے تھے دیر ہوئی۔ مین سر پیٹتا رہ گیا۔ اور میرے بچے نے میری گود مین تڑپ کر جان دیدی" (سر احسان کے ہچکیان بندھی تھین۔ آنکھون سے آنسو جاری تھے)۔

"دوستو۔ اب میرے لئے کیا باقی رہگیا تھا۔ دنیا آنکھون مین اندھیر تھی اور زندگی برباد۔ ایک مدت تک میری حالت دیوانون کی سی رہی۔ سخت علیل ہوگیا۔ تبدیل آب وہوا کے لئے یورپ چلا گیا۔ ڈیڑھ سال کے بعد جب گیا واپس آیا تو ہر کونہ مین خون کے دھبے نظر آنے لگے۔ رہ رہکر جگر خراش چیخ کی آواز سنائی دینے لگی۔ گھر کاٹے کھاتا تھا۔ مین نے اسے بیچ کر اسکی قیمت یتیم خانہ کو بھیجدی اور کلکتہ آکر پریکٹس شروع کی۔ خدا نے میری زبان مین اثر دیا۔ کام اچھا چلنے لگا۔ مقدمات نکلنے لگے اور دو تین سال مین ایک مشہور اور نامی بیرسٹر ہوگیا"

سبھون نے سمجھا کہ یہ دکھ بھری داستان ختم ہوگئی۔ مگر گو مین سر احسان کی تقریر کا ایک ایک لفظ سن رہا تھا میری نظر مہارانی کے چہرہ پر تھی۔ ایک عجیب انتشار اور گھبراہٹ کا عالم تھا۔ سارا جسم کانپ رہا تھا۔ رنگت زرد پڑ گئی تھی۔ سر احسان نے پھر شروع کیا "حضرات آپ یہ سننے کے منتظر ہونگے کہ آخر میرے بچے کو ہو کیا گیا تھا

"میرے دوستو۔ گیا مین میرا مکان اوس سڑک پر تھا جو چوک کے پشت پر واقع ہے۔ میرے مکان کے سامنے متنانامی ایک طوائف رہتی تھی اور اوسکی ایک لڑکی تھی تارہ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔" سر احسان کی زبان سے یہ نام نکلا ہی تھا کہ مہارانی کے منہ سے ایک دل ہلا دینے والی چیخ نکلی "نواب صاحب۔ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔" شاید وہ کچھ کہنا چاہتی تھین لیکن سر احسان نے ہاتھ کے اشارے سے چپ رہنے کو کہا۔ مہارانی چپ "دوستو۔ جس زمانہ کا مین ذکر کر رہا تھا۔ تارہ اون دنون جوان ہو رہی تھی اسکے حسن کے چرچے ہونے لگے تھے۔ ذہین اور طرحدار تھی۔ اچھا گانے لگی تھی۔ مجرے شروع ہو گئے تھے۔ اور دو ایک ریاستون مین بھی ہو آئی تھی میرا بچہ اپنے شباب کے آغاز مین اوس پر عاشق ہو گیا۔ وہ مجھسے چھپ چھپ کر اسکے گھر جانے لگا۔ مگر اسکے گھر بھی کسی راجہ کا ملازم آیا ہوا تھا۔ تارہ کی مان نے اسے آنے جانے سے منع کیا۔ مجھے مطلع کر دینے کی دھمکی دی۔ مگر کمسن بچہ اور وہ بھی پہلا عشق تارہ ابھی اسکی طرف ملتفت تھی۔ آخر ایک دن مان بیٹی مین بحث ہو گئی۔ مان نے عشق کی آزمائش کے لئے تارہ سے فرمایش کی کہ وہ میرے بچے کو شراب پلائے۔ دوسری رات جب میرا بچہ گیا تو تارہ نے شراب پلائی اس نے انکار کیا۔ لیکن جب تارہ نے یہ کہا کہ مان نے عشق کی یہی آزمایش رکھی ہے تو اسنے پیلی۔ دوستو۔ ممکن ہے کہ تارہ کو نہ معلوم ہو کہ اس شراب مین کیا ملا تھا۔ مگر یہ واقعہ ہے کہ اس شراب نے چند گھنٹون مین مجھسے میرے جگر کے ٹکڑے کو ہمیشہ کے لئے مجھ سے جدا کر دیا"

"دوستو۔ دم توڑتے ہوئے بچے نے مجھسے دو وعدے لئے تھے۔ ایک تو یہ کہ اسکی اس طرح کی موت کی کسی کو خبر نہ دونگا۔ میرا بچہ بڑا غیور تھا اسے عزت کا بڑا خیال تھا۔ اور مرتے وقت بھی یہی خیال تھا کہ خاندان کے نام پر دھبہ نہ لگے۔ اور دوسری یہ فرمایش تھی کہ مین اپنی بیوی کے زیورات تارہ کو دیدون کیونکہ وہ تارہ سے انکا وعدہ کر چکا تھا"

"میرے عزیز دوستو۔ پہلی فرمایش مین نے آج تک پوری کی۔ لیکن دوسری فرمایش کے لئے جب مین نے پوری سے واپس آکر سنا اور تارہ کو دریافت کیا تو معلوم ہوا کہ وہ دونون اس کے مرتے ہی شہر سے کہین اور مقام پر چلی گئی تھین۔ مین نے بڑی کوشش کی مگر پتہ نہ چلا"

(سر احسان پھر چپ ہو گئے۔ اور مین نے دیکھا کہ چیف جسٹس اور پولیس کمشنر متوحش نظر آرہے تھے)

"دوستو۔ میری داستان ختم ہو گئی۔ صرف چند کلمے اور ہین۔ ابھی چند دن ہوئے مین ایک مقدمہ مین بمبئی گیا ہوا تھا وہان ایک رات جی گھبرایا تو تھیٹر چلا گیا۔ مگر آپ میری حیرت کا اندازہ نہین کر سکتے جب مین نے دیکھا کہ وہی تارہ اسٹیج پر کھڑی گا رہی تھی۔ مزید احتیاط کے لئے مین نے اپنا کارڈ بھیجا اور انکے ڈریسنگ روم مین انسے ملاقات کی۔ یہ مجھے بالکل پہچان نہ سکی کیونکہ میرا نام بدلا ہوا تھا پہلے داڑھی نہ تھی اور اب سفید داڑھی ہے۔ بہرحال مجھے یقین ہو گیا کہ تارہ یہی ہے۔ حضرات مین اتنی مدت کے بعد آج اپنے بیٹے کی قاتلہ سے بیٹھا گفتگو کر رہا تھا۔ دلمین ہزارون طرح کے جذبے پیدا ہو رہے تھے۔ بچے کی صورت

قصداً اسلئے اٹھایا تھا کہ میرے ملازم حسن کو جنھیں کرد لوگ عام طور سے حسن عتیکہ (یعنی عجائب خانے مین رکھے جانے کے قابل حسن) کہتے تھے کچھ دنون سے خانہ آبادی کا ولولہ پیدا ہو گیا تھا۔ اور مجھے برابر ترک ملازمت کا نوٹس دیتے رہتے تھے مین نے خیال کیا کہ شاید لڑکی میری اس مشکل کا حل ہو جائے اور مین حسن بغدادی کا گھر بسا سکون۔ لڑکی نے نوکری کرنا قبول کر لی۔ اور تھوڑے دنون کے بعد جب مجھے معلوم ہوا کہ باہیہ خانم حسن آفندی کو میری نظر سے نہین دیکھتین تو مین نے اپنے دوست قاضی حسام الدین علی کو بلا کر حسن و باہیہ خانم کو میاں بیوی بنا دیا۔

(۳)

اس خانہ آبادی کو مشکل سے دو مہینہ ہوئے ہونگے کہ بغاوت کردستان کی چنگاریان دشت شیرزور مین مشتعل ہو گئین مین گرفتار رہا۔ لوٹا گیا۔ اور تقریباً پانچ ماہ تک حیات و موت کے درمیان امید و بیم کی زندگی گزاری۔ جب بغاوت فرو ہوئی اور امن و امان قائم ہوا تو مجھے اپنے ملازم و ملازمہ کی جستجو ہوئی۔ معلوم ہوا کہ وہ دونون میری گرفتاری کے بعد ہی کسی نہ کسی طرح روپوش ہو گئے اور پھر یہودیون کے ایک قافلہ کے ساتھ شیروان کے گھاٹیون کی راہ سے مخالفین بھاگ گئے۔ عرصہ کے بعد جب مین کردستان کے سیاسی مہم کے بعد بغداد کو واپس ہوا تو ایک شام میری طبیعت بہت گھبرائی جی مین آیا کہ کسی رقص خانہ مین جا کر دل بہلاؤن۔ خلیل پاشا جادہ سی کے سرے پر یہودیون کا ایک رقص خانہ حال ہی مین قایم ہوا تھا اور اس مین ایک گانے والی لڑکی کی خاص شہرت تھی۔ میرے آنے سے تھوڑی دیر پہلے لڑکی کا ناچ شروع ہو چکا تھا۔ لڑکی طاہر ہمدانی کی غزل کو کردی لب لہجہ سے گا رہی تھی۔ مین بالکل اسٹیج کے نیچے اول صف مین بیٹھا ہوا تھا کہ غزل کے آخر پر لڑکی نے ایک کردی رقص کیا۔ حاضرین سے پرجوش داد کا ہنگامہ بلند ہوا اور لڑکی کو پھر اسٹیج پر واپس آنا پڑا۔ اور عرب کے دستور کے مطابق چھوٹے مگر قیمتی سکے بعض شایقین نے اسپر نچھاور کئے۔ لڑکی گھوم کر میری طرف آئی۔ میری جیب مین اسوقت چند پیسے اور اکنیان تھین۔ میری دریادلی بھی جوش مین آئی اور چونکہ ہم ہندوستانی اور خصوصاً وہ جنکا تعلق فوج سے ہوتا تھا۔ اپنی سخاوت کے لئے بغداد مین کافی شہرت رکھتے تھے۔ لڑکی نے میرے عطیہ پر حسن ظن سے کام لیا اور پاس آکر ان سکون کو چننے لگی۔ اتفاق سے سب سے پہلے اسکے ہاتھ دو پیسے لگے۔ پہلے سمجھی کہ اکنیان ہین۔ روشنی مین اسکو غور سے دیکھا اور پھر مجھے سر سے پیر تک۔ مین نے بھی روشنی کی مدد سے اسکو قریب سے دیکھا اور مجھے ایسا معلوم ہوا کہ ہم دونون ایک دوسرے کو پہچانتے ہین۔ وہ مسکرا کر پیچھے ہٹی اور پھر اپنے کردی لہجے مین ہندوستانیون کی برائی کے وہ عربی مصرعے جو بغداد کے ہر بازاری لڑکے کی زبان پر رہتے ہیں گانا شروع کیا۔

ہندی بابا بطال۔ اکال البندی و الدال (ہندی بابا کاہل، دال اور بھنڈی کا کھانے والا) وغیرہ

اسی کے ساتھ وہ میرے دونون پیسون کو دونون ہاتھ مین لیکر میری طرف شوخی و شرارت سے اشارہ کرتی۔ اور پھر قہقہہ لگاتی اور رقص کرتی۔ اور مجلس مین ہنگامہ برپا ہوتا۔ مین سمجھ گیا کہ یہ کون لڑکی ہے مین سر جھکائے خاموش آخری ڈراپ سین تک بیٹھا رہا شے کے ختم کے بعد مین نے اسٹیج منیجر کو بلا کر کان مین کہا کہ مین اس رقاصہ سے ملنا چاہتا ہون۔ جس نے مجھے ایسا شرمندہ کیا ہے

تاکہ مین اسکی تلافی کرسکون۔ تھوڑی دیر کے بعد مجھ سے آکر کہا کہ اٹھئے۔ رقاصہ کو خود آپکی ملاقات کا اشتیاق ہے۔ اور وہ آپکو پہلے سے جانتی ہے۔ غالبًا اس کہنے کی ضرورت نہ تھی کہ مین اپنی پرانی خادمہ باہیہ خانم کے سامنے کھڑا تھا۔ اور اس کایا پلٹ پر حیرت زدہ تھا

"باہیہ خانم" ! مین نے مستعجبانہ لہجے مین کہا "مین خواب تو نہین دیکھ رہا ہون۔ اس پر مجھے تعجب نہین کہ تم ایسی حسین وجمیل کیون ہوگئی۔ جس حالت نے تمھاری فطری قومی خوبیون کو مٹانے کی کوشش کی تھی۔ اسکے بالکل متضاد حالت نے اسکے بڑھانے مین البتہ مدد کی۔ مگر مین یہ نہ جانتا تھا کہ تمھارا میلان اس فن کی طرف تھا۔ اور اس مشکل فن کو تم اتنی جلد حاصل کرلوگی۔ خیر مین تمکو مبارکباد دیتا ہون۔ خوش رہو۔ اور تمھارا شوہر حسن کہان ہے"

"حسن۔ حسن۔ کیا کہا میرا شوہر۔ لڑکی نے نہایت ترش لہجے سے کہا۔ آہ آفندی۔ اسکا نام نہ حسن ہے نہ وہ مسلمان ہے۔ اور میری بڑی توہین ہے کہ میرے معمولی بدصورت سارنگی نواز یہودی حزقیل کو میرے شوہر سے خطاب کیا جائے اسکے بعد لڑکی نے کہا یہان آپ اپنے حسن عتیکہ سے ضرور ملاقات کرینگے۔ حزقیل۔ حزقیل۔ کم بخت کہان گم ہوگیا۔ معلوم ہوتا ہے آپکو اسنے اسٹیج پر سے دیکھ لیا اور غائب ہوگیا۔ کیا افندی۔ آپ نے کبھی کسی مسلمان کی بھی ایسی ناک دیکھی ہے۔ ہان بھول گئی آپ ہندی ہین۔ عرب کا معمولی بچہ بھی اس ناک سے دھوکا نہ کھاتا۔

مگر خیر۔ اب اسکی مجال نہین کہ میری طرف نظر اُٹھا کر دیکھے۔ اور مین اپنی اس حالت سے خوش ہون۔ گو روسیاہ ہون مگر مین جانتی ہون کہ اسکی ذمہ داری مجھ پر نہین بلکہ آپ پر ہے یا آپکے قاضی صاحب پر۔ مین نے کہا خانم۔ یہ تم نے عجیب بات کہی کہ یہودی قوم ایک مخصوص وضع کی ناک رکھتے ہین۔ کیا سعید آفندی کی ناک اس سے بڑی اور لال نہ تھی مگر وہ کروی تھا اصیل اور اگر مین بالفرض نادانستہ گناہ کا ملزم ٹھہر سکتا ہون تو ہمارے قاضی علی حسام الدین کا کیا قصور جنکی بزرگی و پارسائی مین شک کرنے والا کافر ہے۔ لڑکی قاضی کا نام سنتے ہی تلملا اُٹھی نہایت سخت و مکروہ الفاظ سے ان کو یاد کیا اور بولی اب آپ مجھ سے سارا قصہ سن لیجئے۔ اگر سننا چاہتے ہین

## (۵)

"آفندم۔ میرا باپ کوئی سنجاق کی طابور (رجمنٹ) کا امام تھا۔ اور اُسی کوئی سنجاق کے ضلع مین حسام الدین قاضی تھا مین خود اس سے پہلے سے واقف نہ تھی۔ اور مین نے اسکو پہلی بار اس روز دیکھا۔ جب وہ میرا نکاح پڑھانے آیا تھا اُسکے بعد جب وہ کبھی آپ سے ملنے آتا تو مجھے اسکے سامنے جاتے ہی بہت تردد ہوتا کیونکہ باوجودیکہ وہ سن مین میرے باپ سے بھی بڑا تھا۔ مگر اسکی نگاہیں بہت ہی مشتبہ تھین۔ ایکبار اسنے مجھے علیحدہ پایا۔ اور میرے باپ کا حال دریافت کرکے بولا کہ ارے تو تو میرے گود کی کھلائی ہوئی بچی ہے۔ تیرا باپ میرا بڑا دوست تھا۔ بلکہ اُنکے مرنے کے بعد رجمنٹ کی کمپنی نے اسکے سارے ورثہ کی تقسیم میرے سپرد کردی تھی۔ وہ سارا مال میرے پاس امانت ہے۔ اب تم آفندی کے یہان کی نوکری چھوڑکر میرے پاس آجاؤ تاکہ مین تیرے باپ کی

تمکو بسر دکر دون - جب مین قاضی کے پاس گئی تو مجھ سے کہنے لگا کہ ہاں اس شرط پر دیا جائیگا کہ تو اپنے خاوند سے طلاق لے لے - مین تیری شادی بہتر جگہ کرادونگا - مین نے کہا قاضی - اگر تم حسن سے میری گلو خلاصی کرانے کا کوئی طریقہ بتادو تو مین تمھاری بہت احسانمند ہونگی - مجھے اس سے خود نفرت ہے - مگر مین کیا کرون - افندی نے میرے اوپر بڑا ظلم کیا - اور اب ہمارے لئے اس سے خلاص پانے کی صورت شرعی حیثیت سے تو ممکن نہین - قاضی نے غور کیا اور کہا ایک صورت سمجھ مین آتی ہے - فتاوی برہانی مین تین سو ساٹھ کلمات کفر دیئے ہوئے ہین جن مین سے ایک بھی اگر کوئی مسلمان کہدائے تو وہ اسی وقت مرتد ہوجاتا ہے - اور اسکی عورت اسکے نکاح سے باہر ہو جاتی ہے - ہم لوگ ایسی مشکلات کو اسی طرح حل کیا کرتے ہین - اچھا تو کسی روز مین آؤنگا اور آفندی کے سامنے حسن سے ایک جملہ انھین کلمات مین سے کہلادونگا وہ فوراً اسلام سے خارج ہو جائیگا - افسوس تو یہ ہے کہ اسلامی سلطنت نہین رہی - ورنہ اسکے بعد اسکا زندہ رہنا بھی ناجائز سمجھا جاتا - خیر - اس طلسمی کلمے کے منہ سے فوراً نکلتے ہی تم اسکے نکاح سے باہر ہوجاؤگی اور پھر تم میرے پاس آجانا - مین بڑی خوش ہوئی اور اس موقع کی انتظار مین رہی - مگر افسوس - اسکے بعد بغاوت برپا ہوگئی اور آپ اسیر ہوگئے - بغاوت کے دوسرے دن قاضی کا ایک آدمی آیا اور ہم دونون کو اپنے ساتھ بلالے گیا - قاضی کے سامنے جیسے ہی ہم دونون پہونچے - قاضی نے اعلان کیا کہ حسن کافر ہے - اسواسطے کہ یہ شخص کفار کا ساتھ دیتا ہے -

حسن یہ سنتے ہی ایسا فرار ہوا کہ پھر اسکو شہر مین کسی نے نہ دیکھا - اور اب مین قاضی صاحب کی حفاظت مین آگئی - جب شب ہوئی تو میرے حیرت کی کوئی انتہا نہ رہی کہ قاضی صاحب بار ریش و بردت و جبہ و دستار میرے پاس آکر مجھ سے لپٹ گئے - مین چلائی بولے - بے وقوف چھوکری - تو تو میری لونڈی ہوچکی - کفار کے ہاتھ سے آئی ہے - اور ہم تجھ سے بغیر نکاح متمتع ہوسکتے ہین - ہماری شریعت مین نکاح کی ضرورت ہی نہین - تو میری لونڈی ہے - مین حسن سے زیادہ قاضی سے متنفر تھی - اور دو گھنٹے تک اس بدمعاش قاضی سے اپنی عصمت بچاتی رہی - آخر مین نے ایک لات اسکے منہ پر زور سے رسید کی - وہ الگ دور جا گرا اور مین کوٹھری کھولکر بھاگی - صبح کا وقت قریب تھا - راستے مین یہودی سوداگرون کا ایک قافلہ خانقین[1] جانے والا مل گیا - مین نے دیکھا کہ اس مین میرا خاوند حسن بھی موجود ہے - مین بڑی خوش ہوئی - اور اسکے ہمراہ بغداد آئی - یہان آکر ایک نیا عقدہ کھلا -

قصہ مختصر یہ کہ اب مین اس حالت مین ہون جس مین آپ دیکھ رہے ہین - اب میرے سونے کا وقت آگیا ہے اگر ناوقت نہ ہوتا تو مین اپنی بغداد کی ساری سرگزشت سناتی - خیر پھر ملون گی - اسکے بعد مین رخصت ہوکر اپنے کلبہ حزن مین آگیا باہیہ خانم سے مین پھر نہ مل سکا کیونکہ دوسرے روز خود مجھے بغداد چھوڑ دینا پڑا -

"ابن السبیل"

---

[1] سرحد ایران و عراق پر ایک شہر ہے ۱۲

# مصحفی وسودا کا تقابل

## اور

## مصنف آبحیات کی کج نگاہیان

اس سے قبل دسمبر ۱۹۲۹ء کے نگار مین مصحفی اور میر کا موازنہ ہو چکا ہے۔ آج کی صحبت مین یہ دیکھنا ہے کہ سودا کا اثر ان پر کسقدر رہا۔ لیکن اس سے قبل یہ بات خود فیصلہ طلب ہے کہ مرزا سودا اردو شعرا مین کیا درجہ رکھتے ہین۔ اور ان کی شاعری کو کس قسم کی شاعری کہا جاسکتا ہے۔ شعر الہند کی پہلی جلد مین میر و مرزا کے عنوان سے ایک پورا باب تحریر کیا گیا ہے جس مین مختلف حوالون سے یہ بات ثابت کی گئی ہے کہ میر تقی و مرزا سودا کے کارنامے کہان تک ایک دوسرے سے موافقت رکھتے ہین۔ اسکا ضروری اقتباس ہم ذیل مین درج کرتے ہین:-

"عام طور پر مشہور ہے اور اکثر تذکرہ نویس بھی اسکے ساتھ ہم آہنگ ہین کہ مرزا کو قصیدہ نگاری مین کمال ہے اور میر غزل گوئی مین اپنا جواب نہین رکھتے۔ اسکے ساتھ میر صاحب کو یہ منزلت بھی حاصل ہے کہ وہ مثنوی بھی بہت اچھی لکھتے ہین۔ اسلئے دونون کے راستے الگ الگ ہین۔

ان تصریحات سے قطع نظر کرکے دونون کے کلام پر نظر ڈالی جائے تو دونون مین کوئی نمایان فرق نظر نہ آئیگا قدما کے دور کے جو محاسن ہین وہ دونون مین مشترک طور پر پائے جاتے ہین۔ اسی طرح اس دور کے معائب بھی دونون کے یہان کم و بیش موجود ہین۔ جا بجا زبان فحش اور مبتذل ہے۔ کہین کہین سبک مضامین دونون باندھ جاتے ہین۔ شتر گربگی یعنی کلام کی ناہمواری دونون کے یہان پائی جاتی ہے۔ لیکن باوجود ان معائب کے غزل گوئی مین سودا کو میر سے اسلئے پست درجہ خیال کیا جاتا ہے کہ سودا کی غزلون مین تغزل کی اصلی روح یعنی سوز و گداز نہین اور ہمارے نزدیک اسکے مختلف اسباب ہین۔

(۱) - ایک تو اُن کی قومی خصوصیت جو اُن کی ہجو گوئی کا سبب ہوئی اُسنے وہ عجز و تذلل نہین پیدا ہونے دیا جو مسکین میر کا شیوہ اور غزل کا اصلی عنصر ہے

(۲) - دوسرے یہ کہ وہ تغزل کے علاوہ اخلاقی مسائل کو لیتے ہین اور اُن کو تمثیل کے ذریعے سے ثابت کرتے ہین۔ بعض جگہ عاشقانہ مضامین مین بھی تمثیل رنگ سے کام لیتے ہین قدرت نے ان کی غزل گوئی کی تعریف مین سلیم و کلیم کا جو نام

لیا ہے۔ اسکی یہی وجہ ہے کہ یہ دونوں تمثیلی رنگ مین اُستاد خیال کئے جاتے تھے۔ اور تمثیلی رنگ مین اگرچہ دعویٰ و دلیل کے تطابق سے دماغ بے شبہ متاثر ہو جاتا ہے لیکن جذبات و احساسات پر اسکا کوئی اثر نہین پڑتا

(۳) تیسرے یہ کہ اس زمانہ کی روش کے خلاف وہ جا بجا مضمون آفرینی اور خیال بندی بھی کر جاتے ہین۔ یہی وجہ ہے کہ وہ اس زمانے مین مغلق گو مشہور تھے

(۴) چوتھے یہ کہ داخلی پہلو کے ساتھ خارجی رنگ کو بھی لیتے ہین اور اکثر معشوق کے خط و خال کی بے اثر تعریف و توصیف کرتے ہین یہی وجہ ہے کہ جو لوگ اس رنگ مین کہنے والے ہین وہ شعرائے قدیم مین سودا ہی کا تتبع کرتے ہین

(۵) پانچوین یہ کہ اُن کا زور طبع اُن کو کسی ایک رنگ پر ٹھہرنے نہین دیتا۔ یہان تک کہ کبھی کبھی شاہ مبارک آبرو کے رنگ مین بھی کہہ جاتے ہین بعض غزلون مین جرأت و انشا کی روش اختیار کر لیتے ہین

(۶) چھٹے یہ کہ وہ نسبتاً میر سے مشکل زمینون مین غزلین کہتے ہین۔ اسلئے لازمی طور پر ان زمینون مین موثر اور دلآویز اشعار کم نکلتے ہین

(۷) ساتوین یہ کہ وہ میر کی طرح گوشہ نشین اور قناعت پسند نہ تھے۔ بلکہ انھون نے ہمیشہ درباری زندگی بسر کی اور غزل گوئی خستہ جگر گداختہ دل، آزاد مزاج، عزلت نشین، قناعت پیشہ اور الم کش اشخاص کا شیوہ ہے۔ ہوس ناکی، جاہ طلبی، اور زراندوزی وغیرہ سے اسے کوئی تعلق نہین ہے۔ ایشیائی شعرا مین صرف چند بزرگ مثلاً شیخ سعدیؒ۔ خواجہ حافظؒ۔ خواجہ میر درد و حمید الہ آبادی۔ راسخ عظیم آبادی۔ میر تقی میر اور خواجہ آتش وغیرہ ایسے گذرے ہین جن مین کم و بیش یہ اوصاف پائے جاتے ہین۔ اور ان لوگون نے حتی الامکان سلاطین و امراء کے دربار سے کنارہ کش رہنے کی کوشش کی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اُنکی غزلون مین جو کیف جو اثر اور جو سوز و گداز پایا جاتا ہے۔ وہ درباری شعرا مثلاً سودا و انشا و ذوق کے کلام مین مفقود ہے

(۸) آٹھوین یہ کہ وہ تیغِ عشق کے زخم خوردہ نہ تھے۔ لیکن میر کے دل پر ابتدا ہی سے یہ چرکہ لگ چکا تھا اور عمر بھر اُن کے دل مین یہ نشتر کھٹکتا رہا

ان تمام اسباب کی بنا پر سودا کے کلام مین وہ سوز و گداز پیدا نہ ہو سکا۔ جو میر صاحب کی غزلون مین عموماً موجود ہے۔

چنانچہ مولوی محمد حسین آزاد نے آب حیات مین دونون کے چند قریب المعنی اشعار کا موازنہ کر کے دونون کے انداز طبیعت کو نہایت خوبی کے ساتھ واضح کیا ہے

شعر الہند جلد اوّل صفحہ ۴۷ تا ۵۶

اس اقتباس کے بعد یہ تسلیم کرنے مین کوئی اعتراض نہین رہتا کہ مرزا سودا کو نفس شاعری سے درحقیقت کوئی تعلق نہ تھا یا اگر تھا تو بہت کم غزلین اُنھون نے لکھین ضرور لیکن اثر پیدا نہین ہوا اور نہ ہو سکتا تھا وہ قصیدہ گو تھے اور قصیدہ گوئی کے تمام اوصاف اُن کے کلام مین پائے جاتے ہین اور انھین اوصاف نے اُن کو غزل گو شعرا کے گروہ سے نکال دیا ہے۔

لیکن آزاد اس رائے سے مختلف ہین اور چونکہ انھین آگے چلکر انھین اوصاف غیر شاعرانہ سے کام لینا ہے اسلئے کلام مرزا کی

بے تاثیری مٹانے کیلئے اس طرح زور قلم دکھاتے ہین

(۱) "اُن کا کلام کہتا ہے کہ دل کا کنول ہر وقت کھلا رہتا تھا (یہ لوازم غزل گوئی کے فقدان کی توجیہ کیجا رہی ہے)

(۲) "اس پر سب رنگون مین ہمرنگ اور ہر رنگ مین اپنی ترنگ جب دیکھو طبیعت شورش سے بھری اور جوش و خروش سے لبریز، نظم کی ہر فرع مین طبع آزمائی کی ہے اور کہین رُکے نہین"

(۳) چند صفتین خاص ہین جن سے اُن کا کلام جملہ شعرا سے ممتاز معلوم ہوتا ہے

(۴) زبان پر حاکمانہ قدرت رکھتے ہین۔ کلام کا زور مضمون کی نزاکت سے ایسا دست و گریبان ہے جیسے آگ کے شعلہ مین گرمی اور روشنی بندش کی چستی اور ترکیب کی درستی سے لفظون کو اس دروبست کے ساتھ پہلو بہ پہلو جوڑتے ہین گویا ولائتی تمنچے کی چابنین چڑھی ہوئی ہین

(۵) اور یہ خاص اُن کا حصہ ہے۔ چنانچہ جب ان کے شعر مین سے کچھ بھول جائین تو جب تک وہی لفظ نہ رکھے جائین شعر مزا ہی نہین دیتا

(۶) خیالات نازک اور مضامین تازہ باندھتے ہین مگر اس باریک نقاشی پر اُن کی فصاحت آئینہ کا کام دیتی ہے۔ تشبیہ اور استعارہ ان کے ہان ہین مگر اُسی قدر کہ جتنا کھانے مین نمک یا گلاب کے پھول پر رنگ

یہان تو مرزا سودا کی مدح نگاری کا حق ادا کرتے ہوئے بیان کے زور اور عقیدت کے جوش مین کہہ دیا کہ تشبیہ و استعارہ ان کے یہان کھانے مین نمک سے زیادہ نہین۔ لیکن آخر حق حق ہوتا ہے یہ الفاظ حافظہ مین نہ رہ سکے اور صفحہ ۱۹۱ مین سچی بات قلم سے نکل گئی۔ یعنی مرزا سودا بہت دور ہین۔ کیونکہ تشبیہ و استعارہ کے رنگ مین غوطہ دیکر محاورہ مین ترکیب دیتے تھے اور رنگینی کے پردے مین مطلب اصلی کو گم نہ ہونے دیتے تھے۔

(۷) اُنھون نے فارسی محاورون کو بھاشا مین کھپا کر ایسا ایک کیا ہے۔ جیسے علم کیمیا کا ماہر ایک مادّہ کو دوسرے مادّہ مین جذب کر دیتا ہے۔ اور تیسرا مادّہ پیدا کر دیتا ہے کہ کسی تیزاب سے اسکا جوڑ نہین کھل سکتا اور اُنھون نے ہندی زبان کو فارسی محاورون اور استعارون سے نہایت زور بخشا۔ اکثر ان مین سے رواج پا گئے اکثر آگے نہ چلے

(۸) مرزا طبیعت ہمہ رنگ اور ہمہ گیر ذہن برّاق اور زبان مشّاق رکھتے تھے توسن فکر اِن کا منہ زور گھوڑے کی طرح جس طرف جاتا تھا رُک نہ سکتا تھا کوئی بحر اور کوئی قافیہ ان کے ہاتھ آئے۔ تغزل کی خصوصیت نہین رہتی تھی جس برجستہ مضمون مین بندھ جائے باندھ دیتے تھے

(۹) بیشک ان کی غزلون کے بھی اکثر اشعار چستی و درستی مین قصیدہ کا رنگ دکھاتے ہین۔ بہت سی غزلین دل پسند اور دلچسپ بحرون مین ہین کہ اسوقت تک اردو مین نہین آئی تھین زمینین سنگلاخ ہین اور ردیف قافئے بہت مشکل مگر جس پہلو سے اُنھین جما دیا ہے ایسے جمے ہین کہ دوسرے پہلو سے کوئی بٹھائے تو معلوم ہو۔ (آب حیات)

باتین تمام وہی ہین جنھین شعر الہند مین بیان کیا گیا ہے۔ البتہ اتنا فرق ہے کہ حسن لیلیٰ از چشم مجنون باید دید کے مطابق مرزا سودا کی تمام برائیان آزاد کو خوبیان ہو کر نظر آتی ہین اور مولوی عبدالسلام دوستی و دشمنی دونون جذبون کے اثر سے محفوظ رہنے کے باعث برائیون کو برائیون کی صورت مین دیکھتے ہین۔ مولوی عبدالحیٔ صاحب لکھتے ہین:۔

"چاہئے تو یہ تھا کہ دنیائے شاعری مین کوئی متنفس بھی اس طرف متوجہ نہ ہوتا لیکن خود مرزا کے زمانے مین چند حضرات نے تقلیداً ومقابلتاً ان اوصاف غیر شاعرانہ کو اپنے کلام کا زیور بنا لیا۔ جب متوسطین کا زمانہ آیا تو اپنے تمام معاصرین کے خلاف سید انشاؔ نے مرزا سوداؔ کے جنون کا ساتھ دیا۔ اور قصائد نویسی کے ساتھ ساتھ غزل گوئی کو بھی صرف تفریح دماغ کا ذریعہ بنانے مین اپنی پوری طاقت صرف کردی۔ کلیات ان کا چھپ گیا ہے اسمین ایک دیوان فارسی کا ہے۔ ایک اردو کا جس مین قصیدے غزلین قطعے خطوط منظوم، رباعیان، پہلیان، چیستانین ہجوین اور چھوٹی چھوٹی مثنویان ہین۔ فارسی اردو کے سوا ہندوستان کی مختلف زبانون مین کچھ کچھ کہا ہے بقول آزاد ابھی پنجاب مین کھڑے ہین ابھی پورب مین بیٹھے باتین کر رہے ہین ابھی برج بھاشی ہین ابھی مرہٹی۔ ابھی افغان ہین ابھی کشمیری ہین اور چند ساعت بھی اپنے رفیق تمسخر سے جدا نہین ہوتے۔ سید انشاؔ جیسا ذکی و ذہین آدمی اگر اپنی طبیعت پر قابو رکھتا ہوتا۔ تو سعادت علی خان کے مزاج مین درخور ہو جانے پر وہ کوئی چیز بن جاتا اور اسکا دیوان لطائف سے مالا مال ہونیکی جگہ ملک کے سامنے آج ایک نمونہ پیش کرتا۔

(گل رعنا ۲۶۰-۲۶۱)

واقعہ یہ ہے کہ ان کی غزلون مین سخت ناہمواریان اور بے اعتدالیان پائی جاتی ہین اور کسی نظم مین سید انشاؔ سے بالکل متانت کی توقع ایک بے سود چیز ہے۔ شیخ مصحفیؔ نے انھین بھانڈ اور نواب مصطفیٰ خان شیفتہؔ نے بے اصول شاعر کہدیا تو کوئی مبالغہ نہین کیا۔

لیکن آزاد نے اپنی عمارت بے اصل کے سنبھالنے مین جس حسن استدلال سے کام لیا ہے۔ اور واقعات پر پردہ ڈالکر کچھ کا کچھ دکھانے مین جو منہ زوری کی ہے اسکا خلاصہ یہ ہے

غزلون کا دیوان عجیب طلسم کا عالم ہے۔ زبان پر قدرت کامل بیان کا لطف محاورون کی نمکینی ترکیبون کی خوشنما تراشین دیکھنے کے قابل ہین۔

غزلون مین غزلیت کے اصول کی پابندی نہین۔ سبب یہ ہے کہ وہ سخن آفرین ایک ذخیرۂ وافر مضامین والفاظ کا اپنے پاس رکھتا تھا۔ اس سے جس قسم کی مخلوق چاہتا تھا پیدا کر لیتا تھا۔ (آب حیات صفحہ ۲۷۱)

اس مین کچھ کلام نہین کہ جو جو تصرفات یا ایجادات کئے انمین بعض جگہ سینہ زوری بھی ہے۔ مگر خوش نمائی وخوش ادائی مین شبہ نہین۔ درحقیقت ان کی تیزی طبع نے عالم وجود مین آنیکے لئے تیزی دکھائی۔ اگر وہ سو برس بعد پیدا ہوتے تو ہماری زبان کا فیشن نہایت خوبصورتی سے بدلتے (صفحہ ۲۰۶ آب حیات)

اوّل تو اکثر غزلین اور قصائد ان کے سنگلاخ زمینون مین ہوتے تھے۔ پھر اسمین قافئے ایسے کڈھب لیتے تھے۔

کہ عاشقانہ مضمون کم آسکتے تھے۔ اسیواسطے قانون کلام یہ رکھا تھا۔ کہ کیسا ہی قافیہ ہو اور کیسا ہی مضمون جس برجستہ پہلو سے بندھ جائے چھوڑنا نہین چاہئے۔ ساتھ اسکے یہ ہے کہ شاعر کو زیادہ تر کام عوام سے ہوتا ہے جنھیں مضامین عشقیہ کے بعد کچھ لطف ہے تو ظرافت مین ہے۔ اسلئے انکی طبیعت جو اسی آسمان کا ریزہ تھی ہر آن نیا جلوہ دیتی تھی۔

(آبحیات صفحہ ۲۸۳)

لوگ کہتے ہین کہ سید انشا کا کلام ہر مقام پر قابل سند نہین۔ یہ بات درست ہے مگر اُن کی بے اعتدالیان کچھ جہالت کے سبب نہ تھین۔ بلکہ عمداً تھین یا بے پروائی کے سبب تھین۔ کہ اپنی طبع وقاد اور وسعتِ استعداد کے سامنے قواعد اور اہل قواعد کو پانی کر دیا۔ الفاظ و محاورات مین بہت سے تصرف کئے یہ تصرف صرف اگر محدود مقامون مین ہوتے تو شکائتین نہ ہوتین۔ کیونکہ اس زبان آور سے زیادہ قادر زبان اور زباندان کون ہے۔ خصوصاً جبکہ استعداد علمی سے مسلح ہو لیکن افراط نے ہمین بھی خاموش کر دیا ہے۔

بہر حال اُن کے کلام سے واقف حال اور طالب کمال بہت کچھ فائدے اُٹھا سکتا ہے اکثر اچھوتے ایجاد ہین کہ گل نوبہار کی طرح سر پر رکھنے کے قابل ہین۔ بہت سے تھوڑی تبدیلی یا تراش سے انوکھے بن سکتے ہین۔ بہت سے وہ ہین جن پر سوا اسکے کچھ نہین کہہ سکتے۔ خطائے بزرگان گرفتن خطاست (آب حیات صفحہ ۲۸۴)

نگاہ کا فرق دیکھئے شیخ مصحفی صرف تین شعر کہتے ہین:-

تیغ نے اُسکی کلیجہ کھا لیا　　اُس نے آتے ہی مجھے سنگوا لیا

چمن مین چل کے کرائے مصحفی تو نالہ وآہ　　جو جی چلا ہو ترا امتحانِ بلبل کو

نہ مین صحرا مین نہ گلشن مین نکل جاؤنگا　　خوگر شہر ہون یان خاک مین رل جاؤنگا

تو وطن کا محاورہ یاد آجانا کہکر دادِ سخنوری دی جاتی ہے۔ اور جب انشا بے راہ روی اور ناقابل تقلید شاعری کی دُھن مین غیر مستند اور غلط محاورے و الفاظ کا ایک ڈھیر لگا دیتے ہین تو کہا جاتا ہے کہ یہ بے اعتدالیان کچھ جہالت کے سبب سے نہ تھین بلکہ عمداً تھین یا بے پروائی کے سبب سے تھین۔ حالانکہ دانستگی و واقفیت کی غلطی گناہِ کبیرہ خیال کیجاتی ہے۔ یا

شیخ مصحفی۔　　اُس گُل کی باغ مین جو صبا نے چلائی بات　　غنچے نے مسکرا کے کہا ہنتے پائی بات

فرماتے ہین تو ام وہم والی بات کہکر انسانیت سوز طریقۂ تحسین استعمال کیا جاتا ہے۔ اور جب انشا کی کثیر التعداد ایسی زیادتیون کا ذکر آتا ہے جو نہ گل نوبہار کی طرح سر پر رکھنے کے قابل ہین نہ تھوڑی بہت تبدیلی سے انوکھی بن سکتی ہین تو صرف خطائے بزرگان گرفتن خطاست کہہ کر سعادتمندی کا مظاہرہ کیا جاتا ہے۔ حالانکہ شیخ مصحفی (بقول ناسخ) انشا کے اُستاد ہونے کی وجہ سے اور بھی زیادہ بزرگی کے مستحق تھے

یہان پھر مجھے وہی کہنا پڑیگا کہ آزاد نے آبحیات کی تصنیف سے کوئی ادبی خدمت نہین کی۔ بلکہ دو تین شاعرون کی

یعنی اور غلط تعریف و توصیف کے جوش میں جو کچھ زبانِ قلم پر آیا بغیر سوچے سمجھے لکھتے چلے گئے ہیں ۔ جب شاعری نے اور ذرا ترقی کی تو نازک خیالی اور مضمون آفرینی کا رنگ پہلے سے زیادہ اُچھلا جس کے اثر سے اردو شاعری مہمل الفاظ کا ایک مجموعہ ہو کر رہ گئی ۔ لکھنؤ میں شیخ ناسخ نے طبعی مناسبت کی بنا پر میر و مصحفی کے سادہ و سلیس اندازِ بیان کو چھوڑ کر مضامین تازہ اور غزلہائے قصیدہ نما کو اپنا سرمایۂ ناز قرار دیا ۔ اور نہایت پرزور الفاظ میں اپنے مسلک کا اعلان کر دیا ۔

ہاں تتبع کرتے ہیں ناسخ ہم اُس مغفور کا　　　　کب ہماری فکر سے ہوتا ہے سودا کا جواب

اس اعلان سے شیخ ناسخ کے اصلی ماخذ شاعری کا پتہ چلتا ہے ۔ اور ساتھ میں یہ بات بھی پوشیدہ نہیں رہتی کہ میر صاحب نے انہیں اصلاح دینے سے صاف انکار کیون کر دیا ۔ اور شیخ مصحفی مرحوم نے دس پانچ غزلین دیکھنے کے بعد اپنے یہان سے کیون نکال دیا ۔ شیخ ناسخ کے کلام کو دیکھئے وہی ثقیل الفاظ وہی ابتذال وہی فضول اور بے نتیجہ خیال بندی تمام باتین جو مرزا سودا کی شاعری کی جان ہین یہان بھی حد سے زیادہ پائی جاتی ہین ۔ مولانا سید امداد صاحب اثر کا فرمانا بالکل درست ہے کہ ۔

> شیخ ناسخ کی بدولت وہ خیالات بڑی کثرت کے ساتھ احاطۂ غزل سرائی مین داخل ہوگئے ۔ جو درحقیقت اس سے باہر ہین ۔ اس زور آزمائی کا نتیجہ یہ ہوا کہ واردات و جذبات قلبیہ اور دیگر امور ذہنیہ کے مضامین سے شیخ کی غزلین معرّا ہوگئین ۔ اور غزل سرائی کا مطلب فوت ہو کر ایک ایسی قسم کی شاعری ایجاد ہوگئی جس پر قصیدہ گوئی اور غزل سرائی دونون مین سے ایک کی تعریف بھی صادق نہین آتی ۔　　　(کاشف الحقائق صفحہ ۱۳۹) جلد دوم

اس روش سے نہ صرف شیخ ناسخ کو نقصان پہونچا بلکہ منشی مظفر علی اسیر کی ہمنوائی نے ایک عرصے تک کیلئے تمام لکھنؤ کی شاعری کو خاک مین ملا دیا ۔ اور آتش و چند تلامذۂ آتش کو چھوڑ کر سب اسی میدان کے ہو کر رہ گئے

دلّی مین شاہ نصیر نے مشکل پسندی کو آسان گوئی پر ترجیح دیکر شعرائے دلّی کے دربار سے اپنی نامقبولیت کی سند حاصل کی نہین دلّی کا شیخ ناسخ کہین تو غلط نہین کیونکہ ان کے کلام مین شیخ ناسخ کی تمام خصوصیات جلوہ گر نظر آتی ہین شیخ ناسخ کے کلام کی ایک بڑی خوبی تمثیل ہے جو سینہ بہ سینہ مرزا سودا سے چلی آتی ہے یعنی وہ اخلاقی مضامین کو اکثر اس طریقہ سے باندھتے ہین ۔ کہ ایک مصرعہ مین دعویٰ ہوتا ہے اور دوسرے مین مثال جا بجا اخلاقی دعوی کرتے ہین اور اُسکو تمثیل کے ذریعہ سے ثابت کرتے ہین اس رنگ کے بے اثر اور اس شاعری کے بے مصرف ہونے مین کسی صاحبِ عقل کو شبہ نہین ۔ لیکن آزاد کی تاویل دیکھئے ۔

> کلام کو اچھی طرح دیکھا گیا زبان شکوہ الفاظ اور چستیٔ ترکیب مین سودا کی زبان تھی ۔ اور گرمی و لذّت اسمین خداداد تھی انھین اپنی نئی تشبیہون اور استعارون کا دعویٰ تھا ۔ اور یہ دعویٰ بیجا نہ تھا ۔ نئی نئی زمینین نہایت برجستہ اور پسندیدہ نکالتے تھے ۔ مگر ایسی سنگلاخ ہوتی تھین جسمین بڑے بڑے شہسوار قدم نہ مار سکتے تھے تشبیہ اور استعارہ کو لیا ہے اور نہایت آسانی سے برتا ہے ۔ جیسے اکثر زبردست انشاپرداز ناپسند کرکے کم استواری کا نتیجہ نکالتے ہین اور کہتے ہین کہ یہ تشبیہ یا استعارہ شاعرانہ نہین پھبتی ہے ۔ لیکن یہ اُن کی غلطی ہے ۔ اگر وہ ایسا نہ کہتے تو کلام سریع الفہم کیونکر ہوتا ۔

اور ہم ایسی سنگلاخ زمینون مین گرم گرم شعر کیونکر سنتے۔ پھر وہ ہزارون شاعرون مین خاص وعام کے منہ سے واہ وا کیونکر
سنتے علم کے دعویدار شاعران کے کلام کی دھوم دھام کو ہمیشہ کنکھیون سے دیکھتے تھے۔ اور آپس مین کانا پھوسیان کرتے
کرتے تھے۔ پھر بھی اُن کے زور کلام کو دبا نہ سکتے تھے۔ وجہ اسکی یہ ہے کہ زور طبع اُنکا کسی کے بس کا نہ تھا جس سنگلاخ
زمینون مین گرمی کلام سے وہ مشاعرہ کو تڑپا دیتے تھے۔ اور ون کو غزل پوری کرنی مشکل ہوتی تھی۔ (آبحیات)

انصاف دیکھئے شاہ نصیر کے بے اثر حصۂ کلام کا ذکر تک نہین کرتے۔ اخلاقی مضامین کا مطلق حوالہ نہین دیتے۔ اور اپنی طرف سے کچھ گھٹا کچھ بڑھا کر یہ بات ثابت کرنا چاہتے ہین کہ شاہ نصیر نے بڑے بڑے شہسواران سخن کو پست کرکے چھوڑ دیا۔ لیکن دست قضا و قدر سے انسان مجبور ہے۔ اسی جوش مین وہ الفاظ بھی نکل گئے ہین جنھون نے شاہ نصیر و مرزا سودا کی خصوصیات شاعرانہ کو یکجا کر دیا ہے۔ آزاد کا یہ فقرہ غور طلب ہے۔ کہ علم کے دعویدار شاعرون کے کلام کی دھوم دھام کو ہمیشہ کنکھیون سے دیکھتے تھے اور آپس مین کانا پھوسی کرتے تھے پھر بھی اُن کے زور کلام کو دبا نہ سکتے تھے۔ اور جب اسکے ساتھ سید انشا والے اس فقرہ کو بھی پڑھا جائے۔ کہ انکی غلطیان کچھ نادانستگی کے سبب سے نہ ہوتی تھین بلکہ عمداً ہوتی تھین۔ یا بے پروائی کی وجہ سے تو صاف معلوم ہوجاتا ہے کہ زبان کی طراری ایک جوہر ہے۔ اور یہ جسے نصیب ہو جائے وہ کسی مقام مین بھی مرزا سودا کے اسپ بد لگام کی طرح سوار کو باگ پر ہاتھ رکھنے کی اجازت نہین دیتا۔ اور بے لگام جدھر چاہتا ہے۔ سرپٹ دوڑتا ہوا چلا جاتا ہے۔ یہان بھی تعریف و توصیف کا وہی زور شور قائم ہے جسکی بین مثالین مرزا سودا و انشا کے یہان پیش کی جا چکی ہین۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ شاہ نصیر آزاد کی اس بے اصل و بے بنیاد عمارت کے ایک ستون ہین۔ جو سالہا سال کی کوششون کے بعد تعمیر کرکے آب حیات کے نام سے یادگار عالم چھوڑ گئی ہے۔

شاہ نصیر کا شاہراہ اصلی سے ہٹ جانا دتی اور شعرائے دتی کے لئے سمند ناز پر تازیانہ تھا۔ ناسخ کے کلام کا غلغلہ بلند ہوتے ہی مومن و غالب نے بھی وہی فضول روش اختیار کرلی۔ لیکن ان دونون بزرگون سے فطری نامناسبت کے سبب یہ روش نہ نبھ سکی خدا کا شکر ہے کہ دونون جلد سے جلد راہ راست پر آگئے۔ مومن خان نے معاملہ بندی کی طرف توجہ کرکے جرأت کے رنگ کو جلا دی اور غالب نے میر و مصحفی کے سادہ انداز کو اختیار کرکے مستحسن طریق سخن پیدا کیا۔ البتہ ذوق پر اپنے استاد کا اثر زیادہ پڑا چنانچہ ان کے کلام مین ناسخ کی تمام خصوصیات موجود ہین۔ یہانتک کہ رعایت لفظی کی بدترین مثالین بھی پائی جاتی ہین اور مبتذل و سوقیانہ مضامین بھی تمثیلی مضامین کا تو ٹھکانا ہی نہین غزلین کی غزلین ناسخ کا راگ الاپ رہی ہین۔ البتہ بقول مولوی عبد السلام وہ اپنے استاد شاہ نصیر سے دو باتون مین ممتاز ہین ایک تو یہ کہ دتی کی آب و ہوا کے اثر سے اُن کے کلام مین جا بجا جذبات اور روحانیت کی آمیزش بھی موجود ہے۔ اسلئے اُن کا کلام صحرائے بے آب و گیاہ کی طرح بالکل خشک اور بے مزہ نہین معلوم ہوتا۔ بلکہ خس و خاشاک کے ڈھیر مین کہین کہین دو چار پھول بھی نظر آجاتے ہین۔ دوسرے یہ کہ اکثر محاورات کو اس برجستگی کے ساتھ باندھ جاتے ہین کہ طبیعت کو نہایت انبساط حاصل ہوتا ہے لیکن یہ تمام جواہر ابتدائی حالت کے معلوم ہوتے ہین۔ کیونکہ سید صفیر بلگرامی کی تحقیق کے مطابق وہ آخر زمانے مین بالکل سودا بن گئے تھے۔ آزاد کا مسلک جمہور کے خلاف ہے

اور چونکہ وہ شیخ ذوق کے شاگرد رشید نہیں بلکہ مُرید ارادتمند ہین - اسلئے اُنھون نے اپنے پیرو مرشد کی عزت وحرمت برقرار رکھنے کیلئے تعریف وتوصیف کی سیاہی سے آبِ حیات کے صفحات کے صفحات سیاہ کرکے دنیا پر ثابت کردیا ہے کہ آب چشمۂ حیوان درون تاریکی ست" اور ملاحظہ ہو فرماتے ہین :-

عام جوہر اُن کے کلام کا تازگیٔ مضمون، صفائی، چستیٔ ترکیب، خوبیٔ محاورہ اور عام فہمی ہے مگر حقیقت مین رنگ مختلف وقتون مین مختلف رہا - ابتدا مین مرزا رفیع کا انداز تھا شاہ نصیر سے ان دنون معرکے ہو رہے تھے - انکا ڈھنگ وہی تھا اسلئے انھون نے بھی وہی اختیار کیا - اسکے علاوہ مرزا کی طرز کے گرمانے مین اور لوگون کے لب ودہن سے واہ وا نکال لینے مین ایک عجیب جادو کا اثر ہے چنانچہ وہی مشکل طرحین چُست بندشین برجستہ ترکیبین معانی کی بلندی الفاظ کی شکوہ مین اُن کے ہان بھی پائی جاتی ہین - اُن کی غزل ایک گلدستہ گلہائے رنگارنگ کا ہوتی تھی ہر قافیہ ایک خاص انداز کے ساتھ خصوصیت رکھتا ہے کہ اس مین بندھے تو لطف ہے نہین تو پھیکا رہے - پس وہ مشاق باکمال اس بات کو پورا پورا سمجھا ہوا تھا - اور جس قافیہ کو جس پہلو کے مناسب دیکھتا تھا - اسی مین باندھ دیتا تھا - اور طرح باندھتا تھا کہ اور پہلو نظر نہ آتا تھا - ساتھ ہی اسکے صفائی اور محاورہ کو ہرگز نہ جانے دیتا تھا -

جاننے والے جانتے ہین کہ اصلی میدان اُنکی طبیعت کا سودا کے انداز پر زیادہ تھا - نظم اُردو کی نقاشی مین مرزا موصوف نے قصیدہ پر دستکاری کا حق ادا کردیا ہے - ان کے بعد شیخ مرحوم کے سوا کسی نے اسپر قلم نہین اُٹھایا - اور انھون نے اس مرقع کو ایسی اونچی محراب پر سجایا کہ جہان کسی کا ہاتھ نہین پہنچا - انوری - ظہیری - نظیری - عرفی فارسی کے آسمان پر بجلی ہوکے چمکتے ہین لیکن ان کے قصیدون نے اپنی کڑک دمک سے زمین کو آسمان کر دکھایا -

نواب حامد علی خان مرحوم نے نہایت شوق سے ایک عاشقانہ خط لکھنے کی اُنھین فرمائش کی تھی - اُنھون نے وہ نامہ لکھنا شروع کیا - اسنے ایسا طول کھینچا کہ تخمیناً تین سو شعر اسکے ہوگئے - اگرچہ نامہ ناتمام تھا مگر ایک ایک مصرعہ سونے کے پانی سے لکھنے کے لائق تھا - اسکا نام نامۂ جان سوز تھا - اول حمد و نعت تھی پھر ساقی نامہ پھر القاب معشوق اسمین اُسکا سراپا اسکے بعد یاد ایام اسمین چارون موسمون کی بہار مگر اسکے معنون کی نزاکت لفظون کی لطافت ترکیبون کی خوبیان اندازون کی شوخیان کیا کہون سامری کے جادو اور جادو کے طلسم اسکے آگے دھوان ہوکر اُڑے جاتے تھے -

عبارت کا زور عقیدت کا جوش دیکھئے کہتے ہین -

کلام کو دیکھکر معلوم ہوتا ہے کہ مضامین کے ستارے آسمان سے اُتارے ہین مگر اپنے لفظون کی ترکیب سے اُنھین ایسی شان وشکوہ کی کُرسیون پر بٹھایا ہے کہ پہلے سے بھی اونچے نظر آتے ہین - انھین قادر الکلامی کے دربار سے ملک سخن پر حکومت مل گئی ہے کہ ہر قسم کے خیال کو جس رنگ سے چاہتے ہین کہہ جاتے ہین کبھی تشبیہ کے رنگ سے سجاکر استعارہ کی

بُو سے بساتے ہین کبھی بالکل سادے لباس مین جلوہ دکھاتے ہین مگر ایسا کچھ کہہ جاتے ہین کہ دل ہی نشتر سا کھٹک جاتا ہے۔ اور مُنہ سے کبھی واہ نکلتی ہے اور کبھی آہ نکلتی ہے۔ معلوم ہوتا ہے کہ اُنکے ہونٹون مین شُستہ اور برجستہ لفظون کے خزانے بھرے ہین۔ اور ترکیب الفاظ کے ہزارون رنگ ہین۔ مگر جسے جہان سجتا دیکھتے ہین وہ گویا وہین کے لئے ہوتا ہے۔ وہ طبیب کامل کی طرح ہر مضمون کی طبیعت کو پہچانتے تھے کہ کونسا ہے۔ کہ سادگی مین رنگ دے جائیگا اور کونسا رنگینی مین جس طرح کامل مصوّر کی تیزی قلم کو اُسکے رنگون کی شوخی روشن کرتی ہے۔ اسی طرح اُن کے مضمون کی باریکی کو ان کے الفاظ کی لطافت جلوہ دیتی ہے۔ انہین اس بات کا کمال تھا کہ باریک سے باریک مطلب اور پیچیدہ سے پیچیدہ مضمون کو اس صفائی سے ادا کر جاتے تھے۔ گویا ایک شربت کا گھونٹ تھا کہ کانون کے رستے سے پلا دیا اسی وصف نے نادانون کو غلطی مین ڈالا ہے۔ جو کہتے ہین اُن کے ہان عالی مضامین نہین بلکہ سیدھی سیدھی باتین اور صاف صاف خیالات ہوتے ہین۔ وہ نہین جانتے کہ ان ہونٹون مین خدا نے عجب تاثیر دی تھی۔ کہ جو لفظ اُن سے ترکیب پا کر نکلے ہین خود بخود زبانون پر ڈھلکتے آتے ہین جیسے ریشم پر موتی۔ خدا جانے زبان نے کیسی آئینہ کی صفائی اُڑائی ہے۔ یا انھون نے الفاظ کے نگینون پر کیونکہ جلا کی ہے جس سے کلام مین یہ بات پیدا ہو گئی ہے۔ حقیقت مین اسکا سبب یہ ہے کہ قدرتِ کلام اُن کے ہر ایک نازک اور باریک خیال کو محاورہ اور ضرب المثل مین اس طرح ترکیب دیتی ہے۔ جیسے آئینہ گر شیشے کو قلعی سے ترکیب دیکر آئینہ بناتا ہے اسی واسطے صاف ہر ایک شخص کی سمجھ مین آتا ہے۔ اور دل پر اثر بھی کرتا ہے۔ ان کا مضمون جس طرح دلکو بھلا معلوم ہوتا ہے اسی طرح پڑھنے مین زبان کو مزا آتا ہے ان کے لفظون کی ترکیب مین ایک خداداد چستی ہے۔ جو کلام مین زور پیدا کرتی ہے وہ زور فقط ان کے دل کا جوش ہی نہین ظاہر کرتا بلکہ سُننے والونکے دل مین ایک خروش پیدا کرتا ہے۔ اور یہی قدرتی رنگ ہے جو ان کے کلام پر سودا کی تقلید کا پرتو ڈالتا ہے ان کے دیوان کو جب نظر غور سے دیکھا جاتا ہے تو اس سے رنگا رنگ کے زمزمے اور بوقلمون آوازین آتی ہین۔ ہر رنگ کے انداز موجود ہین یہی سبب ہے کہ اُن کے دیکھنے سے دل اکتا نہین جاتا وہ لفظ لفظ کی نبض پہچانتے تھے۔ اور مضامین کے طبیب تھے جس طرح برجستہ بیٹھتا دیکھتے تھے باندھ دیتے تھے۔ خیال بندی ہو یا عاشقانہ یا تصوّف اُن کے سینے مین جو دل تھا گویا ایک آدمی کا دل نہ تھا ہزارون آدمیونکے دل تھے اسواسطے کلام اُن کا مقناطیس کی طرح قبول عام کو کھینچتا ہے۔ دل دل کے حالات باندھتے تھے گویا اپنے ہی دل پر گذری ہے۔ (آبِ حیات صفحا ۴۷۳-۴۷۴-۴۷۵)

اس مبالغہ آمیز قصیدہ گوئی کی شانِ نزول یہ ہے کہ آزاد نے وہ تمام الفاظ و فقرات جو شعرائے اردو پر زبان زنی کرتے ہوئے دولت بخیل کی طرح بچا بچا کر رکھے تھے اور وہ تمام وقت جو مستحقین مدح وستائش کی مدح وستائش سے گریز کر کے آب حیات کے لئے نکالا تھا۔ دونون چیزین فراخ دلی کے ساتھ یہان خرچ کر دین اور اپنی لفاظی کے زور سے شیخ ذوق مرحوم کو

اُٹھا کر آسمان شاعری کے اُس اونچے مقام پر بیجا کر بٹھا دیا جہان سے اُن کے رنگ کلام مین سفیدی وسیاہی کا امتیاز دشوار ہو گیا۔ بہادر شاہ ظفر نے اگر اپنے اُستاد کو سریر عزت پر متمکن کرنے مین شاگردی کا حق ادا کیا تھا تو آزاد کم رہنے والے نہ تھے۔ انھون نے ارباب نظر کی آنکھون مین خاک جھونک کر وہ کام کر دکھایا کہ جب تک اُردو دان طبقہ مین تنقید کا بازار گرم رہے گا۔ مشتاقان ادب آب حیات اور سرچشمہ آب حیات کو اپنے دل سے محو نہ کر سکین گے۔

آب حیات کی تصنیف اور مصنف آب حیات کی زندگی ذوق کے واسطے تھی اور ذوق کے کام آئی۔ اگر اس سلسلے مین مرزا سودا سید انشا، شاہ نصیر بلکہ شیخ ناسخ کا ذکر بھی اچھے الفاظ مین آگیا ہے تو یہ سب طفیل ذوق کا ہے۔ غزل گوئی کے لحاظ سے ان حضرات مین کوئی صفت ہو یا نہ ہو لیکن یہ فخر کیا کم ہے کہ آزاد کے گیتون مین شامل ہونا نصیب ہو گیا۔ نہ آزاد ذوق کے شاگرد ہوتے نہ ان کی حیات لکھی جاتی نہ اس حیات کے ایک ایک پہلو کو روشن اور ایک ایک بات کو اُجاگر کرکے دکھانیکے لئے متقابلین کی تعریف وتوصیف لازمی قرار پاتی اور یہی سبب ہے کہ مرزا سودا کے مقابلے مین میر تقی کی شاعرانہ و اخلاقی تصویر بگاڑنے، انشا کا لحاظ کرکے شیخ مصحفی کے کمالات حسنہ کو بدنما کرنے، ناسخ کی رعایت مد نظر رکھ کر خواجہ آتش کے ساتھ غیر منصفانہ سلوک روا رکھنے، اور ذوق کی عقیدت وارادت کے جوش مین غالب مرحوم کو بادل ناخواستہ جگہ دینے مین آزاد کی طرف سے کسی خوش مذاقی کا اظہار نہین ہوا

المختصر متقدمین مین میر تقی۔ میر سوز اور میر درد کے متبعین ومقلدین تو سیکڑون ہوئے مگر مرزا سودا کے نامقبول رنگ پر شاذ و نادر ہی کسی کو چلنے کی جرأت ورغبت ہوئی اور جو لوگ قضا کے مارے ادھر آ پڑے اُنکی شاعری کا حشر ارباب فہم مین اسکے سوا کچھ نہ ہوا کہ غزل گویونکے گروہ سے خارج سمجھے گئے۔

شیخ مصحفی کے متعلق یہ ہے کہ اُنھون نے مرزا سودا کا آخری زمانہ پایا تھا اور دہلی کے تکلف پرست طبقے مین بیٹھ کر اپنی شاعری کے جوہر دکھائے تھے۔ اسلئے اُن کے کلام مین ہر جگہ تو نہین البتہ کہین کہین سودا کا رنگ نظر آجاتا ہے۔ جیسے زیادہ تر اوائل شاعری کا حاصل کہنا چاہئے مگر باینہمہ اُنھون نے تلاش مضمون وجستجوئے خیال تازہ مین کوہ کندن وکاہ برآوردن پر کبھی عمل نہین کیا اعتدال ومیانہ روی کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے نہ اتنا نیچے جاتے تھے کہ ہرکس وناکس کی رسائی ہو جائے نہ اتنا اونچا اُڑتے تھے کہ بالکل اوجھل ہو جائین یہ حالت بھی کچھ زیادہ عرصے تک قایم نہ رہ سکی اور یہ دیکھکر کہ مرزا سودا کا غیر فطری رنگ اپنی بے اثری وبے کیفی کیوجہ سے عامتہ الناس مین عزت کی نظر سے نہین دیکھا جاتا۔ انھون نے بہت جلد رُخ بدلا اور اپنے اصلی رنگ پر آگئے۔

شیخ مصحفی کا اصلی رنگ وہی ہے جو میر تقی ومیر سوز کی محاورہ بندی کا رنگ ہے۔ جس طرح یہ دونون اُستاد تھوڑے بہت فرق کے ساتھ واردات وکیفیات قلب کو معمولی معمولی لفظون مین ظاہر کرنیکے عادی تھے۔ اسی طرح شیخ مصحفی مرحوم نے بھی مضامین عشقیہ کے ساتھ سادگی بیان کو اختیار کرکے اپنی غزل کو صحیح معنون مین غزل بنا دیا جیسا کہ ہم نگار دسمبر مین ثابت کر چکے ہین۔ اسی کیفیت وحالت کا اندازہ کرکے مولوی عبد السلام نے فرمایا ہے کہ متوسطین مین مصحفی نے اردو غزل گوئی کا بہترین نمونہ

قائم کر دیا تھا۔

ان کے اور ان کے شاگرد خواجہ آتش کے کلام کو دیکھئے جذبات لطیف میں جوش اور اُن کے اظہار میں دلکشی و دل آویزی شاعری کے دونوں عناصر پہلو بہ پہلو نظر آتے ہیں مگر بقول حضرت عزیز لکھنوی اسوقت کے محشرستان میں ان کے لطیف نغمے اس طرح دبے کہ سبق آموز نہ ہو سکے یا یوں کہو کہ طبیعتوں میں اُسکے قبول کرنیکی صلاحیت ہی نہ تھی۔

جب سید انشا اور مرزا سودا کی تقلید میں شیخ ناسخ اُردو شاعری کے پھلے پھولے چمن کو برباد کرنے میں مصروف سعی تھے اور لکھنؤ کی غیر صلاحیت پذیر ہستیاں جوش و خروش کے ساتھ اُن کے توسن باد پا کی باگ پکڑنے دوڑ رہی تھیں تو رنگ قدیم ضلع جگت اور رنفاظی کے گرد و غبار میں اس طرح اٹا ہوا تھا جس طرح چودھویں رات کے چاند پر ابر کی سیاہی اپنا قبضہ کرنی چاہتی ہے شیخ مرحوم نے اسی حالت کی طرف اشارہ فرمایا ہے

تھا جو شعر راست سرو بوستان ریختہ ۔۔۔ اب وہی ہے لالۂ زرد خزان ریختہ
پیچ دے دے لفظ و معنی کو بناتے ہیں کلفت ۔۔۔ اور پھر وہ اُسپہ رکھتے ہیں گمان ریختہ
فہم میں اتنا نہیں آتا بحکم رائے پست ۔۔۔ اس بلندی سے گھٹی جاتی ہے شان ریختہ
خوان نعما بن کے پہنچا ہر کس و ناکس کے ہاتھ ۔۔۔ قطع سلطان کا جو تھا مخصوص خوان ریختہ
جب سے معنی بند کا چرچا ہوا اے مصحفی ۔۔۔ خلط میں جاتا رہا حسن بیان ریختہ

اس سے پتہ چلتا ہے کہ نئی تراش خراش نے ان کے دل پر کسقدر اثر کیا ہوگا۔ اور میر تقی کی سیدھی سادی وضع یعنی اپنی محاورہ بندی کی شاعری اپنی آنکھوں کے سامنے بے اثر ہوتے دیکھ کر کسقدر رنجیدہ ہوئے ہونگے لیکن زمانہ کی روش کسے چھوڑتی ہے رفتہ رفتہ وہ بھی ایک دن اسی بلا میں مبتلا ہو گئے۔ ان کے دیوان ششم میں کہیں کہیں رنگ جدید کی جھلک اسی طرح نظر آجاتی ہے جس طرح بالفاظ آزاد میر سوز کے کلام میں دو چار شعروں کے بعد ایک آدھ بُرا نا لفظ کھٹک جاتا ہے۔ حاصل کلام یہ ہے کہ مرزا کا طرز کلام نہ کبھی شیخ مصحفی کو پسند آیا اور نہ اُسے قابل تقلید سمجھا تاہم وقتاً فوقتاً غزلیں اس انداز میں لکھ گئے ہیں وہ مرزا سودا کی تمام خصوصیات کمال پر حاوی ہیں ان میں الفاظ کی شان و شکوہ معانی کی تازگی و بلندی اور ترکیبوں کی چستی و درستی زمین شعر کو آسمان سے ٹکرائے دیتی ہے۔ بالکل یہ معلوم ہوتا ہے کہ مرزا سودا شیخ مصحفی کے روپ میں مجمع اہل کمال کے سامنے اپنی شہزوری کا اعلان کر رہے ہیں یہی موقع ہے جہاں پہونچکر شیخ مصحفی کے کلام بلاغت نظام اور سید انشا کے اجتہادی کارناموں کی سرحدیں ایک دوسرے سے ملجاتی ہیں

مشکل اور سنگلاخ زمینوں میں اپنی کاوش فکر سے وہ کمالات دکھائے ہیں کہ مرزا سودا کی کارگزاریاں مات نظر آتی ہیں ان غزلوں میں بہت سی غزلیں بقا، اللہ خان بقا شیخ ولی اللہ محب اور شیخ قیام الدین قائم بلکہ خود مرزا سودا کی غزلوں پر کہہ کر داد سخن دی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ایک ہی مشاعرہ میں پڑھی گئی ہیں۔ بہت سی ایسی ہیں۔ جو مرزا سودا کے ردیف و قافیے میں

تھوڑا سا تغیر کر کے اپنے استعمال کے لائق بنائی گئی ہین اور اپنی اُستادی کے جھنڈے گاڑنے مین ان سے کام لیا ہے۔ بیشتر مشکل مشکل ردیفین خود اختیار کی ہین اور اس قسم کی تمام غزلون مین اسقدر صفائی و سلاست سے کام لیا ہے کہ ردیف کی مشکلات سے محاورات کے تیور پر بل نہین آنے دیا یعنی ایسے موقع پر شاہ نصیر اور شیخ مصحفی مین کوئی فرق نظر نہین آتا۔

جہان حریفانہ طور پر مرزا سودا کا مقابلہ کیا ہے۔ دیگر خصوصیات کی طرح استعارہ و تشبیہ اور دعویٰ و دلیل مین تطابق پیدا کرنیکے لئے تمثیل بیان کرنے مین بھی کوئی کمی نہین کی متعدد غزلین ہین کہ جن مین مطلع سے مقطع تک اخلاقی مضامین بیان کرتے چلے گئے ہین یہانتک کہ عاشقانہ مضامین بھی تمثیل و تشبیہ سے کام لے لیا ہے۔ اگرچہ نوعیت مضمون کے لحاظ سے اس قسم کا تمام کلام مرزا سودا کے کلام کے مقابلے مین رکھا جا سکتا ہے لیکن بلحاظ صفائی زبان اور روانی بیان ان سے کہین بڑھ چڑھ کر ہے۔

تھا سُرخ پوش وہ گل شاید چمن کے اندر — شعلہ سا شب پھرے تھا سرو و سمن کے اندر
جو ہاتھ دلبرون کے دامن کو کھینچتے تھے — اب کھنچ کے رہ گئے ہین کیسے کفن کے اندر
گورے بدن کا عالم اُسکا مین رات دیکھا — اک نور کا جھمکڑا تھا پیرہن کے اندر
شکوہ کا نامہ اُس نے وہ خونچکان لکھا تھا — چھریان رکھین تھین جسکی ہر اک شکن کے اندر
وعدہ نہ مصحفی سے جھوٹا کرو گے صاحب — ہے اک زبان حلال اس سارے بدن کے اندر

کلام کا زور اور مضمون کی نزاکت اس طرح دونون دست و گریبان ہین کہ بیک وقت سامع کے دماغ کو مسحور کر لیتے ہین۔ مطلع کی رنگینی کا کیا ٹھکانا ہے۔ یہی شعلہ تو ہے جسکی گرمی اور روشنی آزاد نے مرزا سودا کے کلام مین دیکھی دوسرے شعر مین کھنچنا اور کھینچنے سے دو مختلف حالتون کی نقاشی کر کے موت و حیات یا بالفاظ دیگر دنیا و آخرت کو ایک جگہ کھینچکر رکھدیا ہے تیسرا شعر محاسن شاعری کی دنیا مین ہمیشہ روشن و منور نظر آنے کے قابل ہے۔ لفظرات کا انتخاب کسقدر جدت کے ساتھ کیا ہے۔ چوتھے شعر مین خط کی شکن کو چھریان دھرنیکی جگہ بنا کر خونچکانی کا سامان فراہم کرنا تلاش مضمون کی بہترین مثال ہے۔ مقطع کا تو کہنا ہی کیا۔ شعر کی بنیاد اس خیال پر ہے کہ زبان حلال ہے اور جھوٹ بولنا حرام اور چونکہ جھوٹ زبان سے بولا جاتا ہے۔ اس لئے حلال سے حرام کا ظاہر ہونا چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی کا مصداق ہے۔ شاعر صرف یہ کہکر کہ مجھسے جھوٹا وعدہ نہ کرو کیونکہ سارے بدن مین زبان ہی اک حلال چیز ہے باقی حصہ حذف کر دیتا ہے جو بجائے خود نہایت لطیف پیرایۂ بیان ہے۔ احترام معشوق دیکھیئے یہ نہین کہا کہ جھوٹ بولنے کی بات تمھاری زبان حرام سے آشنا ہو جائیگی۔ بلکہ ایک کلیۃً بیان کر دیا جس میں یہ ضروری کیفیت خود بخود آ گئی۔ ایثار محبت دیکھئے جھوٹے وعدے سے روکنے کے لئے اپنے نقصان کا حوالہ نہین دیا بلکہ معشوق کی زبان کو حرام سے پاک صاف رکھنے کی طرف اشارہ کیا جس مین پہلی بات بھی شامل ہے

تم گرم ملے ہم سے نہ سرما کے دنون مین — پیش آئے بگرمی بھی تو گرما کے دنون مین
نے غرفے سے جھانکے نہ کبھی بام پر آئے — پنہان ہی رہے حسن کی آرا کے دنون مین

جی ہی مین رکھی اپنے میاں ہنے جو اُپچی — کچھ ہم نے کہا تم سے تمنا کے دنون مین
دل اپنا الجھتا تھا کبھی جن دنون پیارے — تھی زلف تری طرۂ لیلیٰ کے دنون مین
مفلس ہوئے اے مصحفیؔ افسوس کہ ہم نے — پیدا نہ کیا یار کو پیدا کے دنون مین

مرزا سودا کا یہی رنگ ہے جو غزل کے ایک ایک مصرعہ سے نمایان ہو رہا ہے۔

غنچے نے ترے لب سے لیا دام تبسم — اور آنکھون سے سیکھا گل بادام تبسم
زلفون مین اچنبھا نہین کچھ اسکی بناگوش — یان کرتی ہے نت صبح تہ شام تبسم
جس گھر مین ہو خورشید رخ یار کا جلوہ — موجود ہو وان تا بلب بام تبسم
اس زیر لبی خندہ کے کشتون مین ہون جسکا — نزدیک ادا فہمون کے ہے نام تبسم
اے مصحفیؔ میرے دل ناشاد کی خاطر — ایجاد کیا اُس نے بد شنام تبسم

ایک ایک مصرعہ پکار رہا ہے کہ مین شیخ مصحفیؔ کی ملکیت نہین مرزا سودا کی تراوش ہون مطلع مین دونون قافیون کو اس طرح درست بٹھا دینا چودھوین صدی کے شعرا کا کام نہین ہے زلف اور بناگوش کی تشبیہ صبح تہ شام کے ساتھ شاعرانہ کارنامہ ہے تا بلب زیر لبی خندہ اور بد شنام وہ ترکیبین ہین جن سے ان کے کمال کا ثبوت ملتا ہے۔

شبنم کا قطرہ ہی نہ فقط آبدیدہ تھا — تربت پہ میری گل بھی گریبان دریدہ تھا
دن رات طفل اشک کبھی نور دیدہ تھا — رونے سے آشنا دل حسرت کشیدہ تھا
آتی تھی رنگ گل سے مجھے رات بوئے خون — عاشق کا کیا ترے وہ گلوئے بریدہ تھا
اب لامکان سے بھی ہے ادھر اُس کی بود و باش — عرش آشیان جو طائر رنگ پریدہ تھا
شب اشتیاق بوسۂ رخ مین ترے صنم — ہر ایک برگ گل لب حسرت گزیدہ تھا

شبنم و گل یہی دو چیزین ہین جن سے دونون قافیے دو صفتون سے متصف ہو گئے اور عاشق ناشاد کی تربت پر حسرت و یاس کی بارش کر رہے ہین چوتھے شعر کی معنویت تک پہونچنے کے لئے ذرا بلند دماغ کی ضرورت ہے۔ پانچوین برگ گل کو لب حسرت گزیدہ سے تشبیہ دینا مرزا سودا سے قریب تر کر دیتا ہے۔

کیا عہد کوئی اُس بت سفاک سے باندھے — سر کاٹ کے عاشق کا جو فتراک سے باندھے
جاؤن جو حرم مین تو میری آہ کا شعلہ — قندیل ستون حرم پاک سے باندھے
پلکین نہ کبھی سد رہ اشک روان ہون — دریا کو نہ کوئی خس و خاشاک سے باندھے
گر دیدۂ بینا ہو تو صناع ازل نے — کیا کیا نہ طلسم ایک کف خاک سے باندھے
چسپیدہ گئی دل سے عجب کیا ہے جو عاشق — تیر ادم خنجر جگر چاک سے باندھے

کل مین شب ہجران مین ترے غصے کے مارے — الماس کے ٹکڑے جگر چاک سے باندھے
ہم سجدہ ادا کر چکے اب سر کو ہمارے — نیزے پہ رکھے خواہ وہ فتراک سے باندھے
دریائے سرشک اپنا جو طغیانی پر آوے — دامن کو وہین دامن افلاک سے باندھے
کیا کیا نہ غزال ختنی مصحفی مین نے — اس دشت مین تارِ نظر پاک سے باندھے

تیسرے شعر کی تشبیہی کیفیت غور طلب ہے۔ اشک روان کو دریا اور پلکون کو خس وخاشاک سے تشبیہ دینا نادر نہین تو اور کیا ہے۔ پانچوین شعر کی جان چسپیدگی دل ہے چاک جگر کی تسکین کیلئے قاتل کے دم خنجر کو پھاہا بنانا نہایت مزے کی بات ہے ساتوان شعر نیاز عشق اور صبر وتسلیم کا اعلیٰ مظہر ہے مقطع فخریہ نہین واقعہ ہے کلام کا زور اور مضمون کی نزاکت دونون کا لحاظ کیجئے زبان پر حاکمانہ قدرت رکھنا اسی کا نام ہے

سیراب آب جو سے قدح اور قدح سے ہم — سرخوش گلون کی بو سے قدح اور قدح سے ہم
چہرے پہ ہے گلال جو اُس مست ناز کے — رنگین ہے عکس رو سے قدح اور قدح سے ہم
پیر مغان کرم ہے جو سیراب ہو سکے — تیرے نم وضو سے قدح اور قدح سے ہم
حلقہ نہین یہ کاکل ساقی مین بلکہ ہے — وابستہ مو بمو سے قدح اور قدح سے ہم
شیشہ جو پھوٹ جائے تو پھوٹے مگر نہ ہو — یارب جدا سبو سے قدح اور قدح سے ہم

اسکے مقابلہ مین بقا کی غزلین بھی دیکھو اور پھر فیصلہ کرو کہ مصحفی کا کیا مرتبہ تھا

مصحفی کی ایک اور غزل ملاحظہ ہو:۔

ہے کاروان رفتہ فراموش نقش پا — بانگ جرس کو سُن نہ سکے گوش نقش پا
تلوے ہون ایسے کیون کہ فراموش نقش پا — دیکھے سے جن کے صاف گیا ہوش نقش پا
اُفتادگان وادی غربت کی سرگذشت — کرتا ہے خود بیاں لب خاموش نقش پا
رنگ کفک سے تا نہ ہوا اُسکے ہم کنار — نکلی نہ دل سے حسرت آغوش نقش پا
اک ناز سے جب اُسنے زمین پر رکھا قدم — سو منتین رکھین بسر دوش نقش پا
تربت پہ میری بھول کر اُسنے رکھا تھا پاؤن — اتبک دعا مین ہین لب خاموش نقش پا
کس کی حنائے تازہ کے ہین فرش پر نشان — فراش اتبلک ہین جو مدہوش نقش پا
مین ناتوان زمین پہ قدم کیا رکھون کہ ہے — ہستی مری گران بہ سر دوش نقش پا

روندے حسن مین ہم تو ہوگئے پامال مصحفی
از بس کہ اس گلی مین ہوا جوش نقش پا

اسکے ساتھ ہی مرزا سودا کی غزل پر بھی نگاہ ڈالو۔ اور پھر انصاف کرو کہ مصحفی کیا چیز تھا۔

ایک اور سنگلاخ زمین مین مصحفی فرماتے ہین:-

روبرو اُسکی جو تھی شب فندق گلرنگ و شمع ۔ تا سحر کرتا تھا مین سیر گل اور نگ و شمع

وہ تو ہوا سپر تصدق یہ کرے اس سے گریز ۔ دیدنی ہے صحبت پروانۂ بے ننگ و شمع

جانتا گر مین کہ مانی تری کھینچے گا شبیہ ۔ متصل ہونے نہ دیتا کاغذ بیرنگ و شمع

داغ سینہ کا وہی ہے سختیٔ ہجران وہی ۔ قبر عاشق کو نہین کچھ احتیاج سنگ و شمع

ہم تصور مین تری انگشت فندق بند کے ۔ رکھ کے سورہتے ہین بالین پر گل اورنگ و شمع

مجلس احباب مین شب ہم گئے تو لطف کیا ۔ صبحدم تھا ایک چہرے کا ہمارے رنگ و شمع

عاشق دیوانہ کو کیا مجلس افروزی سے کام ۔ عشق مین کیونکر ہو یکجا ترک نام ننگ و شمع

مین قسم کھاتا ہون جھپکی ہو ذرا اگر میری آنکھ ۔ رات تھا پیش نظر اُس حسن کا نیرنگ و شمع

دل جلون کے تن پہ ہے ہر پیرہن فانوس وار ۔ مصحفی یکجا نہ ہو ہرگز لباس تنگ و شمع

شمع کی ردیف اور اُسکے ساتھ دوسری بالکل غیر متعلق چیز کا جمع کر لینا آسان نہین ہے۔ ایک ایک شعر کاوش فکر کا بے مثل نمونہ ہے۔ چوتھے شعر کی برجستگی داد کی مستحق ہے پانچوان شعر تشبیہ کے حسن انتظام کا لحاظ کرتے ہوئے اعجاز سے کم نہین گل اورنگ و شمع کے اجتماع کو انگشت فندق بند کے تصور کے ساتھ اس ترکیب سے وابستہ کیا گیا ہے کہ ہر پہلو سے روشن معلوم ہوتا ہے۔ آٹھوان شعر حسرت و یاس کی ایک دنیا ہے۔ واقعہ یہی ہے کہ ترک نام و ننگ اور شمع ایک جگہ نہین ہو سکتے عاشق دیوانہ کی ترکیب کسقدر درست ہے مجلس افروزی کا موقع اس سے بہتر کہان دستیاب ہو سکتا ہے۔ مقطع بھی اپنے رنگ مین لاجواب ہے۔ بقول مولوی عبدالسلام مرحوم ایسی سنگلاخ زمینون مین سررشتۂ مضمون کو ہاتھ سے نہ دینا ان ہی بزرگون کا کام تھا۔ متاخرین سے یہ کمان زہ نہ ہو سکی۔ اسیر آزاد کہتے ہین کہ سودا کا کچھ کچھ سایہ پڑ جاتا ہے۔ خود دو چار شعر لکھنے بیٹھتے تو حقیقت کھلجاتی

ایک غزل اور ملاحظہ ہو:-

میری نشستگاہ تو اکثر زمین ہے ۔ مانند نقش پا مرا بستر زمین ہے

آتا ہے جی مین روکے ڈبو دون اسے بھی مین ۔ تھوڑی سی یہ جو پانی کے باہر زمین ہے

دیکھو نہ خاکساروں کا بستر بہ چشم کم ۔ رہتے مین آسمان کی برابر زمین ہے

ہم جانتے ہین کوچۂ جانان کا مرتبہ ۔ مسجود خلق ہے یہ عجب سرزمین ہے

اک دن ہوا تھا وہ گل عارض عرق فشان ۔ ابتک ہمارے گھر کی معطر زمین ہے

کس بات پر ترا ہے دماغ آسمان پر ۔ منزل گہ فقیر و تونگر زمین ہے

ہون خاک پائے خلق مین دنیا مین مصحفی — یعنے بسانِ مور مرا گھر زمین ہے

دوسرے شعر کی بلند حوصلگی نواب مصطفےٰ خان شیفتہ سے دریافت کیجئے، چوتھا شعر ندرت تخیل کا بہترین مرقع کہا جا سکتا ہے کوچۂ جانان کا مرتبہ بڑھانیکے لئے مسجودِ خلق کہنا اور اس نسبت سے عجیب سرزمین کا خطاب دینا اُستادی سے بھی زیادہ ہے سرزمین کے اصلی معنی جیسے یہان بیان ہوگئے۔ دوسری جگہ شاید ہی ہو سکین۔

صاف چولی سے عیان ہے بدن سرخ ترا — نہین چھپتا تہِ شبنم چمن سُرخ ترا
یہی عالم ہے اگر اسکا تو دکھلائے گا — بارش خون کا سمان پیرہن سُرخ ترا
وائے ناکامی کہ عاشق کو ترے موت آئی — قابل بوسہ ہوا جب دہن سُرخ ترا
خون سے آلودہ ہوتا ہے تو اے اشکِ سفید — نام ہم کیون نہ رکھین یاسمن سُرخ ترا
آتش تیز یہ ٹھہرا ہے کہین یون بھی سپند — کہہ رہا ہے یہی خالِ ذقن سُرخ ترا
یہی پوشاک کا ہے رنگ تو اے گل ہوگا — تشنۂ خون چمن پیرہن سُرخ ترا
کاش اے کشتے تو محشر مین اُٹھے ہوکے فقیر — گیروا مٹی مین ہووے کفن سُرخ ترا
مصحفی چاہئے کیا اس کو دلیلِ قاطع — سبز ہے خود یہ تخلص سخن سُرخ ترا

---

اک تو تھا آتش سوزان بدن سُرخ ترا — شعلہ بر شعلہ ہوا پیرہن سُرخ ترا
شمع گلگون غم پروانہ مین خون آشنا نہ رو — طشت آتش تو بنا ہے لگن سُرخ ترا
سُرخ عیار سے تو کم نہین اے دزدِ حنا — کف رنگین بتان ہے دہن سُرخ ترا
یون ہی اے کشتہ جو آیا تو صفِ محشر مین — آگ دیویگا لگا وان کفن سُرخ ترا
تو اگر نافۂ آہو ہے تو اے عقدۂ زلف — وہ ہے رخسارۂ رنگین ختن سُرخ ترا
ہر پری چہرہ ہے پوشیدہ لباس گلگون — مین تو دیوانہ ہون اے انجمن سُرخ ترا
مصحفی زخم ہے تیشے کا ترے ہر مو پر — نام ہم کیون نہ رکھین کوہکن سُرخ ترا

یہ غزلین اُس زمانہ کی ہین جبکہ بقول آزاد شیخ مصحفی کی پیری نے پرواز کے باز ضعیف کر دیئے تھے اور بقول کسے پہلوان سخن شاہ نصیر لکھنؤ مین موجود تھے۔ واقعہ بندی کا حق اور کتابون مین ادا کیا گیا ہے ہمین صرف یہ دکھانا ہے کہ جوان طبیعت شاہ نصیر صبر نے جنکی تعریف و توصیف ان کے ارادتمند شاید پانچون وقت کرتے ہونگے۔ اس قافیہ اور ردیف مین صرف ایک ہی غزل لکھی اور وہ بھی جو آبحیات مین درج ہے۔ مگر اسی کہن سال مصحفی نے نہ صرف تین غزلین لکھ کر اپنی قادر الکلامی کا ثبوت دیا ہے بلکہ ایک غزل کا دربھی اضافہ کر دیا جسمین سرخ ترا کے بدلے دہن سرخ ترا کو ردیف قرار دیکر گل و بلبل کو قافئے کے لئے انتخاب کیا گیا تھا۔ اگر کسی کی

چشم انصاف بند نہ ہو تو بھی مصحفی کی تصویر کمال کے لئے آئینہ کا کام دے سکتی ہے۔ لیکن جب ہم آزاد کے قلم کو شاہ نصیر کی تعریف و توصیف مین شورش انگیز دیکھتے ہین اور شیخ مرحوم کی اوصاف نگاری کے وقت گُند و شکستہ تو ہماری حیرت کی کوئی انتہا نہین رہتی

منعم عبث عبث ہے گرفتار سنگ و خشت
دب جائیگا کبھی تہِ دیوار سنگ و خشت

لعل و گہر کا مرتبہ کیا جانتے ہین وہ
جو عمر بھر رہے ہین خریدار سنگ و خشت

میرے جنون کے عہد مین لڑکون کے ہاتھ سے
ثابت نہین زمین پر آثار سنگ و خشت

لڑکون کی خالی اب نظر آتی ہین جھولیان
بس ہم تلک تھی گرمیِ بازار سنگ و خشت

شور جنون نہ اس سے گیا ہائے مصحفی
یہ سر رہا ہمیشہ طلبگار سنگ و خشت

---

آغاز صبح ہجر کا انجام دور ہے
اے دیدہ اور روکہ ابھی شام دور ہے

انصاف تو کرو دل بیتاب کو مرے
آرام کس طرح ہو دل آرام دور ہے

مے پی چکون تو دیکھنا بدمستیان مری
یارو ابھی تو لب سے مرے جام دور ہے

بیٹھا ہے نقش سب کا لب یار پر درست
الّا کہ اس نگین سے میرا نام دور ہے

نازان ہو اسقدر نہ کمند شعاع پر
اے آفتاب اسکا لب بام دور ہے

جب سے نظر پڑی ہے اُس ابرو کی تیغ پر
سر سے ہمارے بالش آرام دور ہے

کیون مصحفی کو دیکھ کے کہتا ہے دور دور
قدرت ہوئی کہ آپ یہ بدنام دور ہے

---

ہو کیونکر مصحف دل کی مرے تفسیر بے معنی
کہ دانشمند کی ہوتی نہین تقریر بے معنی

جو آیا دان سے مجھسے اُسنے کی تقریر بے معنی
مرے خط کی تو کچھ ایسی نہ تھی تحریر بے معنی

خط اُس نے پڑھ کے میرا پھاڑ ڈالا اس بہانے سے
یہ خط لکھا ہے کس نے اسکی ہے تحریر بے معنی

نکالا قتل کرنے کو جو اُس نے مجھکو زندان سے
تو مقتل تک صدا دیتی گئی زنجیر بے معنی

لکھا ہے صاف اُس مین حالِ قتلِ عاشقِ محزون
نہین خطِ غبارِ جوہر شمشیر بے معنی

بے معنی ردیف اور اُس مین اسقدر صفائی کے ساتھ معنی دار شعر نکالنا اعجاز شاعری ہے۔ تیسرے شعر کے تیور دیکھئے خالص عاشقانہ حیثیت رکھتا ہے۔ جرأت کا اصلی رنگ یہی ہے جسے مومن خان کے خاندان نے متین اور ذوق کے خاندان مین خصوصیت کے ساتھ داغ نے بازاری بنا دیا۔ چوتھا شعر بھی عجیب ہے ظاہراً صدائے زنجیر کو معنویت سے کوئی تعلق نہین لیکن جب اس طرف نگاہ کی جائے کہ معشوق اپنے عاشق کو قتل کرنیکے لئے زندان سے نکال کر قتل کی طرف لیجاتا ہے۔ اور اسیر

محبت کی پابجولانی کی طرف خیال بھی نہین کرتا تو صدائے زنجیر مین خود بخود معنی پڑجاتے ہین۔ اُستادی اسی کا نام ہے۔ پانچوین شعر کی ترکیب کسقدر برجستہ اور حیثیت واقع ہوئی ہے خط غبار جوہر شمشیر کا پیچ در پیچ استعارہ مرزا غالب کی شاعری کی یاد دلادیتا ہے

ہے گمان اس مصرع قد پر نہال طور کا ہون مین شاعر سوجھتا ہے مجھکو مضمون ور کا
عمر آخر مٹ گیا داغ اس دل رنجور کا صبح پیری مین اثر تھا مرہم کا فور کا
کب کوئی مجھ سا ہے عاشق اُس رخ پُر نور کا چاہئے موسیٰ سا پروانہ چراغ طور کا
معنی الحق لیکلو سب جہان پر کھل گئے دار پر جسوقت سر اونچا ہوا منصور کا
اہل دنیا ثقل سے دنیا کے ہون سرگرم سعی بوجھ سر پر ہو تو جلد اُٹھے قدم مزدور کا
مان کہنے کو مرے ترک رعونت کر کہ یہان گوئے بازی بیشتر دیکھا ہے سر مغرور کا
زلف مین افشان ہے گرمی سے عرق افشان وہ رخ ۔ کیا برستا ہے شب مہ مین یہ باران نور کا
خوشون کے مانند سر سے پاؤن تک ہین آبلے آدمی ہے تیرا دیوانہ کہ نخل انگور کا
گلشن امکان ہے جائے انفعال اے باغبان سرنگون رہنا بجا ہے نرگس مخمور کا
چشم کم سے دیکھتا ہے میرے آنسو کو بھی وہ شبہ ہے دُر نجف پر یار کو بلّور کا
مصحفی چرخ ملکوکب سے نہ اتنا بھی اُلجھ چھیڑنا اچھا نہین ہے خانۂ زنبور کا

---

دل کرون کیون کر مین اپنا نذر چشم یار کو رسم ہے آئینہ دکھلاتے نہین بیمار کو
کیا سمجھکر دل دیا تھا مین نے چشم یار کو اب جدا کیونکر کرون اس سیب سے بیمار کو
نوجوانی کھوکے یون پیری مین غفلت بڑھ گئی صبح کو آتی ہے جیسے نیند شب بیدار کو
کہکشان نے اور بھی بیقدر گردون کو کیا مول کب لیتے ہین مردم جبینئ مودار کو
زہر ہے یہ ترک کردنیا کی لذت اے حریص چوستا ہے منہ مین رکھ کر کیا زبان مار کو
دل جو محکم ہے نہین پروائے دور آسمان بیل کی ٹکر سے کیا ڈر آہنی دیوار کو
ہو حسینون کو مبارک غازۂ رخسار صاف دوست رکھتے ہین یہ مرے دیدۂ خونبار کو
عارضی عزت کا خواہان ہی نہین مرد فقیر کیا علاقہ ہے سر آزاد سے دستار کو
مصحفی چھوڑا در اُس کا تونے نادان کیا کیا ہاتھ سے دیتا ہے کوئی ایسی بھی سرکار کو

دونون غزلین یہ ثابت کرنیکے لئے کافی ہین کہ تمثیل کا وہی حق شیخ مصحفی نے تمام وکمال ادا کر دیا ہے۔ جو مرزا سودا، شاہ نصیر، ناسخ اور ذوق کے کلام کا جوہر تسلیم کرتے ہین کہ دیوان اُنکی اُستادی کو مسلم الثبوت

کرتے ہین انواع و اقسام کی صدہا غزلین ہین جو غزلین سنگلاخ زمینون مین لکھی ہین ان سے معلوم ہوتا ہے کہ کثرت مشق سے کلام پر قدرت کامل پائی تھی۔ الفاظ کو پس و پیش اور مضمون کو کم و بیش کرکے اس دروبست کے ساتھ کھپایا ہے کہ جو حق اُستادی کا ہے ادا ہو گیا ہے۔ ساتھ اسکے اصل محاورہ کو بھی ہاتھ سے جانے نہین دیتے" لیکن اپنی عادت مستمرہ کے مطابق یہ کہنے سے بھی نہین چوکے کہ ایسے موقع پر کچھ کچھ سودا کا سایہ پڑ جاتا ہے۔

مزے کی بات دیکھئے ایک طرف تو کہتے ہین کہ جو اُستادی کا حق ہے ادا ہو گیا ہے اور محاورہ بھی ہاتھ سے نہین گیا اور دوسری طرف کہتے ہین کہ کچھ کچھ سودا کا سایہ پڑ جاتا ہے۔ آخر اسکا کیا مطلب ہے اگر لفظون کے دروبست مین شیخ مصحفی نے اُستادی کا پورا پورا حق ادا کیا ہے اور یہ صفت درحقیقت مرزا سودا کی ہے تو پھر مرزا سودا کا پورا سایہ کیون نہ تسلیم کیا جائے۔ اور اگر کچھ کچھ سایہ پڑا ہے تو اسکی دو صورتین ہو سکتی ہین یا تو آزاد نے سمجھنے مین غلطی کی یعنی شیخ مصحفی مرحوم نے مرزا سودا کی طرح استادی کا اصلی حق ادا نہین کیا اور یہ بالکل غلط ہے یا مرزا سودا خود اس درجہ تک نہ پہونچے تھے جہان اُستادی کا حق ادا ہوتا ہے اس صورت مین اس فقرہ کا یہ مطلب ہوگا کہ سودا نے اُستادی کا حق تو ادا نہین کیا البتہ الفاظ کے دروبست مین انہون نے پوری کوشش سے کام لیا اور شیخ مصحفی نے مرزا سودا کی تقلید بھی کی اور اُستادی کا حق بھی پورا پورا ادا ہو گیا۔

جن ردیف و قوافی مین دونون باکمال اُستادون کو طبع آزمائی کا موقع ملا ہے بہت خفیف تامل کے بعد معلوم ہو جاتا ہے کہ مرزا سودا کو شیخ مصحفی کے مقابلے مین کوئی خاص برتری حاصل نہین بلکہ اکثر مقامات پر شیخ مصحفی مرحوم کی فصاحت زبان مرزا سودا کی قدیم اُردو سے اس طرح ممیز نظر آتی ہے جس طرح متفرق رنگ کے پھولون سے سجائے ہوئے گلدستے مین گلاب کا پھول مثلاً:-

کبھی مین بات بن روئے نہین کی اُس سے پر اُن نے　　نہ پوچھا یون سبب کیا ہے ترے ہر بار رونے کا　　سودا

ہنسی آتی ہے تیری بات پر اے مصحفی مجھکو　　نہ کر تو ذکر میرے سامنے ہر بار رونے کا　　مصحفی

مرزا سودا کے شعر مین رو کر بات کرنا طفلانہ حرکت سے کم نہین دوسرے مصرعہ مین یون زائد ہے۔ شیخ مصحفی کا شعر بالکل سانچے مین ڈھلکر نکلا ہے ہر بار رونے کا ذکر سنکر ہنسی آنا فطرت سے کسقدر قریب ہے۔

جو مذکور اُس سے کرتا ہے کوئی غمخوار رونے کا　　تو کہتا ہے کہ چپ رہ ہے اُسے آزار رونے کا　　سودا

معالج ہو سکے اب کیا کوئی غمخوار رونے کا　　کہ ان آنکھون کو اک مدت سے ہے آزار رونیکا　　مصحفی

مرزا سودا کے شعر مین رونے والے کی تخصیص نہین ہے مگر شیخ مصحفی نے آنکھون کو رونے کا آزار دیکر اعتراض کی گنجائش نہین چھوڑی۔

دامن صبا نہ چھو سکے جس شہسوار کا　　پہونچے کب اُسکو ہاتھ ہمارے غبار کا　　سودا

کرے صبا طواف ہمارے مزار کا　　پائیگی پھر نشان بھی نہ مشت غبار کا　　مصحفی

مرزا سودا نے نہایت اچھی بات کہی ہے جب صبا ہی دامن نہ چھو سکے تو غبار کا ہاتھ کیسے پہونچ سکتا ہے کیونکہ غبار کی رسائی تو

ذریعہ تو صرف صبا ہی ہے لیکن شیخ مصحفی نے بھی غضب کر دیا۔ پہلے مصرعہ کی ترکیب کسقدر ریزہ زور ہے۔ اپنے بے نشان ہونے کی اطلاع ایسے پیرایہ مین دینا کہ جیسے صبا کا اس مین مطلق ہاتھ نہ ہوگا ایک کمال شاعرانہ ہے مشت غبار کی ترکیب بھی لطافت سے خالی نہین

خونِ جگر شراب، ترشح یہ چشم تر — ساغر مرا گرد نہین ابر بہار کا — سودا

کچھ دیر ہے رہائی مُرغ اسیر مین — جائے ابھی چمن سے نہ موسم بہار کا — مصحفی

مرزا سودا کے شعر کا مطلب یہ ہے کہ ہم اپنی شراب خواری کیلئے ابر بہار کے محتاج نہین ہین ہمارے لئے خون جگر شراب ہے اور چشم تر بارش اسمین شک نہین کہ بات پیدا کی ہے لیکن تغزل سے بالکل علیحدہ تھی۔ شیخ مصحفی کا شعر بہترین نمونہ تغزل کا ہے۔

چھوٹا جو زلف سے تو پھنسا دام خط کے بیچ — یہ مرغ دل ہمیشہ گرفتار ہی رہا — سودا

مانند مرغ قبلہ نما مرغ دل مرا — نکلا نہ آشیان سے گرفتار ہی رہا — مصحفی

مرزا سودا کا شعر معمولی مضمون خال و خط مین اُلجھا ہوا ہے لیکن شیخ مصحفی نے مرغ دل کی گرفتاری کا نیا پہلو پیدا کیا اور اُسے مرغ قبلہ نما کہہ کر میعاد قید کی اسقدر توسیع کر دی کہ اس سے زیادہ ممکن نہ تھی

کیا فائدہ کہ درپے تحقیق ہم رہین — ملنے سے جبکہ ہم رہے پھر تو کہین رہا — سودا

یاران تیز رو تو سب آگے نکل گئے — اللہ رے ضعف اُن سے مین پیچھے کہین رہا — مصحفی

دونون شعر جداگانہ حیثیت رکھتے ہین تاہم مرزا سودا کا مضمون مبتذل ہے اور شیخ نے اپنی متانت و ثقاہت کو برقرار رکھا ہے

نکلا کسی ہی طرح نہ دل سے ترے غبار — سودا سے تو تو یار رہا اشر نگین رہا — سودا

ہرگز ہوا نہ کام مرا ایک دن تمام — مین نیم کشتہ نگہ شرمگین رہا — مصحفی

مرزا سودا کا پہلا مصرعہ فصاحت سے بالکل لبید ہے "کسی ہی طرح سے" ان پارہائے فصاحت مین سے ہے جن کی بناپر آزاد نے انکو "افصح البیان" کا تمغا عنایت کیا ہے۔ شیخ مصحفی کے شعر کو دیکھئے ستارہ کے مقابلے مین آفتاب معلوم ہوتا ہے "نیم کشتہ نگہ شرمگین" کی ترکیب کسقدر پاکیزہ واقع ہوئی ہے

اب کے بھی دن بہار کے یون ہی چلے گئے — پھر پھر گل آچکے پہ صنم تم بھلے گئے — سودا

تم رات وعدہ کر کے جو ہمسے چلے گئے — پھر جب سے خواب مین بھی نہ آئے بھلے گئے — مصحفی

---

اے شمع دل گداز کسی کا نہ ہو کہ شب — پروانہ داغ تجھسے ہوا ہم جلے گئے — سودا

آتش مین عشق و شوق کی مانند چوب خشک — جب تک کسی نے ہم کو جلایا جلے گئے — مصحفی

---

منہ مین خدا نے دی ہے زبان بات کیلئے　　محرم ہون مین تو کہہ دو مکافات کے لئے　　**سودا**

ہم یان تڑپ کے رہ گئے اک بات کیلئے　　تم وان گئے کسی کی ملاقات کے لئے　　**مصحفی**

غالبًا یہ چند مثالین اس بات کے ثبوت کے لئے کافی ہین کہ شکوہ الفاظ، بلندی خیال، چستیٔ ترکیب وغیرہ جملہ اوصاف عالیہ مین شیخ مصحفی مرزا سودا سے کسی طرح کم نہین ہین۔ اور میر و مرزا دونون باکمال استادون کے اوصاف کمال کا مجموعہ ہونے کی وجہ سے اُنھون نے

حسد کی جا نہین اے مصحفی کلام اُن کا　　کہ اپنے عہد کے مرزا و میر ہم بھی ہین

کہدیا تو کوئی مبالغہ نہین کیا بلکہ امر واقعہ کا اظہار تھا۔

**افسر امروہوی**

# چند دن لکھنؤ سے باہر

میرا لکھنؤ سے باہر جانا گویا "ہفتخوان" طے کرنا ہے۔ وہی عزم و اہتمام، وہی نشر و اعلان اور وہی "رستمانہ" جرأت و بسالت کا اظہار ——— لیکن فرق یہ ہے کہ اُس کو "فردوسی" ایسا شاعر مل گیا تھا اور مجھے یہ خدمت خود انجام دینا پڑتی ہے ——— اور وہ بھی بلا لغہ! کتنا تفاوت ہے!! سفر "وسیلۂ ظفر" ہو یا نہ ہو، لیکن اس کا "مشق نظر" ہونا یقینی ہے اور میرا دل اسدرجہ "لبریز بصیرت" ہے کہ "بصارت" سے بھی کوئی خلاف معمول کام لینا مجھے مشوش کر دیتا ہے ——— پھر اسی کے ساتھ ایک اہم سوال "سیاسیات خانگی" کا ہمیشہ یہ بھی پیش آجاتا ہے کہ اِدھر مین نے کہین جانے کا ارادہ کیا اور اُدھر ایک فیصلہ کن انداز سے بیگم بولین کہ "مین بھی چلونگی۔ کوئی وجہ نہین کہ مرد جہان چاہے آزادی سے سیر کرتے پھرین اور عورتین ایک ہی قسم کی صبح و شام بسر کرنے پر مجبور رہون" ——— ممکن ہے وہ یہ صرف تفریحاً و مزاحاً کہتی ہون، لیکن انکا لب و لہجہ اسقدر سنجیدہ ہوتا ہے کہ مجھے بالکل "باب الاستفسار" کی طرح اسپر غور کرنا پڑتا ہے۔ اِس مرتبہ بھی یہی ہوا اور مین نے سنجیدگی سے جواب دیا کہ "بیشک عورت آزاد ہے اور آپ آزادی کے ساتھ جہان جی مین آئے جا سکتی ہین، لیکن میرے ساتھ چلنے مین آپ کو پھر وہی پابندی رہیگی اس لئے مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ میرے ساتھ نہ چلئے بلکہ اگر مین مغرب کی طرف پشاور جاتا ہون تو آپ مشرق کی جانب کلکتہ جائے، اگر قسمت مین پھر ملاقات لکھی ہے تو ہو ہی جائے گی ورنہ خیر، اللہ مالک ہے۔ مگر ہان دیکھئے اپنا پتہ ضرور لکھئے گا تاکہ کبھی کبھی خط و کتابت تو ہو سکے" یہ سنکر وہ چین پیشانی سے برہمی کا اظہار کرتی ہوئی چلدین لیکن دوبارہ کچھ سوچکر اس طرح بپھری ہوئی آئین گویا کوئی قصاص کا میاب صورت انتقام کی ذہن مین آئی ہے بولین "یہ آپ پانچ دن کے لئے گھر کا سارا سامان تو ساتھ لئے جاتے ہین، لیکن یہ یاد رہے کہ ایک ایک چیز میری نگاہ مین ہے۔ اُس مرتبہ رُدولی گئے تو اُونی ٹوپی جس کو مینے تین دن کی محنت سے ڈھائی روپیہ کا اُون صرف کرکے بُنا تھا، خدا معلوم قوال کو دے آئے یا کیا کی، اس مرتبہ یہ سب گرم کپڑے کھو کر آنا۔ مین کہتی ہون کہ یہ گھر سے باہر نکلنے کے بعد مرد اپنے آپ مین کیون نہین رہتا ——— بیوی گویا عذاب ہے جس سے چھٹنے کی خوشی مین سر و پا کا ہوش نہین رہتا ——— کچھ سُنا آپ نے" ——— مین نے عرض کیا کہ "اسی لئے تو مین کبھی آپ کو اپنے ساتھ نہین لیجاتا کہ نسیان غالب ہے، چیزین ہمیشہ بھول جاتا ہون، اگر خدانخواستہ آپ کو کھو بیٹھا تو پھر کیا ہوگا ———" الغرض سفر سے ایک ہفتہ قبل "ذکر سفر" کے سلسلہ مین اس نوع کا مکالمہ بھی کبھی کبھی ضرور ہو جاتا تھا

۶ ار دسمبر سے غالباً دس دن قبل اس "سفر" کے آثار اول اول مولوی غلام ربانی عزیز بی اے کیمبلپوری کی ایک تحریر سے پیدا ہوئے جس مین انھون نے اپنے ایک خواب کا ذکر کیا تھا اور جس کی تعبیر ناممکن تھی جب تک مین وہان نہ پہونچ جاتا اس سلسلہ مین یہ ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ مولوی عزیز میرے اور نگار کے اُن چند مخلصین مین سے ہین کہ اگر ان حضرات کا

وجود نہ ہوتا تو میرے دل کی "سرشاریاں" اور نگار کی "پرکاریاں" شاید اس حد تک نہ پہونچ سکتیں ـــ ۱۹۲۹ء کے آخری دن، کام کا ہجوم، نئے سال کی طیاریاں، جنوری کے "عظیم انجم" رسالہ کی ترتیب وطباعت، پریس، دار الاشاعت اور نگار کے سالانہ حساب کی تنقیح، آیندہ لائحہ عمل کی تعیین وتشکیل، رسالۂ جن کی ترتیب وتوسیع اشاعت کی فکر اور پھر ان سب پر طرہ زمہریری سردی ـــــ کبھی کبھی سوچتا تھا کہ اس زمانہ میں، پشاور کی طرف کا عزم کہیں ایسا تو نہیں کہ میری مٹی کھینچے لئے جا رہی ہو
بہرحال منیجر نگار کو تمام کاروبار تفویض کرکے اور ایام غیر حاضری کا پورا پروگرام اس طرح طیار کرکے گویا کہ وہ کوئی "وصیت نامہ" تھا، میں ۱۶ دسمبر کی رات میں ٹھیک ۹ بجے گھر سے روانہ ہوگیا۔

دل افگندیم بسم اللہ مجریہا و مرساہا

سفر کی کئی قسمیں ہیں، ایک سفر تو وہ "بیک بینی و دو گوش" والا سفر ہے جو آدم کو جنت سے کرنا پڑا تھا اور جسے "ولے براندش" بھی کہتے ہیں، دوسری قسم سفر کی وہ ہے جو نپولین، ہنی بال، سکندر، چنگیز اور ہلاکو کیا کرتے تھے اور جسے "زلزلۃ فی الارض" کہنا زیادہ موزوں ہے، تیسری صورت سفر کی وہ ہے جو ابراہیم ادہم اور بودھ نے اختیار کیا تھا کہ اس سے مقصود "نفس کشی" یا "اصلاح نوع انسانی" تھا، چوتھی صورت سفر کی وہ ہے جو کاروباری ایجنٹ یا تاجر کرتے ہیں، پانچویں صورت اُس جہان گردی کی ہے جو فسیروا فی الارض کے ماتحت آجکل امریکہ کے دولتمند لوگ کیا کرتے ہیں چھٹی قسم وہ ہے جسے "یارے برخورد از وصل یارے" کہتے ہیں، ساتویں وہ "مفقود" قسم سفر کی ہے جو فرہاد و مجنوں کو کرنا پڑتا تھا۔ "مفقود" اس لئے کہ اب " نہ وہ عشق میں رہیں گرمیاں، نہ وہ حسن میں رہیں سردیاں" ـــ ایک، آخری قسم سفر کی اور ہے جسے "سفر آخرت" کہتے ہیں اور جسکی تفسیر وتشریح رسالۂ جن" میں ہوا کرتی ہے ـــــ لیکن یہ سفر ان تمام قسموں سے الگ قسم کا تھا یعنی اگر وہ "دنیادارانہ" "واخلاقانہ" نہیں تھا تو اس میں شک نہیں کہ جوں جوں میں آگے بڑھتا جارہا تھا شدت برودت سے اُس میں "جانبازانہ" کیفیت ضرور پیدا ہوتی جارہی تھی

۱۷ کی صبح کو جب آنکھ کھلی تو معلوم ہوا کہ ٹرین سہارنپور اسٹیشن پر کھڑی ہے جو یوپی کے حصۂ "مستدراباد" کا صدر مقام ہونے کی وجہ سے سب سے پہلے عازمان پنجاب کو وہاں کے لب ولہجہ سے آشنا کرنے میں کافی مدد پہونچاتا ہے۔ ٹرین میں بیٹھے رہنے کا جہانتک تعلق ہے یہ سفر نہایت ہی خشک (Barren) ثابت ہوا اس لئے میں جزئیات سفر سے بحث نہ کرونگا، مختصراً یوں سمجھ لیجئے کہ دن بھر لحاف کے اندر نہایت آرام سے لیٹا رہا اور کھڑکیاں بند کئے ہوئے پان کھاتا رہا یا کتاب پڑھتا رہا۔ چونکہ آجکل "جن" کا بھوت سر پر سوار ہے اس لئے کتاب بھی ڈنس براڈلے کی (Towards The Stars) تھی۔ شام کو جب لاہور اسٹیشن پر اختر شیرانی، رفیعی اجمیری اور غلام رسول مہر سے ملاقات ہوئی تو "دیارائے گفتگو" بھی عود کر آیا ورنہ گزشتہ ۲۲ گھنٹے کے دوران میں ایک بار بھی لبوں کو جنبش دینے کی ضرورت پیش نہ آئی تھی۔

اختر راجپوتانہ کے ایک قصبۂ شیراں کے رہنے والے ہیں۔ چونکہ ہندوستان میں راجپوتانہ ہی وہ حصہ ہے جو

عرب کی عشق خیز سرزمین۔ نجد و تہامہ۔ کے جواب مین پیش کیا جا سکتا ہے اس لئے ناظرین نگار کو حیرت نہ کرنا چاہئے اگر قیس عامری کی لیلیٰ کی طرح انھون نے بھی ایک سلمیٰ پیدا کرلی ہے اور اگر حقیقت کو مستور رکھا جائے تو بھی یہ حقیقت اُن کی شاعری سے ظاہر ہے کہ جس طرح سرزمین نجد نے ایک بڑا عظیم الشان عاشق مہجور (قیس) پیدا کیا، اسی طرح راجپوتانہ کی بے آب گیاہ فضا نے بھی ایک زبردست محروم وصال غرامی (اختر) کو پیش کیا۔ اب یہ اور بات ہے کہ لیلیٰ مجنون کی حکایت سے ساری دنیا واقف ہو گئی اور اختر و سلمیٰ کی دردمند یان فسانہ نہ بن سکین۔

نہ دنیا مین ہوا مشہور، ورنہ اک فسانہ تھا
مرے دل کا ہلاک جلوۂ مستور ہو جاتا

اس مین شک نہین کہ اختر اُن نوجوانون مین سے ہین جنھین طفل برباد (spoiled child) کہتے ہین لیکن یہ کم لوگون کو معلوم ہے کہ بعض ہستیان سنورتی ہی ہین برباد ہونے کے بعد اور زمانہ انھین بگاڑ رہا ہے بنانے کے لئے۔ اختر کی شاعرانہ افتاد مزاج، انکا والہانہ رنگ طبیعت، انکی وارستہ مزاجی، وارفتہ طبعی، اور ہر وہ ادا جو ایک ذہانت نبوغ، فطانت ادب، احساس شعر، اور اعتراف جمال کے ذوق کے ساتھ ساتھ نشو و نما پاکر صحیح معنی مین جوانی کے مفہوم کو متعین کرتی ہے، ایک شخص کو بہ اول نظر پوری طرح فریب مین مبتلا کر دینے والی ہے، لیکن جیسا کہ میرا تجربہ ہے، ایسی ہستیون کا غایر مطالعہ ہمیشہ ایک سخت ٹریجڈی ثابت ہوتا ہے اور بہت سے وہ چہرے جو بظاہر متبسم معلوم ہوتے ہین، حقیقتاً اشک سے داغدار ہوتے ہین، اختر بظاہر نوجوان ہین، نشاط کا موسم رکھتے ہین مرادون کے دن کے مالک ہین، لیکن مین دیکھتا ہون کہ یہ غریب اپنے آلام روحانی کی چھپانے کے لئے "یک گونہ بیخودی" قایم رکھنے پر بھی پوری طرح قادر نہین ہے۔ ممکن ہے اختر کی شاعری مین لوگون کو کیف نشاط نظر آتا ہو، لیکن میرے نزدیک وہ سخت المناک ہے۔ افسوس ہے کہ وہ لوگ جنکی زندگی "شاہد و شعر و شراب و شکر" کے ماحول مین بسر ہونی چاہئے ان پر "فریاد زبیچارگی و خستہ درونی" کا ماتم کرنا پڑتا ہے۔ اور یہی وجہ ہے کہ اختر شیرانی کی نظم و نثر نے اُن کی تشویش ذہنی کی وجہ سے ابھی تک اُس رنگ کو اختیار نہین کیا جو سکون دماغ کا نتیجہ ہوا کرتا ہے میرے سامنے انکا ادبی مستقبل بہت گرانمایہ ہے، جس کو "شانِ ماضی" سے کوئی واسطہ نہ ہوگا

رفیعی اجمیری (جن کے نام کو مین آجتک صحیح طور پر انگریزی مین نہین لکھ سکا) سرزمین راجپوتانہ کی زیارتگاہ عام (عوام؟) کی پیداوار ہین جسے لوگ (اجمیر شریف کہتے ہین۔ اس سے قبل مین نے ان کو بھوپال مین اس وقت دیکھا تھا جب یہ باندازۂ شش سال زیادہ بچے تھے۔ مین نے بچہ اس لئے کہا کہ اب بھی باوجود "مرد بست و چہار سال" ہونے کے "دران دیار کہ زادی ہنوز آنجائی" کا رنگ ان پر غالب ہے۔ ان کے افسانہائے شباب سے مجھے آگاہی نہین ہے، لیکن ان کی فطری شرافت نفس اور اُس حریری جانماز اور ریشمی قسم کی تسبیح کو دیکھتے ہوئے (جو ہمیشہ ان کے ساتھ رہتی ہے اور جنکی بربنائے "اجمیریت"، کبھی کبھی نمائش بھی ہو جاتی ہے) کہا جا سکتا ہے کہ ابھی تک انکی کارگاہ نشاط "چند تصویر بتان چند حسینون کے خطوط"

چندہ دل اللہ

# قواعدِ رسالہ "نگار"

۱- رسالہ ہر مہینے کی پندرہ تاریخ سے پہلے شایع ہوتا ہے۔

۲- رسالہ نہ پہونچنے کی صورت میں بیس تاریخ تک دفتر کو اطلاع ہونی چاہئے ورنہ رسالہ مفت نہ روانہ کیا جائے گا

۳- خط کتابت کے وقت اپنا نمبر خریداری ضرور لکھئے۔ جن پر نمبر خریداری نہیں ہوتا ایسے خطوط ضایع کر دئے جاتے ہیں

۴- جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ آنا ضروری ہے

۵- مضامین صاف اور خوشخط آنے چاہئیں

۶- سالانہ قیمت پانچ روپیہ۔ ششماہی تین روپیہ۔ بیرون ہند سات روپیہ سالانہ پیشگی مقرر ہے

## نرخنامہ اجرت اشتہارات

(۱) اجرت ہر حال میں پیشگی آنا ضروری ہے (۲) جو صاحبان تین ماہ سے زائد اشتہار دیں گے ان کو دس فیصدی کمیشن دیا جائیگا میعاد اختتام سے اندر دو مہینے قبل اطلاع دینے پر مضمون بدل سکتا ہے۔

| تعداد صفحہ | ایک صفحہ | نصف صفحہ | ربع صفحہ |
|---|---|---|---|
| بارہ مرتبہ | ۱۰۰ روپیہ | ۶۰ روپیہ | ۴۰ روپیہ |
| چھ مرتبہ | ۶۰ روپیہ | ۲۵ روپیہ | ۱۵ روپیہ |

| تعداد صفحہ | ایک صفحہ | نصف صفحہ | ربع صفحہ |
|---|---|---|---|
| تین مرتبہ | ۳۵ روپیہ | ۲۴ روپیہ | ۱۴ روپیہ |
| ایک مرتبہ | ۱۲ روپیہ | ۹ روپیہ | ۶ روپیہ |

# نگار بک ایجنسی لکھنؤ

**مولانا نذیر احمد**

بنات النعش ۸
مرآۃ العروس ۱۰ر
توبۃ النصوح ۱۰ر
موعظۂ حسنہ ۱۴ر
رویائے صادقہ ۱۴ر
ایامی ۱۴ر
فسانۂ مبتلا ۱۴ر
ابن الوقت ۱۴ر
مصائب غدر ۱۲ر

**مولانا شبلی**

سیرۃ النبی جلد اول [illegible]
〃 دوم [illegible]
〃 سوم [illegible]
الفاروق [illegible]
سیرۃ النعمان [illegible]
الغزالی [illegible]
المامون [illegible]
سوانح مولانا روم [illegible]
سفرنامہ مصر و شام [illegible]

علم الکلام [illegible]
الکلام [illegible]
رسائل شبلی [illegible]
مقالات شبلی [illegible]
شعر العجم جلد اول [illegible]
〃 دوم [illegible]
〃 سوم [illegible]
〃 چہارم [illegible]
〃 پنجم [illegible]
موازنۂ انیس و دبیر [illegible]

مضامین عالمگیر [illegible]
آغاز اسلام [illegible]
کلیات فارسی شبلی [illegible]
کلام شبلی اردو [illegible]

**امیر مینائی**

صنم خانۂ عشق [illegible]
مرآۃ الغیب [illegible]
محامد خاتم النبیین ۸ر
مینائے سخن [illegible]
مکاتیب امیر مینائی [illegible]

**رتن ناتھ سرشار**

سیر کہسار [illegible]
خدائی فوجدار [illegible]
جام سرشار [illegible]
الف لیلہ بطرز ناول [illegible]
کامنی [illegible]
سوانح عمر و عیار [illegible]

**منشی سجاد حسین**

احمق الذی [illegible]
حاجی بغلول ۸ر

پیاری دنیا ۸ر
کایا پلٹ ۸ر
میٹھی چھری ۶ر
طرحدار لونڈی [illegible]
طلسمی فانوس [illegible]

**مولوی ارشاد حسین**

مرزا لنی ۱۰ر
مار آستین ۱۰
بنگالی دولہن ۱۲ر
معشوق فرنگ ۸ر

بسم اللہ

# نگار

## فہرست مضامین ماہ مارچ سنہ ۱۹۳۰ء

بسم اللہ

# نگار

اڈیٹر:- نیاز فتحپوری

| شمار (۳) | مارچ سنہ ۱۹۳۰ء | جلد (۱۷) |
|---|---|---|

## ملاحظات

خدا ہے یا نہین؟ اس کا جواب سورج کے طلوع و غروب سے مانگو، چاند کے ایاب و ذہاب سے پوچھو، آبشارون کی روانی دشت و صحرا کی ویرانی سے دریافت کرو، پہاڑون کے سکوت اور دریاؤن کے شور سے طلب کرو۔ موسمون کا باقاعدہ تغیر و تبدل بہار و خزان کا ظہور و خفا، نباتات کی بوقلمونی، وحوش و طیور کی طبیعی نیرنگی، نوع انسانی کے قوائے کامنہ، فضائے بسیط کے ستارے کائنات کی لانہایت وسعت، خور و شبنم، ذرہ و آفتاب اور ان سے بھی فرد تر انسانی مساعی کی مختلف صورتین، (جن کا نام ہم نے علم طبقات الارض، علم الجو علم الافلاک، علم الکیمیا، علم وظایف الاعضا، علم الحیات، نفسیات و غیرہ رکھا ہے) بتائین گی کہ کوئی ایسی قوت ہے جس کے سمجھنے کے لئے ہم اپنی عقل کو عاجز و بےبس پاتے ہین اور اسی لئے یہ مسئلہ اسقدر بدیہی اسدرجہ روشن و واضح ہے کہ اگر چاہون تو اُسے مشاہدہ سے تعبیر کر سکتا ہون جس کے لئے نہ دلیل و برہان کی ضرورت ہوتی ہے نہ کسی حجت و توجیہ کی۔ آفتاب طلوع ہوتا ہے اور کائنات کا ذرہ ذرہ اس سے آگاہ ہو جاتا ہے، صبح کو پھول کھلتے ہین اور سارا گنج نکہت سے معمور ہو جاتا ہے۔ یہ وہ حقیقت ہے جو آپ اپنی برہان ہے، یہ وہ صداقت ہے جو آپ اپنی مُصدِق ہے۔ اگر ہم اس سے ناواقف ہین تو کس کا قصور؟

تجربات جن کا مشاہدہ روز ہوتا رہتا ہے، اس حقیقت کو محو کر دینگے کہ جو جماعت ہم سے فراخدلی اور رواداری چاہتی ہے وہ خود ہمارے لئے کس درجہ مُکلّف، تنگ نظر اور متعصب ثابت ہو رہی ہے ـ مین یہ نہین کہتا کہ اس جماعت کے قاید و رہنما بھی اس مرض مین مبتلا ہین، لیکن یہ الزام ان سے کبھی رفع نہین ہو سکتا کہ باوجود اس علم کے انھون نے کبھی اپنے ملک کو صحیح معنی مین اس نقص کے رفع کرنے پر آمادہ نہین کیا

ملک کی آزادی نہ گول میز کانفرنس سے ملسکتی ہے، نہ سول نافرمانی سے، بلکہ وہ میسر آسکتی ہے صرف اتحاد و اتفاق سے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب چھوٹی جماعتون کے دلون سے تمام اندیشے نکال دیئے جائین ـ نہرو رپورٹ خواہ کتنی ہی مناسب کیون نہ رہی ہو اور اب آزادی کا اعلان خواہ کتنا ہی دلخوش کن کیون نہ ہو لیکن یہ واقعہ ہے کہ مسلمانون کے دل خطرات سے لبریز ہیں اور عملی زندگی کے تجربات نے ان کو ہندوؤن کی طرف سے سخت بدظن و بددل کر رکھا ہے

اگر آج گاندھی اور نہرو نہایت فراخدلی سے اس امر کا اعلان کر دین کہ وہ مسلمانون کی تمام شکایات سننے اور اُن کے مداوا کے لئے طیار ہین تو ابھی یہ دور تذبذب دور ہوا جاتا ہے اور منزل مقصود قریب ـ لیکن ہمکو معلوم ہے کہ یہ نہین ہوگا اور حصول آزادی کے بعد ایک نہایت ہی المناک قسم کی اندرونی جنگ شروع ہوگی اور پھر کون کہہ سکتا ہے کہ اس اختلال کا نتیجہ کیا ہو

یقیناً ہندوؤن کی جماعت کثیر ہے، صاحب دولت ہے ـ صاحب علم ہے، اور ان کے مقابلہ مین مسلمان کم ہین ضعیف و غریب ہین، جاہل و بدنصیب ہین، لیکن یہ حقیقت بھی غالباً ہندوؤن سے مخفی نہ ہوگی کہ ہر چیز کی ایک حد ہوا کرتی ہے اور مجبوری کے عالم میں انسان سبھی کچھ کرنے پر آمادہ ہو جاتا ہے

گاندھی نے حکومت کو اعلان جنگ دیدیا ہے اور ملک کو آمادہ کیا جا رہا ہے کہ وہ اپنے سینون کو حکومت کی تیغ و تفنگ سے زخمی ہونے کے لئے کھولدے اور اس مین شک نہیں کہ یہ وہ طریق کار ہے کہ اگر سارا ملک اسپر آمادہ ہو جائے تو دنیا کی کوئی قوت اس کا مقابلہ نہین کر سکتی، لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ مسلمان بہت کم اس مین حصہ لین گے اور ہندو کبھی کوئی ایسا محاذ قایم نہ کر سکین گے جس کی کمزوری سے مخالف فایدہ نہ اُٹھا سکے

---

ماہ گزشتہ کے نگار مین اپنے سفر حیدرآباد کا اعلان کرنے کے بعد حضرت ہوش بلگرامی کا تار موصول ہوا کہ رمضان کے بعد آنا زیادہ مناسب ہے کیونکہ یہ زمانہ وہان عام تعطیل کا ہوتا ہے اس لئے میرے سفر کی خبر تو مشتہر ہو گئی اور مین نہین رہ گیا مجھے اپنے اُن احباب سے سخت ندامت ہے جنھون نے مجھے ناگپور، بلہارشاہ اور دوسرے مقامات پر ریل مین ڈھونڈھنے کی زحمت گوارا فرمائی ـ یقیناً یہ میری غلطی تھی، لیکن شاید ایسی ہولناک قسم کی نہین کہ اس کو نظرانداز نہ کیا جا سکے ـ بہرحال اب مارچ کے دوسرے ہفتہ مین روانہ ہونے کا قصد ہے، لیکن تعیین تاریخ نہ کرونگا، کیونکہ بالکل ممکن ہے اب ہوش صاحب مجھے "تقلعلی" کہکر روک دین، فردوس مین جگہ پانے کے لئے رضوان کے ناز اُٹھانا ہی پڑتے ہین اور اُٹھاؤنگا جب تک "ہوس نشاط" کی

سوداسر مین موجود ہے۔

---

اس ماہ کے مضامین مین پہلا مضمون مولوی عبدالمالک آروی کا حزین پر ہے جو ختم ہوگیا۔ اس مضمون کے دو حصے تھے ایک تاریخی دوسرا تنقیدی۔ تاریخی حصہ کے متعلق فاضل مقالہ نگار نے جو کاوش کی ہے وہ کسی طرح نظرانداز نہین ہوسکتی تنقیدی حصہ البتہ تشنہ رہا اور اس سے کہین زیادہ استقصا کا مستحق تھا۔ حقیقت یہ ہے کہ جناب عبدالمالک صاحب باوجود اپنے مشاغل معاش کی کثرت کے جتنا وقت مطالعہ و تحریر پر صرف کردیتے ہین وہ کسی دوسرے کے بس کی بات نہین۔ کاش زمانہ انھین فرصت دیتا اور وہ اپنے ذوق و ولولہ کے لحاظ سے زبان کی خدمت انجام دیسکتے۔

ظفر قریشی کے فسانہ مین کوئی خاص بات سوائے اس کے نہین کہ "تعبیر نقش" کو اچھے پیرایہ مین ظاہر کیا ہے۔

جناب رفیعی کا انسانہ جو مراق کے عنوان سے لکھا گیا ہے، یہ عجیب خصوصیت رکھتا ہے کہ اس کے لکھنے والے پر واقعی مراق کا دھوکا ہوتا ہے اور پڑھنے والا بھی اپنی جگہ سوچنے لگتا ہے کہ کہین وہ تو اس مرض مین بتلا نہین ہوگیا فسانہ نگاری کا ایک خاص اسکول ہے جو فسانہ کی تمام کیفیات کو اپنے اوپر طاری کرکے ناظرین کو بھی اس سے متاثر کرنا چاہتا ہے اور جناب رفیعی نے اسی اسکول کے تتبع مین یہ فسانہ لکھا ہے۔ لیکن اگر اس کے علاوہ فسانہ نگار کا مقصود اس سے محبت کے فلسفہ پر بحث کرنا ہے تو مجھے اس کی صداقت سے انکار ہے۔ اور اس باب مین مجھے اُن کے اس دوست سے اتفاق ہے جو محبت کے مفہوم کو اسی عالم گوشت و پوست سے متعلق کرتا ہے۔ یہ عشق اور وحدت الوجود کا اجتماع کبھی میری سمجھ مین نہین آیا۔ اجمیر کی فضامین پرورش پانے والے دماغ ممکن ہے اس مغالطہ سے اپنے آپ کو آزاد نہ کرسکین

مومن و کلام مومن کا سلسلہ پھر شروع کیا گیا ہے جس کے دلچسپی سے کسی کو انکار نہین ہوسکتا۔

جناب محشر عابدی کا فسانہ "انتظار" خوب ہے۔ مین ہارڈی کی تعریف کیون کرون، اسی کو کیون نہ داد دون جسنے اس خوبی سے اُسے اُردو مین منتقل کیا اور نگار کو بغرض اشاعت روانہ کیا۔ اور اگر اس نوع کے المناک فسانہ لکھنا کوئی عیب ہے تو اس کے ذمہ دار مجنون گورکھپوری ہین جنھون نے سب سے پہلے اپنے افسانون کے لئے ہارڈی کا انتخاب کرکے اس بدعت کو عام کیا۔

سلطنت برطانیہ کے متعلق جو مضمون درج ہے وہ بالکل وقت و موسم کی چیز ہے اور موجودہ حالات کے ماتحت اُسے حد درجہ دلچسپی کے ساتھ پڑھا جانا چاہئے

ہمارے دوست سید مقبول احمد صاحب بی اے کا مضمون مسلمانون کے عقاید کے متعلق حقیقتاً تمہید ہے ایک اور مضمون کی جو اس کے بعد شایع ہونے والا ہے نظمون مین حافظ غازیپوری کی نظم اچھی تخییل کا نمونہ ہے۔ اور اختر شیرانی نے جو کچھ لکھا ہے وہ حد درجہ ہیجان انگیز محاکات پر مبنی ہے۔ سچ کہا ہے کسی نے کہ خدا جوان کرے لیکن جوانی کا احساس نہ پیدا ہونے دے۔

نیاز

# شیخ محمد بن ابوطالب علی حزین لاہجی

(بہ سلسلۂ سابق)

**حزین کی شاعری پر متقدمین کا اثر**

شیخ کے محاسن کلام، اور ندرت فکر کی تفصیل پیش کرنے سے پہلے یہ ضروری ہے کہ ان عناصر کی تحقیق کر لیجائے، جو شیخ کی ارتقائے تخئیل میں موید ہوئے، طریق جستجو کی دو صورتیں ہو سکتی ہیں، تاریخی روایات یا خود شیخ کے کلام کا گہرا مطالعہ، پہلی صورت آسان ہے لیکن اس میں شدید لائے تحقیق کے لذت خود اعتمادی میسر نہیں آتی، دوسری صورت مشکل ہے، لیکن کسی مسئلہ پر اجتہادی اور تحقیقی نظر ڈالنے والے افراد کے لئے نشاط باطن کا سبب ضرور ہے اور ارباب نظر کے نزدیک بھی یہ آخری طریقۂ استنباط یقیناً قابل ستائش ہوتا ہے، اگرچہ یارے حق سے اجتہاد اور قیاس میں لغزشیں ہی کیوں نہ ہوئی ہوں، لہذا میں بجائے تاریخ کی ورق گردانی کرنے کے خود شیخ کے کلام پر ایک گہری نظر ڈالکر یہ جستجو کرنا چاہتا ہوں کہ شیخ نے فارسی شاعری کے کن مبادی سے استفادہ کیا، ہر مسلک کے رہرو کے لئے یہ ناگزیر ہے کہ وہ بدرقہ راہ یا نقش قدم کا جویاں ہو، رینالڈ اے نکلسن نے مقدمہ دیوان شمس تبریز میں مولانا روم جیسے با کمال اور بلند پایہ شاعر کے محاسن افکار کی تفصیل کرتے ہوئے ان مبادی کا تذکرہ کیا ہے، جن سے مولانا مستفید ہوئے[1]، اسی طرح عرفی جسکی آتش بیانی، سحر طرازی، اور ندرت بیان کے متعلق تفصیل سے لکھ چکا ہوں، تعلی اور اظہار کمال میں غلو کرنے کے باوجود متقدمین کے فیضان سے بہرہ اندوز ہوئے[2]، لہذا شیخ حزین بھی اس فطری تقلید سے اعراض نہیں کر سکتے تھے،

شیخ کے کلام کا مطالعہ کرنے سے پتہ چلتا ہے، کہ وہ رومی، حافظ، سعدی، خاقانی، نظیری اور سنائی سے بہت عقیدت رکھتے تھے، چنانچہ بعض غزلیں ایسی ہیں جنکے مقطع میں آپ نے اپنی عقیدتمندی کا اظہار بھی کر دیا ہے، جس غزل میں جس قدیم شاعر سے اپنے اظہار عقیدت کیا ہے، وہ ادائے بیان، لطافت فکر، اور مماثلت ذوق کے اعتبار سے اس شاعر کے کلام سے ملجاتی ہے۔

**مولانا رومی و حزین**

شیخ ایک غزل کے مقطع میں فرماتے ہیں۔

حزین از عارف رومی صلائی عشرتے زدہ　　کہ ساقی ہرچہ دریابد تمام آور دمستا نرا

اس غزل میں تمام و کمال رومی کا طرز بیان ہے، وہی جلوہ آگہی ہے، وہی بے خودی اور ولولۂ صوفیانہ فرماتے ہیں:۔

درید نہائے جیب غنچہ از باد سحر گاہے　　برون از خرقۂ ناموس و تام آور دمستا نرا

---

[1] نگار بابت اکتوبر ۱۹۶۰ء "غالب بے نقاب کے حجابات" [2] نگار بابت دسمبر ۱۹۶۰ء خواجہ سید محمد شیرازی

اسی طرح فروغ خلوت، عالم شہود اور رموز وصل کی یون پردہ دری کرتے ہین

دو عالم خلوت یار است مطرب پردۂ سرکن سروش خاص او در بزم عام آورد مستانرا

ایک دوسری غزل کے مقطع مین فرماتے ہین:

(۲) برکش از دل نفس مولوی روم حزین تا ز گلزار و سمن رنج خزان برخیزد

یہان بھی مولانا رومی ہی کی طرح علم حقیقت، اور تصوف کے مباحث پیش کئے ہین فرماتے ہین

یا تو در خلوت دل وصل مدامی خواہم کز میان کلفت روزان و شبان برخیزد

اسی خیال اور اسی رنگ مین مولانا رومی کی غزل کا ایک شعر یہ ہے

عمر ابد پیش من ہست زمان وصال زانکہ نگنجد درو ہیچ زمانی مرا

شیخ اپنی ایک اور غزل مین مولانا رومی کے متعلق فرماتے ہین

(۳) این جواب غزل مرشد روم است کہ گفت من بوے تو خوشم نافۂ تاتار مگیر

اس غزل کے تمام اشعار کو رومی کے خیالات سے چندان نسبت نہین البتہ طعن رندانہ، لہجۂ شکوہ، بے باکی ادا اور راز و نیاز مین حافظ کے کلام سے مماثلت ہے، ملاحظہ ہو

من خرابا تیم اے شوق مرا یار مگیر نیکنامی تو رہ خانۂ خمار مگیر
عنبرین طرہ چہ انداختۂ بر سر دوش کافر عشق تو مائیم تو زنار مگیر
گر بہ گستاخیم از سینہ صفیرے زدہ سر رحم فرما و باین مرغ گرفتار مگیر

ایک مقام پر اور لکھتے ہین

(۴) اشعار عشق و مستی ست اشعار عارف روم گفتار نیست لیکن گفتار می نماید

**خواجہ حافظ شیرازی اور حزین**

خواجہ حافظ کی شاعری نے متاخرین کے خیالات پر جس قدر اثر کیا، کسی دوسرے شاعر کے افکار نے وہ اثر آفرینی نہین کی، چنانچہ آپکے بعد جتنے اکابر شعرا جامی، عرفی، صائب حزین وغیرہ گزرے سبھون کے کلام مین حافظ کی رنگینی ادا، اور بیتابی خیال پائی جاتی ہے، مرزا غالب نے تو شاعری کے وہ تمام نقوش و رموز پیش کردئے جو خواجہ حافظ کا طغرائے امتیاز ہین، اور جس سے غالب کے قبل اردو کا دامن معرّا تھا، شیخ حزین کو خواجہ موصوف سے بھی ایک خاص عقیدت تھی، فرماتے ہین

دلم از نغمۂ حافظ بہ سماع است حزین در نہانخانۂ عشرت صنمے خوش دارم

---

می برد نغمۂ حافظ دلم از ہوش حزین این نشانہ بخشد می شیراز مرا

دم حافظ برد از دل غم دیرینہ حزین　　اے صبا نکہتے از خاک رہ یار بیار

---

می برد مصرعہ حافظ دلم از دست حزین　　تکیہ بر عہد گل و باد صبا نتوان کرد

---

تازہ کردی روش حافظ شیراز حزین　　کز انفاس خوشش بوئے کسے می آید

حافظ اپنے ادائے بیان مین آپ ہی اپنی نظیر ہین لیکن حزین نے جو ہم آہنگی اور تمثل کی کوشش کی ہے، وہ بھی ناکام نہین رہی بلکہ مختلف اثرات کے اختلاط، اور افکار کی آمیزش نے حزین کو لطافت خیال اور غرابت ادا کا ایک ایسا دلکش مجموعہ بنا دیا جسکی پذیرائی سے کوئی صاحب نظر اعراض نہین کرسکتا، موازنہ سے یہ نظریہ ایک حد تک واضح ہوگا۔

| حافظ | حزین |
|---|---|
| نکتۂ روح فزا از دہن یار بگو | اے صبا نکتۂ از لعل لب یار بیار |
| نامۂ خوش خبر از عالم اسرار بیار | گہرے تحفہ ز گنجینۂ اسرار بیار |

حافظ اور حزین دونو کے یہان صبا سے خطاب ہے، الفاظ ملتے جلتے ہین معنی بالکل ایک ہین، حزین کے یہان "لعل لب یار" اور "گنجینۂ اسرار" ہے، جیسے حافظ نے "دہن یار" اور "عالم اسرار" کے الفاظ مین پیش کیا ہے، اگر حزین کے تبحر علمیہ کے تاریخی واقعات ہمارے پاس موجود نہوتے، توہم اسے یقیناً سرقہ کہدیتے، لیکن اتنا تو ضرور ہے کہ حافظ کی اس غزل کا مطالعہ کرنیکے بعد شیخ صاحب کو اس رنگ اور معنی مین کچھ کہنے کا خیال ہوا، لہذا حزین کی پوری غزل حافظ کی غزل سے غیر شعوری طور پر مستفاد ہوگئی

| حافظ | | حزین |
|---|---|---|
| تا معطر کنم از لطف نسیم تو مشام | دامن آلودہ بہ بوئے گل فردوس مکن |
| شمۂ از نفحات نفس یار بیار | ہرچہ می آوری از خاک رہ یار بیار |

الفاظ متغایر ہین لیکن معنی کے لحاظ سے دونو ایک نتیجہ پر پہونچے ہین یعنی "بوئے دوست" کی طلب، حصول مراد کے لئے دونو کے یہان وساطت پائی جاتی ہے، حزین خاک رہ یار ہی سے اپنے بڑھے ہوئے جذبہ کا سامان سکون پیدا کرنا چاہتے ہین خواجہ صاحب کو نفس یار سے آسودگی ہوتی ہے بیتابی دل کے اعتبار سے حزین کا شعر بڑھا ہوا ہے،

| حافظ | حزین |
|---|---|
| شکر آنرا کہ تو در عشرتی اے مرغ چمن | اے کہ از سیر چمن بال فشان می گزری |
| با اسیران قفس مژدۂ گلزار بیار | برگ سبزے سوئے مرغان گرفتار بیار |

دونو کے یہان ایک خیال ہے، دونو گرفتار قفس ہین، دونو رقیب کی نظر رحمت کے طالب ہین اور چمن مین لوٹ کر جانے کے متمنی ہین۔

| حافظ | حزین |
|---|---|
| دل دیوانہ ز زنجیر نمی آید باز | لب مخمور مرا جرعہ نہ بند د ساقی |
| حلقۂ از خم آن طرۂ طرار بیار | چون رسد دور بمن میکدہ بردار بیار |

الفاظ متغائر ہیں اور بظاہر دو خیالات معلوم ہوتے ہیں لیکن دراصل دو نوں کے یہان ایک ہی خیال ہے، ایک ہی جذبۂ "قلزم آشامی" ہے، اور ایک ہی وسعت شوق ہے، حزین کہتے ہیں ایک گھونٹ سے کہین لب مخمور کی تسکین ہوتی ہے - پورا میکدہ اوٹھا لاؤ - سے گئی ساقی کی نخوت قلزم آشامی میری (غالب) خواجہ حافظ کے یہان بھی شوق کا وہی وفور ہے، اور حساس کی وہی ناپید اکناری، فرماتے ہین کہمین دیوانہ کا دل زنجیر سے رکتا ہے، جیسا ؤ محبوب کے کاکل پیچان سے ایک تار لے آؤ، عرفی نے کیا خوب کہا ہے، ؎

همه جا وحشی از انست که رام است اینجا

| | | | |
|---|---|---|---|
| حزین | بهوا داری ازان سیب زنخدان بوئے | کام جان تلخ شد از صبر که کردم بے دوست | حافظ |
| | گر توانی به مشام من بیمار رسیار | عشوۂ زان لب شیرین شکر بار بیار | |

تھوڑے سے اختلاف کے ساتھ دونوں کے یہان ایک خیال ہے، حزین کا مقتضا "سیب زنخدان" کی بو ہے، حافظ کی طلب "لب شیرین" کا عشوہ، البتہ دونوں کی صورت تعلیل مین اختلاف ہے، لیکن غور کرنے سے دونوں کے یہان طلب کی علت غائی بھی ایک ہی معلوم ہوتی ہے، حزین نے "بیماری" ظاہر کر دی ہے، حافظ نے اسی کو "کام جان تلخ شد" مین پیش کیا ہے

| | | | |
|---|---|---|---|
| حزین | چند بر دوش توان خرقۂ ناموس کشید | دلق حافظ بچه ارزد به میش رنگین کن | حافظ |
| | مست از صومعه ام تا سر بازار بیار | وانگهش مست وخراب از سر بازار بیار | |

ایک ہی "جذبۂ بے اختیار شوق" ہے، اور ایک ہی مستانہ انداز ذوق، حافظ صاحب اپنی عادت قدیم کے مطابق دلق درویشی کو شراب سے ملوث کرنا چاہتے ہین، حزین اپنے خرقہ (تصوف) کو شراب مین ڈبونا تو نہین چاہتے لیکن نام و ننگ سے سبکدوش ہو کر حافظ کی طرح مست وخراب، بر سر بازار گزرنا چاہتے ہین

---

| | | | |
|---|---|---|---|
| حزین | گرچه در سینه صد آتشکده آتش دارم | حافظا چون غم و شادی جهان در گزر است | حافظ |
| | للله الحمد که با سوزش دل خوش دارم | بهتر آنست که من خاطر خود خوش دارم | |

تھوڑے سے اختلاف کے ساتھ دونوں اشعار مین ایک ہی خیال پایا جاتا ہے، حزین نے اپنے آتشکدۂ دل کے سوز و تپش کو ظاہر کر دیا ہے، حافظ صاحب نے "سوزش دل" کی تصریح کر دی ہے، اور غم و شادی کی لذت والم سے جدا ہو کر وجود کی "بے بقائی" سے متاثر ہین، اور حزین کی طرح با وجود محرکات احساس، ایک نشاط باطن اور کیف نفس محسوس کر رہے ہین،

| | | |
|---|---|---|
| حزین | بار عشقے که ازان چرخ به زنهار آمد | ناوک غمزه بیاو زره زلف که من |
| | کوه دردیست که بر جان بلاکش دارم | جنگها با دل مجروح بلاکش دارم |

دونو مین مختلف خیالات ہین، حزین کہتے ہین "جان بلاکش" پر ایک ایسا بار عشق ہے جس سے آسمان بھی پناہ مانگتا ہے، اور دل مین پہاڑ کی طرح ایک درد گران محسوس کرتا ہون، حافظ صاحب کے یہان ایک میدان مقاتلہ ہے، ایک طرف "دل مجروح بلاکش" ہے اور دوسری طرف خود، لہذا محبوب سے سامان حرب طلب کر رہے ہین اور وہ "ناوک غمزہ" اور "زرہ زلف" ہے

حافظ — گریہ کاشانۂ رندان قدمے خواہی زد ـ نقل شیرو شکرین و می بغیش دارم

حزین — نکند تیرہ غبار غم ایام مرا ـ مشربے صاف تراز بادۂ بغیش دارم

کسی قدر اختلاف ہے، لیکن اصولی حیثیت سے دونو کے یہان ایک ہی خیال ہے، اور ایک ہی پر امن زندگی کا نقشہ کھینچا گیا ہے، حزین "غم ایام" کی تیرگی سے آزاد ہین حافظ صاحب کے "کاشانۂ رندانہ" کی کیا بات ہے وہان شیر و شکر کا چرچہ ہے، اور شراب و کباب کا سامان، اسلئے دونو کی زندگی نتیجہ کے اعتبار سے ملتی ہوئی ہے۔

حافظ — باسر زلف تو گو یا شدہ گستاخ صبا ـ ورتو زین دست مرا بے سرو سامان داری

حزین — بے سبب خاطر مجموع مشوش دارم ـ من بہ آہ سحرت زلف مشوش دارم

تذکرۂ زلف دونو مین مشترک ہے البتہ دونو نے اظہار خیال کے دو طریقے اختیار کئے ہین

حافظ — یک سر موئے بدست من و یکسر بادوست ـ سالہا بر سر این موئے کشاکش دارم

حزین — نرود از سر سودا زدہ تا حشر بردن ـ پیچ و تابے کہ ازان طرۂ دلکش دارم

حزین اور حافظ دونو کے یہان معشوق کے کاکل پیچان کا تذکرہ ہے، حزین کے یہان پیچ و تاب ہے، حافظ نے اپنے "کشاکش" مین ظاہر کیا ہے، زلف کی اثر آفرینی دونو پر یکسان ہے

**سنائی و حزین** حکیم سنائی عہد غزنویہ کے "رومی" تھے، آپ مولانا سے پہلے گزرے ہین آپکی کتاب حدیقہ کا ایک انگریزی ترجمہ بھی شایع ہوا ہے، حزین نے آپکی طرف بھی اشارہ کیا ہے، فرماتے ہین

از یاد حزین نہ ہی مصرع سنائی را ـ از یار بہر زخمے افگار نبایدشد

**فغانی و حزین** حزین نے اپنی بعض غزلیات کے مقطع مین فغانی کے ساتھ بھی ارادت و عقیدت کا اظہار کیا ہے فغانی اپنے عہد کے بڑے استاد سخن گزرے ہین اور متاخرین کی آتش بیانی اور جوش خیال بڑی حد تک فغانی ہی کے نالہ و فغان سے مستفاد ہے، چنانچہ مجمع النفایس مین تقی اوحدی کا یہ قول مسطور ہے، کہ جب وہ عرفی شیرازی کے رفیق و جلیس تھے، اسوقت مشاعرہ مین فغانی ہی کا کلام مصرعہ طرح مقرر ہوتا تھا، (نگار بابت دسمبر ۱۹۳۶ء عرفی شیرازی)

شیخ فرماتے ہین

داریم حزین این غزل از فیض فغانی ـ ہرجا کہ رود ہمرۂ یار است دل ما

زبان کی پابندی کے ساتھ وہ اپنے خیالات کو ادا کر سکتا تھا، وہ اپنے جذبات کو ظاہر کرنا چاہتا تھا اور جب زبان کی تمام معمولی و متداول ترکیبین ناکافی ثابت ہوتی تھین تو بالکل الہامی و وجدانی طور پر از خود نئی نئی ترکیبین اس کے ذہن سے پیدا ہوتی تھین اور اس طرح گویا وہ اپنی ندرت تخیل کے ساتھ ساتھ ایک نئی زبان بھی پیدا کر رہا تھا، بیدل کو محض شاعر کہنا اور شاعر سمجھ کر اس کے کلام پر تنقید کرنا درست نہین، وہ شاعر سے زیادہ بلند چیز خنزید تھا بلکہ اس سے بھی ارفع ایک خلاق سخن تھا، ایک پیام رسان قدرت تھا حسن و عشق کی معمولی شاعری اس کے ذوق سے بہت فروتر چیز تھی اور اس کا ہر ہر لفظ ایک ایسا نغمہ لاہوتی تھا جس کی مثال سوائے الہامی کتابون کے کسی اور جگہ نہین ملسکتی۔ پھر ظاہر ہے کہ وہ لوگ جو صرف سعدی، نظامی، حافظ، فردوسی، عرفی، نظیری، کی سطح سے بیدل کا مطالعہ کرین گے وہ یقیناً کوئی لطف اس کے کلام مین نہ پائین گے اور جنھون نے وہ مخصوص ذہنیت فطرت کی طرف سے نہین پائی ہے، جو بیدل کے حقایق و معارف کو سمجھ سکے، وہ اگر اس کے کلام کو مغلق مہمل اور لغو نہ قرار دین تو تعجب ہے

بیدل اپنے بعد لاکھون شعر اور سیکڑون صفحات نثر کے چھوڑ گیا، لیکن آپ باوجود سعی و کاوش اس کا ایک مصرعہ یا ایک فقرہ بھی ایسا نہین دکھا سکتے جو اس کے حقیقی رنگ، اس کے ضمیمی پیام سے علیحدہ ہو، اس کی شاعری، اس کی انشا، یکسر وقف تھی صرف اس ایک جذبہ کے اظہار کے لئے کہ خالق و مخلوق کا تعلق نہایت و لانہایت کا سا تعلق ہے اور کائنات کا ذرہ ذرہ جو حقیقتاً صرف ایک پرتو ہے اُسی ایک آفتاب کبریائی کا، اپنے حیز اصلی، اپنے منبع فطری تک پہونچنے کے لئے بیتاب ہے اور یہ تمام جستجو صرف ایک حیرت ہے غیر متناہی، ایک حیرانی ہے ابدی، اور ایک بیکسی و بیچارگی ہے ناقابل علاج

کلیات بیدل کے تمام مجموعہ مین صرف رقعات ہی کا ایک حصہ ایسا ہو سکتا تھا جس مین اس امر کا امکان تھا کہ وہ اپنی نگاہ کو بلندی سے ہٹا کر پستی کی طرف مایل کرتا، لیکن اسپر اتنا زبردست رنگ چڑھا ہوا تھا کہ دنیاوی معاملات و تعلقات کے اظہار مین بھی وہ اپنے حقیقی رنگ طبیعت کو نہین چھوڑتا اور مادی تعلقات کی دنیا کو بھی وہ بالکل آسمانی و اثیری (Ethereal) صورت سے پیش کرتا ہے

وہ ایک شخص کو خط لکھتا ہے اور اس کی تعبیر ان الفاظ مین کرتا ہے:۔

شاد باش اے دل کہ آخر عقدہ ات وامی شود  قطرۂ ما می رسد جائے کہ دریا می شود

کسی دوست کی پرسش پر وہ اس رنگ مین اظہار خیال کرتا ہے:۔

مشت خاکم عشق نادانستہ صیدم کردہ است  اے حیا آہم مکن از ننگ صیادم مپرس

ایک جگہ نہ پہونچ سکنے کا عذر یون ہوتا ہے:۔

نگہ گر نشد قابل روئے دوست فغان می رسانم بجائے کہ اوست

ایک صاحب نے ایک دلق تحفۃً پیش کی تھی، اس کا شکریہ ان الفاظ میں ہوتا ہے:-

سزد کہ چشم ہوس از گل و سمن پوشیم سرے کشیم درین گودری (گدڑی) چمن پوشیم
ہوس دمے کہ تمنائے این لباس کند ہزار جان بہم آریم تا بدن پوشیم
اگر باین ہنرست آب و رنگ عریانی چہ لازم ست کہ ناعیب پیرہن پوشیم
دران بساط کہ وارستگی ست خلعت ناز مرقع سحر از بوئے یاسمن پوشیم

کسی صحبت گزشتہ کا ذکر کرتے ہوئے کہتا ہے:-

ما ہم از گلشن دیدار گلے می چیدیم ہر کجا آئینہ بینید مرا یاد کنید

یہ ہے رنگ بیدل کا رقعات و مکاتیب مین۔ اور اسی سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ نکات، چہار عناصر اور مثنویون مین اُس نے کیا کچھ نہ لکھا ہوگا اور بلندی خیال، رفعتِ تصور، جدت بیان، اور ندرت ادا کے کیسے کیسے نادر نقوش اُن مین پائے جاتے ہونگے۔ چونکہ اس مضمون مین بیدل پر تنقید کرنا مقصود نہین ہے اس لئے مین زیادہ مثالین دینے سے معذور ہون، لیکن مذکورۂ بالا چند اشعار سے بھی کافی اندازہ ہو سکتا ہے کہ بیدل پر کسقدر گہرا اثر پیغام حقیقت کا تھا اور اس کی زبان کا ہر ہر لفظ اسی کے لئے وقف تھا

غالب کو اپنی ذہانت، فارسیت اور شاعری پر جتنا ناز تھا وہ کسی سے پوشیدہ نہین، مشکل ہی سے وہ کسی کا قایل ہوتا تھا، لیکن بیدل کی جدت طرازیون اور معنی آفرینیون سے وہ بھی مرعوب ہو گیا اور اس حد تک کہ آخرکار اسنے اس کے تتبع کی کوشش شروع کر دی اور پھر خود ہی اس کے ذوق سلیم نے بتا دیا کہ کامیابی ممکن نہین۔ غالب کی ناکامی کا سبب صرف یہ ہوا کہ اسنے زمین وہ نہین پیدا کی جو بیدل کی تخییل کو بارآور کر سکتی۔ بیدل نے صرف فلسفۂ تکوین کو سامنے رکھا اور اس مین بھی خصوصیت کے ساتھ خالق و مخلوق کا تعلق، قدرت کی بے پایان وسعت، اس کے مظاہر و آثار، اپنی محدود و ناکام جستجو اور آخر مین وحدت وجود جو نتیجہ ہے اس نوع کی سعی و جستجو کا۔ غالب نے غلطی سے بیدل کے اس رنگ کو منطبق کرنا چاہا مادی شاعری پر، مادی تغزل پر اور اُن واقعات حسن و عشق پر جو اس دنیا مین، انسانی گوشت پوست سے متعلق رونما ہوتے ہین، اس لئے جو کچھ اسنے لکھا وہ اُس کیف سے خالی رہا جو بیدل کے یہان پایا جاتا ہے اور چونکہ غالب کا ذوق شعری نہایت بلند تھا اُس لئے وہ اس کمی کو آخرکار خود بھی سمجھ گیا۔ بیدل و غالب کے کلام کے اس فرق کو آپ ذیل کی مثال سے سمجھ سکین گے

غالب کا مشہور شعر ہے:-

بساطِ عجز مین تھا ایک دل یکقطرہ خون وہ بھی سو رہتا ہے باندازِ چکیدن سرنگون وہ بھی

# غزل اصغر لودہیانوی

خود اپنے دردِ دل کا مداوا کرے کوئی — محمل غبارِ راہ سے پیدا کرے کوئی

دار و رسن ہے آگ ہے زندان ہے تیغ ہے — اب وقت ہے کہ تیری تمنا کرے کوئی

مجبور ہو کے اُن کی غلامی قبول کی — جب دل ہی دے نہ ساتھ تو پھر کیا کرے کوئی

مدہوش ہین کلیم بھی تابِ جمال سے — کیا اعتبارِ دیدۂ بینا کرے کوئی

موقوف ہے جو اُن کی ملاقات حشر پر — مقصد یہ ہے نہ روز تقاضا کرے کوئی

مایوس دل مین تابِ شکیب اسقدر کہان — ایسا نہ ہو کہ آپ کو رسوا کرے کوئی

زیرِ فلک نہین کسی شے کو بھی جب قرار — کیا آرزوئے دولتِ دنیا کرے کوئی

آ میفروش سے غمِ الفت خرید لین — کب تک شکایتِ غمِ دنیا کرے کوئی

آ اک نئے حرم کی بنا ڈالئے یہان — کب تک تمیزِ دیر و کلیسا کرے کوئی

آ ربطِ حسن و عشق سے دنیا کو گھیر لین — آخر کہان تلک انھین رسوا کرے کوئی

ہمراہ پھر چمن مین وہ جنت فریب ہے — پھر اہتمامِ ساغر و مینا کرے کوئی

یہ دیکھنا نہین جو سراپا نظر نہین — آئینہ بن کے آپ کو دیکھا کرے کوئی

افسانۂ جمیل ابھی یاد ہے نظیر — کس آسرے پہ عشق کا دعویٰ کرے کوئی

# غزل ثاقب جالندہری

یہ چاہتی ہین انکی بیگانہ وار ادائین — دل ہمکو بھول جائے ہم دل کو بھول جائین

توبہ ضرور کی ہے۔ لیکن یہ سوچتا ہون — کیا چاہتی ہین مجھ سے چھائی ہوئی گھٹائین

امیدِ زندگی کا تھین آخری سہارا — ٹھکرائی جا چکی ہین جو میری التجائین

وحشی کو چھیڑتے ہین۔ وحشی کو چھیڑتی ہین — اٹھتے ہوئے بگولے چلتی ہوئی ہوائین

مایوسیون مین ڈوبین۔ ناکامیون سے الجھین — اک کشمکش کی دنیا رکھتی ہین التجائین

دل تنگ آگیا ہے اب نامرادیون سے — آ اے خیالِ دلبر تجکو گلے لگائین

گم کردہ راہ ثاقب ہم عمر بھر رہینگے
ہان بیخودی مین شاید منزل کو دیکھ پائین

# رباعیّات

اللہ نے اعجاز یہ تمکو ہی دیا
ناکام محبت کا بھرم کھو ہی دیا
کیا جانئے کیون مجھکو سر محفل ناز
تم ہنس ہی دیئے دیکھکے مین رو ہی دیا

---

اے دکھتے ہوئے دل کے دکھانے والے
روتے ہوئے کو ہان رُلانے والے
اتنا نہین کرتے ہین کسی کو بیتاب
ھنستے ہوے مُنہ پھیر کے جانے والے

---

اُٹھ اُٹھ کے جھکی نگاہ جانان کیسی
ہوتی تھی ابھر ابھر کے پنہان کیسی
فوارۂ خون کا حال سینے مین نہ پوچھ
دل پر چلتی رہی ہین چھریان کیسی

---

اے دوست بتا ترا تکلم کیا ہے
چشمک کیا ہے ترا تبسم کیا ہے
اسوقت فضا ہے ایک سحر لرزان
آگے ترے مجھکو یہ توہم کیا ہے

---

ہان درد جگر کو کچھ تو اچھا کرلین
ہان سوز درون کو کچھ تو ٹھنڈا کرلین
رو لین ترا نام لیکے شام ہجران
دکھتے ہوئے دل کا کچھ مداوا کرلین

فراق گورکھپوری

---

.....داری ۱۰ر

## [مو]لانا شرر مرحوم

- [عبد]الحمید بغدادی عہ
- ملکہ زنوبیہ ۳ر
- قرۃ العین ۳ر
- مخدرات ۸ر
- جویائے حق للعہ
- لعبت چین عہ
- فاتح مفتوح ۸ر
- بابک خرمی ۸ر
- الفانسو ۱۲ر
- ایام عرب ۸ر
- قیس ولبنیٰ ۸ر
- یوسف و نجمہ ۸ر
- زوال بغداد ۸ر
- مینا بازار عہ
- مقدس نازنین ۸ر
- رومتہ الکبریٰ ۸ر
- فلپانا ۸ر
- شوقین ملکہ ۸ر
- منصور موہنا ۸ر
- حسن انجلینا ۸ر
- ملک العزیز ورجنا ۱۲ر
- فردوس بریں ۸ر
- حسن کا ڈاکو ۸ر
- دربار حرام پور ۱۰ر
- غیب دان دلہن عہ
- بدر النساء کی مصیبت ۸ر

میلی کا پھل عہ

## شوق قدوائی

- ترانۂ شوق ۸ر
- قاسم و زہرہ ۱۲ر
- نیرنگ جمال ۸ر

## میر ولی اللہ بی۔اے

- بندگی ۸ر
- ناس الکرام ۸ر
- لسان الغیب جلد اول ۸ر
- ″ ″ دوم ۸ر
- ″ ″ سوم ۸ر
- ″ ″ چہارم ۸ر
- نگہدانِ فصاحت ۸ر
- نادرۂ نایاب عہ

## ظفر عمر بی۔اے

- چوروں کا کلب ۹ر
- نیلی چھتری ۸ر
- بہرام کی گرفتاری عہ

## مولانا نیاز فتحپوری

- گیتانجلی ۸ر
- گہوارۂ تمدن ۸ر
- نگارستان ۸ر
- صحابیات ۸ر
- تاریخ الدولتین ۸ر

## سید سجاد حیدر بی۔اے

- زہرا ۱۴
- جلال الدین خوارزم شاہ ۱۲ر
- خیالستان ۸ر
- ثالث بخیر ۸ر

## دلچسپ تاریخی جاسوسی ناول

- سراب نفتین ۸ر
- بالشوک شہزادی ۸ر
- شہید وفا ۸ر
- ممتاز بیگم ۱۲ر
- شعلۂ رنگین ۸ر
- محاصرۂ پیرس عہ
- شیخ چلی عہ
- بہادر ترک ۸ر
- بہرام کی واپسی ۸ر
- انقلاب فرانس ۸ر
- حسن بنارس ۸ر
- فطرتی جاسوس ۸ر
- ٹرکی حرم سرا ۸ر
- جنگ طرابلس ۸ر
- بہرام چور ۸ر
- زر پرست ۸ر
- کنجی کا راز ۸ر
- عبد الرحمٰن ناصر ۸ر
- عروس مصر ۸ر
- سیلاب خون ۸ر
- کرشمہ ۸ر
- وفادار دلہن ۸ر
- طواف زمین عہ

- سیاحت ہوا عہ
- نازنین مراکش ۸ر
- سمندر کی سیر ۸ر
- اسرار بالشویزم ۸ر
- روح لیلیٰ ۸ر
- امین بک عہ
- حجاج بن یوسف ۸ر
- یوسف باغی ۸ر
- انقلاب عثمانی ۸ر
- بہرام کی رہائی ۸ر
- بہرام کی آزادی ۱۲ر
- بہرام کی سرگزشت ۸ر
- لال کنور ۸ر
- پراسرار قتل ۸ر

## ادبی کتابیں

- مکمل شرح دیوان غالب ۸ر
- بزم خیال ۸ر
- مشاطۂ سخن عہ
- انشائے نسواں ۶ر
- مکاتیب محسن الملک ۸ر
- لیلیٰ مجنوں ڈراما ۸ر

## مراثی

- مراثی دبیر ۸ر
- مراثی انیس للعہ
- مراثی ضمیر عہ

- مراثی دلگیر ۱۲ر

## تذکرۃ الشعرا

- تذکرۂ حسینی ۱۱ر
- گلشن ۱۰ر
- سراپائے سخن عہ
- سوانح نظیر اکبرآبادی ۸ر

## دواوین فارسی

- دیوان شمس تبریز ۱۲ر
- کلیات عراقی ۱۲ر
- دیوان حافظ ۸ر
- دیوان نعمت خان عالی عہ
- کلیات انوری ۸ر
- دیوان بیدل ۱۰ر
- کلیات سعدی ۸ر
- دیوان عرفی ۱ر
- کلیات جامی ۸ر
- کلیات غالب ۸ر
- کلیات صائب ۱۲ر
- کلیات حزیں ۱۲ر
- دیوان عنصری ۱۲ر
- دیوان ظہیر فاریابی ۶ر
- دیوان غنی کشمیری ۶ر
- دیوان ناصر علی ۶ر
- دیوان ہلالی ۶ر
- کلیات جلال اسیر ۸ر

## دواوین اردو

- دیوان حسن دہلوی ۸ر
- کلیات ظفر ۱۲ر

- دیوان ناسخ عہ
- کلیات میر ۸ر
- کلیات سودا ۸ر
- کلیات انشا ۸ر
- کلیات نظیر اکبرآبادی عہ
- گلزار داغ ۸ر
- دیوان رند ۹ر
- دیوان ذوق ۱۲ر
- کلیات اسمٰعیل ۸ر
- مرآۃ الغیب عہ
- صحیفۂ عشق ۸ر
- فریاد داغ ۸ر
- دیوان قاتل ۸ر
- دیوان شہیدی ۸ر

## عجائب و غرائب

- عجائب المخلوقات مع تصاویر رنگین ۸ر
- ″ باتصویر سادہ للعہ
- مجمع الفنون ۸ر
- طلسم فرنگ ۸ر
- کارخانۂ عالم عہ

## زمانۂ رنگین دلوں کے ترجمے

- الہ دین و لیلیٰ ۸ر
- فریب حسن ۸ر
- سوزش عشق ۸ر
- روز ابیرٹ للعہ
- ناول اسرار ۸ر
- شام جوانی ۸ر
- طلسمی فانوس ۱۲ر

بسم اللہ

# نگار

## فہرست مضامین ماہ اپریل سنہ ۱۹۳۰ء



منظومات:-

بسم اللہ

# نگار

اڈیٹر: نیاز فتحپوری

| جلد - ۱۷ | اپریل سنہ ۱۹۴۰ء | شمار - ۴ |
|---|---|---|

## ملاحظات

ایک قوم کے انحطاط کا بدترین دور وہ ہوتا ہے، جب وہ اس فریب مین مبتلا ہوتی ہے کہ صرف اسی کا مذہب خدا کا پسندیدہ مذہب ہے اور نجات محدود و مخصوص ہے محض اسی کیلئے - پھر جب وہ اپنے ادبار و ذلت، اپنے انحطاط و زوال کو دیکھتی ہے تو اسکی کوئی تاویل نہین کر سکتی کیونکہ اسکی سمجھ مین نہین آتا کہ خدا کیونکر تنہا سچے مذہب والی قوم کو تباہ کر سکتا ہے اور آخر کار وہ "چنان نماند و چنین نیز ہم نخواہد ماند" کہکر اپنی تسکین کر لیتی ہے اور پھر اُس سے زیادہ شدید فریب مین اپنے آپکو مبتلا کر کے غافل ہو جاتی ہے حتیٰ کہ رفتہ رفتہ یہ غلط اعتماد، یہ خلاف حقیقت عقیدہ اسکے تمام قوائے عمل کو بیکار بنا دیتا ہے اور محض "سات آسمان کی گردش" پر "کچھ نہ کچھ ہو رہنے" کا خیال اُسے آخر کار پامال و معدوم کر دیتا ہے -

ہندوستان کے مسلمان بھی آجکل اسی دور سے گزر رہے ہین - ایک شاعر اُٹھتا ہے اور اسی اعتقاد کی بنا پر اپنے آپکو بغیر استعداد کے علو کا مستحق جانکر خدا سے شکوہ کرتا ہے کہ "ہم نے یون تیرے نام کا اعلان کیا، اس اس طرح دنیا کے ہر گوشہ مین تیری پرستش کرائی اور تو ہی آج ہمین برباد کر رہا ہے یہ تو سمجھ کہ ہم نہ رہین گے تو پھر کون تیری کبریائی کا علم بلند کریگا" - نظام عالم بدستور اپنے اصول پر جاری رہتا ہے، آفتاب و ماہتاب مقررہ اوقات پر طلوع و غروب ہوتے رہتے ہین اور قدرت کو خبر بھی نہین ہوتی کہ کون کیا کہہ رہا ہے - کیونکہ وہان صرف فرد اعمال، پیش ہوتی ہے نہ کہ "دفتر اقوال" ـــــ ایک واعظ اُٹھتا ہے اور افراد ملت کو سمجھاتا ہے کہ عسرت و افلاس سے

ہندوستان کا مولوی ہر چند ترکی کو بیدین کہتا ہے اور اس کی ترقی کو نصرانیت و بیدینی کی ترقی قرار دیتا ہے، لیکن اہل نظر جانتے ہیں کہ آج اگر اسلام کا صحیح وجود کہیں پایا جاتا ہے تو صرف ترکی میں۔ جہان تجارت و اقتصاد کی ترقی ہے، فنون و علوم کی ترقی ہے معیشت و معاشرت کی بلندی ہے اور جہان کی قومیت ایک بنیان مرصوص کی طرح تمام بلاد یوروپ کا مقابلہ کرنے کے لئے طیار ہے۔ ہندوستان کے گمراہ کن رہبر و علماء اب بھی غور کرین کہ مذہب و قومیت دو بالکل علحدہ چیزین ہین اور ایک ملک کی ترقی کا انحصار ہمیشہ جذبۂ قومیت پر ہوا کرتا ہے جو مذہبیت سے بہت زیادہ وسیع چیز ہے۔

مصر مین بھی اب حالات بدل گئے ہین اور یقین ہے کہ وہان بھی خود مختاری و آزادی کامل کا "یوسف کنعان" پھر جلد وطن واپس آنے والا ہے، لیکن آپ وہان جاکر دیکھئے تو معلوم ہوگا کہ وہان بھی جو چیز کام کر رہی ہے وہ صرف وطنیت و قومیت ہے جس نے عیسائیون، یہودیون اور مسلمانون کو ایک رشتہ و شیرازہ سے وابستہ کر دیا ہے اور کسی جگہ آپ کو مذہبیت کے سلسلہ مین اختلاف و افتراق کی جھلک نظر نہ آئے گی۔ اسی طرح ایران کی بیداری کا سب سے پہلا مظاہرہ وطنیت سے شروع ہوتا ہے اور تفریق مذہب کا سوال وہان کوئی اہمیت نہین رکھتا۔ الغرض ممالک اسلامی مین صرف وہین ترقی کے آثار نظر آتے ہین، جہان سے مولویون کی لعنت دور ہو چکی ہے یا ہو گئی ہے۔ لیکن ہندوستان کے مسلمان، جو ابھی تک اپنے صحیح دشمنون کو نہین سمجھ سکے بدستور ان رہبران قوم کو اپنا دوست سمجھے ہوئے ہین، اور ابھی تک وہ اس رمز کو نہین سمجھ سکے کہ مذہبیت بالکل انفرادی چیز ہے جسے نظام تمدن و عالم سے کوئی تعلق نہ ہونا چاہئے۔ وہ چیز جو ہیئت اجتماعی کی تشکیل کرتی ہے، جو ملک کے افراد کو ایک مرکز پر لاتی ہے صرف وطنیت و قومیت ہے اور اگر آج یہ جذبہ ہندوستان کی آبادی مین قوی ہو جائے تو تمام اختلافات از خود مٹ جائین اور مادرِ وطن کی وہ آرزو جس کی تکمیل کے لئے وہ بیچین ہے ابھی پوری ہوئی جاتی ہے۔

---

یہ خبر غالباً تمام ناظرین نگار کے لئے باعث حیرت ہوگی کہ ملاحظات کے ابتدائی صفحات ریل مین اور آخری صفحات مین حضرت ہوش بلگرامی کے پاس بیٹھا ہوا لکھ رہا ہون۔ یعنی پہلی مرتبہ حیدرآباد آنے کی تاریخ مقرر کرکے ٹال گیا اور اب پہونچنے کے بعد بھی یہ نہین بتانا چاہتا کہ کب یہان پہونچا۔ مین یہان کیون آیا ہون۔ اور کب تک رہونگا۔ اس کی تفصیل کے لئے آپ ماہ آیندہ کے ملاحظات کا انتظار کیجئے تاہم یہ اظہار ضروری ہے کہ جو حضرات براہ راست مجھے کسی امر مین مخاطب کرنا چاہین وہ ۱۵ اپریل تک اس پتہ سے مراسلت فرمائین:۔

ذریعہ مولوی سید ناظر الحسن ہوش بلگرامی۔ نائب معتمد افواج سرکار عالی

رسالۂ عبداللہ قدیم — حیدرآباد (دکن)

---

چونکہ مین لکھنؤ سے باہر ہون اس لئے مجھے پوری طرح یاد نہین کہ اس مہینے مین کس کس کا مضمون درج ہے اور ان مین سے کسی کے متعلق مجھے لکھنا ہے یا نہین۔ تاہم قوت حافظہ پر زور دینے کے بعد مجھے یاد آتا ہے کہ ایک تو صحرائی صاحب کا فسانہ شاید پریم کی پیاسی کے نام سے شایع ہو رہا ہے اور مجھے یہ بھی خیال ہے کہ جس وقت اس کی کاپی میرے سامنے طیار ہوکر آئی تھی تو مینے اس کے مطالعہ کے بعد یہ رائے قایم کی تھی کہ صحرائی صاحب کا ذوق فسانہ نگاری ہنوز بہت نارسا ہے اور ضرورت ہے کہ وہ پہلے انسانی زندگی کا مطالعہ بالکل صحیح اصول فطرت کے لحاظ سے کرین اور پھر جب وہ اس مین کامیاب ہوجائین تو فسانہ نگاری کی طرف متوجہ ہون۔

مومن و کلام مومن کا باقی حصہ ماہ آیندہ مین ختم ہو جائیگا۔

اس مہینے سے علامۂ آصفی نظامی پر جناب عرشی رامپوری کا نہایت بسیط مقالہ شایع ہونا شروع ہوا ہے اور جیسا کہ آیندہ اجزا سے معلوم ہوگا، فاضل مقالہ نگار نے پوری تحقیق و کاوش سے کام لیکر داد سخن دی ہے۔ علاوہ ملاحظات و استفسارات کے میرا ایک مضمون تو آپ پڑھ چکے ہونگے جو واقعی مزاحیہ ہے اگر آپ اُسے سنجیدگی سے نہ دیکھین — اور دوسرا وہ ہے جو آدم و حوا کی تخلیق سے بہت قبل ایک واقعۂ آفرینش سے متعلق ہے اس مضمون کی تحریر سے اصل مدعا وہ ہے جو اس کی آخری دو سطرون مین ظاہر کیا گیا ہے۔ اب اس پر عمل کرنا نہ کرنا ہمارے واعظین کا کام ہے۔

دونون استفسار مذہبی ہین اس لئے اگر جواب کے سلسلہ مین کسی کو بوئے دہریت و لامذہبیت آئے تو اس کا ذمہ دار مین نہین ہون۔ بلکہ پبلک ہے جو اب کسی طرح مولویون کے بتائے ہوئے اسلام کو قبول کرنے پر آمادہ نہین ہوتی۔ نظمون کے متعلق مجھے بالکل یاد نہین آتا کہ کس کس عنوان پر کن کن حضرات نے لکھی ہین تاہم یہ ضرور یاد ہے کہ ہین سب معقول اور اچھی

---

گزشتہ ماہ کے نگار کا سرورق رنگین شایع ہونا صرف منیجر صاحب کی اُپج ہے، جس کو مین نے پسند نہین کیا۔ مجھے امید ہے کہ آیندہ وہ نگار کی سادگی کی روایت کو بدستور قایم رہنے دینگے ممکن ہے کہ بعض ناظرین نگار نے اس کو پسند کیا ہو، لیکن مین یقیناً اس سے خوش نہین ہون۔ اگر اپریل کا سرورق رنگین چھپ گیا ہو تو براہ کرم آیندہ سے وہ اسکا لحاظ رکھین۔

---

اس ماہ کا رسالہ بالکل میری غیبت مین چھپ رہا ہے، نہ مین کاپیان دیکھ سکا اور نہ مضامین پر اصلاحی نگاہ ڈال سکا اس لئے جو سقم اس مین نظر آئے اس کے ذمہ دار ہمارے منیجر صاحب کو قرار دین اور جو خوبی معلوم ہو تو مجھ سے منسوب کر دین (اگر جی چاہے)

---

ظفر نمبر کے انعامی مضمون کے متعلق ماہ آیندہ مین عرض کرونگا جو عرض کرنا ہے۔

نیاز

# خاقانی ہند، قاآنی عصر، علامہ آصفی نظامی رح

آصفی گرچہ نمائیم بہ گیتی بسیار
لیکن از عشق بماند سخن ما باقی

سنہ ۱۴ھ مین عربون نے ایرآن پر حملہ کیا۔ اور سنہ ۲۳ھ مین کشا دولبست کے مالک ہوگئے۔ جب تک ایرآن عرب کا حریف رہا، اس کے پاس سب کچھ موجود تھا، لیکن جس روز میدان کارزار مین ہتھیار رکھے نہ صرف ملک و دولت ہی ضائع کی بلکہ علوم و فنون مین بھی پسپا ہوگئے۔ اور فارس کے کیانی تخت اور کاویانی صنائع کو چند بادیہ نشینون کی نگاہ رحم پہ چھوڑ دینا پڑا۔

دنیا واقف ہے کہ مغلوب کو غالب کی پزیرائی کرنی پڑتی ہے۔ مگر درحقیقت یہ خیر مقدم بادلِ ناخواستہ ہوتا ہے یہی وجہ ہے۔ کہ غیر معمولی مدت کی تاثیر اور تاثر کے باوجود بھی حاکم اور محکوم قومین، علم و عمل کے ہر ہر گوشہ مین متحد الخیال نہین ہوجاتین۔ لیکن دنیا کے علی الرغم، عرب کو خزینۂ فطرت سے کچھ ایسی جاذبیت عطا ہوئی تھی۔ کہ جہان گیا۔ آنکھون پر چلا۔ اور دلون مین جگہ کی

ایرآن نیم وحشی قبائل سے ابتداً نفرت کرتا رہا کیونکہ ابھی تک زخم تازہ تھا، اور عربی تلوارین، زرتشتی مذہب کے خون سے رنگین نظر آرہی تھین مگر جسقدر ان کے حقیقی اوصاف و خصائص سے آگاہ ہوتا گیا، اُن کی جنسیت قبول کرتا گیا تا آنکہ بہت ہی تھوڑے عرصہ مین اپنی جداگانہ ہستی گم کرکے ازسرتاپا عرب ہوگیا

یہ ایران کی وہ خصوصیت تھی، جس کی نظیر پیش کرنے سے واقعات و حوادث کا ذخیرہ ابھی تک قاصر ہے تکبیر کی صدائین بلند ہوتے ہی دنیا بدل گئی۔ آتش پرست پیشانیان، نمرودی سجدہ گاہون سے منحرف ہوکر، ابراہیمی گھر کی طرف جھک گئین، اور مادہ کو روحانیت نے شکست دیدی۔

ادہر اسلام کی یہ خصوصیت، کہ جہان پہنچا۔ ذہن و فکر مین انقلاب پیدا کردیا۔ ایرآن اس اثر سے کس طرح متاثر نہوتا۔ عرب فاتحانہ دراتے گھس پڑے۔ اور ایرآن نے ملک و دولت کے ساتھ ساتھ، مذہب و ملت، اور علم و فن سے بھی کنارہ کرلیا، حکومت و مذہب دونون کی زبان عربی تھی۔ چند روز مین "بندہ ایرانی ہستم" کے بجائے "انا مسلمٌ" کی صدائین آنے لگین

مذہب نے لایعنی شعر و شاعری کو گمراہی قرار دیا تھا۔ ایران مذہبی جوش سے دیوانہ تھا۔ اس لئے اور علوم کے ساتھ اپنا لٹریچر بھی نذر آتش کر بیٹھا۔ ستم بالائے ستم یہ ہوا کہ ابھی نصف صدی بھی اسلام پر نگذرنے پائی تھی کہ اندرونی

مناقشات شروع ہوگئے۔ خدا کی قدرت، کہ یہی ایران، عرب کا حریف بن کر میدان جنگ مین اترا۔ ان مناقشات سے مذہب و سیاست کو جو کچھ نقصان پہنچا۔ اس کا تذکرہ تو یہان بے محل ہے۔ مگر مطلع ادب بھی ایسا غبار آلود ہوا، کہ تیسری صدی ہجری تک صاف نہو سکا۔

چونکہ قانونِ فطرت نے صنعت کو حکومت کا تابع بنایا ہے۔ اس لئے جب کسی قوم مین ملک گیری کا جذبہ نشو و نما پاتا ہے۔ تو علوم و فنون کی بھی جستجو شروع ہوتی ہے۔ بالفاظ دیگر دولت و حکومت سے تمدن، اور تمدن و تہذیب سے صنائع پیدا ہوتے ہین،، اور جون جون تمدن و تہذیب کا دائرہ وسیع ہوتا جاتا ہے۔ علوم و فنون کی کثرت ہوتی جاتی ہے۔

عرب مین بھی یہی ہوا۔ ملک گیری سے فراغت پاتے ہی صنعت و حرفت کا چرچہ شروع ہوگیا۔ آغاز طلب مین ذوق کی وسعت، مذہب اور اس کے متعلقات تک محدود رہی، لیکن رفتہ رفتہ صحرا نوردی نے تشنگی بڑھا دی۔ جو آگے چل کر اسقدر بڑھی کہ فضل و کمال کے سمندر بھی سیراب نکر سکے

ایران عرب کا مقلد تھا۔ جب تک یہان خموشی طاری رہی۔ دنیائے ایران بھی خواب غفلت مین پڑی رہی مگر عرب کا کروٹ بدلنا تھا۔ کہ عجم بیدار ہوگیا۔ اٹھا۔ قدم بڑھایا۔ اور چشم زدن مین عرب حریف سے آگے نکل گیا۔ دنیائے دیکھا، اور دیکھکر انگشت بدندان رہ گئی۔ فقہ و اجتہاد مین، ابو حنیفہ کوفیؒ، حدیث و رجال مین بخاریؒ و مسلمؒ، فلسفہ مین فارابی و سینا، کلام مین رازی و جاحظ ادب و متعلقات ادب مین سیبویہ اور ابو علی فارسی وغیرہ وہ لافانی ہستیان سامنے متمکن نظر آئین۔ کہ نگاہین خیرہ ہو کر رہ گئین

خیر۔ عجم نے عرب اور عربی علم و ادب کی تو خوب نقالی کی۔ مگر خود اپنے ادب و شعر کو بھولا دیا۔ جب ذوق کو نئے میدان کی تلاش ہوئی تو یہ از یاد رفتہ گوشہ یاد آیا۔ مشغلہ دلچسپ تھا۔ ہاتھون ہاتھ لیا گیا ذوق نے پذیرائی کی اور دل مین جگہ دی۔ مگر اس عرصہ مین ایران اپنی شاعری کے پارینہ اجزاء ترکیبی سب فراموش کر چکا تھا۔ نیا نقشہ تیار کرتے وقت، عربی بنیادون پر داغ بیل ڈالی گئی۔ چنانچہ وہی بحور، وہی زحافات، وہی صنائع بدائع، وہی تخیل، حتی کہ وہی خط بھی استعمال کیا گیا

چند سال مین فارسی شاعری نے مرتب و مہذب شکل اختیار کر لی۔ گذشتہ دو ڈھائی صدی کے مسلسل جمودِ خیال نے تخیل سے بیگانہ کر دیا تھا۔ ادھر استادِ عرب بھی سادگی پسند تھا۔ تو زائیدہ بچہ نے، سادے، سچے، اور پاکیزہ جذبات ہی سے دامن بھرے۔ لیکن ہوش سنبھال کر، حکومت کے دوش بدوش چلنا پڑا۔ جو معنوی حیثیت سے عجم مین منتقل ہوگئی تھی،، اس لئے جھوٹی تعریف، بیجا مدح سرائی۔ اور جوش مسابقت نے اصلی روح فنا کر دی۔ البتہ تخیل مین وسعت ہوئی۔ اور چھ سو سال کے اندر گوشہ گوشہ مکمل ہوگیا

کسی حکیم کا قول ہے ؎ اگر پدر نتواند، پسر تمام کند۔ فارسی شاعری اس کا آئینہ ہے۔ اس نے آنکھین کھولکر عربی شعر کو دیکھا تھا۔ جو قدیم خصوصیات کو خیرباد کہکر خلفاء، وزراء، سلطنت، اور اراکین حکومت کا کاسہ لیس بن چکا تھا

دماغ پر اگلے خصائص کے کچھ دھندلے سے نقوش ابھی تک باقی تھے - اس لئے اتنی آن ضرور تھی - کہ ذرا سی بات پر بگڑ جاتا اور ہجو کے پل باندھ دیتا - مگر یہ جو پروان چڑھی، تو نئی نئی امنگیں ساتھ تھیں - آن کی آن میں کچھ سے کچھ ہو گئی - پہلے جو کچھ نشاء نخوت و غرور تھا تو ایک مرتبہ بگڑ کر بول اٹھی تھی

دو شعر رسم بود شاعران طامع را  یکے مدیح، دوم قطعۂ تقاضائی
اگر بداد، سوم شکر، ور نداد، ہجا  من این دو گفتہ ام اکنون چہ حکم فرمائی

انوری

لیکن آخر کار یہ سبق فراموش کر دیا - عرب نے زیادہ سے زیادہ کچھ کہا - تو دنیا کا سب سے بڑا بادشاہ بنا دیا - مرجع مخلوقات اور ملجاء انام کہدیا - مگر اس نے بسم اللہ کی تو اس شعر پر - کہ

نہ کرسئ فلک نہد اندیشہ زیر پائے
تا بوسہ بر رکاب قزل ارسلان دہد

انوری

جس کا آغاز یہ ہے - اس کا انجام اور کیا ہو سکتا ہے شریف جذبات کو یکقلم خیرباد کہدیا - اور مدح سرائی شروع کر دی - مدح کے لئے قصیدہ سے بہتر جامہ ممکن نہ تھا - اس لئے فارسی دماغ نے اسی میدان کو اپنا جولانگاہ بنایا - اور انوری، ظہیر فاریابی حسان العجم خاقانی وغیرہ شعرا پیدا ہوئے - چونکہ یہ عہد اپنے مبدا سے قریب تھا، ادھر قومی زندگی بھی سیاہ ہیولیٰ نہ تھی اور تمدن و تہذیب کے تکلفات نے تخیل میں گمراہی نہ پیدا کی تھی - اس لئے اس عہد کی زبان صاف، خیالات بڑی حد تک سادے، تصنع سے پاک، اور فطرت سے قریب رہے - تشبیہات قریب الفہم اور محسوس استعمال کی گئیں - اور استعاروں میں بھی بال کی کھال نہ نکالی - البتہ لفظی صنائع کا زیادہ لحاظ تھا - وہی نظم بہتر شمار ہوتی جو الفاظ کی صنعت سے زیادہ مالامال نظر آتی

اس کے بعد زمانہ نے تاریخ کا دوسرا ورق الٹا - خلفا کے بچے گداگر، اور سلاطین کے محل خاک کا ڈھیر ہو گئے دنیا کی بے ثباتی کا اس سے زائد صاف اور موثر منظر کیا ہو سکتا تھا - شعرا کی تخیلی دنیا میں بھی زبردست انقلاب ہوا - دنیا اور اس کے حکمرانوں کے بجائے آخرت اور اس کے مالک کا خیال دماغ نشین ہوا - اور مدحیہ خیالات کی جگہ، صوفیانہ واردات و جذبات نے لی ان اسرار و رموز کی تشریح کے لئے ایسے وسیع صنف کلام کی ضرورت پیش آئی جو دریائے مواج کی طرح ہر غیر ضروری پابندی سے آزاد ہو جستجو شروع ہوئی - اور دقیقی و فردوسی کا ساز ہاتھ آ گیا - لکھنے والوں نے لکھنا شروع کیا - اور دنیا خدائے سخن نظامی جامی، خسرو، عطار، اور مولانائے روم جیسی باجبروت ہستیاں دیکھ کر دنگ ہو گئی - اس زمانہ میں، الفاظ میں جوش، بندش میں چستی، اور معانی میں بلندی پیدا ہوئی - مدح میں اغراق فخر میں تعلی عشق و محبت میں جذبات لطیفہ، اور وارداتِ قلبی کی جھلک نظر آنے لگی - گو یہ دور مثنوی کہلاتا ہے - لیکن قصائد و غزل کی ترقی بھی اسی کی پروردۂ احسان ہے - قصائد میں تخیل آفرینی، غزلیات میں جذبات نگاری، اور

تشبیہ و استعارہ مین لطافت داخل ہوئی ۔ اس عہد کے ممتاز شعرا خاجو، حافظ شیرازی وغیرہ ہین ۔ جو اپنے خصوصیاتِ غزل کے باعث قبولیتِ عام کے مالک بنے

لیکن ارتقائے شعر کی آخری کڑی باقی تھی ۔ زمانہ نے ایک اور کروٹ بدلی ۔ نوین صدی ہجری مین ایران مین طوائف الملوکی کا خاتمہ ہوکر مرکزی حکومت قائم ہوئی ۔ اور ہندوستان مین مغلیہ ستارہ اوجِ اقبال پر چمکا ۔ تمدن و تہذیب نے مختلف زاویون مین ترقی کی ۔ اور اکبر و عباس صفوی کے عہدِ حکومت نے عالم سرسبز ہوگیا فطرت ابھی تک محو خواب تھی ۔ نئے انداز سے انگڑائی لیکر اٹھی عشق ہمیشہ دماغ پہلے ہی مخمور تھا ۔ فطرت کے بے نقاب نظارون نے اور آگ لگادی اور جب کہ وہ نغمۂ عشق تھے بیتاب نکلنے کے لئے ۔ ایک ایسا ساز درکار ہوا جو محبت کی دبی ہوئی آگ کو سلگائے ۔ جلائے ۔ بھڑکائے، اور بھڑکا کر عالم کو تودۂ خاک بنادے ۔ متقدمین نے عرب محسن سے ایک ساز پایا تھا ۔ جسے غزل یا تشبیب کہتے تھے متوسطین تک تو اس مین سامانِ ذوق ہی نہ تھا لیکن حافظ و خواجو، اور حسن و خسرو نے جو سرگردۂ عہد متوسط ہین اسے استعمال کیا تھا ۔ اور اپنی خوشنوائی سے عالم کو مسحور کر دیا تھا ۔ امتداد زمانہ نے جب اسکی صدائین بے کیف کردین ۔ تو ان حسن پرست حریفون کی باری آئی ۔ یہ اٹھے ۔ بجایا ۔ اور گوناگون نغمات سے عالم کو مدہوش کر دیا اس عہد کے باوا آدم فغانیؔ ہین ۔ گو فغانی سے بہت پہلے، حافظ وغیرہ کی بدولت غزل کی زبان شیرین ہوچکی تھی ۔ لیکن جیسا کہ ہم ابھی لکھ چکے ہین امتداد زمانہ کے ہاتھون شیرینی غائب ہوکر ۔ خالص الفاظ کے داو پیچ پر مدار رکھا گیا تھا ۔ تناسب لفظی اور ایہام کی حکومت تھی ۔ فغانی نے تجدید کرنی چاہی تو چارون طرف سے نفرین کی صدائین بلند ہوئین ۔ اور مہملیت کا خطاب ملا ۔ جو یہان تک زبان زد ہوا ۔ کہ مہمل کلام کا نام ہی فغانیہ رکھدیا گیا ۔ مگر فطرت کی مقاومت مجہول دیکھئے ۔ کچھ ہی دنون مین فغانیت غالب آگئی ۔ اور غزالی ۔ عراقی، وحشی، عرفی، نظیری وغیرہ پیدا ہوئے ۔ انھون نے کرخت اور عشقیہ جذبات کیلئے ناموزون الفاظ بالکلیہ خارج کر دیئے ۔ نازک ترین تخیلات ادا کرنے کے لئے ویسے ہی نازک اور لطیف ترکیبین وضع کین ۔ دقتِ معنی اور رقتِ جذبات نے استعارات اور تشبیہون مین ندرت پیدا کی ۔ اور تصوف ۔ فلسفہ اور اخلاق کے موتیون سے غزل کا دامن بھر دیا

مدت تک یہ دل سوز نوائین، سامان گرمی محفل رہین ۔ لیکن رفتار کی بے اعتدالی نے ایک ور راستہ پیدا کر دیا اس کے سالک کچھ ایسے بیخود اور ناآشنائے منزل تھے ۔ کہ راستہ ہی مین گم ہوکر رہگئے ۔ ان مین شوکت بخاری، علی سرہندی اور میرزا عبدالقادر بیدل ممتاز ہستیان ہین

دراصل یہ لوگ متاخرین کا تتمہ ہین ۔ بعض بعض شاعر اس زمانہ مین بدمذاقی کی طرف قدم اٹھا چلے تھے ۔ مذاق عام سلیم تھا اصلاح ہوگئی ۔ لیکن آنے والا گروہ تباہ ہوگیا ۔ ان نوواردون نے اپنے سامنے کچھ نشانہائے قدم دیکھے ! ور آب و سراب مین امتیاز کئے بغیر چل کھڑے ہوئے ۔ سامنے بدمذاقی کے عمیق غار تھے ۔ اوندھے منہ جارہے ۔ غزل پڑھتے چلے جاؤ ۔

مبالغہ، غلو، استعارے گورکھ دھندے، اور تشبیہات کی بھول بھلیان نظر آئین گی جس مین جنون جولانی کے سوا بس خدا کا نام ہے۔

مگر رفعت و عروج کی انتہا نئے انقلاب کا مادہ تیار کرتی ہے۔ گذشتہ چھ، سات سو سال مین، فارسی تخیل بلند ہو کر فلک پیما ہو چکا تھا۔ انقلاب ہوا۔ اور زبردست ہوا۔ میرزا غالبؒ اپنے شکستہ ساز کے بے کیف نغمون مین گم تھے۔ کہ ایران مین ایک دماغ نے نظم کی کایا پلٹ دی۔ یہ شخص زبردست فاضل، اور متعدد مغربی زبانون سے بھی واقف تھا۔ حضرت نے مذاق سلیم سے بہرہ مند کیا تھا۔ اسلئے مئے اور پہیلیان ابتدا سے گران گذرتی تھین آخر طبیعت نے اُبھار کر قدما کی روش پر ڈالدیا۔ اس نے ہمت کی اور قصائد مین سلاست و روانی کے دریا بہا دیئے۔ فلک پیما دماغ خستہ ہو چلے تھے۔ سب نے یہی سادہ روش اختیار کر لی ایران کی ہوا بدلنے کی خبر ہندوستان پہنچی تو غالب زندہ تھے۔ سنا اور عش عش کرنے لگے۔ مگر وقت نکل چکا تھا۔ اور تیر کمان سے باہر تھا۔

**برسر مطلب**

گو میرزا حبیب قاآنی اور اسد اللہ خان غالب ہمعصر تھے۔ مگر دونون کے مسلک مین نمایان فرق تھا ایرانی متقدمین کے راستہ پر گامزن تھا۔ اور ہندی، نظیری و عرفی کی مسخ شدہ صورت کا والہ و شیدا تھا منزل قابل جادہ پیمائی تھی اگر جا پہنچتا۔ مگر افسوس صرف نشان ہائے راہ کو منزل سمجھ کر رہگیا عبد القادر بیدل، علی سرہندی۔ بدر چاچ۔ شوکت بخاری وغیرہ داخل درس تھے۔ بیچارہ برسون اسی آئینہ خانہ مین محو حیرت رہا۔

لیکن یہ انقلاب ایران ہی مین نہوا۔ ہندوستان مین بھی ہوا۔ مذاق کی پستی کے عالم گیر اثر کو صرف قاآنی کیون محسوس کرتا۔ ہندوستان کی ہوا زبان سے زیادہ مسموم تھی۔ غالب کو بھی انقلاب شعری کی ضرورت نے اُبھارا۔ مگر کیا کرتا۔ یہ فخر اس ہستی کے لئے ودیعت ہو چکا تھا۔ جو یو۔پی کے مردم خیز خطہ رامپور مین پیدا ہونیوالی تھی یہ شخص جو آگے چل کر "علامۂ آصفی نظامی"، کہلایا۔ اس وقت پیدا ہوا۔ جب قاآنی و غالب دنیا کے شعر کو خیرباد کہہ چکے تھے۔ اور ایران و ہند مین فارسی شاعری کا چراغ گل ہو رہا تھا۔ قاآنی نے تو اپنے بعد کوئی ممتاز ہستی چھوڑی ہی نہین۔ البتہ ہندوستان مین دو چار شخصیتین ایسی موجود تھین جنکی طرف نگاہین اُٹھتی تھین مگر اچانک مغربیت کا طوفان آیا۔ اور ایشیائیت بہتی چلی گئی قدامت پسندون نے بند باندھے۔ مگر بے سود۔ دریا راستہ بنا چکا تھا۔ رہی سہی امیدین بھی نذر آب ہو گئین

فطرت انقلاب ذوق و اختلاف طبائع کا سرچشمہ ہے اُٹھی۔ اور اس رامپوری بچہ کو گود لے لیا۔ یہ جب مکتب مین گیا۔ تو درسیات فارسی، دیوان شوکت بخاری، غزلیات ناصر علی سرہندی، نکات میرزا بیدل، اور قصائد بدر چاچ سے عبارت تھے مروج مذاق نے حافظ و نظیری وغیرہ کو شرف قبولیت نہ بخشا تھا جذبات قلبی، اور واردات روحانی کے بجائے، چیستانون پر سر دھنا جاتا تھا۔ اس بچہ نے یہی کتابین پڑھین، انھین کے مطالب کو دماغ مین جگہ دی۔ اور حیدرآباد گیا۔ تو انہی کو ہمراہ لے کر گیا۔ مگر اہل زبان کی صحبتون نے رہنمائی کی۔ اور حقیقت کا دامن ہاتھ آگیا نابردہ

راہ دماغون کی جگہ، نظیری، عرفی، اور قاآنی نے لی۔ اور قصائد و غزلیات دونون مین اساتذہ کی تصویرین جھلکتی نظر آنے لگین۔

(۲)

نسبتے با دودمانِ عالی عشقم بس است
آصفی از نسبتِ آبا و اجدادم مپرس

**تام، نسب، مولد** محمد عبد الجبار خان نام، آصفی تخلص، اور نظامی لقب تھا۔ والد کا نام حافظ عبد الرزاق خان، اور دادا کا حافظ محمد عبد اللہ خان عرف حافظ کلان تھا۔

جناب حافظ احمد علی خان صاحب شوقی نے، جو رامپور اسٹیٹ لائبریری کے مہتمم اور سردار ڈیوڑھی ہین، رامپور کے علما، صلحا، اور فقرا کا تذکرہ مرتب کیا ہے۔ جو تذکرۂ کاملین رامپور کے نام سے طبع ہو چکا ہے۔ مرحوم کو بھی خط لکھا تھا۔ جواب مین انھون نے اپنے مختصر حالات، اور کتابون کی فہرست لکھ بھیجی تھی۔ میرا ماخذ وہی خط ہے۔ فرماتے ہین۔

"کرم نامہ بر طلب احوالِ خاکسار و تصانیف و تالیفات صادر ہوا، ممنونِ کرم کیا۔ بہ تعمیل حکم شریف حالات لکھدیئے گئے۔ کمی و زیادتی کا اختیار ہے۔ اہل رامپور کے تذکرہ مین شریک ہونے کا شرف بطفیلِ ذاتِ ہمایون ہوگا۔ ورنہ مین کہان، اور رامپور کا تعلق کہان۔ چالیس سال سے سرکارِ نظام کے سایۂ عاطفت مین بسر ہو رہی ہے۔ جو کچھ اکتسابِ علوم ہوا وہ اسی سرزمین مین ہوا، بہر کیف تھوڑا تعلق بھی دنیوی اعتبارات سے کافی ہے۔"

حضرت آصفی نسلاً افغانی تھے۔ غالباً ان کے دادا حافظ کلان افغانستان سے ترک سکونت کرکے رامپور مین اقامت گزین ہوئے تھے۔ آصفی یہین پیدا ہوئے۔ اور یہین عربی و فارسی کی ابتدائی تعلیم حاصل کی۔

حافظ محمد عبد اللہ خان کو علوم دینیہ مین بڑی دستگاہ تھی۔ جید قاری اور ریاضت و مجاہدہ مین اکابر زمانہ مین شمار ہوتے تھے۔ حضرت آصفی نے اپنے تذکرہ مین انکے متعلق لکھا ہے

"فقیر کے دادا عالم متبحر، حافظ اور قاری جید تھے ریاضت و مجاہدہ مین اکابر زمانہ سے تھے۔ بڑے بڑے علما و صلحا ان سے استفادۂ معنوی کیا کرتے تھے۔ سید حسن شاہ صاحب محدث جو رامپور کے اعلیٰ درجہ کے علمائے اسلامی سے تھے۔ خاکسار سے فرماتے تھے۔ کہ تمھارے دادا عزیز الوجود تھے۔ مین ان کی خدمت مین حاضر ہوا کرتا تھا۔ مولوی مختصر صاحب ان کے فیض یافتون سے تھے۔ علی ہذا الاکثر نامور علما اور اصحاب طریقت ان سے مستفید ہوتے تھے۔ اس زمانہ مین کہ راستے پر خطر اور اسباب سفر دشواری سے

بہم ہوتے تھے۔ سات بار زیارتِ حرمین شریفین سے مشرف ہوئے۔ روضۂ منورہ سے بہت کچھ انوار و برکات حاصل کئے۔ تقویٰ اس درجہ تھا، کہ بے نماز آدمی کے ہاتھ کی چیز کا کبھی استعمال نہین کیا۔ ریاست ٹونک اور جاورہ سے سالانہ معقول طور پر امداد ہوتی تھی۔ کسی رئیس کے مکان پر نہین جاتے تھے، نواب احمد علیخان، فرمان روائے رامپور کے عہد مین رحلت کی"

علم میراث اب وجد نہین۔ ایک وہی فضیلت ہے۔ حافظ عبد الرزاق خان وہ دل و دماغ لیکر نہین آئے تھے جس کی علم کو ضرورت تھی۔ ایسے متبحر اور شیخ العصر باپ کی فیضِ صحبت سے حفظ کلام اللہ اور قرأت کے سوا کچھ نہ پایا۔ آصفی نے جہان ان کی علمیت کا تذکرہ کیا ہے، صرف "حافظ اور جید قاری تھے" لکھا ہے۔ غدر ۵۷ء سے پہلے حافظ عبد الرزاق خان تجارت کے ذریعہ بسر اوقات کرتے تھے۔ غدر کی آگ فرو ہوجانے کے بعد طلبِ معاش کے لئے ہرات و قندھار کا طویل سفر کیا۔ مقصد تو یہ تھا کہ اس سفر سے ہند و افغانستان کے درمیان ایک مستحکم سلسلۂ تجارت قائم کرین۔ مگر اثنائے راہ مین امیر خداداد خان والی قلات نے روک لیا۔ اور آپنے ہان فوج مین جمعدار رسالہ مقرر کردیا۔ مثل مشہور ہے "عشق اور مشک کبھی نہین چھپتے" اس مین "علم و فضل" کے اضافہ کی اور ضرورت ہے۔ استعداد اور علمیت بھی اپنی غماز ہین چند روز مین والی قلات کو علم ہوگیا کہ یہ نیم ہندی جید حافظ اور زبردست قاری ہے۔ چنانچہ اپنے لڑکون کی تعلیم اُن کے سپرد کرکے عہدۂ رسالداری اور تین سو سوار عنایت کئے تقریباً بیس سال امیر موصوف کے موردِ عنایات رہے۔ اس کے بعد ترک روزگار کرکے رامپور چلے آئے اور شاہجہانپور کے علاقہ مین ایک موضع خرید کر ازسرِ نو تجارت پیشہ کیا۔ کچھ دنون کے بعد معہ اہل و عیال چندوسی چلے گئے۔ اور کھنڈسار سے وجہ معیشت پیدا کرتے رہے۔ آخرِ عمر مین اس سے بھی دست کش ہوگئے اور ۱۳۱۳ھ مین وہین انتقال کیا

آصفی ۱۲۶۱ھ مین پیدا ہوئے۔ سہ نثر کے خاتمہ مین لکھا ہے "درین نزدیکی کہ سرد آزادِ عمرم از جوئی چمنِ عشرۂ سوم آب دریافتہ" (سہ نثر آصفی ص۱۶۷) سہ نثر ۱۲۹۱ھ کی تصنیف ہے، نثر سوم کے ص۱۸ پر مادۂ تاریخ تحریر کیا ہے فرماتے ہین۔

آمدہ سالش ز نظام سخن　　نامۂ اقبال نظام دکن

دوسرا مصرع مادہ ہے۔ جس سے ۱۲۹۱ھ سالِ تصنیف نکلتا ہے، اس وقت آصفی کی عمر ۳۰ سال تھی تیس کو ۱۲۹۱ع مین سے گھٹانے پر ۱۲۶۱ھ باقی رہجاتے ہین۔ صاحب تذکرۂ کاملین رامپور نے تقریباً ۱۲۶۵ھ سال پیدائش بتایا ہے لیکن وہ کس طرح درست نہین۔ یہ وہ زمانہ تھا۔ جب عبد الرزاق خان قلات مین ملازم تھے۔ آصفی کی پرورش ان کی غیبت مین ہوئی۔ جب یہ سن شعور کو پہنچے تو گھر مین عورتون اور بچون کے سوا کوئی سرپرست نہ تھا

آصفی عام طفلانہ دماغ لیکر آتے، تو حشرات الارض کی طرح خاک ہوکر صفحۂ ہستی سے مٹجاتے۔ مگر انھین فطرت نے

وہ دماغ عطا کیا تھا جس مین علم کی طلب کا جنون اور فضل و کمال کی تحصیل کا سودا تھا۔ اسلئے فطری ذوق و شوق طفلانہ لہو ولعب پر غالب آیا۔ اور ثابت ہو گیا کہ "السعید من سعد فی بطن امہ" (نیک مان کے پیٹ سے نیک ہوتا ہے)

آصفی اٹھارہ سال کی عمر تک رامپور مین مقیم رہے۔ مختلف مکتبی ملاؤن سے فارسی کی ابتدائی کتابین پڑھین۔ اور جب چل نکلے تو مولوی ولی محمد خان صاحب سہل رامپوری کے حلقۂ درس مین شامل ہو گئے۔ یہ صاحب فارسی کے زبردست فاضل تھے۔ مولانا ان کے متعلق تحریر فرماتے ہین۔

" صاحب ممدوح اعلیٰ درجہ کے فارسی دان تھے دیگر علوم پر بھی حاوی تھے۔ انکی عمر طلب علم ہی مین بسر ہوئی۔ انشا اور شعر انکا طبیعی مشغلہ تھا۔ اساتذہ کا تتبع کم کرتے تھے۔ اور نازک خیال تھے۔ مجکو ان سے اصلاح سخن کا موقع نہوا۔ صرف درس کا استفادہ ہوا "

یہ خلد آشیان نواب کلب علی خان بہادر کا عہد تھا۔ رامپور فضلاء و شعرا کا مجمع تھا۔ اسی زمانہ مین آصفی کو عربی پڑھنے کا شوق دامنگیر ہوا مولانا عبدالقادر خان صاحب مفتی عدالت دیوانی ریاست رامپور سے کنز الدقائق پڑھی مفتی صاحب افغانستان کے باشندے ہین۔ ترک وطن کرکے رامپور مین اقامت گزین ہو گئے ہین۔ اور آج ہندوستان مین صرف ایک فقیہ ہین۔ آصفی کا مفتی صاحب سے فقہی استفادہ اس امر کی کافی ضمانت ہے۔ کہ وہ فقہ مین معقول دسترس رکھتے تھے

والدین کی ناعاقبت اندیشی سے فارسی درسیات ختم ہوتے ہی ازدواجی زندگی کا دور شروع ہو گیا۔ آصفی نے ترک وطن کی ٹھان لی۔ اس زمانہ مین بھوپال علم کا دوسرا مرکز تھا" اشرف نوع انسانی، علامۂ روزگار، صدر کبار نواب سید محمد صدیق حسن خان صاحب بہادر مرحوم صدر آرائے علوم و فنون تھے" اور ایک عالم اس طرف کھنچا جا رہا تھا وطن کی ناقدردانی نے مجبور کیا۔ اور آصفی بھوپال چلے گئے نواب صاحب بہادر ان سے بہت شفقت و محبت سے پیش آئے۔ اور ہمیشہ کے لئے مورد عنایات بنا دیا۔ آصفی کچھ مدت تک بھوپال مین مقیم رہکر وہان کے علماکی درسگاہون مین حاضر ہوتے رہے۔ لیکن جہان تک پتہ چلتا ہے۔ ملازمت نہ کی

دہلی و لکھنؤ کے تباہ ہو جانے کے بعد، ارباب فضل و کمال کے لئے ماوی و ملجا رامپور تھا۔ یا حیدر آباد۔ مرحوم نظام کے عہد نے سرزمین دکن کو، اہل علم سے مالا مال کر دیا تھا۔ فنون لطیفہ سے مغفور کو خاص دلچسپی تھی۔ اور کرسی وزارت پر سر سالار جنگ جیسی علم دوست ہستی متمکن تھی۔ اس لئے علی الخصوص عربی و فارسی علم ادب اوج شباب پر تھا

آصفی کو ذوق شعر و ادب فطرت سے ودیعت ہوا تھا۔ اتفاق سے کسی عزیز نے حیدر آباد کے حالات لکھے، اور ادب کی ترقی کا خاص طور پر تذکرہ کیا۔ مولانا کے ذوق ادب کیلئے خط نے تازیانہ کا کام دیا۔ یہ بھوپال کو خیرباد کہکر حیدر آباد جا پہنچے۔ عربی کی ابتدائی درسیات رامپور اور بھوپال ہی مین ختم کر چکے تھے۔ وہان پہنچکر دواوین عرب اور کتب اہل ادب کے مطالعہ مین مصروف ہو گئے

اُس وقت حیدر آباد مین ایک زبردست فاضل مقیم تھے۔ آقا سید علی طوبی شوشتری نام تھا اور (جیسا کہ آصفی نے اپنے خط مین لکھا ہے) ادبائے عراق مین ممتاز پایہ رکھتے تھے۔ یہ علامہ سید نعمت اللہ جزائری کے خاندان اور سادات نوریہ سے تعلق رکھتے تھے۔ مذہب امامیہ تھا۔ بدرجۂ کمال مہذب تھے۔ ان کے فضل و کمال کو آصفی نے ان الفاظ مین سراہا ہے

"یہ سید عالی نسب، والاحسب، اہل عراق کے مشہور ادبا مین اعلی پایہ رکھتے تھے۔ واللہ باللہ ان کی معلومات لغوی اور شواہد کلام عرب، قیاس سے باہر تھے۔ قریحہ ایسا تھا۔ کہ قلم برداشتہ سینکڑون اشعار عربیہ لکھدیتے تھے۔ اور یہی حال نثر عربی اور فارسی کا تھا"

حیدر آباد مین آصفی نے اس علامہ کا حلقۂ درس انتخاب کیا۔ اور بہ صد خلوص و شوق ان کے سامنے زانوئے شاگردی تہ کیا۔ علامہ کی مجلس اہل عجم و عرب کا مرکز تھی۔ اس اہلِ عجم کے اختلاط اور میل جول نے، ان کی استعداد فارسی مین بھی غیر معمولی اضافہ کرایا۔

شعر گوئی کی مشق آصفی نے رامپور ہی مین شروع کردی تھی۔ حامی تخلص کرتے تھے۔ نواب خلد آشیان کی ایما سے امیر مینائی مرحوم نے رامپور کے شعرا کا تذکرہ مرتب کیا تھا۔ جو انتخاب یادگار کہلاتا ہے۔ اس مین آصفی کا تذکرہ اسی تخلص کے تحت مین ہے۔ صاحب تذکرہ لکھتے ہین۔ اسوقت اٹھارہ سال کی عمر ہے۔ نمونہ کے طور پر دو شعر بھی لکھے ہین

سرو شکلِ شیشۂ و گل صورت ساغر گرفت     میکشی اے ہمنشینان درچمن خواہیم کرد
کے کشاید خاطرِ من از تماشائے بہشت     بہر آسائش بکوئی او وطن خواہیم کرد

لیکن اسوقت تک کسی کو اصلاحِ سخن کے لئے پسند نکیا تھا۔ یہان علامہ کے فضل و کمال نے ایسا مبہوت کیا کہ انھون نے استفادۂ عربیت کے ساتھ ساتھ اپنا کلام بھی سنانا شروع کر دیا۔ ایک تو اس علامہ کی نکتہ چینی، دوسرے اہل عجم کے مجالس و محافل، ان باتون نے ملکِ آصفی کو طہرانی، یا شیرازی بنا دیا۔ دنیا نے دیکھ لیا۔ کہ تربیت کے بعد ہندی دماغ بھی نظیری، عرفی، طالب، حزین، اور قاآنی کی صف مین جگہ پاسکتا ہے۔

بعض احباب کے مشورہ سے آصفی نے حضور نظام دکن مرحوم کی مدح مین سہ نثر لکھکر بارگاہ ہمایون مین پیش کیا۔ اس زمانہ مین پیشی کا موجودہ منظم طریقہ نہ تھا۔ مہینون اور برسون تک انتظار کرنا پڑتا تھا۔ تب کہین کوئی عرضی حضور کی نظر سے گذرتی۔ آصفی جن صاحب کے ہان مقیم تھے۔ وہ رامپور کے باشندہ تھے وہان وکالت کرتے تھے۔ نہایت شریف النفس اور دوست پرور تھے۔ وہان ایک بدمعاش شیخ چاند نامی رہتا تھا۔ شریف آزاری رویہ تھا۔ کسی بات پر وکیل صاحب سے بگڑ بیٹھا بیچارے یہ شریف آدمی کیا کرتے۔ اس نے بیجا پریشان کرنا شروع کردیا۔ جب معاملہ حد برداشت سے آگے نکل گیا۔ تو مجبوراً آصفی سے تذکرہ کیا۔ اور ساتھ ہی زندگی سے بیزاری ظاہر کی۔ آصفی غیور طبیعت تھے۔ پھر معاملہ تھا۔ ایک محسن دوست کا انہین تسلی دے کر شیخ چاند کو باز رکھنے کا وعدہ کیا۔ شیخ صاحب بادۂ سرکشی مین چور تھے۔ اور جہاندیدہ بھی تھے۔ ایک نوجوان

کوکب خیال مین لانیوالے تھے۔ حسب عادت پھر وکیل صاحب کو تنگ کیا۔ ایک بار آصفی نے پھر فہمائش کی۔ مگر بے سود۔ آخر سہ بارہ آپ سے باہر ہوگئے۔ شیخ صاحب بازار مین کسی دوکان پر بیٹھا کرتے تھے۔ آصفی تلوار لیکر اُن کے اڈے ہی پر جا پہنچے۔ شیخ صاحب نے معمولی باتون کا جواب تندی اور غصہ سے دیا۔ اور آخر کار تلوار چلنے لگی۔ آصفی نہایت قوی الجثہ جری، اور شمشیر باز تھے۔ دو چار ہاتھون کے ردوبدل کے بعد شیخ چاند زمین پر آرہے۔ اور جان بحق تسلیم ہوگئے یہ گرفتار کر لیے گئے اور مقدمہ مین وکیل صاحب کی جان توڑ کوشش کے باعث، پھانسی تو نہوئی مگر حبس دوام ہو گیا اس واقعہ پر تقریبًا دو سال گزرے ہون گے۔ کہ ناگاہ بخت نے یاوری کی۔ اور سہ نثر حضور نظام کے سامنے پیش ہوئی۔ نظام مرحوم بڑے نقاد سخن تھے۔ اس جوان سال شاعر کی نظم ونثر سے استعداد ذاتی کے جوہر تاڑ گئے۔ حکم دیا۔ بلاؤ۔ اراکین دولت نے عرض کیا۔ شاعر قید خانہ مین اپنے بقیہ سالہائے حیات گذار رہا ہے۔ استفسار ہوا۔ کیون۔ بیان کرنیوالون نے حقیقت حال کا اظہار کیا۔ ترحم خسروی نے برداشت نکیا۔ کہ ایک شریف آزار اوباش کے عوض، ایک جوان سال وپیرانہ فہم، شاعر ایسی ذلیل زندگی بسر کرے۔ رہائی کا حکم دیا۔ اور نواب افسر الملک کمانڈر انچیف افواج قاہرہ نظام کے برگیڈ آفس مین میر منشی مقرر فرمایا حسن خدمت، اور لیاقت کے باعث آصفی برابر ترقی کرتے رہے تا آنکہ مددگار معتمد صرف خاص شاہی ہوگئے۔ موجودہ فرمانروائے دکن خلد اللہ ملکہ سریر آرائے ملکِ دکن ہوئے، تو آصفی کو خاص طور پر مورد عنایات خسروانہ بنایا۔ چنانچہ ایک تصنیف کے صلہ مین ماہانہ ۵۰ روپیہ کا منصب دار مقرر کیا

آصفی کی عربی قابلیت بھی ہندوستانیون کے لئے قابل رشک تھی۔ میر غلام علی آزاد بلگرامی کے بعد صرف دو ہستیان نظر آتی ہین جو عربی زبان مین مشغلۂ شعر وسخن رکھتی تھین۔ ایک مولنا فیض الحسن سہارنپوری اور دوسرے علامۂ آصفی خط مین لکھا ہے۔ کہ عربیت مین سید علی خان موسوی صاحب "سلافۃ العصر" "وانوار الربیع" کے تتبع ہین بعض قصائد آزاد بلگرامی کے تتبع مین لکھے ہین ایک قصیدہ بوفراس کے قصیدہ پر ہے۔ فارسی کے ساتھ ساتھ عربی سے اسقدر شغف حیرت انگیز ہے۔ آخر عمر تک طلبہ کو عربی ادب کی انتہائی کتابون کا درس دیتے رہے۔ مگر آخر مین شعر وسخن سے نفرت ہوگئی تھی۔ اور کتب سیر وغیرہ کے ترجمہ وتالیف مین مشغول ہوگئے۔ اپنے خط مین اس پر افسوس ظاہر کیا ہے۔ کہ امرا کی مداحی مین عمر عزیز کا گرانمایہ حصہ، شباب، رائگان گیا۔ کاش یہ آخرت کے کام آتا چنانچہ آخری بیس پچیس سال مذہب ومتعلقاتِ مذہب پر صرف ہوئے

**تاریخ پیدائش ووفات** سال پیدائش ۱۲۶۱ھ ہے۔ سہ نثر کے خاتمہ مین لکھا ہے۔ کہ ۳۰ سال کی عمر مین تصنیف کی ہے۔ یہ ۱۲۹۱ ہجری مین تمام ہوئی تھی۔ اس لئے اس سے مذکورۂ بالا سند کی تائید ہوتی ہے۔ ۲۴ ذیقعدہ ۱۳۴۴ھ مطابق ۶ جون ۱۹۲۶ء کو تقریبًا ۸۳ سال کی عمر مین حیدرآباد مین انتقال کیا

مولانا بڑے تنومند اور قوی الجثہ تھے۔ لیکن حیدرآباد کی آب وہوا ناموافق تھی۔ آخر عمر مین مختلف امراض

ستاتے رہے۔ درد گردہ بالخصوص حملے کرتا رہتا تھا۔ ایک بار کسی تیز دوا کا استعمال کیا۔ گردون مین پیپ پڑ گئی۔ ہر چند علاج کیا۔ لیکن جان بر نہو سکے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

**اخلاقِ مخصوصہ و احوالِ عامہ**

آصفی، متقی اور پرہیزگار تھے۔ رسم مذہب کی سختی سے پابندی کرتے۔ موجودہ مذہبی سہولت پسندی اور ناروا سی آزادی ناپسند تھی۔ فرماتے ہین

چنان کردند برہم آصفی این نیچران دین را
کہ شد ہند و دکن شورشکدہ از نامسلمانی

روحی فداہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عشق تھا۔ قصائد کا بڑا حصہ نعتیہ ہے۔ جو لفظ منہ سے نکلتا ہے۔ محبت و خلوص مین ڈوبا معلوم ہوتا ہے۔ اسلیئے نعتیہ قصائد مین خاص طور پر زور ہے۔ فرماتے ہین

اے مہر تو شیرازۂ جمعیتِ امکان — وز قہر تو مجموعۂ کونین مجزّا
یک برگ بود نخل ترا، زندگئ خضر — یک ریشۂ گلزار تر اعمرِ مسیحا
مشتاقِ ترا، بزم ازل، میکدۂ ذوق — مجنونِ ترا عہدِ ابد، عرصۂ صحرا
مخمورِ ترا، خونِ جگر، چشمۂ حیوان — رنجورِ ترا، مرگِ ابد، فیضِ مسیحا
یک نالۂ شوریدۂ تو، شورشِ محشر — یک داغ جگر سوختہ از دوزخِ فردا

---

اے ذاتِ ترا، عزتِ کونین، زمینگیرا — بر عرشِ برین، شانِ تو افراخت علم را
تا نامِ ترا، نقشِ سرِ لوح نہ بستند — از چشمِ قلم جلوہ نشد حرف و رقم را
تا ذاتِ ترا مقصدِ ہستی نہ شمردند — مفہوم نشد فائدہ امکان و عدم را
تا عدلِ تو شد علتِ امنیتِ دوران — در عہد تو امکان نہ پسندید ستم را
از مہر تو تبدیل شدہ کینہ بالفت — پروردہ در آغوشِ نظر، گرگ غنم را
آن روز کہ فیضت در انوار کشادہ — از تربیتِ باطنی، اصنافِ امم را
قدسی نفسان با دلِ روشن نہ گرفتند — آئینۂ اسکندر و جامِ شہِ جم را

---

ز نقشِ بستنِ ہستئ او، قلم بخشید — طراز، صورتِ ایجاد لوحِ امکان را
دمے کہ نامۂ اقبالِ او رقم گردید — بچشمِ خویش، قضا مہر کرد عنوان را
دمے کہ سایۂ کہسارِ حلمِ او افتد — دہد سکون چو زمین، آسمانِ گردان را

بخویش برد سکندر ز عالمِ فانی — بسینہ داغ تمنائے آبِ حیوان را
اگر ز چشمۂ مہرش کشیدے آبِ بقا — نمی گرفت بیک جرعہ، عالمِ جان را
بدورِ امنیت او اگر خضر میزاد — چو گرد باد، نہ پیمودے این بیابان را

حوادثاتِ زمانہ برداشت کرنیکی بھی حد ہوتی ہے۔ ہجوم غم طاقتِ ضبط کو نذرِ آتش کر دیتا ہے۔ تو سردارِ دو عالم سے دادخواہ ہوتے ہین

دادرا! در جگرِ آصفئ خستہ درون — تا یکے حادثۂ غم، سرِ خنجر شکند؟
در محیطے کہ ز خونابِ جگر موج زند — ز درم رفتہ بگرداب دو لنگر شکند
چارۂ رنجِ دلِ خستہ، ز چرخ است محال — کہ بمہر اسِ ستم، صورتِ گوہر شکند
در دلِ خون شدۂ من نبود تا تیرے — کہ بہ پردے فغان گنبدِ بے در شکند
شحنۂ عدلِ تو، خواہم، کہ کند دادگری — دلِ پر کینۂ این چرخ ستمگر شکند
این سرِ پیتیم، از مہر بادجے پردار! — کہ کلہ، گوشہ بادجِ شہِ خاور شکند
پنجۂ بختِ مرا نیروئے اقبال افزا! — کہ ہمہ سلسلۂ خوارئ اختر شکند
تا غزالانِ حرم را نبرد دام کین — تا ز حسرت دلِ صیادِ ستمگر شکند
چرخ ہر دام جفائے کہ نہد در راہم — نیروئے عدلِ تو ہر حلقۂ چنبر شکند

یہ خرمن مین سے چند دانے ہین۔ انصاف کرو۔ کیا صرف یہی چند اشعار حسان الہند ہونے کی سند نہین؟ ان سے جیسی والہانہ محبت وشوق کا اظہار ہوتا ہے وہ ابدی زندگی کا لازوال پروانہ ہے

آصفی اہل اللہ سے بہت محبت کرتے تھے اگر کسی کو اہلِ دل سے پر سختی پیش آتے دیکھتے۔ تو ناراض ہوتے فرماتے ہین۔

کسے با اہلِ دل گر آصفی الفت نمیدارد
یقین میدان کہ حیوانے بود در شکلِ انسانی

دنیائے اسلام عموماً، اور ہندوستان کے مسلمان خصوصاً، جس ذلت وخواری مین مبتلا ہین، خدا کی پناہ۔ رہنمایانِ ملت کا خیال ہے۔ کہ اس انحطاط کا سبب ترکِ اسلام ہے۔ بجائے خود یہ خیال درست ہے۔ لیکن حقیقت کچھ اور ہے۔ رواسم مذہب کی قید سے ہمیشہ دنیانے آزادی حاصل کرنا چاہی ہے۔ اور ہمیشہ مذہبی جماعت نے سہل پسند گروہ کی شکایت کی ہے پھر مسلمان کیون ترقی کرتے رہے۔ کیا صرف دو صدی پیشتر بھی مسلمان ایسے ہی خوار تھے۔ پھر کیون۔ آصفی اس کی وجہ

بتاتے ہین

ننگ اسلام کہ از خواریِ دنیا شدہ ایم      آصفی عزتِ دینی ز خدا می خواہیم

اور پھر خواری سے نجات پانے کا راستہ بھی بتاتے ہین۔

باز است بر رخِ تو درِ میکدہ ہنوز      ساقی صلا دہد بتو، جام شراب گیر
ساقیت گر ز ساغرِ صہبا کند دریغ      در جام ذوق، خونِ جگر را شراب گیر

---

آصفی گر ہمہ شب خواب گران میداری      چشم بیدار بہ ہنگام سحر می باید

---

بگذر از اوہام غفلت، صید مطلب را بگیر      خوابِ صیادے، بود دریدہ ہاے دام تلخ

---

قدرتے ہست اگر، دست بگردان کوتاہ      دامنِ مقصدِ کونین، بچنگ است این جا

مزاج بہت نازک تھا معمولی سی بات بھی خلاف طبیعت پاتے تو برہم ہو جاتے۔ ایک بار دفتر مین افسر متعلق نے کچھ خفگی کا اظہار کیا۔ مولانا ایسا موقع کہان آنے دیتے تھے۔ ہمیشہ اپنے فرائض خدمت تن دہی سے انجام دیتے۔ اس لئے ہرگز اس کے لئے تیار نہ تھے۔ کہ جا و بیجا ناز رضا مندی اُٹھائین۔ چنانچہ انھون نے اس موقع پر بھی یہی کیا۔ حاکم کا دماغ بادۂ حکومت سے سرشار تھا مولانا کے جواب پر برہم ہو گیا۔ اب آگے معاملہ ضبط کی حد سے گذر چکا تھا آصفی نے فوراً پستول نکال لیا۔ بیچارہ نے بصد مشکل چھپ چھپا کر جان بچائی۔ اور معاملہ رفت گذشت ہوا۔ مولانا کو حیدر آباد مین خدمت کا پورا صلہ نملا۔ اس کی وجہ تقریباً یہی خود داری تھی۔ چاپلوسی اور خوشامد امرا کو پسند آتی ہے۔ یہ اس سے کوسون دور تھے۔ چونکہ طبیعت غیور پائی تھی۔ اس لئے منت پذیری کو نا قابلِ عفو جرم خیال کرتے تھے فرماتے ہین۔

دانہ دانہ میکند خرمن بہ سعیِ خویشتن      بارِ احسانِ سلیمان بر نتابد مورِ ما
چون مسیحا از سبکروحی بگردون رہ بریم      اوج دارے، ننگ داند ہمتِ منصورِ ما

---

دماغ اہلِ جوہر منتِ منعم نہ برتابد      نمی گیرد تری از آب دریا مغزِ گوہر ہا

---

نرفتہ ایم بدریوزہ بر درِ دیگر      ہر آنچہ داشتہ ایم، آصفی، خدادادست

---

بہ پیشِ اربابِ جاہ و دولت خجل نیم آصفی زحاجت    زشانِ ہمت، غناز دنیا، بہ طبع کردہ کریم پیدا

آصفی از منعمانِ دہر می باشم سبک    بردلِ بے مدعا ازمنتِ شان بار نیست

زچرخ سفلہ مکش ننگِ احتیاجِ سوال    کہ دستِ ہمت او کوتہ است و حوصلہ تنگ

تواضع اور ہمدردی کا مجسمہ تھے۔ کوئی ہم وطن جا پہنچتا۔ تو بڑی مدارات سے پیش آتے۔ حتی الامکان ہر قسم کی سہولتین بہم پہنچاتے۔ اور حاجت روائی مین کبھی دریغ نہ ہوتا۔ دسترخوان ہمیشہ وسیع رہا۔ علامہ محمد طیب مکی مرحوم بھی اتفاق سے حیدرآباد پہنچ گئے تھے۔ عربون کی مہمان نوازی مشہور ہے مگر وہ بھی مولانا کے مہمان داری کے بدرجۂ غایت شکر گذار تھے۔

علو ہمت، صفائی باطن، اور تسلیم و رضا وغیرہ اوصاف کوٹ کوٹ کر بھری تھی۔ خوشامد اور چاپلوسی سے گریز کرتے۔ سگ دنیا بنکر زندگی گزارنے پر موت کو ترجیح دیا کرتے تھے۔ فرماتے ہین۔

**علو ہمت**    رسد بر پایگاہے آصفی از ہمتِ عالی    عروجِ پایۂ از پستی فطرت نمی باشد

آصفی از ہمتِ مردانہ با ما یار باش    ما بجان و دل، فدائے ہمتِ مردانہ ایم

**صفائی قلب**    بسکہ پرداز گرفتہ ز صفا سینۂ ما    پاک از کلفتِ اغیار شد آئینۂ ما

آصفی صاف دلان رفع کدورت خواہند    در دلِ خویش چو آئینہ صفا می جویند

**توکل**    اے آصفی مخور غمِ روزی بعمر خویش    تا زندگی ست رزقِ خدا کم نمی شود

شاد مانم کز کشا کشہائی خواہش فارغم    یک دلِ بے مدعا در روزگارم دادہ اند

**تسلیم و رضا**    در رہِ تسلیم، ہمچو آبلہ داریم سر    نیست غیر عجز دل، در سعی ل، مقدور ما

اے آصفی از جورِ فلک رنجہ نباشی    زین شیوۂ تسلیم و رضائے، کہ تو داری

نیک نہادی کا یہ عالم تھا۔ کہ کبھی کسی کو نقصان نہ پہنچایا۔ ہمیشہ نفع رسانی کے لئے کوشان رہتے خیر مجسم تھے۔ فرماتے ہین۔

بدنہ کردم بہ کسے، آصفی از حیلۂ نفس    کار افتادم اگرچہ بہر نیک و بدسے

---

لـ۵ تذکرۂ کاملین رامپور صفحہ ۹ مؤلفہ حافظ احمد علی خان شوق

"خود داری، فضل وکمال کا زیور ہے"۔ لیکن خود دار ارباب دولت سے کنارہ کش رہتا ہے۔ اس لئے فضل وکمال کے باوجود دنیوی جاہ ومرتبت سے بہرہ یاب نہین ہوتا۔ اس کے مقابلہ مین کم مایہ اپنی دونیٔ طبع سے کامیاب ہوجاتے ہین بجائے خود یہی کچھ کم غم انگیز نہین۔ پھر اس پرطرہ یہ۔ کہ تنک ظرفی سے یہ لوگ مقابلہ پر آمادہ ہوجاتے ہین۔ یہ اہل فضل کے جراحتِ دل پر نمک پاشی کا کام کرتا ہے۔ ابتدأً صبر کرتے ہین۔ لیکن تابکے۔ آخرکار ناقدرشناسی سفلہ پروری، اور جوہر کشی کی شکایت کا آغاز ہوتا ہے۔ پہلے پہل استعارات اور کنایات استعمال کئے جاتے ہین۔ لیکن جب کوئی کان ہی نہین دھرتا تو کھلم کھلا مدعی کی قلعی کھولکر مقابلتہً اپنے ہنر نمایان کئے جاتے ہین۔ ظاہر بین اسے غرور وحسد خیال کرکے نکتہ چینی کرتے ہین لیکن علم النفس کے ماہر جانتے ہین۔ یہ غرور نہین، خود داری ہے۔ حسد نہین، رشک ہے۔ وشتّان مابینہما۔

چونکہ اکثر اہل علم کے سوانح حیات کا اہم ترین واقعہ ناقدرشناسی رہا ہے۔ اس لئے فخریہ عام ہے۔ جس مین فیضی عرفی، اور غالب پیش پیش ہین۔ کہ وہ خود داری کی سلطنت کے خود مختار بادشاہ تھے

آصفی بھی صاحب فضل وکمال ہونے کے باعث انتہائی قدر ومنزلت کے مستحق تھے۔ لیکن زمانہ کی نامساعدت سے ابتدأً انھین بھی بہت کچھ دکھ اُٹھانا پڑے۔ پھر خدا خدا کرکے کچھ قدر ومنزلت ہوئی بھی تو ظرفِ بادہ خوار کا لحاظ نہ کیا گیا۔ نتیجۃً جاہل حریف کی حقیقت اور اپنے دریائے کمال کی وسعت دکھانا لابد تھا۔ فرماتے ہین

چہ پرسی آصفی از بے مذاقی اندرین گلشن بشاخے، زاغ نالد، عندلیبان توازن ہم

---

از شرم جاہلانِ سخن، آصفی، مپرس چون رشحہ ہائے کلکِ سخندان فرد حکیم

حیدرآباد کے کم مایہ شعرا کے متعلق، جو وہان کی فضا پر چھائے ہوئے تھے۔ فرماتے ہین۔

در دکن انجمنِ تازہ خیالان دیدم شعر شان، مضحکۂ بزم، زندیان گردد
نے بود پایۂ علمی ونہ تعلیم سخن نے بود طبع رسائے کہ سخن آن گردد
مبتذل شیوہ درین عہد بود، ذوقِ سخن ننگِ عالم شود آن کس کہ سخندان گردد

قدرناشناس کے متعلق فرمایا ہے

کارم بناکسانِ زمانہ فتادہ است ہریک زجہل، دشمن عمرِ ہنر درست
قدرِ سخن نماندہ، نماندہ سخن شناس خرمہرہ ایست، گو ہمہ ارزند گوہر است
باسنگریزہ کس نہ پذیرد درین دیار گوگوہرم بہ گوہر عمان برابر ست

---

رفت عہد شاعری ور وزگارِ قدر شعر جو نمی ارزد، کسے گر عرضِ حسّانی کند

واے برشعرے کہ باشد در صفاتِ ابلہان        واے برنثرے کہ مدحِ اہلِ نادانی کند

اپنی تعریف نہایت پر معنی الفاظ مین کی ہے۔ اور حق یہ ہے کہ ذرہ بھر مبالغہ نہین

زاعجازِ سخن، اے آصفی، دارم مسیحائی        خموشی را زبان بخشم، بہ ہنگامِ شنیدن ہا

---

آصفی گوہر شہوارِ معانی ایزد        قلمِ ما دم ریزش رگِ نیسانے ہست

---

بدریاے معانی، آصفی، آن ابرِ نیسانم        فشانم رشحۂ از خامہ و شکلِ گہر بندد

---

آصفی در شوکت آبادِ سخن        تکیہ بر تختِ سلیمان کردہ

---

بعہدِ میر عثمان علی خان از سخن سنجی        چہ ایران گرمیٔ گفتار در ملکِ دکن دارم

---

آصفی ملکِ سخن زیرِ نگین طبع است        دل ندارد ہوسِ ملکِ سلیمان از من

---

زنیرنگِ خیالم، آصفی، طاوسِ من کلکست        دو صد آئینہ می آراید از نقشِ پر و بلے

---

مرحوم نظام کی مدح مین ایک قصیدہ لکھا ہے۔ تعریف کرتے کرتے، قلم رکتا ہے، اور لکھ دیتا ہے۔

امروز منم عرفیٔ عہدِ تو، غلط نیست        از ملکِ دکن فخر بود ملکِ عجم را
زان دولت و اجلال نماندہ ست خلائے        آوازہ بلند است مگر جاہ و حشم را
دارم طمع از نسبتِ ذاتِ تو بماند        ہر صفحۂ جاوید، نشانِ حرف و رقم را

---

دوسرے قصیدہ مین علی الاعلان پکار اٹھے ہین۔ کہ

بہ بزمِ چون تو سلطانے نیامد یک سخندانے        چو بندہ معجز الخلقے، چہ در نظم و چہ در انشا

---

چو عزمِ مدحِ تو سازم، شود برادجِ پردازم        عطارد وار اندازم بچرخ آوازہ از معنی

صدف آسا وہان دارم، زبحر تو گہر بارم    زمعنی ہائے بسیارم ، با برِ آذر ی مانا

---

بکشور ہر زمان آدر، بود گوا خترِ انور    نماید از سہا کم تر، منم چون نیرِ بیضا

---

سخن جامے ست در دستم، ز اوصافِ تو سرمستم    ہمانا آصفیؔ ہستم، بعہدِ آصفِ یکتا

---

حبِ وطن ایمان کی نشانی ہے۔ آصفیؔ کو بھی وطن محبوب تھا۔ گو ناقدردانی نے حیدرآباد جا بسایا۔ مگر وہان کی قدر و منزلت اس صحبت کو نفرت سے نہ بدل سکی۔ آخرکار کہنا پڑا کہ

دل در برِ غربت زدہ آسودہ نماند    یا رب چہ بود جذبہ نہان خاکِ وطن را

اور کہ

---

شوقِ سفر آوارہ کند لیک چو سوزن    بہ پیچد و بیا، رشتۂ حبِ وطنِ ما

آصفیؔ کو رامپور کی ہر شئے اچھی معلوم ہوتی تھی۔ بستی یہان کی اچھی تھی۔ دوست احباب یہان کے اچھے تھے۔ اور حق بھی یہی ہے۔ کہ بھلے کیون نہ معلوم ہوتے۔ وطن تھا۔ یہان کی دوستی بے غرض دشمنی بے ضرر، شناسائی مفید، اور اجنبیت منفعت رسان تھی، امیر مینائی رح گو وطناً لکھنوی تھے۔ لیکن ملازمت کے سلسلہ مین ایک عرصہ تک رامپور رہ چکے تھے۔ علاوہ ازین خلد آشیان کے استاد تھے اسلئے سارا شہر (اور کسی لئے نہین، تو) سرکار کا استاد بھائی بننے کے لئے شاگرد ہو گیا۔ جس نے رامپور سے موصوف کا زیادہ گہرا اور پائدار تعلق قائم کر دیا تھا۔ رامپور کی بزم منتشر ہو جانے کے بعد، حضور نظام غفر اللہ لہ کے بلاوے پر جب امیر مرحوم حیدرآباد تشریف لیگئے، تو آصفیؔ وہان موجود تھے۔ امیر کی تشریف آوری کی خبر نے یونتو تمام حیدرآباد کو چشم براہ کر رکھا تھا[1] لیکن اتفاق سے منتظرین میں سے وطنی تعلق والا کوئی بھی نہ تھا۔ ہزار ہا آدمیون کے مجمع مین سے صرف دو آدمی سب سے پہلے آگے بڑھے، اور عقیدت کے ہونٹ علم و شعر کے ہاتھون سے مس کئے۔ وہ دونون کون تھے۔ ایک مینائی مرحوم کے شاگرد پنڈت رتن ناتھ سرشار صاحب فسانۂ آزاد اور دوسرے عبد الجبار خان آصفی نظامی رامپوری چنانچہ خاندان و متعلقات جناب امیر مینائی پر جو کچھ احسانات ہین۔ بقولِ طاہر صاحب مجددی آصفیؔ کے جذبۂ حبِ وطن ہی کا نتیجہ ہین اگر جناب جلیل کو بھی رامپور سے تعلق ہوتا تو آج آفتاب کی سی ضیا گستری، اور ماہتاب کی سی قبولیت نہ پاتے۔

آصفیؔ اکثر رامپور آتے۔ اور کئی کئی ماہ یہان قیام کرتے۔ ایک مرتبہ جرنل عظیم الدین خان مرحوم مدار المہام ریاست نے مستقل اقامت اختیار کرنے کی دعوت دی تھی۔ مولانا حیدرآباد کی قدر و منزلت کے خوگر ہو چکے تھے۔ جواباً ایک قصیدہ

---

[1] سوانح امیر مینائی صفحہ ۔ مولفہ نواب فصاحت جنگ حضرت جلیل جانشین جناب امیر مینائی مرحوم

لکھکر یہ لطائف الحیل معاملہ کو رفت و گذشت کیا۔ قصیدہ مین رامپور کی مختصر تاریخ، اور جوانانِ رامپور کی تعریف و توصیف ہے۔ ہر ہر شعر سے محبت ٹپکتی ہے۔ فرماتے ہین

گرچہ وضع رامپور از دل نشین ہئیت نہ بود ۔۔۔ لیک دل کش بود وضع و سیرتِ جملہ رجال
از جلادت وز تہور وز شجاعت در جہان ۔۔۔ بود ہر یک نامور بر خوئی و طبع پورِ زال
جملہ در پیکار و کین جستن بسانِ نرہ شیر ۔۔۔ می شمر دندے عدوئے پیلتن را چون شغال
از حیا و مردمی و شیوۂ خلقِ حسن ۔۔۔ بود خالی جائے شان در محفلِ عز و جلال
آن قدر میداشتندے از محارم اجتناب ۔۔۔ می نمودندے یارباب مناہی صد نکال
اتباع سنتِ پیغمبر و اصحاب دین ۔۔۔ فطرۃً بودہ بفرمانِ خدائے ذوالجلال
شہرتِ ایشان بہر کشور زنامِ نیک رفت ۔۔۔ خوبیٔ شان نقش بستہ در دل وطبعِ رجال

جنرل صاحب سے خطاب کرتے ہین

اے جہانِ مردمی و عالمِ ہوش و خرد ۔۔۔ انچہ فرمودی رقم با بندہ از فیض و نوال
شکر این اسکاف بیرون ست ز امکانِ خرد ۔۔۔ شکر این احسان زبانِ عقل من داند محال
در دکن عیش مہنا آن چنان دارم کہ نیست ۔۔۔ در وطن امکانِ آن در عالمِ وہم و خیال
سر بگردون میرسد از عزتِ قدرِ ہنر ۔۔۔ از نشانِ مسندی استغنا، نہ از وضعِ سوال
گرچہ دورم لیک نزدیکی بہ اخلاصم بود ۔۔۔ از دکن تا رامپورم خطوہ باشد در خیال
مصلحت نبود کہ خواہم خدمتے من در وطن ۔۔۔ در دکن بر خدمتم چون رفت چندین ماہ و سال

---

بقولِ علامۂ شبلی رح حسد اور تنگ نظری شعرا کا خاصہ ہے پوری تاریخ شعر و شاعری مین گنتی کے آدمی مستثنیٰ نکلتے ہین مگر سوادِ اعظم کے برخلاف، آصفی اپنے معاصرین سے محبت، خلوص، اور ہمدردی کا برتاؤ کرتے تھے۔ بہ خندہ پیشانی ملتے۔ بہ نرمی والفت گفتگو کرتے، ان کے مصرعون پر غزلین لکھتے۔ اور مقطعون مین سراہتے۔ کئی جگہ اپنے ہم وطن اور مخلص دوست بیخود رامپوری کا بھی ذکر کیا ہے۔ فرماتے ہین

کلامِ بیخود ما، آصفی چندان بود دلکش ۔۔۔ کہ تحسین بیخود از طبعِ سخن سنجان برآید
بہ صہبائے مذاقِ شعرِ بیخود آصفی مستم ۔۔۔ ز ہر لفظش بکامِ دل، شرابِ ناب می آید

علامۂ شبلی دکن تشریف لے گئے ہین۔ مولانا سے بھی راہ و رسم ہے۔ علامۂ موصوف کی مدح مین قصیدہ لکھا ہے۔ اور دوستی و محبت کا حق ادا کیا ہے۔ فرماتے ہین

مژدہ یاران بدکن تازہ بہاران آمد — بخت گلریز د طرب خیز و گل افشان آمد
آمدہ شبلیٔ علامہ سوئے ملکِ دکن — یا کہ از علم و حکم خطۂ یونان آمد
ذرہ ذرہ شود از نورِ کمالش روشن — آفتابے بسوئے خاک نشینان آمد
غافلان گر ہوسِ فطرتِ روشن دارید — اینک آن روشنیٔ فطرتِ انسان آمد
گوہرِ حکمتِ یونان بفشاند بہ دکن — آن فلاطونِ گران کیسہ زِ یونان آمد
فیلسوفے ست کہ از فرّۂ رائے عالی — افتخارِ ابد از وے بہ حکیمان آمد
بہرِ سنجیدنِ آرائے حکیمانِ سلف — پلۂ دانش او پلۂ میزان آمد
جائے زاغ و زغن امروز نیا شد بدکن — عندلیبِ چمنِ ذوق، غزلخوان آمد
منطق و فلسفہ را پایۂ دیگر بنہاد — شیخ و فارابی ازان درصفِ ماجان آمد
از فصاحت چو فصیحانِ عرب حرف زند — وز بلاغت سخن، ثانیٔ سحبان آمد

ایک بار آصفی رامپور آئے، تو ان کے مخلص دوست جناب احمد علی خان صاحب بیخود نے، اس تقریب مین، ایک فارسی بزم مشاعرہ کے انعقاد کا اعلان کیا۔ اس زمانہ مین یہان ایک ایرانی آغا سنجر نامی مقیم تھا۔ یہ شخص اہل زبان ہی تھا جید شاعر بھی تھا۔ صاحب مشاعرہ نے اسے بھی مدعو کیا۔ وہ مولانا کی شہرت سُن چکا تھا۔ غلط فہمی سے اسکو مقابلہ کا اعلان سمجھکر شرکت سے انکار کردیا۔ مولانا کو خبر ہوئی، تو بہت تاسف کیا اور بیخود کو ہمراہ لیکر خود قیام گاہ پر پہنچے۔ رسمی گفتگو کے بعد حرفِ مطلب زبان پر لائے، اور کنایتہً یہ امر واضح کردیا کہ اس بزم کا مقصد صرف یہ ہے، کہ چند لمحے یارانِ نجد کی خوش آیند صحبت مین گذر جائین، اور بس۔ مقابلہ مقصود نہین۔ آغا سنجر نے شرکت کا وعدہ تو کرلیا۔ مگر پھر بھی غزل نہین پڑھی مولانا کی حساس طبیعت نے اس سے بہت اثر لیا

آصفی جسیم، توانا اور قوی الجثہ تھے خدا نے حسن سیرت کے ساتھ حسن صورت سے بھی مالامال کیا تھا آب وہوا ناموافق تھی۔ عمر کا آخری حصہ شکایات ہی مین گذرا قلب کمزور ہو گیا تھا۔ اختلاج کا بہت زور رہتا۔ کئی بار دہلی تشریف لائے اور مسیح دوران حکیم دراصل خان اور مسیح الملک حکیم اجمل خان رحمہا اللہ سے رجوع کیا۔ مگر بے سود۔ حکیم واصل خان کی تعریف مین قصیدہ لکھا ہے۔ خاتمہ مین فرماتے ہین

اے حکیم علتِ جانہائے ارباب حکم — برکمالت نسخۂ شافیٔ تو بربان بود
بازوئے شیرانۂ من از عوارض کردیست — آسمان را گر بہ صد رنج در ابنان بود
پیش ازین گنج حقائق بود، اکنون ز ہجوم — سینۂ من جائگاہ یک دلِ ویران بود
از عوارض جسم تعلیمی درین ملکِ دکن — تختہ مشقِ طبیبانِ جہان چندان بود

از سراپایش اگر بینند ارباب نظر — نیست ممکن نقطۂ صحت در دگنجان بود

دوسرے قصیدہ مین مسیح الملک سے خطاب کرتے ہین

دیا اے عیسی دوران، کہ لطف تو بود دران — چہ درمانے کہ بخشد جان، چو جان خضر پیغمبر
دے دارم چو گوہر موج خیز شان استغنا — نہ پیچیدہ ہوایم از گدائی آرزو برسر
و لے از ضعف قلب وہم زبیماری گوناگون — تنم فرسودہ، جان کاہیدہ مغزم خشک شد یکسر

ضرورت زمانہ نے آصفی سے امرا کی مدح کرائی، لیکن خودداری و استغنانے کہین دامن چھوڑا، اپنی آن ہر جگہ قائم رکھی اور عام شعرا کی طرح دریوزہ گری سے پرہیز کیا۔ فرماتے ہین

این زبان از رگ اندیشہ جو ابر نیسان — می فشانم بمدیح تو گزیدہ گوہر
صلۂ شعر نخواہم، کہ گدائی باشد — متبذل شیوہ شناسم کہ بود ننگ ہنر
صلۂ خاص مناصب کہ ز شاہان باشد — بہر اصحاب علوم ست، ہما نا درخور
می شناسی کہ بود پایگۂ علم رفیع — منصب علم شد از جملہ مناصب برتر
لیک از خواہش این بندہ نباشد زر و سیم — کردہ است از صلۂ عام عطا قطع نظر

چونکہ آصفی کبھی کسی کے دست نگر نہین ہوئے۔ اس لئے عرفی کی طرح مدحیہ قصائد مین خود ستائی سے باز نہین رہتے نواب سرور الملک بہادر معتمد پیشی کی مدح کرتے کرتے، فرماتے ہین

داورا از گہر افشانی معنی چو سحاب — بمدیحت قلم من گہر آما بیند
نیستم شاعر دریوزہ گر قلزم و کان — از معانی بدلم معدن و دریا بیند
می توانم کہ بہر شیوہ زبان بکشایم — تا مرا اہل سخن شیوہ شناسا بیند
نامۂ را کہ طراز د قلم از ایجاز — از مطالب ہمہ مجموعۂ انشا بیند
طفل نطقم کہ ز روح القدس آمد بوجود — نفس معجز او چون دم عیسی بیند
قلم دعوی کن، در کف اعجاز، عصا ست — کہ بمیدان فسون در کف موسی بیند

نالائقون کو کرسیٔ امارت پر متمکن دیکھکر ضبط نہین کر سکتے آج سے چند سو سال پیشتر حافظ نے کہا تھا

اسپ تازی شدہ مجروح بزیر پالان — طوق زرین ہمہ در گردن خر می بینم
ابلہان را ہمہ شربت ز گلاب و قند است — قوت دانا ہمہ از خون جگر می بینم

آصفی بھی حیران ہین۔ کہ گدھے کس طرح عالی مرتبہ ہو گئے۔ نواب وقار الملک مرحوم کی مدح مین ایک قصیدہ تحریر کیا ہے۔ خاتمہ مین زمانہ کی سفلہ پروری اور کمینہ نوازی کی شکایت مین فرماتے ہین

| | |
|---|---|
| میکنم اندیشہ در احوالِ عمالِ دکن | ہیچ سرآن نمی گردد بدانش آشکار |
| این قدر دانم کہ بہر عبرتِ اہلِ خرد | ناکسان را پایگاہے مید ہد پروردگار |
| شکل انسانند لیکن زادۂ مست خار جند | سیرتِ نسناس میدارند دیو زبنہ شعار |
| از ستیزہ طبع برخیزند با چنگال و ناب | سخت آویزند با ہم چون سگانِ جیفہ خوار |

---

رامپور مین محلہ لال قبر پر بزرگون کے مکانات تھے۔ حیدرآباد مین ۴۵ سال تک محلہ مغلپورہ مین سکونت رہی۔ تمام مکانات ذاتی تھے

**ملازمت**

غالباً سب سے پہلے آصفی کا تقرر کرنل نواب افسر الملک کمانڈر انچیف افواج باقاعدہ سرکار عالی کے برگیڈ آفس مین میر منشی کی حیثیت سے ہوا تھا۔ اس کے بعد کرنل مارشل صاحب سیکریٹری سرکار نظام کے دفتر مین دو سال سررشتہ دار رہے۔ یہان سے دفتر معتمدی صرف خاص مین تبادلہ ہو گیا۔ اور نواب آصف نواز الملک کے ماتحتی مین پانچ سال تک کام کیا دو سال تک نواب سرور جنگ معتمد پیشی سرکار نظام کے دفتر مین سررشتہ دار رہے۔ سرور جنگ بہادر کے بعد، مولوی احمد حسین صاحب بی۔اے، ایل۔ایل، بی کی خدمت مین آٹھ دس سال تک رہے۔ یہ غفران مکان نواب میر محبوب علیخان فرمانروائے دکن کے پیشکار تھے۔ ان کے عہدے بدلتے رہے۔ کبھی پرسنل سیکریٹری رہے۔ کبھی انڈر سیکریٹری ہوئے، اور اخیر مین صدر المہام پیشی نواب میر عثمان علیخان بہادر فرمان روائے حیدرآباد ہو گئے تھے

یہان دس سال خدمت کرنیکے بعد غفران مکان کے عہد مین، صدر محاسبی صرفِ خاص مین منتظمی کا کام انجام دینے لگے۔ ڈیڑھ سال کے بعد، محکمۂ معتمدی صرفِ خاص مین لے لئے گئے۔ اسوقت رائے مرلی دھر بہادر صدر المہام تھے یہ محکمۂ معتمدی و صدر المہامی مین منتظم بنادیئے گئے۔ حافظ احمد علی خان صاحب کو لکھا ہے

"نہایت فارغ البالی سے زندگی بسر کر رہا ہون والحمد للہ علی کل حال"

یہ خط ۱۳۳۴ھ ہجری مین لکھا ہے۔ اس کے بعد تقریباً دس سال مولانا نے اور خدمت کی۔ درمیان مین جن جن حکام سے تعلق رہا۔ انکا پتہ نہ چل سکا۔ لیکن مولانا کے نواسے مجی نواب شیر خان صاحب فرماتے تھے کہ آخر مین مددگار معتمد صرف خاص شاہی ہو گئے تھے

مولانا کو ۱۵۰ روپیہ منصب کے، اور للعماص۵ روپیہ دفتر سے ملتے تھے

(باقی)

**خان امتیاز علی عرشی (رام پور)**

# پریم کی پیاسی

"عورت کا ضمیر "شرم" اور "محبت" ہے، مگر جب "محبت" "شرم" پر غالب آجاتی ہے تو عورت صرف "محبت" ہو کر رہ جاتی ہے"

(نٹشے)

---

مین نے نٹشے کا یہ قول پڑھا، تو مجھے بے اختیار ہنسی آگئی۔ میرے سامنے مشرقی حسن و عشق کے افسانے اپنی پوری قوت کے ساتھ ظاہر ہونے لگے، جن کا عنوان "محبت" مگر انجام یا مصیبت یا ہلاکت ہے، ایک مشرق ہی کیا، مصر و نجد، یونان اور ایران کے اسٹیج پر جو ڈرامے "عورت" نے کھیلے ان سب مین اُسکی ہلاکت آفرین استغنائی جھلک رہی تھی، مین حیران تھا کہ جب عورت صرف "شرم" اور "پریم" سے بنی ہے تو اُسکی فطرت اُسکا ثبوت کیون نہین دیتی؟ —— کیا اسلئے کہ "عشق" اپنی نیاز مندیون سے اُسے مغرور بنا دیتا ہے؟ یا اس لئے کہ "شرم" "محبت" پر غالب نہین آتی؟ —!

بہرحال مینے سوچ لیا کہ مین عورت کی اس "فطرت" کا امتحان لونگا، مین اپنی بے اعتنائی اور بے التفاتی سے اُسکے سازِ محبت کو چھیڑونگا، اسکی شرم کو اپنی نگاہون کے تکلف سے تکلیف دون گا، اور اُسکی لطافتون کو اپنی مردانہ قوتون سے اسقدر پریشان کردونگا۔ کہ وہ گھبرا کر اپنی فطرت کا اظہار کرنے پر مجبور ہو جائے!

مین بظاہر ایک منحنی جسم کا دبلا پتلا انسان تھا، نہ میری آنکھون مین جاذبیت تھی نہ میرے ہونٹون مین کوئی کشش تھی، نہ مجھے باتین بنانی آتی تھین، نہ مین فیشن اور آراستگی کا متوالا تھا — میرا لباس صرف موسمی ضرورتون کے ماتحت سرد اور گرم ہوتا تھا، مین لباس کی ریاکارانہ نمائش کو ایک بدترین گناہ سمجھتا تھا — مگر مجھے یقین تھا کہ میری شادی وہین ہوگی، جہان مین چاہتا ہون، مین رادھا کی فطرت سے واقف ہون وہ ایک ایماندار ضمیر والی لڑکی ہے، مگر اُسکی "شرم" کی داستانین تمام شہر مین مشہور ہین، اگر واقعی اُس مین شرم کا عنصر زیادہ ہے، تو یقیناً اُسکی محبت دبی ہوئی ہوگی وہ مجھے محبت کا کوئی ثبوت نہین دے سکتی، مگر مین اسکی شرم کو جھنجھوڑون گا، اور اتنا جھنجھوڑون گا کہ آخر اُسکی محبت اُبھر آئیگی! لیکن اگر ایسا نہ ہوا تو پھر سمجھ لون گا کہ مغربی شعرا کے اقوال یا تو صرف مہمل ہوتے ہین یا اُنکا محل وقوع صرف مغرب تک محدود ہے۔

میری شادی کے دن قریب آنے لگے، مجھے رادھا سے محبت تھی، وہ بڑی پیاری لڑکی تھی گرمی کے دنون مین جب وہ مدرسہ جایا کرتی تھی تو مین اُس کو دیر تک دیکھا کرتا تھا اُسکی آنکھین کبھی اوپر نہ اُٹھتی تھین، اور اُسکی دراز پلکین ہمیشہ اُسکے روشن رخسارون کیطرف مائل رہتی تھین، وہ اُسکی لمبی اور گھنی چوٹی، ...... سرخ ہونٹھ، جن پر

ہر دیکھنے والے کو مسکرانے کا گمان ہوتا تھا! مین خوش نصیب تھا! کیونکہ میری شادی میری مرضی کے مطابق ہو گئی تھی! ـــ !

مگر رادھا کی عارضی بدنصیبی اکثر میرا دل دُکھا دیتی تھی، اسلیئے کہ مین اُسکی محبت کا امتحان لینے والا تھا! مین اُسے آزمانا چاہتا تھا، اور مین اُسکے ساتھ وہ سلوک کرنا چاہتا تھا جو ایک حسن پسند کو کبھی نہ کرنا چاہیئے۔ مگر مین اپنے ارادہ سے مجبور سا ہو گیا تھا، اور میرے دل مین یہ شبہ ذرا سی دیر کے لئے بھی پیدا نہ ہوتا تھا کہ مین اپنے ارادۂ امتحان سے باز آجاؤن گا!

(۳)

آخر میری شادی ہوئی، اور رادھا ہی سے ہوئی! رادھا کو معلوم نہ تھا کہ مین اُسے آزماؤنگا، اسلیئے وہ اپنی محبت کو چھپانے کی کوشش کرتی رہی، اور مین اُسکی محبت کو اُبھارنے کی دھن مین لگا رہا!

مین بہت سویرے گھر سے نکل جاتا، میرے والدین جانتے تھے کہ میرے ذمہ بہت سے کام ہین، اور مین انہین انجام دینے کے لئے مجبور ہون، اسلیئے وہ میری نقل و حرکت مین کبھی مزاحم نہ ہوتے تھے، مین اکثر کھانا بھی باہر ہی کھا لیتا تھا گو مجھے اس مین ایک طرح کی تکلیف ہوتی تھی، شام کو جب سب سو جاتے، رادھا بھی سو جاتی تو مین گھر آتا، خاموشی سے اپنے کپڑے اُتار کر مطالعہ کے بعد سو جاتا، رادھا میرے انتظار مین سو جاتی تھی، اور مین اُسکے سو جانے کے انتظار مین بہت رات تک جاگتا رہتا تھا!

کبھی کبھی وہ مجھے جاگتی ہوئی بھی ملی، ایسے موقع پر مین کسی ایسے ضروری کام مین مصروف ہو جاتا کہ وہ سو جاتی اُسے ہمیشہ میرے طرزِ عمل سے شکایت رہتی ہوگی مگر مین مجبور تھا! اُسکی محبت کو جگانا چاہتا تھا، اور مجھے اُسکا امتحان لینا مقصود تھا! جب کبھی وہ میرے گھر آنے سے پہلے سو جاتی تو اُسکی آنکھ صبح سے پہلے کھلتی، اور مین اُٹھتا تو دیکھتا کہ وہ میرے ناشگفتہ چہرے، اور خواب آلود آنکھون پر اپنی نظرین جمائے ہوئے میرے پلنگ کے پاس کھڑی ہے، اُسکی چتون مین اسوقت ایک قسم کی ندامت ہوتی تھی، اور اُسے یہ خیال بہت تکلیف دیتا تھا کہ "رات کو مین اُن کے آنے سے پہلے سو گئی، شاید وہ مجھ سے کچھ کہتے، اور شاید میری اُنکی بے تکلفی کی پہلی رات ہوتی" ـــــ اُسکا ضمیر اُسے دھوکا دیتا تھا کہ غالبًا جلدی سو جانے کے سبب یہ ساری خفگی ہے، مگر اُسے یہ راز ابتک معلوم نہ تھا کہ مین اُسکی محبت کو آزمانا چاہتا ہون!

(۴)

"دو مہینے گذر گئے" اس عرصہ مین، مین اُس سے بہت کم مخاطب ہوا، اور میرے اُسی طرزِ عمل سے وہ یقین نہ کر سکی کہ مین اُس سے محبت کرتا ہون، اب اُسکے دل مین ایک خلش پیدا ہو گئی، اُسکی طبیعت مین بدگمانیان پیدا ہونے لگین، بِملا جو میرے گھر کے پاس رہتی تھی اکثر اُسکے پاس آیا جایا کرتی تھی، اور دونون گھنٹون بیٹھی ہوئی گفتگو کیا کرتی تھین

آج بملا آئی تو رادھا غمگین تھی، بملا نے مسکرا کر پوچھا — "کیون رادھا! آج اُداس کیون ہو، بھانو پرکاش نے کوئی تکلیف تو نہین دی!"

رادھا "وہ بہت شریف نوجوان ہین، گو اُنکی غیر معمولی خاموشی مجھے انکی طرف سے بدگمان رکھتی ہے، مگر مین سمجھتی ہون کہ یہ اُنکی "فطرت" ہے اور میری بدگمانی بے کار ہے"

بملا "ہان مجھے اچھی طرح معلوم ہے، وہ ہمیشہ خاموش رہتے ہین، اور بہت کم گفتگو کرتے ہین، تمھین اُنکی خاموشی سے بدگمان نہ ہونا چاہئیے!"

رادھا "لیکن بہن بملا! ——— اُن کی محبت بھی اُنھین کی طرح خاموش ہے، اگر وہ کسی سے زیادہ بول نہین سکتے تو کیا محبت بھی نہین کر سکتے؟"

بملا "جہان تک مجھے معلوم ہے، بھانو پرکاش مین "محبت کا" جذبہ سب سے زیادہ ہے وہ ایک علمی و ادبی ذوق کے نوجوان ہین، کیا تم نے اُنکی نظمین اور مضامین نہین پڑھے؟ جن مین داستانِ محبت کے سوا اور کچھ نہین ہوتا"

رادھا "لیکن مین ابتک اُنکی محبت سے ناآشنا ہون"

بملا "اسکا کوئی سبب ہوگا ——— مینے اُنکا ایک افسانہ پڑھا تھا، اُنکے خیالات اُس افسانے سے معلوم ہوجاتے ہین، اگر تم پڑھو تو بھیج دون"

رادھا "مین اُنکا افسانہ کیا پڑھونگی، خود اُنھین کو پڑھ رہی ہون، مگر میرا سبق بہت مشکل ہے، دو مہینے ہو گئے اور ہنوز عنوان تک سمجھ مین نہین آتا"

بملا "اُنکے خیالات سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ عورت مین شعریت تلاش کرتے ہین"

رادھا "مگر مین شاعر تو نہین ہون"

بملا "نہ سہی — شعریت کے لئے شاعر ہونا ضروری نہین، خیال کی رنگینی شرط ہے"

رادھا "آخر مین کیا کرون؟"

بملا "تم اُنکے مضامین دیکھ ڈالو، آجتک اُنھون نے جو کچھ لکھا ہے، سب پڑھ لو، بس تمھین اندازہ ہوجائیگا کہ وہ کیا چاہتے ہین، اور اُن پر کس بات کا اثر ہو سکتا ہے"

رادھا "اچھا مین ایسا کرونگی، اگر یہ بات مجھے پہلے سے معلوم ہوتی تو شاید مجھے اُنکی محبت اور التفات کے لئے اسقدر انتظار نہ کرنا پڑتا!

(۴)

رادھا نے دس دن نہایت خاموشی سے گذار دیئے، اس عرصہ مین اُس نے بیر اوہ تمام لٹریچر پڑھ ڈالا، جو میرے

قلم سے نکلا تھا، وہ میرے تمام مضامین پر عبور کر گئی، اور اُس نے میری فطرت کو میری تحریر اور میرے خیالات سے اچھی طرح معلوم کیا، ایک دن جب وہ میکہ سے آئی، اور مین باہر سے گھر لوٹا تو مجھے اپنے کمرہ کے باہر ایک زندگی سی نظر آنیلگی کمرہ بے حد روشن اور معطر تھا مین ابھی باہر تھا ——— مگر میری روح مجبور کر رہی تھی، کہ مین کس طرح کمرہ کے اندر پہونچ جاؤن، تاہم مین نے ضبط سے کام لیا، ۱۲ بج چکے تھے مین نے باہر سے دیکھا کہ کمرہ بہت آراستہ ہے اور رادھا فرش پر بیٹھی ہے دروازے بند ہین، رادھا کی نازک انگلیان ہارمونیم کے پردون کو مس کر رہی ہین رات کے سناٹے مین ہارمونیم کی رسیلی آواز عطر سہاگ مین بھیگی ہوئی پوری آزادی سے گونج رہی ہے اور رادھا گا رہی ہے:-

منا لا رے بھونرا سیان کو مورے!
جاگ جاگ کے رتیان کاٹین — نیر جا کر ندیان پاٹین
پیان پردن مین تورے — منا لا رے بھونرے!

رادھا کی ہر رسیلی تان پر جی چاہتا تھا کہ پروانہ کی طرح اُڑ کر اُس مین جذب ہو جاؤن مگر مین ضبط سے کام لے رہا تھا، میرے دل مین مسرت اور خوشی کے سمندر موجین لے رہے تھے، مجھے یقین ہو گیا تھا کہ رادھا میری ہم مذاق ہے رادھا کو مجھ سے محبت ہے، اور اب مین کسی حیلے سے بھی اُسے بے نیازی اور لاپروائی کا ثبوت نہین دے سکتا!

رادھا کی آواز پھر گونجی ——— اُس نے پھر اپنی بجلی چمکانے والی آنکھون سے دروازہ کی طرف دیکھا، اور اور اپنی ٹھنڈی سانس کو اپنی گرم آواز مین سمو کر نہایت درد بھرے ہوئے لہجہ مین گایا:-

منا لا رے بھونرے سیان کو مورے

اُسکی ہر ادا پر میرا ضبط کمزور ہوتا چلا جاتا تھا، مین اپنی گذشتہ لاپروایون کو یاد کر کرکے پشیمان تھا، اور سوچتا تھا کہ ساز و آواز کے اس محشر مین جو رادھا کی رعنائیون نے آج برپا کیا ہے، کس طرح باریاب ہو جاؤن، کمرہ میرا تھا، گھر میرا تھا، مگر مجھ پر پشیمانی کی ایک ایسی حالت طاری تھی کہ مین جب دروازہ مین داخل ہونے کے لئے قدم بڑھاتا تھا تو مجھ پر ایک خوف طاری ہو جاتا تھا ——— مین لرز جاتا تھا۔ اور مجھے ٹھٹکنا پڑتا تھا، آج گھر مین اتفاق سے کوئی نہ تھا، خیر والدین ایک شادی مین لاہور گئے ہوئے تھے، اور گھر مین سوائے رادھا دیوی کے کوئی نہ تھا!

مین نے پھر ہمت کر کے قدم بڑھایا، اور ہاتھ بڑھا کر دروازہ کھولنا چاہا تو یکایک رادھا کی درد بھری تان پھر گونجی، پھر ایک شاعرانہ نغمہ کمرہ کی معطر فضا میں رچنے لگا:-

سیان کے کارن بن جاؤن جوگن — سیان کے اپنے کر لون مین درشن
گھڑی رہون کر جور رے ——— منا لا رے بھونرے!!

مین پھر ٹھٹک گیا، سوز و ساز کی پوری قوتون سے رادھا کے نغمون نے براہ راست میرے دردمند دل پر

اثر کیا، مین اسکی ہر آواز پر کانپ، کانپ جاتا تھا، مجھے اپنے ضبط کی قوتین بیکار اور کمزور نظر آنے لگین، مجھ سے صبر نہ ہو سکا، اور مین دروازہ کھولکر اندر پہونچ گیا!

رادھا کی مسکراتی ہوئی آنکھون نے میرا خیر مقدم کیا، اسکی جوانی کی خوشبو نے مجھ پر ایسا حملہ کیا کہ میرے ہوش و حواس گم ہوگئے، وہ ہارمونیم چھوڑ کر ایکدم کھڑی ہوگئی، اسکی آنکھون سے مستی اور جوانی کی شعاعین نکل رہی تھین، اسکے لمبے اور کالے بالون سے خوشبو برس رہی تھی! مین حسب معمول اپنے پلنگ کی طرف نہ جا سکا، اور خاموشی کے ساتھ ہارمونیم کے پاس بیٹھ گیا، رادھا نے بڑھ کر دروازہ بند کردیا، اور غالبًا اس انتظار مین کھڑی ہوگئی کہ مین اس سے بیٹھنے یا ہارمونیم چھیڑنے کے لئے کہون گا، رادھا اسوقت خوبصورتی کے اس عالم مین تھی جب دیکھنے والے کو حسن کی ہزارون دیویان، اور جنت کی لاکھون حورین رقص کرتی نظر آتی ہیں - میرے لئے بہت مشکل تھا کہ مین خاموش بیٹھا رہون، مگر مجھے اپنا عہد یاد آگیا، ساتھ ہی ساتھ میرے دل نے مجھ سے کہا کہ "اب عہد کیسا، رادھا کی محبت اپنے پورے جوش کے ساتھ متحرک ہو چکی ہے اب کسی قسم کے عہد کو قائم رکھنا اپنی بیوقوفی کا ثبوت دینا ہے" ــــ "ہولی مین" صرف چھ دن باقی تھے، مینے کہا یہ چھ دن اور گزر جانے دو، اسکے بعد دیکھا جائیگا مین رادھا کی محبت سے کھیلنا چاہتا ہون، رادھا اپنے امتحان مین پوری اُتر رہی ہے، لیکن مین ابھی اُسے اور ستانا چاہتا ہون!

جب اُسکی آواز نہ آنے سے کمرہ مین خاموشی طاری ہوگئی، تو مجھپر جو جادو ہو چکا تھا، اسکا اثر ختم ہونے لگا مین سنبھلا، مینے کمرہ کی فضا پر چارون طرف گہری نظر ڈالی، کمرہ کا کوئی گوشہ ایسا نہ تھا جو مجھے خاموش ہو کر سوجانے کی دعوت دیتا آج مجھے اپنے پلنگ پر، اپنی کرسی پر، اور اپنی ہر چیز پر رادھا بیٹھی ہوئی نظر آرہی تھی، میرے لئے کمرہ مین کوئی جگہ خالی نہ تھی، مجھے پھر وحشت ہوئی، میرا دل گھبرایا، میرے ضبط نے پھر جواب دینا چاہا، مین نے پھر کمرہ کو دیکھا، اور دیکھا کہ رادھا کھڑی ہوئی میری طرف تبسم کے تیر پھینک رہی ہے اور کیوپڈ ہر تیر پر بیٹھا ہوا مسکرا رہا ہے!

"اب رات بہت آگئی ہے، میرے سر مین درد ہے تھکا ہوا ہون - روشنی کم کر دیجئے" مین نے اپنی نیچی نظرون سے کہنا شروع کیا، مین سمجھتا تھا کہ یہ رادھا کی نہین، بلکہ "حسن" کی توہین ہو رہی ہے، مگر طبیعت کی ضد سے مجبور تھا، میرا یہ پروگرام بالکل برباد ہو رہا تھا - اس حیلہ سے اُسے محفوظ کرنا چاہتا تھا، رادھا، روشنی کم کرنے سے پہلے میرے پاس بیٹھ گئی اُس نے اپنے کنول سے زیادہ روشن چہرہ کو اوپر اُٹھایا، اُس کے سہاگ کی خوشبو میرے تنفس کو مست کرنے لگی، اور مینے دیکھا کہ اُسکے چمکدار چہرہ پر اُسکی لمبی لمبی پلکون سے موتی جیسے دو آنسو ڈھلک کر اُسکے دل کی کیفیت کا اعلان کر رہے ہین!

مین نے کہا "روتی کیون ہو؟ ــــ مین دو مہینہ سے سخت بیمار ہون ــــ سمجھتا ہون کہ تمھارا دل

محبت کا بھوکا، اور تم پریم کی پیاسی ہو مگر....." رادھا "(میری بات کاٹ کر) پران ناتھ! ـــــ اپنی کنیز کا قصور معاف کردو"۔

مین "کیسا قصور؟ ـــــ بے وقوف ہوئی ہو! ـ سو رہو ـ مین بہت جلد اچھا ہو جاؤنگا ـ "ہولی" رہی ہے ........ روشنی کم کردو"

رادہا "کیا میری صورت سے بھی نفرت ہے؟"

مین "مجھے کسی چیز سے نفرت نہین! تفصیل کا موقع آرہا ہے، تمھین خود معلوم ہو جائیگا، گھبرانے کی کوئی بات نہین!"

رادھا "میرے ہاتھ پر قول دو"

مین "آج سے دو مہینے پہلے مین جو قول دے چکا ہون وہ کافی ہے"

رادھا "اُسکا تو کوئی نتیجہ نہین نکلا؟"

مین "اب نکلے گا"

رادھا "آپ میری زندگی برباد کررہے ہین"

مین "ہرگز نہین!"

رادہا "ممکن ہے ـــــ "

مین "بس! روشنی کم کردو، اور سو رہو"

کمرہ مین تھوڑی دیر کے لئے سناٹا چھا گیا، ہر چیز اُداس نظر آنے لگی میرا دل دھڑک رہا تھا، مین مشرقی عورت کی روایات سے ناواقف نہ تھا مین ترپاہٹ کے نتائج سے بے خبر نہ تھا، مگر چاہتا تھا کہ یہ چند روز اور گزر جائین، تاکہ مجھے رادہا کی محبت کی گہرائیون کا پتہ چل جائے! مین نے انتہائے ضبط سے کام لیا، اور خاموشی سے رادہا کے خیالات کا اندازہ لگانے لگا، آخر رادہا اُٹھی! اُس نے موم بتیون کو بجھا دیا، لیمپ کو ٹھنڈا کردیا اور خود خدا جانے کس گوشۂ تاریک مین جا بیٹھی، مین اندھیری رات کے پروانے کی طرح ٹٹولتا ہوا، بیٹھا بیٹھا اپنے پلنگ تک پہونچ گیا، پلنگ پر ہاتھ رکھکر جائزہ لیا تو وہ خالی تھا، اُٹھا اور لیٹ گیا، ساری رات نیند نہ آئی، رادھا کی محبت نے ہزارون طعنے دئے، دل مین سو طرح کے وسواس آئے مگر جذبۂ امتحان نے سبکو مغلوب کردیا! جب صبح کی روشنی کمرہ مین داخل ہوئی تو مین نے دیکھا کہ رادہا میرے پلنگ کی پائنتی پر سر رکھے بیٹھی ہوئی ہے، اُسکی ساری آنسوؤن سے تر ہے، اسکے رخسار بھیگے ہوئے ہین، اُسکے گیسو برہم ہین، ـــــ اور اُسکی آنکھون سے ناکامی کے شعلے نکل رہے ہین! مجھے اپنی بےرحمی پر بہت افسوس ہوا، مین نے رادہا کی طرف ہاتھ بڑہایا، وہ میری محبت کی طرح سرد پڑی ہوئی تھی! اس مین کوئی حس باقی نہ تھی وہ رنج و فکر کے سمندر مین ڈوب گئی تھی، مینے بمشکل اپنے دلکو قابو مین کرکے رادہا سے کہا۔

"کیا تم ساری رات یہین بیٹھی رہین! آخر اس سوگواری کا سبب، مین نے کہہ تو دیا کہ مجھے ہولی تک اور معاف کر دو"

رادھا نے ایک بامعنی انگڑائی لی، اپنے بکھرے ہوئے بالون کو سنبھالا خاموشی سے اُٹھی اور اُداس رفتار کے ساتھ کمرہ سے باہر چلی گئی!

(۵)

مجھے یقین ہو گیا تھا کہ رادھا اب سراپا محبت ہے، مین اُسے ہر طرح آزما چکا تھا، اسلئے اب میرا آزمانا بیکار تھا لیکن "حسن" جب "عشق" کے قابو مین آجاتا ہے تو حسن سے زیادہ ستم آرائی سوجھتی ہے ——————— مین جانتا تھا کہ رادھا میرے بس مین ہے، اور مین نے جو ترکیب اُسکی محبت کو بیدار کرنے کے لئے سوچی تھی، وہ کامیاب ہو چکی ہے، میرا دل خوش تھا، کہ مین نوعروسی کی حیا و شرم کی منزلون سے اس دیوی کو بہت دور کھینچ لے گیا ہون، اور اب میرے تعلقات مین محبت کے سوا کوئی دوسری چیز نمودار نہین ہے!

لاہور سے خط آچکا تھا کہ والدین ہولی کے بعد آسکین گے، یہ تنہائی کا موقع بھی حسن اتفاق سے میرے لئے بہت غنیمت تھا، مگر مین دیکھتا تھا کہ رادھا روز بروز مرجھائی جاتی ہے، وہ دن اور رات کے کسی حصہ مین جب میری طرف دیکھتی تو اُسکی معصومیت مجھے پریشان کر دیتی تھی، اور مین اُسے مطمئن کرنے کے لئے مسکرا دیتا تھا!

آخر ہولی آگئی، رنگ و بُو کا موسم اپنی نیرنگیان دکھانے لگا، رادھا دیوی نے ہولی کھیلنے کا پورا سامان کیا، اُسے یقین تھا کہ آج مین اپنا وعدہ پورا کر دونگا اور میری محبت رادھا کے ساتھ رنگ اُڑائیگی!

آج امتحان محبت کا آخری دن تھا، جب مین دن کے وقت گھر آیا تو رادھا نے مسکرا کر میرا خیر مقدم کیا، اور انتظار کرنے لگی کہ مین اپنا وعدہ پورا کرون!

مگر میری طبیعت مین ستم ظریفی کے طوفان ابھی موجزن تھے، مین نے کھانا کھایا، رادھا کی آنکھون نے مجھے دعوت رنگ باری دی، اور مین تیز نگاہون سے اُسے دیکھتا ہوا باہر چلا گیا

میری یہ ادائے بے التفاتی رادھا رانی کو وحشی ہرنی کی طرح بے چین بنانے کے لئے کافی تھی، جونہی مین باہر پونچا اندر سے نغمون کی آوازین آنے لگین، رادھا گا رہی تھی ——— نہین وہ رو رہی تھی، اسکی آواز مین سوز ہی سوز تھا، مین نے دروازہ سے کان لگا لئے! مین نے سنا رادھا بھرائی ہوئی آواز مین کہہ رہی ہے:-

دیکھو دیکھو آج بھا ن ——— مار گیو نین با ن
گیسو کے تیر کھینچ تا ن ——— مار گیو، مین ہا ن

اُسکے بعد آواز پست ہوتے ہوتے بالکل کمزور ہو گئی ——— مگر تھوڑی دیر کی خاموشی کے بعد رادھا دیوی کی آواز پھر آئی، اُسکی آواز مین سوز و گداز اپنی انتہائی درد آفرینی کے ساتھ موجین لے رہا تھا، اور وہ میری طلب مین اپنا

وہی پرانا منتر دھرا رہی تھی ————— وہ اپنی لرزتی ہوئی آواز سے کہہ رہی تھی:۔

منا لارے بھونرا سیّاں کو مورے

ہولی کھیلن کو جیا للچائے  آج بھی سیّاں بیگی نہ آئے

کھائے رہی ہچکولے ——— منا لارے بھونرے سیّاں کو مورے

مین رادھا کی یہ نوحہ گری سنتا ہوا چلا گیا، مین نے دیکھا کہ سارا شہر عبیر و گلال مین ڈوبا ہوا ہے، ہر مکان سے عشرت و مسرت کی خوشبو چلی آرہی ہے، موسمی کیفیات ذرہ ذرہ سے آشکار ہین، مین نے بمشکل دن گذارا، گھر کے کئی چکر لگائے، اور ہر مرتبہ رادھا دیوی کو ایک نئے اہتمام مین دیکھا ——— وہ امید و بیم کی بے انتہا گہرائیوں مین ڈوبی ہوئی تھی، مگر مایوس نہ تھی، اُسکے انداز اہتمام سے معلوم ہوتا تھا کہ وہ آج مجھے زندہ نہ رہنے دیگی، آخر رات ہوگئی، مجھے ایک دوست کے یہان جلسۂ رقص مین شرکت کرنی تھی، مین وہان گیا، مگر مجھے ہر ساز اور ہر سرود سے صرف رادھا کی آواز آرہی تھی

منا لارے بھونرا سیّاں کو مورے!

جب مغنی کوئی چیز گاتا تو مین یقین کرتا تھا کہ اُسکا صحیح مخاطب مین ہون، اور متکلم میری رادھا ہے، جب مطرب کوئی چیز چھیڑتا تھا تو مجھے رادھا کی سوگوار مگر امید سے بھری ہوئی تان سنائی دیتی تھی، میرا دل اُچاٹ تھا، مجھے محفل کی کسی چیز سے دلچسپی نہ تھی، کوئی مجھے اپنے گھر کی طرف کھینچ رہا تھا

---

مین بمشکل کچھ دیر وہان بیٹھا، اور اُسکے بعد سیدھا گھر آیا، دروازہ پر دستک دی کسی ہاتھ سنے دروازہ کھولدیا، مگر مجھے علم نہ ہوسکا، مین چند منٹ منتظر کھڑا رہا، میرے دل مین جذبات کے طوفان اُمڈ رہے تھے اور مین اُن مین بالکل کھویا ہوا تھا، آخر دروازہ کو پھر ہاتھ لگایا تو وہ کھلا ہوا تھا، گھر مین قدم رکھتے ہی ایسا معلوم ہوا کہ عطر و گلال کے فوارے کھولدیئے گئے ہین، گوشہ گوشہ سجا ہوا تھا، چپہ چپہ مہکا ہوا تھا، روشنی خوب ہو رہی تھی، ہر چیز قرینے سے رکھی ہوئی تھی، دو برتنون مین گلابی رنگ بھرا ہوا تھا، دو پچکاریان جگمگا رہی تھین۔ مگر رادھا دیوی کا کہین پتہ نہ تھا! خیال ہوا کہ شاید کسی کام سے گئی ہوگی، مین فرش پر بیٹھ گیا، اور ہارمونیم چھیڑنے لگا مگر رادھا کا اب تک پتہ نہ تھا!

مین نے ہارمونیم بند کردیا، اور گھر مین چارون طرف رادھا کو ڈھونڈنے لگا، مگر مین اُسکے حاصل کرنے مین کامیاب نہ ہوسکا!

واقعات و حالات کا تجزیہ کرنے کے بعد دفعتہً مجھے اپنے افسانہ کا ایک پلاٹ یاد آیا جو اس نظریہ پر قائم کیا گیا تھا:۔

"حسن ستائے جانے کے بعد جب ستاتا ہے تو پھر اُسکا حربہ بے پناہ ہوتا ہے"

مین ڈر گیا، لرز گیا، مجھے اس تحریر کا لفظ لفظ ہیبت ناک نظر آرہا تھا، اور مین پریشان تھا کہ آخر رادھا کہان ہے!

مین نے مجبور ہوکر آواز دی، مگر کوئی جواب نہ ملا، میری پریشانی بڑھتی جارہی تھی مین عنقریب پاگل ہونیوالا تھا کہ یکایک اُس پھولون کے پردہ سے، جو سامنے آویزان تھا، اور جس کے پیچھے مجھے صرف دیوار کا دھوکا تھا، رادھا دیوی چودھوین رات کے چاند کی طرح مسکراتی ہوئی نکلی! اُس نے بغیر کچھ کہے سنے، پچکاری اپنے رنگین ہاتھون مین اُٹھا لی، رنگ بھرا، اور مجھپر برسانے لگی، مجھے سنبھلنا دشوار ہوگیا، کمرہ مین ہر طرف رنگ ہی رنگ نظر آنے لگا، آخر مجھے بھی موقع مل گیا مین نے بھی اپنی پچکاری اُٹھالی، رنگ بھرا ——— اور رادھا کی رنگ باری کا جواب دینے لگا، یہ پہلی رات تھی، حسن و عشق کھیل رہے تھے، حسن کی پچکاریون سے عشق بھیگا ہوا تھا، اور عشق کی رنگ باریون میں حسن ڈوبا ہوا تھا، تھوڑی دیر تک اس طرح ہولی "منانے کے بعد ہم دونون تھک گئے

---

"محبت" آزمائش و امتحان کے بعد اب ایک ایسی نعمت تھی جسکی نظیر نہین مل سکتی، مین کامیاب محبت ہونے کے بعد اسقدر مسرور تھا کہ بیان نہین کرسکتا!

"لارڈ ٹینیسن" کا مقولہ حرف بحرف پورا ہورہا تھا، اور رادھا سراپا محبت اور "پریم" بنکر میرے سامنے موجود تھی!

صبح اُٹھکر رادھا دیوی نے کہا "پران پیتم! آپ نے میری محبت کو خوب آزمایا، اور مجھے بہت ستایا، مین اسکا شکریہ ادا کرتی ہون، میری روح "پریم کی پیاسی" تھی، اب وہ سیراب ہے، مگر مین ہنوز آپکی محبت کی تشنہ ہون اور رہون گی ——— آپ اپنا کام ختم کرچکے، اب مجھے اجازت دیجئے کہ مین آپکی محبت کا امتحان شروع کردون!

مجھے بے ساختہ ہنسی آگئی، مین نے رادھا دیوی کو گلے سے لگا لیا، اور کہا:-

"دیوی! مجھے معاف کردو، تم یکسر "پریم" اور مطلق "محبت" ہو" اگر تم نے امتحان شروع کردیا تو مین یقیناً پورا نہ اُتر سکون گا مجھے علم ہے کہ "حسن" جب انتقام لیتا ہے تو "عشق" کو دنیا مین کہین پناہ نہین ملتی مین تمھین یقین دلاتا ہون کہ اب کوئی چیز میرے دل سے تمھین علٰحدہ نہین کرسکتی"

رادھا کی مست آنکھون مین خوشی کے آنسو آگئے، اُسکے رخسار سرخ ہوگئے، اُسکے ہونٹون پر تبسم کی موجین اُٹھنے لگین، اور پھر خود ہی شرماکر وہاں سے اُٹھ گئی

صحرائی سروری

# قوّالی

اسوقت یہ تحقیق مقصود نہین کہ یہ پیشہ کب سے رائج ہے، اس اختراع و ابداع کا سہرا ابراہیم لنکن کے سر ہے یا نپولین بوناپارٹ کے، کیونکہ اگر اس باب مین یہ قول صحیح سمجھ لیا جائے کہ "بگڑا گویّا قوال اور بگڑا شاعر مرثیہ گو" تو پھر قوال اور مرثیہ گوئی کو اتنا ہی قدیم ماننا پڑیگا جتنا موسیقی و شاعری کو، یہ بات اور ہے کہ ان کے یہ اصطلاحی نام بعد کو وضع ہوئے ہون اسوقت اسکی لسانی تحقیق بھی مراد نہین کہ یہ باب "قال یقول" کا صیغۂ مبالغہ ہے اور ایک گانیوالے کیلئے اسکا استعمال بالکل اسیطرح غلط ہوتا ہے جیسے بقال کا، کہ بقال اصل مین ترکاری بیچنے والے کو کہتے ہین لیکن اب وہ عام طور پر بنئے کے معنی مین بولا جاتا ہے، بلکہ مدعا یہ ہے کہ اس جماعت یا زیادہ صحیح لفظ مین اس طائفہ کے غنائی و ذکاہی پہلو کا انکشاف کیا جائے۔

لفظ قوالی ایک ایسا لفظ ہے جو ایک ہی وقت مین دو مفہوم کو مشتمل ہے۔ ایک وہ جسکا تعلق محض موسیقی سے ہے یعنی قوالی بول کر ایک مخصوص لحن ایک مخصوص برگ و ساز کے ساتھ گانا بجانا مراد ہوتا ہے، اور دوسرے وہ نشفلا سماع، یا "احتفال درویشانہ" جہان اس قسم کی صحبت برپا ہوتی ہے۔

جب گانے کے جواز یا عدم جواز پر بحث ہوتی ہے تو مولوی اکثر و بیشتر یہ فیصلہ کرتا ہے کہ نفس غنا تو جائز ہے لیکن مزامیر کے ساتھ ناجائز ہے اور مزامیر کے معنی وہ بتاتا ہے "تار والے ساز" جیسے، سارنگی، ستار، قانون، بربط، وغیرہ۔ حالانکہ زبور مین جہان غنائے داؤد کا ذکر آیا ہے وہان مزامیر داؤد لکھا ہے اور یہ امر ثابت ہے کہ جناب داؤد صرف بانسری بجاتے تھے اور مزامیر داؤد سے مراد اُن کے وہ تمام ترنمات ہین جو بانسری سے پیدا ہوتے تھے اسی لئے عربی زبان مین زمیر صرف اچھی آواز کو کہتے ہین اور زمیر خوبصورت لڑکے کو، زمّارہ بانسری کے معنی مین آتا ہے اور مزمار ہر اُس آلہ کو کہتے ہین جس سے اچھی آواز پیدا ہو۔

پھر جب ہر وہ آواز جو کانون کو بھلی معلوم ہو جو دل کو خوش کرے لغتاً "مزامیری وعید" کے تحت مین آتی ہے تو بے مزامیری گانیکے صرف ایک ہی معنی ہو سکتے ہین یعنی وہ گانا جس سے دل کو وحشت ہو، جس کے سننے سے سامعہ کے پردون مین تشویش پیدا ہو اور جو تھوڑی دیر کے بعد ایک انسان کو کانون مین اُنگلی دیکر بھاگ جانے پر مجبور کرے، اگر کوئی مثال دون تو کہہ سکتا ہون کہ جیسے ہمارے آسی صاحب، افسر صاحب، اور امین صاحب، کا مشاعرہ مین غزل پڑھنا، کہ اس لحاظ سے اُن کو بہترین قوال ماننا پڑیگا اگر قوالی نام واقعی اس غنا کا ہے جو مطلقاً کوئی مزامیری کیفیت نہین رکھتا اور جسے دلکشی سے کوئی لگاؤ نہین ہے۔ نوحہ گو، نعت گو، مشہور مقولہ ہے اسکے ساتھ یہ اضافہ بھی ہونا چاہئے کہ "بیہودہ سرا، قوالی سرا" کیونکہ اسطرح ہم اصولاً قوالی کے مفہوم کی کوئی تعیین تو کر سکین گے اور اگر کوئی قوالی کی تعریف پوچھے گا تو ہم کہہ سکین گے کہ قوالی نام ہے موسیقی کی نعت گوئی کا" اور یون بھی چونکہ ایسی محافل مین اکثر نعتیہ غزلین پڑھی جاتی ہین اس لئے یہ توجیہہ و تصریح زیادہ برمحل و قریب حقیقت ہو گی۔

موسیقی کی ابتدا کیونکر ہوئی۔ اس سلسلہ مین ہندوؤن کے ناہد و اناہد کے جھگڑے، یا کسی مسلمان بزرگ کا یہ کہنا کہ اُنھون نے روز الست جو آواز سنی تھی وہ لحن پوربی مین تھی، یا کسی فلسفی کا یہ دعوی کہ گردش سیارگان کی آواز سے اُس نے اصول غنا مرتب کئے یہ سب ہماری سمجھ سے باہر ہین لیکن یہ یقینی ہے کہ ارتقاء تمدن کے سلسلہ مین جس طرح اور باتون مین مرد و عورت دونون برابر کے شریک ہین اسیطرح موسیقی کی ایجاد و اختراع مین بھی دونون کی کاوشین شامل ہین فرق یہ ہے کہ مرد جب باہر جنگل مین حصول غذا کے لئے جاتا تھا تو اُسے درندون کی ہیبت ناک صداؤن، اپنے آلات اور چٹانون کے آہنی و حجری تصادم کی خشن آوازون سے واسطہ پڑتا تھا جنھون نے اسکو اصول موسیقی کی ترتیب مین مدد دی، اور عورت غار کے اندر جھونپڑون کے نیچے یا چمڑے کے خیمون مین اُن چڑیون کی آوازین سنا کرتی تھی جو پاس کے چشمون پر آ آ کر پانی پیتی تھین۔ اور وہین قریب کے درختون پر بیٹھ کر عورت کی تنہائی اور صحرائی سکوت کو شیرین نغمون سے معمور کرتی رہتی تھین جن سے عورت نے اپنے گیت بنائے، بیخواب مچلنے والے بچون کو سنا سنا کر اُن کی روح مین سکون و راحت کی کیفیت پیدا کی اور رات کے وقت، دن بھر کی محنت سے خستہ ہو کر پڑ جانیوالے مرد کے دل کو صبح کیلئے نئے ولولۂ عمل سے لبریز کیا، پھر چونکہ عورت کی تخلیق، اسکے گلے کی ساخت صرف لچیلی، نرم اور شیرین ہی آواز پیدا کر سکتی ہے اس لئے اسکی یہ کوشش زمیر ہو گئی اور مرد اپنے گلے سے بھاری موٹی آواز نکالتا ہے اسلئے اسکی یہ سعی نفیر[1] ہو گئی۔ یہی وجہ ہے کہ مولویون اور صوفیون کی مجالس مین کبھی عورت کا گانا نہین ہوتا کیونکہ اسکا گانا مزامیری ہے اور غنا بالمزامیر حرام ہو ہی چکا ہے۔ بلکہ صرف مرد کا چیخنا پسند کیا جاتا ہے کیونکہ اس مین زمیر کا کہین پتہ نہین اور ممکن ہے یہ سب کچھ اس لئے بھی ہو کہ آدم کا انتقام حوا کی بیٹیون سے لیا جائے لیکن بظاہر اسکا سبب یہی معلوم ہوتا ہے کہ چونکہ صوفیہ کے یہان دل خوش کرنیکے بجائے دل دکھانا زیادہ پسندیدہ سمجھا جاتا ہے اسلئے انھون نے اپنی محفل مین یہ مشغلہ مرد کے سپرد کیا اور شاعری کا جو حصہ اس مین شامل کیا وہ بھی اُسی "پوچ گو" قسم کا۔

اسلئے اب اس تمام بحث کے بعد قوال کی جو تعریف بھی کیجائے لیکن یہ یقینی ہے کہ اُسکا گانا کسی طرح ناجائز نہین ہو سکتا۔ اور جب انسان فرط مسرت کی یکسانی سے گھبرا کر کبیدگی خاطر پیدا کرنا چاہے تو منجملہ دیگر تدابیر کے قوالی بھی اسکی ایک کامیاب تدبیر ہے

قوال کی محفلین خواہ کسی خانقاہ مین ہون یا کسی "مرشد خانہ" مین اُسکے اصول تہذیب و ترتیب ایک ہی ہوتے ہین۔ یعنی زمین پر جہان رنگ برنگ کی بوسیدہ دریان اور ایک آدھ کیف سی چاندنی بچھی رہتی ہے ایک جانب گاؤ تکیہ رکھدیا جاتا ہے جس کے سہارے سے خانقاہ کے متولی یا صاحب سجادہ ایک خاص ادائے مغانہ سے دو زانو یا چار زانو ہو کر بیٹھ جاتا ہے دونون جانب ارادتمندون یا سامعین کی جماعت مین کچھ "می پرانند" قسم کے افراد شامل ہوتے ہین اور کچھ حال لانے کے لحاظ سے "می پرند" قسم کے۔ وضع قطع کے تنوع کے لحاظ سے بھی یہ ہجوم اچھا خاصہ "حدیقۃ الحیوانات" ہوتا ہے جہان معدوم (Extinct) حیوانات (مثلاً میمتھ سیمرغ وغیرہ) سے لیکر سارس، ہُد ہُد تک کے نمونے نظر آتے ہین۔ بعض کی داڑھیان "خاکروب" قسم کی ہوتی ہین بعض کی "زمین دوز" اور بعض کی بالکل ایسی کہ وقت ضرورت ان سے مزار پر سپیدی پھیرنے (white wash.) کا کام نہایت خوبی سے لیا جا سکتا ہے۔

لباس مین نیم ساقی کمانی دار یا جامہ، رنگین محرابی تہمد اور شملہ بمقدار جہل والا عمامہ یہان کے علم مناظر ہین لیکن قابل ذکر وضع ایک تو اُس

---

[1] یہ اور نفرت ایک ہی مادہ کے لفظ ہین

جماعت کی ہے جو "احرام بند" کہلاتی ہے اور ایک ہی چادر مین (جو حسب توفیق دو دو تولہ ریشمی بھی ہوتی ہے) جسم کے بالائی و زیرین حصہ دونون کو ملفوف کر لیتی ہے اس جماعت کے نوجوان باعتبار زیبائش و آرائش اس انداز کے بھی دیکھے جاتے ہین جو وجد کیوقت بقول عرفی

چون عروسانِ ہند در دمِ رقص     از خمِ گیسوش چکد روغن

کا سمان پیش کرتے ہین اور شہر کے اُس حصہ مین جو چوک کے نام سے موسوم ہے اپنی کارگاہ ولایت کو زیادہ کامیابی کیساتھ قائم کر سکتے ہین۔ دوسری قابل ذکر جماعت وہ ہے جسے "سدا سہاگ" کہتے ہین، ان کے ہاتھون مین چوڑیان کان مین بالیان، پاؤن مین گھونگھرو، سر پر دوپٹہ، آنکھ مین کاجل، ہونٹون پر مسّی سینہ پر چولی، چوٹی مین موباف، سبھی کچھ نظر آتا ہے گویا درویشی و تصرف کا یہ مزامیری عنصر ہے جو جنت سے نکلنے کے غصہ مین حوا کی بیٹیون نے انتقام لینے کے لئے پیش کیا جاتا ہے۔ خدا کی یہ مخلوق (جسکو نہ مرد کہہ سکتے ہین نہ عورت جو نہ خنثا مفرد ہے نہ خنثا مشکل) جسوقت مرغ زرین بنی ہوئی محفل سرود مین تال سم کیساتھ گھونگھرو کی جھنکار پیدا کرتے ہوئے انتہائی جوش کے عالم مین رقص کرتی ہے تو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ مرد کی ساری جنس اسوقت بحر اوقیانوس مین ڈوب مرنے کیلئے بیتاب ہے

قوالون کی جماعت جو اکثر و بیشتر معمولی طبقہ کی پیداوار ہوتی ہے نہ بلحاظ صورت قابل لحاظ ہوتی ہے نہ باعتبار سیرت۔ جاہل ہونا اسکی اولین خصوصیت ہے اور انسان ہونا بالکل آخری، اس طائفہ کی ترتیب کم از کم تین افراد پر مشتمل ہے ایک ہارمونیم نواز یا ستار نواز جو سرخیل کی حیثیت رکھتا ہے دوسرا اسکا معاون جو اکثر کوئی نوجوان یا کمسن لڑکا ہوا کرتا ہے اور تیسرے وہ حضرت جو ڈھولک کے مالک ہوتے ہین اور جنکی گردن کی جنبش، چہرے کے اعصاب کا تناؤ، چشم و ابرو کی متنوع الزوایا کشش ایک محقق کیلئے پوری ابو بیٹری (vocabulary) کی حیثیت رکھتی ہے "سرخیل طائفہ" اصولاً کسی رباعی سے ابتدا کرتا ہے جو جماعت صوفیہ مین بالکل "حقانی" ہوتی ہے اور اسکے بعد وہ خسرو، حافظ یا جامی کی کوئی غزل شروع کرتا ہے جس کے سمجھنے والے محفل مین زیادہ تر اس حیثیت کے ہوتے ہین کہ جسوقت ع

مائی خواہم سیم تنگ و نامرا

قوال کے منھ سے نکلتا ہے تو وہ تہمد اتار کر "ننگے" ہو جاتے ہین اور دوئی و فردا کا فرق مٹا کر رقص مین مصروف، اس سے اندازہ اس وجدانی کیفیت کا ہو سکتا ہے جو اشعار کے مفہوم سے متعلق ہوتی ہے ورنہ یون ڈھولک، ستار اور تالیون کی آواز سے جو ہم آہنگی پیدا ہوتی ہے اسکو دیکھتے ہوئے۔

بہ آواز دولاب مستی کنند

پر کب اعتراض کی گنجائش ہو سکتی ہے۔

صاحب سجادہ یا خانقاہ کا متولی جو اسوقت ساری محفل کا "مالکُ الملک" ہوتا ہے بہت کم وجد مین آتا ہے کیونکہ اہل کمال صوفیہ کے نزدیک بیتابی و بے اختیاری کا اظہار سلوک کی خامی کی دلیل ہے اور ایسے "پختہ کارون" کے یہان خامی کا کیا ذکر، اسمین شک نہین کہ صاحب خانقاہ کی ذمہ داریان بہت ہین، مہمانون کی ضیافت ہم مشرب لوگون کی مدارات، قوالون کی رخصتی، گاگر، چادر وغیرہ کی رسمین یہ سب زر طلب باتین ہین اور نذر و نیاز وغیرہ سے جو کچھ ملتا ہے وہ سب اسمین صرف ہو جاتا ہے، لیکن سب سے زیادہ قابل تعریف ایثار وہ ہے جو محفل سماع مین اسکی طرف سے ظاہر ہوتا ہے کہ چارون طرف سے لوگ اُٹھ اُٹھ کر اسکے سامنے نذر پیش کرتے ہین اور وہ چوتھا حصہ یعنی "حق سجادگی" کا نہین کاٹتا اور سبکا سب قوالون کو دیدیتا ہے۔ یہ جوش ولایت! یہ زور تہمتنی! معلوم نہین ان حضرات کے دست و بازو زخم چشم سے کیونکر محفوظ رہتے ہین

یہ تھا ایک مجموعی و اجمالی بیان اس نوع کے محافل کا، اب جو مختلف خانقاہون مین مختلف خصوصیات پائی جاتی ہین وہ مستقل مقالات کی مقتضی ہین اس دوران مین اودھ کی ایک نہایت مشہور خانقاہ مین مجھے جانیکا اتفاق ہوا تھا اور ممکن ہے کہ کسی آیندہ اشاعت مین وہان کے جزئی حالات سے بحث کرون۔

# مومن و کلام مومن

(بہ سلسلہ سابق)

**علوم اور مومن** پہلے لکھا جاچکا ہے کہ شاعر کا شعر اس کے علوم و فنون، طبیعت اور رنگ زمانہ سے متاثر ہوتا ہے "مومن" کے علوم کو ان کی غزل مین دیکھئے اور قدرت بیان کی داد دیجئے۔

**قرآن و حدیث**

کیون سنے عرضِ مومنِ مضطر — صنم آخر خدا نہین ہوتا

اس شعر مین قرآن کی اس آیت کی طرف اشارہ ہے یجیب دعوۃ الداع اذا دعان۔

اور اس آیت کی طرف لفظاً جس کا مقصود یہ ہے کہ خدا مضطر کی سنتا ہے

خدایا ہاتھ اٹھاؤن عرض مطلب سے بھلا کیونکر — کہ ہے دست دعا مین گوشہ دامانِ اجابت کا

اس شعر مین آیت لا تقنطوا من رحمۃ اللہ اور اس کے ہم معنی حدیث کی طرف اشارہ ہے۔

**فلسفہ**

آخر امید ہی سے چارہ حرمان ہوگا — مرگ کی آس پہ جینا شب ہجران ہوگا

یہ ایک مسئلہ ہے کہ انتہا کے بعد پھر ابتدا ہوتی ہے، انتہاے نا امیدی کے بعد امید پیدا ہوتی ہے، غالب نے اس کو ان الفاظ مین بیان کیا ہے۔

منحصر مرنے پہ ہو جسکی امید — نا امیدی اسکی دیکھا چاہیئے

غالب کو بیان فلسفہ کے لئے مناسب الفاظ نہین ملے، جہان کہین ملے ہین مسئلہ کو چیستان کے اشعار بنا دیئے ہین "مومن" نے دونون سے اپنے بیان کو محفوظ رکھا ہے نہ تو ابتذال آنے دیا ہے اور نہ اطلاق۔

تونے جو قہرِ خدا یاد دلا یا مومن — شکوۂ جور بتان دل سے فراموش ہوا

ایک مسئلہ ہے کہ ایک وقت مین صرف ایک ہی خیال ہو سکتا ہے، اس کا بیان ہے

**نجوم**

دیکھ اپنا حال زار منجم ہوا رقیب — تھا سازگار طالع نا ساز دیکھنا

**حکمت و طب**

جنون کے جوش سے بیگانہ وار ہین احباب — ہمارا حال وطن مین ہوا سفر کا سا

سودا اور جنون سے کچھ تمیز نہین رہ جاتی

درد ہے جان کے عوض ہر رگ و پے مین ساری — چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درماں ہو گا

اسی طرح ضمنی طور پر اور بھی علوم و فنون آگئے ہین جن کا ذکر طوالت پیدا کر دیگا

**موازنہ** دعویٰ کی دلیل مستحکم کرنے کے لئے موازنہ ضروری چیز ہے سب سے پہلے "مومن" کا موازنہ "میر" سے کرکے دیکھنا

چاہئے کہ "مومن" اپنے انداز مین رب النوع استاد شاعران "میر" کے مقابلہ مین کہانتک کامیاب اور سرسبز ہوئے ہین۔

اس حقیقت سے انکار نہین کیا جاسکتا، کہ "میر" نے "غزل" مین خاص رنگ پیدا کرکے اس کو متعلق فن بنایا ہے اس کے تسلیم مین بھی پس وپیش نہین ہوسکتا کہ "مومن" نے اس فن کو آسمان عروج کا آفتاب بناکر اردو کے ذرّون پر کسب ضیا کے لئے احسان عظیم کیا ہے۔

**میر و مومن**

**میر**

گرمی سے مین تو آتش غم کے پگھل گیا — راتون کو روتے روتے ہی جون شمع گل گیا

ہم خستہ دل ہین تجھسے بھی نازک مزاج تھے — تیوری چڑھائی تو نے کہ یان جی نکل گیا

گرمی عشق مانع نشو و نما ہوئی — مین وہ نہال تھا کہ اوگا اور جل گیا

مستی مین چھوڑ دیر کو کعبے چلا تھا مین — لغزش بڑی ہوئی تھی ولیکن سنبھل گیا

عریان تنی کی شوخی سے دیوانگی مین میر
مجنون کے دشت خار کا دامن بھی جل گیا

**مومن**

پھوڑا تھا دل نہ تھا یہ موئے پر خلل گیا — جب ٹھیس سانس کی لگی دم بھی نکل گیا

اُس کوچے کی ہوا تھی کہ میری ہی آہ تھی — کوئی تو دل کی آگ پہ پنکھا سا جھل گیا

جون خفتگان خاک ہے اپنی فتادگی — آیا جو زلزلہ کبھی کروٹ بدل گیا

اس نقش پا کے سجدہ نے کیا کیا کیا ذلیل — مین کوچۂ رقیب مین بھی سر کے بل گیا

بتخانے سے نہ کعبے کو تکلیف دے مجھے
مومن بس معاف کہ یان جی بہل گیا

پہلے شعر مین "میر صاحب" نے آمد کے رنگ مین رات ہی بھر مین آتش غم سے گھل گھل کر شمع کی طرح تمام ہو جانیکو کہا ہے "مومن" نے اپنا "سخت دل" پیش کیا ہے لیکن اہتمام اور ہمت دیکھئے بہترین سلیقے اور اسلوب سے موتیون کی طرح مالے مین پروکر، اب دونون کا فرق ظاہر ہے یہی مناسبت تمام غزل مین قائم ہے۔

(۲)

**میر**

لبریز شکوہ تھے ہم لیکن حضور تیرے — کار شکایت اپنا گفتار تک نہ پہونچا

بے چشم نم رسیدہ پانی چوانے کوئی — وقت اخیر اس کے بیمار تک نہ پہونچا

یہ بخت تیرہ دیکھو باغ زمانہ مین ہے — پژمردہ گل بھی اپنے دستار تک نہ پہونچا

**مومن**

اللہ رے ناتوانی جب شدت قلق مین — بالین سے سر اُٹھایا دیوار تک نہ پہونچا

مفت اوّل سخن مین عاشق نے جان دیدی — قاصد بیان تیرا اقرار تک نہ پہونچا

(۳)

تیسری غزل مین مشترک قوافی کو سامنے رکھ کر فرق دیکھنا چاہیے۔

**میر**

سمجھی نہ بادِ صبح کہ آکر اُٹھا دیا — اس فتنۂ زمانہ کو ناحق جگا دیا

پوشیدہ رازِ عشق چلا جائے تھا سو آج — بے طاقتی نے دل کے وہ پردہ اُٹھا دیا

تکلیف دادِ دل کی عبث ہمنشین نے کی — دردِ سخن نے میر سبھون کو رولا دیا

**مومن**

چارون کے بدلے مجھ کو زمین پر گرا دیا — اس شوخ بےحجاب نے پردہ اُٹھا دیا

فرماتے ہین وصال ہے انجام کارِ عشق — کیا ناصح شفیق نے مژدہ سنا دیا

اشک فغان کی ہائے رقیب آفرینیان — محشر نے خفتگان زمین کو جگا دیا

ہمدم دکھا اب اس کو کسی ہب کہ رحم آئے — ناصح کو میرے حالِ زبون نے ڈبا دیا

ایسی غزل کہی ہے کہ جھکتا ہے سب کا سر
مومن نے اس زمین کو مسجد بنا دیا

ان دونون غزلون کے فیصلہ کی ضرورت نہین صاحبِ نظر اس مین خود فرق نکال سکتے ہین۔

**مومن کا ایک لفظ**

"مومن" نے اپنی ایک مرصع غزل مین لفظ "گویا" اس طرح استعمال کیا ہے

تم مرے پاس ہوتے ہو گویا — جب کوئی دوسرا نہین ہوتا

ترازو کے ایک پلے مین اس لفظ کو رکھیے اور دوسرے مین "میر" کی یہ غزل جس مین "گویا" ردیف ہے

غنچہ ہے وہ دہان ہے گویا — ہونٹھ پر رنگ پان ہے گویا

میرے مردے سے بھی وہ چونکتے ہین — ابتلک مجھ مین جان ہے گویا

حیرتِ روئے گل سے مرغ چمن — جب ہی یون بےزبان ہے گویا

مسجد ایسی بھری بھری کب ہے — میکدہ اک جہان ہے گویا

بسکہ ہین اس غزل مین شعر بلند — یہ زمین آسمان ہے گویا

وہی سوز مزاج شب مین ہے — میر ابتک جوان ہے گویا

انصاف سے بتایئے کہ وزن کس کا زیادہ ہے، حالانکہ "مومن" کا "گویا" میر کے بعد ہے لیکن "مومن" نے اپنی کرشمہ کار دل سے ایک لفظ کو ایسا "موتی" بنایا ہے جس کے وزن کا موتی بڑے بڑے جوہریون کے جواہر خانہ مین نہین۔

**مومن و غالب**

مسلم الثبوت، حکمت استاد سے موازنے کے بعد معاصرین سے مقابلہ کی بھی ضرورت ہے، یہ ظاہر ہے کہ میر کا زمانہ اور تھا اور مومن کا اور اس لئے کہا جاسکتا ہے کہ زمانہ کے اعتبار سے دونون کی شاعریان متاثر

ہوئین معاصرین کے ساتھ موازنہ اور مقابلہ مین "مومن" کا جوہر ہر اعتبار سے کھل جائیگا۔

ہمارے خیال مین جوزمانہ "مومن" کو ملا تھا وہ شاعری کے کمال کا زمانہ تھا، بڑے بڑے محقق اور فاضل ہستیان اسوقت موجود تھین ذوق اور غالب کے ایسے استادون کے سامنے فروغ پانا مشکل اور دشوار بات تھی۔

ان شاعرون کے علاوہ علوم معانی و بیان ۔عروض و قوافی، ادب و انشا کے بڑے بڑے ماہرین موجود تھے مفتی صدر الدین آزردہؔ جس پائے کے شاعر تھے اس سے زیادہ علوم عقلیہ و نقلیہ کے فاضل تھے ان کے سامنے شعرائے عصر زانوے ادب تہ کرتے تھے، لیکن "مومن" نے ان فضلائے زمانہ سے داد تحسین و خراج آفرین وصول کیا تھا ان مین غالب اور ذوق کا مرتبہ یکے بعد دیگرے بہت بلند تھا۔

غالب کی ان دو معرکتہ الآرا غزلون سے مومن کی غزلون کا حسب ذیل موازنہ ہے، جو غالب کے زمانے ہی مین بہت مشہور ہو چکی تھین۔

ان غزلون کے مشترک قوافی خاصکر قابل غور ہین۔

**غالب**

| | |
|---|---|
| ملتی ہے خوئے یار سے نار التہاب مین | کافر ہون ۔گر نہ ملتی ہو راحت عذاب مین |
| قاصد کے آتے آتے خط اک اور لکھ رکھون | مین جانتا ہون جو وہ لکھین گے جواب مین |
| مین اور خطِ وصل خدا ساز بات ہے | جان نذر دینی بھول گیا اضطراب مین |
| غالب چھٹی شراب پر اب بھی کبھی کبھی | پیتا ہون روزِ ابر وشب ماہتاب مین |

**مومن**

| | |
|---|---|
| تاثیر صبر مین نہ اثر اضطراب مین | بیچارگی سے جان پڑی کس عذاب مین |
| کہتے ہین تمکو ہوش نہین اضطراب مین | سارے گلے تمام ہوے اک جواب مین |
| بے نالہ منہ سے جھڑتے ہین بے گریہ آنکھ سے | اجزائے دل کا حال نہ پوچھ اضطراب مین |
| ناکامیون سے کام رہا عمر بھر ہمین | پیری مین یاس ہے جو ہوس تھی شباب مین |
| کیا جلوے یاد آئے کہ اپنی خبر نہین | بے بادہ مست ہون مین شب ماہتاب مین |

---

غالب کی غزل کا پہلا شعر دیکھئے، مصرعہ اول مین الفاظ کی مشکل بعدی نار۔ التہاب نے شعر کو "تغزل" کی آہ سے گرادیا ہے "ملتی ہے خوئے یار سے" ترکیب نار اور التہاب کی مناسبت ہے پہلے لکھا جاچکا ہے کہ "غزل کے لئے الفاظ اور معانی مین عذوبت ترکیب مین سلاست ہونا چاہئے وہ غالب کے اس شعر مین مفقود ہے

مومن کا پہلا شعر اس کے مقابلہ مین دیکھئے۔

جذبات عشق کے اعتبار سے کسقدر مناسب اور موزون الفاظ لائے ہین۔

معنوی اعتبار سے "مومن" کے شعر سے غالب کو کوئی مناسبت نہین غالب کہتا ہے کہ عذاب مین اس لئے راحت ہے کہ اس مین دوست کی خو ہے، اس اتنے مضمون کے لئے الفاظ کا پہاڑ اٹھایا ہے

"مومن" کہتا ہے کہ صبر اور اضطراب دونون بیکار ہین گویا کہ ارتفاع نقیضین کو مومن نے ثابت کرنا چاہا ہے، جب یہ صورت ہو کہ نہ تو صبر کرنے سے اور نہ اضطراب سے کچھ حاصل ہو تو اسوقت جان پر کیسا عذاب ہوتا ہے

لفظ بیچارگی نے اس شعر مین وہ کام کیا ہے جو جسم مین روح کرتی ہے، اس کی بلاغت پر جتنا غور کیجئے گا شعر مین لطف پیدا ہوتا جائیگا جواب کے قافیے مین غالب صاحب قاصد کے آنے سے پہلے ایک خط اور لکھ لینا چاہتے ہین، "مین جانتا ہون جو وہ لکھینگے جواب مین مفہوم اور مضمون بطن شاعر مین ہے

"مومن" نے کسقدر بلیغ مضمون ادا کیا ہے کہ "کہتے ہین تمکو ہوش نہین اضطراب مین، اس نتیجہ کو اس طرح رکھا ہے کہ مقدمات خود سمجھ مین آتے ہین - یہ "جواب" ایسا لاجواب ہے کہ پھر کچھ کہنے کی گنجایش نہین

تیسرا شعر اضطراب کے قافیہ کا ہے -

غالب کا منشا یہ ہے کہ قاصد نے آکر یا خود معشوق نے وصل کا مژدہ سنایا یا وصل حاصل ہوا (کچھ صاف نہین) یہ صورت خدا ساز ہوی ہے - اس خوشی مین جان نذر کرنا تھا لیکن اس کو مین بھول گیا، پورے شعر مین اگر اپنی طرف سے الفاظ اور عبارات کا اضافہ نہ کیجئے تو شعر چیستان بنا رہتا ہے -

"مومن" کہتا ہے کہ دل کے ٹکڑے نالہ بنکر منہ سے اور آنکھ سے نکل رہے ہین اس کو دیکھنا چاہیے پوچھنے کی ضرورت نہین ہے گریہ آنکھ سے؟ اس لئے کہا کہ بجائے اشک دل کے ٹکڑے نکلتے ہین جھڑنے کی لفظ سے پھول جھڑنے کی طرف بھی لطیف اشارہ ہوتا ہے، اب دونون کا فرق ظاہر ہے

غالب کے بیان محذوفات نے شعر کو "راز" بنایا ہے "مومن" مختصر الفاظ مین صفحہ کے صفحہ کی داستان رنگین بیان کر دی ہے

ماہتاب کے قافیے مین "مومن" کا شعر غالب کے شعر سے اتنا بلند ہے کہ دونون مین کوئی مناسبت نہین

غالب نے واقعہ بیان کیا ہے "مومن" نے دل پر تصویر کھینچی ہے شباب کے قافیہ مین "مومن" نے ناکامیون کا عجیب و غریب فلسفہ بیان کیا ہے، اب دوسری غزل بھی قابل غور ہے -

**غالب**

ہم پر جفا سے ترک وفا کا گمان نہین — اک چھیڑ ہے وگرنہ مراد امتحان نہین

ہم کو ستم عزیز ستمگر کو ہم عزیز — نامہربان نہین ہے اگر مہربان نہین

ہر چند جانگدازی قہر و عتاب ہے — ہر چند پشت گرمی تاب و توان نہین

پاتا ہون اس سے داد کچھ اپنے سخن کی مین — روح القدس اگرچہ مرا ہمزبان نہین

**مومن**

اظہار دوستی کی خوشی کیا شب وصال | دشمن سے سن چکا ہون کہ تو مہربان نہین
بیش عدو سمجھ کے ذرا حال پوچھنا | قابو مین دل نہین مرے بس مین زبان نہین
کرتے وفا امید وفا پر تمام عمر | پھر کیا کرین کہ اس کو سر امتحان نہین
ہر ذرہ میری خاک کا برباد ہو چکا | بس اے خرام ناز کہ تاب و توان نہین

---

ان دونون غزلون مین صرف مشترک قوافی لکھے گئے ہین، تنقید کی ضرورت نہین، معیار بتا یا جا چکا ہے، اب فیصلہ ان کے ہاتھ مین ہے جو انصاف کے ساتھ فیصلہ و تحیص کر سکتے ہین۔

غالب پرست، غالب کے دوسرے شعر کی بہت تعریف کرتے ہین ان کو چاہئے کہ "مومن" کے اس قافیہ پر غور کرین، غالب کے شعر مین اشکال پسندی اور دقت نظری کے بعد بھی معمولی مضمون کے سوا کچھ نہین

"مومن" کس وقت اور کس کی زبان سے معشوق کی، مہربانی کا حال سنا ہے اور اس کو کس انداز مین بیان کیا ہے۔ بلاغت کی مثال کے لئے یہ شعر سند ہے

**ذوق و مومن** | غالب کے اغلاق اور مشکل پسندی سے موازنہ کرنے کے بعد ذوق کی سلاست اور روانی سے بھی مقابلہ کرنا چاہئے۔

**ذوق**

خط پڑھ کے اور بھی وہ ہوا پیچ و تاب مین | کیا جانین لکھدیا اسے کیا اضطراب مین
یاں لب پہ لاکھ لاکھ سخن اضطراب مین | واں ایک خامشی تری سب کے جواب مین
بے بادہ عورگی ہیں ہوا ذوق چون مویز | کی توبہ بیوقوف نے ناحق شباب مین

"مومن نے اس ردیف اور قافیہ مین جو کچھ لکھا ہے اس کے اعادہ کی ضرورت نہین ذوق کے اشعار پر اظہار خیال کافی ہے۔

ذوق نے صرف تین ہی شعر لکھے ہین، ان مین دو اپنے رنگ مین بہتر ہین، تیسرے شعر مین الفاظ "عورگی" "چون مویز" کے ندرت اور نقص ترکیب کے علاوہ معنوی کوئی خوبی پیدا نہین ہوئی۔

"مومن" نے اپنے ہر شعر مین "تلاش" "مضمون آفرینی" "طرز ادا" "اسلوب بیان" سے تغزل کا گلستان طیار کر دیا ہے۔

**ذوق**

مزے یہ دل کے لئے تھے نہ تھے زبان کے لئے | سو ہے دل مین مزے سوزش نہان کیلئے
نہین ثبات بلندی عزو شان کے لئے | کہ ساتھ اوج کے پستی ہے آسمان کیلئے
ہزار لطف ہین جو ہر ستم مین جان کے لئے | ستم شریک ہے ہوا کون آسمان کیلئے

نہ چھوڑ تو کسی عالم مین دوستی کہ یہ شے — عصا ہے پیر کو اور سیف ہے جوان کیلئے
بنایا آدمی کو ذوق ایک مرد ضعیف — اور اس ضعیف سے کل کام دو جہان کیلئے

**مومن**

دعا بلا تھی شبِ غم سکونِ جاں کے لئے — سخن بہانہ ہوا مرگ ناگہان کے لئے
ہے اعتماد مرے بختِ خفتہ پر کیا کیا — وگرنہ خواب کہاں چشم پاسبان کے لئے
بھلا ہوا کہ وفا آزما ستم سے ہوے — ہمین بھی دینی تھی جان اسکے امتحان کیلئے

---

ذوق نے اس بحر مین ۲۶ شعر اس انداز کے کہے ہین، ذوق نے اپنی غزلون مین بیشتر اخلاقی شعر کہے ہین! اکثر اشعار ایسے بھی ہین کہ ان کا ہونا جذبات تغزل کے سلسلہ مین بہتر معلوم نہین ہوتا، مثلاً چوتھا شعر اس کو تغزل کے ساتھ کوئی مناسبت نہین
''مومن'' نے اپنے تمام دیوان مین سلسلہ لفظ و تغزل کو ہر جگہ پیش نظر رکھا ہے، یہی وجہ ہے کہ ان کے دیوان مین اخلاقی اشعار کم ہین، یہی حال اور علوم و فنون کا ہے، جہان کہین اخلاقی اشعار ضمناً آگئے ہین ان مین وہ لفظ موجود ہے
''مومن'' نے اس کا اہتمام کیا ہے کہ معاملات حسن وعشق مین دوسرے مسائل اور معاملے آنے نہ پائین، حقیقت بھی اسکی مقتضی ہے۔

غور سے دیکھئے تو ''مومن'' کے سوا اس اہتمام کا شاعر کوئی دوسرا نہین

مومن اور ذوق مین وہی فرق ہے جو غزل اور قصیدے مین ہوتا ہے، مومن پر تغزل کا رنگ اس قدر غالب ہے کہ قصیدے مین بھی اس کی جھلک ہے، ذوق قصیدے مین ڈوبے ہوے ہین اس لئے ان کی غزلون مین بھی اس کا رنگ موجود ہے اس لئے حقیقتاً مومن اور ذوق کا موازنہ غزل مین نہین ہو سکتا

قصیدے کی ''واہ'' کو غزل کی موازنہ ''آہ'' سے واسطہ نہین، تاہم ذوق کی استادی اور قدرتِ کلام سے انکار نہین ہو سکتا، قصیدے مین انکی جسقدر تعریف ہو مناسب ہے۔ اُردو فارسی سے موازنہ کرنے کے بعد ''مومن'' تنہا وہ شاعر ہین کہ انکی غزلون کا موازنہ ''برج بھاشا'' کی تغزل سے کیا جا سکتا ہے تاکہ ''مومن'' کے کمال کی قدر ایسے زبان کے مقابلہ مین کیجا سکے جس کا مقابلہ مغرب کی کوئی زبان نہین کر سکتی

**بھاشا کا تغزل اور مومن کی غزل** | بہاری کہتا ہے:-

پوس ماس سنی سکھن پے سائین چلت سواد — گہی کر مین پردیں تجیا رو پیو ر اگ ملاد

ترجمہ:- پوس کے مہینہ مین سکھیون سے یہ بات سن کر کہ پیارے علی الصباح پردیس کو جائین گے اس چالاک عورت نے بین لیکر ملاد کی راگ الاپی (ملاد کی راگ سے پانی برستا ہے مطلب یہ ہے کہ معشوق سفر کو نہ جا سکے۔

بہاری کا دوسرا شعر ہے

مانجو یدہی تنوا چیہ سوچھ راکھتے کاج درگ پگ پوچھن کو کئے بھوشن پا انداج

ترجمہ:- جسم کی خوبصورتی قائم رکھنے کے لئے خدانے پائے نگاہ کے صاف کرنے کو زیور پا انداز بنایا۔

چھوی نہ شستوتا کی جھلک جھلکیو یو بن رنگ دیپتی دیھ دو ہون ملی دیپتی تا پتھا رنگ

ترجمہ:- لڑکپن کی جھلک نہین گئی تھی کہ جسم پر جوانی کا رنگ چڑھ گیا دونون کے ملنے سے جسم تانبہ کی طرح چمکنے لگا۔

میرن کہتا ہے:-

تم بن اے نی کون کرے کر یا موپر ناتھ سو ہین اکیلی جان کے دُکھ کر دینو ساتھ

خسرو کہتا ہے:-

خسرو اپنا سوہاگ کی جاگی پی کے بھنگ من مورے من پیو کو دو وُ بھئے اک رنگ

ترجمہ:- اے خسرو مین نے سب وصال معشوق کے ساتھ جاگ کر بسر کی میرا جسم اور اسکی روح دونون ملکر ایک چیز بنگئی تھی

سنی رام:-

چنت لال کے مین کیو کیجی ہیو پشان کاہ کہون درکت نہین آتے ویوگ کرشان

ترجمہ:- معشوق کی جدائی کے وقت مین نے اپنا کلیجہ پتھر کا بنا لیا کیا کہون کہ وہ آتش فراق سے پھٹ کیون نہین جاتا

ایک اور شاعر کہتا ہے:-

تارے گنت گنت ہون ہارتی ٹپکن لاگے نین +

ترجمہ:- تارے گنتے گنتے مین ہار گئی آنکھین ٹپکنے لگین۔

---

**مومن**

وقتِ وداع بے سبب آزردہ کیون کیا یون ہی تو ہجر مین مجھے رنج و عذاب تھا

کاٹ لینے دو گلا تم شوق سے گھر جائیو ایک رقص نیم لبسمل کا تماشا دیکھ کر

وقتِ وداع آہ گلا کاٹ رہے تھے کیا کھینچتے دامن کو ترے کام مین تھا ہاتھ

ہندی کے شعر مین پانی برسانے کی فکر کیجا رہی ہے تاکہ معشوق سفر سے باز آجائے۔

آپ کو قابو مین لانے کی کوشش ہے لیکن معشوق پر کچھ زور نہین چلتا۔

اُردو کے تینون شعر دیکھئے کہ "سفر" کا اثر ہے اور معشوق کو سفر سے باز رکھنے کے لئے کیسی کیسی جانبازی دکھائی جا رہی ہے۔

اک نگاہ سر بسر دیوانہ ہمکو کر گئی گردشِ چشم پریرو ساحر بنگالہ تھا

ہندی شعر مین معشوق کے تن کی [illegible] بیان کرنے کے بعد خاموشی ہے، اُردو مین صرف آنکھون کی حقیقت بیان کی ہے اور یہ دکھایا ہے کہ اس کا اثر دل پر کیا ہوتا ہے۔ دونون کا فرق ظاہر ہے

خواب مین کیا خوش ہو یوسف کو زلیخا دیکھ کر ‏ کھل گئین آنکھین تجھے "اے جلوہ آرا" دیکھ کر

جو نقاب اُٹھی مری آنکھون پہ پردا پڑ گیا ‏ کچھ نہ سوجھا عالم اس پردہ نشین کا دیکھ کر

ہندی اور اُردو مذاق کا فرق ظاہر ہے "مومن" نے اپنے دونون شعر کہان سے کہان پہونچا دیئے ہین۔

درد ہے جان کے عوض ہر رگ و پے مین ساری ‏ چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درمان ہوگا

ہندی شعر کا مطلب یہ ہے کہ مین تنہا نہین ہون بلکہ دُکھ بھی ساتھ ہے، اُردو شعر کا مضمون کیا دلنشین اور کس قدر بلند ہے

بیخود تھے غش تھے محو تھے دنیا کا غم نہ تھا ‏ جینا وصال مین بھی تو مرنے سے کم نہ تھا

دونون کا رنگ جدا ہے، حضرت امیر خسرو نے وصال کی جو کیفیت بیان کی ہے، مومن، نے اس مین ایسی بات پیدا کی ہے جس کا جواب دنیائے شاعری مین نہین۔

وہ چلا، جان چلی دونون یہان سے کھس کے ‏ اس کو تھامون کہ اسے پانون پڑون کس کس کے

ان نصیبون پر کیا اختر شناس ‏ آسمان بھی ہے ستم ایجاد کیا

دوسرا شعر دیکھئے

تارے کے بدلے گن کے شب تار کاٹ دی ‏ ایام ہجر مین مرے کیا کام آئے داغ

**شکسپیر اور مومن** | ہندی سے موازنہ کے بعد فخر یورپ شکسپیر سے موازنہ کرکے دیکھنا چاہئے کہ "مومن" نے ان مضامین کو کیونکر بیان کیا ہے جن مضامین کو شکسپیر نے ادا کیا ہے اور یورپ اسکو معجزہ سمجھتا ہے۔

شکسپیر But, soft! what light through yonder window breaks
It is the East, and Juliet is the Sun
Arise, fair Sun & kill the envious moon
Who is already sick and pale with grief

(۲) With love's light wings did I o'erperch these walls
For stony limits can not hold love out

(۳) O! swear not by the moon, the inconstant moon
That monthly changes in her circled orb.

یہ اشعار رومیو جولیٹ کے بہت مشہور ڈرامے کے ہین پہلے اشعار مین یہ دیکھنا چاہئے کہ رومیو جولیٹ سے ملنے گیا ہے جولیٹ دو بجے سے نظارہ فروشی کر رہی ہے رومیو اس منظر کو اپنے الفاظ مین بیان کرتا ہے کہ:۔

" یہ دور کی مشرق ہے اور جولیٹ آفتاب، آفتاب مشرق سے نکلا ہے، اس اجالی رات مین ماہتاب کی روشنی جو زرد معلوم ہوتی ہے وہ حسد سے کیونکہ آفتاب (یعنی جولیٹ) سے حسد کر رہا ہے۔

اے خوبصورت آفتاب، حاسد ماہتاب کو (اپنے غمزے سے) قتل کر ڈال"

اس کے مقابلے مین دیکھئے "مومن" کیا کہتا ہے:-

**مومن** دیدۂ حیران نے تماشا کیا — دیر تلک وہ مجھے دیکھا کیا

" مومن" کہتا ہے کہ مین جو معشوق کا نظارہ کرکے حیران رہ گیا تو گویا میری آنکھون نے مجھ کو تماشا بنا دیا، اس تماشے کو معشوق دیر تک دیکھتا رہا، عاشق کا تماشا بننا اور معشوق کا دیکھنا حسن وعشق کا کیسا انوکھا اور دلچسپ بیان ہے:-

**شکسپیر** رومیو دیوار پھاند کر جولیٹ تک پہونچا ہے وہ تعجب سے پوچھتی ہے تم کیسے آئے، درمیان مین پتھر کی دیوارین حائل تھین، وہ کہتا ہے کہ محبت کے ہلکے پھلکے بازو پتھر کی دیوارون کی پروا نہین کرتے (انھون نے اڑا کر پہونچا دیا ہے)۔

**مومن** تھی نوحہ زنی دل کے جنازے پہ ضروری — شاید کہ وہ گھبرا کے سر بام نکلتا

مومن معشوق کو خود بام تک بلاتا ہے لیکن کس طرح کہ باوجود ناز معشوقانہ آنا ضروری ہو

**شکسپیر** جولیٹ رومیو سے پیمان محبت لینے پر قسم کھلاتی ہے وہ چاند کی قسم کھاتا ہے، جولیٹ کہتی ہے " چاند تو ہر مہینے مین بدل جاتا ہے کہین تم بھی نہ بدل جاؤ

**مومن** سچ ہے سچا آپ کا پیمان ہے — مرگ نے کب وعدۂ فردا کیا

" مومن"، کا معشوق عہد کرتا ہے کہ وہ کل پھر آئیگا، عاشق کہتا ہے آپ کا وعدہ سچا سہی لیکن اس درمیان مین اگر موت آگئی تو وہ وعدہ فردا کرنے سے رہی

دوسرے یہ کہ معشوق کا جانا ہی موت ہے، موت کل کا وعدہ نہین کرتی۔

ان دونون شعرون کا لطف اور ان مین فرق ارباب ذوق سمجھ سکتے ہین " مومن" نے اپنے الفاظ کی جادو نگاری سے مضمون کو جادو بنا دیا ہے۔

باقی —— باقی

**کیفی چریاکوٹی**

# نوائے رضا پر تنقیدی نظر

یہ مجموعہ ہے سید آل رضا صاحب رضا کی اُن غزلون کا جن کو انھون نے عالم وارفتگی مین لکھا اور اسی انداز سے پھیلا بھی دیا۔ ملک کو ممنون ہونا چاہئے جناب رضا کے بھائی کاظم صاحب کا جن کے جمع و اصرار سے یہ مختصر مگر نہایت جمیل مجموعہ شایع ہو سکا۔ جناب رضا لکھنؤ کے مشہور و مصروف وکلاء مین سے ہین اور ایک وکیل کے مصروف ہونے کے صرف یہ معنی ہین کہ ہر وقت وہ مقدمات کی گتھیان سلجھانے مین مصروف رہے یا اُن ہستیون سے گھرا رہے جنھون نے کوئی جرم کیا ہے یا جن پر کوئی جرم کیا گیا ہے۔ ظاہر کہ ایسی زندگی مین جبکہ فطرت انسانی کا ہمیشہ تاریک پہلو سامنے رہتا ہے ایک شخص اپنے جمالیاتی ذوق کو قایم بھی نہین رکھ سکتا چہ جائیکہ اُس مین ترقی کرنا۔ لیکن مین اس کو جناب رضا کی سلامت ذوق کا معجزہ سمجھتا ہون کہ وہ ایک ہی وقت مین خوش دماغ وکیل بھی ہین اور خوش فکر شاعر بھی!

ابتدا مین جناب رضا نے چند صفحات " عرض حال " کے بھی لکھے ہین اور انھون نے "تغزل" کا جو مفہوم قرار دیا ہے یہ ہے:- " غزل نظم کی ایک نہایت لطیف و نازک صنف ہے۔ میرے خیال مین اس کی منزل سوقیانہ پستی اور خشک فلسفیانہ بلندی کے درمیان ہے ——— غزل کہتے وقت مجھ پر جو ایک خاص کیفیت وقتاً فوقتاً تھوڑی بہت طاری ہوتی رہی ہے، اُس سے یہ اندازہ کر سکتا ہون کہ اچھا شعر کہنا اسی کیفیت خاص کا کرشمہ ہے "

جناب رضا کے اس بیان کی ہر صاحب ذوق تصدیق کریگا اور جس وقت نوائے رضا کا مطالعہ کریگا تو معلوم ہوگا کہ واقعی ان کی شاعری جذبات کی شاعری ہے اور ایک خاص کیفیت سے لبریز ——— جسوقت یہ مجموعہ میرے پاس آیا تو مین نے چند لمحہ تک اس کی خوشنما طباعت و ترتیب پر غور کرکے اس کو بند کرکے رکھ دینا چاہا اس خیال سے کہ ایک وکیل اور وہ بھی لکھنؤ کا، تغزل سے کیا واسطہ رکھ سکتا ہے، لیکن بند کرتے کرتے اتفاقاً میری نگاہ اس شعر پر پڑ گئی

اک خواب سا مین نے دیکھا تھا، ان سے پہ تھین کیون یاد آئے　　باتون کا وہ بڑھنا راتون مین، راتون کا وہ گھٹنا باتون مین

مین چونک پڑا، مین نے پھر اس شعر کو پڑھا، دیر تک کچھ سوچتا رہا اور اس کے بعد دوسرا شعر پڑھا:-

چھیڑو نہ مجھے لے ہمنفسو جس سنج مین ہون رہنے دو　　انجام مین چُپ ہو جانا ہے، کیا وقت گنواؤن باتون مین

پھر شروع سے یہ غزل دیکھی اور ہر شعر اس کا دل مین گھر کرتا گیا ——— مین نے اور کام ملتوی کئے اور پورے دو گھنٹے اس مجموعہ کے مطالعہ مین صرف کرنے پڑے، حالانکہ اور مشاغل کی وجہ سے دواوین پر ایک سرسری نگاہ ڈالنے کی بھی فرصت مجھے نہین ملتی۔

اس کے چند دن بعد اتفاق سے جناب رضا ایک دن میرے مکان پر تشریف لائے اور اس طرح مجھے اس ہستی کی زیارت کا بھی شرف حاصل ہو گیا جس کے خیالات سے مین لطف اندوز ہو چکا تھا۔

اس مجموعہ کے دیکھنے کے بعد اس سے انکار تو کسی طرح نہیں ہو سکتا کہ جناب رضا شاعر ہیں اور وہ غزل اس وقت کہتے ہیں جب ان پر غزل کہنے کی کیفیت طاری ہو۔ میں نہیں کہہ سکتا ممکن ہے کہ وہ اس کیفیت کے بالقصد طاری کرنے پر بھی قادر ہوں لیکن میں نے یہ ضرور محسوس کیا کہ جو کیفیت ان پر طاری ہوتی ہے وہ عام شعراء کی کیفیت سے کچھ علیحدہ ہے۔ یہ علیحدگی کس قسم کی ہے اس تفریق کو کیا کہہ سکتے ہیں، اس امتیاز کا کیا نام رکھا جا سکتا ہے۔ یہ آسان کام نہیں، لیکن اگر میں اس کا نام رکھنے پر مجبور ہونگا، تو صرف "محبوبیت یا معشوقیت" سے تعبیر کرونگا لیکن "معشوقیت" بھی اس دامن قسم کی جو خود مجروح محبت ہے، آپ بیتاب لذت ہے، جس کا ہر شکوہ ایک مرثیہ ہے، جس کا ہر گلہ ایک "بین" ہے اور جس کے جذبات الفت میں اک نوع کا انفعال ہے۔ کیفیات استسلام میں اک قسم کی شرح و حیا ہے اور جس کے عشق کو ہم "چنا" کی شعلہ پروری کے بجائے "لجالو" کی حجاب آمیز فنادگی سے تعبیر کر سکتے ہیں۔ اسی لئے جناب رضا کی شاعری میں بہت کچھ ہندی شاعری کا سا لوچ پایا جاتا ہے جس میں جذبات محبت ایک عورت کی طرف سے ظاہر کئے جاتے ہیں اس میں شک نہیں کہ محبت خواہ مرد کی طرف سے ہو یا عورت کی جانب سے ایک ہی چیز ہے، لیکن چونکہ نوعیت میں تھوڑا سا فرق ہے اس لئے اس کے اظہار میں بھی فرق ہونا چاہئے۔ مرد کے بیان میں اک خاص قسم کا التہاب اک مخصوص انداز کا جوش اور جانبازانہ اظہار محبت ہوتا ہے لیکن عورت کے یہاں اک پامال فنادگی، اک سلگتے دل کی کیفیت اور اک تپ دق کی سی دبی ہوئی چنگاری پائی جاتی ہے۔ جناب رضا کی شاعری میں میرے نزدیک یہی کیفیت زیادہ ہے اور شاید میرا یہ دعویٰ غلط نہ ہوگا کہ اردو میں ہندی شاعری کے رنگ کا سب سے پہلا دیوان یہی ہے، جسپر جناب رضا ہر تحسین و ستائش کے مستحق ہیں۔ ہندی زبان میں تو اس رنگ کی شاعری کرنے والے مسلمان متعدد ہوئے ہیں جن میں عبدالرحیم خانخانان کا خاص مرتبہ ہے، لیکن اردو زبان میں یہ بالکل پہلی مثال ہے، جس سے شاید خود جناب رضا بھی واقف نہ ہونگے۔

اب میں چند مثالوں سے اس کی وضاحت کرونگا:۔

میر کا مشہور شعر ہے:۔

یاد اس کی اتنی خوب نہیں میر باز آ کمبخت پھر وہ جی سے بھلایا نہ جائیگا

چونکہ محبوب کا یاد آتے رہنا، عاشق کے لئے سخت تکلیف دہ ہے اس لئے میر اپنے آپ کو ہر وقت اس کی یاد کرتے رہنے سے باز رکھتے ہیں۔ جناب رضا اس مفہوم کو ان الفاظ میں ظاہر کرتے ہیں:۔

ہاں اور جس طرح بھی ہو تڑپائیے مجھے کچھ ایسا کیجئے کہ نہ یاد آئیے مجھے

اس شعر کے پڑھنے کے بعد ہی ایسا محسوس ہوتا ہے کہ اس میں جو التجا کی گئی ہے وہ بہت کچھ نسائی رنگ لئے ہوئے ہے جیسے "تڑپائیے"، "کچھ ایسا کیجئے" اور "یاد آئیے" نے پوری طرح چمکا دیا ہے۔

جناب رضا اپنے دل آنے کے اولین واقعہ کو اس طرح ظاہر کرتے ہیں:۔

حسن کی گرمی، نئی جوانی، پہلی محبت نازک دل جلتی تپتی ریت پہ گر کر جیسے تازہ کلی کمھلائے

اس شعر میں جناب رضا نے دو تقسیمیں علیحدہ علیحدہ کی ہیں۔ "حسن کی گرمی، نئی جوانی"۔ محبوب کے لئے حسن کی تشبیہ "جلتی تپتی ریت" سے دیگئی ہے۔ "پہلی محبت نازک دل" اپنے لئے جسے تازہ کلی کے کھلانے سے تعبیر کیا ہے۔ اس تقسیم میں اس سے زیادہ نسائی لطافت جذبات اور کیا ہو سکتی ہے۔

اسی غزل کا دوسرا شعر ملاحظہ ہو:۔

شرم کہاں کی، شرم گنوا کر یہ بھی مار ہے قسمت کی — بھیک جو منہ مانگی لینے میں ہاتھ بڑھائے اور رہجائے

یعنی مجھے منہ مانگی بھیک مل رہی ہے اور میں ہاتھ بڑھا بڑھا کر رہجاتا ہوں۔ یہ شرم شرم نہیں ہے بلکہ قسمت کی مار ہے۔ اس شعر کی ساری ترتیب، جذبات کا انفعالی رنگ، الفاظ کا انتخاب شروع سے اخیر تک ایسے رنگ میں ڈوبا ہوا ہے جو ایک عورت ہی کی محبت میں پایا جا سکتا ہے

تیسرا شعر:۔

عشق میں تم آزاد ہو جتنے، اتنے کیوں مجبور ہیں ہم — دل میں بسو آنکھوں میں سماؤ پھر بھی لب تک نام نہ آئے

اس شعر کا بھی انفعالی پہلو ظاہر ہے۔ عشق میں آزاد ہونا محبوب کے لئے لکھا گیا ہے اور اپنے کو اس درجہ مجبور ظاہر کیا ہے لب پر نام تک نہیں آسکتا۔ جذبات کا تقابل قابل غور ہے

اس انداز کے چند شعر اور ملاحظہ ہوں:۔

وہ کرے کیا کچھ نہ آئے جس کو منت کے سوا — پھر یونہی منت کرینگے ہم خفا ہو جائے

---

قسم لیلو جو شکوہ ہو، تمھاری بیوفائی کا — کئے کو اپنے روتا ہوں مجھے جی بھر کے رونے دو

---

سوچ لیں یہ ہمیں ہنس ہنس کے مٹانے والے — کون روئے گا، ہمارا جو کہیں نام آیا

ہم گئے جان سے اور عہد جوانی کی گئی — کھا لیا تیر کلیجہ پہ تو آرام آیا

---

دم ہے کہ اکھڑا اکھڑا سا اور وہ بھی نہیں آچکتے ہیں — قسمت میں ہو مرنا یا جینا، اب ہوئی چکے جو ہونا ہے

دل ہی تو ہے آخر بھر آیا، تم چیں بجبیں کیوں ہوتے ہو — ہم تمکو بھلا کچھ کہتے ہیں، تقدیر کا اپنی رونا ہے

---

بیٹھے بیٹھے اک دن دل نے کہا کہہ تو دیا دہ آئیں گے — اب تک لیکن یہ نہیں کھولا کب تک راہ دکھائیں گے

جناب رضا کی شاعری کی دوسری خصوصیت یہ ہے کہ وہ ایک شعر کو چند ٹکڑوں کے ارتباط سے، پیدا کرتے ہیں یعنی بعض مرتبہ

چند چھوٹے چھوٹے فقروں کو جوڑ کر شعر بناتے ہیں اور کبھی الفاظ کو ادھر اُدھر اس طرح منتشر کر دیتے ہیں کہ جب تک اُن کو اپنی اپنی جگہ نہ لایا جائے شعر کا لطف حاصل نہیں ہو سکتا مثلاً:۔

تھمے طوفان۔ ہٹے موجوں کی چادر تو کھلیں آنکھیں ۔۔۔ بنگاہوں میں ابھی دھندلے سے کچھ نقشے ہیں ساحل کے

زبان حرفِ دعا۔ سجدہ میں سر۔ اور خاک پر سجدہ ۔۔۔ ہوئے ہونگے کم انکے خیر مقدم تیغ قاتل کے

---

جنھیں آنا تھا آ پہونچے، جنھیں جانا ہے، جاتے ہیں ۔۔۔ رضا اُٹھو، سحر ہوتی ہے، تارے جھلملاتے ہیں

---

تم، وہ تم ہی نہ رہو، بھول سکوں گر تم کو ۔۔۔ میں وہ میں ہی نہ رہوں تم جو کر دیا دو مجھے

---

عشق کی شان جنوں حسن کی خو ناز و غرور ۔۔۔ آپ مجبور ہیں، بندہ بھی خطا وار نہیں

---

کیا یہ کہوں کہ دوست دلِ بے وفا نہیں ۔۔۔ ہا ہا، نہیں نہیں، گلۂ آشنا نہیں

---

ہیں منفعل نہ بجھی اُن کے سیل اشک سے بھی ۔۔۔ لگائی آگ مری دُکھ بھری کہانی کی

---

رُت اور فضا بدلی، زندان کی ہوا بدلی ۔۔۔ بیڑی کی صدا بدلی، دیوانہ پریشان ہے

---

ٹھہر کر تو سہی خود سوگ سے بیٹھیں نہ موجیں ۔۔۔ ابھی طوفان بپا ہے مری کشتی ڈبونے دو

---

ہاں ذبح تو مجھ کو کر ہی چکے، اک کام ضروری اور بھی ہے ۔۔۔ کیا سوچ رہے ہو، گھر جاؤ، یہ دامن پُر خون دھونا ہے

---

ساتویں شعر کی اگر نثر کیجائے تو یوں ہوگی:۔ "منفعل ہیں کہ مری دُکھ بھری کہانی کی لگائی آگ اُن کے سیل اشک سے بھی نہ بجھی"۔ غور کیجیے کہ اس نثر کے ٹکڑے کتنے منتشر طور پر شعر میں پائے جاتے ہیں۔ اسی طرح نویں شعر کے اول مصرعہ کی نثر یہ ہوگی "تو سہی جو یہی موجیں ٹھہر کر خود سوگ سے بیٹھیں" لیکن مصرعہ مرتب کیا گیا ہے، ان ٹکڑوں کو بے ترتیب پھیلا دینے سے۔ لیکن یہ رضا صاحب کی شاعری کی خصوصیت ہے کہ وہ باوجود اس انتشار و بے ترتیبی کے بھی تعقید کا عیب نہیں پیدا

ہونے دیتے اس قسم کے شعر مشاعرہ مین بہت لطف پیدا کرتے ہین اور سننے والون پر اس کا بڑا اثر ہوتا ہے، لیکن اگر غور سے دیکھا جائے تو اس کا غلو کبھی کبھی اشعار کو بے معنی بھی کر دیتا ہے - جناب رضا کے یہان بہت کم شعر ایسے ہین جو اس طرح داغدار ہوگئے ہین، تاہم دو چار نظر آتے ہین مثلاً:-

نہ جانے موت سے کیسی بنے، خدا کی پناہ      یہ کوفت آٹھ پہر بلکہ زندگی بھر کی

جب تک خود شاعر کوئی نکتہ نہ سمجھائے، صرف شعر پڑھکر ذہن کسی تغزل کی طرف منتقل نہین ہوتا - کوفت کیا ہے کیون ہے، جذبات محبت سے اس کا کس قسم کا تعلق ہے جو خیال موت کی طرف گیا اور اگر ایسا درست ہے تو پھر یہ درست - یہ تمام باتین شعر سے سمجھ مین نہین آتین - ایک اور شعر اسی زمین کا ہے:-

یہی ہے داور محشر یہی ہے عدل کی شان      شہید ظلم کا قصہ، زبان خنجر کی

اگر اس شعر کے معنی یہ نہین ہین کہ "اے داور محشر تو نے شہید ظلم کا قصہ زبان خنجر سے کھلوا دیا تو درحقیقت یہ ہے کہ عدل کی شان یہی چاہتی تھی" ـــــــ تو شعر مہمل ہے اور اگر مفہوم یہی پیدا کرنا چاہا ہے تو خوبی سے ادا نہ ہوسکا،

اسی غزل کا ایک شعر اور یہ ہے:-

جگہ امید کی آخر کو یاس نے لیلی      فضا بدل گئی دنیائے یاد پرور کی

اس مین یاد پرور بہ معنے پروردۂ یاد استعمال کیا گیا ہے جس نے لطف مین بہت کمی کردی

دیکھنا ہین وہ کروٹین پہلے جھین وہ چونک اٹھے      صبح شعور ہے قریب حسن ہے خواب ناز مین

اگر پہلے مصرعہ مین دیکھنا ہین بہ معنی قابل دید آیا ہے تو مصرعہ درست ہے کیونکہ چونک اٹھنے سے ثابت ہوتا ہے کہ وہ کروٹین ختم ہوچکی ہین جن کے بعد وہ چونکے ہین اس لئے دیکھنا ہین مستقبل سے متعلق نہین ہوسکتا - لیکن اسی کے ساتھ دوسرا مصرعہ بیکار ہوا جاتا ہے، کیونکہ حسن کا خواب ناز مین ہونا اور صبح شعور کا قریب ہونا دونون باہمد گر اور علیحدہ علیحدہ پہلے مصرعہ کے مفہوم کے منافی ہین -

یون بھی جل جائے گا پردہ مری رسوائی کا      دیکھ او ضبط فغان آگ لگی جاتی ہے

مدعا یہ کہنا تھا کہ "میرا پردۂ رسوائی یون بھی جلجائے گا، اے ضبط فغان تو کیون آگ لگاتی ہے" لیکن اس انداز بیان نے کہ دیکھ آگ لگی جاتی ہے" مفہوم کی تعبیر کو ناقص کردیا - اگر آگ لگجانا اور جلجانا دو علیحدہ باتین ہوتین تو بیشک "ضبط فغان" کو مخاطب کیا جاسکتا تھا -

اللہ رے بند و بست خود آرائی شباب      غنچے چٹک کے پھول بنے اور سنور گئے

اس شعر کا مطلب غالباً یہ ہے کہ غنچے پھول ہو ہو کر سنور گئے لیکن ان کی خود آرائی شباب کے بند و بست کو دیکھئے کہ ابتک وہ نہین سنور سکے - گویا ایک پورا جملہ ترک کردیا گیا ہے - اس مین شک نہین کہ بعض مقامات پر اس قسم کا خلا بہت لطف دیتا ہے جسکے

بہتر نمونے مومن کے یہان اکثر اور غالب کے یہان کمتر پائے جاتے ہین، لیکن اس شعر کا خلا ضرورت سے زیادہ ذہانت آرا ہے

لکھنؤ کے شاعر بدنام ہین کہ وہ سوز و گداز پیدا کرتے ہین موت، جنازہ، قبرستان، اور نزع وغیرہ کے ذکر سے اور اس طرح اُن کے شاعری بجائے سوز تغزل کے سوز مرثیہ کا رنگ پیدا کر لیتی ہے۔ لیکن جناب رضا کے کلام مین دو چار ہی شعر ایسے نظر آتے ہین جن مین یہ کیفیت پائی جاتی ہے اور مجھے افسوس ہے کہ اس مجموعہ کی ابتدا کیون اس شعر سے ہوئی:۔

اتر گیا صدقہ حسن کا مبارک ہو　　مبارک آپ کو مرگِ رضا مبارک ہو

مین نے ہمیشہ تعجب کی نگاہ سے دیکھا ہے کہ ایک شاعر کے اخلاق و عادات اس کی کیفیات شعری سے کیون جدا ہوتے ہین لیکن جناب رضا کے باب مین مجھے اس استعجاب سے واسطہ نہین پڑا، کیونکہ جو پاکیزگی و لطافت، نظافت و نعومت، لینت و مروت اُن کے کلام مین ہے، وہی ان کی طرز معیشت و معاشرت مین بھی پائی جاتی ہے اور اس لئے مجھے یہ کہنے میں متلق تامل نہین ہو سکتا کہ جس طرح ان کی شاعری لچیلی ہے، اسی طرح وہ خود بھی اور، ان کی فطرت بھی لچک رکھنے والی ہے۔ البتہ تقدیم وہ میرے لحاظ سے مین کوئی حکم نہین لگا سکتا، ممکن ہے اسباب و ماحول نے ان کی شاعری مین یہ رنگ پیدا کیا ہو، یا اس نوع کی شاعری نے ان کے اخلاق و عادات اور ان کی معاشرت و معیشت کو اس سانچہ مین ڈھال دیا ہو۔

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ اُن کے بعض وہ اشعار جنھون نے مجھے بہت مسرور کیا ان کو بھی سنا دون کیونکہ مجھے اعتراف لطف و امتنان کا صرف یہی ایک طریقہ معلوم ہے:۔

اور آتا تھا مرا وعدہ شکن یاد مجھے　　بڑھتا جاتا تھا، رضا، حسنِ مہ شب جتنا

---

اب اسکے بعد گریہ بے اختیار رہے　　طے ہو چکین شکست تمنا کی منزلین

---

اتنی گنجایش بھی کیا رسم مروت مین نہین　　مسکرا ہی دو اگر پرسانِ حالِ دل نہ ہو

---

وہ جو اک لطف ہے بجلی سی چمک جانے مین　　پردہ اُٹھ جانے پہ مٹ جائیگا لذت دید

---

یون آج مل رہے ہین کہ جیسے خفا نہین　　ڈرتا ہون یہ بھی نہ ہو کوئی پردۂ ستم

---

اکثر اسی نے ہنستے ہوؤن کو رُلا دیا　　یہ میرا حال جسپہ ہنسی آ گئی تمھین

---

کسی کو فارغ اندوہ پاؤں تو پوچھوں　　　کہ اور بھی کوئی صورت ہے زندگانی کی

---

جو دل میں تھا وہ ملتا ہے ساتھ اپنے خاک میں　　　تم دور، اور کہہ نہ سکے کچھ کسی سے ہم

---

تمھیں نہ کہدو کہ ہم تم کو کیا سمجھتے ہیں　　　ہماری بات کا تو کوئی اعتبار نہیں
جو سُن سکو تو مری داستان ختم نہ ہو　　　نہ سُن سکو تو کوئی حد اختصار نہیں
جو مجھ پہ ہنستے ہیں ہنس لیں جو روتے ہیں رو لیں　　　کسی کی بات محبت میں ناگوار نہیں

---

ہائے کیا وقت تھا کیا کیف تھا کیا عالم تھا　　　جب ترے لب پہ مرا پہلے پہل نام آیا

---

زندگی ختم جہاں کی وہ جگہ پھر نہ ملی　　　تیرے کوچہ سے اُٹھائے لئے جاتے ہیں مجھے

---

مسافران عدم، جاؤ ہم بھی آتے ہیں　　　وہیں سے مل کے چلیں گے جو پہلی منزل ہے

---

ہنستے ہو بہت جب کہتا ہوں، حال اپنے دل وارفتہ کا　　　روؤ گے بہت جب بعد مرے یہ تم کو سنایا جائے گا
در سے تو اُٹھا ہی تم نے دیا، تڑپوں بھی نہ میں یہ ظلم ہے کیا　　　ٹوٹا ہے سہارا مدت کا صبر آتے آتے آئے گا

---

ہے سب سے نرالی شان اسکی کیا شے ہے جوانی کا موسم　　　یہ جیٹھ کا ایسا تپتا ہے برسات کی بھیگی راتوں میں

---

حسن کو محدود کب کرتا ہوں لیکن ہر حسین　　　اتنا ہی دلکش ہے جتنا تجھ سے ہے ملتا ہوا

---

ہم اک اشارے پہ کتنے سوال کر بیٹھے　　　کسی سوال کا لیکن کوئی جواب نہ تھا

---

ہے چھیڑ امید کی پُرلطف آنکھوں کی روانی میں　　　شعاعیں چاند کی جس طرح کھیلیں بہتے پانی میں

---

# مطبوعات موصولہ

**اُردو شہ پارے جلد اول** | مرتبہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زور ام اے - پی اچ ڈی مطبوعہ مکتبۂ ابراہیمیہ حیدرآباد دکن -

ہر زبان کی ترقی کے تین دور ہوا کرتے ہیں، پہلا دور تراجم کا، دوسرا تالیفات کا اور تیسرا تصانیف کا۔ اس مین کلام نہین کہ اُردو زبان پہلے دور سے گزر کر دوسرے دور مین آ گئی ہے اور اگر ہم سرزمین دکن کی علم پرور فضا کے کارنامون پر نگاہ ڈالین تو کہا جا سکتا ہے کہ شاید اسنے تیسرے دور مین بھی قدم رکھ دیا ہے -

اس دوران مین اُردو کی جو خدمت اپنی بیش بہا تصانیف و تالیفات سے فرزندان دکن نے کی ہے، وہ ایسی معمولی نہین ہے کہ کوئی شخص اُسے نظر انداز کر دے - یقیناً حیدرآباد اس وقت حالت نہضت ( Renaissance ) مین ہے اور اس کے یہ مختلف دلچسپ مناظر ہین کہ ایک طرف عثمانیہ یونیورسٹی نشر علم مین نمایان حصہ لے رہی ہے اور دوسری طرف وہان کے طلبہ عملاً ملک و زبان کی خدمت مین مصروف نظر آتے ہین - ڈاکٹر سید محی الدین قادری جو حال ہی مین لسانیات کی تحقیقات سے فارغ ہوکر ولایت سے واپس آئے ہین معروف و مقتدر نوجوانان دکن مین سے ہین اور اُردو شہ پارون کی پہلی جلد انھیں کی تحقیق مستقل کا نتیجہ ہے - اس مین اُردو ادب کے آغاز سے دلی کے زبان تک جتنے مشہور شاعر و نثر نگار ہوئے ہین انکے حالات اور ان کے کلام نظم و نثر کے بہترین نمونے دیئے ہین - اس کتاب کو چار حصون مین تقسیم کیا گیا ہے - پہلے باب مین اُردو ادب کی ابتدائی حالت پر نظر ڈالی گئی ہے، دوسرے باب مین بیجاپور، تیسرے مین گولکنڈہ اور چوتھے مین عہد مغلیہ کے اُردو ادب سے بحث کی ہے - اس کے بعد شہ پارون کا انتخاب ہے - اس کتاب کے ضمیمے بعض نہایت بیش قیمت معلومات پر مشتمل ہین اس مین علی عادل شاہ، سید شاہ راجو، ابوالحسن تانا شاہ، محمد قلی قطب شاہ، عبداللہ قطب شاہ، غواصی اور ابن نشاطی کی تصویرین بھی شامل ہین کتاب ولایتی کھردرے کاغذ پر مجلد شائع کی گئی ہے اور صوری و معنوی دونون حیثیت سے عہد حاضر کی بہترین تالیفات مین جگہ پانے کے قابل ہے - قیمت درج نہین ہے

اس سلسلہ کی دو جلدین زیر ترتیب ہین جن مین زمانۂ حال تک کے مصنفین سے بحث کیجائے گی -

**مختصر تاریخ اسلامی حصہ اول** | جناب مولوی محمد خلیل الرحمان صاحب مترجم اخبار الاندلس سے اب ہر شخص واقف ہے - انھون نے اپنی عمر کا کافی حصہ تاریخ اندلس کے مطالعہ مین صرف کیا ہے اور اس طرح عمومی طور پر تمام تاریخ اسلام پر انکھین عبور حاصل ہو گیا ہے - اس مختصر کتاب مین انھون نے رسول اللہ کے حالات سے نہایت صاف و سلیس زبان مین بحث کی ہے اور ہر حیثیت سے اس کو طلبہ کے استعمال کے لئے موزون بنایا ہے - ضرورت ہے کہ ایسی کتابین نصاب مین داخل کیجائین - قیمت ۸ ملنے کا پتہ: مقتدر کلیم الرحمان بی اے - ۱۷ - بیلی روڈ الہ آباد -

**اردو زبان اور ادب**

ہندوستانی اکاڈیمی کے پہلے اجلاس مین ایک کمیٹی مقرر کی گئی تھی تاکہ اُردو ہندی کے موجودہ تحریر پر ریویو کیا جائے اور دیکھا جائے کہ اب کس قسم کی تصانیف کی ضرورت ہے۔ اُردو کے متعلق جو کمیٹی مرتب ہوئی تھی اس کے صدر سید ضامن علی صاحب ام اے (صدر شعبۂ اُردو الہ آباد یونیورسٹی) تھے۔ انھون نے یہ رپورٹ مرتب کر کے اکاڈیمی کے کونسل مین پیش کی تھی۔ اس مین زبان اُردو کی ابتدا اور اس کی تدریجی ترقی سے بحث کرتے ہوئے ہندوستانی اکاڈیمی کو چند مفید مشورے دیئے ہین جو ترقی زبان کے لئے ضروری ہین، اس رپورٹ مین ایک فہرست بھی بعض ان مشہور کتابون کی ہے جو شروع سے اس وقت تک تالیف کی گئی ہین۔ یہ کتاب دفتر ہندوستانی اکاڈیمی الہ آباد سے ملسکتی ہے

**کردار اور افسانہ**

جناب عبدالقادر سروری ام۔اے اس سے قبل "دنیائے افسانہ" لکھ کر کافی شہرت حاصل کر چکے ہین۔ اب انھون نے یہ دوسری کتاب پیش کی ہے جسے "دنیائے افسانہ" کا تتمہ سمجھنا چاہئے۔ اس مین سیرت نگاری سے بحث کر کے مثالاً مثنوی سحرالبیان کے نجم النسا، مراثی انیس کے عون و محمد، نذیر احمد کے نصوح و نعیمہ اور داستان امیر حمزہ کے عمر و عیار کے کردار سے بحث کی ہے، کتاب بہت دلچسپ، مفید، اور پر از معلومات ہے کتاب مجلد شایع ہوئی ہے اور عہر مین مکتبہ ابراہیمیہ حیدر آباد سے ملسکتی ہے

**تابش خیال**

جناب افسر امروہوی کی غزلون کا مجموعہ ہے۔ پہلے ایک مختصر دیباچہ ہے اس کے بعد اسرار احمد صاحب گورکھپوری کا مقدمہ ہے جس مین انھون نے جناب افسر کے خصوصیات شاعری سے بحث کی ہے اور پھر اصل حصہ غزلیات کا ہے۔

جناب افسر کی بعض غزلین نگار مین شایع ہوئی ہین اور اس مین شک نہین کہ ان مین ایک اچھے شاعر بننے کی بہت سی خصوصیات پائی جاتی ہین۔ جناب افسر مصحفی و خاندان مصحفی کے بہت معتقد ہین جس سے اُن کے حُسنِ ذوق کا پتہ چلتا ہے اور وہی رنگ اپنے کلام مین پیدا کرنا چاہتے ہین۔ بعض شعر ملاحظہ ہون:-

منزلِ عشق و محبت کسقدر سنسان ہے آشنا تو آشنا نا آشنا ملتا نہین

---

اب مرے دل کو نہین تشویش راہ و راہبر بیخودی نے بے نیاز فکر منزل کر دیا

---

ہجوم حشر پہ موقوف رکھنا اپنے ملنے کو ستمگر چلتے چلتے چل گیا فقرہ قیامت کا

---

ہم تو جنون مین کہہ گئے جو مُنہ مین آگیا اب ایک ایک لفظ کو سمجھا کرے کوئی

یہ مجموعہ عہ مین شاہد علی امجد علی رام سوامی نسروان کمپونڈ کراچی سے ملسکتا ہے

# «شاعر»

اے مجسم زندگی اے بے نیاز زندگی | تیرے دم سے ہے ترنم خیز ساز زندگی
آنکھ سے پنہاں ہیں سب پست و فراز زندگی | منکشف تو نے کئے عالم پہ راز زندگی

روح لذات دو عالم کا خلاصہ بن گئی
حاصل کونین تیری ہر تمنا بن گئی

تو بساط دہر پہ زندہ کن تقویم ہے | تیری ہستی لذت کونین کی تعلیم ہے
خدمت انساں سے بالاتر تری تعظیم ہے | محفل عقبیٰ میں بھی تو واجب التکریم ہے

عشق کی دشوار رہ کا راہبر تو ہی تو ہے
ظلمت شب کیلئے روشن قمر تو ہی تو ہے

کون ہے تیرے سوا حسن ازل کا راز داں | ہے گذرگاہ تخیل جلوہ گاہ لامکاں
جس حقیقت کو نہیں پہنچے کبھی وہم و گماں | آئینہ بردار ہے اسکا ترا حسن بیاں

بے نشاں جو شے ہو اس کو بانشاں کرتا ہے تو
قلب بیگانہ کو اپنا راز داں کرتا ہے تو

تیری بزم آرائیوں میں کیا خدا کی شان ہے | تیری تاثیر سخن کا معترف یونان ہے
مردہ دل اقوام کو تو زندگی ہے جان ہے | بات کیا یاں کی تو حامل ایمان ہے

دین و دنیا دونوں مٹتے ہیں ترے انداز پر
شمعیں جاں دیتی ہیں اک پروانہ جانباز پر

جن ممالک کو ترقی پر ہے اپنی ناز آج | تیرے احسانات کا مظہر ہے انکا تخت و تاج
ناممکمل سی نظر آتے شہنشاہوں کے راج | تیرے ہونے سے ہوئی تکمیل ترکیب مزاج

آدمیت ہو گئی پیدا سلیقہ آ گیا
تیرے حسن گفتگو سے ہمکو کیا کیا آ گیا

تیرے مرنے جا پہ بھی موجود تیرا نام ہے | تیری عالی حوصلہ فطرت کا یہ انجام ہے
تو مٹا ہے اور نہ مٹنا تیرا آساں کام ہے | تیرا ہر شعر اک دوامی زیست کا پیغام ہے

زندہ ہیں جب تک ترے اشعار تو مرتا نہیں
رنگ تازہ روز جو بدلے یہ وہ دنیا نہیں

ملک وہ اچھا جہاں پیدا ہوں یہ لعل و گہر | قوم وہ بہتر ہوں جس میں ایسے ارباب ہنر
وہ مکاں کس کام کا کس کام کے وہ بام و در | گو شوالوں نے نہ جس کے دیکھے ہوں ایسے بشر

ایسی تعمیروں کا ہونا اور نہ ہونا ایک ہے
تو نہ ہو شاعر تو مٹی اور سونا ایک ہے

**ثاقب جالندہری**

# ظفر نمبر کو دیکھکر

آہ! اے دہلی! بہشتِ عشرتِ عہدِ کہن
مہر و مہ سے تھی کبھی آباد تیری انجمن

اے دیارِ نامرادی، اے مزارِ رنگ و بو
تیری رگ رگ مین روان ہے تاجدارون کا لہو

پھول تیرے باغِ عشرت کی ہوا کھائے ہوئے
اس فضا مین آج بھی ملتے ہین، مرجھائے ہوئے

کتنے غنچے، کھل چکے ہین اس خس و خاشاک سے
کتنی تہذیبین، بنی، بگڑی، ہین تیری خاک سے

مدتون، کی پاسبانی، گردشِ ایام کی
مدتون تو نے سنواری، قسمتین اقوام کی

مٹ نہین سکتے جہان سے تیری عظمت کے نشان
کون کہہ سکتا ہے ٹھنڈے دل سے تیری داستان

تو کہان، اے یادگارِ کاروانِ محتشم
رہ گیا ہے جانے والون کا فقط نقشِ قدم

خلجی و سوری سے لیکر، تا بہ ایامِ مغل
اک صدا تھی گونجتے تھے جس سے میدان و جبل

کیا ہوئے، اے دہلی برباد! آخر کیا ہوئے
عظمت ہندوستان کے، وہ مناظر، کیا ہوئے

شب کی نکہت بیز، وہ رنگینیان کیا ہو گئین
صبح ہونے بھی نہ پائی تھی، کہ کلیان سو گئین!

قوتین اس منقلب دُنیا مین آتی جائینگی
یہ ہوائین، تو بہ تو غنچے کھلاتی جائینگی

ذرہ ذرہ ہے جہان کا، مرکزِ رازِ فنا
زندگی ہے کاروانِ موت کو بانگِ درا

رہنِ اجزائے تلون ہے، مزاجِ کائنات
"وہ تغیر ہے، جسے حاصل ہے دُنیا مین ثبات"

پھر بھی تیری عظمتِ دیرینہ کے دُرِ ثمین
جن سے رخشندہ تھی، اے دہلی، کبھی تیری جبین

اپنی، عبرت خیز، آب و تاب کھو سکتے نہین
زلزلون مین، دہر کے پامال ہو سکتے نہین

علی اختر اختر

# طاہرہ خانم

اب چشمِ خونفشان کی گہرریزیان کہان　　طفلی کی یاد مین بھی دل آویزیان کہان
چمکی مری نگاہِ محبت کے نور سے　　تکمیل ہو گئی مری تیرے ظہور سے
یکسر بدل گیا مری تخلیق کا نظام　　معدوم ہو گئی ہین مری خامیان تمام

سیرِ بہشت رازِ تمنا ہے اور مین
معصوم شوخیون کا تماشا ہے اور مین

نیرنگِ روزگار سے گھبرا گئے ہین جو　　افلاک کے طلسم سے جکرا گئے ہین جو
ہوتے ہین وہ ولادتِ دختر پہ اشکبار　　فرزند کی طلب نہین رکھتی ہے بیقرار

میرے لئے ہے دختر و فرزند ایک چیز
دونون اگر ہین عاقل و حق گوش و باتمیز

اصغر حسین خان نظیر لودھیانوی

## شہاب کی سرگزشت

حضرت نیاز کا وہ عدیم النظیر افسانہ جو اردو زبان میں بالکل پہلی مرتبہ تخیل نفسیاتی کے اصول پر لکھا گیا ہے۔ اس کی زبان اسکی تخیل اسکی نزاکت بیان اسکی بلندی مضمون اور اسکی انشاء عالیہ سحر حلال کے درجہ تک پہنچ گئی ہے

قیمت علاوہ محصول ڈاک

ایک روپیہ (عہ)

## صحابیات

جس میں عہد رسالت کی ۸۰ خواتین کے مستند حالات یکجا کر دیئے گئے ہیں۔ اس کا مقدمہ جو نیاز نے خاص اپنی انشا میں اسقدر جوش و قوت کے ساتھ لکھا ہے رسالہ نسائیت کے بہت سے نکات اس سے حل ہو جاتے ہیں

قیمت علاوہ محصول

عہ

## شاعر کا انجام

جناب نیاز کے عنفوان شباب کا لکھا ہوا افسانہ جس میں پاکیزگی بیان، اسلوب ادا، ندرت خیال اور جدت اظہار کے ایسے نادر نمونے موجود ہیں کہ کسی دوسری تصنیف میں نہیں مل سکتے۔ حسن و عشق کی تمام نشہ بخش کیفیات اسکے ایک ایک جملہ میں موجود ہیں۔

قیمت علاوہ محصول دس آنے ۱۰

## فراست الید

مولانا نیاز فتحپوری جس کے مطالعہ سے ایک شخص بآسانی ہاتھ کی شناخت اور اسکی لکیروں کو دیکھکر اپنے یا دوسرے شخص کے مستقبل، سیرت، عروج و زوال، موت و حیات، صحت و بیماری، شہرت و نکینامی وغیرہ کے متعلق صحیح طور سے پیشین گوئی کر سکتا ہے۔

قیمت علاوہ محصول عہ

## تاریخ الدولتین

جرجی زیدان مصر کے مشہور مورخ کی تاریخ جس میں تاریخ اسلامی کے ایک عہد کا ترجمہ جس میں عہد امیہ و بنی عباس کی سیاسی تاریخ پر بحث و تبصرہ کیا گیا ہے۔ ترجمہ مولانا نیاز کیا ہے اور اسقدر سادگی و تسلسل کے ساتھ کہ ترجمہ نہیں معلوم ہوتا۔

قیمت علاوہ محصول عہ

## جذبات بھاشا

ہندی شاعری کی حلاوت و شیرینی تمام دنیا کی شاعری میں ایک خاص امتیاز رکھتی ہے۔ جناب نیاز نے ایک دلچسپ تمہید کے ساتھ بہترین ہندی شاعری کے نمونے پیش کر کے انکی ایسی تفسیر و تشریح کی ہے کہ دل بیتاب ہو جاتا ہے

قیمت علاوہ محصول بارہ آنے (۱۲)

## تذکرہ تندرہ گل

مولفہ مولوی عبدالباری آسی جس میں ۳۰۰ سے زائد اردو فارسی کے ظریف گو شعراء کے حالات مع ان کے لطائف و ظرائف و انتخابات کلام کے درج ہیں۔ اردو میں اپنے موضوع کے لحاظ سے بالکل اچھوتی چیز ہے۔

حجم ۵۰۰ صفحات۔

قیمت مع محصول چار روپیہ (للعہ)

## گہوارۂ تمدن

(دوسرا اڈیشن) مولانا نیاز کی وہ معرکۃ الآرا کتاب جس میں تاریخ اور اساطیر سے ثابت کیا گیا ہے کہ ارتقاء تمدن میں عورت نے کتنا زبردست حصہ لیا ہے اور دنیا سے تہذیب و شائستگی اسکی کس قدر ممنون ہے۔ اردو میں بالکل پہلی کتاب ہے۔ قیمت علاوہ محصول عمار

## نگارستان

(دوسرا اڈیشن) زیر طبع ہے جس میں حضرت نیاز کے اور متعدد ادبی مضامین اور افسانے شامل کئے گئے ہیں۔ نگارستان نے ملک میں جو درجۂ قبول حاصل کیا اس کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اس کے متعدد مضامین غیر زبانوں میں منتقل کئے گئے۔

قیمت بعد طباعت متعین کی جائیگی۔

بسم اللہ

# نگار

## فہرست مضامین ماہ مئی ۱۹۳۰ء

# نگار

اڈیٹر:- نیاز فتحپوری

| جلد- ۱۷ | مئی سنہ ۱۹۳۹ع | شمار- ۵ |
|---|---|---|

## ملاحظات

آج ۲۸ کی صبح کو آخر کار مین لکھنؤ واپس آہی گیا، لیکن اس حال مین کہ ایک طرف کام کا انبار ہات پانون سرد کئے دے رہا ہے اور دوسری طرف سامنے سے گرم ہوا کے جھونکے رُوح کو خشک ـــــ کامل ایک گھنٹہ سے بیٹھا ہوا یہ سوچ رہا ہون کہ کام کی ابتدا کیونکر ہو اور کس کو مقدم سمجھکر پہلے اس طرف توجہ کرون- صرف میرے دیکھنے کی ڈاک اس طرح سامنے پھیلی ہوی ہے، جیسے ڈاک خانہ کی میز پر سارٹر کے روبرو کبھی آپ کو نظر آئی ہوگی- اور کامون کا کیا ذکر ہے- منیجر صاحب کو اپنے مشاغل سے فرصت نہین، بہرحال جو کچھ مجھے کرنا ہے، مجھی کو کرنا پڑیگا اور ایک ہفتہ کے اندر زندگی کے اُس اسلوب کو پھر قایم کرنے کی کوشش کرونگا جو ایک ماہ پانچ دن قبل عزم حیدر آباد سے پہلے قایم تھا ـــ یہ ذکر مین نے اس لئے کر دیا کہ اگر بعض احباب کے آئے ہوئے خطوط کا جواب تعویق سے جائے تو وہ مجھے مورد ملامت نہ بنائین ـــ

---

سیاحت عموماً دو قسم کی ہوا کرتی ہے، ایک صرف تفریح کے لئے جو آجکل اہل امریکہ کا شعار ہے اور دوسری کسی ضرورت وغرض کی بنا پر جو ہم ایسے " بندگان بیچارہ " پر مصیبت کی طرح نازل ہوتی ہے- مگر ایک تیسری قسم سیاحت کی اور بھی ہے جو شروع تو ہوتی ہے بالکل مہمل طور پر لیکن ختم ہوتی ہے ایک مفہوم پر، کسی مدعا کی تشلیل پر اور ایسی صورت پر جسے شعراء کی زبان مین بالکل " خدا ساز " بات کہتے ہین-

میرا اولین اصول عمل معاملات کے باب مین یہ ہے کہ کبھی کوئی توقع ہی قایم نہین کرتا اور اس لئے مجھے یاس و نا امیدی سے بہت کم

دوچار ہونا پڑتا ہے — مین جب حیدر آباد گیا تو میرا دماغ تدابیر سے یکسر معرّا، توقعات سے بالکل خالی اور اس اُلجھن سے بالکل آزاد تھا

"کہ گرنہ ہو تو کہان جائین اور ہو تو کیونکر ہو"

لیکن جب واپس آیا تو اس حال مین کہ دل توقعات سے لبریز ہے اور رُوح "تشکرات" سے۔ سامان بصیرت و عتبار بھی ساتھ ہے اور اسباب بہجت و افتخار بھی — یعنی "یار ما آن دارد و این نیز ہم"

حیدر آباد پہونچنے سے قبل جو اخبار و روایات وہان کے مجھ تک پہونچے تھے ان کی بنا پر مین نے وہان کے تمدن و معاشرت، وہان کے نہضت و ارتقا، اور وہان کی ارستقراطی (Aristocratic) جماعت کے متعلق ایک خاص خیال قائم رکھا تھا اور کتمان حقیقت ہوگا اگر مین یہ کہون کہ مجھے اس باب مین مایوسی سے مطلقاً واسطہ نہین پڑا۔ انسانی ظن و تخمین کی سب سے بڑی اصولی غلطی یہ ہوتی ہے کہ اس باب مین وہ زمانہ کا لحاظ بالکل نہین کرتا اور ہمیشہ ماضی کے واقعات و روایات کو سامنے رکھ کر "حال" کو سمجھنا چاہتا ہے اور پھر جب حقیقت اس کے خلاف نظر آتی ہے تو بجائے اپنی غلطی کے اعتراف کے وہ زمانۂ موجودہ کی شکایت کرنے لگتا ہے — میرے والد کے ایک دوست جنھون نے مجھے کبھی نہین دیکھا تھا، والد کے انتقال کے بعد مجھ سے ملنے آئے اور حد درجہ مایوس واپس گئے۔ انھون نے چلتے وقت نہایت حسرت کے لہجہ مین فرمایا کہ "میان تم مین تو ایک بات بھی خانصاحب مرحوم کی سی نہین ہے" مین نے ادب سے عرض کیا کہ "اگر آپ میرے والد کے وجود سے قبل مجھے دیکھتے تو آج جو کچھ میری نسبت فرمارہے ہین وہ اُن کے متعلق کہتے، لیکن افسوس ہے کہ آپ کو خوش کرنے کے لئے فطرت اپنے اس اصول کو نہین بدل سکتی کہ بیٹا ہمیشہ باپ کے بعد ہی پیدا ہوتا ہے" ——— مین جانتا ہون کہ جو کچھ انھون نے فرمایا وہ بالکل صحیح تھا، لیکن اگر زمانہ کے اقتضاء نے میرے اندر وہ صفات پیدا نہین کئے تھے تو میرا اس مین کیا قصور تھا حقیقتاً غلطی ان کی تھی کہ انھون نے نصف صدی کے زمانہ کو کوئی اہمیت ہی نہین دی اور نہ باپ بیٹے مین فرق کرنا ضروری خیال کیا ——— اسی نوع کی غلطی مجھ سے بھی ہوئی کہ حیدر آباد کی اُن روایات قدیم کو (جو اپنی افادیت کے لحاظ سے حکومت استبدادی کا روشن ترین پہلو پیش کرتی ہین) سامنے رکھ کر مین نے موجودہ حیدر آباد کی تصویر قایم کی تھی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہان پہونچنے کے بعد اس تصویر کے بہت سے نقوش مین ترمیم و تصحیح کرنا پڑی لیکن غالباً خلاف حقیقت ہوگا اگر مین اس کا اعتراف نہ کرون کہ ہر چند یہ ترمیم شدہ صورت اپنے بعض خط و خال کے لحاظ سے زیادہ حسین نہ تھی لیکن بعض حیثیات کے لحاظ سے مکمل و حقیقی ضرور تھی ——— مین اس وقت نہ سرزمین دکن کی تاریخ سے بحث کرنا چاہتا ہون کہ اس کے لئے ملاحظات کے محدود صفحات مین گنجایش کہان، اور نہ دولت آصفیہ کے مد و جزر سے گفتگو کرنا مقصود ہے کہ یہ ایک مستقل کتاب چاہتا ہے، بلکہ مدعا صرف یہ بتانا ہے کہ مین نے وہان جا کر کن تاثرات کو قبول کیا اور یہ کہ موجودہ حیدر آباد کے حال سے اُس کے مستقبل پر کیا حکم لگایا جا سکتا ہے۔

حیدر آباد کیا بہ لحاظ آب و ہوا، کیا بہ لحاظ آبادی و پیداوار، ہندوستان سے بالکل مختلف چیز ہے اور اس طرف کا ایک شخص وہان جا کر یقیناً یہ محسوس کرتا ہے کہ وہ کسی دوسرے حصۂ زمین مین آگیا ہے، لیکن چونکہ حیدر آباد کی آبادی بالکل

Heterogeneous ( مختلف الجنس ) قسم کی ہے، اس لئے مغایرت واجنبیت، کا احساس نہین ہوتا - اور زبان ومعاشرت کے لحاظ سے ہندوستان کے ہر حصہ کا انسان وہان اپنی سوسائٹی پیدا کر سکتا ہے۔ شمالی ہند کا ذکر بیکار ہے کہ یہان کے لوگ تو دولت آصفیہ کے ہمیشہ سے ممنون کرم رہے ہین اور حیدرآباد کی تاریخ کا کوئی پہلو ایسا نہین ہے جس مین شمالی ہند کے رہنے والون نے نمایان حصہ نہ لیا ہو — چنانچہ آج بھی حکومت آصفیہ کے نظم ونسق مین حصہ لینے والے زیادہ تر شمال ہی کے لوگ ہین اور اس لحاظ سے کہ دولت آصفیہ خود عبارت ہے انھین امراء کبار کے فتوحانہ اقدام سے جو شمال ہی سے تعلق رکھتے تھے اس لئے جائے حیرت نہین اگر ابھی تک شمالی ہند کے رہنے والون کا وہان اثر قایم ہے۔

حیدرآباد کی ملکی آبادی مین ایک حصہ تو اُن وحشیون اور شُدر قومون کا ہے جو خدا معلوم تاریخ کے کس عہد سے یہان پہاڑیون اور وادیون مین زندگی بسر کر رہے ہین اور یہ اپنی شکل وصورت، تمدن ومعاشرت کے لحاظ سے ہنوز وہی غلامانہ جسم ورُوح رکھتے ہین جو ہندوستان کی دوسری وحشی قومون مین پائی جاتی ہے۔ دوسری جماعت اُن لوگون کی ہے جو ہین تو خالص دکن کے باشندے لیکن شرافت خاندانی، اور تہذیب وشایستگی کے لحاظ سے نمایان حیثیت سوسائٹی مین رکھتے ہین، ایک تیسری جماعت اور ہے جو خالص دکنی تو نہین ہے لیکن کئی پُشت گزر جانے کی وجہ سے اُن مین بھی وہی دکنی رنگ پیدا ہو گیا ہے — یہان ایک مخصوص طبقہ امراء کا ہے جن مین سے بعض شاہی خاندان سے تعلق رکھتے ہین اور بعض وزراء کے خاندان سے۔ دکن کی یہ خصوصیت کہ وہان کا طبقۂ امراء بھی ایک فرمانروایانہ حیثیت رکھتا ہے، بڑی حد تک اب بھی قائم ہے اور یہان کے خود مختار جاگیردارون اور صاحبان ریاست کی مجموعی تعداد اسقدر ہے کہ اگر ان سب کو یکجا کر دیا جائے تو ہندوستان کی کوئی اور بڑی سی بڑی ریاست بھی مقابلہ نہین کر سکتی۔ لیکن امتداد زمانہ کے ساتھ جو تغیر خود دولت آصفیہ مین ہوا ہے، اسی لحاظ سے تمام امراء ونوابان بھی متاثر ہوئے ہین اور وہ خود مختارانہ وآزادانہ شوکت وجبروت جو اس سے قبل کسی وقت سرزمین دکن مین پائی جاتی تھی بہت مضمحل نظر آتی ہے۔

غفران مآب نواب محبوب علی خان اُس زمانہ کے فرمانروایون مین سے آخری فرد تھے جب سطوت مغلیہ کے آثار وعلایم ہندوستان کے مختلف گوشون مین پائے جاتے تھے اور ان کے ساتھ ہی وہ دور ختم ہو گیا۔ دور عثمانی بالکل جدید دور ہے جس کے اصول جہانبانی اور جہانداری بالکل مختلف ہین اور جس مین وہی ضبط واہتمام وہی نسق وانصرام پایا جاتا ہے جو مغربی حکومتون کے اثر سے نہ صرف یہان بلکہ اب ہندوستان کی تمام ریاستون مین نظر آتا ہے اس مین کلام نہین کہ شخصی حکومت یعنی صرف ایک ہستی کا نائب خدا کی حیثیت سے کسی حصۂ ملک کے سیاہ سفید کا مالک ہونا وہ دلکش پہلو بھی رکھتا ہے، جو دنیا کے جبابرہ نے اپنی بے دریغ زرپاشیون سے ہمیشہ نمایان کیا اور ہمیشہ صاحبان احتیاج وغرض سے اس کی داد حاصل کی، لیکن جہانتک آئین واصول کا تعلق ہے، جس حد تک اقتصاد وسیاسیات کا واسطہ ہے وہ دور عہد پارینہ کی یادگار سمجھا جاتا ہے اور نظام ارتقاء کے لحاظ سے قابل ہجر وترک یقیناً موجودہ دور مین وہ مثالین بخشش وکرم کی نظر نہین آسکتین جب فرمانروائے وقت کی ادنیٰ سی نگاہ بخشش وکرم فقیر کو غنی اور گدا کو امیر بنا دیتی تھی لیکن اس کے ساتھ جو صورتین نہضت وارتقاء کی اب پائی جاتی ہین وہ اس سے پہلے مفقود تھین۔

اعلیحضرت حضور نظام (موجودہ فرمانروائے دکن) اپنی سادگی معاشرت کے لحاظ سے بالکل قرون اُولیٰ کے انسان معلوم ہوتے ہین اور جس طرح فتح بیت المقدس کے وقت وہان کے راہبون نے خلیفۂ ثانی کے بوسیدہ ملبوس کو دیکھ کر ان کے خلیفۂ وقت ہونے پر حیرت کی تھی، اسی طرح اب بھی ہر شخص اعلیحضرت حضور نظام کو دیکھ کر حیران رہجاتا ہے کہ کیا یہ ہستی اس ریاست کی فرمانروا ہو سکتی ہے جو حقیقتاً ایک ملک کی سی حیثیت رکھتی ہے۔ جہانتک خود اُن کی ذات اُن کی خانگی زندگی کا تعلق ہے وہ اسی سطح پر نظر آتے ہین جہان اسلام نے شاہ وگدا دونون کو دوش بدوش لاکر کھڑا کر دیا تھا، لیکن جس حد تک سلطنت کے نظم ونسق کا تعلق ہے ان کی وسعت نظر کا یہ عالم ہے کہ کرورون روپیہ شہر کے حفظان صحت وآرایش بلدہ کے لئے اُٹھا کر دیدیتے ہین اور علوم وفنون کی پرورش کا تو خیر ذکر ہی فضول ہے کہ مسلم یونیورسٹی سے لیکر جو مسلمانون کی سب سے بڑی درسگاہ ہے، ادنیٰ سے ادنیٰ مدرسہ تک سب اس کے دست کرم کے ممنون ہین اور انکا سر رشتۂ حیات اسی ایک ہاتھ سے وابستہ ہے جو نہ صرف نام کے لحاظ سے عثمان ہے بلکہ صفت کے لحاظ سے بھی اتنا ہی غنی ہے۔ خود اندرون ملک مین ترقی علوم وتہذیب زندگی کے لئے جو کچھ ہورہا ہے اس کے ثبوت مین صرف جامعۂ عثمانیہ کا نام لے دینا کافی ہے جو اصول کار کے لحاظ سے اس وقت ہندوستان کی بہترین یونیورسٹی سمجھی جاتی ہے۔ الغرض یہ اور اسی طرح کے اور تمام برکات جن کو دیکھ کر ایک ملک کے ارتقاء پر آسانی سے حکم لگایا جاسکتا ہے یہان کے ہر ہر ذرہ سے ہویدا ہین اور غالباً اس خصوص مین تاریخ دکن کا کوئی فرمانروا، ہز اگزالٹڈ ہائینس میر عثمان علی خان کا ہمدوش نہین سمجھا جاسکتا۔

یہان کا نظم حکومت ایک کونسل کے سپرد ہے جو چھ ممبرون اور ایک پریسیڈنٹ پر مشتمل ہے ممبرون کو یہان صدر المہام اور پریسیڈنٹ کو صدر اعظم کہتے ہین۔

صدر اعظم (مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر بالقابہ) طبقۂ امراء سے متعلق ہین اور ان کا خاندان اپنی خدمات کے لحاظ سے اسقدر دیرینہ تعلق دولت آصفیہ کے ساتھ رکھتا ہے کہ ایک شخص کے لئے خواہ وہ کسی حیثیت سے دکن کا مطالعہ کرے اس خاندان کے افراد کو نظر انداز کرنا محال ہے۔ اس خاندان کا مورث اعلیٰ دربار اکبری کے مشہور نورتن مین سے ایک درخشندہ ترین رتن راجہ ٹوڈرمل تھا جس سے عہد مغلیہ کا ہر مورخ واقف ہے اور دکن کی تاریخ قدیم مین مہاراجہ چندو لال جو ہمارے موجودہ صدر اعظم کے نانا تھے اور جن کے کارنامے دولت آصفیہ کی تاریخ مین اسی طرح منتشر نظر آتے ہین جیسے ہار کے بکھرے ہوئے موتی۔ اب یہان صرف مہاراجہ بہادر ہی کی ایک ذات ایسی رہگئی ہے جن مین قدیم امراء کی خصوصیات پائی جاتی ہین۔ اور جن کا دربار اب بھی امیدگاہ انام ہے۔ آپ باوجود کبر سنی وپیرانہ سالی کے جوانانہ عزم وارادہ رکھتے ہین اور مشکل ہی سے کوئی وقت آپ کا ایسا گزرتا ہے جسے فارغ از انہماک کہہ سکین آپ کے اخلاق کی وسعت آپ کی سیرت کی نمایان خصوصیت ہے اور انسانیت پرستی آپ کا مسلک مذہب آپ کی حیات کا مدعا صرف خدمت ابنائے جنس ہے اور آپ کی زندگی کا مقصود دوسرون کے لئے ایثار وقربانی ضبط وتحمل آپ کا اتنا بڑھا ہوا ہے کہ وہ باتین جو معمولی انسان کو بھی برہم کرسکتی ہین آپ پر کوئی اثر نہین کرتین اور ہلکی سی چین پیشانی بھی کسی شخص کا یہ

نہین دیتی۔ مجھے ایٹ ہوم ڈنر وغیرہ کے علاوہ یون بھی متعدد بار حاضری وحضوری کا شرف حاصل ہوا اور مین نے ہر مرتبہ یہ محسوس کیا کہ ابھی تک مین کافی مطالعہ اس عجیب وغریب ہستی کا نہین کر سکا۔ آپ کی ذات یکسر خیر وبرکت ہے اور آپ کی وہ مخفی داد ودہش جس کا علم کسی کو نہین ہوتا اسدرجہ وسیع ہے کہ اس عہد مین مشکل سے کوئی دوسری نظیر اُس کی پیش کی جاسکتی ہے حقیقت یہ ہے کہ آپ کا دربار صحیح نمونہ ہے اُس دور امارت کا جو اس سے قبل کسی وقت یہان پایا جاتا تھا اور آپ کی ذات تنہا یادگار ہے اس زمانہ کی جسے لوگ اب یاد کرتے ہین اور واپس نہین لاسکتے میرے اوپر خصوصیت کے ساتھ جو الطاف آپ نے صرف کئے، ان کی تفصیل وتشریح بیکار ہے کیونکہ نہ مین اپنے تاثرات کے لحاظ سے ان کے بیان پر قادر ہون نہ نوازش وکرم کی وسعت وفراوانی کی حیثیت سے۔ آپ کا علمی ذوق جسقدر بلند وپاکیزہ ہے وہ آپ کے فارسی اُردو کلام اور دیگر متعدد تصانیف سے ظاہر ہوسکتا ہے۔ آیندہ کسی صحبت مین اس پر مفصل تبصرہ کرکے بتاؤنگا کہ دولت آصفیہ کا صدر اعظم ایک شاعر ہونے کی حیثیت سے کس بلند مرتبہ کا حامل ہے۔

کونسل کے ممبران مین سے مجھے نواب مہدی یار جنگ بہادر اور نواب عقیل یار جنگ بہادر سے ملنے کا فخر حاصل ہوا۔ یہ دونون نواب عماد الملک بہادر مرحوم کے صاحبزادے ہین اور تمام خصوصیات کے لحاظ سے اُس فخر ملک وقوم ہستی کے سچے جانشین۔ نواب مہدی یار جنگ بہادر وزیر سیاسیات ہین اور اپنی گرانقدر خدمات کی وجہ سے حکومت آصفیہ وحکومت برطانیہ دونون کا پورا اعتماد حاصل کئے ہوئے ہین۔ آپ نہایت نیک نفس، صلح کل، مرنجان مرنج اور وسیع الاخلاق انسان ہین اور ذاتی قابلیت وفہم وتدبر کی حیثیت سے کونسل مین خاص اقتدار رکھتے ہین۔ ان کے برادر گرامی نواب عقیل یار جنگ بہادر وزیر تعمیرات ہین اور آپ کے عہد مین حیدرآباد کو جسقدر عمارتی ترقی حاصل ہوئی یا ہو رہی ہے، وہ تاریخ حیدرآباد مین یادگار رہجانے والی چیز ہے۔ آپ نہایت خوش فکر انسان ہین اور خلوص وصداقت کا مجسمہ۔ وزیر فنانس سر اکبر حیدری یہان کے نہایت مشہور شخص ہین اور کونسل مین آپ کا وجود وہی اہمیت رکھتا ہے جو نظام عصبی مین نخاع کو حاصل ہے۔ افسوس ہے کہ مجھے آپ سے ملنے کا موقعہ حاصل نہین ہوا۔ باقی تین ممبرون مین نواب ولی الدولہ بہادر اور نواب لطف الدولہ بہادر طبقۂ امراء سے متعلق ہین اور اپنے اخلاق کے لحاظ سے خاص شہرت رکھتے ہین۔ کرنل ٹرینچ صیغۂ مال وپولیس کے وزیر ہین اور مغربی خصوصیات کے لحاظ سے بہت کامیاب وزیر سمجھے جاتے ہین۔

کونسل کے احکام کا نفاد معتمدون کے ذریعہ سے ہوتا ہے۔ یعنی ہر محکمہ ایک معتمد یا سکریٹری سے متعلق ہے اور اس کے ذریعہ سے تمام کاغذات کونسل مین پیش ہوتے ہین۔ معتمدون مین سے مجھے صرف نواب فخر یار جنگ بہادر اور نواب صمد یار جنگ بہادر سے ملنے کی عزت حاصل ہوئی۔ نواب فخر یار جنگ معتمد محکمۂ فنانس ہین اور اپنی محنت ودیانت اہلیت وقابلیت، اور اخلاق وانسانیت کے لحاظ سے ایک ایسے شخص ہین جن کے متعلق حیدرآباد کے کسی حلقہ مین دو رائین نہین سُنی جاسکتین۔ ہر شخص آپ کا معترف ومداح ہے اور حکومت وپبلک دونون کا اعتماد آپ کو حاصل ہے۔ نواب صدر یار جنگ محکمہ افواج کے معتمد ہین اور اپنی ذاتی قابلیت

وصلح کل فطرت کے لحاظ سے بہت مقبول سکرٹری ہین

ان کے علاوہ اور بہت سے اعلی عہدہ داران ریاست سے ملنے کا موقعہ مجھے ملا جس کا تفصیلی ذکر اس وقت ممکن نہین، لیکن مختصرًا اس قدر ضرور کہونگا کہ مین نے ان جملہ حضرات کو بہت متواضع پایا اور اپنے موجودہ خدمات کے لحاظ سے حد درجہ مطمئن۔

غیر سرکاری حلقون کے علاوہ بڑی تعداد ملنے والون کی طلبہ کی جماعت پر مشتمل تھی۔ ان مین سے اکثر وہ تھے جو میری مذہبی تبلیغ کے ہمنوا ہین اور کثر وہ جو مخالف ہین ہر صحبت گویا ایک صحبت مناظرہ ہوا کرتی تھی جس مین یہ لوگ مجھ سے مختلف سوالات کرتے تھے اور مین ان کو جواب دیتا تھا۔ مجھے یہ دیکھ کر بڑی مسرت ہوئی کہ دکنی طلبہ مین ذوق علم وتفتیش بہت تیزی کے ساتھ ترقی کر رہا ہے اور وہ کوشش کرتے ہین کہ مکالمہ ومطالعہ دونون ذریعہ سے اپنے معلومات کو وسیع کرین۔

جامعہ عثمانیہ اور دار الترجمہ کی وجہ سے یہان ذوق تصنیف وتالیف بھی نوجوان جماعت مین پیدا ہو گیا ہے اور اس وقت تک متعدد کتابین شایع ہو کر ملک مین مقبول ہو چکی ہین اسی طرح ان لوگون مین وہ خود داری وخود اعتمادی بھی نمودار ہے جو صحیح تعلیم کا لازمی نتیجہ ہے اور جذبۂ وطنیت جو بیداری کی غایت اصلی ہے یہان کی آبادی مین بہت ترقی پذیر ہے، لیکن اسی کے ساتھ یہان کے علمی خدمات یا تصانیف مین ابھی تک ایک چیز کی ضرور کمی ہے جسے ہم اگر فقدان روح نہین کہہ سکتے تو فقدان خوشدلی (Liveliness) ضرور کہین گے۔ مین نے جہانتک غور کیا اس کا سبب بالکل مقامی وماحولی ہے۔ سرزمین دکن خواہ کتنی ہی بلند خصوصیات کیون نہ رکھتی ہو، لیکن جمالیاتی ذوق (Aesthetic taste) کی تربیت کا سامان وہان ابھی تک پیدا نہین نہین ہوا اور اسی حس کے کند ہونے کی وجہ سے یہان کے علمی کارنامے کچھ اُداس سے معلوم ہوتے ہین۔ لیکن امید کیجاتی ہے کہ یہ عالم زیادہ عرصہ تک قایم نہین رہیگا اور مستقبل قریب یا بعید مین کوئی اسکول مخصوص رنگ کے مصنفین کا ایسا ضرور پیدا ہوگا جو اس کمی کو محسوس کر کے دور کریگا اور پھر رفتہ رفتہ یہ احساس مصنفین کے تمام طبقون مین پیدا ہو جائیگا۔

---

مین جسوقت واپس آیا تو رسالہ تقریبًا مرتب ہو کر لکھا جا چکا تھا اور چونکہ مین یہان موجود نہ تھا اس لئے اس مرتبہ رسالہ کی ترتیب یقینًا نہ صرف ثقیل ہو کر رہگئی، بلکہ ایک حد تک بدنما بھی ہو گئی۔ صفحہ ۹ سے صفحہ ۸۸ تک مسلسل علمی وتنقیدی مضامین درج ہو گئے اور اگر مین حیدرآباد سے سرزمین دکن والا مضمون نہ بھیجدیتا تو شایقان ادب لطیف کے لئے یہ رسالہ بالکل رمضان ہو کر رہجاتا۔ میرا قاعدہ ہے کہ ہمیشہ کسی ایسے مقالہ کے بعد جس کے مطالعہ سے دماغ کو کچھ تھکن محسوس ہو، کوئی ایسا مضمون یا فسانہ ضرور رکھدیتا ہون جو اُس خستگی کو دور کر کے آیندہ مضمون پر غور کرنے کے لئے انسان کو طیار کردے، لیکن اس مرتبہ ترتیب کی یہ صورت قایم نہ رہسکی اور جناب بدر اصلاحی کے دو علمی مضمون مسلسل درج ہو گئے، ہر چند یہ دونون بہت مختصر ہین اور بڑی حد تک دلچسپ بھی لیکن اگر ان کو علیحدہ علیحدہ کر دیا جاتا تو زیادہ لطف پیدا ہو جاتا۔ علامۂ آصفی کے متعلق پہلے مضمون نے بہت کافی جگہ لیلی، لیکن ایسا ہونا ناگزیر تھا، کیونکہ مضمون بہت طویل ہے اور جلد سے جلد اسے ختم کر دینا ہے۔ مومن وکلام مومن کے لئے زیادہ جگہ

نکال کر اس مہینے میں ختم کر دیا گیا کہ اس کا سلسلہ بھی عرصہ سے چلا آرہا تھا۔ جناب فسر امروہوی نے مرزا غالب اور مصحفی کے عنوان سے جو کچھ لکھا ہے وہ بھی کافی طویل ہے، لیکن اس نوع کے تنقیدی مضامین کی طوالت طبیعت پر بار نہیں ہوتی ــ جناب رسا کا مضمون اُسی سلسلہ کی کڑی ہے جو اس سے قبل "حکومت برطانیہ کی وسعت کا راز" کے عنوان سے شایع ہو رہا تھا۔ موجودہ سیاسیات کے لحاظ سے یہ مضمون بہت مفید و کارآمد ہے۔ افسوس ہے کہ انھیں اسباب کے ماتحت نہ باب الاستفسار کے لئے جگہ نکل سکی جسکا لوگون کو بہت انتظار رہتا ہے اور نہ معلومات کے لئے اسی طرح حصۂ نظم مین بھی صرف دو نظمین درج ہو سکین۔ جون کے رسالہ مین انشاء اللہ پوری تلافی اس بدمزگی کی کردیجائے گی اگر واقعی یہ کوئی بدمزگی ہے

ذکر رنگین، جناب جگر مرادابادی کا عطیہ ہے اور شفق حضرت فرخ بنارسی کا مین چاہتا ہون کہ ناظرین نگار خود انکا مطالعہ کرکے داد دین۔

---

اسوقت ہندوستان کے سیاسیات کا جو رنگ ہے، وہ کسی سے مخفی نہین۔ تمام کام کرنیوالے ایک ایک کرکے گرفتار ہوچکے ہین، یہانتک کہ آج، ہر کی صبح کو سارے شہر مین ہرتال ہے اور مہاتما گاندھی کو گرفتار کرکے گویا حکومت نے اس سرچشمہ کو ہی بند کر دینا چاہا ہے، جس سے ملک مین بدامنی پھیلنے کا اندیشہ کیا جاتا تھا۔

حکومت کا موجودہ طرز عمل کس حد تک دانشمندانہ کہلایا جاسکتاہے اس کا اندازہ کرنا دشوار نہین۔ کیونکہ ایک وقت وہ بھی تھا جب نمک کے متعلق قانون شکنی پر حکومت کی خاموشی نے مہاتما گاندھی کے تیوار کو بھی مضمحل کر دیا تھا اور وہ حیران تھے کہ حکومت کی اس ستیاگرہ کا کیا جواب دے سکتے ہین اور آج حکومت کے تشدد نے، تمام اُن آرزوؤن کو تکمیل کی حد تک پہونچا دیا ہے جن کو لیکر مہاتما گاندھی نکلے تھے۔ دنیا مین جب کوئی شخص قوت کا جواب انتہائی عجز و قربانی سے دینے لگے تو پھر اس کا توڑ صرف خاموشی ہوسکتاہے۔ لیکن افسوس ہے کہ حکومت زیادہ ضبط سے کام نہ لے سکی اور اس نے ہنگامہ دار وگیر کو اسکا علاج سمجھا، حالانکہ اصل چارۂ کار وہی تھا جو ابتدا مین ظاہر کیا گیا۔ بعض لوگون کا خیال ہے کہ اب جب کہ ملک کے تمام قایدین و رہنما گرفتار ہوچکے ہین، یہ تحریک مضمحل ہوکر فنا ہو جائیگی۔ ممکن ہے ایسا ہو، لیکن اس کے ساتھ دوسری صورت بھی سامنے رکھکر غور کرنا چاہئے کہ اگر اس کے بعد بھی یہ تحریک قائم رہی تو کروڑون آدمیون کے لئے کتنے زندان طیار کئے جائین گے اور کہان کہان؟

غیر ملکی کپڑے کی تجارت کو روکنے کیلئے اکثر مقامات مین پکٹنگ سے کام لیا جارہا ہے۔ جسوقت مین لکھنؤ واپس آیا تو یہان بھی اسکا زور تھا اور ابتک قائم ہے، بہت سی دوکانین بند ہوگئی ہین اور خرید و فروخت صرف دیسی کپڑے کی ہورہی ہے۔ مسلمانون مین سے بعض حضرات نے الستہ حد درجہ جوانمردی سے کام لیا کہ باوجود الحاح وزاری کے انھون نے ولایتی کپڑا خریدا اور بعد کو پکٹنگ کرنیوالے لڑکے اور لڑکیون کو جو اُن کے راستے مین پڑگئے تھے، روندتے ہوئے نکل گئے ـــــ مین سوچتا ہون کہ اگر واقعی ولایتی کپڑا آنا بند ہوگیا تو پھر وہ مسلمان جو صرف ولایتی لٹھے اور تنزیب ہی کے استعمال کو توشۂ آخرت اور وجہ شفاعت سمجھے ہوئے ہین کیا کرینگے؟

# خاقانی ہند، قاآنی عصر، علامہ آصفی نظامیؒ

**اولاد**

رامپور مین، فیاض خان جمعدار برادر سالار خان کی نواسی سے شادی ہوتی تھی۔ یہ بی بی مجبر دولہ خاں، اور عباس خان مشہور چوگان باز کی ہمشیرہ زادی۔ اور رامپور کے ایک نہایت معزز خاندان سے تعلق رکھتی تھین۔ ان کے بطن سے چار لڑکیان، اور ایک لڑکا پیدا ہوا۔ لڑکا عین نشوونما کی حالت مین راہی ملک عدم ہوگیا۔ ایک لڑکی شادی کے قبل فوت ہوگئی تھی۔ دو لڑکیون کی شادی بنی شیر خان ساکن شاہ آباد کے دو فرزندون کے ساتھ ہوئی۔ اب صرف بڑی لڑکی زندہ ہین۔ ان کے شوہر بعارضہ طاعون انتقال کر گئے۔ دو لڑکے چھوڑے ہین۔ جو رامپور مین تجارت کرتے ہین۔ چونکہ یہ جوانی مین بیوہ ہوگئی تھین۔ اسلئے مولانا امداد کرتے رہے۔ اکثر رامپور رہا کرتی تھین۔ ماہوار خرچ حیدرآباد سے آجاتا تھا کبھی کبھی حیدرآباد بھی چلی جاتی تھین

پہلی بی بی کے انتقال کے بعد مولانا نے عقد ثانی کیا۔ یہ بی بی نواب بہرام الدولہ بشر برجنگ کی نواسی تھین۔ نواب صاحب فرخ آباد مؤ کے رئیس تھے۔ اور حیدرآباد مین بہت معزز شمار ہوتے تھے۔ ان کے بطن سے دو لڑکیان اور تین لڑکے پیدا ہوئے۔ لڑکون کے نام علی الترتیب عبدالوہاب خان، عبدالسلام خان، اور عبداللہ خان، ہین۔ یہ تینون بقید حیات ہین۔ اور حیدرآباد ہی مین قیام ہے۔ مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر نے مولانا کے انتقال کے بعد ساری اولادون کے وظیفے مقرر کئے تھے۔ رامپور والی لڑکی کو تو کسی وجہ سے نہ ملا۔ لیکن ان لڑکون کو برابر مل رہا ہے۔ مگر افسوس یہ ہے۔ کہ ایک لڑکا بھی اس علامہ باپ کا خلف الصدق نہین سب کے سب معمولی خواندہ ہین، مولانا کو اس کا بہت رنج تھا، ہر چند کوشش کی۔ مگر کچھ فائدہ نہوا۔

**تلامذہ**

یمین السلطنت مہاراجہ سرکشن پرشاد بہادر شاد وزیر سلطنت آصفیہ، مولانا سے فارسی مین مشورۂ سخن کیا کرتے تھے چونکہ مہاراجہ بہادر کو مولانا سے دلی عقیدت تھی۔ مولانا بھی بہت محبت سے پیش آتے تھے۔ بعض مواقع پر مولانا نے تہنیت نامے لکھے ہین۔ یہ نہین معلوم ہوتا کہ کوئی ماتحت کسی افسر کو مبارکباد دے رہا ہے۔ یہ پتہ چلتا ہے۔ کہ ایک بزرگ اپنے اطاعت شعار چھوٹے کو پیار کر رہا ہے اور دعا دیتا ہے۔ مہاراجہ بہادر نے، مولانا کے انتقال کے بعد، مولانا کی اولاد کے ساتھ مربیانہ سلوک کیا۔ البتہ انکی بڑی صاحبزادی اس منبع فیض وکرم کے جود وسخا سے محروم رہین۔ کاش اس ذات ہمایون تک کوئی آواز پہنچ جاتی اور مولانا کی اس نور چشم کے مصائب کچھ کم ہوتے

مولانا حیدرآباد مین فارسی کی سند تھے۔ اکثر لوگ فارسی مین اصلاح لیتے تھے۔ یہان رامپور مین ذرائع معلومات اسقدر محدود ہین۔ کہ مہاراجہ بہادر کے علاوہ کسی ایک شخص کا نام بھی معلوم نہو سکا۔

**لیاقتِ علمی** مولانا عربی اور فارسی لٹریچر (ادب) میں مہارتِ تامہ رکھتے تھے۔ ترجمہ خصائص کبریٰ کے دیباچہ میں لکھتے ہیں

"میں ایک معمولی مترجم ہوں۔ عربی الفاظ کے معانی ہندی زبان میں عوام الناس کے سمجھانے کے واسطے بیان کر دیتا ہوں جلوہ آرائش کلام، تکلف بیان اور دنیوی شہرت منظور نہیں، ورنہ بہت سے خیالی قصہ جات، قالبِ تکلف میں گڑھ سکتا، اور زبان آوروں کی روش پر خیال بندی کے مراتب میں اغراق کر سکتا ہوں۔ چنانچہ

"میری دستگاہ سخن فارسی زبان میں مسلمۂ اہل ہند و عجم ہے"

اس کے سوا عربی ادب میں عمر کا بیشتر بڑا عزیز حصہ صرف ہوا۔ وہ عظیم نعمائے الٰہی سے ہے"

مولانا کو فارسی شاعری سے طبعی شوق تھا عمر کا بڑا حصہ اس کی تکمیل میں صرف کیا۔ ابتداءً قدیم طرز انشا سے زائد شغف رہا جسکا نتیجہ سہ نثر آصفی کی صورت میں نکلا۔ یہ ظہوری کی سہ نثر کا جواب ہے۔ اور حق یہ ہے کہ نقش ثانی نقش اول سے کم نہیں

مولانا کو امید تھی کہ اسکی قدر ہوگی۔ مگر زمانہ کی ہوا بدل چکی تھی۔ مولانا انصاف طلب رہے۔ لیکن انصاف کون کرتا وہ سمجھنے والے اور داد دینے والے ہی نہ رہے تھے حافظ صاحب کو لکھتے ہیں

"سہ نثر میں جو کچھ جدتِ مطالب و مضامین ہوئی ہے۔ وہ زیادہ انصاف کی محتاج ہے"

عربیت کا اندازہ مولانا کے عربی قصائد سے ہو سکتا ہے۔ دو چار فارسی کلیات میں طبع ہو گئے ہیں۔ رقعات غیر مطبوع رہے۔ ورنہ خدا جانے حریری و بدیعی پر کیا گزرتی۔

معقول و منقول میں بھی کافی دستگاہ حاصل تھی۔ نور الانوار اصول فقہ حنفی کی مشہور کتاب ہے۔ شاہنشاہ عالمگیر کے استاد ملا جیون کی تصنیف ہے۔ مولانا نے نہایت حسن و خوبی سے اس کا اردو میں ترجمہ کیا ہے، علامۂ زمان قدوۃ العلماء الراسخین مولانا مولوی انوار اللہ خان بہادر معین المہام امور مذہبی ممالک محروسہ سرکار عالی نے حقیقۃ الفقہ نامی کتاب تصنیف کی تھی اس میں امام ہمام ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے حالات اور فقہ کی اصل اور تدریجی ترقی سے بحث کی گئی تھی۔ مولانا نے اس کا فارسی میں ترجمہ کیا ہے۔ جو غالباً طبع ہو چکا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے۔ کہ آصفی علوم معقولہ و منقولہ کے بھی زبردست فاضل تھے۔

ذہانت و طباعی کا یہ عالم تھا۔ کہ خاقانی و عرفی کی بحروں میں تین تین اور چار چار سو اشعار کے قصیدے لکھے ہیں۔ طبیعت دریائے مواج معلوم ہوتی ہے۔ جس کے سامنے اشکال و صعوبت کی پہاڑیاں، پر کاہ سے زائد باوقعت نہیں ایک بار، صرف دو گھنٹے میں سو شعروں کا قصیدہ لکھ ڈالا۔ خاتمہ میں فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| میداشت بندہ طبع روانے بسانِ بحر | چون آب جا گرفتہ ز عمرے مکدرست |
| دیروز این چگامہ بدو پاس نقش بست | مانیِ کلکِ من، کہ طراز ندہ دفترست |
| بنگر کہ از فروغ معانی بہ مدحِ تو | این سلکِ نظمِ من بہ ثریا برابرست |

## تصنیفات

تصنیفات کی صحیح تعداد معلوم نہو سکی ۔ اپنے خط میں جن کتابون کا مولانا نے تذکرہ کیا ہے ۔ وہ یہ ہین ۔

(۱) وسائل الوصول الی شمائل الرسول ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اعمال، اقوال وغیرہ کا مجموعہ اور مرد، عورت، بوڑھے، بچہ، ہر ایک کے لئے سنتِ نبوی کا آئینہ ہے ۔ کتبِ سیر و احادیث سے رسول اللہ کی عام طرزِ معاشرت کو واضح کیا ہے ۔ اور آپ کے صفات ہا یون کو ایک ایک کرکے بتایا ہے ۔ یہ ۱۳۱۹ھ سے قبل کی تصنیف ہے ۔

(۲) جلاء الابصار ۔ اصولِ فقہ حنفی کی مشہور و معروف کتاب "نور الانوار" کا اردو ترجمہ ہے ۔ دو جلدون مین طبع ہو کر شائع ہوا تھا ۔ جا بجا حواشی کا اضافہ ہے ۔ جو حلِ کتاب، اور مطالب شرح و متن کو سمجھنے مین امداد کرتے ہین ۔ ابتدا مین ۴۲ صفحون کا دیباچہ ہے ۔ مسلمانون کی پستی کے اسباب، اور مختلف علوم و فنون کی کتابون کے ترجمہ کی ضرورت سے بحث ہے ۔ اردو کی عبارت مولویانہ ہے ۔

ترجمہ کے کام ۱۳۱۷ھ کو ختم ہو کر ۱۳۱۹ھ مین زیورِ طبع سے آراستہ ہوئے ۔ کل مدت ترجمہ ایک سال ہے ۔ یہ ترجمہ میر مجلس عدالت عالیہ کے ایما سے وکلا و ریاست حیدر آباد کے مطالعہ کے لئے کیا گیا تھا ۔ مجلس مذکور کے صیغہ انتظامی نے طباعت کے انتظام کا فرمان لکھکر مولانا آصفی کو امید دلائی تھی ۔ کہ ان کی جان کاہ کوششین رائگان نہین جائینگی ۔ مگر اثنا، ترجمہ ہی مین کسی فتنہ پرداز کی انسانیت سوز سعی نے تمام امیدون پر پانی پھیر دیا ۔ بعد اختتام، کتاب اپنے صرف سے طبع کرانا پڑی ۔ مولانا کا خیال تھا ۔ کہ طباعت کے بعد عدالتِ عالیہ سے کافی معاوضہ ملے گا ۔ مگر یہ خیال بھی خام نکلا

فخر الملک بہادر وزیر تعلیم کی مدح مین ایک قصیدہ لکھا ہے اس مین یہ واقعہ بالتفصیل مذکور ہے ۔ فرماتے ہین ۔

لیک یک نابلدِ کو بہ فرہنگ و تمیز — از خدا غافل و از دین پیمبر بیزار
کرد آہنگ بہ پرخاشِ من و یا دمِ من — فرسِ فتنہ جہا نید بشو رشِ مضمار

خاتمہ مین ممدوح سے سارا واقعہ بیان کرتے ہین ۔

اے سپہر شرف و عز و معالی و جلال — گوش کن قصۂ من، نغز بود این گفتار
از اصولِ فقہ آن کحل جواہر سر دم — کہ بہر چشم خرد ا، جلائے ابصار
تا بیک سال بدل دشنۂ محنت خوردم — دادم از خونِ جگر ترجمہ را نقش و نگار
تا بدو سال و گر رنج کشیدم از طبع — طاقتم طاق شد و گشت و ماغم بیکار
حسبِ فرمانِ گرامی گرامی حکام — از پئے ترجمہ بستم کمر خو دیکبار
واپس زانوئے حیرت بہ نشستند ہمہ — آن کسانے کہ پئے ترجمہ کردند اقرار
وعدۂ مجلس عالیہ عدالت، نلشود — بر رخِ محنتِ من ایا ب مراعاتِ کبار
پئے تبییض و بہ تصحیح و بہ طبعش شد صرف — نقدِ سرمایۂ ذاتم کہ شمردم دو ہزار

کس زیاے نکشیدہ چو من از خدمتِ علم برنگر دید تہی دست چو من از سرِ کار
اعتمادے نہ کنم بعد ازین بر حکام خوانم از وعدۂ مستقبلِ شان استغفار

اس کے بعد فتنہ پرواز کی ہجو ہے۔ خوب خوب دل کی بھڑاس نکالی ہے۔

(۳) **معجزات نبی خیر الوریٰ۔**

علامہ سیوطی رح کی مشہور و معروف کتاب "خصائص کبریٰ" کا اردو ترجمہ ہے۔ ابتدا مین ۵۰ صفحات کا پرمعنی دیباچہ ہے۔ ترجمہ نہایت سلیس اور سادہ ہے۔ دو جلدون مین طبع ہوا ہے۔ تقریباً ۱۵۰۰ صفحات پرمشتمل ہے۔ تین سال کی شبانہ روز محنت سے ۱۳۲۸ھ کو تمام ہوا۔

کتاب ضخیم تھی۔ مولانا اس کی طباعت کا صرف برداشت نہین کر سکتے تھے۔ ایک مدحیہ قصیدے کے ذریعہ حیدرآباد کے امیر کبیر نواب لطف الدین خان بہادر سے طباعت کے اخراجات برداشت کرلینے کی درخواست کی ہے۔ فرماتے ہین۔

اندرین عہد کہ این بندہ رسیدہ بحضور ہست یک مقصدِ دینی کہ نمودش مضطر
میکنم خدمتِ قومی ز علوم و زفنون بنود خدمتے از خدمتِ دینی بہتر
آن کسانے کہ ندارند سوادِ عِلمی جانبِ دقتِ علمی نکشایند نظر
بنود تاکہ تراجم بزبانِ ملکی از علومِ عربیہ بنود ہیچ خبر
بہ خصائص بود این نسخۂ کبریٰ مشحون ہمچو یک قلزمِ بے ساحلِ مشحون بدُر
آن چنان رانے زدند اہلِ صفا دخلت کہ دہد ترجمہ اش نفع با ہل کشور
بہوا خواہیٔ قومی و رضائے باری بندہ سہ سال پئے ترجمہ اش بست کمر
بارِ طبعش نتوانم کہ بخود برد ارم اندرین کار نشد طالع و بختم یاور
گر کنی ہمتِ مردانہ بہ طبعش زکرم از تو خوشنود شود خالق و ہم پیغمبر
نامِ نامی تو تا روزِ جزا خواہد ماند ثبت در دفترِ اخلاص بدیوان قدر

غالباً امیر ممدوح نے صرف برداشت کرلیا تھا۔ اور مولانا کو دماغی محنت کے ساتھ روپیہ صرف کرنیکی زحمت گوارا کرنا نہ پڑی۔ ادھر نواب ہمایون۔ دریادل، میر عثمان علیخان بہادر فرمانروائے دکن نے ماہ ۵۰ روپیہ کا منصب صلہ مین جاری کرکے مولانا کی اشک شوئی کردی۔

(۴) ۔ **ترجمۂ مواہب لدنیہ** - ترجمہ کا کام ختم ہوچکا تھا طباعت جاری تھی۔ کچھ حصہ چھپ گیا تھا۔ کچھ باقی تھا۔ کہ راہیٔ ملکِ عدم ہوئے۔

**(۵) حقیقۃ الفقہ** - علامہ زمان مولانا مولوی انوار اللہ خانصاحب بہادر معین المہام امور مذہبی ممالک

نظام نے عربی مین ایک کتاب لکھی تھی جس مین امامِ اعظمؒ کے حالات اور فقہ کی تاریخ سے بحث کی تھی۔ مولانا نے فارسی مین اسکا ترجمہ کیا۔ ۲۰۲ جز مین تمام ہوئی تھی۔ صفر ۱۳۳۴ھ مین مولانا نے لکھا ہے۔ کہ عنقریب طبع ہونیوالی ہے۔ غالبًا شایع ہوگئی ہوگی۔

(۶) **رسالۃ فی الاختلاف بین الاشاعرۃ والماتریدیۃ**۔ اسلام کے دو نامور فرقون کے اختلافی مسائل سے بحث کی ہے۔

یہ مولانا کا مذہبی کام ہے۔ اس پر انھین فخر تھا۔ آخر مین شعر و شاعری کو بیہودہ خیالی تصور کرکے، بقیہ عمر کو مذہبی تصنیف و تالیف مین صرف کرنے کا عزم کر لیا تھا۔ خط مین اسکا تذکرہ بھی کیا ہے۔ مذکورہ کتب و تالیف کے ماسوا اور علوم و فنون مین بھی چھوٹے چھوٹے رسالے لکھے تھے۔ جن مین بعض نامکمل رہے۔ بعض پایۂ تکمیل کو پہنچے مگر طبع نہو سکے۔

(۷) **مرات العروس**۔ حسن و عشق نعمت خانِ عالی کے طرز مین لکھی ہے۔ پندرہ جز مین تمام ہوئی تھی۔ طبع کی نوبت نہ آئی۔

(۸) **سہ نثر آصفی**۔ ملا نورالدین ظہوری کے سہ نثر کا جواب ہے۔ خوب خوب استعارات، تشبیہات اور صنائع و بدایع استعمال کئے ہین۔ غفران مکان حضور نظام مرحوم و مغفور اور اعیانِ ریاست کا مدحت نامہ ہے۔ جوانی کی تصنیف ہر سر بادۂ فخر و غرور سے مست تھا۔ ہر ہر جملہ سے جوشِ مسابقت ہویدا ہے حافظ صاحب کو تحریر فرماتے ہین۔

"سہ نثر آصفی بمدحِ غفران مکان طبع ہو کر ۲۵۔ ۳۰ سال سے انصاف طلب ہے۔ اس مین جو کچھ جدتِ مطالب و مضامین ہوئی ہے۔ زیادہ انصاف کی محتاج ہے"

ایک قصیدہ مین سہ نثر کو ان الفاظ مین پیش کیا ہے۔

آن کتابے کہ شدہ پیش کشِ حضرتِ تو ... از ثنا ہائے نظام ست گرندہ دفتر
محسن الملک بہادر کہ بود معدنِ عقل ... پیش تو دوش بنفتاند بایما گوہر
طرز سہ نثر ظہوری ست باندازِ شگرف ... کہ مضامینش کشد دل ز برِ اہلِ ہنر
وصف اعیانِ گرامی دکن بست طراز ... قلم سحر نگارم چو بتانِ آذر

(۹) **آثار الاقبال**۔ دکن کی عمارات کے حالات لکھے ہین۔ سات آٹھ جز کا رسالہ ہے۔

(۱۰) **تاریخ دکن**۔ نامکمل رہی

(۱۱) **مسلکِ گوہر تاریخ خاندانِ مرلی دھر**۔ اس کتاب مین آفرینش آسمان و زمین اور ضرورت تمدن سے بحث کرکے معتمدین صرف خاص سرکار نظام کے نادر واقعات درج کئے ہین۔ راے مرلی دھر معتمد صرف خاص قوم کائستہ اور اکبرآباد کے رہنے والے تھے۔ صرف خاص کے صدر المہام تھے۔ مولانا کا ان سے تعلق خدمت تھا۔ چنانچہ یہ کتاب ان کے خاندان کی تاریخ ہے۔

(۱۲) **نظامِ سروری** - صرف خاص اور عدالتِ دیوانی کے حکام کی مختصر منظوم تاریخ ہے۔ طبع نہین ہوئی۔

(۱۳) **شواہد النحو** - علم نحو کا ایک مختصر رسالہ ہے۔

(۱۴) **قول فیصل** - یمین السلطنتہ وزیر دکن نے حضورِ نظام کا سجع کہا تھا۔

سکہ زد از فضل یزدانِ زمن     میر محبوب علی شاہ دکن

سید مرتضیٰ فلسفی بلگرامی نے "یزدان زمن" کی ترکیب پر اعتراض کیا۔ اور آپ زر نام رسالہ مین اس پر استدلال کیا۔ یمین السلطنتہ کی ایما سے مولانا نے اس کے جواب مین یہ رسالہ فارسی زبان مین لکھا تھا۔ مگر باہم صلح ہو جانے کے باعث طبع نہ کرایا۔

(۱۵) **کلیات نظم آصفی** - قصائد، قطعات، ترکیب بند مثنوی، مخمسات وغیرہ کا مجموعہ ہے۔ مولانا نے اسے طبع کرانا شروع کر دیا تھا لیکن ناتمام رہا۔ ردیف نون تک طبع ہونے پایا تھا۔ کہ بعض وجوہ مانع آ گئے۔ اس مین ۹۴ قصائد مکمل اور ایک ناتمام ہے۔ یہ ۹۴ قصائد ۳۶۸ صفحات مین ہین۔

بیشتر وہی طرحین اختیار کی ہین جن پر خاقانی، انوری، عرفی، طالب، حزین، اور قاآنی قلم اٹھا چکے ہین۔ حق یہ ہے کہ ان نامور شعرا کے دوش بدوش نظر آتے ہین۔ سر مو فرق نہین معلوم ہوتا۔ ابھی تک مولانا کا کلام اہل نظر سے پوشیدہ ہے۔ جب یہ جواہر ریزے اہل ادب کے سامنے آئین گے تو انہین فیصلہ کرنا پڑے گا کہ۔

"قاآنی اور غالب کے بعد ایران و ہند مین ان جیسا قادر الکلام شاعر پیدا نہوا"

کلیات ۱۳۲۶ھ مین طبع ہونا شروع ہوا تھا۔ لیکن مکمل طبع نہو سکا۔ ردیف نون کی ابتدا تھی۔ کہ کام رک گیا۔

(۱۶) **دیوان آصفی** - فارسی غزلیات اور مخمسات کا مجموعہ ہے۔ ۵۶۸ صفحات مین غزلین ہین۔ اس کے بعد مخمس ہین، لیکن یہ بھی ناتمام ہے۔

(۱۷) **رباعیات و قطعات** - مولانا نے اپنی تمام رباعیان اور قطع یکجا جمع کئے تھے۔ لیکن طبع کی نوبت نہین آئی۔ ارادہ یہ تھا۔ کہ تمام مجموعۂ اشعار کی تعداد تیس ہزار سے متجاوز نہو۔ حافظ صاحب کو لکھتے ہین۔

"ارادہ ہے۔ کہ ۳۰ ہزار اشعار سے زیادہ کلیات نظم نہ رکھا جائے بلکہ اور بھی مختصر رہے۔ کون دیکھتا ہے"

(۱۸) **قصائد عربی** - بعض قصائد فارسی کلیات مین طبع ہو گئے ہین۔ باقی آغوش بیاض مین رہے۔ عربی قصائد سید علیخان مولوی، میر غلام علی آزاد اور بو فراس کے تتبع مین لکھے ہین۔ چونکہ متنبی و حماسہ زیر تدریس رہتے تھے اس لئے عربی قصائد مین قدیم سادگی پر ایرانی تخیل غالب ہے

(۱۹) **مکاتیب عربی** - مکاتیب غیر مرتب رہے۔ چند اجزا کا مبیضہ موجود تھا۔ طبع ہونے کا موقع نہین آیا۔ یہ ہین مولانا کی وہ مصنفات، جن کو مولانا "محض دردِ سر اور دنیا کی نمود کا سرمایہ" تصور کرتے رہے۔ کیونکہ ان کے نزدیک "اس وقت مین ایسے خیالات لاطائل تصور کئے جاتے ہین"

مولانا کو اپنے ادبی سرمایہ پر نہ ناز تھا۔ اور نہ وہ اسے کچھ اہم خدمت شمار کرتے تھے۔ دینی خدمت اسیر و احادیث کے تراجم سے شغف ہو گیا تھا۔ خود ان کے الفاظ ہیں۔

"فارسی سرمایہ پر فخر کا موقع نہیں۔ البتہ دینی خدمات جو عام مسلمانوں کے لئے ہیں۔ قابل دقعت ہیں"

مولانا کا ایک مجموعۂ قصائد اور ایک دیوان تلف ہو گیا تھا۔ مولانا نے خود افسوس ظاہر کیا ہے۔ یہ قصائد اور غزلیں اسکے بعد جمع کیں۔ چونکہ کلام جمع کرنے کی طرف نہ رغبت تھی، اور نہ کوئی امر محرک، اسلئے بہت کلام ضائع ہو گیا۔

آصفی در شوکت آبادِ سخن
تکیہ بر تختِ سلیمان کردہ

**کلام پر رائے**

شاعری کی ابتدا قصائد ہیں۔ پھر شاعر کے زورِ کلام اور قدرتِ تخئیل، جدتِ طرزِ ادا، اور چستی بندش کا اندازہ بھی قصائد سے واضح تر، کسی اور صنفِ کلام میں نہیں ہو سکتا۔ اسلئے ہم سب سے پہلے مولانا کے قصائد کے خصائص سے بحث کریں گے۔

انوری۔ عرفی، فیضی، اور قاآنی وہ خداوندانِ قصائد ہیں جن کے طرحوں پر آصفی نے طبع آزمائی کی ہے۔ چونکہ یہ ہستیاں اپنی مخصوص روشوں کے مالک ہیں۔ اسلئے دیکھنا یہ ہے کہ آصفی نے ان مختلف روشوں کی کس حد تک پابندی کی، تیز طبیعت پر کس رنگ کا غلبہ رہا۔ اس امر کے طے کرنیکے لئے، پہلے بالاختصار ان اساتذہ کی خصوصیات کا تذکرہ ضروری ہے۔

انوری کے کلام میں، سادگی۔ سلاست کے ساتھ قدرے مضمون آفرینی پائی جاتی ہے۔ عرفی کے ہاں رفعتِ تخئیل، جدتِ تراکیب، اور ندرتِ استعارات نمایاں ہیں، فیضی میں، زورِ کلام، چستی، اور شوکتِ الفاظ، اور قاآنی میں سلاست و روانی، بحور کی نغمہ آفرینی، الفاظ کی ہم آہنگی، اور تراکیب کا زیر و بم مخصوص اوصاف ہیں۔

خصوصیاتِ مذکورہ میں سے ہر ایک بجائے خود مستقل اور مکمل ہے۔ جس تک پہنچنے کے لئے نہایت پیچیدار راستوں سے گزرنا پڑتا ہے یہی وجہ ہے۔ کہ کوئی قصیدہ گو ان سب خصوصیات کا جامع نہیں ہوا۔ جو کسی روش پر چلا۔ عمر بھر چلتا رہا مگر تمام نکر سکا۔ چہ جائیکہ کسی دوسری روش پر گامزن ہوتا۔

مگر اس کلیہ میں صرف ایک استثنا ہے۔ آصفی نے گامزنی شروع کی۔ تو ان چاروں راستوں کو پامال کر دیا جس کے طرز میں قصیدہ لکھا۔ اس کا چربہ اتار لیا۔ دیکھنے اور سننے والا بلا پس و پیش خلط ملط کر لیتا ہے۔ اور کبھی شک نہیں گزرتا۔ کہ یہ صاحبِ طرز کا کلام نہیں ہے جو لوگ ان روشوں سے ناواقف ہیں۔ انکو صحیح اندازہ کرنا دشوار ہے۔ پھر ان کے نزدیک یہ امر لائق تحسین بھی نہیں۔ مگر واقف کار جانتے ہیں کہ بیک وقت و بیک دماغ ہر روش میں درجہ اجتہاد حاصل کرنا محال نہیں تو مشکل ضرور ہے۔ اور اشکال بھی ایسا جو امتناع کے قریب ہے۔

مگر ہمارے نزدیک یہ آصفی کے لئے حقیقی عزت نہین یہ امر بجائے خود کتنا ہی قابل تحسین و ستائش ہو حیرت انگیز نہین دوسرے کا تتبع خصوصیت نہین قرار دیا جا سکتا۔ تقلید ہے۔ ہمین ان کے کلام مین یہ غور کرنا چاہئے۔ کہ خود ان کی اپنی روش کیا ہے؟

جب چشم انصاف سے ان کے قصائد کا مطالعہ کیا جاتا ہے تو پتہ چلتا ہے۔ کہ ان کی اپنی روش مذکورہ خصوصیات کی معتدل ترکیب ہے طبی اصطلاح مین، اخلاط اربعہ کی اعتدالی آمیزش کا نام مزاج ہے جب بہت یہ چارون ارکان اپنے مقررہ اعمال و فرائض بصلح و آشتی انجام دیتے رہتے ہین، انسان تندرست رہتا ہے۔ لیکن جہان کوئی ایک اپنے حدود سے متجاوز ہوا۔ کسی مرض کا حملہ شروع ہو جاتا ہے۔ یہی مثال شاعری کی ہے۔ قصائدہ کے اوصاف وہ ہین۔ جو اوپر بیان ہوئے۔ لیکن صرف دو چار باتون کا پایا جانا، قصیدہ کو "تندرست" نہین بنا سکتا۔ اسی طرح یہ حالت، ان اوصاف مین سے کسی ایک کے غلبہ سے بھی پیدا نہین ہو سکتی۔ قصیدہ صرف وہ بہتر یا "تندرست" کہلایا جا سکتا ہے۔ جس مین یہ اوصاف بالاعتدال پائے جائین۔

چونکہ آصفی نے ان تمام اساتذہ کا اتباع کیا ہے۔ جن کے خصوصیات اوپر مذکور ہوئے ہین اسلئے قصائد مین یہ سب اوصاف موجود ہین۔ البتہ سلامتِ طبع کے باعث ان کی ترکیب غیر معتدل نہین ہوئی۔ اسلئے ہم کہہ سکتے ہین۔ کہ آصفی کی روش مزاج ہے۔ قاآنی کی سلاست دروانی، عرفی کی نازک خیالی، اور فیضی کے زورِ کلام اور شکوہ الفاظ کو انہون نے اپنے ہان سمو دیا ہے۔

علامہ نے شعر العجم مین لکھا ہے "عموماً قصیدہ گو شعرا کی غزلین اور غزل نگار شعرا کے قصائد بے مزہ ہوتے ہین" اس کی وجہ ان دونون اصناف کلام کے خصوصیات کا تضاد ہے، مگر آصفی اس کلیہ سے بڑی حد تک مستثنیٰ ہین، تفصیل کا محل نہین مجملاً یہ کہ آصفی کو، میدانِ تغزل مین بھی صحتِ ذوق اور سلاست طبع نے بے راہ روی سے باز رکھا ہے۔ ابتداً بیدل و شوکت ہمدم و انیس رہے۔ اسلئے کلام "آئینہ ہی آئینہ" ہے۔ لیکن آخر مین حافظ، طالب، حزین، اور نظیری سے شغف ہو گیا تھا، اسلئے پچھلا کلام سادہ، پرمعنی، اور چاشنئ زبان سے لبریز ہے۔ طبیعت کی جدت پسندی نے یہان بھی نئی روش پیدا کی ہے۔

"نظیری کا تغزل، حافظ کا جوشِ بیان اور سادگی، طالب کی تخییل اور صائب کا مثالیہ گھل مل کر ایک ہو گئے ہین۔ جس مین حافظ، طالب، اور نظیری کا رنگ غالب ہے"

قصائد مین آصفی کا دعویٰ ہے۔

همنوا گشته ام بخاقانی　　　ذوق آهنگ بر ترا نداز د
پیش از عرفی و حزین رفتم　　　انوری در رهم سر اندازد

---

همرهِ عرفی و فیضی و حزین و شوکت　　　اندرین مرحله چون برق شتابان رفتم
سعی اندیشه درین عرصه قدم پیش گزاشت　　　گرچه در وادئ هستی پس ایشان رفتم

عادتِ خلق بود مردہ ستائی زقدیم کس نگوید بہ بلاغت رہِ سعبانِ رفتم

غزل مین فرماتے ہین۔

چہ نظیری وچہ غالب، گل ولالہ چیدہ فتند چوتو آصفی ندیدم چمنے طراز کردن

---

باسنائی وحزین طرحِ سخن افگندیم آصفی خواستہ دل دعوتِ یاران کردن

**قصائد**

ہم بیان کرچکے ہین کہ فارسی شعر کی ابتدا قصائد سے ہوئی۔ اس لئے سب سے پہلے یہی صنعت پایۂ تکمیل کو پہنچی ابوالشعر رودکی سے پیغمبرِ سخن انوری تک قصائد نے اپنے ابتدائی مدارج ارتقا طے کئے۔ انوری پہلا شاعر ہے، جس نے عمارتِ نظم کی آخری اینٹ رکھ کر، تعمیری کام ختم کیا۔

عربی قصائد کے اجزاء ترکیبی تین تھے۔ تشبیب۔ مخلص اور خاتمہ۔ اسلئے فارسی قصائد کے اجزا بھی یہی قرار پائے۔ جو شاعران تینون کے لوازمات ومحاسن سے خوبی سے عہدہ برآ ہوا وہ کامیاب قصیدہ گومانا گیا۔

لیکن عمارت کی تکمیل، اجزا کے ہیئتِ تالیفی اختیار کرلینے کا نام نہین۔ اس کے لئے ضروری نقوش، اور خط وخال کی آراستگی بھی درکار ہوتی ہے۔ خط وخال کا تعلق، ہر ملک کی آب وہوا، اور ذوقِ حسن کی پسندیدگی کے اختلاف کی بناپر مختلف ہوتا ہے۔ ایران کا مذاقِ حسن، عرب سے بالاتر تھا۔ اسلئے عربی کے برخلاف، فارسی قصائد کے نقش ونگار، رفعتِ تخیل، شکوہِ الفاظ، جدتِ ادا، جوشِ تالیف، اور ندرتِ تشبیہ واستعارہ قرار پائے۔

آصفی نے قصائد مین اجزائے ترکیبی صورت اور خط وخال سب کا لحاظ رکھا ہے، اب ہم قصیدہ کے اجزا کی علیحدہ علیحدہ تحلیل کرکے، آصفی کا پایۂ سخن بتاتے ہین، چونکہ آصفی سے بیشتر، مضامین کی ہر نوعیت ضبطِ تحریر مین آچکی ہے۔ اس لئے سلسلۂ کلام مین اساتذہ سے تقابل لابد ہے۔ ممکن ہے بعض قدامت پرست چین بجبین ہون۔ مگر میرے پاس صرف جواب ہے۔ یعنی۔

تو اے کہ محوِ سخن گسترانِ پیشینی! مباش منکرِ غالب، کہ در زمانۂ تست

**تشبیب**

تشبیب کا عربی مفہوم، معشوقہ سے مخاطبہ، اور جذباتِ عشقیہ کا تذکرہ تھا۔ ابتدا اً فارسی مین بھی معشوق کے حسن وجمال، اور وصل وہجر کی داستان کا نام تشبیب رہا۔ مگر رفتہ رفتہ، بہار وخزان، اخلاق وتصوف شکایتِ دہر، اور مناظرۂ اشیاء وغیرہ بھی تشبیب مین جگہ پانے لگے آصفی نے ان تمام مضامین پر طبع آزمائی کی ہے۔ لیکن شاعر کا زورِ طبیعت کا صحیح اندازہ عشقیہ جذبات وواردات کے بیان سے ہوتا ہے۔ اسلئے ہم پہلے اسی کو معرضِ بحث مین لاتے ہین۔

**عشقیہ**

عشقیہ تشبیب کے مخصوص مضامین یہ ہین۔ عشق کی آمد جذباتِ محبت کی تحریک، معشوقہ کے حسن وجمال کا

تذکرہ، اس کے ایک ایک عضو، اور ایک ایک ناز کی تعریف، بیوفائی کا گلہ، رشک ورقابت وغیرہ

اس صنف میں عرفی سباق الغایات ہے - وہ اس جوش و خروش سے سلطان عشق کی آمد کا تذکرہ کرتا ہے کہ دنیائے قلب میں تہلکہ پڑ جاتا ہے - علامہ شبلی لکھتے ہیں - کہ عرفی حسین بھی تھا - اور حسن پرست بھی - اس لئے اسرارِ عشق کے بیان، اور کنایاتِ الفت کی ادا میں کوئی شاعر اس کا ہمسر نہیں - جن رموز کو اس کا قلم ادا کر جاتا ہے - دوسرون کا خیال بھی وہان تک نہیں پہنچتا -

عرفی کے بعد غالب نے بھی انہیں نقوش پر چلنے کی کوشش کی - مگر آصفی نے جس بلند آہنگی سے یہ نغمہ الاپا ہے، بایدو شاید ---- خاقانی کا مشہور قصیدہ ہے

صبح چون زلفِ شب برانداز د مرغِ صبح از طرب سرانداز د

تشبیب مین شب کا کوچ، صبح کی آمد، طلوعِ آفتاب، ساقی کی جستجو، اور طلبِ صبوحی کا بیان ہے - آمدِ صبح اور طلوعِ آفتاب کے متعلق فرماتے ہین -

صبح چون زلفِ شب براندازد مرغِ صبح ازطرب سراندازد
گر گسِ شب، غراب وار از حلق بیضۂ آتشین، براندازد
برشگاند صبا مشیمۂ شب طفلِ خونین نجا در اندازد
زخمۂ مطربان، صدائے صبوح درزبان ہائے مزمراند ازد
برقدحہائے آسمان زنار مشتری طیلسان در اندازد

عرفی نے بھی اسی زمین مین قصیدہ لکھا ہے - مگر تشبیب مین تلاشِ عشق، جستجوئے شاہد، آرزوے شراب ور خواہشِ مئی کا بیان ہے - ابتدا عشق اور شراب سے کی ہے لکھتا ہے

عشق کو؟ تا خرد برانداز د غوغہِ شوقے بہ مجمراندازد
درد را در دم بیا لاید عافیت را بہ بستراندازد
مرغِ جان را بردبہ باغِ گلے کہ اگر پر زند، پر اندازد
صیدِ دل را کشد بہ بندِ کسے کہ اگر سر کشد، سر اندازد

آصفی نے عرفی کا تتبع کیا ہے اور انکی تشبیب بھی از سرتا پا عشقیہ ہے، عرفی کو جس عشق کی تلاش تھی - اسمین صرف یہ صفات درکار تھے

(۱) عقل و خرد سے بیگانہ کردے -

(۲) آتشِ شوق سے سینہ مین آگ لگا دے

(۳) دل کو درد سے بھردے
(۴) عافیت و سلامتی کو بیمار ڈالدے
(۵) ایسی بزم میں لیجائے۔ جہان زبان قلم ہوتی ہو۔
(۶) اور ایسے ظالم کے دام مین پھنسا دے۔ جہان سر اُٹھاتے ہی سر قلم ہو جائے۔

مگر آصفی کے خیال مین یہ عشق کی معمولی سطح تھی۔ انھین جس شراب الفت کی تلاش تھی۔ اسے ایسا تیز و تند اور برہم زن عقل و ہوش ہونا چاہئے۔ کہ ساغر مین آتے ہی فتنہ ہائے حشر برپا کردے۔ فرماتے ہین۔

عشق چون مے بساغر اندازد    فتنۂ حشر در سر اندازد

"شراب عشق ساغر دل مین پہنچتے ہی، دماغ کو قیامت خیز فتنون سے درہم، برہم کر دیتی ہے"

جوشِ سودا جحیم افروزد    مغز سر را بآذر اندازد

"جنون کا یہ عالم ہوتا ہے۔ کہ ہر ہر گوشۂ دل جہنمی آگ سے بھرجاتا ہے۔ اور بھیجے سے دہکتے ہوئے کوئلہ کی طرح شرارے لگتے ہین"

آتشین نالۂ قیامت کار    شعلہ در چرخ اخضر اندازد

"نالون کی سوزش اور گرمی سے، آسمان جل بھن کر تودۂ خاک ہو جاتا ہے۔ اور دنیا آنیوالے دن کا دھوکہ کھاتی ہے"

بہوائے سوادِ چشم غزال    طرح صحرا ز کشور اندازد

"دل مین آہو نگاہ حسین کی کالی کالی آنکھون کی محبت کروٹ لیکر اٹھتی ہے۔ اور دنیا ویران نظر آتی ہے"

اضطراب رگِ دل بیتاب    رعشہ در برقِ مضطر اندازد

"دل مچلتا ہے۔ اضطراب اور بے چینی چٹکیان لیتے ہین مگر آہ وہ اضطراب جس کو دیکھکر بجلیان کانپ اٹھتی ہین"

دیدہ از خونِ دل زند طوفان    دل ز آہ، طرحِ محشر اندازد

"آنکھون سے خون کا طوفان اُمنڈ پڑتا ہے آہین دلون کو بے چین کئے دیتی ہین۔ اور آہون سے سننے والون کے دل لرز جاتے ہین"

ہوش بہر وداع برخیزد    بیخودی، طرحِ بستر اندازد

"ہوش و حواس رخصت ہو جاتے ہین۔ اور ایک خوش آیند بیخودی آپے سے باہر کر دیتی ہے"

ہر سر شکے کہ از مژہ غلطد    جوش در بحرِ خون در اندازد

"آنسوؤن کی جھڑ یان لگ جاتی ہین۔ اور ہر قطرۂ اشک پر خون جوش مارنے لگتا ہے۔ کاش! ایک ہی آنسو مین سب کا سب نکلجاتا!"

دم طوفانِ چشم وجلہ کشا کشتیٔ چرخ، لنگر اندازد

"اگر مین یہ کہون کہ "میرے نالون کے درد سے آسمانی مخلوق بلبلا اٹھتی ہے" تو کچھ مبالغہ نہین"
معانی پرغور کرو۔ دل خون ہوتا ہے۔ تراکیب دیکھو۔ نالۂ قیامت کار، چشم دجلہ کشا۔ پر سر دھننے کو جی چاہتا ہے پھر کلام کا زور، معانی کی رقت، اور الفاظ کی برجستگی، عرفی کو شرماتی ہے۔
شاہد وشراب کی تعریف مین عرفی نے زیادہ سے زیادہ جو کہا ہے۔ یہ ہے۔

شاہدے کو کہ یک نفس گوشے بدل درد پرور انداز د
آن کہ از ناز وغمزہ برجانم گہ ستان، گاہ خنجر اندازد
وز متاعِ دفا، بجیبِ دلم نہ اقل ونہ اکثر اندازد
ہر شکستے کہ از دلم خیزد بدو زلفِ معنبر اندازد
آسمان رنگ شیشۂ طلبد کافتابے بساغر اندازد
در شراب افگند دلِ گرمم دوزخے را بکوثر اندازد

مگر آصفی نے جس بلند آہنگی سے ماجرائے عشق اور اندازِ حسن بیان کیا ہے۔ محال نہین۔ تو ممکن بھی نہین کہا جا سکتا فرماتے ہین۔

تا بکے چشم خونفشان ساقی آبِ احمر، بساغر اندازد
چشمِ مخمور را اشارت کن تازے، طرح دیگر اندازد

"ساقی، کب تک خونِ جگر پیتا رہون۔ برائے خدا، اپنی مخمور آنکھ کی مستانہ نگاہ سے میرے ویانے قلب مین انقلاب برپا کردے"

مغزِ افسردہ را دہد گرمی چون سمندر بآذر اندازد

"متواتر ناکامیون نے یا ربالفاظِ دیگر) تیرے بیجا تغافل نے دل کے سارے ولولے مٹا دیئے۔ آج تو اپنے شرابِ عشوہ سے، اس کو از سرِ نو بیقرار کردے"

آبلہ پائیم بہ منزلِ عشق خار در راہِ رہبر اندازد

"میری بیقراری ناکام سعی مین، روح پھونکدے۔ اور مین ایسے مست ذوق قدمون سے تیری مہربانی کی تلاش کردن۔ کہ راہ بر بھی تھک کر بیٹھ جائے"

دلِ دوزخ شرارۂ دارم کہ بکونین آور اندازد

"دل مین محبت کی آگ بھڑک اٹھے اور ساری تمناؤن اور آرزوؤن کو جلا کر خاک کردے۔ صرف تیری یاد ہو۔

اور دل ہو"

گرمیٔ نالۂ شب آہنگم شور در مغزِ محشر اندازد

"رات کی تاریکیون مین، میرے پرسوز نالے، اُسننے والون کے دلون کو پانی پانی کردین۔ اور وہ اپنے دماغون مین محشر نما انقلاب محسوس کرنے لگین،"

ہر نفس صبر رخت بر بندد در جگر نالہ بستر اندازد

"منٹ منٹ بھر مین صبر و قرار کا دامن ہاتھ سے چھوٹ جائے۔ اور لمحے لمحے مین جگر سے نالے نکلین"

آہِ گرمم، چنان بسر گرمیست کہ شرر پا بہ کوثر اندازد

میری گرم آہین، اس قدر سامانِ سوزش رکھتی ہین کہ اگر کوثر کو ایک بپٹ بھی لگ جائے۔ تو ساری ٹھر شعلہ بنکر اُڑ جائے۔ بالفاظِ دیگر میری دل کی لگی کو کوئی لذت، کوئی ذوق، اور کوئی سعی نہین بجھا سکتی۔ گو وہ آسمانی اثرات ہی کیون نرکھتی ہو"

در جہان خوار گشتہ ام از عشق وائے گر چشمِ دلبر اندازد!

"ظالم یہ تو سوچ۔ کہ صرف تیری محبت کے باعث، اسقدر رسوا ہوا ہون۔ اور پھر اپنی بے مروتی سے آنکھ پھیرے لیتا ہے۔ افسوس میرے حال پر، اگر مین ترے دل مین جگہ نپا سکون،"

عرفی کا دلبر، ناز و غمزہ سے خنجر و سنان کا کام لیتا تھا۔ اور متاعِ دفا کا سخت دشمن تھا۔ مگر آسعی کا دلبر، وہ تھا کہ

کافرین غمزہ اش بکشور دین انقلابے چو کافر اندازد

"جسکا غمزہ دشمنِ ایمان ہے۔ اور جس کی مست نگاہون کے سامنے سارا زہد و تقویٰ کافور ہو جاتا ہے۔ ادھر اس نے ترچھی نظر سے دیکھا۔ اور ادھر خشک فلسفہ پر بجلی گری"

نازِ او، چون شکستِ دل خواہد چین بزلفِ معنبر اندازد

"اُس کی عنبر جیسی کالی، اور خوشبودار زلف کی شکن پر دل لوٹ ہو جاتا ہے۔ جہان اسے چھیڑنا مقصود ہوا۔ زلفون کو شکن در شکن بنا کر عاشق کے دل کو بیقرار کر دیا"

فتنہ ہائے نگاہِ بیمارش ناتوانم بہ بستر اندازد

"جس کی بیمار نگاہین اسقدر فتنہ گر ہین۔ کہ اپنی خوش ادائی سے، عاشق کو امید و یاس کے پنجہ سے چھڑاتی بھی ہین۔ اور پھر پھانسی بھی دیتی ہین

بادِ سودائے زلفِ او بسرم طرحِ آشوبِ محشر اندازد

"جسکی زلفون کی محبت نے میرے سر کو میدانِ محشر بنا دیا ہے۔ دن رات یاد کرتا ہون۔ اور پریشان ہوتا ہون"

بہ تبسم ز تابش پروین     شعلہ در ہفت اختر اندازد

"جب وہ مسکراتا ہے، تو اس کے دانتوں کی چمک پر آسمان کے ستاروں کو رشک آتا ہے"

قامتش سرو را ز رعنائی     در گلستان ز پا در اندازد

"جو اس قدر موزوں قامت ہے۔ کہ سرو باوجود ہمہ موزوں قامتی، اسکے سامنے باغ مین کھڑا نہین ہوسکتا"

یہ بھی پروردۂ عشق، عرفی کی کائناتِ تخیل جس پر آج تک لوگ سر دھنتے ہین، ایک شخص دوسرے کو زبان سے اجنبی ہونے کا طعنہ دیسکتا ہے۔ پست تخیل نہین کہہ سکتا۔ عرفی اہل زبان تھا مسلم لیکن تخیل فارسی کا پابند نہین۔ وہ عشق پیشہ تھا۔ درست۔ مگر عشق پر کسی کا زور نہین۔ اوسکا معشوق قیامت تھا صحیح لیکن حسن کی کائنات ختم نہین ہوئی ہے۔ آصفی اہلِ زبان نہ تھے۔ مگر زباندان تھے پھر مبتلائے عشق دل اور ایسا معشوق پایا تھا جس کا مثل وہ عین ما رأت و لا اذن سمعت و ما خطر علی قلب بشر۔ تخیل بلند تھا جو کچھ کہا ہے۔ اس حسن و خوبی سے کہا ہے۔ کہ عش عش کرنا پڑتا ہے۔ تراکیب کا زور، الفاظ کی برجستگی، معانی کی بلندی، اور جذبات کی رقت کیا ہے۔ جو انکے ہان نہین

(۲) انوری کا مدحیہ قصیدہ ہے "خنجر آفتاب" اور "اخگر آفتاب کی" زمین مین ہے۔ تشبیب عشقیہ ہے لیکن متعلقاتِ عشق مین سے صرف معشوق کی مدح سرائی پر ختم ہو جاتی ہے۔ اس قافیہ اور ردیف کے لئے تشبیہ واستعارہ لازم ہے۔ استعارہ کی خوبی یہ ہے۔ کہ نازک اور قریب الفہم ہو۔ اسلئے وہی شعر کامیاب کہلاتا ہے۔ جس مین استعارہ نازک، سہل، اور تشبیہ لطیف ہو۔

انوری متقدمین مین سے ہے۔ اسلئے اس کے ہان استعارات کی نزاکت اور تخیل کے نقش و نگار مفقود ہین مگر آصفی نے اس زمین مین، استعارات کے رنگا رنگ گل کھلائے ہین۔ انوری کا پورا قصیدہ ۴۹ شعر کا ہے۔ آصفی کی تشبیب مین ۳۴ شعر ہین۔ ہم پہلے انوری کی تشبیب کے اشعار لکھتے ہین۔ پڑھو۔ اور غور سے پڑھو۔ انوری کو صرف تقدم کا شرف ہے۔ ورنہ آصفی، آصفی ہے۔

انوری

اے از کمالِ حسنِ تو، چیزوے در آفتاب     خطت کشیدہ دائرۂ شب بر آفتاب

زلفِ چو مشکنابِ ترا بندہ مشکِ ناب     روئے چو آفتابِ ترا چاکر آفتاب

آنجا کہ زلفِ تست ہمہ یکسرہ شب است     وانجا کہ روئے تست ہمہ یکسر آفتاب

باغیست عارضِ تو کہ دارد ستارہ برگ     سرویست قامتِ تو، کہ دارد بر آفتاب

بر ماہ مشک داری و بر سرو گلستان     در لالہ نوش داری و در عنبر آفتاب

گر حور آفتاب نہم نامِ تو رواست     کاندر کنار حوری واندر بر آفتاب

از چہرہ آفتابی و از بوسہ شکری     پس لایق است یا شکرت ہمسر آفتاب

انگیختہ است حسنِ تو گل با مہِ تمام وامیختہ است لعل تو باشکرِ آفتاب

انوری خدائے قصائد ہے۔ اپنی سادہ روش مین، کس خوبی سے حسن کی صفت و ثنا کرتا ہے۔ اشعار نمبر ۲-۳-۴- سادگیٔ ادا کا بہترین نمونہ ہین۔ مگر آصفی فغانیہ اسکول سے تعلق رکھتے ہین۔ انوری کی ہمنوائی اختیار کی۔ لیکن فکر پست نہین ہوسکتی۔ سادہ تخیل مین بلندیٔ فکر کی رنگ آمیزی ہے اور بے حد لطیف ہے۔ دنیائے شعر "آفتابی" نظر آتی ہے فرماتے ہین۔

اے یک رخ تو ماہ و رخِ دیگر آفتاب ہم چہرۂ تو مہ نشود، ہمسر آفتاب

"چاند، سورج، تیرے پیارے پیارے رخساروں کی ہمسری نہین کرسکتے۔ تیرا ایک رخسارہ چاند، اور دوسرا سورج ہے۔ پھر وہ دونوں فرداً، فرداً۔ سورج ایک مجمع حسن وجمال کے مقابل ہو سکتے ہین"

از زلفِ مشک سائی تو یک نفحہ مشکِ ناب و ز سنبلِ سیاہ تو، یک اخگر آفتاب

"خالص مشک، تیری کالی کالی خوشبودار زلف کی ایک لپٹ ہے اور سورج تیرے سیاہ کاکل کا ایک شرارہ"

در طرہ حلقہ داری، در حلقہ مہر و ماہ در مہ ہلال داری، در پردین در آفتاب

"تیرے طرہ مین حلقے، اور حلقوں مین چاند سورج نظر آتے ہین۔ تیرے چاند سے مکھڑے مین، خمدار ابروؤں کے ہلال، اور آفتابی چہرہ مین ستارے جگمگا رہے ہین"

از خطِ تیرہ نوش، لب تو بہ مشکِ ناب و ز سنبلِ سیاہ تو، در عنبر آفتاب

بر روئے آتشینِ تو خالِ سیاہ نیست دودِ دلِ شب ست کہ پیچید بر آفتاب

یہ اشعار سادہ قدیم تخیل کا نمونہ ہین۔ انوری کے اشعار سے مقابلہ کرو۔ کسقدر مشابہت ہے۔ یہ معلوم ہوتا ہے۔ کہ کوئی متقدم شاعر انوری کا ہمنوا ہے۔ لیکن یہان سے فغانیہ رنگینی شروع ہوتی ہے۔

گر سایہ افگند، مہِ زلفِ تو، بر سپہر گردد کبود چہرہ، چو نیلوفر، آفتاب

"اگر کہین تیرے سیاہ کاکلوں کا سایہ آسمان پر پڑجائے، تو، سورج کا چہرہ نیلوفر کے پھولوں کی طرح نیلا ہو جائے"

چون میکشانِ مستِ شبینہ، دمِ سحر بر طاقِ ابروے تو کشد ساغر آفتاب

سبحان اللہ:- حسنِ تعلیل کا خاتمہ کر دیا۔ صبح کو سورج نکلتا ہے تو مست شرابی کی طرح آہستہ آہستہ ابھرتا ہے۔ چہرہ سرخ، شعاعوں کے سہارے آسمانی میدان مین گامزن۔ شاعر دیکھتا ہے۔ اور مستِ مئے حسن خیال کرتا ہے "جب آفتاب افق سے سر نکالتا ہے۔ تو خمار شکنی کے لئے، رات بھر کے مدہوش مئے نوش کی طرح دو چار جام تیری شرابی آنکھوں کی یاد مین ضرور پی لیتا ہے ورنہ یہ چمک دمک، اور یہ حسن کی گرمی نہین آسکتی"

گردد لبسانِ دیدۂ شبنم، نگاہِ او بیند بآفتاب رخ تو، اگر آفتاب

”تیرا حسن نظر سوز ہے۔ چنانچہ تیرے آفتابی چہرہ پر سورج کی نگاہ بھی نہین ٹھہر سکتی۔ پہلی نظر اوس کے قطرہ کی مانند تھر تھرا اٹھتی ہے“

گر افگنی نقاب جمال جہان فروز گردد نہان بہ پیشِ تو چون شبپر آفتاب

”یہ شعر تقریباً گذشتہ شعر کا ہم معنی ہے۔ یہان آفتاب کو چمگادر، اور معشوقہ کے حسن کو آفتاب قرار دیا ہے“

دارد سحر، زقطرۂ شبنم بباغ دہر از اشتیاقِ روے تو چشم تر آفتاب

”یہ شعر بھی حسنِ تعلیل پر مبنی ہے۔ شاعر، باغ مین پھولون پر اوس کے قطرے دیکھتا ہے۔ علی الصباح، پانی کے قطرے، پتون پر کہان سے آسکتے ہین۔ یہ تو بالکل آنسو سے نظر آتے ہین! شاعر فوراً تاڑ جاتا ہے۔ کہ ہو، نہو سورج اسکے حسن و جمال پر فریفتہ ہوگیا ہے۔ اسلئے اشتیاق مین گریہ وزاری کیا کرتا ہے یہ اس کی آنسوون سے ڈبڈبائی ہوئی آنکھین ہین۔ اوس کے قطرون کو سورج کی آنکھ قرار دینے مین، اشتیاقِ دید کا ایک عالم نظر کے سامنے آجاتا ہے۔ اللہ۔ اللہ۔ لاکھون آنکھین ہین۔ اور پھر بھی دیدار سے محروم ہے“

از اضطراب جلوہ، ہند دست پیش چشم بر حسنِ تو نگاہ کشاید گر آفتاب

حیرت نظر شود، چو حبابِ شراب ناب بیند دمے کہ عکسِ تو در ساغر آفتاب

دونون شعر ہم معنی ہین مطلب یہ ہے۔ کہ سورج بھی تیری تجلیٔ حسن کی تاب نہین لاسکتا۔ گر دوسرا قیامت ہے۔ ساغر شراب مین معشوق کا حسن عکس فگن ہے۔ عکس وہ چمک دمک کھو بیٹھتا ہے۔ جو اصل مین ہوتی ہے۔ لیکن یہان یہ عالم ہے۔ کہ عکس پر نظر پڑتے ہی، حیرت طاری ہوجاتی ہے“ آفتاب کی تمثیل، حبابِ شراب ناب سے بیحد خوب ہے“

گاہے بود، ز برگِ بنفشہ، کلت بشک گاہے بود ز قیرِ تو، در عنبر آفتاب

شاید خیالِ روئے تو آید بخواب او پہلو نہد بہ شب، بہ سر بستر آفتاب

”حسنِ تعلیل کی یہ تیسری نادر مثال ہے۔ غروبِ آفتاب کی علت کیا ہے۔ علمائے ہیئت کا خیال ہے۔ کہ زمین کی گردش، سورج کو ہماری آنکھون کے سامنے سے ہٹا دیتی ہے۔ یہ خشک دماغ فلسفہ ہے۔ شاعر کی لطافتِ خیال یہ بار نہین اٹھا سکتی۔ اوس کے نزدیک علت کچھ اور ہی ہے۔ یعنی

روزانہ رات کو، سورج صرف اسلئے بستر پر جالیٹتا ہے۔ کہ شاید خواب ہی مین تیرے خیال کا دیدار ہوجائے“ نزاکت حسن کی حد ہوگئی۔ ”خیال رو“۔ ”بخواب“ اور پھر ”شاید“ کی لطافتِ مفہوم کو دیکھو بے نظیر جدتِ ادا ہے۔

از حیرتِ خیالِ تو، ہم رنگِ آئینہ در شش جہت مدام بود ششدر آفتاب

”تیرا خیال اس درجہ حیرت فزا ہے۔ کہ آئینہ کی طرح سورج بھی چارون طرف ٹکڑے مارتا پھرتا ہے“

(۳) - انوری نے ایک قصیدہ مین ”مرجان آمدہ ست“ اور ”نمکدان آمدہ است“ زمین اختیار کی ہے۔

تشبیب عشقیہ سے لکھتا ہے

سید نان را روئے تو آئینہ جان آمدہ ست
وز لب و دندانِ تو لولو و مرجان آمدہ ست

چون نسیم زلفِ تو بو بید [illegible] از فرح
مژدہ اے کیبان [illegible] مژدۂ جان آمدہ ست

گرچہ خوانِ حسن روئے تست بھر [illegible]
زان لب شکر فشان برقی نمکدان آمدہ ست

از گلِ رخسار تو اے خارِ عشقت سینہ را
خار خارے در دل گلہائے بستان آمدہ ست

روئے تو ماہ ست و دل از مہر تاکِ کوئے تو
ہمچو عکس مہر و مہ در آب لرزان آمدہ ست

خونِ دل بر خاک مے افشانم از دو دیدہ چشم
تا [illegible] آن چاہ زنخدان آمدہ ست

کلبۂ دل بیتِ معمور فلک را طعنہ زد
تا خیالت اندر ان ویرانہ مہمان آمدہ ست

آصفی نے بھی اس زمین میں نعتیہ قصیدہ لکھا ہے چونکہ نعت میں [illegible] ہوتی ہے۔ جو مسلمانوں کے عقیدہ کے موافق "بعد از خدا بزرگ" ہے۔ اسلئے کلام مین خود بخود زور پیدا ہو جاتا ہے اس قصیدہ کی تشبیب بھی عشقیہ ہے۔ چند شعر لکھے جاتے ہیں۔ شوکتِ الفاظ، رفعتِ تخیل، حسنِ بندش اور جدت ادا کا کمال نمونہ ہیں، فرماتے ہیں۔

نوشِ لعل جان فزایش آبِ حیوان آمدہ ست
در کنارِ دل [illegible] بند و نقشِ عالمِ جان آمدہ ست

کہنا یہ تھا کہ معشوق کے منہ سے جو بات نکلتی ہے۔ دل مین گھر کر لیتی ہے۔ طرزِ ادا کی جدت دیکھئے کہ اس مضمون کو کس خوبی سے ادا کیا ہے۔ یعنی "[illegible]" ہو نہو۔ اُس کے جان فزا لب چشمۂ حیوان اور اس کی باتین آبِ حیات ہین۔ جس کا قطرہ قطرہ، دنیائے عشق کے لئے زندگی، اور روحوں کے لئے تازگی ہے۔ ورنہ "عالمِ جان" اور دنیائے کیفیات اس کے ذوق مین [illegible] دل مین سمٹ کر نہ آجاتی۔

نرگسِ مستش مگر مے زد ز خونِ آفتاب
مو بمو مژگان نش رنگِ لعلِ بدخشان آمدہ ست

آنکھ کی خوبصورتی صرف یہی نہین ہے کہ بڑی اور ابھری ہو، اس کے ساتھ چمک دمک بھی ہونا چاہئے۔ ورنہ "بیاہ کے دیدوں" کی پھبتی راست آتی ہے۔ دنیا مین جسقدر چمکدار چیزیں موجود ہین۔ ان مین روشن تر آفتاب ہے۔ شاعر کو معشوق کی آنکھ کی چمک کی تمثیل اس سے زیادہ مکمل اور موزون کہان مل سکتی ہے۔ اسلئے وہ فوراً کہہ اُٹھتا ہے۔ کہ اسکی آنکھ سورج کی طرح چمکدار ہے۔ لیکن یہ ایک سیدھی سادی بات ہے۔ اور پھر بلا دلیل یقین کون کرے گا۔ اسلئے اسکو مدلل بیان مین ادا کرتا ہے۔ یعنی "اس کے پلک لعلِ بدخشان کی طرح دمک رہے ہین۔ غالباً مست و سرشار نرگسی آنکھوں نے سورج کے خون کی شراب پی ہے۔ ورنہ اسقدر چمک دمک، اور آب و تاب، خاکی مخلوق مین پیدا نہین ہو سکتی"۔

یہ شعر جدت، اور حسن تعلیل مین بے نظیر ہے "نرگس مست" ہی کیا کم صفت تھی۔ کہ اسپر "خونِ آفتاب" کی مے سے مستی اور سرشاری کا طوفان برپا کر دیا۔ پھر بظاہر اسے مست کہا لیکن بباطن "آبدار" بھی کہدیا۔ سبحان اللہ!

اس کے علاوہ ایک لطیف پہلو بھی ہے۔ کہ "مے خونِ آفتاب" چشمِ فتنہ خیز کی ہمہ گیری پر مہر ہے جب اسکی نگاہِ ناز کی عالمگیری کا یہ عالم ہے۔ کہ آفتاب بھی، بااین ہمہ آب وتاب، اور شکوہ حسن وجمال اس کی دستبرد سے محفوظ نہین رہا۔ توپھر اور کون تاب لاسکتا ہے

از ہوائے زلفِ مشکینش نفس خواید مشک     وز خیالِ روئے او، در دل گلستان آمدہ ست

" اسکی مشکین زلفون کی چاہت، انسان کی سانس کو مشک کے خوشبو دار بہ دون مین سلاتی ہے۔ اور چہرہ کا تصور دل کو چمن بنا دیتا ہے"

رنگ رخسارش چمن را غوطہ در خون میدہد     تیغ حسنِ او، بخون ریزِ بہاران آمدہ ست

کہنا یہ تھا۔ کہ اسکا چہرہ کندن کی طرح دمکتا ہے۔ یا گلاب کے پھول کی طرح روشن ہے۔ اس کو اس طور سے ادا کرتے ہین

" چمن مین سرخ سرخ پھولون کی چادر بچھی ہے دراصل یہ خون کی چادر ہے ........ اسلئے کہ اسکے رخسارون کے رنگ نے، حسن کی تلوار سے، طفلانِ بہار کو موت کے گھاٹ اُتار دیا ہے یہ اُن کا خون ہے۔ جس مین چمن ڈوبا نظر آتا ہے"

تا چہ بیداد تطاول کاکلِ او، در چمن     سنبل از آشوبِ او برخویش لرزان آمدہ ست

شور لذت بوشد از ہر پارۂ زخمِ جگر     از شکر خندش در آغوشش نمکدان آمدہ ست

کہنا یہ ہے۔ کہ اس کی ہنسی سے ہماری مردہ تمناؤن مین جان آجاتی ہے۔ مگر اس کو ادا کرنے کے لئے کیسا موثر طرز ادا اختیار کرتے ہین۔ فرماتے ہین:- " اس کے خندہ سے ہمارے زخمی جگر کو نمک پاشی کا لطف آتا ہے۔ جب وہ ہنستا ہے۔ جگر کا ہر ہر زخم چلا اُٹھتا ہے۔ کہ ہان تھوڑا سا اور سے عمرت دراز باد کہ من تشنہ ام ہنوز"

نالۂ حسرت در آغوشِ دلم گردید خون     تاکہ درد جان گسل از عشق درمان آمدہ ست

" عشق کا علاج یہ ہے۔ کہ درد حد سے گزر کر جان فرسا ہو جائے۔ اسلئے مین نے اپنے پُرحسرت نالون کو گھوٹ گھوٹ کر دل میں فنا کر دیا" یعنی عشق ومحبت کی بے چینیون مین تسکین صرف اس سے ہوتی ہے کہ انسان آہ وزاری کرلے اور دلکا بوجھ ہلکا ہو جائے لیکن میرا دردِ الفت عام حالت سے برتر ہے۔ اسکا علاج یہ ہے۔ کہ اپنی تمناؤں پر مہربانی پھیر کر، عالم سے بیخبر ہو جاؤن اور بوالہوسوں کے خلاف حسرت ویاس کی بندشوں سے آزاد رہون۔

ایک دلم در حلقۂ زلفش نشد وحشت فروش     از فشارش یک جہان دل پریشان آمدہ ست

" زلف شعرا کے خیال مین "پریشانی اثر" ہے۔ مضمون عام ہے اور تقریباً ہر شاعر نے مختلف صورتون سے باندھا ہے۔ آصفی نے بھی لکھا۔ مگر "وحشت فروش" اور "یک جہانِ دل" کی پاکیزہ ترکیبون سے نزاکت کو دوبالا کردیا۔ "صرف شاعر ہی کا دل وحشئ زلف نہین ہے۔ اسکی زلف کی وحشت اسقدر بڑھی ہے کہ سارا جہانِ دل اسکے

اثر سے پریشان ہے"

صد جنون شوخی، از نقش پا سیاہی می کند      گردِ راہش، سرمۂ چشمِ غزالان آمدہ است

"سیاہی کردن" کے معنی نمودار ہونا۔ یا ظاہر ہونا۔ ہین۔ شعرا نقش پا کو شرخ لکھتے ہین۔ آصفی نے "صد جنون شوخی" کہکر مضمون کو فلک پر کر دیا۔ معشوق کی شوخی شنگی کا یہ عالم ہے۔ کہ صرف اس کے قدمون کے سرخ نشان دیکھکر دنیا دیوانی ہو رہی ہے۔ اور ہرن کی آنکھین اسکی راستہ کی خاک بجائے سرمہ کے استعمال کرتی ہین۔ اسی لئے اسقدر جہ سرخ اور سیاہ ہین۔

دوسرا مصرع "سیاہی" سے پیدا کیا ہے۔ بعض مرتبہ اشارات دماغ کو کہین سے کہین پہنچا دیتے ہین۔ شاعر کہہ رہا تھا۔ صد جنون شوخی و نقش پا سیاہی میکند۔ کہ یکایک شوخی نقش پا اور سیاہی نے، ہرن کی سرمہ آلود آنکھ کی طرف خیال منتقل کر دیا۔ عاشق کے نزدیک تمام دنیا معشوق کی ممنون ہے۔ یہان فوراً اسکی تاویل کر لی۔ اور دلکی تسکین ہو گئی۔

(۴) غالباً سب سے پہلے منوچہرے نے عشقیہ تشبیب مین چاند کا ذکر کیا تھا۔ مگر منظر عام اور دلفریب تھا۔ اور منچلونکو کیسے قرار آتا متعدد شعرا نے یہ مضمون لکھا اور خوب لکھا۔ آصفی کی باری آئی تو انھون نے بھی ایک تشبیب مین ماہتاب اور اسکی تشبیہات بیان کین۔ تشبیہ کی خوبی، ندرت اور قریب الفہم ہونا ہے، آصفی نے جسقدر تشبیہات اختراع کی ہین۔ نزاکت ندرت اور قرب فہم سے ہم آغوش ہین۔ رہی روشِ بیان کر دلکشی تو وہ مستزاد ہے۔

"چاند افقِ مغرب پر نمودار ہوتا ہے۔ لوگون کی نگاہین دیکھکر متحیر ہو جاتی ہین۔ کسقدر حسین، کیسا دلکش، اور کتنا جاذب نظر ہے۔ روشن، خم، شان، اور ادا کی یکتائی بغیر مشابہات اور نظائر کے سمجھ مین نہین آسکتی۔ دیکھنے والے امثلہ تلاش کرتے ہین۔ "دستبنۂ لیلی شام"، "طوقِ زرین" وغیرہ مثالین چاند کے اوصاف کو نمایان کرتی ہین یہ جنکو آصفی یون ادا کرتے ہین

ماہِ نو بنمود در رخ چون از زمرد گون نقاب      چشمِ مردم او فتاد از پرتوش در ارتیاب

ہر کہ دیدش گفت "باشد غبغب سیمینِ ماہ      یوسفِ زرین رسن را افگند در چاہِ آب

پہلی تاریخ کا چاند دیکھکر شبہ مین پڑ گئے۔ کہ یہ کیا ہے؟ جس نے دیکھا۔ وہ یہ سمجھا۔ کہ (۱) یہ چاند کی ٹھوری کا ٹکڑا ہے (۲) یا حسین یوسف نے کنوین سے پانی بھرنے کے لئے چمکدار رسی کنوین مین ڈالی ہے

یا کہ باشد، نیمۂ دستینۂ لیلیٔ شام      یا کہ زرین طوق افتاد از گلوئی ماہتاب

(۳) یا ملکۂ شام کے دستانہ کا آدھا ٹکڑا ہے (۴) یا چاند کے گلے سے سونے کا طوق گر پڑا ہے۔

یا ز بحرِ اخضرِ گردون، بہنگام شنا      ماہی زرین بر آوردہ سرے از زیر آب

(۵) یا یہ سونے کی مچھلی ہے جو آسمان کے نیلے سمندر مین تیر رہی تھی۔ یکایک پانی کی چادر سے باہر نکل آئی ہے۔

(۶) مشہور ہے۔ کہ سلیمان علیہ السلام کے ہاتھ مین ایک انگوٹھی پڑی رہتی تھی تمام جن و انس اس کے باعث

سلیمان علیہ السلام کے تابع فرمان تھے ایکبار کسی دیو نے حیلہ سے انگوٹھی اڑالی اس کے اثر سے بھیس بدلکر خود سلیمانؑ کی جگہ تخت پر متمکن ہو گیا اور حضرت آوارہ و سرگردان پھرنے لگے مگر آپ کی بیبی نے مخصوص خصائل نپا کر اس دیو کی شخصیت مین شبہ کیا۔ اور معاملہ کی تہ تک پہنچ کر کسی صورت سے اسے دفع کیا۔ انگوٹھی سلیمان علیہ السلام کو مل گئی، اور آپ پھر بادشاہ ہو گئے۔ آصفی نے چاند دیکھا۔ کالے کالے دیو جیسے آسمان مین نمودار ہوا ہے۔ لہذا فوراً اس قصہ کا خیال آ گیا۔ فرماتے ہین۔

یا کہ عفریتِ فلک دارد بکف انگشتری		کز طرازِ آن سلیمانؑ داشتے صد فر و تاب

یا بہ چرخِ لاجوردی، شام گاہان اوفتاد		نیمہ از عکسِ مرآتِ سکندر بے حجاب

(۷) یا شام کے وقت، سکندر نے غلاف سے اپنا آئینہ نکالا تھا اسکے عکس کا کچھ حصہ آسمان پر پڑ گیا۔ اور دنیا سمجھی کہ چاند ہے۔

یا بزر بگرفتہ بالِ خویش را ورقائے شام		یا پرِ عنقائے مغرب، بردمیدہ از غراب

(۸) شام کے وقت نہ دن کا سا اجالا ہوتا ہے۔ اور نہ رات کی سی تاریکی۔ یہ وقت روشنی اور ظلمت کا سنگھم ہے۔ اس لئے آصفی اسے جنگلی کبوتر سے تشبیہ دیتے ہین۔ جو ہلکا سبز سا ہوتا ہے۔ فرماتے ہین۔ یہ چاند نہین ہے۔ شام نامی کبوتر کا پر ہے جسپر سونے کا پانی چڑھا دیا گیا ہے۔

(۹) یا عنقائے مغرب کا پر کوے (شب یا شام) کے نکل آیا ہے

یا فتاد از بازوئے سیمرغِ سبزِ آسمان		شہپرِ یاقوت رنگے در فضائے مشک ناب

(۱۰) جھٹپٹے کے وقت فضا تاریک ہو جاتی ہے شاعر اسکو مشک کی فضا کہتا ہے۔ اسلئے کہ مشک کا رنگ سیاہ ہوتا ہے اسوقت آسمان کا رنگ بھی نیلا سیاہی مائل ہو جاتا ہے۔ دوسرے یہ کہ مشک کی خوشبو دل کو بھاتی ہے شام کا سماں بھی خوش آیند ہوتا ہے نور و ظلمت دن بھر کی جدائی کے بعد ہم آغوش ہوتے ہین۔ اس سے روح کو ایک قابل تحلیل کیف حاصل ہوتا ہے، پرندون کا رنگ عموماً گہرا سبز ہوتا ہے۔ اس لئے نگاہ کو آسمان پر عظیم الشان پرند سیمرغ کا دھوکا ہوتا ہے چنانچہ لوگ چاند کو دیکھکر یہ خیال کرتے ہین کہ سیمرغ آسمان کے بازو سے ایک یاقوت جیسا سرخ پر ٹوٹ کر اس مشک جیسی فضا مین گر پڑا ہے

یا کمانِ زالِ زر را، کرد پر کش روزگار		بہرِ صید نسرِ عشرت، شد خدنگ آن شہاب

(۱۱) یا یہ زال زر کی کمان ہے جسے زمانہ نے اسلئے چڑھا یا ہے کہ شہاب کے تیر سے عیش و عشرت کو شکار کرے۔ رات کا وقت عیش کا اصلی وقت ہے۔ شاعر کے خیال مین زمانہ نے چاند کی خمیدہ کمان سے مار کر دنیا والونکے لئے ہیا کیا ہے چاند کو کمان، شہاب کو اسکا تیر، اور عیش و عشرت کو شکار، اور زمانہ کو شکاری یا کماندار کہکر آصفی نے ایک تصویر کھینچ دی ہے جس کا ایک ایک خط واقعیت سے دست و گریبان ہے۔

یا فتادہ از رکاب توسنِ ادہمیہ		شاہِ خاور را نہ چون در عرصۂ گردون شتاب

(۱۲) - یا آفتاب آسمان کے وسیع میدان مین گھوڑا دوڑاتا جا رہا تھا - یہ اسکی رکاب کا ٹکڑا ٹوٹ کر گر پڑا -

یا کہ نعلے بست اشہب مرزبان باختر　　در سم خنگ شموس آسمان از زر ناب

(۱۳) مرزبان بفتح میم - زمیندار - مالک - بادشاہ - باختر مشرق یا مغرب، شموس بفتح شین - سرکش، بدخو، منہ زور -
یا یہ سونے کا نعل ہے - جو شاہ مشرق نے آسمان نامی سرکش گھوڑے کے پیر مین لگایا ہے -

یا بود یک تیغ سیمین در کف زنگی شام　　سرخ چہرہ گشت از خونخواری رنج وعذاب

(۱۴) یا یہ چاندی کی تلوار ہے - جو زنگی کے ہاتھ مین علم ہے شام کے وقت شفق پھولتی ہے - اور دنیا خون کا دریا نظر آتی ہے - اس کو آصفی نے اس زنگی شام کے چہرہ کی سرخی قرار دیا ہے - جو مصائب و تکالیف کی خون خواری پر غصہ مین لال ہے - سچ ہے دن بھر درد دکھ جھیل کر شام کے وقت انسان ذرا دم لیتا ہے - تو مصیبت پر غور کر کے غصہ مین پیچ تاب کھاتا ہے -

یا کہ باشد "خنجر الماس گون روز نگار"　　کز دل گردون کشاید خون چندین انقلاب

(۱۵) "یا یہ ہیرے جیسا روشن خنجر ہے - جو آسمان کے دل سے انقلابون کا خون نکالتا ہے" - "الماس گون" صفت خنجر کے کام مین خوفناک اضافہ کرتی ہے اس لئے کہ ہیرہ کی کنی زہر قاتل ہے - پھر انقلاب کا باعث اچاند کو قرار دیا ہے یہ بھی کس قدر لطیف تعلیل ہے - قمری سال و ماہ کا حساب اور تغیر و تبدل چاند سے ہوتا ہے چونکہ شب و روز کی آمد و رفت کا نام انقلاب ہے - اور دنیا کے تمام حوادثات اسی کا نتیجہ ہے - اس لئے چاند کو خنجر کہنا بجا تشبیہ ہے

یا کہ باشد "رشتہ شمع شب عشرت نوید"　　کز فروغش، نور دریا بد دل ہر شیخ و شاب

(۱۶) یا یہ اس شمع کا ڈورا ہے - جو خوشی کا پیام لاتی ہے - نوجوان ہو یا بوڑھا - خوشی مین پھولا نہین سماتا -

یا کہ زرین جام جمشید، از خم چرخ کبود　　ساقئ دوران برون می آرد از ذوق شراب

(۱۷) یا یہ جمشید کا زرین پیالہ ہے - جسے ساقئ دوران نے اس نیلے شراب کے مٹکے سے بھر کر پینے کے لئے نکالا ہے

یا بود شاخ غزال مرتع خضرائے چرخ　　شعلہ ور از آتش رنگ شفق شد چون شہاب

(۱۸) یا آسمان کے سبزہ زار مین کوئی ہرن چر رہا ہے یہ اس کا سینگ ہے - جس مین شفق سے آگ لگ گئی ہے - اور شہاب کی طرح بھڑک اٹھا ہے - ہرن کے سینگ کو فارسی مین شاخ کہتے ہین - شاخ درخت کی بھی ہوتی ہے - لکڑی مین یہ مادہ ذاتی ہے - کہ آگ مین ڈالدی جائے تو جل اٹھے - آسمان پر شفق پھولی ہے - تو آگ سی لگی معلوم ہوتی ہے - تخیل کی نزاکت نے رنگ شفق سے شاخ غزال کو شعلہ ور بنا دیا سبحان اللہ!

یا بود چوگان سیمین شہ بہرام چرخ　　گوئے زرین را زدہ از عرصۂ گردون آب

(۱۹) جسوقت چاند نکلتا ہے، سورج چھپ جاتا ہے - سورج کی شکل گیند کی سی - اور چاند بلے کی طرح خمدار ہوتا ہے - فرماتے ہین -

یا یہ بہرام شاہ چرخ کا چاندی کا بلا ہے۔ جس سے اس نے سونے کے گنبد (سورج) کو آسمان کے میدان سے پانی میں پھینک دیا ہے۔

یا کلیدِ قفلِ بابِ آرزوئے صائم ست     ابروش دارد اشارت بر فلک از فتحِ باب

(۲۰) یا یہ روزہ دار کی آرزو کے دروازہ کے قفل کی کنجی ہے جو آسمان سے اشارون مین کہتی ہے۔ کہ ہان اب دروازہ کھولدے۔"!

قصیدہ عید کی تہنیت مین لکھا گیا تھا جس پر ہزارہا قصائد اور قطع لکھے گئے ہین۔ فارسی تو فارسی، اردو مین بھی ہر شاعر نے خامہ فرسائی کی ہے۔ سال مین ایک مرتبہ عید الفطر ضرور آتی ہے۔ مداح کے لئے اس سے موزون تر موقع کہان سے میسر آسکتا ہے۔ غالب نے بھی بہادر شاہ کی تعریف مین تہنیت عید پر ایک مختصر سا قصیدہ لکھا ہے۔ قصیدہ اردو مین بے نظیر ہے۔ نیا اسلوب اختیار کیا ہے۔ لیکن یہ تشبیہات کی رنگارنگی کہان۔ آصفی نے تشبیہون مین اعجاز دکھایا ہے۔ غرابت کا نام نہین۔ ندرت کے ساتھ ساتھ قریب الفہم بھی ہین۔ پھر ایک کو پڑھکر یہ خیال ہوتا ہے۔ کہ بس اب اور تشبیہ ممکن نہین۔ لیکن جونہی دوسرے پر نظر جاتی ہے۔ انگلیان دانتون مین دبانا پڑتی ہین۔ جس نے پہلی تاریخ کا چاند دیکھا ہے۔ اسے چاند کو (۱) غبغبِ سیمین۔ (۲) نیمۂ دستینہ (۳) طوقِ زرین (۴) ماہیٔ زرین (۵) انگشتریٔ سلیمان (۶) نیمۂ عکسِ مراتِ سکندر (۷) پرِ عنقائی مغرب (۸) شہپرِ یاقوت رنگ (۹) کمانِ زالِ زر (۱۰) نیمۂ رکاب (۱۱) نعلِ زرین (۱۲) خنجرِ الماس گون (۱۳) تیغِ سیمین (۱۴) رشتۂ شمعِ شبِ عشرت نوید (۱۵) زرین جام (۱۶) چوگانِ سیمین (۱۷) شاخِ غزال (۱۸) بالِ ورقائی شام (۱۹) اور کلید قفلِ بابِ صائم وغیرہ سے تعبیر کرنے مین کبھی غرابت نظر نہ آئیگی۔ یہ ہے انشا کا وہ مرتبہ جس پر صرف وہ دماغ فائز ہوتا ہے۔ جو آسمانی ملکہ لیکر آیا ہو۔ تخیل کی باریکی پر اہل فارس کا اجارہ نہین۔ اہل ذوق دیکھین۔ کیا ان مقامات تک عرفی و نظیری کی رسائی ہے۔

اس کے بعد معشوق کی ستائش ہے۔ فرماتے ہین۔

آمد آن کبکِ خرامان سورتِ طاؤس مست     ہم بطے درکف دہم در بغل چنگ و رباب

در ہلالِ نوش خند شر داشت پروین برقِ طور     شعلہ میزد لمعۂ نورش بلولوئے خوشاب

ہم عقیقش خفتہ از سبزہ، سیاق عنبرے     ہم گلش بنہفتہ از سنبل بزیرِ مشکناب

مشکِ گل پوششِ سیہ ہمچون پرِ بالِ غراب     مطلع آفتابِ لالہ رنگش تازہ ہمچون گل در آب

بود رنگین پنجہ اش چون پنجۂ مرجان، وے     رنگِ این از خونِ دلہا، رنگِ اوار آفتاب

زیرِ پائش سر سکشتہ زنگی دامن کشان     کز نہیبش شاہ خاور داشت تیغ اندر قراب

سرمہ را کردہ سپیدہ شام گاہان از سحر     مشک را کافور بنمود از فروغ ماہتاب

خیرہ شد چشم زما ہش ، چیرہ شد حسرت ال     چون ہلالم رنگ بشکست از فروغ آفتاب

ذیل میں عشقیہ تشابیب سے دو دو چار چار اشعار لکھے جاتے ہیں جو مولانا کے پایۂ سخن کا صحیح اندازہ کرنے کے لئے کافی ہیں لیکن سمجھ لو کہ گو نزاکتِ تخیل صفت ہے۔ لیکن شیرینی اسی وقت تک ذائقہ کو بھاتی ہے۔ جب تک تلخی نہ پیدا ہو۔ جہاں تلخی یا ہیک پیدا ہوئی۔ خوبی غائب ہوگئی۔ یہی حال تخیل کا ہے جہاں "کوہ کندن وکاہ برآوردن" مثل صادق آئی۔ عاقبت منغز ہوگئی۔ متاخرین کے ہاں یہ عیب موجود ہے لیکن مرحوم کے ہاں یہ خاص بات ہے۔ کہ گو متاخرین اسکول کے ہیں تاہم تخیل بامزہ ہوتا ہے۔ جو کچھ بیان کرنا چاہتے ہیں۔ اسے ایسے موزون الفاظ میں ادا کرتے ہیں۔ کہ آنکھوں کے سامنے ایک تصویر کھنچ جاتی ہے۔ فرماتے ہیں

بہ سخن ، گر لبِ نوشینِ تو ، شکر شکنَد     ذوق ، در دستِ ہوس ساغرِ کوثر شکند

کہنا یہ تھا۔ کہ تیری باتیں شہد سے زائد شیرین ہوتی ہیں۔ اس کو ادا اس طرح کیا۔ کہ "اگر تیرے شیرین ہونٹ باتوں سے شکر برسائیں تو ذوق اسقدر مست و سرشار ہوجائے۔ کہ ہوس و ہوا کے ہاتھ سے، آب کوثر کا پیالہ لیکر زمین پر دے مارے" اس سے پہلے "مرجان آمدہ ست" قصیدہ کا مطلع گذر چکا ہے اس میں بھی یہی مضمون بیان کیا ہے۔ لیکن دونوں کی روش ادا جدا ہے۔ "شکر شکستن" محاورہ سے زبان کی چاشنی بھی پیدا ہوگئی ہے

لبِ میگونِ تو ، رنگِ رخِ یاقوت برد     زلفِ مشکینِ تو ، صد طبلۂ عنبر شکند

تیرے شراب جیسے ہونٹ دیکھکر یاقوت کا منہ فق ہوجاتا ہے۔ اور تیری مشکین زلف کے سامنے عنبر کے سیکڑوں ڈبے بھی ناکارہ ثابت ہوتے ہیں۔

لالہ را رنگِ رخِ تو بنشاند در خون     قامتِ تو ہوسِ سرو و صنوبر شکند

تیرے چہرہ کا سرخ و سپید رنگ دیکھکر گلِ لالہ حسد سے مرا جاتا ہے۔ اور تیرے خوبصورت قد نے سرو اور صنوبر کی ہوس موزون قامتی خاک میں ملادی"

شوخیٔ نرگسِ مستِ تو ، دمِ نظارہ     در چمن ، ساغرِ مخموریٔ عنبر شکند

"تو چمن میں اپنی مستِ شراب نگاہیں شوخی سے ادھر ادھر ڈالتا ہے۔ تو نرگس کا سارا نشہ ہرن ہوجاتا ہے اسکی خمار آلود آنکھیں اپنا سارا حسن کھو بیٹھتی ہیں۔ اور وہ قائل ہوکر رہجاتی ہے"

سادہ سی بات تھی۔ معشوق کی آنکھیں شعرا کی اصطلاح میں نرگس کہلاتی ہیں۔ دنیا بھی کہتی چلی آئی ہے۔ بعض شعرا نے نرگس سے فوقیت بھی دی ہے۔ لیکن آصفی نے جدتِ ادا سے نئی راہ پیدا کی ہے۔ فرماتے ہیں۔ "نظارہ کے وقت، چمن میں، تیری مست نرگسین آنکھ کی شوخی نرگس کا ساغرِ خمار چور چور کردے گی"

ناوکِ اندازِ نگاہِ تو ، قدر اندازیست     کہ ہدف سیکند ، از نالہ بدل پر شکند

"ظالم مارے اور رونے نہ دے" سادی نثر ہے۔ جسکی شاعرانہ صورت یہ ہے "تیری تیر انداز نگاہ، ایسی نشانہ باز ہے۔ کہ ادھر دل میں نالہ نے پر تولے، اور ادھر تیر آکر زمین پر آرہا"

سروِ قدِ تو، کہ اندازِ قیامت دارد — آہ حسرت، بدلِ فتنۂ محشر شکند

تیرے سرو جیسے قد میں، قیامت کے انداز ہیں۔ حشر کا فتنہ افسوس کرتا ہے۔ کہ تیرے قد کے سامنے ہیچ ہے

چہ بلا غمزہ و ناز، اے بتِ کافر داری! — وضعِ سنگین دلیِ تو، دلِ آذر شکند
مژۂ شوخِ تو، در محفلِ خونین جگران — بہ نگاہِ ہوسِ دل، سرِ نشتر شکند

کہنا یہ تھا۔ کہ تیرے سامنے بات نہیں ہو سکتی۔ کہوں، تو کیا کہوں اس کو شاعرانہ انشا میں فرماتے ہیں "تیرے شوخ اور شریر پلک، عشاق کے محفل میں، ہوس کی آنکھ میں نشتر بھونک دیتے ہیں" یا مفہوم یہ ہے۔ کہ "تیرے سامنے بوالہوس کی دال نہیں گلتی جہاں تو نے دیکھا۔ اور ہوس کی آنکھ میں یہ معلوم ہوا۔ کہ پلک تیر بنکر گھس گئے۔ اور اندھا کر دیا"۔

حیرتِ آئینہ، گر شوخیِ چشمت نگرد — سنگِ آشوبِ جنون، شیشۂ جوہر شکند

"تیری آنکھ اسقدر شوخ ہے۔ کہ آئینہ، با این ہمہ حیرت و خاموشی، اگر وہ شوخی دیکھ پائے۔ تو پاگل ہو جائے۔ یا مولانا کے الفاظ میں "اسیر دیوانگی کے اسقدر پتھر پڑیں، کہ سارا شیشۂ جوہر چکنا چور ہو جائے"

حسنِ تو، آئینہ را داد فروغے چندان — کہ عرض بعد ازین رونقِ جوہر شکند

تیرا حسن آئینہ کی شفافی کو دو بالا کر دیتا ہے۔ تو نے منہ دیکھا۔ اور آئینہ کچھ سے کچھ ہوا۔ جوہر آئینہ کی آب و تاب کو کہتے ہیں فلسفہ کی اصطلاح میں، جو چیز آپ سے (بذاتہ) موجود ہو۔ دوسرے کی محتاج نہو۔ جوہر کہلاتی ہے۔ اس کا مقابل عرض ہے۔ جو اپنے ہونے میں دوسرے کا محتاج ہوتا ہے حسن رنگ، چمک، دمک، سب اعراض ہیں۔ جو کسی دوسرے میں پائے جاتے ہیں۔ آج تک حسن، رنگ، یا چمک دمک، علیحدہ نہیں دیکھے گئے مولانا نے معشوق کے حسن سے آئینہ کو روشن تر کہا۔ فروغ یا روشنی عرض ہے۔ عرض جوہر کو فنا نہیں کر سکتا۔ لیکن یہاں آئینہ کے جوہر کو اس عرض نے مٹا دیا۔ گو یہ اصطلاحی جوہر نہ تھا۔ لیکن شاعر ایسا کہتا ہے۔ کہ اب عرض اصطلاحی جوہر پر بھی غالب آ جائے گا۔ کیونکہ اس نے معشوق سے فروغ پایا ہے

ترسم زخم و سلسلۂ نازِ رسائش — بیچائے کمندش، کشد آہوئے حرم را
ہم مستیِ او، چاک زنِ دامنِ تقویٰ — ہم زورِ شرابش، شکند ساغرِ جم را

---

دوش آمد زورم شاعر حور را منظر — برخِ خلد نظیر [illegible] ہمسر
بود از زیرِ لبش چشمۂ آبِ حیوان — خضر [illegible]

صورتِ عقد ثریا کہ بود در شفقے ‏ ‏ ‏ بود در حقّہ یا قوتِ لبش سلک گہر

دانتوں کی تمثیل و تشبیہ میں شعرا نے بہت زد بطبع سے کام لیا ہے۔ لیکن مولانا نے کمال کر دیا۔ مرکب تشبیہ کی بہترین مثال ہے۔ فرماتے ہیں۔ " اس کے یاقوتی ہونٹوں کے اندر موتی جیسے دانت ایسے نظر آتے ہیں۔ گویا شفق میں ثریا کا گچھا نمودار ہے " اس ایک شعر میں دانت اور ہونٹوں کو سب کچھ کہہ دیا ہے۔ خاکی اشیا میں یاقوت اور موتی سے زیادہ سرخ اور آبدار کوئی شے نہیں ہے۔ آسمانی مخلوق میں شفق اور ثریا سے موزوں تر تشبیہ نہیں ملسکتی۔ اب دانت اور ہونٹ کی تشبیہ کا خاتمہ ہو گیا۔ زمین سے لیکر آسمان تک راہیں بند ہو چکیں ہیں وذالک فضل اللہ۔

کاکلش بود بر خسار، برنگ شب گل ‏ ‏ ‏ عارضش بود ز انوار صباحِ گستر
بود از پرتو رخسارۂ او شب کا فور ‏ ‏ ‏ بود کافور ہم از سایۂ شب چون عنبر
ذوق از لعل لبش، در شکرستان آمد ‏ ‏ ‏ لذتش برد ز دل، لذتِ قند و شکر
سنبلِ غالیہ گو نش بدماغم افگند ‏ ‏ ‏ شور سودائے جنونے بہ ہوائے دیگر
شوق، آغوشِ دلِ من یکشادہ چندان ‏ ‏ ‏ کہ براو تنگ شود عرصۂ اہل محشر
غمزۂ و عشوۂ و نازش زدلم تاب بود ‏ ‏ ‏ گاہ جا کرد در آغوش و گہے جست زبر
شوخ آہوئی حرم بود، کہ از حرمتِ شان ‏ ‏ ‏ نشدہ صیدِ کمند ہوسِ اہل نظر

---

ماہِ دو ہفتۂ من، کوفت در بستۂ من ‏ ‏ ‏ داد آواز زمستی، بنوائی دف و چنگ
نرگس اوز مۓ فتنۂ محشر مخمور ‏ ‏ ‏ نگہش از مۓ خود کامۓ ترکانہ ملنگ
غازۂ عشرہ زدہ بر رخ او پرکاری ‏ ‏ ‏ سرمۂ غمزہ کشیدہ بنگاہش نیرنگ
چشمش از نشۂ صہبائے جنون عربدہ ساز ‏ ‏ ‏ نگہش از مۓ مستی فسون بر سر جنگ
سامرۓ نگہش، فتنہ گر از جادوۓ ‏ ‏ ‏ مژۂ او، قلم نسخ طرازِ ارژنگ
چہرہ اش بود، دیا بود مہ دو ہفتہ ‏ ‏ ‏ ابرو ش بود و یا بود ہلالِ شبہ رنگ

ابرو کو سارا جہان کمان کہتا ہے۔ آصفی اسے ہلال یا پہلی تاریخ کا چاند کہتے ہیں۔ نئی اور مکمل تشبیہ ہے۔

شاہدے، عشوہ گرے، ناز فسون پردازے ‏ ‏ ‏ شوخئے و فتنہ طرازے با دائے نیرنگ

(باقی)

**خان امتیاز علی عرشی** (رام پور)

# مرزا غالب اور مصحفی

(تیسری قسط)

مرزا غالب اول اول مرزا بیدل کے رنگ مین کہتے تھے چنانچہ خود کہتے ہین۔

اسد ہر جا سخن نے طرح باغ تازہ ڈالی ہے — مجھے رنگ بہار ایجادیٔ بیدل پسند آیا

اسکے بعد جب شیخ ناسخ کے کلام کا غلغلہ بلند ہوا۔ تو مومن کے ساتھ یہ بھی اس طرف جھک پڑے چنانچہ اُن کی بعض غزلون سے یہ رنگ نمایان ہے لیکن ان دونون بزرگون سے یہ روش نہ نبھ سکی یا یون کہئے کہ ان کا فطری ذوق ناسخ کے رنگ سے زاید بلند تھا اس لئے دونون نے الگ الگ رنگ اختیار کیا۔ مومن نے معاملہ بندی شروع کی اور غالب نے میر کے طرز مین کہنا شروع کیا چند باتون مین اُن کا راستہ میر سے بالکل الگ ہے مثلاً اُن کے کلام مین استعارات و کنایات کی نہایت کثرت پائی جاتی ہے اضافتون کی بھرمار ہے فارسی الفاظ اس کثرت سے موجود ہین کہ بعض اشعار اُردو کے معلوم ہی نہین ہوتے۔ مضامین مین بھی بکثرت اغلاق و اشکال پایا جاتا ہے لیکن بایںہمہ جسقدر سادہ اور صاف شعر اُن کے دیوان مین موجود ہین وہ تمام تر میر کے رنگ مین ہین۔ چنانچہ اُن کی نسبت سید امداد امام صاحب اثر کاشف الحقائق مین لکھتے ہین۔

"واقعی جو سوز و گداز، خستگی، درد، برشتگی، نشتریت، بلند پروازی، نازک خیالی، تمکنت جلالت، تہذیب، شوخی غالب کے کلام مین ہے باستثنائے درد و میر کسی اُستاد کے کلام مین نہین پائی جاتی ہے نشتریت تو ایسی غضب کی ہے کہ میر صاحب کے کلام مین بھی اس سے زیادہ نہ ہوگی، پُر تاثیری کا کیا کہنا"۔

اصل واقعہ یہ ہے کہ بیدل اور ناسخ کے گورکھ دھندے سے نکلنے کے بعد انھون نے تیموری دور کے متاخرین شعرائے فارسی کی روش اختیار کر لی تھی جس مین اگرچہ طالب آملی کی استعارہ طرازی عرفی کی جدت آفرینی اور مضمون بندی سب کچھ موجود ہے لیکن تصوف اور تغزل کی آمیزش نے اسکو نظیری سے زیادہ مشابہ کر دیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ صاحب بہار بےخزان غالب کے تذکرے مین ان کی طرز خاص کو نظیری کی طرز خاص سے قریب تر بتاتے ہین۔

مولانا حالی مرزا غالب کے فارسی کلام کی بابت کہتے ہین۔

"ان کی غزلیات کے دیکھنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان کی غزل مین نہ صرف نظیری بلکہ عرفی ظہوری طالب آملی، جلالی، اسیر اور اُن کے دیگر متبعین کا رنگ علی العموم پایا جاتا ہے البتہ اس لحاظ سے کہ تصوف کا عنصر ان کے کلام مین نظیری سے کچھ کم نہین ہے۔ ان کی غزل بلاشبہ نظیری کی غزل سے زیادہ مناسبت رکھتی ہے۔ لیکن طرز بیان کے لحاظ سے نظیری کی کچھ خصوصیت نہین"۔ (یادگار غالب)

معلوم ہوتا ہے کہ فارسی کلام کے ساتھ ساتھ مرزا کے اُردو کلام مین بھی یہ انقلاب ہوا اور جو روش انھون نے فارسی مین اختیار کی تھی ۔ اسی طرز مین اُردو مین بھی کہنا شروع کیا ہے چنانچہ اُن کے اردو اور فارسی دیوانون مین متعدد اشعار بالکل ہم مضمون اور ہم معنی پائے جاتے ہین بلکہ بعض اشعار ایسے بھی ہین جن مین انھون نے نظیری و حزین وغیرہ کے اشعار کا بعینہ ترجمہ کیا ہے۔ بہرحال متاخرین شعرائے فارسی کے کلام کی تمام خصوصیات فارسی کی طرح اُن کے اردو کلام مین بھی نمایان طور پر پائی جاتی ہین۔

غالب سے حسنِ ظن رکھنے والے حضرات کا خیال ہے کہ اُنھون نے اسلوب بیان کی ندرت کو حدِ کمال پر پہنچا دیا۔ معمولی سے معمولی باتین بھی اس پہلو سے بیان کر دین کہ کان سنتے ہین۔ اور دل لطف اُٹھاتا ہے وہ شعرائے اردو مین سے بلند درجے پر پہنچ گئے ہین کہ کسی کا طائر خیال بھی اُڑ کر نہین جا سکتا ممکن ہے کہ یہ سب باتین صحیح ہون اور مرزا غالب کو اسلوب بیان کی جدت و ندرت مین ایسا اجتہادی مرتبہ حاصل ہو ۔ کہ اُسے کشف و الہام کہہ سکین لیکن ہمارے خیال مین وہ اس طرز کے موجد و مخترع نہین غور سے دیکھا جائے تو غالب نے جدت اسلوب مین جو کمالات دکھائے ہین مصحفی مرحوم کی تجدید پسند طبیعت بھی اس صفت سے خالی نہ تھی ۔

مرزا غالب کے کلام کی نمایان اور مابہ الامتیاز صفت فارسی الفاظ و تراکیب کا استعمال ہے وہ بعض اوقات اس صفت مین اسقدر غلو کرتے ہین کہ اُردو شعر پر فارسی کا دھوکا ہونے لگتا ہے ۔ نیز اُن کے یہان تیموری عہد کے شعرائے فارسی کی دلاویز ترکیبین بھی کثرت سے پائی جاتی ہین ۔ یک بیابان ماندگی، یک قدم وحشت، اعضا گدازیان، دل سوزدہ، شورش کدۂ راز، تمکین آزما طاقت رُبا، رو کش پردہ، شعلہ خیز، تمکین نظر اور اسی قبیل کی بہت سی ترکیبین ہین جن سے مرزا غالب اور اُن کے مخصوص شاگردونکا کلام آراستہ و پیراستہ ہے ۔

شیخ مصحفی کو بھی شعرائے فارسی سے عموماً اور نظیری نیشاپوری سے خصوصاً تعلق باطن تھا اسلئے بسا اوقات فارسی زبان کی سبک اور لطیف ترکیبین نہایت حسن و خوش اسلوبی کے ساتھ استعمال کر گئے ہین ۔ اور ہمارے خیال مین ایک ایسے شاعر کے یہان جسکا مقولہ یہ ہو ۔

یون تو کہنے کو سبھی شعر و سخن کہتے ہین ۔۔۔ مصحفی ریختہ آئی کی زبان اور ہی ہے

یا

جب سے معنی بند کا چرچا ہوا اے مصحفی ۔۔۔ خلط مین جاتا رہا حُسنِ بیان ریختہ

فارسی زبان کی کم سے کم ترکیبین بھی دستیاب ہو جائین تو چندان قابل اعتراض نہین ۔ بلکہ سزاوار مدح ستائش ہے ۔

ملاحظہ ہو:۔ ہستی سے اپنی مجھکو نہین مطلق آگہی ۔۔۔ عمر گذشتہ ہون کہ مین ہوش رمیدہ ہون

پیدا ہے میری وضع سے اک شورشِ جنون ۔۔۔ دریا نہین مین سیل گریبان دریدہ ہون

مرغِ غانِ باغ مین مرے نالے کا شور ہے ۔۔۔ ہر چند مین ابھی نفس ناکشیدہ ہون

جاتا ہے جلد قافلۂ عمر کس قدر — مہلت نہیں مجھے کہ ذرا آرمیدہ ہوں

جوں شمع داغِ غم نے جلایا بدن تمام — نکلی نہ دل سے پر ہوسِ سوختن تمام

کس دن سرِ شوریدہ نہیں چاک قفس میں — بیتاب ہوں نظارۂ گلشن کی ہوس میں

گر ناخنِ فریاد کرے عقدہ کشائی — سو زمزمے پنہاں ہیں مرے تارِ نفس میں

اے جنوں قیس کا اس دشت میں ہمدوش نہیں — خانہ بردوش ہے وہ خانہ فراموش ہوں میں

نشۂ میرا وہ نہیں ہے کہ سر اسکا ہٹے — مصحفی میکدۂ عشق کا مدہوش ہوں میں

جس جگہ چشم تری حوصلہ پرواز ہوئی — خوبیٔ دیدۂ نرگس تسلیم انداز ہوئی

شب تری مجلس میں واں دورِ قدح چلتا رہا — تا سحر یاں آنسوؤں سے سبحہ گردانی ہوئی

گوشۂ خلوت میں بیٹھا اُن سے آخر چھپ کے میں — خوش نہ آیا اختلاطِ مردم دنیا مجھے

اے فلک اُٹھتی عمارت کا گرانا لطف کیا — دے نہ تو داغِ شکستِ لالۂ حمرا مجھے

بس لگائے ہوئے تاک ہر کسی پر ہے — ہوش باش کہ عالم روا روی پر ہے

وہ نہ تھے ہم کہ کبھی شکوۂ خوباں کرتے — گریہ رگ رگ میں فرو نشترِ مژگاں کرتے

نہیں اتنی بھی فرصت ہمکو ملتی وقتِ محرومی — کہ کھولیں اُسکے رُخ پر خواب میں چشمِ تماشا کو

پھر اشک سرخ آنے لگے اب تو مصحفی — پھر چشم وا ہوئی رہِ خونِ جگر کھلی

نشتر فرو کردن، چشم تماشہ کشادن، چشم وا شدن، اور رہِ خونِ جگر کشادن کا استعمال کسقدر دلکش طریقہ پر ہوا ہے

ہم نامہ دیکھتے ہیں قاصد کو اپنے تو کہہ — جانِ بلب رسیدہ تیرا پیام کیا ہے

اک فریبندہ ہے تیری روشِ طرزِ خرام — اس کے عہدہ سے کوئی کبکِ دری نکلے ہے

اے فرطِ شوق تو مجھے رسوا نہ کیجیو — لایا ہوں اپنے گھر اُسے قول و قسم کے ساتھ

وقتے کہ دسترس ہی نہ ہو زلفِ یار پر — پھر کس طرح نگاہ بہ حسرت نہ کیجئے

تھی گرفتاری میں اک لذتِ آسودگی — کیا کہیں ہم کتنا پچھتائے نکل کر دام سے

واں باریاب جلوہ اُسی کی نگاہ ہو — آنکھوں سے اپنی جو کوئی پردہ اٹھا سکے

ہے تماشا کدۂ خلق مری غالب مزا — جی میں آئے تو ذرا تو بھی یہاں ہو جانا

ہے قصورِ جنوں باعثِ آمرزشِ مجنوں — کیا ساتھ گریباں کے پھٹا نامۂ اعمال

بے تلخیٔ خمار کہاں ہے شرابِ وصل — چاہت کے ساتھ کشمکشِ امتحاں بھی ہے

اے دل قدم آہستہ رکھ اس فرشِ زمیں پر — محنت زدہ چندے نے آرام کیا ہے

وہ جی میں یہ نازاں کہ مرا رعب تو دیکھو — میں خوش کہ خیال نگہ دور کسے ہے
موسیٰ سے ہزاروں ہیں یہاں مصحفی لیکن — سودائے تجلی کدۂ طور کسے ہے
یہ چمن افسوس کی جاگہ نہیں تو کس لئے — برگہائے لالۂ گل دست برہم سودہ ہیں
کباب لخت دل میرے نمک سود محبت ہیں — تمھارے واسطے لایا ہوں یہ تحفہ ذرا چکھو
گلیوں میں یکسر وہ ہجوم ہے میرے جنونکی ہر طرف — اس عشق شہر آشوب کو اب کیجیے پنہاں کہاں
کہتے ہیں داغ عشق کسے ہم کو کیا خبر — یک قطرہ خون گرم تو ہے ہمکنار دل
اُٹھا کے آنکھ نہ دیکھا کبھی اُس نے — میں ساری عمر تمنائے یک نظر میں رہا

---

خطازدہ ترکیبوں پر نگاہ ڈالئے تو مرزا غالب کی شاعری کا انداز آنکھوں میں پھرنے لگتا ہے۔
ایرانی شعراکے آخری دور میں تشبیہات کی نزاکت اور استعارات کی لطافت حد کمال کو پہونچ گئی تھی۔ چنانچہ عرفی نظیری۔ اور طالب آملی کے کلام میں ان کا چمن زار نظر آتا ہے۔ غالب اور مصحفی دونوں شعرائے مذکور الصدر کے مقلد تھے۔ اس لئے ان کے کلام میں بھی اسی قسم کی لطیف تشبیہیں برابر درجے پر پائی جاتی ہیں

نیرنگ حسن سے جو ترے متصل ہوا — آئینہ ہزار نما میرا دل ہوا
مصحفی عالی وقاروں پر نہیں آئی شکست — سنگسار فتنہ کس دن گنبد مینا ہوا
میرے سینے میں داغ غم نہ سمجھ — ہے یہی عشق کے چمن کا گل
پیدا ہے میری وضع سے اک شورش جنوں — دریا نہیں میں سیل گریباں دریدہ ہوں
باقی وہی ہے باد یہ گردوں میں آبرو — غلطاں برنگ دانہ گوہر پھرا ہوں میں
میں وہ بے کس ہوں کہ مانند چراغ سرراہ — مر بھی جاؤں تو کوئی آکے نہ روئے مجھکو
آسماں اک خانۂ پُر دود ہے — اس میں تو میرا گھٹا جاتا ہے جی
وہ نخل ہوں میں سوختۂ صرصر حرماں — جس میں نہ لگے پھول نہ کوئی ثمر آئے
آیا تھا میں سجدے کو ترے ملک عدم سے — سرسائے کی مانند اُٹھایا نہ قدم سے
مثل نگہ شوق وہیں لائے گا پھر شوق — مجلس سے تری اُٹھ کے کدہر جائیگا کوئی
بزم تصویر ہے طلسم جہاں — کب کوئی یاں کسی کی سُنتا ہے
ہم کیا کریں چمن میں کدھر ہوا چلی ہے — اپنا دل فسردہ تصویر کی کلی ہے
سُراغ قافلۂ اشک کیجیے کیونکر — نکل گیا ہے یہ کوسوں دیار حرماں سے

دلفریبیِ چمنِ حسن کی کچھ مجھ سے نہ پوچھ　　گل جو [illegible] جسم مین تو ہجا دو کانٹے
اشکِ رنگین کے سوا اور نہ کچھ ہاتھ آیا　　پھول ہم [illegible] یہ لائے چمنِ حرمان سے
بعد مرنے کے ہوئی تن کی حقیقت معلوم　　عبث [illegible] ویران کی مین تعمیر مین تھا

---

علامہ نظم طباطبائی کے خیال کے مطابق متحرک تشبیہات پیدا کرنے مین مرزا غالب کو یدطولیٰ حاصل تھا مثلاً:- "ہین ورق گردانیٔ نیرنگ یک بتخانہ ہم" یا "نبض بیمار وفا دود چراغ کشتہ ہے" یا "مستی سے ہر نگہ ترے رُخ پر بکھر گئی"۔ یہ چند مثالین اس بات کے ثبوت کے لئے کافی ہین کہ مرزا غالب کے دیوان مین متحرک تشبیہات کا سرمایہ کافی ہوگا لیکن جب ہم دیکھتے ہین تو شیخ مصحفی مرحوم کا کلام بھی اس سے خالی نہین اور انکی تشبیہات مین بھی ترکیب وحرکت دونون صفتین اکثر پائی جاتی ہین ؎

مجھے اشکون مین یون لختِ جگر بہتے نظر آئے　　کہ جیسے وقت شب دریا مین عالم ہو چراغان کا
لختِ جگر کا اشکِ روان مین یہ حال ہے　　دریا مین جیسے جاتا ہے لاشہ بہا ہوا
مے پی کے اس چمن سے کون اُٹھ گیا ہے جو ہے　　انگڑائیون کا عالم پھولون کی ڈالیون پر
گرمِ سفر ہے ہم منزل کو پر نہ ہو پہنچے　　آوارگی نے ہمکو ریگِ روان بنایا
بھلا مین ہاتھ دھو بیٹھون نہ کیونکر جان سے اپنی　　کہ چلنے مین تمھارے موجِ دریا کی روانی ہے
جرسِ ناقۂ لیلیٰ کی طرح دشت بدشت　　ساتھ پھرتا ہے لئے یہ دلِ نالان ہم کو
دلِ بیتاب مرا کوئی گھڑی ہے شاید　　خود بخود چوٹ لگی خود بخود آوازہ ہوئی
پلکین نہ کبھی سدِ رہِ اشک روان ہون　　دریا کو نہ کوئی خس وخاشاک سے باندھے
شب تری مجلس مین وان دورِ قدح چلتا رہا　　تا سحر یان آنسوؤن سے سبح گردانی ہوئی
پیدا ہے میری وضع سے اک شورشِ جنون　　دریا نہین مین سیلِ گریبان دریدہ ہون
سُراغِ قافلۂ اشک کیجئے کیونکر　　نکل گیا ہے یہ کوسون دیارِ حرمان سے
باقی رہی ہے بادیہ گردی مین آبرو　　غلطان برنگِ دانۂ گوہر پھرا ہون مین
نوکِ مژگان پر کرے ہے یون دلِ صد پارہ رقص　　پھول گیندے کا کرے جون بر سرِ فوارہ رقص

---

غالب کے کلام کی خصوصیت جسے مولانا شبلی نے شعر العجم مین اچھی طرح واضح کیا ہے یہ ہے کہ کسی وسیع خیال کو جو ایک زائد سے اشعار کا محتاج ہو۔ ایک ہی شعر مین ادا کر دیتے ہین۔ اس قسم کے اشعار مرزا کے کلام مین ایک دو نہین بلکہ متعدد نکلین گے۔ لیکن جب ذرا گہری نظر سے دیکھا جاتا ہے۔ تو شیخ مصحفی مرحوم کا کلام بھی اس ندرت سے خالی نہین۔ مثلاً:-

گلی کو دوست کی سمجھا ہے اپنا کعبہ وہ  
یہ مصحفی سے نہ پوچھو کہ ہر ہے سجدہ درست

حالت یہ ہے کہ:-

ایک مسلمان عشق و محبت کی زنجیرون مین گرفتار اپنے معشوق کی گلی مین پہونچتا ہے اور بے اختیاری کے ساتھ سجدے ادا کرنے مین مصروف ہو جاتا ہے۔ اُسکے غمگسار دوست یا اُس کوچہ کے دوسرے لوگ خیال کرتے ہین کہ شاید یہ نماز ادا کر رہا ہے لیکن ابھی اس بات سے باخبر نہین کہ سجدہ کس طرف کو کیا جاتا ہے یا سمت مغرب کی شناخت مین غلطی ہو گئی ہے)۔ یہ لوگ اپنے اس خیال کی تصدیق کے لئے دریافت کرتے ہین کہ اے دیوانے تجھے معلوم ہے کہ سجدہ کرنا کس جانب کو درست ہے اور کس جانب کو نادرست عاشق جواب دیتا ہے کہ مجھے اس الجھن مین پڑنے کی کیا ضرورت۔ دنیا کا عقیدہ کچھ سہی مجھے اپنے عقیدے سے کام ہے۔ مین اس گلی کو اپنا کعبہ خیال کرتا ہون۔ اور چونکہ کعبہ مین ہر جانب کو سجدہ کرنا روا ہے۔ اسلئے میرے مذہب کی رو سے یہان ہر جانب کو سجدہ کرنا بالکل درست اور حق بجانب ہے ''سمجھا ہے'' سے یہ مُراد ہے کہ درحقیقت نہین ہے ''اپنا کعبہ'' کہنے سے یہ غرض ہے کہ دنیا کے عقیدے سے بحث نہین '' نہ پوچھو '' کا مدعا یہ ہے کہ جذبۂ عشق مذہب و ملّت کی پابندی سے آزاد ہے اس لئے جواب باصواب نہ مل سکے گا۔

خفا نہ ہو ترے کہنے سے مین تو جاتا ہون  
سلام تو اُسے کہدے بجُو پاسبان میرا

عاشق جذبۂ محبت سے مجبور ہوکر معشوق کی خدمت مین سلام عرض کرنے کا ارادہ کرتا ہے اور اُسکے دروازہ پر پہونچ جاتا ہے۔ معشوق نے پاسبان کو حکم دے رکھا ہے کہ فلان شخص کو دروازے کے پاس نہ آنے دیا جائے۔ اسلئے جب وہ اُسنے آتا ہوا دیکھتا ہے تو بگڑتا ہے اور کہتا ہے کہ یہان سے فوراً چلے جاؤ تمھارے کھڑے ہونیکی اجازت نہین ہے۔ عاشق اس غرض سے کہ کہین اُسکی آواز صاحب خانہ کے نازک کانون تک پہونچکر مزید خفگی کا سبب نہ ہو بجاجت و خوشامد کے ساتھ کہتا ہے، کہ اے پاسبان بگڑنے کی کیا ضرورت ہے مین تیرے کہنے سے جانیکے واسطے تیار ہون۔ مین یہان کچھ لینے کے واسطے نہین آیا تھا بلکہ سلام کرنے حاضر ہوا تھا۔ سو یہ کام تو بھی کر سکتا ہے جسوقت موقع ہو اور تو اُن کے سامنے پہونچے تو میرا سلام کہدینا۔

دعا لکھی ہے اُسے خط مین مینے کوئی بغور  
اگر پڑھے تو دعا بھی ہے مدّعا بھی ہے

حالت یہ ہے کہ۔ عاشق اپنے معشوق کے نام برابر خط لکھتا رہتا ہے۔ معشوق اُن خطون کی طرف کبھی نگاہ نہین کرتا کیونکہ جانتا ہے کہ ان مین مدّعا و مطالب کے سوا کچھ درج نہ ہوگا۔ عاشق جب دیکھتا ہے کہ اُسکے خطوط مطالعہ مین نہین آتے تو ایکمرتبہ مدعا کو اُڑا جاتا ہے اور صرف دعا لکھدیتا ہے تاکہ پڑھنے والا پڑھ سکے۔ احباب پوچھتے ہین کہ اب کی مرتبہ تمنے خط مین کیا تحریر کیا ہے تو جواب دیتا ہے کہ مین نے حسب معمول مدعا نہین لکھا بلکہ صرف دعا لکھدی ہے لیکن یہ دعا لکھی اس طریقے پر ہے کہ اگر کوئی غور کے ساتھ پڑھے تو مدعا بھی ظاہر ہو جائے۔

شعر کا ایک ایک لفظ کتنے وسیع معنی دے رہا ہے '' اگر پڑھے '' کس قدر معنی خیز ٹکڑا ہے جس سے معلوم ہوتا ہے

کہ وہ خطاب بے پروائی کے ساتھ پڑھتا بھی نہیں "بغور" کا لفظ قابل غور ہے جس نے دعا کو اور بڑا اسرا بنا دیا ہے "اُسے" کہکر "کوئی" کئے میں تیسیم بعد التخصیص ہے اسکا لطف بیان سے باہر ہے صرف ایک شعر اور سن لیجئے ؎

وہ دل میں یہ نازان کہ میرا رُعب تو دیکھو میں خوش کہ خیال نگہ دور کسے ہے

حالت یہ ہے کہ ایک عاشق تقدیر سے محفل معشوق میں پہونچ گیا ہے۔ اور ایسی جگہ بیٹھ گیا ہے کہ اگرچہ دور ہے لیکن صاف محفل کو اچھی طرح سے دیکھ سکتا ہے۔ معشوق غافل نہیں ہے اور اُس نے اس "دیوانہ بکار خویش ہوشیار" کو پہلی نظر میں بھانپ لیا ہے۔ لیکن غصہ کرنے کی بجائے اس بات پر ناز کر رہا ہے کہ ہمارے رعب اور دبدبے نے اُسے قریب آنیکی اجازت نہیں دی اور اس بنا پر کوئی خاص توجہ نہیں کرتا۔ لیکن عاشق اس عدم توجہی سے یہ نتیجہ نکالتا ہے کہ میں خود اتنی دور بیٹھ گیا ہوں کہ کوئی میری طرف نگاہ نہیں کر سکتا۔ اور خوش ہوتا ہے کہ آج جی بھر کے دیدار یار سے مستفید ہوگا۔ اب اس حالت کو پیش نظر رکھ کر شعر پر نظر ڈالو تو معلوم ہوگا کہ ایک ایک لفظ کس حسن ترتیب کے ساتھ ایک وسیع مضمون کو ادا کر رہا ہے۔

غالب کے کلام کی دوسری ندرت یہ ہے کہ وہ بعض جملے محذوف کر جاتے ہیں لیکن دیگر واقعات اس انداز سے بیان کرتے ہیں۔ کہ متروک جملے خود بخود سمجھ میں آجاتے ہیں۔ اس قسم کے بکثرت اشعار اُن کے یہاں موجود ہیں مصحفی مرحوم نے بھی اکثر مواقع پر اس انداز سے کام لیا ہے۔ اور اشعار کے بعض اجزا کو ایسے طریقہ سے محذوف کر دیا ہے کہ سننے والے کا ذہن خود بخود اس حصہ کی طرف منتقل ہو جاتا ہے۔

افسوس آشیان پہ مرے برق گر پڑی جب فصل گل میں میں نے کئے بال و پر درست

مطلب یہ ہے کہ جب آشیانہ موجود تھا تو میں اُڑنے کے لئے بال و پر نہ رکھتا تھا۔ اور جب بہار کا موسم آیا اور میں نے اُڑنے کے لئے بال و پر درست کئے تو میرے آشیانے کو بجلی نے خاک سیاہ کر ڈالا۔ یعنی میں ہمیشہ ایک نہ ایک مصیبت میں گرفتار رہا۔

مومن خان مرحوم اس مضمون کو یون ادا کرتے ہیں

ڈرتا ہون آسمان سے بجلی نہ گر پڑے صیاد کی نگاہ سوئے آسمان نہیں

مطلب یہ ہے کہ صیاد چونکہ میرے آشیانے کو نہیں دیکھ رہا مجھے خوف ہے کہ آسمان سے بجلی نہ گر پڑے کیونکہ اہل زمانہ کا کسی نہ کسی بلا میں گرفتار رہنا لازمی ہے لیکن مومن خان نے شاعری کے اس نازک پہلو پر غور نہیں کیا اور ذرا سی بے اعتدالی سے شعر اسقدر پیچیدہ ہو گیا۔ کہ جب تک یہ جملہ "اہل دنیا کا کسی نہ کسی بلا میں گرفتار رہنا ضروری ہے" اضافہ نہ کیا جائے عام ذہن معنی مقصود کی طرف نہیں جا سکتا بر خلاف اسکے شیخ مصحفی مرحوم کا بیان بالکل صاف و سادہ ہے اور اسکے محذوف و متروک حصے پر نگاہ فوراً پہنچ جاتی ہے

جو خیال میں کسی کے شب ہجر سو گیا ہو نہ ہو صبح کو آنکھ کبھی اُسکا خواب اُلٹا

شعر کا مطلب یہ ہے کہ جو شخص کسی کے خیال میں سو گیا ہو اور اُس خیال کے اثر سے معشوق کو خواب میں اپنے پاس دیکھے تو

صبح کو اسکا خواب اُلٹا نہ ہو یعنی درحقیقت وصال نصیب ہو جائے۔ یہ دو جملے "معشوق کو خواب مین اپنے پاس دیکھے" اور "درحقیقت وصال نصیب ہو جائے" شعر مین مذکور نہین ہین تاہم شعر کا وہی لطف قائم ہے۔

"جو" کی تخصیص اسلئے کی گئی ہے کہ فراق مین ہر ایک کو نیند نہین آ سکتی "خیال مین سو جائیگی" تخصیص اس لئے کی گئی ہے کہ خواب کا تعلق خیال ہی سے ہے۔ لہٰذا جو چیز خیال پر مسلط ہو جائیگی وہی خواب مین بھی مشکل ہو کر نظر آئیگی۔

یار کا صبح پر ہے وعدۂ وصل ایک شب اور بھی جئے ہی بنے

کہنا یہ ہے کہ یار نے وصل کے وعدہ کو صبح پر ٹال دیا ہے۔ اور چونکہ اُمید وصل قیام زندگی کا موجب ہے اسلئے ہمین ایک رات مجبوراً اور زندہ رہنا پڑ گیا حسن و عشق کا پورا فوٹو ایک شعر مین کھینچ دیا ہے

ایسا بھی اتفاق زمانے مین کم ہوا قاصد کو موت آ گئی جو نامہ رقم ہوا

دنیا مین بہت کم لوگون کو ایسے اتفاقات کا سامنا ہوتا ہے جیسے ہمین پیش آ رہے ہین یعنی آج تک اپنے معشوق کے پاس خط بھیجنے مین کامیاب نہ ہو سکے۔ جب قاصد دستیاب ہو سکتا تھا تو نامہ نہین رقم ہو سکتا تھا اور جب نامہ رقم ہوا تو قاصد کو موت نے آ گھیرا لیا۔

"جو نامہ رقم ہوا" اسے ظاہر ہوتا ہے۔ کہ پہلے نامہ رقم نہ ہو سکتا تھا "اور قاصد کو موت آ گئی" سے ثابت ہے کہ اس سے قبل قاصد موجود تھا

غالب کے کلام کی تیسری ندرت یہ ہے کہ ان کے بعض اشعار ذو معنین ہوتے ہین اسلئے قدرتی طور پر ان کے مفہوم مین وسعت پیدا ہو جاتی ہے۔

شیخ مصحفی مرحوم کا کلام بھی بعض اوقات یہی رنگ رکھتا ہے کہ بادی النظر مین اس سے کچھ اور معنی مفہوم ہوتے ہین مگر غور کرنے کے بعد دوسرے نہایت لطیف معنی پیدا ہوتے ہین جسکی وجہ سے ان کا ہر ایسا شعر ہمیشہ ایک نہایت لطف دیتا ہے۔ اور بار بار پڑھنے سے طبیعت نہین اُکتاتی۔

وہ مجھے بدنصیب کہتے ہین یہ بھی خوبی مرے نصیبون کی

ظاہری معنی یہ ہین کہ میرے نصیب ایسے خراب ہین کہ معشوق مجھے بدنصیب کہتا ہے اور اس مین شک نہین کہ یہ معنی بالکل صحیح ہین کیونکہ عاشق کی بدنصیبی اور خوش نصیبی معشوق کے ہاتھ مین ہے اور جب وہ ہی بدنصیب کہہ دے تو خوش نصیب کہنے والا کون رہا۔ لیکن ذرا غور کیا جائے تو دو اور لطیف معنی بھی پیدا ہوتے ہین اول یہ کہ اگر معشوق مجھے بدنصیب کہہ کر پکارتا ہے تو مین اسے اپنے نصیبے کی خوبی خیال کرتا ہون کیونکہ اسی بدنصیبی نے اُسکی زبان سے یہ الفاظ سننے کا موقع دیا۔ ورنہ مین کہان اور گفتگوئے یار کہان دوسرے یہ کہ وہ بدنصیب کہہ کر اس الزام کو جو نصیبے کے سر جانا چاہئے تھا میرے سر ڈال رہا ہے اس سے زیادہ نصیبے کی خوبی کیا ہو سکتی ہے ان تینون صورتون کے لئے علیحدہ علیحدہ قرینہ موجود ہے پہلے دو معنی خوبی کے اصلی اور طنزیہ معنی کے ساتھ پیدا ہوتے ہین اور

تیسرے معنی کے لئے مجھے پر زور دینا پڑتا ہے۔

خالی ہی چلے آتے ہین ہم صحن چمن سے — داماں مین کچھ ہے نہ گریبان مین کچھ ہے

چمن سے خالی واپس آنے کے تین پہلو ہین۔ یا اسوجہ سے کہ دونون مین پھول نہین یا اسوجہ سے کہ دونون مین ایک تار باقی نہ رہا یا اسوجہ کہ داماں مین پھول نہین اور گریبان مین تار نہین یعنی گریبان بھی چاک ہو گیا اور پھول بھی نصیب نہ ہوئے اور ظاہر ہے کہ یہ معنی بہت زیادہ لطیف ہین۔

رکھ کے سوزن کو ذرا دیکھ تو اے جرّاح — قابل بخیہ مرا زخم جگر ہے کہ نہین

اس شعر کے دو پہلو ہین۔

ایک اس حالت کے ساتھ کہ جرّاح آتے ہی زخم جگر کی بخیہ گیری مین مصروف ہو گیا۔ بیمار محبت نے اسکی نادانی پر نگاہ کی اور کہا کہ اے جرّاح "سوزن کو ہاتھ سے رکھ اور پہلے یہ دیکھ کہ میرا زخم جگر بخیہ کرنیکے قابل ہے کہ نہین کہین ایسا نہ ہو کہ تیری محنت بیکار جائے"!

دوسرا اس حالت کے ساتھ کہ جرّاح زخم جگر کو قابل بخیہ گری نہین سمجھتا اور اس بنا پر ٹانکا لگانے سے پرہیز کرتا ہے مریض کو تشفّی نہین اسلئے کہتا ہے کہ اے جرّاح تونے دیکھا نہ بھالا یون ہی فیصلہ کر دیا کہ یہ زخم جگر قابل بخیہ گری نہین ہے۔ سوئی کو رکھ کر دو چار ٹانکے لگا اور دیکھ کہ کام دیتے ہین یا نہین۔ "رکھ کے سوزن کو" یہ ٹکڑا قیامت کا ہے جس نے استفہام کے دونون پہلوؤن کو سنبھال لیا ہے۔

ہے شکر کی جگہ کہ دم امتحان اُسے — جو غیر پر گمان ہے وہ مجھ پر گمان نہین

اس شعر کے بھی تین مختلف پہلو ہین

ایک یہ کہ غیر معرض امتحان مین ہے۔ اور عاشق خیال کرتا ہے کہ معشوق اُسے دروغگو سمجھ کر امتحان لے رہا ہے خدا کا شکر ہے کہ میری محبت پر اُسے ایسا گمان نہین۔ اور مین امتحان سے محفوظ ہون دوسرے یہ کہ رقیب محفوظ ہے اور عاشق صادق امتحان کی زد مین ہوتے ہوئے اس بات کا خیال کر رہا ہے کہ میرا امتحان میری محبت آزمانیکے لئے کیا جا رہا ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ معشوق میری طرف وہ گمان نہین رکھتا جو غیر کی طرف ہے کیونکہ اُسکا امتحان ہی نہین لیا گیا۔ جس کے صاف معنی یہ ہین کہ اُسکی محبت غیر معتبر اور دعوائے عشق ناقابل التفات ہے۔

تیسرا لطیف پہلو یہ ہے کہ عاشق صادق اور دشمن کاذب دونون ایک وقت مین مبتلائے امتحان ہین اور چونکہ امتحان سچا جانکر بھی لیا جا سکتا ہے اور جھوٹا سمجھ کر بھی اسلئے عاشق خیال کرتا ہے کہ غیر کی جانچ اسلئے کیجا رہی ہے کہ وہ جھوٹا ہے اور میری آزمائش اسلئے کیجاتی ہے کہ مجھے سچا سمجھا گیا ہے اور اسی عندیہ کی بنا پر خدا کا شکر ادا کرتا ہے کہ معشوق اُسکی طرف وہ گمان نہین رکھتا جو غیر پر رکھتا ہے ؎

مجھکو سحر خجل نہ کرے روئے یار سے | بس اتنی التجا ہے شب انتظار سے

صبح کو خجل نہ ہونیکی دو صورتیں ہوسکتی ہیں یا تو انتظار کی رات میں محبت کا کامیاب جذبہ معشوق کو کھینچ لائے یا شب انتظار کی سختی صبح ہونے سے پہلے پہلے منتظر یار کو آغوش لحد میں سُلا دے اور یہان دونوں معنی لئے جاسکتے ہیں

حسن معنی کے ساتھ غالب کا کلام حسن بندش اور حسن ترکیب کا بھی بہترین نمونہ ہے ان کی بعض غزلیں فصیح، سلیس، روان اور شُستہ الفاظ کا بہترین مجموعہ ہوتی ہیں جستی بندش اور حسن ترتیب کی جسقدر بہترین مثالیں غالب کے مختصر سے دیوان میں ملتی ہیں ان کی نظیر سے اُردو شعرا کے بڑے بڑے دیوان خالی ہیں۔

مصحفی مرحوم کے متعلق ہم پچھلے صفحات میں اچھی طرح ثابت کرچکے ہیں اور بعض محققین نے اسے تسلیم بھی کیا ہے کہ روانی و برجستگی کے لحاظ سے انہیں نہ صرف اپنے متقدمین بلکہ معاصرین پر بھی یک گونہ سبقت حاصل ہے۔ چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

جو سیر کرنی ہے کرے کہ جب خزان آئی | نہ گل رہیگا چمن میں نہ خار ٹھہرے گا
کرے گی تن کو بھی بیتاب بیقراری روح | ہوا میں خاک یہ مشت غبار ٹھہرے گا

اب نہ فرہاد ہے نہ مجنون ہے | رہ گیا عاشقوں کا افسانہ
جو ملا اُس نے بے وفائی کی | کچھ عجب رنگ ہے زمانے کا
تیرے نازک لبوں سے سیکھا ہے | غنچہ انداز مسکرانے کا
دیکھو شبیہ عاشق و معشوق کا ورق | گویا مقابلہ ہے خزان و بہار کا

یون میں نے بت ماہ لقا کو نہیں دیکھا | جس طرح کہ بندے نے خدا کو نہیں دیکھا
ہم نام ہی سنتے ہیں فقط مہر و وفا کا | آنکھوں سے کہیں مہر و وفا کو نہیں دیکھا

تلوار کو کھینچ ہنس پڑا وہ | ہے مصحفی کشتہ اس ادا کا
یادِ ایام بے قراری دل | وہ بھی یارب عجب زمانہ تھا
اب کہان ہم کہان وہ کنج قفس | کوئی دن وان بھی آب و دانہ تھا

سینے سے تیرے جلوہ نما ہے ضیائے صبح | گل کھاتی ہے بیاض گلو پر صفائے صبح
کھل جائے آنکھ گر تری شب سے تو بیخبر | قابل ہے سیر کے چمن دلکشائے صبح
ہستی سے درگزر جو تو چاہے ہے وصل دوست | جلوہ ہے آفتاب کا بعد از فنائے صبح

دیدار ہی ہے حسرت دیدار کا علاج | محشر پہ اُٹھ رہا ترے بیمار کا علاج
مزا جب ہے کہ ہوچکے ہی چکے مدعا حاصل | کسی نے کرلیا معلوم رازِ دل تو کیا حاصل
پلکیں تری جبتک کہ صف آرا نہ ہوئی تھیں | گلیاں ترے کشتوں سے تماشا نہ ہوئی تھیں

یون مل گئے خوبانِ جہان خاک مین ہائے وہ صورتین گویا کبھی پیدا نہ ہوئی تھین
اے مصحفی دزدیدہ نگہ کی تھی نہ جب تک کمبخت نگاہین مری رسوا نہ ہوئی تھین
عاشق سے بھی ہوتا ہے کہین صبر و تحمل وہ کام بتاتے ہو جو آتا ہے نہین مجھ کو
صحبت ہے ترے خیال کے ساتھ ہے ہجر مگر وصال کے ساتھ
یار آکے رہے قریب میرے ایسے ہین کہان نصیب میرے

جسقدر انتخابات کلامِ مصحفی کے چھپے ہین ان مین بعض بعض غزلین ایسی بھی ہین جو مطلع سے مقطع تک نہایت سلیس نہایت روان اور نہایت برجستہ معلوم ہوتی ہین۔ مثلاً

رہا گل سے زیادہ بیم تاراج خزان مجھکو بنانا ہی نہ تھا ایسے چمن مین آشیان مجھکو
نگاہون مین بہار گل کو مین توٗ لوٹ لیتا ہون بھلا کب ارخصت سیرِ چمن دے باغبان مجھکو
پڑا ہون شاخ سے گر کر مین برگ زرد کی صورت خدا جانے کہان لیجائے اب بادِ خزان مجھکو
نہین موسم سفر کا تازہ آیا ہون مین صحرا سے بھلا دو دن تو رہنے دے چمن مین باغبان مجھکو
رہا کچھ آسرا رستے مین منزل پر پہونچنے کا نظر آتی رہی جب تک کہ گردِ کاروان مجھکو
گلستانِ جہان مین نغمہ پرداز کہن ہون مین نواسنجون مین بہتر جانتا ہے باغبان مجھکو
سبک اے مصحفی یان تک ہوا مین ضعفِ پیری سے کہ آخر زیست اپنی ہوگئی بارِ گران مجھکو

اشک نے راہِ چشم تر لی ہے مصلحت کچھ تو دل سے کر لی ہے
دیدِ رخ سے ہے باغ باغ نگاہ کیسی پھولون سے گود بھر لی ہے
آؤ میدان مین تم بھی سر بازو اس نے پھر تیغ اور سپر لی ہے
مین نے بازارِ حسن خوبان سے مول اک حسرتِ نظر لی ہے
یہ غزل کہہ کے قدر دانون سے مصحفی قیمت گہر لی ہے

بندش کی چستی اور روانی نے غالب کے کلام مین ایک خاص صفت پیدا کر دی ہے جسکو تماثل تراکیب کہتے ہین یعنی اس صفت مین تمام فقرے ایک ہی وزن کے ہوتے ہین جیسے۔

تم وہ نازک کہ خموشی کو فغان کہتے ہو ہم وہ عاجز کہ تغافل بھی ستم ہے ہمکو
اُدھر یہ بدگمانی ہے ادھر یہ ناتوانی ہے نہ پوچھا جائے ہے اُس سے نہ بولا جائے ہے مجھسے

لیکن جب ہم دیکھتے ہین تو شیخ مصحفی مرحوم کا کلام بھی اس صفت سے خالی نہین اور متعدد اشعار ایسے نظر آتے ہین جن مین تماثل تراکیب نے روانی و برجستگی کے جوہر دکھائے ہین۔

پوچھے نہ کبھی تو نے مرے دیدۂ گریان　　رکھا نہ کبھی تو نے مرے زخم پہ پھاہا

روش یہ ہے تو ٹھوکر کھائینگے سرہائے مشتاقان　　ادا یہ ہے تو تلوارین چلین گی تیری چتون پر

یا وہ عالم تھا کہ عالم اس سے واقف ہی نہ تھا　　یا یہ عالم ہے کہ عالم اُسپہ مرجانے لگا

حسن کہتا ہے کہ عارض سے اُلٹ دے پردہ　　شرم کہتی ہے ذرا منہ کو چھپا دکھلا کر

کھیل جاتے ہین جان پر عاشق　　جان دیتے ہین آن پر عاشق

کیجئے ظلم سزا دارِ خطا ہم بھی ہین　　کھینچئے تیغ کہ مدت سے فدا ہم بھی ہین

---

غالب کے کلام مین اگرچہ صنائع و بدائع بہت کم پائے جاتے ہین تاہم رعایت لفظی سے جسکو اس دور مین شعرائے لکھنؤ نے بہت زیادہ نمایان کردیا تھا - وہ بھی بالکل محفوظ نہ رہ سکے تھے باین ہمہ انھون نے دوچار اشعار کو چھوڑ کر اکثر اس صفت مین جدتین اور لطافتین پیدا کی ہین۔

شیخ مصحفی کا شمار قریب قریب شعرائے متقدمین مین ہے اور متقدمین اساتذہ کو رعایت لفظی اور ایہام سے بہت زیادہ رغبت تھی شیخ مرحوم کے کلام مین بھی اس صفت کی سیکڑون نہین بلکہ ہزارون مثالین ملتی ہین تاہم موصوف کی صفائی طبع اور روانئی بیان نے اس صنعت کو کہین بدنما نہین ہونے دیا۔ رعایت ہے مگر اس لطف کے ساتھ کہ یک لخت اس طرف کسی کی نگاہ نہیں جا سکتی مثلاً:-

اللہ رے تیرے سلسلۂ زلف کی کشش　　جاتا ہے دل اُدھر کو کھنچا کائنات کا

ہنستا ہے پریشانئی عاشق پہ جو ہردم　　اُس گل نے زمانے کی ہوا کو نہین دیکھا

رد بات کا ہرگز نہین اس بزم مین مجھکو　　جون آئینہ اک مین بھی ہون منہ دیکھنے والا

خدا کے واسطے چوب قفس کو سُرخ نہ کر　　ہمارے خون پہ باندھی ہے کیون کمر صیاد

کیا قیامت ہے کہ وہ شوخ چھپائے منہ کو　　اپنا دیدار ہمین روز جزا دکھلا کر

آیا نہ وہ تو صورت پروانہ جل گیا　　مین دیکھ کر چراغ سر شام کی طرف

خدا کے واسطے چاک قفس مین پھول نہ رکھ　　کہ برگ گل مری چھاتی پہ سنگ ہے صیاد

مصحفی جاکے مین گلزار سے ناشاد آیا　　نہوئی نکہتِ گل سے بھی ہوادار کی دل

ہے تیرگی مین کس کو سفید و سیہ کا فرق　　زندانیون کو شام و سحر دونون ایک ہین

وہی دشت اور وہی گریبان چاک　　جب تلک ہاتھ پاؤن چلتے ہین

نرگس کی ہے وہ آنکھ نہ گل کا وہ رنگ ہے　　کیا اندنون ہوائے گلستان پلٹ گئی

بعض مقامات پر رعایت لفظی سے ایک عجب لطافت پیدا کی ہے ؎

کی ذرا آب دمِ شمشیرِ قاتل نے کمی　　ورنہ پیمانہ ہماری عمر کا لبریز تھا

آبِ دمِ شمشیرِ قاتل نے کمی کرنے کے لحاظ سے پیمانہ لبریز نہ ہونا ایک لطیف رعایت ہے ؎

سر سے اک شعلہ لگا ایسا کہ ساری جل گئی　　کچھ نہ پوچھو ہم سے شمعِ انجمن کی سرگذشت

سر سے شعلہ لگ جانیکے بعد سرگزشت کا استعمال کسقدر مزے دار ہے ؎

ہم جانتے ہیں کوچۂ جانان کا مرتبہ　　مسجودِ خلق ہے یہ عجب سرزمین ہے

مسجودِ خلق ہونیکے لحاظ سے سرزمین کہنا بے مثل رعایت ہے

کہا تو نے نہ دیکھا کر مجھے، کیا عذر ہے مجھکو　　بجا لاؤنگا تیرا حکم تا مقدور آنکھوں سے

نہ دیکھنے کی تاکید کے بعد آنکھوں سے اُسکی تعمیل کرنا لفظی رعایت کی دنیا مین لاجواب مثال ہے

دردو غم، حسرت و تمنّا، اور یاس و ناکامی کے مضامین مین مرزا غالب نے میر تقی مرحوم کو اپنا پیشرو بنایا ہے۔ اور واقعہ یہ ہے کہ بقول سید امداد اثر جذب و تاثیر کے لحاظ سے ان کے اشعار مین ایسی نشتریت ہے کہ دوسرے اُردو شعرا کے یہان ذرا کم دیکھنے مین آئیگی۔

یہی مضامین یاس و ناکامی شیخ مصحفی مرحوم کا حصہ ہین جیسا کہ ہم نے مماثلت میر و مصحفی کے سلسلے مین ثابت کیا ہے۔ اگرچہ شیخ مرحوم کے اشعار درد انگیز و حسرت خیز کی معقول تعداد درج کی جا چکی ہے۔ تاہم مرزا غالب کے مضامین زار نالی کے سلسلے مین گزیدہ اشعار کا ایک اور انتخاب پیش کیا جاتا ہے ؎

دردو غم کو بھی ہے مقدر شرط　　یہ بھی قسمت سوا نہین ملتا

گھیرے رہی اُسی کو گلستان مین رات برق　　جس شاخ پر چمن مین مرا آشیانہ تھا

اس طرف ہم ہونگے رخصت اُس طرف تو جا بہو　　کاٹ لے اے شمع اک شب گریۂ و زاری مین اور

کیا تھا جمع مال اپنا مصیبت یہ نہ سمجھا تھا　　ستارے برق ہو ہو کر گرینگے میرے خرمن پر

ہم اسیرانِ قفس لطفِ چمن کیا جانین　　کون بیٹھا تاہے نکہتِ گل و گلزار کے پاس

ہو چکے وہ دن کہ رشکِ قمر تھا رو برو　　مصحفی اب مین ہون تنہا اور شبِ تارِ خیال

اتنا نہین کوئی کہ خبر اُس کی آکے لے　　کب سے بجھا پڑا ہے چراغِ مزارِ دل

آیا نہ وہ تو صورتِ پروانہ جل گیا　　مین دیکھ کر چراغ سرِ شام کی طرف

نے محرمِ چمن نہ شناسائے باغ ہین　　ہم اپنے اس نصیب کے ہاتھون سے داغ ہین

زبان بریدہ سے اے ہم صفیر ہم بھی ہین　　جہان ہین اور قفس مین اسیر ہم بھی ہین

فلک کی خو نہین ایسون کی پرورش ورنہ　　شکستہ حال و غریب و فقیر ہم بھی ہین

نہ تنہا ہم ہی مثل گل گریباں چاک رہتے ہیں
جو تیرے ملنے والے ہیں وہ سب غمناک رہتے ہیں

یار ہیں چیں بر جبیں سب مہرباں کوئی نہیں
ہمسے ہنسکر بولنے والا یہاں کوئی نہیں

وائے ناکامی کہ فریادی ہین ہم اس شہر مین
جُز خموشی داد رس اپنا جہان کوئی نہین

ہم جو تنہائی مین فریاد کیا کرتے ہین
وصل کی شب کے مزے یاد کیا کرتے ہین

کیا مصیبت ہے کھلے آنکھ تو رونا آئے
اور جھپکے تو وہی خواب پریشان دیکھون

وصل کا روز جسے کہتے ہین سب اہل جہان
مین بھی وہ دن کبھی اے گردشِ دوران دیکھون

ہائے جن آنکھون سے دیکھا ہو رخ روزِ وصال
پھر انہین آنکھون سے روئے شبِ ہجران دیکھون

نہ یہ طاقت کہ اُسکی بزم سے اُٹھکر مین گھر جاؤن
نہ مقدور اسقدر مجھکو کہ قربان ہو کے مرجاؤن

ساتھ لیجائے کہان عشق کی رسوائی کو
گور بھی تنگ ملی ہے ترے سودائی کو

مین وہ بیکس ہون کہ مانند چراغ سرِ راہ
مر بھی جاؤن تو کوئی آ کے نہ روئے مجھکو

اس قدر چشمِ خلائق مین سبک ہون کہ اگر
ڈوبنے جاؤن تو دریا نہ ڈبوئے مجھکو

نہ یار ہے نہ کوئی آشنا ہے میرے ساتھ
خدا کے ساتھ ہون مین اور خدا ہے میرے ساتھ

ہم نے چاہا تھا کرینگے رخ جانان پہ نگاہ
رہ گئی ضعف سے آکر سرِ مژگان پہ نگاہ

عزم ہو تجھکو اگر برق ادھر آنے کا
پہلے کر لیجیو میرے سر و سامان پہ نگاہ

قصۂ کوتہی عمر جو چھیڑا اُس نے
شمع بھی روئی سحر تک ترے بیمار کے ساتھ

شاد رہیو تو اے شبِ ہجر
جھپکی نہین آنکھ مصحفی کی

جورِ فراق بھی ستم آسمان بھی ہے
دل کی طرف سے یاس بھی ہے خوفِ جان بھی ہے

دیکھون قفس مین گر کسی مرغِ اسیر کو
اتنا کہون کہ کچھ خبر آشیان بھی ہے

حسرت پہ اُس مسافرِ بیکس کی روئیے
جو تھک گیا ہو بیٹھ کے منزل کے سامنے

ہزارون حوادث ہین تا زندگی ہے
یہی زندگی ہے تو کیا زندگی ہے

رشک ہے حالِ زلیخا پہ کہ ہمسے بدبخت
خواب مین بھی نہ کبھی وصل سے مسرور ہوئے

کاروان دور گیا پاؤن تھکے جی ہارا
کون اب منزلِ مقصود کو پہنچائے مجھے

ہم کیا کرین چمن مین گر پھر ہوا چلی ہے
اپنا دلِ فسردہ تصویر کی کلی ہے

سراغِ قافلۂ اشک کیجئے کیونکر
نکل گیا ہے یہ کوسون دیارِ حرمان سے

بیابان در بیابان ہر طرف آوارہ پھرتے ہین
نہین بھولے ہین ہم ایسے کہ ہمکو راہ یاد آئے

نہ غنچہ لائی نہ گل ارمغان ہزار افسوس ہمیں قفس میں نسیم بہار بھول گئی
جو کچھ شکستہ قفس کی بھی تیلیاں ملتیں تو ہم انھیں کو خس و خار آشیاں کرتے

مرزا غالب کی مضامین نگاری مسلّم ہے اُن کے خیالات کی پرواز بعض اوقات اس قدر بلند ہوتی ہے کہ سامعین اور ناظرین کا طائر فہم رسائی حاصل کرنے میں ناکامیاب رہ جاتا ہے۔ ایسی بلند پروازی اور علوِ تخیل کا طفیل ہے کہ آج جانشینان حضرت داغ کی طرح شارحین دیوان غالب کی بھی ایک معقول تعداد ہندوستان میں نظر آتی ہے

مصحفی مرحوم میر کی طرح بعید الفہم اور پیچ در پیچ مفاہم کو شانِ غزل گوئی کے منافی خیال کرتے تھے۔ وہ ایسی شاعری کے قائل نہ تھے۔ جسے سنکر سامع کا ذہن مصیبت اور دماغ کشاکش میں پڑ جائے۔ بلکہ ایسی شاعری کے دلدادہ تھے۔ جو دماغ کے بجائے دلکو سرمایۂ لطف سے مالامال کردے۔ اسقدر تخالف طبائع کے بعد دونوں کے دیوان سے یکساں نسبت مضمون کی مثالیں بہم پہونچانا آسان کام نہیں۔ بایں ہمہ چند اشعار درج کئے جاتے ہیں جو بلحاظ الفاظ کتنے ہی متغائر کیوں نہ ہوں مگر بلحاظ معنی ایک دوسرے کے بالکل موافق ہیں۔ اور یہ شاید اثر اس بات کا ہے۔ کہ شیخ مصحفی کی طرح مرزا غالب بھی غزل گوئی میں نظیری نیشاپوری کے مقلد و متبع تھے

---

تمام موجودات عالم کو جن دو حصوں میں تقسیم کیا جاتا ہے ان میں نیچا درجہ مادیات کا ہے اور اونچا مرتبہ مجردات کا۔ مجردات اپنی لطافت کے نامحسوس اور غیر مرئی ہیں۔ اور جب ظہور کرتی ہیں تو محسوس اور مرئی اشیا کے پردے میں ظہور کرتی ہیں یہی وجہ ہے کہ صوفیائے کرام موجودات عالم کو انوار الٰہیہ کا مظہر اتم مانتے ہیں اور ہر صاحب دل کو مشورہ دیتے ہیں کہ معمورۂ عالم کی حدود سے گذر کر لق و دق میدان میں جلوۂ ذات کی تلاش کرنا فضول اور لایعنی ہے۔ شیخ مصحفی مرحوم کا شعر ہے۔

سُنسان دشت میں مجھے لے چل نہ اے جنون ظل درخت سایۂ دیوار کچھ تو ہو

کیونکہ بقول مرزا غالب ؎

لطافت بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی چمن زنگار ہے آئینۂ فصلِ بہاری کا

---

اشک ایک شریف جذبہ ہے کیونکہ حقیقی محبت محبوب کی کسی چیز کو بھی دوسروں کے حصے میں آتا گوارا نہیں کرسکتی شاعرانہ طور پر اسکی انتہا یہ ہوسکتی ہے کہ محبت کرنے والا خود اپنی ذات پر بھی رشک کرنے لگے شیخ مصحفی فرماتے ہیں۔

رشک اوروں سے جو ہے ہمکو ترے کوچے میں اپنے پیروں کے نشاں آپ مٹا جاتے ہیں

یعنی یہ کہ جب ہم ہی اس کوچہ سے جارہے ہیں تو ہمارے پاؤں کے نشان بھی یہاں کیوں رہ جائیں مرزا غالب کہتے ہیں۔

دیکھنا قسمت کہ آپ اپنے پہ رشک آجائے ہے میں اُسے دیکھوں بھلا کب مجھسے دیکھا جائے ہے

---

عاشقانہ شاعری مین خلوت اور وصل کے مرقع تمام شعرائے اُردو نے کھینچے ہین لیکن ایسے لوگ کم ہین جنہون نے لطیف طرز ادا کو ہاتھ سے نہ دیا ہو اور عشق و محبت کے دامن کو ابتذال کی آمیزش سے بچانے کی سعی کی ہو شیخ مصحفی مرحوم کہتے ہین

بیدار ہین طالع اُنھین لوگون کے جو ہر گز ۔۔۔ پاؤن پہ ترے رکھ کے سر اپنا نہ اُٹھائین

اور مرزا غالب کا شعر ہے۔

نیند اُسکی ہے دماغ اُسکا ہے راتین اُسکی ہین ۔۔۔ جس کے شانے پر تری زلفین پریشان ہوگئین

وصل اور خوش نصیبی کی نقشہ کشی اس سے بہتر کیا ہو سکتی ہے۔

---

معشوق کی جفا جفا سہی لیکن اس سے کم سے کم اتنا پتہ ضرور چل جاتا ہے کہ اُس نے اپنے عاشق کو فراموش نہین کیا۔ یہ فراموش نکرنا عاشق کے لئے سرمایۂ تسکین و موجب سکون ہے کیونکہ اس سے باہمی تعلق باطن کا ثبوت ملتا ہے۔ اور عاشق دنیائے محبت مین بالکل ہی دامن نہین رہتا۔ اسلئے شیخ مصحفی فرماتے ہین ؎

دیتے نہین جو داد تو بیداد کیجئے ۔۔۔ یعنی کسی طرح تو ہمین یاد کیجئے

اور مرزا غالب کہتے ہین

---

اب جفا سے بھی ہین محروم ہم اللہ اللہ ۔۔۔ اس قدر دشمنِ اربابِ وفا ہو جانا

---

اس یقین کے ساتھ کہ دن، رات کا اور بادشاہ کسی گدا کا مہمان نہین ہو سکتا کوئی دردمند اپنے مسیحائے درد دل کو یکلخت اپنے سامنے دیکھے تو اسکے سوا کیا حالت ہو سکتی ہے کہ کبھی مکان کو دیکھے کہ بدل تو نہین گیا کبھی آنے والے کو دیکھے کہ دھوکا تو نہین ہوا یا آخر درجے پر سوچنے لگے کہ مین خواب تو نہین دیکھ رہا شیخ مصحفی کہتے ہین

مین ہون اور خلوت ہے اور پیش نظر معشوق ہے ۔۔۔ ہے تو بیداری و لے کچھ دیکھتا ہون خواب سا

اور مرزا غالب برجستگی کے اضافہ کے ساتھ بیان کرتے ہین۔

وہ آئین گھر مین ہمارے خدا کی قدرت ہے ۔۔۔ کبھی ہم اُن کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہین

---

ایک مذہبی مسئلہ ہے کہ طالبانِ دیدارِ خداوندی قیامت کے دن دیدار خداوندی سے شرف اندوز ہونگے۔ فلسفیانہ طور پر اسکے دلائل کچھ ہی کیون نہ ہون لیکن شیخ مصحفی مرحوم کے خیال مین شاعرانہ حیثیت سے اسکی توجیہ یہ ہو سکتی ہے کہ۔

شاید اُسکے حسن مین باقی ہے آرائش ہنوز ۔۔۔ روزِ محشر پر جو رکھا وعدۂ دیدار کو

مرزا غالب کا خیال بھی یہی ہے لیکن وہ دلیل سے کام لینا ضروری نہین سمجھتے بلکہ محوِ آرائش ہستی کے انہماک خود آرائی پر

ایک نفیس نقاب اور ڈال دیتے ہین

آرائشِ جمال سے فارغ نہین ہنوز پیشِ نظر ہے آئینہ دائم نقاب مین

---

اہلِ درد کے خیال مین دردِ عشق راحتِ باطن کا موجب اور لطفِ زندگی کا سرمایہ ہونے کے باعث ایسی قابلِ قدر چیز ہے کہ جیتے جی ہاتھون سے نہین کھونا چاہئے۔ اسلئے وہ ہمیشہ ایسے زخم کی تمنا کرتے ہین جو مندمل ہوکر خندہ زنی کا سبب نہ بنے۔ اور قیامت تک اپنی تری و تازگی کو بحال رکھے کیونکہ علاج پذیر زخم کی تمنا کرنا بوالہوسی مین داخل ہے شیخ مصحفی فرماتے ہین

وہ زخم چاہتا ہون تری تیغ تیز کا جو روزِ حشر منہ پہ میرے خندہ زن نہ ہو

اور مرزا غالب کہتے ہین۔

جس زخم کی ہو سکتی ہو تدبیر رفو کی لکھدیجو یارب اُسے قسمت مین عدو کی

---

منزلِ تسلیم و رضا مین پہونچ جانیکے بعد عاشق کو رغبت و نفرت کا احساس نہین رہتا اب وہ اس حالت مین ہوتا ہے کہ معشوق کے ہر حکم پر گردن جھکانے اور ہر کام کو بہ نظرِ استحسان دیکھنے کے علاوہ کچھ نہین جانتا۔ حتیٰ کہ معشوق کو غیر کے ساتھ گرم اختلاط دیکھ کر بھی خاموشی سے کام لیتا یا عاجزانہ الفاظ مین اس تفریق سلوک کی طرف اشارہ کردیتا ہے۔ شیخ مصحفی کہتے ہین۔

غیر سے گرم ملو ہم پہ یہ بیداد رہے اور تو کیا کہین ہم تمسے مگر یاد رہے

مرزا غالب کہتے ہین۔

تم جانو تم کو غیر سے جو رسم و راہ ہو ہم کو بھی پوچھتے رہو تو کیا گناہ ہو

---

اہلِ باطن کے لئے دنیا ایک قید خانہ ہے عیش و عشرت کا زمانہ ہو یا رنج و غم کے ایام۔ ان کی حالت مین کسی قسم کی تبدیلی نہین ہوتی۔ ہر موسم بہار کی آمد کے وقت دلمین اُمنگ اور طبیعت مین ولولہ پیدا ہوتا ہے کہ اس کنج قفس سے نکل کر جسے دنیا والے جسم کہتے ہین اپنے گلشن مقصود کی سیر کرین لیکن بدقسمتی سے کوئی موقع نصیب نہین ہوتا۔ اور یہی سوچتے سوچتے ایک عرصہ دراز منقضی ہو جاتا ہے۔ شیخ مصحفی فرماتے ہین

فصلِ گل سو بار آئی ہم نہ چھوٹے قید سے بند ہین کنج قفس مین ایک مدت ہو گئی

مرزا غالب کہتے ہین۔

خزان کیا فصلِ گل کہتے ہین کس کو کوئی موسم ہو وہی ہم ہین قفس ہے اور ماتم بال و پر کا ہے

---

عشق کا لازمہ ہے کہ عاشق اپنی محبت کا ثبوت دینے کے لئے جفائین سہے تکلیفین اُٹھائے بعض اوقات صبر و سکون سے کام لے

اور بعض اوقات آہ و زاری کا شغل کرے موقع حاصل ہو تو درد دل کہے اور جہانتک ممکن ہو دعوئ عشق مین ثابت قدم اور راہ وفا مین مستقل رہے لیکن جب تمام ترکیبین بے سود ثابت ہوتی ہین۔ اور ناآشنا معشوق کے آشنا ہونیکی کوئی صورت باقی نہین رہتی تو زندگی وبال ہوجاتی ہے اور پھر ایک منٹ بھی زندہ رہنے کو جی نہین چاہتا ایسی حالت مین معشوق کی غیر متغیر سرد مہری عاشق کو عشق و وفا کے دائرہ سے خارج کردیتی ہے اور جب یہ مایوس محبت مرنیکے لئے تیار ہوجاتا ہے تو اُسکے خیال مین بندشِ حیات سے چھٹکارہ حاصل کرنے کے لئے کسی مخصوص جگہ کی قید نہین رہتی ایسے شیخ مصحفی فرماتے ہین

کوچہ ہو ترا یا کسی مقتل کی زمین ہو     مرنا ہی ہمین مد نظر ہے تو کہین ہو

اور مرزا غالب کا شعر ہے۔

وفا کیسی کہان کا عشق جب سر پھوڑنا ٹھہرا     تو پھر اے سنگدل تیرا ہی سنگِ آستان کیون ہو

---

بے پروائی حسن کا شیوہ ہے اور عیش و عشرت مین استغراق بے پروائی کا نتیجہ اسلئے معشوق بزم نشاط کو آراستہ اور دور صہبا کو قائم رکھے اور دردمند محبت کی طرف خیال بھی نہ کرے تو چندان حیرت انگیز نہین البتہ عاشق کو اپنی کم نصیبی و نارسائی پر گریہ و زاری کرنیکی وجہ ہے کہ معشوق کی محفل عشرت مین باریاب نہین۔ شیخ مصحفی مرحوم کہتے ہین

شب تری مجلس مین وان دور قدح چلتا رہا     تا سحر یان آنسوؤن سے سبحہ گردانی ہوئی

دورِ قدح کے ساتھ سبحہ گردانی تازگی مضمون کی بہترین مثال ہے اسی حالت کا نقشہ مرزا غالب اس طرح کھینچتے ہین

وان خود آرائی کو تھا موتی پرونے کا خیال     یان ہجوم اشک مین تارِ نگہ نایاب تھا

---

اہل عشق جانتے ہین کہ عشاق کے رنج و راحت اور تکلیف و آرام کا سرچشمہ معشوق ہے ایک ہی ہستی کسی وقت روح کو توانائی اور دماغ کو سکون پہنچاتی ہے اور دوسرے وقت طبیعت مین ہیجان اور دل مین اضطراب پیدا ہونے کا سبب ہوتی ہے گویا دنیائے محبت مین موت و حیات ایک معنی رکھتی ہے شیخ مصحفی مرحوم کہتے ہین۔

مُردونکو جلاتی ہے ترے پاؤن کی ٹھوکر     اس چال پہ مرنا ہے بجا ایک دری کا

مطلب یہ ہے کہ ایسے معشوق کی رفتار پر جان دینا بالکل درست ہے جس کے پاؤن کی ٹھوکر مردون کو زندہ کرتی ہے کیونکہ ادہر جان دینے والا جان دیگا اور اُوہر زندہ ہوجائیگا مرزا غالب اسی مفہوم کو یون ادا کرتے ہین

محبت مین نہین ہے فرق مرنے اور جینے کا     اُسی کو دیکھکر جیتے ہین جس کافر پہ دم نکلے

دونون شعرون مین محاورات نہایت خوبصورتی کے ساتھ استعمال ہوئے ہین البتہ مفہوم اصلی مرزا غالب کے یہان ذرا نمایان ہے اور شیخ مصحفی کے یہان دربردہ۔

---

اسبابِ طرب جتنے تھے موجود تھے لیکن　　ہمت مری طالب نہ ہوئی چرخِ دنی سے　　مصحفی
نسیہ و نقدِ دو عالم کی حقیقت معلوم　　لے لیا مجھسے مری ہمتِ عالی نے مجھے　　غالب

---

حیراں ہے کس کا جو سمندر　　مدت سے رُکا ہوا کھڑا ہے　　مصحفی
کس کا سراغ جلوہ ہے حیرت کو اے خدا　　آئینہ فرشِ شش جہت انتظار ہے　　غالب

---

نہ گیا اُس پری کو خط لکھنا　　ہاتھ جب تک میرے قلم نہ ہوئے　　مصحفی
لکھتے رہے جنون کی حکایات خونچکان　　ہر چند اس مین ہاتھ ہمارے قلم ہوے　　غالب

---

رکھ کے ہم زانو پہ جس وقت کہ سر بیٹھ گئے　　یہ سمجھ لیجئو کہ ہمسایون کے گھر بیٹھ گئے　　مصحفی
یون ہی گر روتا رہا غالب تو اے اہلِ جہان　　دیکھنا ان بستیون کو تم کہ ویران ہو گئین　　غالب

---

عکس آئینہ مین دیکھا تو گیا ہاتھ سے دل　　آپ ناظر ہوئے وہ آپ ہی منظور ہوئے　　مصحفی
آئینہ دیکھ اپنا سا منہ لیکے رہ گئے　　صاحب کو دل نہ دینے پہ کتنا غرور تھا　　غالب

---

بے کسی پر رحم آتا ہے اگر مین مر گیا　　پھر کہان اسکا ٹھکانا دربدر ہو جائیگی　　مصحفی
آتا ہے بیکسیِ عشق پہ رونا غالب　　کس کے گھر جائیگا سیلابِ بلا میرے بعد　　غالب

---

مرزا صاحب مرحوم کی یکتائے روزگار اور یگانہ روش عام طبیعت کا اقتضا تھا کہ اپنے لئے زمینین جداگانہ اختیار کرے پھر بھی پانچ سات غزلین ایسی ہاتھ آگئی ہین جن مین دونون باکمالون نے طبع آزمائی کی ہے۔ انہین کے چند ہمقافیہ اشعار ذیل مین درج کئے جاتے ہین۔ ہم قافیہ اشعار کا تقابل کرتے ہوئے شیخ مصحفی و مرزا غالب کے زمانۂ شاعری کے فصل و بعد اور رنگ شاعری کے اختلاف کو نظر انداز نکرنا چاہئے۔ کیونکہ دو شاعر ہر حیثیت سے ایک دوسرے کے مماثل نہین ہو سکتے۔

---

مجھے اشکون مین یون لختِ جگر بہتے نظر آئے　　کہ جیسے وقتِ شب دریا مین عالم ہو چراغان کا　　مصحفی
دکھاؤن گا تماشہ دی اگر فرصت زمانے نے　　مرا ہر داغِ دل اک تخم ہے سروِ چراغان کا　　غالب

بہار آئی خدا جانے کہ کیا گزری اسیروں پر　　نہیں معلوم کچھ اب کی برس احوال زنداں کا　　مصحفی
ہنوز اک پرتو نقشِ خیالِ یار باقی ہے　　دلِ افسردہ گویا حجرہ ہے یوسف کے زنداں کا　　غالب

---

شبِ مہتاب میں کیا کیا سماں ہمکو دکھاتا ہے　　بکھرنا چاند سے چہرے پر اس کی زلفِ پریشاں کا　　مصحفی
نظر میں ہے ہماری جادۂ راہِ فنا غالب　　کہ یہ شیرازہ ہے عالم کے اجزائے پریشاں کا　　غالب

---

نہ مجھ سا قدردانِ ظلم ہوگا میں وہ رہرو ہوں　　دئیے ہیں تازیانے کھا کے بوسے دستِ رہزن پر　　مصحفی
فلک سے ہمکو عیشِ رفتہ کا کیا کیا تقاضا ہے　　متاعِ بردہ کو سمجھے ہوئے ہیں قرض رہزن پر　　غالب

---

جو چاہا دل نے وہ ہم نے نہ چاہا واہ ری ہمت　　رہیگا حشر تک خونِ تمنا اپنی گردن پر　　مصحفی
جنوں کی دستگیری کس سے ہو گر ہو نہ عریانی　　گریباں چاک کا حق ہو گیا ہے میری گردن پر　　غالب

---

اسیری گر مقدر ہے تو ہرگز غم نہ کھا اُس کا　　گراں قمری کو کب ہے طوق اپنا اپنی گردن پر　　مصحفی
اسد بسمل ہے کس انداز کا قاتل سے کہتا ہے　　کہ مشقِ ناز کر خونِ دو عالم میری گردن پر　　غالب

---

وہی ٹھوکر ہے اور وہی انداز　　اپنی چالوں سے تو نہ آیا باز　　مصحفی
اسد اللہ خاں تمام ہوا　　اے دریغا وہ رندِ شاہد باز　　غالب

---

زلف جھک کر سلام کرتی ہے　　رُخ کو اور رُخ کے ہے عمر دراز　　مصحفی
تو اور آرائشِ خمِ کاکل　　میں اور اندیشہائے دور دراز　　غالب

---

اس کا آہستہ بولنا ہے غضب　　رتبہ ہے قہر نرمیٔ آواز　　مصحفی
نہ گلِ نغمہ ہوں نہ پردۂ ساز　　میں ہوں اپنی شکست کی آواز　　غالب

---

اے صبا اُس گلی میں گر جائے　　کہیو میرا بھی تو سلامِ نیاز　　مصحفی
تو ہوا جلوہ گر مبارک ہو　　ریزشِ سجدۂ جبینِ نیاز　　غالب

آنے دیتا ہے مجھے بزم مین اپنی وہ کب | جس نے دم بھر نہ دیا بیٹھنے دیوار کے پاس | مصحفی
مر گیا پھوڑ کے سر غالب وحشی ہے ہے | بیٹھنا اُسکا وہ آ کر تری دیوار کے پاس | غالب

---

کون آتا ہے عیادت کو دلِ زار کے پاس | لوگ سب جمع ہین اُس نرگس بیمار کے پاس | مصحفی
مُند گئین کھولتے ہی کھولتے آنکھین ہے ہے | خوب وقت آئے تم اِس عاشقِ بیمار کے پاس | غالب

---

آیا تھا کون بند کھلے رات باغ مین | جو آج چاک چاک ہے جیب قبائے گل | مصحفی
غالب مجھے ہے اس سے ہم آغوشی آرزو | جس کا خیال ہے گلِ جیب قبائے گل | غالب

---

اسکا ہی سبب ہے جو گرمِ فغاں نہین | میرا تو اِس چمن مین کوئی ہمزباں نہین | مصحفی
پاتا ہون داد اُس سے کچھ اپنے کلام کی | روح القدس اگرچہ مرا ہمزباں نہین | غالب

---

یہ جسمِ زار روح کو کیونکر وبال ہو | دوشِ ہوا پہ نکہتِ گل کچھ گراں نہین | مصحفی
نقصاں نہین جنون مین بلا سے ہو گھر خراب | سو گز زمین کے بدلے بیاباں گراں نہین | غالب

---

حیراں سا کچھ ہے اسے ہو گیا ہے کیا | آئینہ کس کے حسن کا آئینہ دار ہے | مصحفی
دل مت گنوا خبر نہ سہی سیر ہی سہی | اے بیدماغ آئینہ تمثال دار ہے | غالب

---

حیراں ہون اسقدر کہ شبِ وصل بھی مجھے | تو سامنے ہے اور ترا انتظار ہے | مصحفی
کس کا سراغ جلوہ ہے حیرت کو اے خدا | آئینہ فرشِ شش جہتِ انتظار ہے | غالب

---

کیا جانئے اکسیر ہے عنقا ہے یہ کیا ہے | ملتی نہین جو چیز زمانے مین وفا ہے | مصحفی
مجبوری و دعوائے گرفتاریِ اُلفت | دستِ تہ سنگ آمدہ پیمانِ وفا ہے | غالب

---

افسر امروہوی

افسنٹ کی بیع ممنوع قرار دیدی تھی۔ تو وہاں بھی یہی ہنگامہ برپا ہوگیا تھا۔ مگر آج دن وہاں ہر قسم کی شرابون کا استعمال جائز سمجھا جاتا ہے۔

یہ انسانی فطرت ہے کہ نفس کو اباحت مین اگرچہ بعض نقصان ہون راحت ملتی ہے اور ممنوعات سے اگرچہ اس مین بعض فوائد ہون تکلیف ہوتی ہے اشیاء ممنوعہ کی طرف خواہ مخواہ کے لیئے ہر شخص کی طبیعت راغب ہوتی ہے چنانچہ امریکہ کے تازہ شمار سے معلوم ہوتا ہے کہ ممانعت کی زمانہ مین مینوشون کی تعداد اباحت کے زمانہ سے کہین زیادہ ہوگئی ہے

ایسے معاملات کے اندر درحقیقت کسی قانونی تشدد کے بجائے صرف ممانعت زیادہ سودمند ثابت ہوتی ہے کسی جماعت کو کسی زبون عادت کی ممارست یا کسی برُے طریقہ کو اختیار کرنے سے منع کردینا بلحاظ نتیجہ اس سے زیادہ اچھا ہے کہ ان پر کسی قسم کی جبر و سختی کیجائے مہدی جب سوڈان کا بادشاہ ہوا تو اُم درمان (پایۂ تخت سلطنت) مین یہ حکم نافذ کیا کہ تمام لوگ نماز پڑھنے کے لیئے جامع مسجد مین حاضر ہون۔ جو شخص مسجد مین نہ آئیگا اور گھر پر نماز پڑھے گا اسکو سزا دیجائیگی، اسی طرح انگلینڈ مین ملکہ الزابتھ نے بھی اتوار کے دن گرجا مین تمام لوگون کے جمع ہونیکی ایک تہدیدانہ نوٹس جاری کی لیکن ان سختیون کا کیا نتیجہ نکلا؟ تاریخ شاہد ہے کہ تھوڑے ہی دنون مین ان تمام زبردستیون کے دروازے خود بخود بند ہوگئے۔

بعض تصنیفات و تالیفات بھی ممنوعات مین داخل ہین، مصر مین ڈاکٹر طہٰ حسین کی مشہور تصنیف "الشعر الجاہلی" جب ممنوع قرار دیدیگئی تو پبلک نے بڑی توجہ کے ساتھ اسکی خریداری شروع کی حتیٰ کہ اُس کا ایک ایک نسخہ گنیون میں بکا اسی طرح یورپ مین بہت سی ایسی کتابین ہین جن کا پڑہنا کیتھولک فرقہ والون کو ممنوع ہے

کبھی ان اشیاء کی ممانعت مین جن سے مباح ہونے مین کوئی نقصان نہین ہے حکمرانون کی ہوا و ہوس بھی شامل ہوتی ہے۔ امریکہ کی کسی ولایۃ مین یہ قانون نافذ ہوا کہ اتوار کے دن زوجین ایکدوسرے کا بوسہ نہ لین، اس لئے کہ یہ دن نماز و دعا کا دن ہے، اس دن اس قسم کی ملاعبت جائز نہین ہے، حاکم بامر اللہ فاطمی نے مصر مین یہ حکم جاری کیا تھا کہ لوگ ملوخیہ کو نہ استعمال کرین، لیکن یہ دونون قانون کتنے دن قائم رہے؟ فلاحین مصر برابر ملوخیہ کو کھاتے رہے اور امریکہ مین زوجین ہمیشہ ایکدوسرے کا بوسہ لیتے رہے قانونی ممانعت کی کبھی کچھ پروا نہ کی گئی۔

قوانین و شرائع کے محرمات خواہ مخواہ کے لیئے لوگون کو ممنوعات کی طرف مائل کردیتے ہین۔ اور جب وہ چیز انکو دستیاب نہین ہوتی تو وہ اس سے بھی زیادہ مضر چیزون کو استعمال کرنا شروع کردیتے ہین مثلاً اگر کسی شخص کو مینوشی سے روکدو تو وہ افیون یا بھنگ کا ضرور عادی ہوجائیگا۔ یا اگر کسی نوجوان کی شادی نہ کرو تو یقیناً وہ بری عادتون مین مبتلا ہوجائیگا۔ پس ضروری ہے کہ دنیا کی تمام چیزون مین اباحت مد نظر رکھی جائے اور حرمت کا دائرہ صرف انہی چیزون تک محدود ہونا چاہیئے۔ جن کا نقصان واضح اور عامۃ الناس کو شامل ہو۔

دنیا مین آج تک جماعت ایسی نہین پیدا ہوئی، جسکی تاریخ مین اوامر و نواہی کی ایک بڑی تعداد نہو۔ مصر مین

لوگون کو قہوہ نوشی پر درے لگائے گئے کرومویل کے زمانہ حکومت مین انگلینڈ کے اندر بھٹیون کو مقفل کیا گیا۔ جینوا اور زیورخ مین سولھوین صدی مین ناچ کو ممنوع قرار دیا گیا۔ لیکن باینہمہ سب جانتے ہین کہ قاہرہ مین اب تک قہوہ پیا جاتا ہے زیورخ وجینوا مین ناچ مباح ہے۔ اور لندن مین درتشیل تعلیم و تربیت کا گھر سمجھی جاتی ہے

**بدر اصلاحی**

---

# جماعت و فرد کا موازنہ

موجودہ زمانہ مین جماعت کے فیصلے غیر معمولی اہمیت اختیار کرتے جاتے ہین کارگاہ عالم کے تقریبًا تمام شعبون مین جماعت ہی کے "اشارۂ ابرو" اور "جنبشِ لب" پر سارا کام کیا جاتا ہے۔ چنانچہ ہر ملک مین ایک پارلیمنٹ ہوتی ہے، جس کے متفقہ احکام نافذ ہوا کرتے ہین۔ اور ملک کے گوشہ گوشہ مین نیکی و احسان، تعلیم و تعلم، تہذیب و اخلاق وغیرہ کی بہت سی کمیٹیان قایم ہین جو اکابر ملک کے متفقہ فیصلون کی تبلیغ کرتی ہین غرض یہ کہ عصر حاضر مین حکمت اجماع پر لوگون کا ایمان غیر معمولی طور پر راسخ ہو چکا ہے لیکن واقعہ یہ ہے کہ جماعت مین خود کوئی قابل احترام عظمت نہین ہے بلکہ ہماری نشو و نما چونکہ ایسے ماحول مین ہوئی ہے جہان سیاست یا ملک، مذہب یا ملت ہر ایک شعبہ مین "خارج از جماعت" کی تحقیر کیجاتی ہے۔ اس لئے ہم سب لوگ جماعت کا احترام کرتے ہین اور یہ سمجھتے ہین کہ جماعت کی رائے ہمیشہ فرد کی رائے سے اچھی ہوتی ہے یا کم از کم اگر اس سے بلند نہین ہوتی تو پست بھی نہین ہوتی خصوصًا جبکہ وہ فرد بھی ایسی جماعت کا ایک عضو ہو ورنہ حقیقت مین جماعت کی رائے ہمیشہ فرد کی رائے سے گری ہوئی ہوتی ہے۔ ممکن ہے کہ عام ناظرین کو میری اس ناچیز رائے سے اتفاق نہو، لیکن جن دلائل کی بنا پر مین اس خیال تک پہونچا ہون انکو ذیل مین عرض کرتا ہون آئندہ ناظرین کو اختلاف رائے کا حق حاصل ہے۔

## جماعت کی رائے فرد کی رائے سے فروتر ہوتی ہے

انسان مین چونکہ ایک استمراری ترقی پائی جاتی ہے۔ اس لئے وہ اس میدان مین نہ تو کبھی کسی حد پر ٹھہرا ہے اور نہ آئندہ کبھی ٹھہریگا۔ آدم کے تمام بیٹے "غرائز قدیمہ" کے اعتبار سے تو باہم مساوی ہوتے ہین۔ مگر "غرائز جدیدہ" کے اعتبار سے انمین فرق ہوتا ہے۔ مثلًا کھانے اور پینے، دوستی اور محبت، قتل اور قتال، خوف اور دہشت مین ہم سب برابر ہین، اس لئے کہ یہ "غرائز قدیمہ" ہین، جو انسانی طبیعتون مین ازمنہ قدیمہ سے راسخ ہو چکی ہین، اور فہم و ذکا مین (جو غرائز جدیدہ ہین) ہم سب متفاوت ہین، اسبارہ مین لوگونکی مثال بعینہ ویسی ہے جیسے جماعت مین طبقۂ متعلمہ کی! غور کیجئے تو صاف نظر آئے گا کہ اس جماعت کے تمام افراد کا اشتراک صرف اس قرأۃ و کتابۃ کی معرفت مین ہوگا جسکو ان لوگون نے عہد طفولیت مین سب سے پہلے سیکھا ہے اس کے علاوہ تاریخ یا جغرافیہ ریاضی یا ہندسہ، منطق یا فلسفہ، ادب یا ہیئت وغیرہ علوم و فنون مین وہ بالکل ایک دوسرے سے الگ ہونگے۔ دوسرے لفظون مین یون سمجھو کہ اگر کسی طبقۂ متعلمہ کے افراد کو جمع کیا جائے اور تعلیم کے متعلق ان سے ایک ایسی اجماعی رائے لی جائے جسپر ساری جماعت کا اتفاق ہو تو یہ رائے کبھی بھی قرأۃ و کتابۃ کی حد سے آگے نہ بڑھے گی۔ اسلئے کہ یہی دونون چیزین ایسی ہین، جن مین اس جماعت کے تمام افراد بلا استثنا مشترک ہین باقی تاریخ یا جغرافیہ، ریاضی یا ہندسہ ادب یا منطق کسی فن مین بھی وہ سب ایک ہی رائے پر اتفاق نہ کرین گے اس لئے کہ سب نے اسکو سیکھا نہین ہے۔ اور ہر شخص کا ذوق مختلف

ہوتا ہے۔

ٹھیک یہی حال ہر اجتماع مین جماعت کا بھی ہوتا ہے۔ "افراد جماعت" چونکہ "غرائز قدیمہ" مین متساوی ہوتے ہین اور "غرائز جدیدہ" مین متفاوت! اس لئے کسی ایک ہی چیز پر تمام افراد کا اجتماع قطعاً ناممکن ہے۔ اور "جدید" چونکہ "قدیم" سے زیادہ ترقی یافتہ ہوتا ہے (اسکی واضح مثال "ذکاء" ہے کہ یہ تمام غرائز قدیمہ سے ترقی یافتہ ہے) اس لئے افراد کی منفرد عقل بھی جماعت کی مجمع عقول سے کہین زیادہ ترقی یافتہ ہوتی ہے۔ جماعت والے اسی چیز پر اجتماع کرینگے جس مین وہ سب باہم مشترک ہونگے۔ اور یہ معلوم ہوچکا ہے کہ ان کا اشتراک "غرائز جدیدہ" مین نہین ہوسکتا۔ بلکہ وہ صرف "غرائز قدیمہ" مین مشترک ہوتے ہین اس لئے "غرائز جدیدہ" مین ان کا اجتماع ناممکن ہی نہین بلکہ قطعاً محال ہے۔

اگر یہ صحیح ہے جسکو ہمنے ابھی بیان کیا ہے۔ تو ضرورت ہے ان لیڈرون کی جو سواد امت کے دلون کے مالک ہین، ایک ایسے شخص کی جو انسانون مین "ذکاء" کو نہین بلکہ "غرائز" کو مخاطب بناتا ہو۔ اسلئے کہ ذکاء ایک جدید چیز ہے، اسپر تمام افراد کا اجتماع ناممکن ہے۔ پس ایک زعیم کے زعامت کی اساسی شرط یہ ہے کہ وہ جازم ہونے کے علاوہ "ایحاء" کو بالقصد جماعت کے ساتھ استعمال کرے۔

"ایحاء" اس تاثیر کو کہتے ہین جسکو انسان ایسے ہی مواقع پر محسوس کیا کرتا ہے اس تاثیر کا یہ اثر ہوتا ہے کہ زعیم جو چاہتا ہے اسکو لوگ ہنسی خوشی کے ساتھ انجام دیتے ہین۔ یہ تاثیر خطیب کی جانب سے وجاہت ظاہری، حسن صورت و سیرت یا شیخوخت کی بدولت پیدا ہوتی ہے۔ لیکن منطق سے کبھی بھی یہ بات حاصل نہین ہوسکتی۔

"ایحاء" یعنی اس تاثیر سے ہم ہمیشہ بلا اختیار متاثر ہوتے ہین اس سے معلوم ہوتا ہے کہ خطیب جو ہمارے سامنے اپنے اغراض پیش کرتا ہے اس کا مخاطب دراصل ہماری "عقل باطن" ہوتی ہے۔ اور "عقل باطن" چونکہ "عقل داعی" سے فروتر ہوتی ہے اس لئے جب ہم کسی اجتماع مین سیاسی یا دینی خطیب کے سامنے جمع ہوتے ہین تو اپنی اہم ترین صفت "ذکاء داعی" سے مجرد ہوکر "ایحاء" سے متاثر ہوجاتے ہین

اجتماع کی حالت مین "ایحاء" اس ذکاء کے قایم مقام ہوتا ہے جو انفراد کے وقت ہماری سب سے غالب صفت ہوتی ہے۔ دوسرے لفظون مین یون سمجھو کہ اجتماع کی حالت مین فرد گر جاتا ہے اور انفراد کی حالت مین بلند ہوجاتا ہے

غرض یہ کہ ہم اجتماع کی حالت مین ترقی کے زینون پر ہرگز نہین چڑھ سکتے اس لئے کہ اسوقت ہم "عقل داعی" سے بالکل مجرد ہوجاتے ہین اور صرف "عقل باطن" ہماری رہبر و پیشوا ہوتی ہے۔ جو اس کام کے قابل نہین۔

## امراض جماعت

بہر حال یہ ثابت ہوچکا کہ افراد جماعت چونکہ "ذکاء جدیدہ" مین مشترک نہین ہوتے بلکہ ان کا اشتراک محض "غرائز قدیمہ" مین پایا جاتا ہے، اس لئے انسان اجتماع کے وقت اپنی انفرادی حالت سے بہت زیادہ نیچے آجاتا ہے۔ اور جدید نفسلوجی بحثون سے یہ حقیقت بھی ثابت ہوچکی ہے کہ کا بوس صرف ان جذبات مکتسبہ کی بدولت

پیدا ہوتا ہے جنکو ہم عالم بیداری میں اپنے اندر محسوس کرلیتے ہیں۔ چنانچہ "عقل داعی" جب غافل ہوجاتی ہے تو نیند میں لوگ بولنے لگتے ہیں، کابوس میں ہمارا رد عمل اور مسالک بعین اسلاف قدماء کا مسالک ہوتا ہے۔ وہ خوف کا جواب "جمود" سے دیا کرتے تھے اور اسی "جمود" کے باعث وہ درندوں کے بے پناہ حملوں سے محفوظ رہتے تھے حتی کہ اسوقت بھی بعض حیوانات ناگہانی حادثات کے موقعہ پر بالکل ساکن اور خاموش ہوجاتے ہیں لومڑی اس فن کی بڑی ماہر ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم بھی جب کابوس میں ڈراونی چیزوں کو دیکھتے ہیں تو مطلق حرکت نہیں کرتے۔

اس کا واضح منشا یہ ہے کہ ہم کابوس میں قدیم حیوانی عقل سے غور و فکر کا کام لیتے ہیں اس لئے کابوس کی اصل ہی "طبع قدیمہ" کا احتباس ہے، ٹھیک یہی حال ثورہ میں جماعت کا بھی ہوتا ہے، جماعت کے اندر ثورہ علت اولی کے اعتبار سے ویسا ہی ہے جیسا فرد میں کابوس! "احتباس عواطف" اور "قدیم حیوانی مسالک" کا نام کابوس ہے اور "ثورہ" اس ہنگامہ کو کہتے ہیں جسکی آگ عرصہ سے اندر ہی اندر سلگ رہی ہو اور ایکدن دفعۃً مشتعل ہوجائے ایسے ہنگامہ میں انسان وہ سب کچھ کرتا ہے جس کا علاقہ دہشت اور بربریت سے ہوتا ہے۔ خزانوں کو برباد کرنا، اغنیاء کو لوٹنا، دور حکومت کو زیروزبر کرنا، لیڈروں اور زعیموں کو قتل کرنا، مستورات کی بے عزتی کرنا، معصوم بچوں کو گولیوں کا نشانہ بنانا۔ اپاہج اور مجبور بوڑھوں کی جان مارنا اس ہنگامہ کی ایک ادنی کرشمہ سازی ہوتی ہے۔ فرانس کے ثورۃ الکبریٰ میں یہ تمام انسانیت سوز اور خونی معرکے ہوچکے ہیں

**عبرت** بہر حال اب تک جو کچھ عرض کیا گیا اس کا مقصود صرف یہ ہے کہ کسی ایسی رائے یا عقیدہ پر یقین نہ لایا جائے جو بہت سے لوگوں کا متفق علیہ خیال ہو۔ دوسرے اس ضغط و فشار کی حمایت کیجائے جو کابوس کا باعث ہے۔ دنیا میں وہ سی جماعت نے دیکھا جو قیصر روس کو تنہا شیوعیتہ میں نظر آیا؟ بلکہ قیصر نے خود روس کے ساتھ جو کچھ کیا وہ دنیا کی کس جماعت نے کس کے ساتھ کیا؟

بدر اصلاحی

# مومن وکلام مومن

(بسلسلۂ سابق)

۱۔ "الفاظ" کے اہتمام مین اور ان کی ترکیب و ترتیب مین ایسا کمال دکھایا ہے کہ جو لفظ جس جگہ، جس طرح جس مفہوم کے ادا کرنے کے لئے رکھ دیا ہے۔ اس کے سوا دوسرا لفظ لانا استاذۂ فن کے لئے بھی دشوار ہے۔

۲۔ "مومن" کا یہ کمال دیکھئے کہ ان کی جدت پسندی نے غزل، قصیدہ، مثنوی۔ واسوخت کے لئے حتی الوسع الفاظ بھی علحدہ کر دیئے ہین

۳۔ جس طرح شکسپیر نے اپنے لئے ڈرامے کا میدان علحدہ کیا ہے، "مومن" نے غزل کا اقلیم اپنے لئے درست کر لیا ہے، جس مین وہ مالک تخت و تاج ہین، اس مین اس کا اضافہ کر لیجئے کہ انہون نے قواعد مقررہ کو پامال نہین کیا ہے

۴۔ تمام دیوان عشق حلال کا مرقع ہے یعنی وہ تمام شاعرون کی طرح امرد پرستی نہین کرتے بلکہ ان کا عشق خود پاک اور تصوف کے پاک دامن سے چھنا ہوا ہے۔

امرد پرستی کے جذبات نے بڑے بڑے متقی اور متورع شعرا کا دامن بھی داغدار بنا دیا ہے۔ مثلاً میر صاحب کہتے ہین:۔

ستم ہین قہر ہین لونڈے شراب خانے کے  اتار لیتے ہین عمامہ پیر منا زی کا

اس شعر میں لونڈے کے لفظ نے سخت تنغص پیدا کر دیا ہے۔ دوسرا شعر اس سے مہذب دیکھئے:۔

خط منہ پہ آئے جانان خوبی پہ جان دے گا  ناچار عاشقون کو رخصت کے پان دیگا

دوسرے دور مین مصحفی کو دیکھئے:۔

مان کہنے کو مرے امرد پرستون سے نہ مل  صاف چہرے پر ترے خط کا ابھی آغاز ہے

تیسرے دور مین آتش بھی اس مین مبتلا ہین:۔

سبزے سے خط یار کے ہوتا ہے غم غلط  کیونکر کہین نوشتہ قسمت کو ہم غلط

مومن کے معاصر ذوق بھی اسی رنگ مین کہتے ہین:۔

ذوق ہے ایک رند شاہد باز  دخل کیا اس کو پارسائی مین

اگرچہ اُردو شعرا نے اس مضمون مین فارسی کی تقلید کی ہے لیکن "مومن" نے اس کو محسوس کر کے اپنی راہ الگ بنائی جو محفوظ بھی ہے اور خوشنما بھی مومن نے نہ تو امرد پرستی کی ہے اور نہ کُھلّم کھلاّ "لیلےٰ" عذرا، سلمیٰ کو معشوق بنایا ہے بلکہ اپنے راز عشق کو معشوق پردہ نشین کے حوالہ کر دیا ہے، وہ اپنی غزلون مین لفظاً جا بجا اس کا ذکر کرتے ہین اور معناً اس کی مناسبت سے

لطیف مضامین پیدا کرتے ہین۔ مثلاً کہتے ہین:۔

ہجر پردہ نشین مین مرتے ہین　　زندگی پردہ در نہ ہو جائے

اہل ذوق سمجھ سکتے ہین کہ "مومن" نے اس بدعت سے کتنی دلنشین ایجاد کی ہے دیوان کے اکثر غزلون مین اس رعایت سے لطیف اور بلیغ اشعار موجود ہین۔

۵۔ "مومن" نے غزل مین خمریات کے مضامین کم رکھے ہیں جسقدر ہیں ان میں بھی مومن بہکے نہین ہین یہی وجہ ہے کہ اکثر نقادون کو دھوکھا ہوا ہے کہ "مومن" کے یہان تصوف نہین اس کا ذکر آگے آتا ہے۔

اس کی وجہ "مومن" کی غیر معمولی متانت اور غیرت ہے۔

۶۔ رندانہ مضامین مین وہ کبھی جادۂ شریعت سے بے لگام آگے نہین بڑھے مصحفی کا ایک شعر ہے:۔

یارب کبھی وہ دن ہو کہ خلوت مین وہ صنم　　کھلوائے اپنے بند قبا میرے ہاتھ سے

خدا سے اس قسم کی دعا اور تمنا کرنا بالکل اس کے مشابہ ہے کہ کوئی کہے" خدایا آج میری چوری کامیاب کرنا" یا جوئے مین پانسہ میرے ہی موافق پڑے۔

اس قسم کی دعائین اور تمنائین ترک ادب مین داخل ہین۔

۷۔ "مومن" کے خمیر مین عشق کا سوز و گداز کوٹ کوٹ کر بھرا ہے اس پر تصوف کے حلقہ بگوش نے آگ بنا دیا ہے لیکن اس آگ مین خود ہمیشہ جلے مگر دوسرون کو اس کی گرمی سے بھی محفوظ رکھا ہے۔ وہ شراب عشق کے متوالے ہین پیتے ہین مگر بہکتے نہین

۸۔ ان کی غزلون مین ضمنی طور پر علوم طبعیات و فلسفہ، حکمت، طب، نجوم، جفر و رمل موجود ہین لیکن اس طرح کہ وہ بھی جذبات غزل میں گم ہین علیحدہ معلوم نہین ہوتے جیسا کہ مثال مین دیکھا یا گیا ہے، آیندہ ایک موقع اس کے اظہار کا اور آتا ہے۔

اکثر ارباب نظر کو دھوکھا ہوا ہے وہ سمجھتے ہین کہ "مومن" کے کلام مین یہ علوم نہین۔

۹۔ "مومن" نے اپنی غزلون کے مناسب بحرین اور موزون ردیف اور قافیے تجویز کئے ہین اس مناسبت اور موزونی مین ترنم، نغمات، موسیقی کو بہت کچھ دخل ہے۔

۱۰۔ بعض فارسی مضامین رکھ لئے ہین تو اس طرح کہ اردو مین وہ آکر گم ہو گئے ہین اگر مالک زبان (فارسی کا شاعر) تلاش کرنا چاہے تو اس کو بھی دستیاب نہین ہو سکتے۔

۱۱۔ لہجہ اور طرز ادا مین بیساختگی عاشقانہ عجز، اس طرح پیدا کرتے ہین کہ سنگدل معشوق موم ہو جائے۔

۱۲۔ نامرادی۔ یاس۔ حسرت۔ بیکسی سے دنیا کی زندگی سے اس طرح بیزاری دکھاتے ہین کہ دنیا سے نفرت ہو جاتی ہے۔

۱۳۔ اخلاقی مضامین کے بیان مین تغزل سے مناسبت کو پوری طرح سے سمجھ لیتے ہین تاکہ ان کے گلدستہ مین کوئی نامناسب اور

اجنبی کا نشانہ شریک ہوجائے

۱۴۔ غزلون مین اشعار کی تعداد ناگوار زیادہ نہین ہوتی حتی الوسع منتخب کہتے ہین۔

۱۵۔ مضامین کو اس طرح ادا کرتے ہین کہ "مسلمات" کو سمجھنے والے کی سمجھ پر چھوڑ دیتے ہین ضروری ٹکڑون کا اظہار اس طرح کرتے ہین کہ شعر نہایت بلیغ ہوجاتا ہے مثلاً:۔

تھی نوحہ زنی دل کے جنازے پہ ضروری — شاید کہ وہ گھبرا کے سر بام نکلتا

اس شعر مین دل کا جنازہ کہا جنازہ کہنے سے مرنا خود بخود سمجھ مین آگیا۔ تلمیحات بعیدہ بھی ان کا شیوہ ہے لیکن اس طرح نہین کہ نامناسب ہو یا سمجھ مین نہ آئے

۱۶۔ معانی اور بیان، فصاحت اور بلاغت کی اکثر مثالین ان کے اشعار مین اس طرح موجود ہین کہ ان سے ایک رسالہ ان علوم پر طیار ہوسکتا ہے۔

۱۷۔ کوئی مسئلہ اخلاقی یا علمی تغزل سے علحدہ ہوکر بیان نہین کرتے

۱۸۔ کسی شعر مین کوئی لفظ بھی اس خیال سے غافل اور بے پروا ہوکر نہین لاتے کہ اس کا تعلق تمام شعر سے نہ ہو۔ ان کے اشعار مین الفاظ کی حالت زنجیر کی کڑیون کی ہے کہ ایک کڑی کی جنبش سے تمام زنجیر جنبش مین آجاتی ہے۔

۱۹۔ "مومن" نے ضرورتِ شعری کو اپنے دیوان مین آنے نہین دیا ہے معمولی بات بھی ایسے انداز سے بیان کرتے ہین کہ غیر معمولی ہوجاتی ہے۔

۲۰۔ مضمون کی تلاش مین ایسا ڈوبتے ہین کہ دیکھنے والون کی نظرین حیران ہوجاتی ہین۔

۲۱۔ ایسی ہجو ان کے شعر مین ایک گناہ کبیرہ ہے جس سے انتقام یا حصول زر مقصود ہو اس کے قریب نہین جاتے۔

۲۲۔ اپنے خصوصیات مین وہ کسی کے مقلد نہین بلکہ "امام" اور مجتہد ہین۔

## اعتراضات اور اس کا جواب

باوجود اس کے "مومن" انسان ہین جس طرح خطا اور نسیان انسان کا شعار ہے "مومن" نے بھی غلطیان کین ہونگی۔ لیکن جو غلطیان ان کی طرف منسوب کیجاتی ہین دراصل غلطیان نہین بلکہ اعتراض کرنے والون کی بھول یا زبردستی ہے۔

ذیل کے اعتراضات اور جواب سے حقیقت معلوم ہوجائیگی۔

(۱۔ خیالات کی پیچیدگی۔ (۲) اس کی مثال مین ذیل کے اشعار پیش کئے جاتے ہین۔

دیکھ اپنا حال زار منجم ہوا رقیب — تھا سازگار طالع ناساز دیکھنا

ان سے پریوش کو نہ دیکھے کوئی — مجھ کو مری شرم نے رسوا کیا

تاثیر بیقراری ناکام آفرین — ہے کام ان سے شوخ شمائل کو تھامنا

یہان تک تو چندان مضائقہ نہ تھا حالانکہ اس کا تمنا ح جواب دیا جاچکا ہے۔ لیکن حسب ذیل اشعار بھی اس مدین شمار کیے گئے ہین:۔

ذکر اغیار سے ہوا معلوم ۔۔۔ حرف ناصح برا نہین ہوتا
دفن جب خاک مین ہم سوختہ سامان ہونگے ۔۔۔ فلس ماہی کے گل شمع شبستان ہونگے
لیا ہے دل کے عوض جان دے رقیب تو دون ۔۔۔ مین اور آپ کی سوداگری زبان کے لئے

یہ سمجھ مین نہین آتا کہ ان اشعار کے کون اجزا سمجھ مین نہین آتے اور ان کے سمجھنے مین کیا اشکال ہے۔ پھر اشکال اور غلاق کا معیار کیا رہا ہے اگر اس کا نام اشکال اور اغلاق ہے تو غالب کے ان اشعار کے متعلق کیا کہا جائیگا؟

ودیعت خانۂ بیداد کاوش ہائے مژگان ہون ۔۔۔ نگین نام شاہد ہے مرا ہر قطرہ خون تن مین
گلشن آباد دل مجروح مین ہوجائے ہے ۔۔۔ غنچۂ پیکان شاخ ناوک صیاد گل
حریف مطلب مشکل نہیں فسون نیاز ۔۔۔ دعا قبول ہو یارب کہ عمر خضر دراز
مجنون فسون شعلہ خرامی فسانہ ہے ۔۔۔ ہے شمع جادہ داغ نفس رفتن ہنوز

یہ اشعار دیوان غالب نسخہ حمیدیہ مطبوعہ مفید عام پریس آگرہ سے لئے گئے ذوق کے ایسے سلاست پسند کے کلام مین اس قسم کی مثالین موجود ہین۔

طاس قلیان مین رکھا ہے اس نے ابر بردہ کو ۔۔۔ ڈوب مرر رد کے توا ے ابر کیس آپ ہین
بے بادہ غورگی مین ہون ذوق جون مویز ۔۔۔ کی توبہ بے وقوف نے ناحق شباب مین
مین ہون وہ نخچیر جسکو دیکھتا ہے وقت ذبح ۔۔۔ دیدۂ حسرت سے حلقہ جوہر ساطور کا

حقیقت یہ ہے کہ اسوقت فارسی دانی کے غلبہ اور رواج کی وجہ سے مجبوری۔ انوری۔ خاقانی کے رنگ میں کہنا کمال سمجھا جاتا تھا۔ چنانچہ غالب نے اس کا تتبع یہان تک کیا کہ بعض اشعار ایسے زبان اور ایسی ترکیب مین ادا ہوے ہین کہ ابتک یہ طے نہ ہوسکا کہ ان کی زبان اردو ہے یا فارسی؟ اور شاعر کا مقصد کیا ہے؟ الفاظ سے یہ مقصد حاصل بھی ہوتا ہے یا نہین جو منشائے بیان ہے۔

(۲) زبان کی ناہمواری کا الزام لگاکر یہ اشعار پیش کئے جاتے ہین:۔

بے حجابی کا گلہ کیجے تو کہتا ہے ترے ۔۔۔ پردۂ چشم کی تقصیر کہ حائل نہ ہوا
ہان جوش طپش جھپٹ چلی جائے کہ پھر تو ۔۔۔ جھڑ جائین گے فرمودہ اگر دام نہ ہوگا

مومن کا یہ انداز بیان اگر قابل اعتراض ہے تو میر ذوق اور غالب پر کیون مہربانی کی گئی ہے حالانکہ وہ لوگ اس رفتار مین کئی قدم آگے ہین۔

میر — ہوتا تھا مجلس آرا اگر غیر کا تجھے تو — مانند شمع مجھ کو کاہے کے تئیں جلایا
غالب — مین نے مجنون پہ لڑکپن مین اسد — سنگ اٹھایا تھا کہ سر یاد آیا
" — مرنے کی اے دل اور ہی تدبیر کر کہ مین — شایان دست و بازوئے قاتل نہین رہا
ذوق — سر د مہری سے فلک ڈال نہ پالا کہ ابھی — نخل سر سبز دل کا ابھی جل جائیگا
" — کیا پہلے بھی شہ تری ہم کہ جون نسیم — آئے تھے سر پہ خاک اڑا اے چلے گئے

اس قسم کے اشعار ان شعرائے کلام مین بکثرت موجود ہین، ان کے علاوہ سودا، آتش اور مصحفی کے کلام بین بھی یہ مثالین بکثرت ملین گی، داغ نے بھی اس سے احتراز نہین کیا ہے مثلاً

تیرے بیمار محبت اب تو — قابل غور ہوئے جاتے ہین

حقیقت یہ ہے کہ اس دور تک یہ انداز محبوب نہ تھا ورنہ "مومن" یا ان کے معاصرین کبھی گوارا نہ کرتے۔

دوسرا جواب یہ ہے کہ اصولی طور پر یہ نہ تو مذموم ہے اور نہ غلط ہے، البتہ اس کا ترک بہتر ہے۔

(۳) "مومن" نے مضاف الیہ کے نون آخر کا اعلان کیا مثلاً

یہ دیکھ تو مجھے کہ طاقت بیان نہین

اس کا اظہار بھی ابتدائے دور سے اسوقت تک معیوب نہ تھا، اس دور کے بعد بھی اس کا اظہار کیا گیا ہے۔
میر کے ایسے محقق اور اہل زبان، مسلم الثبوت استاد نے اس طرح کہا ہے۔

خوبرو سب کی جان ہوتے ہین — آرزوے جہان ہوتے ہین
غمزۂ چشم خوش تدان زمین — فتنۂ آسمان ہوتے ہین

مصحفی نے لکھا ہے۔

دشوار ہے اپنے کو پیمبر کے پہونچنا — ہے موسئے عمران بھی باروان پہ آگے

میر دوسری جگہ لکھتے ہین:۔

غنچہ ہے وہ دہان ہے گویا — ہونٹھ پر رنگ پان ہے گویا

میر حسن لکھتے ہین:۔

درد فراق، زخم جگر داغ دل حسن — کیا کیا نہ وہ ہمین گل خندان دیکھا

غالب نے لکھا ہے۔

مشکین لباس کعبہ علی کے قدم سے جان — ناف زمین ہے، نہ کہ ناف غزال ہے

مصحفی کے شاگرد مسرور نے لکھا ہے:۔

بد نام تو ہوا مین وہ کہتے ہین دیکھئے کیا کچھ کریگا دیدۂ گریان آپ کا

(۴) "شمر" کو حرکت میم کے ساتھ "شَمَر" کہا،

یہ اعتراض بھی غلط ہے اصل لفظ شمر میم کے کسرہ کے ساتھ ہے (دیکھئے اقرب الموارد قاموس وغیرہ) شمر خود غلط ہے۔
شمر کہ اسم ہے ابن افریقش بادشاہ یمن کا، اس نے شہر نیقد فتح کرکے اس مین قلعہ وغیرہ بنایا، اس لئے شمر کند یعنی
اس کو بنایا کہا گیا۔ آخر مین وہ سمرقند ہوگیا

"مومن" نے اس لفظ کو عوام کے خلاف صحیح استعمال کیا

(۵) "مومن" نے حسب ذیل ردیفین بیکار رکھی ہین:-

مجھ پہ طوفان اُٹھائے لوگون نے مفت بیٹھے بٹھائے لوگون نے

اس مین "لوگون نے" بیکار ہے

یہ اعتراض بھی بالکل ہیچ ہے کیونکہ "لوگون نے" فاعل ہی فعل معروف مین جملہ بغیر فاعل کے پورا نہین ہوتا اس لئے
اس کا ذکر ضروری تھا۔

اس کے علاوہ اور جو اعتراضات ہین وہ قابل التفات نہین البتہ ان مین ایک اعتراض قابل لحاظ اور لائق جواب ہے

(۶) "مومن" نے تلمیح بعید سے کام لیا ہے مثلاً:-

جلتا ہون اہلِ نار کی تبدیل جلد سے "مومن" غضب ہے آتشِ لذت فزائے داغ

تیشہ کچھ دشنۂ شیر دیہ نہین اے غیرت اپنے ہی خون سے مگر دامن فریاد بھرے

جس زمانے مین "مومن" نے یہ شعر کہے ہین "مسلمان" اپنے مذہب اور اس کی روایات سے بالعموم واقف ہوتے تھے،
اس لئے "اہل نار" اور "تبدیل جلد کے الفاظ کے ذکر سے بدلناھم جلوداً غیرھا" کی طرف ذہن کا فوراً منتقل ہونا یقینی
تھا، اب اگر کسی کا ذہن منتقل نہ ہو تو "مومن" پر کچھ اعتراض نہین ہوسکتا۔ کبھی آگے چلکر معتقدات مذہب لوگ بھول جائین
تو اسوقت کے اشعار جن مین اشارے موجود ہین قابل اعتراض نہین ہوسکتے۔

دوسرے شعر کا واقعہ بھی عام طور پر مشہور تھا اور مشہور ہے اس لئے اس کو بھی تلمیح بعید نہین کہہ سکتے۔

تعجب ہے کہ اس شعر مین تو تلمیح بعید ہے اور غالب کے اِس شعر مین نہین

کاوِ کاوِ سخت جانیہاے تنہائی نہ پوچھ شام کرنا صبح کو لانا ہے جوئے شیر کا

یا اس شعر مین:-

نقش فریادی ہے کس کی شوخیِ تحریر کا کاغذی ہے پیرہن ہر پیکر تصویر کا

(۷) قصیدون مین "مومن" نے الفاظ و محاورات علمیہ استعمال کئے ہین تو ان کے کمال کی دلیل ہے، اعتراض کی صورت نہین

انوری، خاقانی کے قصائد دیکھئے ان مین علوم عقلیہ نقلیہ کے پیچیدہ مسائل موجود ہین، اور یہ چیزون کی قابلیت اور سعادت کی دلیل سمجھی جاتی تھی یہ بھی معلوم ہے کہ مسائل علمیہ، محاورات و الفاظ علمیہ کے ذریعہ سے بیان کئے جاتے ہین، اس کا ذکر آ چکا ہے۔

(۴)۔ غالب نے کہا ہے۔

کل کے لئے کر آج نہ خست شراب مین	یہ سوئے ظن ہے ساقیٔ کوثر کے باب مین

اس شعر سے یہ حدیث کون شخص سمجھ سکتا ہے "من شرب الخمر فی الدنیا لم یطعمها فی الآخرة" جو دنیا مین شراب پیئے گا وہ عاقبت مین شراب طہور سے محروم رہے گا۔

شارحین غالب مین سے کس کس نے اس حدیث کو اس شعر سے سمجھا ہے؟ دوسرے یہ کہ اس شعر کا مخاطب غائب اور مجہول ہے لہذا شعر کامل نہین کہا جاتا ہے کہ "مومن" کا دیوان بیان تصوف۔ فلسفہ۔ اخلاق سے خالی ہے سب سے پہلے مومن کے اشعار کو تصوف کے نقطۂ خیال سے جانچنا چاہئے۔

## تصوف اور مومن

تصوف کے معنی اگر صرف خمریات کے ہین (جیسا کہ آجکل عام طور پر سمجھا جاتا ہے) تو معترضین کا خیال بالکل صحیح ہے، لیکن تصوف کے معنی ان اصطلاحات علمیہ اور جذبات سوز گداز کا نام ہے جن سے تصوف مرکب ہے تو "مومن" کے کلام مین ان کا وجود شروع سے آخر تک ہے۔

تصوف "عشق حقیقی" کے اظہار کا فن ہے عشق حقیقی عشق مجازی کا پرتو ہے۔

عشق مجازی بیشتر اعمال ردیہ کی طرف لیجاتا ہے تصوف نے اس پر حقیقت کا رنگ چڑھا کر اخلاق کو سنوارا ہے۔

شاعری کے اعتبار سے "جذبات حسن و عشق" مجازی اور حقیقی دونون مین مشترک ہین مثلاً

۱۔ عشق مجازی مین "ایک ہی معشوق کے حسن و جمال پر جان و مال قربان کرنا چاہئے یا ایک ہی محبوب اور معشوق کی صورت عاشق صادق کو ہر جگہ نظر آتی ہے، سوا معشوق کے عاشق کی طرف متوجہ نہین ہوتا۔

عشق حقیقی، مین اس کو وحدت وجود "ہمہ اوست" سے ظاہر کرتے ہین

مومن نے اس مسئلہ کو ان الفاظ مین بیان کیا ہے

چارۂ دل سوائے صبر نہین	سو تمھارے سوا نہین ہوتا

دوسرا شعر اسی مضمون کا ہے:۔

عمر ساری تو کٹی عشق بتان مین مومن	آخری وقت مین کیا خاک مسلمان ہونگے

تصوف مین ایک درجہ فنا کا ہوتا ہے جس مین آکر صوفی ہر چیز کو بھول جاتا ہے "مومن" اس مسئلہ کو ان الفاظ مین ادا کرتے ہین

نشۂ الفت سے بھولے یار کو	سچ ہے ایسی بیخودی مین یاد کیا

تصوف مین "عشق و محبت" دوران خون کے ساتھ عاشق کی رگ رگ مین ساری ہوتے ہین۔ "مومن" نے اس کو اس طرح

بیان کیا ہے:۔

دردہے جان کے عوض ہر رگ وپے مین ساری　　چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درمان ہوگا

صوفی جب فانی فی الشیخ ہوجاتا ہے تو گویا اس کو وصل یا وصال نصیب ہوتا ہے یہ درجہ ریاضت کے بعد ملتا ہے "مومن" نے اس مسئلہ کو یون حل کیا ہے:۔

فرماتے ہین وصال ہے انجام کار عشق　　کیا ناصح شفیق نے مژدہ سنا دیا

تصوف مین معشوق حقیقی کے جلوے کے سوا دنیا مین اور کسی چیز کا وجود نہین۔ "مومن" نے اس کو اس طرح ادا کیا ہے:۔

جو نقاب اُٹھی مری آنکھون پہ پردہ پڑ گیا　　کچھ نہ سوجھا عالم اس پردہ نشین کا دیکھ کر

تصوف مین شیخ ساقی، شراب کیف محبت ہے، میخانہ خانقاہ ہے کیف محبت کا لطف شیخ کے بغیر حاصل نہین ہوتا، مومن نے اسکو اس طرح بیان کیا ہے:۔

مئے نہ اُتری گلے سے جو اس بن　　مجھ کو یارون نے پارسا جانا

حاصل یہ ہے کہ وہ تمام جذبات جو عشق مجازی مین ہوتے ہین عشق حقیقی مین موجود ہین، اس لئے یہ کہا جا سکتا ہے کہ اُردو کا ہر شاعر جو فارسی کا متبع ہے اور جذبات عشق اور سوز وگداز رکھتا ہے، اس کے اشعار غزل مین جذبات تصوف کا ہونا ضروری ہے۔ "مومن" کا دیوان ان جذبات سے بھرا ہے تو تصوف اسے خالی کیونکر رہ سکتا ہے؟ صبر ورضا وتسلیم بھی تصوف کی ایک منزل ہے "مومن" نے اس کو اس طرح دکھایا ہے

شب ہجر مین کیا ہجوم بلا ہے　　زبان تھک گئی مرحبا کہتے کہتے

سب کے آخر مین یہ کہ حضرت امیر خسرو کا یہ شعر بھی اپنے اندر تصوف کا رنگ رکھتا ہے:۔

گوری سووے سیج پر اور مکھ پر ڈارے کیس　　چلے خسرو گھر اپنے سانجھ بھئی چو ندیس

یہ شعر حضرت امیر خسرو نے اپنے پیر حضرت سلطان نظام الدین اولیا کی وفات پر ان کے مزار کے سامنے کہا تھا

غرضکہ وصل وفراق، حسن وعشق کے جذبات اور ان جذبات سے جو سوز وگداز پیدا ہوتا ہے وہ تصوف کا عکس ہے۔

**فلسفہ** "تصوف" کے متعلق جو حال عام غلط فہمی کا ہے وہی "فلسفہ" کا بھی ہے "فلسفہ" کے معنی آجکل اس مہمل شعر کے ہین، جس کی ترتیب نہایت پیچیدہ ہو یا تو بالکل سمجھ مین نہ آئے اگر آئے تو سمجھنے والا اس کے مفہوم سے مطمئن نہ ہوسکے مومن کی غزلون مین اس قسم کا فلسفہ نہین ہے، البتہ علوم حکمیہ طبعیہ جو اصلی فلسفہ مین موجود ہین ان کا ذکر آچکا ہے چند اشعار کا ذکر اس جگہ بھی دلچسپی سے خالی نہ ہوگا۔

مار ڈالا ہمکو جور گردش ایام نے　　بڑھ گئی رات اپنی روز حشر کی تقصیر سے

اس شعر مین علم ہیئت بیان کیا ہے

شوق کم ہے نئے اندوہ فزا ہوتا ہے ہائے ہر چیز سے یہ درد سوا ہوتا ہے

طبعیات کا ایک مسئلہ ہے۔

کر علاج جوش وحشت چارہ گر لا دے اک جنگل مجھے بازار سے

حکمت کا مسئلہ ہے:-

اس غیرت ناہید کی ہر تان ہے دیپک شعلہ سا چمک جائے ہے آواز تو دیکھو

موسیقی ہے، یہ علم بھی علوم فلسفہ مین داخل ہے۔

**اخلاق** دیوان "مومن" مین اس کا ذکر اور بیان بھی موجود ہے۔ مثلاً خودداری کی شکست پر اس طرح افسوس کرتے ہین:-

اس نقش پا کے سجدہ نے کیا کیا کیا ذلیل مین کوچۂ رقیب مین بھی سر کے بل گیا

نازک مزاجی:-

بات کرنے مین رقیبون سے ابھی ٹوٹ گیا دل بھی شاید اسی بدعہد کا پیمان ہوگا

غیرت:-

دیکھ لو شوقِ ناتمام مرا غیر لیجائے ہے پیام مرا

اعتراف گناہ:-

دھو دیا اشکِ ندامت نے گناہون کو مرے تر ہوا دامن تو بارے پاکدامن ہو گیا

اس قسم کے اشعار کثرت سے موجود ہین، البتہ ان کا تغزل سے علیحدہ کرنا اور راز کو سمجھنا صحیح تنقید ہے۔

اصناف سخن:-

"مومن" نے اپنے غزل کی طرح اور "اصناف سخن" کی بھی الگ راہ نکالی ہے۔

**قصیدہ** علم الادب اور معجم مین قصیدے کی حدود مین ہے کہ "مدح" کو شاندار الفاظ سے مرتب ہونا چاہئے، بازاری اور مبتذل الفاظ سے قصیدہ کا بچنا اولین فرض ہے۔

ممدوح کی مدح مین ایسا مبالغہ نہ ہو کہ وہ "ذم" کی صورت اختیار کرے، ممدوح کی شان اور اپنی حقیقت کو پیش نظر رکھنا بھی قصیدہ گو کا فرض ہے ممدوح اگر "بادشاہ" ہے تو اس کا درجہ کم نہ کرے اور اسقدر بڑھا دے کہ "پیغمبری" یا "خدائی" دیدے۔ قاضی یا امیر کی مدح کرے تو ان کو بادشاہ، کے برابر یا اس سے زیادہ نہ کہے۔

حدود شرعیہ وعقلیہ کا خیال رکھنا بھی قصیدہ گو کے ذمہ ہے۔

جن قصائد مین اس قسم کی پابندی نہین ہوتی اس کے اشعار مقدوح اور مذموم ہوتے ہین، قرآن حکیم اور احادیث

کثیرہ مین اس قسم کے اشعار کی مذمت ہے" مومن "نے ان "خصوصیات" اور "حدود" کو بدرجہ اتم پیش نظر رکھا ہے۔ راجہ چندولال کی تعریف مین "مومن" نے جو قصیدہ لکھا ہے اس کو اس نظر سے دیکھ لیجئے کہ الفاظ کا نقل اور "ندرت" قدرت اور علم و فضل کی دلیل ہے کیونکہ "مومن" نے ان سے مسائل علمیہ کو بیان کیا ہے۔

**مثنوی** چونکہ مسلسل واقعات رطب و یابس کا بیان ہوتی ہے اس لئے واقعات کی تابع ہے" مومن" پر جو لوگ یہ الزام رکھتے ہین کہ" ان کی مثنویان متانت سے گری ہوی ہین" ان لوگون نے شاید حضرت جامی کی "مثنوی یوسف زلیخا" امیر خسرو کی" مجنون لیلےٰ" اور نظامی کی" لیلیٰ مجنون" "شیرین خسرو" مین، شب زفاف اور شب وصال کے بیان نہین دیکھے ہین حقیقت یہ ہے کہ شاعر ایسے مواقع کے جذبات بیان کرنا اپنا کمال سمجھتا ہے معانی و بیان کے ماہرین کا قول ہے کہ جو بیان حسن قدرت واقعہ اور فطری جذبات کے مناسب ہوتا ہے اسی قدر اثر انداز فطرت ہوتا ہے۔

"مقامات بدیع الزمان ہمدانی" مین خصوصیت کے ساتھ ایک" مقامہ" اسی بیان مین ہے،

بڑے بڑے محتاط" شاعر" اس صنف مین آکر مجبور ہو جاتے ہین" مومن" کی سادگی دیکھئے کہ وہ اپنے واقعات اور واردات اپنی زبان سے بے کم و کاست بیان کر دیتے ہین، کوئی واقعہ کہین اگر متانت سے گر جاتا ہے تو واقعہ کی نوعیت ہے شاعری کا کیا قصور ہے۔

**واسوخت** "مومن" نے اس صنف کو اپنے لئے مخصوص کر لیا ہے، ان کا اصلی سوز و گداز، امنگ، جذبات عشق کیفیات حسن کا خاکہ اس کے اندر ہے، جس شاعر مین یہ جذبات جسقدر زیادہ ہونگے اسی مناسبت سے واسوخت" سوز و گداز" کا مرقع ہوگا۔

**رباعیان** "مومن" نے رباعیان کم کہی ہین، چونکہ رباعیان واردات عشق و حسن کے بیان کی چیز نہین اس لئے ان کے رنگ مین "مومن" کی جھلک نمایان نہین۔

**معمے اور تاریخین** دونون چیزین" مومن" کی ذہانت اور طباعی کا خط و خال ہین۔ "علوم ادبیہ" مین ان کا بھی خاص وزن ہے، "مومن" کے معمون مین حضرت امیر خسرو کی" ذہانت" اور ہمہ گیری کا رنگ نظر آتا ہے۔

**مرثیہ** محرک" جذبات شاعری" "مومن" کی" محبوبہ دلنواز" کا انتقال ہوتا ہے اس کا مرثیہ" مومن" ایسا شاعر جیسا لکھ سکتا ہے" مومن" نے لکھ کر شاعری مین اضافۂ عظیم کیا ہے، اس کے چند شعر دیکھئے:۔

دل کی طرح سے یہ بھی چلی جان کو کیا ہوا — دم مین نہین ہے دم مرے جانان کو کیا ہوا

سر پیٹتا ہے شانہ پڑا دونون ہاتھ سے — کیا جانئے اس کی زلف پریشان کو کیا ہوا

پیتی ہے اپنا خون دل افسوس سے حنا — اس دست رشک پنجۂ مرجان کو کیا ہوا

دل مین شکن ہے زلفِ مسلسل کدھر گئی برہم ہے حال کاکل پیچان کو کیا ہوا
گردش پر اپنے ناز ہے پھر روزگار کو اس چشم رشکِ فتنۂ دوران کو کیا ہوا

خیال کیجئے کہ ''محبوب'' کا ماتم ان سے زیادہ موزون اور دلدوز الفاظ مین کیونکر ہو سکتا ہے۔

''مومن'' نے ''مرثیہ'' کے لئے بھی نئی راہ نکالی ہے، اسکی مثال دنیائے شاعری مین مشکل سے ملے گی۔

**معاصرین**

''مومن'' اس معاملے مین بھی متفرد ہین کہ ان کے معاصرین ایسی ہستیان تھین جن پر شاعری کو ناز ہے۔ ہمارے خیال مین ''مومن'' کے اس اہتمام کا سبب معاصرین تھے وہ سمجھتے تھے کہ جب تک شاعری مین کوئی خاص رنگ نہ ہوگا ان کے سامنے فروغ پانا مشکل ہے - تذکرہ نویسون نے ان کے نام حسب ذیل دئے ہین:۔

غالب۔ ذوق۔ آزردہ۔ شیفتہ۔ صہبائی، عیش۔ عارف۔ درخشان، علائی۔ سالک۔ بیتاب۔ حضور۔ برق میرصاحب۔ شور۔ آزاد۔ تائب۔ تسکین۔ تشنہ۔ حزین۔ شہرت۔ عزیز۔ رقم۔ تعشق۔ تابش۔ تمکین۔ عاشق۔ اوج نازنین۔ تصویر۔ قلق۔ کامل۔ تجلی۔ جوش۔ یکتا۔ تنویر۔ جعفری۔ بسمل۔ بیدل۔ شوق۔ تسلی۔ نالان۔ ماہر۔ جنون۔ اتسلی۔ حشمت۔ ایجاد۔ رسا۔ رفعت۔ قناعت۔ حیا۔ ظہیر۔ صابر۔ داغ۔ احسان۔ یہ وہ معاصرین ہین جو ''مومن'' کے ساتھ ایک مشاعرے مین شریک ہوئے تھے جس کا ذکر فرحت اللہ بیگ صاحب نے اپنے مضمون مین کیا ہے۔

**تلامذہ**

حسب ذیل تلامذہ کا ذکر امتیاز احمد صاحب نے اپنے مضمون ''مومن کی اُردو شاعری''، مندرجہ ''نگار'' جنوری سنہ ۲۸ء مین کیا ہے:۔

وحشت۔ مضطر۔ کرم۔ تسکین۔ یاس۔ اکبر۔ عظمت۔ شیفتہ۔ آشفتہ۔ آہی۔ قلق۔ بیتاب۔ بیمار۔ تسکین۔ تہور برق۔ راحت، راسخ۔ سالک۔ صاحب۔ ظہور۔ شورش۔ صفیر۔ قیصر۔ کاظم۔ نسیم۔ وحشت۔

ان تلامذہ مین سلیم۔ شیفتہ۔ تسکین۔ استادانِ فن مین ان پر ''مومن'' کو ناز تھا

**وفات**

ہندوستان کے اس مایۂ ناز شاعر نے جو شاعری اور تغزل کا امام تھا ۵۱۔ برس کی عمر مین کوٹھے سے گر کر سنہ ۱۲۶۸ھ مین وفات پائی۔

۵ مہینے پہلے خود ہی تاریخ کہی تھی ''دست و باز وبشکست'' اس مین پورے سنہ ۱۲۶۸ھ نکلتے ہیں۔

دلی دروازے کے باہر حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کے مقبرے کے پاس دفن ہوئے۔

**جوہر کلام**

یون تو ''مومن''، علیہ الرحمۃ کا پورا دیوان ایسے نشترون کا مجموعہ ہے جو رگہائے دل کو چھیڑ کر سراپا درد بنا دیتے ہین، لیکن ذیل کے اشعار وہ ہین جو دنیا کی تمام زبانون کے مقابلے مین ایشیائی شاعری کے لئے فخر ومباہات کی دلیل بن سکتے ہین۔ اور لعل وجواہر مین ہمیں بلکہ ان سے زیادہ قیمتی چیز یعنی دل کے ٹکڑون مین تولے جا سکتے ہین:۔

اس نقش پا کے سجدے نے کیا کیا کیا ذلیل
مین کوچۂ رقیب مین بھی سر کے بل گیا

درد ہے جان کے عوض ہر رگ و پے مین ساری
چارہ گر ہم نہین ہونے کے جو درمان ہوگا

سچ ہی سہی آپ کا پیمان دے
مرگ نے کب وعدۂ فردا کیا

نہ مانون گا نصیحت پر نہ سنتا مین تو کیا کرتا
کہ ہر ہر بات پر ناصح تمھارا نام لیتا تھا

چارہ گر جنت مین اس کے آستان سے لیگئے
ایک بھی میری نہ مانی لاکھ سر پٹکا کیا

خدنگ یار کے ہمراہ نکلی جان سینے سے
یہی ارمان اک مدت سے جی مین تھا نکل آیا

گور مین بھی جوشِ غم دل سے نہ نکلا ہائے ہائے
آپ ہی مین ہم نہین جب کنج تنہائی ملا

ضد سے وہ پھر رقیب کے گھر مین چلا گیا
اے رشک میری جان گئی تیرا کیا گیا

دمِ آخر بھی تم نہین آتے
بندگی اب کہ مین چلا صاحب

اتنی فرصت دے ستمگر کہ پہونچ جائے اجل
دم کے دم اور بھی سینے سے مرے تیر نہ کھینچ

تارے گنے بدلے گن کے شبِ تار کاٹ دی
ایام ہجر مین مرے کیا کام آئے داغ

سینے سے گھبرا کے آخر جان لب تک آ گئی
حال پہونچا یان تلک اور تم نہ آئے یان تلک

دھوان اٹھتا ہے دل سے وقتِ گریہ
بجھا دی تو نے کیا اے چشمِ تر آگ

عشق نے یہ کیا خراب ہمین
کہ ہے اپنے سے اجتناب ہمین

چھٹتا ہے جیتے جی کوئی زنجیر زلف سے
دیوانہ ہون کہ چارۂ سودائے دل کرون

کیا شکوہ جفائے آسمان کا
مین آپ کو دور کھینچتا ہون

توبہ گنہ عشق سے فرماتے ہے واعظ
یہ بھی کہین دل دیکے گنہگار ہوا ہے

مین اگر آپ سے جاؤن تو قرار آجائے
پھر یہ ڈرتا ہون کہ ایسا نہ ہو یار آجائے

داغ خون سے میرے وہ حیران ہوئے
دامن الجھا ہے گلِ بیجا رسے

چھٹ کر کہان اسیرِ محبت کی زندگی
ناصح یہ بندِ غم نہین قیدِ حیات ہے

میرے تغیرِ رنگ کو مت دیکھ
تجھ کو اپنی نظر نہ ہو جائے

رقیب کھائے قسم تو وفا کا آئے یقین
تو میری جان ہے کیا تیرا اعتبار صحیح

وہ آئے ہین پشیمان لاش پر اب
تجھے اب زندگی لاؤن کہان سے

یارو کسی صورت سے تو احوال بتادو
دروازے پر اس کے میری تصویر لگادو

**علم عروض اور مومن**

عام طور پر جہلا مین مشہور ہے کہ " طبع موزون را عروض و قافیہ در کار نیست " یہ مصرعہ ان لوگون کیلئے باعثِ تسکین ہے جو فن شعر یا علم عروض سے واقف نہین لیکن شاعری مین استادی کا دعویٰ کرتے ہین ان کو شاید یہ معلوم نہین کہ کسی چیز کا جہل اس کے عدم کو لازم نہین کرتا، وہ یہ بھی نہین جانتے کہ آجکل بیشتر خرابیان فن شعر و علم عروض مین نظر آتی ہین، نئی نئی بحرین نئے نئے اسلوب تراشے جاتے ہین، مسلمات سے اعراض اور روگردانی کیجاتی ہے وہ "کفر مذہب شعر" اور "شرک فی ملت العروض" ہے، ایسے لوگ ٹھوکرین کھاتے ہین ان کو پتا نہین چلتا، اپنی بدمذاقی کو مذاق اور جہل و نادانی کو مہارت سمجھتے ہین وہ یہ نتیجہ سمجھنے سے قاصر ہین کہ اپنی بدعتون سے، ملتِ شاعری، کو برباد کر رہے ہین، اس طرح رفتہ رفتہ، زبان اور ادب تباہی اور بربادی کی طرف جا رہی ہے۔

"عوام" کا ذکر تو ایک طرف اس مرض مین اکثر خواص بھی مبتلا ہین، بڑے بڑے مشہور اساتذہ ایک غزل کے متعدد اشعار مختلف بحرون مین کہہ جاتے ہین اور ان کو اپنی اس غلطی کا احساس تک نہین ہوتا۔

بعض سابق اساتذہ نے بھی جو علم اور فن سے بے بہرہ تھے فاش غلطیان کی ہین ان کے تفصیلی ذکر سے فتنے کا جگانا مقصود نہین

حکیم "مومن" کی ہمہ گیری فن شعر اور علم عروض سے بھی تشنہ کام نہین رہی ہے، اس لئے حکیم صاحب نے اس مین بھی استادانہ احتیاط برتی ہے۔ ان کے مذاق کی صحت اور خداداد مناسبت و موزونیٔ طبع نے وہ بحرین غزلون کے لئے استعمال کی ہین جو نہایت شگفتہ، رواں اور لبریز ترنم ہین۔ ان مین اکثر بحرین وہ بھی ہین جو ہندی۔ اردو۔ فارسی مین یکسان دلپذیر معلوم ہوتی ہین

**تفصیلی بحور مفردہ**

دو قسم کی بحرین عام طور پر مستعمل ہین۔ مفرد و مرکب بحور مفردہ علوئے مومن نے حسب ذیل بحرون مین دادِ مذاق دی ہے۔

بحر ہزج۔ اس کے ارکان "مفاعیلن مفاعیلن، مفاعیلن، مفاعیلن، چار بار ایک مصرعہ میں اور بارہ مرتبہ پورے شعر میں آتے ہیں۔

یہ بحر عربی اغانی مین بکثرت رائج ہے۔

اسے خو پڑ گئی ہے بیطرح زانوئے جانان کی      یہ سر تکیہ پہ ہمدم جس طرح رکھون نہ ٹھہریگا

اس غزل کے مصرعۂ اول مین "زانوئے جان کی" میں ترتیب ترنم ہے

دوسرے مصرعہ مین الفاظ "رکھون نہ ٹھہریگا" مین ترنم اور اتار چڑھاؤ موجود ہے۔ یہ غزل ہندی راگ بھیروین مین اصلی حالت کے ساتھ گائی جا سکتی ہے

اس بحر مین عروض و ضرب دونون مبتغ بھی استعمال کئے جاتے ہین۔ مثلاً

فلک ظالم بُری قسمت جہان دشمن وہ بُت نامرد      بتاؤ تو بھلا پھر کس سے جا کر مین کرون فریاد

گلیم فقر کو کیوں دوش پر ہم ڈالتے اے رند   اگر کملی سے بہتر جانتے کمخوابِ پشمینہ کو

رند کے شعر کے پہلے مصرعہ میں تسبغ ہے اور دوسرا سالم ہے۔

فن کے اعتبار سے یہ نقص نہیں لیکن احتیاط کی رو سے قادر الکلام شعرا اس سے بچنے کی کوشش کرتے ہیں۔ "مومن" نے بھی اس سے گریز کی ہے۔ اس بحر میں اور بھی اضافات ہیں جو طبیعت کو پسندیدہ معلوم نہیں ہوتے "مومن" نے اس سے کنارہ کشی کی ہے۔

یہ بحر اس طرح بھی مستعمل ہے۔ غالب نے کہا ہے:۔

عشق سے طبیعت نے زیست کا مزا پایا   درد کی دوا پائی دردِ لا دوا پایا

مومن نے اس میں بھی طبع آزمائی کی ہے:۔

روز کا بگاڑ آخر جان پر بنا دیگا   ان کو شوق آرائش دل ہے بدگمان اپنا

اس کو سمن اشتر کہتے ہیں۔

"مومن" نے یہ "زحاف" ترنم کی وجہ سے اختیار کیا ہے، اس کے ہر ٹکڑے میں زیر و بم موجود ہے، ہزج کی شگفتہ صورت مثمن اخرب مکفوف محذوف بھی ہے۔ مومن نے کہا ہے

تھی نوحہ زنی دل کے جنازے پہ ضروری   شاید کہ وہ گھبرا کے سرِ بام نکلتا

ہزج مسدس مقصور الاخر میں سیر ممنون کہتے ہیں۔

نہیں دیتی دکھائی صورت زیست   غضب صورت ہوں آیا دیکھ کر آج

لفظ "زیست" اگرچہ مفاعیل کی تقطیع کی رو سے باعتبار فن درست ہے لیکن بادی النظر میں "ت اور س" زائد معلوم ہوتے ہیں اور نظر کو دھوکا ہوتا ہے کہ دونوں حرف ساقط ہیں۔ "مومن" اس سے بچتے ہیں

ہزج مسدس اخرب مقبوض:۔

مومن:۔ کیا شکوۂ جفائے آسمان کا   میں آپ کو دور کھینچتا ہوں

بحر رمل:۔ ارکان فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن فاعلاتن ایک مصرعہ میں پورے شعر میں دو بار۔

یہ بحر اردو میں سالم مستعمل نہیں، اس لئے یا تو محذوف آتی ہے یا مقصور مقطوع یا مشعث یا مسبغ:۔

مومن:۔ اک نگاہِ سرسری دیوانہ ہمکو کر گئی   گردشِ چشم پری ساحر ہنگامہ تھا

کہ رہا ہے کون ہمسے بے شکیبائی ملا   مجھ کو قسمت نے نصیحت گر بھی سودائی ملا

رمل کی ایک صورت غالب نے یہ بھی جائز کی ہے:۔

غمِ شبیر میں ہوں سینہ یہاں تک لبریز   کہ رہیں خونِ جگر سے مری آنکھیں رنگین

پہلے مصرعہ مین تبریز کی "ز" کی وہی شکل ہے جس کا ذکر ہزج مین آچکا ہے۔

رمل مثمن مخبون محذوف مسکن:۔

مومن:۔ اہلِ بازار محبت کا بھی کیا سودا ہے عشرتِ عمر ابد قیمت غم دیتے ہین

رمل مسدس مقصور۔

مومن نشہ، الفت مین بھولے یار کو سچ ہے ایسی بیخودی مین یاد کیا

بحر رجز۔ مستفعلن مستفعلن مستفعلن مستفعلن

مومن دہرات فکرِ جور مین یون رنج اُٹھانا کب تلک مین بھی ذرا آرام لون تم بھی ذرا آرام لو

مومن نے بالکل سالم استعمال کیا ہے۔

بحر وافر۔ اُردو مین مستعمل نہین

بحر متقارب۔ فعولن فعولن فعولن فعولن

اس بحر مین "مومن" نے مثنویان زیادہ کہی ہین، کیونکہ یہ بحر مثنویون کے لئے زیادہ موزون ہے، اور شعرائے غزلین بھی لکھی ہین، یہ مومن کی حکمت اور دانائی ہے کہ اس نے "بحر" کو اصلی جگہ استعمال کیا ہے۔

اس بحر مین فعولن ۸ بار ایک مصرعہ مین آتا ہے، میر نے استعمال کیا ہے، مومن نے غزل کے لئے اس کو مناسب نہین سمجھا

متقارب مثمن مقبوض اثلم۔ اس مین ترنم بھی ہے اور سلاست بھی مومن نے اس کو لیا ہے

عدم مین رہتے تو شاد رہتے اسے بھی فکر ستم نہ ہوتا جو ہم نہ ہوتے تو دل نہ ہوتا جو دل نہ ہوتا تو دم نہ ہوتا

اس وزن کو مولانا جامی نے سولہ[16] ارکان سے مرکب کرکے جاری کیا ہے جو صرف غزل کے لئے مخصوص تھا، مومن نے اس کو اردو مین لاکر ترنم کے ساتھ شگفتہ کر دیا۔ ہے یہ یاد رکھنا چاہئے کہ ترنم ن۔ اور رم بھی ہے ان کی ترتیب زیر و بم کے ساتھ مومن نے اکثر استعمال کی ہے۔ یہ علیحدہ مسئلہ ہے اس لئے، صرف اجمالی بیان کافی ہے۔

بحر مضارع۔ مفاعیلن فاعلاتن مفاعیلن فاعلاتن

مضارع مثمن اخرب:۔

مومن۔ اللہ رے ناتوانی جب شدتِ قلق مین بالین سے سر اٹھایا دیوار تک نہ پہونچا

اس مین عروض و حذب مسبغ بھی آتا ہے یعنی فاعلاتن کی جگہ فاعلان میر کہتے ہین

رہئے بغیر تیرے اے رشکِ ماہ تا چند آنکھون مین یون ہمارے عالم سیاہ تا چند

ن۔ د۔ اس مین زائد معلوم ہوتے ہین۔ مومن نے اس سے احتراز کیا ہے

مضارع مثمن اخرب مکفوف محذوف:۔

ن سینہ پہ ہاتھ دھرتے ہی کچھ دم پہ بن گئی لو جان کا عذاب ہوا دل کا تھامنا

بتت - مس تفع لن فاعلاتن مس تفع لن فاعلاتن

ت مثمن مجنون محذوف:-

من لگے خدنگ جب اس نالۂ سحر کا سا فلک کا حال نہ ہو گیا میرے جگر کا سا

سریع - مومن نے اس بحر کو بھی مثنوی کے لئے مخصوص کیا ہے۔

فیف - خفیف مسدس محذوف مسکن:-

ن:- غیر چھیڑ کے ہے زخم دل پہ نمک اب کسی کا بھی آسرا نہ رہا

ب عروض | عروض میں حسب ذیل عیوب ایسے ہیں جو شعر کو شعر رہنے نہیں دیتے بشرطیکہ فہم اور ادراک میں

ی نہ ہو۔ مومن نے سختی سے احتراز کیا ہے۔

تخلیع - نقلی ارکان اور ناپسندیدہ وزن سے مرکب شعر اس تحت میں آتا ہے۔

تحدید - ایک بحر کے اشعار میں جب اختلاف ہو تو سخت عیب ہے اس کے لئے صحیح مذاق اور مہارت کی ضرورت ہے اکثر اساتذہ نے دھوکا کھایا ہے۔

مولوی نجم الغنی صاحب رامپوری اپنی کتاب بحر الفصاحت میں لکھتے ہیں کہ "عظیم شاگرد شاہ حاتم نے بحر ہزج کے بحر رمل کو ملا دیا تھا، اس پر انشا اللہ خان نے برسر مشاعرہ اعتراض کیا تھا

مشہور استاد وحشت نے ایک شعر لکھا ہے۔

سنبھالے ہیں مرے نالوں نے بھالے فلک نے پشت خمیدہ کو تھامے

اس شعر کے دونوں مصرعہ مختلف ہیں، پہلا ہزج مسدس دوسرا متقارب مثمن ہے غالب نے ان چار مصرعوں میں غلطی کی ہے۔

ہستی کے مت فریب میں آجائیو اسد عالم تمام حلقۂ دام خیال ہے

دیا دوسرا ہے کب دہر میں بتا تو پھر کیا یہ تو تو میں میں ہے کیا قیل و قال ہے

تیسرے مصرعہ کا وزن تینوں سے مختلف ہے۔

اختلاف غیر معتاد - یعنی عروض محذوف کا استعمال بحر طویل میں اور مقطوع کا کامل میں نادرست ہے۔

اس تفصیلی بیان کا مقصد یہ ہے کہ کسی شاعر کی تنقید کے لئے ضروری ہے کہ شاعر کے خصوصیات سمجھ لئے جائیں اور اس کے ہر پہلو اور ہر مسئلہ پر کافی روشنی ڈالی جائے۔

"مومن" جن علوم و فنون" کے سرچشمہ اور مخزن تھے ان کے اشعار میں ان علوم پر بحث کرنا تنقید نگاری کا فرض ادا کرنا ہے۔

مجھ کو افسوس ہے کہ مین نے یہ فرض اجمالاً ادا کیا ہے، فرصت ہوتی تو مسائل مذکورہ کے ہر جزو پر کافی بحث کرتا تاہم جو کچھ میری فرصت نے مجھے کام لیا ہے اس پر خدا کا شکر ہے کہ اُردو مین تنقید نگاری کے لئے راہ نکالنے کی کوشش کی ہے بیان موضوع جو مجھ کو سیری نہین ہوی وہ صرف اس لئے کہ طالب علم ہون مشہور ہے کہ دو شخص سیر نہین ہوتے "طالب علم اور طالب مال"

اثنان لا یشبعان طالب علم وطالب مال

**مومن کے موئدین**

"مومن" پر جن لوگون نے اعتراضات عائد کئے ہین، یا جن ارباب قلم نے کسی وجہ سے اس کے اوصاف پر پردہ ڈالا ہے ان کی نیتون پر کوئی تعجب نہین، ایک شخص کسی "بھلائی" کو کسی سے پسند نہین کرتا اور اس کے خلاف اظہار خیال کرتا ہے، دلیلین پیش کرنے کی سعی کرتا ہے تعجب ان صاحبان ذوق کے اعمال پر ہے جو باوجود تائید و تعریف اپنے مدعا کے ظاہر کرنے مین قاصر رہے ہین۔

جناب نیاز صاحب کا خدا بھلا کرے کہ اپنے موقر رسالہ "نگار" کا مومن نمبر نکال کر مومن کے ساتھ انصاف کرنے صحت مذاق کی راہ نکال دی، اب یہ ملک کے ذمہ ہے کہ اس پر اکتفا کرے یا وسعت اور اضافے سے کام لے۔

ہونا تو یہ چاہئے کہ انتخاب کلام مومن کا ترجمہ انگریزی میں کیا جائے اور ایشیا بالخصوص ہندوستان کا یہ گوہر گرانمایہ یوروپ کے سامنے لایا جائے

ہم نے مومن کا موازنہ شیکسپیر سے کرکے اس خیال کی ابتدا کر دی ہے، فرصت ملی تو انشاءاللہ تعالیٰ اس تجویز کی تکمیل کی جائیگی ابتدا مین ہم نے "صنائع و بدائع" کے سلسلے مین جو مضمون لکھا ہے وہ تمام تر منقول ہے۔ اور بحر الفصاحت سے ماخوذ ہے اگرچہ ہم کو اس سے کامل اتفاق نہین ہے بعض "حگہ" مولف "سے تسامح ہوا ہے تاہم صنائع و بدائع" کا مرتب بیان ہے اس مین ایک نقص یہ بھی ہے کہ "مومن" کے جو اشعار مثال مین پیش کئے گئے ہین وہ اس حیثیت سے موزون تر نہین مومن مین ایسے اشعار بھی ہین جو ان صنائع کے ساتھ جذبات تغزل کا نمونہ ہین وہ پیش نہین کئے گئے، شاید اس کی وجہ مولف کا منشا صنائع و بدائع کا بیان تھا "مومن" کے کلام پر تنقید مدنظر نہ تھی۔ قصائد مومن" پر بھی جو کچھ لکھا گیا وہ بھی تشنہ ہے۔ مثنوی، رباعی، تاریخ کا یہی حال ہے، انشاءاللہ ہم تحقیق کے ساتھ تمام اصناف پر کسی وقت روشنی ڈالیں گے۔

کیفی چریاکوٹی

---

# رسالہ "جن"

بہ اعتبار ذوق ومزاج ایک طرح کی یکسانیت رکھتے ہین اور انکا باہم ملکر زندگی بسر کرنا بغیر جذبات کو صدمہ پہونچائے ممکن ہے۔
پھر چونکہ انسانی طبائع صرف ملک کی آب وہوا، ملک کی پیداوار اور ملک کی اقتصادی کیفیت کے ماتحت بنتے ہین،
اس لئے ہندوستان کے کسی باشندہ کا یہ کہنا کہ اس کی قومیت دوسرے باشندہ سے علیحدہ ہے، بالکل خلاف حقیقت ہے۔ وہ لوگ
جو ہندوستان مین پیدا ہوئے، یہان کی آب وہوا مین جنھون نے پرورش پائی، یہان کے اقتصادی حالات کے ماتحت جنکی
تربیت ہوئی، وہ اپنے آپ کو ایک دوسرے سے کس اصول کی بنا پر جدا کہہ سکتے ہین اور اگر کہین تو کون صحیح الدماغ اسے
باور کر سکتا ہے۔ یہ ہو سکتا ہے کہ ملک کے مختلف حصون کے لوگ ذوق وطبائع مین تھوڑا سا اختلاف رکھین، لیکن
یہ اختلاف اسقدر اہم نہین ہو سکتا کہ قومیت کو بدلدے۔ یو۔پی کا باشندہ، پنجاب کے رہنے والے سے، بنگال کا انسان
مدراس کے باشندہ سے یقیناً کچھ نہ کچھ اختلاف ضرور رکھتا ہے، لیکن مین یہ ماننے کے لئے طیار نہین کہ ان سب کا اجتماع
متضاد عناصر کا اجتماع ہے۔ میرے نزدیک ہر وہ شخص جو ہندوستان کا باشندہ ہے ایک ہی قوم سے وابستہ ہے جس کا
نام صرف ہندی یا ہندوستانی ہونا چاہئے، اور مختلف صوبون کے لوگون کا اپنے آپ کو مختلف قومیت سے نامزد کرنا، نہ
صرف تمدن واقتصاد، بلکہ خود قدرت وفطرت کے مقصود کے خلاف ہے اگر نظر انصاف سے کام لیا جائے

اب سوال یہ ہے کہ اگر حقیقتاً ہندوستان کی آبادی ایک ہی سرزمین پر سانس لینے کی وجہ سے اور ایک ہی
ملک کی آب وہوا مین پیدا ہونے، بڑھنے جینے اور مرنے کے سبب سے، ایک ہی قوم کہلائے جانے کی مستحق ہے، تو پھر
لوگون مین یہ اختلاف کیون ہے اور وہ کیون اپنے آپ کو مختلف اقوام سے تعبیر کرتے ہین؟ ۔ اس کا جواب اتنا ہی
آسان ہے، جتنا اس پر عمل کرانا دشوار ۔۔۔ مین نے اس سے قبل عرض کیا تھا کہ ترقی ملک کی مانع دو چیزین ہین ایک
اقوام کا تنوع جس کی حقیقت بیان ہو چکی اور دوسرے مذاہب کا اختلاف اور حقیقتاً یہی دوسری چیز ہے جسنے ہماری
قومیت ووطنیت کو تباہ کیا اور جسنے ہم قوم ہونے کے مفہوم کو بالکل بدلدیا ہے

لوگ ہمیشہ سے اس غلطی مین مبتلا ہین کہ نوع انسان کی ترقی کا انحصار مذہب پر ہے اور مذہب ہی اصل چیز
ہے جس کے مقابلہ مین ملک ووطن کا رشتہ کوئی حقیقت نہین رکھتا، حالانکہ انھون نے کبھی اس امر پر غور نہین کیا کہ
مذہب کا رشتہ تو اسقدر نازک ہے کہ اعتقاد کی ذرا تبدیلی سے وہ ٹوٹ کر پارہ پارہ ہو جاتا ہے، برخلاف رشتۂ وطنیت
کے کہ وہ ہر حال مین اور ہر جگہ قایم رہنے والی چیز ہے ایک مسلمان عیسائی ہونے کے بعد جماعت اسلام سے علیحدہ ہو سکتا
ہے لیکن اُسکے ہندوستانی ہونے سے کسی کو انکار نہین ہو سکتا۔۔۔ اس لئے میرے نزدیک اصل خرابی یہ ہے کہ لوگ
خواہ وہ ہندو ہون یا مسلمان عیسائی ہون یا موسائی، ہمدردی وتعاوُن کی بنیاد مذہب کے رشتہ پر قایم کرتے ہین
اور ملک ووطن اُن کے سامنے کوئی چیز نہین ہے۔ ممکن ہے ایک شخص یہ کہے کہ مذہب کا رشتہ وطنیت کے تعلق سے
بہت زیادہ وسیع ہے کیونکہ وہ ایک ملک سے دوسرے ملک بلکہ سارے کرۂ ارض تک وسیع ہو سکتا ہے لیکن اس کا یہ کہنا

اول تو محض امکانی صورت رکھتا ہے اور دوسرے یہ کہ نظم سیاسیات کے لحاظ سے ناقابل لحاظ ہے۔ ہیئت اجتماعی کی تشکیل اور کسی غرض مشترک کے ساتھ تمرکز خیال کے لئے ہمیشہ اول کسی محدود رقبۂ زمین کی ضرورت ہوتی ہے اور پھر بعد کو اس مین وسعت پیدا ہوتی ہے۔ اگر ہم مذہب کو اس کی بنیاد قرار دینگے تو ایک ملک کے اندر بھی ہم مرکزیت عامہ پیدا نہین کرسکتے، چہ جائیکہ دوسرے ممالک کو اس مین شریک کیا جائے۔ البتہ اگر قومیت و وطنیت کا جذبہ قوی ہوگیا تو اسکا مفہوم یہ ہوگا کہ ہم مین ایک اعتبار سے اخوت عامہ قایم کرنے کی صلاحیت پیدا ہوئی جس کو ہم بہت زیادہ وسیع بنا سکتے ہین۔ حتی کہ اپنا وطن بجائے کسی مخصوص سرزمین کے سارے کرۂ ارض کو قرار دے سکتے ہین اور ہر ملک وقوم کے انسان کو اس تعلق سے اپنا بھائی سمجھ سکتے ہین۔

بہرحال مین یہ نہین کہتا کہ مذہب غیر ضروری چیز ہے یا یہ کہ مذہب کا خیال ہی اصولاً ناواجب ہے۔ لیکن اس سے انکار نہین ہوسکتا کہ آج نہ مذہب کے مفہوم سے کوئی واقف ہے اور نہ اس کی صحیح تعلیم دنیا مین باقی ہے۔ اگر کوئی مذہب ایسا ہے جو بنی نوع انسان کے ساتھ محبت وہمدردی کا درس نہین دیتا جو ابنا، جنس مین باہم خلوص و رافت کا جذبہ پیدا نہین کرتا، تو میرے نزدیک وہ مذہب بالکل لغو ہے اور اس کی تعلیم دینے والے یکسر گمراہ۔ لیکن جس طرح مین یہ جانتا ہون کہ مذہب ہونے کی حیثیت سے دنیا کے تمام مذاہب ایک ہین اور انکا مقصود سوائے اس کے کچھ نہین کہ نوع انسانی ترقی کرے اور دنیا امن وسکون سے آشنا ہو، اسی طرح مین اس سے بھی واقف ہون کہ علمبرداران مذہب، اور رہنمایان مذہب جن کی گمراہ کن تعلیم کو ہم لوگون نے عین مذہب سمجھ لیا ہے، وہ یہی پسند کرتے ہین کہ انسان ہمیشہ دور جہل و انحطاط مین زندگی بسر کرے اور کرۂ ارض کبھی فتنہ و فساد سے خالی نظر نہ آئے۔

اس لئے ہماری موجودہ مشکلات کا سبب نہ حقیقتاً یہ ہے کہ ملک مین مختلف اقوام کی کثرت ہے اور نہ یہ کہ تعداد مذاہب یہان پائے جاتے ہین، بلکہ اس کا سررشتہ اُن جاہل مولویون، اُن ہٹ دھرم پنڈتون کے ہاتھ مین ہے، جنھون نے اپنی بلید ذہنیت، اپنی تنگ نظری اور ابلیسانہ فطرت سے مجبور ہوکر قومیت و مذہبیت دونون کا مفہوم نفسانیت وعصبیت قرار دیدیا ہے اور جن کے ہان انسان کا اولین و آخرین فرض صرف یہ ہے کہ وہ مخصوص مراسم عبودیت ادا کرلیا کرے، خواہ اخلاق و اطوار کے لحاظ سے وہ کتنا ہی درندہ کیون نہ ہو۔

مجھے ہندؤن کے علما، مذہب کا حال نہین معلوم کہ انکا کتنا اور کس قسم کا اثر لوگون پر قایم ہے، لیکن مسلمان جماعت کا حال مجھے ضرور معلوم ہے اور مین وثوق کے ساتھ کہہ سکتا ہون کہ ہمارے ہان تمام خرابیون کا سبب صرف علما، کی ذات گرامی ہے اور انھون نے ہمارے ذہن و دماغ ہمارے اخلاق وعادات کے بگاڑنے مین کوئی دقیقہ کوشش کا نہین اُٹھا رکھا۔ انھون نے بجائے مذہب کے ہم کو صرف رسم و رواج کا پابند بنایا، انھون نے مذہب کی حقیقی روح سے بیگانہ کرکے ہمکو عصبیت و تنگ نظری کی تعلیم دی اور انھون نے ہمیشہ وہی درس ہمکو دیا جو وطنیت کے جذبہ کو خاک مین ملا دینے والا تھا

انھون نے ہمکو تمام عمر کفر و اسلام کی نزاع ، مسجد و مندر کی تفریق ، ریش و بروت کے جھگڑون مین پھنسائے رکھا اور کبھی اسلام کے اُس مفہوم سے آشنا نہین کیا جو ساری دنیا کے افراد کو ایک رشتہ سے وابستہ کردینے والا ہے ۔ یہانتک کہ اگر آج کوئی شخص مجھ سے دریافت کرے کہ اصلاح ملک و قوم کی بہترین تدبیر کیا ہے تو مین صرف یہی کہونگا کہ بلا امتیاز و تفریق اس جماعت کے ایک ایک فرد کو منہدم کردینا چاہئے اور ان کے ہاتھون سے وہ اقتدار چھین لینا چاہئے جس کے بدولت یہ اپنے آپ کو خدا کا بندہ کہنے والے اس وقت تک "خدائی" کرتے چلے آئے ہین ۔ ان مین سے "سوء" و "خیر" کا انتخاب ، نسیہ و نقد کے امتیاز مین نہ صرف وقت ضائع کرنا ہے بلکہ بڑی حد تک خطرناک بھی ہے کیونکہ اگر ہمکو کوئی ایسا ظرف دیدیا جائے جس مین ۹۹ سانپ ہون اور ایک مچھلی اور اس کے اندر ہاتھ ڈالکر مچھلی نکال لینے کا اختیار دیا جائے تو ہمارے لئے چارۂ کار سوائے اس کے کیا ہوسکتا ہے کہ ہم اس ظرف ہی کو زمین مین دفن کردین اور ایک مچھلی کی جستجو مین ۹۹ سانپون سے ڈسے جانے کے خطرہ کو منظور نہ کرین ۔

ایک مولوی تبلیغ اسلام کے نام سے جمیعۃ قایم کرکے مسلمانون کی موجودہ بے معنی جماعت مین اُسی بے معنی ذہنیت رکھنے والے افراد کا اضافہ کرسکتا ہے ، خلافت کی لغو و بے بنیاد تحریک کو قائم رکھنے مین وہ قرآن و حدیث کے سارے دفتر کو ہر مہمل تاویل کے ساتھ پیش کرسکتا ہے ، وہ دیوبند مین بیٹھکر خدا اور رسول کے بہانے سے ہر طاغوتی قوت کو بروئے کار لاسکتا ہے ، وہ فرنگی محل مین بیٹھکر اپنے آپ کو دین کا "والی و قطب" ظاہر کرتے ہوئے صرف عرب و فلسطین کی سیاسیات مین دلچسپی لینے کی تعلیم مسلمانون کو دے سکتا ہے ۔ لیکن اس کو یہ سلیقہ کبھی حاصل نہین ہوسکتا کہ وہ ملک کے فلاح پر غور کرے ، وطن کی سیاسی اقتضاء کو سمجھے اور اس ایثار و قربانی کا درس دے جس کو سب سے زیادہ اسلام ہی نے سمجھا اور سمجھایا ۔

لفظ "مسلمان" دنیا مین صرف ایک ہی مفہوم کے ساتھ پیش کیا گیا تھا اور وہ مفہوم "بہترین انسان اور بہترین متمدن" ہونے کا تھا ، لیکن آج یہ علمبرداران اسلام ، یہ حاملان مذہب اپنے اقوال و افعال سے ، اپنی گفتار و کردار سے اسکا مفہوم یہ بتا رہے ہین کہ نہین "مسلمان" وہ ہے ، جو انتہا درجہ کا تنگ نظر ہو حد درجہ کا خودغرض ہو اور بے انتہا کمزور و بزدل بھی ہو یعنی اس کا ذریعۂ فخر بلندی اخلاق و پاکیزگی سیرت نہین رہا ، بلکہ اس کی پہچان اب صرف یہ رہگئی ہے کہ خدا کی عبادت کی جگہ وہ صرف محراب و منبر کی پوجا کرتا ہو ، قرآن کے الہامی ہونے کے ثبوت مین وہ اس کی بلند تعلیم پیش کرنے کے بجائے معجزۂ شق القمر اور فصاحت و بلاغت کا ذکر کرتا ہو اور اپنے سوا سب کو کافر ملحد مشرک اور ناری بتاتا ہو ۔ حالانکہ اس غریب کو یہ خبر نہین کہ ذہنیت کا یہی وہ دور ہے جو "فی الدرک الاسفل من النار" سے تعبیر کیا گیا ہے اور یہی وہ منزل انحطاط ہے جہان پہونچنے کے بعد "علیٰ شفا حفرۃ من النار" کی تصویر سامنے آجاتی ہے ۔

اس کے یہان "دعوۃ الی الخیر" کے معنی صرف یہ ہین کہ جہانتک ممکن ہو "مولوی" کی دعوت کرو اور عمدہ غذاؤن سے قربانی کے بکرے کی طرح اسکو موٹا کرو ، حالانکہ حقیقی قربانی کے لئے کبھی اس کی گردن جھکنے والی نہین اس کے وعظ مین "امر بالمعروف"

کا مفہوم یہ ہے کہ جو مشہور مولوی کہے بلا سوچے سمجھے، بلا غور و فکر صحیح مان لو، گو وہ تمام عمر تمھیں غلطیون مین مبتلا رکھے۔ اور اسکے نہی عن المنکر کی تبلیغ اس سے زیادہ نہین کہ نماز کے وقت ناقوس کی آواز نہ بلند ہونے دو، مسجد کے سامنے سے باجہ نہ گزرنے دو اور اگر وہ بہت ہی ردی قسم کا مولوی ہے تو یہ بھی کہہ گزرتا ہے کہ داڑھی نہ منڈاؤ، کوٹ پتلون نہ پہنو۔ الغرض نہ اس کی سیرت ایسی ہے کہ ہم اس کو دیکھ کر اپنی زندگی کی کوئی شاہراہ قائم کر سکین اور نہ اس کے اقوال مین کوئی ایسی حکمت مضمر ہے جو ہماری تمدنی زندگی اور ہماری انسانی خصوصیات کے لئے مفید و کارآمد ثابت ہو۔

آج ہندوستان جس دور اضطراب سے گزر رہا ہے وہ کسی سے مخفی نہین اور مسلمانون کی جماعت اپنے قائدین و علماء سے مستفسر ہے کہ وہ کیا کرے، لیکن مولوی کو کہان فرصت کہ وہ تبلیغ، خلافت اور فلسطین کے لایعنی قصون کو ترک کر کے اس جانب متوجہ ہو۔

جمعیۃ العلماء کے جس گروہ نے آزادی ملک کے نصب العین کو سامنے رکھ کر تحریک کانگرس مین شرکت کا رزولیوشن پاس کیا ہے، اس کی حقیقت بھی سب کو معلوم ہے اور جس جماعت نے اس کی مخالفت مین آستانۂ حکومت پر جبہ سائی کو ترجیح دی ہے، اس کا حال بھی کسی سے مخفی نہین۔ کیونکہ نہ اُس جماعت مین یہ ہمت و جرات ہے کہ عملاً وہ اس تحریک کو بارآور بنائے اور نہ اس مین یہ سلیقہ کہ حکومت ہی سے کوئی جایز یا ناجایز فائدہ اُٹھا سکے۔ بہرحال مسلمانون کو جان لینا چاہئے کہ اسوقت ان کی جماعت مین کوئی قاید و رہنما کوئی مولوی اور مولانا اس قابل نہین ہے کہ اس کے اقوال و افعال پر اعتماد کیا جائے اور اب ضرورت اس امر کی ہے کہ ہر شخص اپنی جگہ خود غور کرے کہ اُسے کیا کرنا چاہئے اور یہ کہ ہندوستان کے ساتھ رشتۂ طینت قائم رکھنے کے بعد عقل و فراست کا کیا فیصلہ ہو سکتا ہے۔ تاریخ کا فیصلہ اس باب مین ہمیشہ یہی ہوا ہے کہ ساحل تک پہونچنے والے وہی لوگ ثابت ہوئے ہین، جنھون نے مضطربانہ ہات پانون مارے اور جنھون نے اپنے آپکو طوفان کے رحم پر چھوڑ دیا وہ ایسے غرق ہوئے کہ پھر انھین ابھرنا نصیب نہ ہوا۔

---

ہملوگون کی ادنی ذہنیت اور سطحی مذہبیت کا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ کوئی صاحب حافظ عزیز احمد (اہلمد جوڈیشل حیدر گڈھ ضلع بارہ بنکی) ۲۳ مئی کے ہمت مین "مادر زاد حافظ" کے عنوان سے ایک مراسلہ شایع کراتے ہین کہ موضع رونی تحصیل حیدر گڈھ مین کسی نداف کا لڑکا ہے جسکی عمر ۹ سال کی ہے اور جو حافظ پیدا ہوا ہے، یعنی اس نے کہین کوئی تعلیم حاصل نہین کی لیکن قرآن اس کو حفظ ہے اور متعدد اصحاب کے سامنے امتحان لینے سے اس کی تصدیق ہو گئی ہے۔ مراسلہ نگار نے لڑکے کی اس صفت و کیفیت کا نام "کرامت" رکھا ہے اور اس لڑکے کا "مادر زاد ولی"۔ صاحب موصوف فرماتے ہین کہ "قدرت نے بسا اوقات طرح طرح کی کرامتین اپنے بندون کے ذریعہ سے ظاہر کی ہین اور منجملہ اُن کے ایک یہ بھی ہے"

اس مراسلے سے اندازہ ہو سکتا ہے کہ مسلمانون مین کرامت و ولایت کا کیا مفہوم ہے اور وہ کسقدر اوہام

پرستی مین مبتلا ہین۔ مجھے اندیشہ ہے کہ یہ واقعہ جس سے حافظ عزیز احمد استحکام ایمان کا کام لے رہے ہین، کہین "تناسخ" کے ثبوت مین نہ پیش کر دیا جائے جس کا خیال کرنا بھی ایک مسلمان کو جہنمی بنا دینے کے لئے کافی ہے۔ کیونکہ اس سے قبل متعدد بار اسی طرح کے صاحب کرامات لڑکے ہندؤن کے یہان بھی پیدا ہو چکے ہین جو بجائے حافظ قرآن ہونے کے بڑے ویدانت تھے اور ان واقعات کو اُن کی طرف سے تناسخ کے ثبوت مین پیش کیا جا چکا ہے۔

---

گزشتہ ماہ کے اندر علیاحضرت سلطان جہان بیگم، فرمانروائے بھوپال کی والدۂ محترمہ کا انتقال، ایک ایسا سانحہ ہو گیا ہے کہ بقول سعدی

آسمان را حق بود گر خون بہ گرید بر زمین

ہرچند علیاحضرت اپنی عمر طبیعی کو پہونچ چکی تھین، لیکن ان کی موت یقیناً غیر طبیعی طور پر ہوئی یعنی یہ کہ زیر ناف آپریشن کیا گیا اور قلب نے اس کا متحمل نہ ہو کر حرکت بند کر دی۔ علیاحضرت جن خصوصیات کی مالک تھین وہ ملک کے کسی فرد سے پوشیدہ نہین۔ آپ کی علم پروری، آپ کا پاکیزہ اخلاق آپ کی خالص مذہبی زندگی اور پھر ان سب سے زیادہ ملک و قوم اور خصوصیت کے ساتھ طبقۂ نسوان کی فلاح و بہبود کے لئے ہر وقت آپ کا منہمک رہنا، یہ وہ باتین تھین، جنھون نے آپ کو حقیقتاً مردون کی صف مین بھی نمایان جگہ دی تھی۔ سرزمین بھوپال کا موجودہ علمی دور آپ ہی کی ذات سے قایم تھا اور تصنیف و تالیف خود آپ کا بہترین مشغلۂ حیات تھا۔ اہل علم و کمال کی قدردانی جس طرح آپ کے زمانۂ حکومت مین ہوئی، وہ بھی ملک سے مخفی نہین ۔ چونکہ مجھے خود بارہا علیاحضرت کی بارگاہ مین شرف حضوری حاصل ہوا ہے، اس لئے مین کہہ سکتا ہون کہ جس جامعیت و خوش اسلوبی سے آپ علمی و معاشرتی مسایل پر گفتگو فرماتی تھین وہ علماء عصر مین بھی نظر نہین آتی۔

بہرحال علیاحضرت کا اُٹھ جانا، نہ صرف بھوپال، بلکہ تمامی ہند کے لئے ایک ایسا فقدان عظیم ہے، جس کی تلافی کسی طرح ممکن نہین اور سب لوگ جتنا ماتم بھی کرین کم ہے۔ ہمین امید ہے کہ بھوپال کا محکمۂ تاریخ جلد از جلد آپ کی سیرۃ مرتب کر کے ملک کے سامنے پیش کریگا اور موجودہ حکومت اُن روایات علم پروری کو بدستور قایم رہنے دیگی جو علیاحضرت کی ذات سے قایم تھین۔

---

دوسرا ادبی سانحہ لالہ سری رام ایم۔ اے مولف خمخانۂ جاوید کی وفات کا ہے۔ مرحوم دہلی کے رؤساء مین سے تھے اور بہت پاکیزہ اخلاق رکھتے تھے۔ آپ کا کتب خانہ ایک آئینہ تھا جس سے آپ کے ذوق علم و ادب کا حال معلوم ہوتا تھا اور آپ کا ہر وقت کسی نہ کسی علمی مشغلہ مین مصروف رہنا آپ کی فطری صلاحیت کا ثبوت تھا۔

تذکرۂ خمخانۂ جاوید کی ترتیب و اشاعت مین آپ نے جسقدر مادی و ذہنی ایثار سے کام لیا وہ تاریخ ادب کا ہمیشہ یاد رہنے والا واقعہ ہے۔ افسوس ہے کہ مرحوم اس سلسلہ کو مکمل کرنے سے قبل اُٹھ گئے اور نہین کہا جاسکتا کہ اب اس کا حشر کیا ہوگا لیکن اگر یہ صحیح ہے کہ اب اس کام کو پنڈت دتاتریہ کیفی انجام تک پہونچائین گے تو ہمکو مایوس نہ ہونا چاہئے ممکن ہے کہ رلف خمخانہ کی تمنا پوری ہو کر رہے اور اس کی اشاعت کا سلسلہ بدستور قایم

---

اس ماہ کی اشاعت مین آصفی نظامی، سلسلہ کا مضمون ہے اور حقیقت یہ ہے کہ خان امتیاز علی عرشی نے پورا حق وطنیت اس مین ادا کیا ہے۔ اس مین کلام نہین کہ آصفی نظامی دور آخر کے نہایت پرگو اور کامیاب فارسی زبان کے شاعر تھے، لیکن اگر فاضل مضمون نگار ان کے کلام کی خصوصیات کو اس طرح نمایان نہ کرتے تو غالبًا اس جوہر قابل کا علم بھی کسی کو نہ ہوتا۔

"قرآن کے لطایف ادبی" نگار کے مقالہ نگار خصوصی مولوی عبد المالک آروی کی تحقیق کا نتیجہ ہے اور نہین کہا جا سکتا کہ اسکی تکمیل کتنی اشاعتون مین ہو اس مقالہ کو صرف تمہید سمجھنا چاہئے مجھے نہین معلوم کہ اس بحث مین انھون نے "قرآن کی فصاحت و بلاغت" سے بہ حیثیت معجزہ اعتنا کیا ہے یا نہین۔ اگر نہین، تو مین انھین مشورہ دونگا کہ اسی سلسلہ مین وہ اس موضوع پر بھی اپنے خیالات کا اظہار کرین، تاکہ ان لوگون کو بھی کچھ کہنے کا موقعہ ملے جو اس کے قایل نہین ہین۔

راحت القلوب پر جناب نقاد نے جس اہتمام سے تنقید کی ہے وہ اگر خصم کو ساکت نہین کر سکتی، تو زیادہ سے زیادہ اسیقدر ریارائے تکلم دے سکتی ہے کہ وہ شاہ نظام الدین اولیاء سے اس کتاب کی نسبت کا انکار کرین۔

باب المراسلہ مین ایک تحریر جناب فضل حمید دہلوی کی ہے، جس مین میری مذہبیت سے بحث کی گئی ہے اور دوسری جناب ریاض خیرابادی کی جسے انشاء کا ایک پاکیزہ نمونہ ہونے کے لحاظ سے درج کیا گیا ہے۔ حسب عادت مین نے دونون کا جواب دیا ہے لیکن اتنا عرض کئے دیتا ہون کہ میرا جواب "جواب طلب" نہین ہے۔

باب الاستفسار مین اس مرتبہ ایک خاص بحث ایسی چھڑ گئی ہے جس کا سلسلہ زیادہ خطرناک ہو سکتا ہے، اگر مولویون نے اپنی عادت کے موافق اپنی "خرافیات" کو "حقیقیات" ثابت کرنے کی کوشش کی۔ جناب سید علی اکبر کاظمی بی اے کا افسانہ پلاٹ کے لحاظ سے بہت دلچسپ ہے۔ محلہ کی رونق" مین، مینے قصدًا افسانہ کا رنگ پیدا ہونے نہین دیا۔ نظمون اور غزلون پر ہر شخص اپنے ذوق کے لحاظ سے اچھے برے ہونے کا حکم لگائے مجھے کوئی اعتراض نہین۔

---

آیندہ ماہ سے نگار کی اٹھارہوین جلد شروع ہوگی اور ایسے معرکۃ الآرا مضامین کے ساتھ جو ذہن انسانی مین خاص انقلاب پیدا کرنے والے ہونگے۔ ان مین سے اکثر مقالات، اڈیٹوریل ہین۔ جن حضرات کا چندہ جون کے ساتھ ختم ہو جاتا ہے، وہ اگر منی آرڈر بھیجکر وی پی کی زحمت سے بچالین تو بہتر ہے ورنہ جولائی کے ابتدائی ہفتہ سے وی پی کی روانگی شروع ہو جائیگی

# خاقانی ہند، قاآنی عصر، علامہ آصفی نظامی

**بہاریہ** بہاریہ تشبیب مین، ابر کا امنڈ امنڈ کر آنا، گھٹاؤن کا عالم پر چھا جانا، ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤن کا چلنا، بہار کی آمد، خزان کا نزدل، قوتِ نامیہ کی بیداری، موالید ثلاثہ کی بالیدگی، مزاج عالم کی اعتدال آشنائی، بہار کی وسعتِ دستگاہ، سلطانِ گل کی قوت و حکومت، چمن کی مشاطگی، دشت و صحرا کی گلبن و بوستان سے حریف پیشگی، مے مرد افگن کا دور، اور کسی گوشۂ باغ مین معشوقِ سیمین تن کی صحبت وغیرہ کا تذکرہ ہوا کرتا ہے۔

انسان فطرتاً، مناظر قدرت کا گرویدہ ہے۔ یہ مناظر اسقدر دلچسپ اور باعث مسرت ہوتے ہین کہ شاید ہی کوئی طبیعت لطف نہ اٹھاتی ہو۔ چمن کا پھول بوڑھے سے لیکر بچہ تک، اور مینہ کی پھوار مرد سے لیکر عورت تک، ہر طبقہ ہر ملک اور ہر ذوق کے انسان کیلئے رحمتِ خداوندی ہے۔ چونکہ مضمون ہر دل عزیز ہے، اور وسیع بھی۔ اسلئے متعدد اسلوب سے ادا ہو سکتا ہے۔ قدما رنے اپنی تشابیب مین بہاریہ خوب دل کھولکر لکھا ہے۔ صرف یہی ایک وہ عنوان ہے، جو سب سے کم تخیل، اور سب سے زائد محاکات کا محتاج ہے۔ محاکات کیلئے، قدما کا زورِ قلم ممتاز خصوصیت رکھتا ہے۔ اسلئے انوری وغیرہ کے قصائد "بہار" سے پر ہین۔ تفصیل کا محل نہین۔ صرف انوری کے دو چار شعرون سے اندازہ کرلو۔

نو بہار آمد و ہنگامِ طرب در گلزار — چہ بہارے کہ زد لہا ببرد صبر و قرار
ساقیا، خیز کہ گل رشکِ رخِ حورا شد — بوستان جنت دمی کوثر و، طوبی ست چنار
مردہ خواہد کہ بجنبد بچنین فصل از جا — کشتہ خواہد کہ رخان لالہ کند یا گلبار
بادِ نوروز، سحرگہ چو بہ بستان بگذشت — گلِ صدبرگ بردن رست ز پیراہن خار
چرخ بدستیٔ فلک بین تو کہ بے خامہ و رنگ — کردہ اطرافِ چمن را ہمہ پر نقش و نگار
نقشبندیٔ ہوا باز نگہ کن بر گل — کہ دو صد دائرہ بر دائرہ زد بے پرکار

---

باد شبگیری، نسیم آورد باز از جوئبار — ابر نوروزی علم بفراخت باز از کوہسار
این چو پیکانِ بشارت بر شتابان در ہوا — وان چو پیلانِ جواہر کش خرامان در قطار

"پیکانِ بشارت بر" اور "پیلان جواہر کش" کی ترکیبین بہت پاکیزہ استعمال کی ہین۔

گہ معطر خاکِ دست از بادکا فوری نسیم — گہ مرصع سنگِ کوہ از ابرِ مروارید باز
بوئے خاکرا ز نرگس و سوسن چو مشکِ ببتی — روئے باغ از لالۂ و نسرین چو نقشِ قندہار

یہی حال، ظہیر فاریابی، اور کمال اصفہانی وغیرہ کا ہے۔ حسان العجم خاقانی بھی بہار کی ہمہ گیری سے محفوظ نہ رہ سکے، مگر تھے مغلق گو، بہاریہ بھی مغلق ہی رہی۔ اگر شوق ہو، تو یہ قصائد پڑھو۔

جامِ طرب کش کہ صبح کام بر آمد
دوش برون شد ز دلو، یوسفِ زرین نقاب
تا نفحاتِ ربیع صور دمید از جہان
دستِ صبا بر فروخت مشعلۂ نو بہار

عرفی کی عاشقانہ طبیعت فطرت کے مظہر اتم (انسان) ہی کا نظارہ کرتی رہی۔ بیچارہ گل و بلبل کے فسانہ کے لئے کہان سے وقت نکالتا۔ اسکے ہان صرف دو بہاریہ تشبیبین ہین حسن یار گل، اور حل و الحل۔

خیر اس مین بھی کچھ ہرج نہ تھا اسکی افتادِ طبع ہی عاشقانہ تھی مگر ستم یہ ہوا۔ کہ دماغ بادۂ تخیل سے سرشار تھا، اسنے بہاریہ کو کوہ قاف کی خیالی دنیا بنانے کی سعی کی۔ اس کش مکش مین حقیقت دامن چھڑا کر غائب ہوگئی

ابتداءً آصفی بھی اس روش کے دلدادہ تھے۔ چنانچہ عرفی کی دونون طرحون پر طبع آزمائی کی ہے۔ ہم چاہتے ہین۔ کہ سردست عرفی سے توازن کرتے چلیں ورنہ قاآنی کی زمین مین داخل ہوکر یہ دنیا ہیچ نظر آئیگی

عرفی کی طبیعت مشکل پسند واقع ہوئی تھی۔ وہ محاکات کی جگہ تخیل کا بادشاہ تھا۔ اسلئے ہمیشہ سخت اور دشوار گذار زمین انتخاب کیا کرتا تھا۔ کیونکہ اس مین تخیل کی زیادہ سے زیادہ گنجایش ممکن ہوتی ہے۔ گو بہاریہ مین یہ امر دشوار ہے۔ مگر دماغ کی ساخت نے یہان بھی راہ نکال لی۔

سب سے پہلے کاتبی نے "حسنِ یار گل" ردیف و قافیہ مین قصیدہ لکھا تھا۔ امیری اور ہلالی کو یہ زمین بھائی اور وہ بھی ہمنوا ہوگئے مولانا عرفی نے یہی طرح اختیار کی۔

جب آصفی نے اس طرح پر قلم اُٹھایا۔ تو اپنے سامنے پانچ قصائد پائے۔ جو بترتیب زمانہ، کاتبی، امیدی، ہلالی، عراقی، اور بیدل نے لکھے تھے۔ میرے سامنے صرف عرفی ہے چونکہ مولانا آصفی نے اس کے نام توافی لکھے ہین۔ اسلئے صرف ہمقافیہ اشعار کا توازن کافی ہے

عرفی کا مطلع ہے۔

نو بہار آمد، کہ افشانہ چو حسنِ یار گل چون وصالِ یار ریزد ہر خس و ہر خار گل

مقصد تو یہ ہے۔ کہ "جسطرف نظر ڈالئے۔ بہار ہی بہار ہے" مگر عرفی کا مذاق عاشقانہ تھا۔ اس لئے اسنے اسلوبِ ادا عشقیہ اختیار کیا۔ اور ستائش بہار بھی، حسنِ یار، اور وصالِ یار کی زنجیر سے نہ چھوٹ سکی۔

یہ طرزِ بیان بجائے خود، کیسا ہی دلکش کیون نہو۔ مگر حسنِ فطرت کے جویا کے لئے دلچسپ نہین۔ آصفی نے عرفی کی

اس کمزوری سے فائدہ اُٹھایا۔ اور کوشش کی کہ جدت ادا سے گل کی ہمہ گیری پر مہر لگا دین۔ فرماتے ہین

بازفیضِ نوبہاران، میکند ایثارِ گل گلستانِ گل، دار و دشت و دامنِ کہسارِ گل

عرفی
گل فروشی بود مخصوصِ لبِ انگار را کرد بے عزت بہار آخر بہر بازار گل

آصفی
از زلیخائی دلہا قدرِ او افزون شود سرنہد، گو، مثلِ یوسف، بر سرِ بازار گل

عرفی کو آمدِ بہار اور فیضِ نامیہ مین گل کی بے عزتی، اور گلشن کی گل فروشی مین۔ دلِ افکار کی حریف پیشگی نظر آتی ہے۔ اسے حیرت ہے کہ "بہار کو یہ دستگاہ کہان سے ہوئی۔ جو آج یون پھول برسا رہی ہے۔ یہ جو صرف میرے دل کا شیوہ تھا" یہ مضمون بہاریہ بہاریہ تشبیب کو محاسن سے محروم کرتا ہے۔ ستائش و مدح، مین منقصت کا پہلو نکلنا عیب ہے۔ شعر پڑھنے سے صاف پتہ چلتا ہے کہ شاعر کو بہار اور سرمایۂ بہار سے لطف نہین آتا۔ بلکہ اسکی طبیعت اور منقبض ہوتی ہے

آصفی فطرت کا دلدادہ اور جلوۂ گل کا جویا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ ہر شے کی قدر و منزلت اس کے اوصاف کے مشاہدہ پر موقوف ہے۔ جبتک یوسف بازار مین نہ پہنچے تھے۔ چند کھوٹے درہم قیمت اٹھی تھی۔ مگر بازار مین آنا تھا۔ کہ زلیخا نے دل نذر کر دیا۔ پھر سر بازار جلوۂ گل کیون تلاش نہ کرے۔ اس سے گل کی منزلت پہچانی جا سکے گی۔

عرفی پر حیرت ہے۔ بہاریہ لکھنے بیٹھا ہے۔ مگر موسمِ گل کی منقصت کرتا ہے۔ علاوہ ازین اس کے پہلے مصرع کی بندش بھی سست ہے۔ آصفی کا شعر اس عیب سے پاک ہے۔ رہی زلیخا اور یوسف کی تلمیح جس نے شعر کو ایک اہم صنعت سے مالا مال کر دیا ہے وہ سراسر مزید ہے۔

عرفی
بعد ازین از فیضِ رنگ آمیزیٔ فصلِ بہار خامۂ بے رنگ ریزد بر در و دیوار گل

آصفی
جوش دارد رنگ و بو، از جنبشِ بادِ نسیم گر مصور نقش بندد، بر در و دیوار گل

مبالغہ کلام کی جان ہے۔ مگر اس کی خوبی یہ ہے۔ کہ حقیقت پر محمول کیا جا سکے۔ بالفاظِ دیگر وہی مبالغہ زیادہ پسندیدہ ہے۔ جو سامع کو حقیقت سے زیادہ قریب نظر آئے۔ عرفی کا شعر مبالغہ کی خوبی سے محروم ہے۔ ایسا کبھی نہین ہوتا کہ سادہ قلم سے کچھ پھول پتیان بنا دی جائین۔ اور رنگدار معلوم ہون۔ لیکن یہ روزمرہ کا مشاہدہ ہے۔ کہ نقاش در و دیوار پر پھول پنکھڑیان بنا دیتا ہے۔ اور کچھ اس کاریگری سے رنگ بھرتا ہے۔ کہ نظر فریب کھا جاتی ہے۔ دیکھنے والا سمجھتا ہے کہ سچ مچ کے پھول ہین۔ آصفی اس پر اضافہ کرتی ہے اور یہ خیال گزرتا ہے۔ کہ ہوا کے ساتھ خوشبو کی لپٹین دماغ کو معطر کر رہی ہین۔ اپنی قوتِ متخیلہ پر زور دیکر دیکھو۔ سادہ اور بیرنگ قلم سے رنگ آمیزی واقعیت سے کوسون دور نظر آئے گی لیکن رنگین پھولون سے، رنگ و بو کی موجین امنڈتی نظر آنا، واقعہ معلوم ہوگا

عرفی
بسکہ طبعِ کائنات از خرمی آبستن است بر دماند بادِ آہِ مجرمان بردار گل

آصفی
از دمِ تیغِ ستم، برجائے زخمِ خونچکان گلبنِ آسا میدمد از چوبِ خشکِ دار گل

عرفی کا شعر لطیف ہے۔ سانس مین تری ہوتی ہے۔ ادہر کائنات کی طبیعت خوش و خرم ہے۔ اس لئے مجرم کی سانس سے دار کی

لکڑی میں پھول نکل آنا کچھ بعید نہیں۔ لیکن آصفی کا شعر لطیف تر ہے۔ بظاہر بات ایک ہے۔ لیکن جدت کی کارفرمائی نے زمین سے اُٹھا کر آسمان پر پہنچا دیا ہے۔ زخموں سے خون بہکر سولی کی خشک لکڑی پر جم جاتا ہے۔ تو یہ نظر آتا ہے۔ کہ نقش و نگار ہیں۔ تلوار کا دم، نہ صرف شاعر کے ذہن میں بلکہ یوں بھی حقیقتاً، اس نقاشی کا باعث ہے۔ اس لئے آہِ مجرم کے مقابلہ میں، دمِ تیغ، ہر حیثیت سے مکمل وجہ روئیدگی کہا جا سکتا ہے۔

عرفی　　از نہالِ قامتِ خوبان، درین موسم رواست　　گر بجائے عشوہ ریزد، در دمِ رفتار گل

آصفی　　نقشِ پائے شاہدِ شنگولِ عہدِ نوبہار　　از نسیمِ ناز افشاند دمِ رفتار گل

عرفی کے مضمون کی بنیاد صرف الفاظ پر ہے۔ چونکہ معشوق کے قد کو نہال سے تشبیہ دیتے ہیں۔ اور نہال میں پھول آتے ہیں۔ اسلئے شاعر کا ذہن مجاز کو حقیقت سے بدلنا چاہتا ہے۔ ادہر موسم ہے بہار کا۔ اسلئے متخیلہ کے نزدیک اور زیادہ ممکن نظر آتا ہے۔ کہ عشوہ و ادا کی جگہ اس فصل میں معشوق کے جسم سے پھول جھڑنے لگیں

آصفی نے بھی یہی مضمون باندھا ہے۔ مگر حق یہ ہے۔ کہ قیامت برپا کی ہے۔ عدیم النظیر جدت سے مضمون ناقابلِ انکار حد تک معجزہ ہو کر رہ گیا ہے۔ غور فرمائیے!۔

"بہار کا موسم ہو۔ کوئی مست ناز خرامان خرامان جا رہا ہو۔ شباب اپنی انتہا کو پہنچ گیا ہو۔ شرابِ حسن چھلکی پڑتی ہو۔ دمِ رفتار کچھ نقش زمین پر بنتے چلے جاتے ہوں۔ شاعر یہ منظر دیکھے، تو کیوں نہ تڑپ اٹھے؟۔ موسم بہار میں شاہد شنگول کا جھوم جھوم کر چلنا اور قدموں کے نشان زمین پر بنجانا اسے یقیناً یہی نظر آئے گا۔ کہ ناز و انداز کی ہوا، قدموں سے پھول برسا رہی ہے"

کیا تخیل نے بیجا فریب کھایا۔ جو دماغ شرابِ حسن سے مدہوش ہو حقیقت سے باخبر نہیں ہو سکتا۔ اس کو نقوشِ قدم پھول ہی نظر آئیں گے۔ لیکن عشوہ باری کے بدلے پھول برسنا صرف تخیل ہے۔ علاوہ ازیں عرفی کا مضمون کمزور بھی ہے وہ صرف امکان و جواز کا دعوی کرتا ہے۔ یعنی اگر ایسا ہو جائے تو امتناعِ عقلی نہیں لیکن آصفی اس کو واقعہ بیان کرتے ہیں۔ یہ انکا زور کا مشاہدہ ہے۔

عرفی　　مشہدِ بختِ مرا پژمردہ گل برگے رسید　　بسکہ از بذلِ چمن گردیدہ بیمقدار گل

آصفی　　صورتِ گلشن، ز عکسِ او شود مرآتِ چرخ　　جلوہ ہا کردہ ست، یارب، تا چہا مقدار گل!

مفہوم متحد ہے۔ عرفی بھی پھولوں کی کثرت دکھا رہا ہے۔ آصفی بھی یہی چاہتے ہیں لیکن طرزِ بیان، اور روشِ ادا بدلجانے سے بظاہر صورت بدل گئی ہے۔ عرفی کا شعر کمزور ہے۔ اس کے شعر سے پھولوں کی منقصت ٹپکتی ہے۔ پھولوں کی اسقدر کثرت اور بہتات کہ چمن کی نظر میں اسکی وقعت ہی نرہے۔ زیبا بات نہیں۔ لیکن آسمان پر چمن کا عکس پڑنا، اور پھر ساری فضا کا پھول ہی پھول نظر آنا، لاجواب بات ہے۔ شیشہ میں جو چیز منعکس ہوتی ہے یہ معلوم ہوتا ہے کہ دراصل شیشہ کے اندر موجود ہے۔ آسمان کے شفاف آئینہ میں چمن کا عکس نظر آتا ہے۔ تو شاعر حیرت سے سوال کر بیٹھتا ہے خداوندا پھول کا جلوہ کسقدر ہمہ گیر

اور لامتناہی ہے۔ کہ سارا عالم بھرا ہوا ہے۔

مضمون بجائے خود ہی ستائش خواہ تھا۔ مگر اس استعجاب نے چار چاند لگا دیئے۔ بے اختیار زبان سے سبحان اللہ نکل جاتا ہے

عرفی: در چنین فصلے، کہ از فیض ہوائے نو بہار / در زمین شور میروید ز نوک خسار گل

آصفی: از گلستان تا نجارستان، نباشد امتیاز / مید ہد چون شاخ گل، از ہر خس ہر خار گل

یہ قافیہ عرفی نے قطعہ مین لکھا ہے، لیکن ہمین عرض یہ دکھاتا ہے۔ کہ عرفی کا یہ شعر جو اپنے مدعا کی ادائیگی مین؛ دوسرے کا محتاج نہین ہے۔ آصفی کے ہمقافیہ شعر سے پست نہین ہے۔ تو بلند بھی نہین۔ لیکن یہی قافیہ آصفی نے دوسری جگہ اس خوبی سے لکھا ہے۔ کہ باید وشاید۔ فرماتے ہین

بسکہ بالد دستگاہ نامیہ از نو بہار / مید ہد از شاخ گل، از برگ گل از خار گل

یہی حال آیندہ قوافی کا ہے۔ دونون کے اشعار پڑھو اور بتاؤ کہ کیا اب بھی دنیا یہی بے بنیاد عقیدہ رکھے گی۔ کہ اہل فارس کی حریف ہمشیگی ہندی سے ممکن نہین۔ یادگارِ غالب مین مولانا حالی نے یہ خیالی عمارت ڈہادی ہے۔ اُن کے نزدیک تخیل کی وسعت غیر محدود ہے۔ فیضانِ خداوندی کا دروازہ کسی ایک قوم یا ایک ملک ہی پر نہین کھولا گیا ہے علاوہ ازین زبان کی قدرت بھی اہل زبان ہی کا خاصہ نہین۔ روزمرہ مین دوسری زبان والا اہل زبان کا مقابلہ نہین کرسکتا۔ مگر شاعرانہ زبان، یا لٹریچر ایسی چیز ہے۔ کہ ایک زباندان اہل زبان سے فوقیت حاصل کرسکتا ہے۔ مولانا آصفی جنکی پرورش ایرانی گود مین ہوئی، زباندانی اور تخیل دونون مین فارسی کے حریف ہین۔

عرفی:
شاید از گلبن صفت بر گلشن از فیض ہوا
پردہ ہائے عنکبوت انگیزد از ہر تار گل
گر ہمی داند کہ تاراجِ خزانی در پے است
از چہ می نازد بہ مشتِ درہم و دینار گل

آصفی:
بے نسیم زخمۂ مطرب ز سازِ بزم عیش
جائے نغمہ، ہمچو شاخ گل، چکد از تار گل
گر چنین باشد زدراجِ سکۂ فصلِ بہار
زرگران ریزند، جائے درہم و دینار گل

یہان بھی عرفی، بہار یہ تشبیب کا حسن کھو بیٹھا۔ وہ بھول کر فہمائش کرتا ہے۔ کہ جب خزان کا کھٹکا ہر وقت لگا ہوا ہے۔ تو مٹھی بھر چاندی سونے پر گھمنڈ کرنا عبث ہی ناصح کیسا ہی مشفق کیون نہو قبولیت سے کوسون دور رہتا ہے۔ آصفی فرماتے ہین

"اگر شاہنشاہ بہار کا یہی دور دورہ رہا۔ اور قلمرو فطرت مین اسی شان وشکوہ سے اسکا سکہ چلتا رہا تو اب کوئی دم جاتا ہے جو تم سن لوگے کہ سنار روپے اور اشرفیاں ڈھال رہا تھا یکایک سانچون مین سے سرخ وسپید پھول جھڑنے لگے" اشرفی اور روپیہ پر پھول خود ہی بنے ہوتے ہین۔ ان کو سانچون مین سے نکلتے دیکھکر پھول جان لینا بالکل قرین قیاس ہے۔

عرفی:
مغز عالم را معطر کرد، گو [illegible]
از شمیم خلقِ داور شمۂ اظہار گل

آصفی:
سایۂ ہر گل کہ می خندد، بود یاقوت خیز
رنگ ہر برگے کہ می بالد، کند اظہار گل

عرفی نے یہان سے ممدوح کی طرف گریز کی ہے۔ اس لئے تقابل ناانصافی ہے۔ صرف یہ دیکھو۔ کہ آصفی نے کس خوبی سے یہ قافیہ نظم کیا ہے۔ سرخ پھول کے سایہ سے یاقوت پیدا ہونا کیسا خوبصورت مبالغہ۔ اور ہر پتے کے رنگ سے پھول ظاہر ہونا۔ کسقدر نادر تخیل ہے۔ گویا پھول اور پتون کا رنگ مافوق العادت ہے۔

فسانہ طویل ہو گیا۔ آصفی کی تشبیب کے دو چار شعر اور سن لو

شہر بند گلشن دہر ست رنگین عالمی نغمۂ بلبل شود دیدہ کو چۂ منقار گل

"دنیا کی رنگینی حد سے گذر گئی۔ اب یہ عالم ہے۔ کہ بلبل کی چونچ سے نغمون کے بجائے پھول جھڑتے ہین" پیاری باتون کو لوگ عام طور پر پھول کہتے ہین۔ موسم بہار مین رنگینی عالم پر چھائی ہوتی ہے اس سے مجاز نے حقیقت کی صورت اختیار کر لی ہے۔

سنگ از فیض نمو باشد برنگ گل زمین لالہ آسا، سر زند از صخرۂ کہسار گل

گر بیفشاند بہاران دامن خود بر ہوا در نظر آید، سراپا گنبد دوار گل

نکہت گل، کار انفاس مسیحا می کند گر بیفشاند کسے بر بستر بیمار گل

"عیسیٰ علیہ السلام مردے زندہ کر دیتے تھے"۔ "قم باذن اللہ" کہا اور مردہ کلمہ پڑھکر اُٹھ بیٹھا یہان پھولون کی خوشبو کا یہ حال ہے کہ اگر بیمار کے بستر پر دو چار پھول ڈالدو۔ تو چنگا ہو جائے" خوشبو روح کو فرحت دیتی ہے۔ بیمار کی روح متالم ہوتی ہے۔ اس لئے اس کے لئے وہ چیز دوا ہے۔ جو اسے قوی کر دے۔ پھول خوشبودار ہوتا ہے اور دماغ کو تازگی بخشتا ہے۔ اسلئے آصفی کا ادعا عین حقیقت ہے۔ پھر مسیحا کا ادب بھی ملحوظ ہے۔ وہ مردہ زندہ کرتے تھے۔ یہ بیمار کو تندرست بناتا ہے

بنگرد اشکال نیرنگ بہاران در زمین گر نہد اعمیٰ بچشم خویش، عینک وار گل

فلسفہ کا دعوی ہے۔ کہ ذرات خاک خوردبین سے معائنہ کئے جائین تو بیل بوٹے نظر آئین گے۔ گویا زمین بہار کی نیرنگیون سے پُر ہے۔ شاعر اس فلسفہ کی حمایت کرتا ہے۔ لیکن شاعرانہ زبان مین۔ کہتا ہے۔

"اگر بہار کی بوقلمونی دیکھنا چاہتے ہو تو خوردبین کی کیا ضرورت ہے۔ پھول کو آنکھ پر لگا کر وہ کچھ معائنہ کر لو۔ جو مصنوعی آلات نہین دکھا سکتے"

خیام کا فلسفہ ہے۔ کہ ہر پھول "لالہ روئے بودہ ست" اور "زخاک لالہ روے رستہ است" بالفاظ دیگر پھول مردہ حسینون کی یاد دلاتا ہے۔ آصفی کا بھی یہی خیال ہے۔ لیکن فرق یہ ہے۔ کہ وہ بوالہوسی کی تعلیم دیتا ہے۔ اور یہ فطرت کے سربستہ اسرار بتاتے ہین۔

گر گلستان در بہاران عرصۂ محشر شود فتنۂ محشر فشاند بر سراشرار گل

در نسیم این جہان، در عالم عقبی رود دوزخی چیند بدست آرزو از نار گل

قطرۂ شبنم زجوش رنگ گل طوفانیست چون محیط از فیض خود، گردید طوفان کار گل

غنچہ اگوئی گریبان بتان، از نو بہار — آنقدر بر خویشتن بالد شود یکبار گل

۲- عرفی کا دوسرا بہاریہ قصیدہ حمل۔ حلل وغیرہ قوافی مین ہے۔ آصفی نے مختلف اوقات مین تین قصیدے اس زمین مین لکھے ہین۔ ایک نعتیہ ہے۔ دوسرا حضور نظام دکن کی مدح مین ہے۔ اور تیسرا حضور والی رامپور کی ستائش مین ہے۔ حضور نظام سے خطاب کرتے ہین۔

خسروا عرش جنابا، بہ سخن دادرسا! — یافت معراج ز مدحت، چہ قصاید چہ غزل

اندرین عہد نشان یافتہ در ملک سخن — ہمچو اعیان ز تو ہر معنیٔ از شانِ اجل

بلّہ الحمد، کہ ہر گوہرِ معنے خوش آب — ریخت نیسان رگِ خامہ بساقل و دل

نرسد عرفی و طالب بقفائے گردش — از ہم خامۂ من گرم عنان شد ز ازل

بظاہر یہ خیال ہوگا۔ کہ ان کا یہ دعوی کہ عرفی و طالب میرے قلم کی گرد کو بھی نہین پہنچ سکتے محض ادعا ہے لیکن خوبی یہ ہے کہ یہ حقیقت ہے۔ مولانا نے اپنے خط مین ان قصائد کی طرف خاص طور پر توجہ دلائی ہے لکھتے ہین۔

" ان قصائد مین ۳ قصیدے ایک ہی زمین مین، ایک نعت رسالتماب علیہ السلام مین، دوسرا بمدح نواب حامد علیخان صاحب بہادر رئیس رامپور، تیسرا بمدح نواب میر عثمان علیخان بہادر فرمانروا دکن ہے۔ تذکرہ نویسی مین ایسے مقامات پر شاعر کی تلاش اور زورِ طبیعت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔ خاکسار نے جن نامور شعرا کی تتبع کی تصریح کی ہے۔ اکثر قصائد انہی کی روش پر لکھے ہین۔ ملاحظہ کے وقت یہ امر منکشف ہو سکے گا۔ کہ کلام کے مراتب کیا ہین۔"

غالبًا اس زمین مین پہلا قصیدہ انوری کا ہے۔ لیکن ہم اسکو چھوڑ دین گے۔ صرف عرفی سے مقابلہ کرنا ہے۔ کیونکہ آصفی نے گذشتہ قصیدہ اور یہ اسی کی روش پر لکھے ہین۔ مراتب کلام پر غور کرنا سلیم طبیعتوں پر موقوف ہے۔ سخن شناس کبھی دھوکہ نہین کھا سکتا غالب کہہ چکا ہے۔ کہ

غالب بخور و چرخ فریب، اے ہزار بار — گفتم بروزگار، سخنور چو من بسے ست

ایران مین بہار تقریبًا بیساکھ کے مہینہ مین شروع ہوتی ہے اس ماہ کا نام فروردین ہے علم ہیئت کی رو سے اس ماہ مین آفتاب برج حمل مین اقامت گزین ہوتا ہے۔ نوروز اس داخلہ کا پہلا دن ہے ایران مین یہ دن تیوہار ہے گھر گھر جشن منائے جاتے ہین ساغر عیش چھلکتے ہین۔ اور پیر و جوان مست و سرشار نظر آتے ہین۔

ہندوستان مین، فارسی سلطنت اور سلطنت کے ساتھ رسوم و رواج داخل ہوئے تو نوروز بھی ساتھ آیا شعرا نے بہاریہ مین، آفتاب کا برج حمل مین داخلہ، صلائے عیش و نشاط، لشکر فروردین کا عمل، اور ماہ دِی کے اثر کے زوال وغیرہ کو لکھنا شروع کر دیا۔ غالبًا سب سے پہلے انوری نے لامیہ مین یہ مضمون لکھا۔ اسکے بعد عرفی کی نوبت آئی۔ اور اس نے اپنی اعجاز نگاری سے

مہر ثبت کردی۔ کہتا ہے۔

چہرہ پردازِ جہان، رخت کشد چون بحمل　　شب شود نیم رخ و روز شود مستقبل

موسم بہار شروع ہوتے ہی، رات گھٹنے لگتی ہے۔ اور دن بڑھنا شروع ہو جاتا ہے عرفیؔ اسی نقطہ سے قصیدہ کی ابتدا کرتا ہے۔ فن مصوری کی اصطلاح مین، نیم رخ وہ تصویر ہے جس مین صاحب تصویر کو ایک پہلو سے دکھایا جائے یعنی اسکی نگاہ دیکھنے والے کی طرف ہونیکے بجائے داہنے یا بائین جانب ہو۔ اس حالت مین تصویر کی ایک آنکھ اور ایک رخسار دکھائی دیتا ہے۔ دوسرا پوشیدہ ہو جاتا ہے۔ مستقبل ( بہ فتح با ) وہ تصویر ہے جس مین صاحب تصویر کو اس طرح دکھایا گیا ہے۔ گویا وہ سامنے کو دیکھ رہا ہے۔ اس حالت مین دونون آنکھین اور دونون گال نمایان ہوتے ہین۔ اور تصویر مکمل چہرہ دکھاتی ہے۔ عرفیؔ نے ان دونون اصطلاحون کو استعمال کیا ہے۔ اسکے ان شعر دن سے رات کا گھٹنا، اور دن کا بڑھنا ظاہر ہوتا ہے،

چہرہ پردازِ جہان، رخت کشد چون بحمل　　شب شود نیم رخ و روز شود مستقبل

چشمِ شب، تنگ شود دائرۂ مردمکش　　دیدۂ روز بتدریج برآید احول

مردمِ دیدۂ آن زالہ دگر بالصفت　　بیضۂ دیدۂ این روغن دو بیا بہ مثل

خونِ سودائی شب زاید و فاسد گردد　　لاجرم نشترِ روزش بکشاید اکحل

روز چون کرمِ بریشم ہمہ بر خویش تند　　ہرچہ شب رد کند از معدہ چو زنبورِ عسل

بعد ازین ترجمۂ روز شود صاحب کل　　بعد ازین شب بہ نگین ثبت کند عبد قِبل

بجائے خود یہ مفہوم خوب ہے۔ لیکن عرفی کی زبان سے ہے۔ اسلئے خوب تر ہو گیا ہے۔ آصفیؔ ایوانِ حمل کی آراستگی سے قصیدہ کی ابتدا کرتے ہیں

"آفتاب کیلئے، فلک نے ایوان حمل کو آراستہ کیا زہرہ، عطارد، مریخ وغیرہ مصاحب و ملازم اپنے فرائض کی انجام دہی مین مصروف ہوئے موتیون کی جگہ تارے نچھاور کرنے کے لئے، چاند کی کشتی مین بھر دیئے اب وہ وقت اور وہ گھڑی مبارک و سعد ہو گی۔ جب شاہِ خاور تختِ جلال پر رونق افروز ہوگا۔ سارے عالم کی یکجی کاری ہوگی۔ خزان کا عمل اُٹھ جائیگا۔ اور نامیہ عالم کو آراستہ و پیراستہ کردے گی دن بڑھنے لگیگا۔ اور رات گھٹ کر نقطے کے برابر رہجائے گی وغیرہ۔

اس بزم کو مولانا کے معجز کلام مین دیکھو۔ عرفیؔ عرفی نہوتا آصفیؔ ہندوستان مین پیدا نہوتے تو بلاخوف تردید ہم یہ دعویٰ کرسکتے تھے کہ روانی، زور، اور تنوع تشبیہات، مین متاخر، متقدم سے بلند ہے فرماتے ہین۔

(قصیدہ بمدح والی رامپور خلد اللہ ملکہ)

چرخ آراست، بشانِ دگر، ایوان حمل　　بہرِ نوروز، ز سازِ طرب مستقبل

صبحِ نوروزِ طرب، خندہ زد از جیبِ افق — بہ فروغے، کہ بود ہم نفسِ صبحِ ازل
شاہِ خاور، صفتِ جم، ز نشاطِ نوروز — قامتِ خویش، بر آراست بہ زرینہ حلل
خوش خوش آن ساعتِ عشرت کہ نہد پائے جلال — بسریرِ شرفِ دولتِ جاوید حمل
طبقِ ماہ بود پُر بہ گہرہائے نجوم — کہ نثارِ شہِ خاور کند از شانِ اجل
مشتری راز نگاہِ شہِ خاور شانیست — کہ فراتر بودش پایہ از قدرِ محل
ترہاتِ ندما داشتہ بہرام بہ چرخ — بر لبِ زہرہ بود نغمہ با ہنگِ غزل
در خمِ چرخ فشردند زبر دینِ انگور — لالہ گون شدہ شرابِ شفقی روئے زحل
پایۂ عزِ عطارد بگزشت از کیوان — کہ گزیدش شہِ خاور بوزیر اعمل
آن وزیرے کہ با قبالِ شہی ملک آرست — عاملِ نامیہ را بہر عمل خواند اول
از نقایص، بہ طبایع نگزارد عیسی — قوتِ نامیہ کز دے شدہ انقص اکمل
سر بانیست بہر ماہیت، از یرتو مہر — قیر کافور شد و عود بہ طبعِ صندل
عودیِ شب شدہ دیباجِ مخطط از نور — کہ بود دہر بہ پیرایۂ از تارِ حلل

وزیر نے نامیہ کو بلا کر حکم دیا "ابھی ماہیتِ دہر سے تمام خرابیاں دور کر دی جائیں" اس نے سب سے پہلے رات سے سیاہی دور کی۔ دو شعر اس مفہوم کے تم نے سن لئے۔ اشنیہ و استعارات کی ندرت دیکھو یہی کو دوسرے شعروں میں کس خوبی اور لطافت سے نظم کیا ہے۔

فارسِ دہر، بہ مضمارِ زمانہ بگزید — ز آخورِ خویش یکے ادہم و دیگر ارجل
لیک شد از جلش از پویہ چنان گرم عنان — کہ شد ادہم چو خرِ لنگ بکہسار روحل

مضمار، گھوڑ دوڑ کا میدان۔ آخور، اصطبل۔ ادہم سیاہ گھوڑا مشکی۔ یہ شب سے استعارہ ہے۔ ارجل وہ گھوڑا جس کا ایک پیر سپید ہو۔ استعارتاً دن۔ فرماتے ہیں

"شہسوارِ زمانہ نے، اپنے اصطبل سے دو گھوڑے، ایک مشکی اور ایک ارجل انتخاب کر کے دونوں کو گھوڑ دوڑ کے میدان میں جگہ دی مگر ارجل اسقدر تیز رفتار نکلا کہ مشکی اس لنگڑے گدھے کی طرح جو ناہموار زمین پر چل رہا ہو، منہ دیکھتا کا دیکھتا رہ گیا۔"

عارضِ زنگیِ شب، گشت چنان کافوری — کہ شود چشمۂ انوار از و چشمِ زحل
روز، بر دیدۂ حربا، لبِ پیغارہ کشاست — کہ شد از جلوہ پرستاریِ خورشید احول
آن چنان نقطۂ شب محو شد از صفحۂ دہر — کہ سیاہی نکند باز بچشمِ احول

عرفی نے "دیدۂ روز" کو "احول" قرار دیا تھا۔ احول کو ہر چیز دو نظر آتی ہے۔ اسلئے دن کی آنکھ کے احول ہو جانے سے اسکی زیادتی مراد لی۔ یہ مجاز مرسل ہے۔ آصفی نے یہ قافیہ ان دو شعرون مین باندھا ہے جن مین دوسرا شعر عرفی سے بلند ہے۔ شب کو ایک سیاہ نقطہ فرض کرکے زمانہ سے اسکو ایسا ناپید کیا۔ کہ بھینگا زائد دیکھنے کے باوجود نہین دیکھ سکتا۔

دستِ خورشید بآئینۂ زنگاریٔ شب — زدہ با مصقلۂ خطِ شعاعی صیقل

سورج نے رات کے تاریک آئینہ کو اپنے کرن کے آلۂ صیقل سے سپید براق کردیا

اب ہم عرفی اور آصفی کے ہمقافیہ اشعار پہلو بہ پہلو لکھ کر دونون کے مرتبۂ کلام کو نمایان کرتے ہین فیصلہ ناظرین کی سلامت ذوق پر موقوف ہے۔

عرفی:
وقت آن ست کنون کز اثرِ عیش و نشاط
مے نگنجد بصراحی و صراحی بہ بغل

آصفی:
غنچۂ و گل زشرابے کہ بجامِ ابر ست
مست آید بچمن، ساغر و مینا بہ بغل

عرفی یہ کہنا چاہتا ہے۔ کہ "عیش و نشاط کا موسم ہے کوئی کس طرح ضبط کرے۔ شراب خود صراحی سے نکلی پڑتی ہے۔ اور پی لینے کی پنہان دعوت دیتی ہے"

آصفی نے مفہوم تو یہی لکھا۔ مگر جدتِ ادا سے شعر کو بہت لطیف بنا دیا۔ جب تک عالم پر خشکی کا سکہ روان رہتا ہے سبزۂ گل پژمردہ نظر آتے ہین۔ اور ہر سمت مردنی سی چھائی ہوتی ہے لیکن جہان ابر اٹھا۔ اور بارش شروع ہوئی۔ دفعۃً تمام نباتاتی مخلوقات مین زندگی کی لہر دوڑ جاتی ہے۔ اور ٹھنڈی ٹھنڈی فضا مین غنچۂ و گل ناچنے لگتے ہین۔ شراب کا بھی تقریباً یہی اثر ہے۔ ادہر حلق سے اتری، ادھر جذبات زندہ ہوگئے۔ اور انسان جھومنے لگا۔ آصفی بارش کے پانی کو شراب قرار دیکر فرماتے ہین۔

"یہ اس جام ابر ہی کی شراب کا اثر ہے۔ کہ چمن مین کلی، اور پھول، جھومتے ہوئے، ساغر و مینا بغل مین بائے رقصان نظر آتے ہین"

غنچۂ و گل کا پیالہ اور صراحی بغل مین لئے آنا کسقدر لطیف ہے۔ غنچہ و گل کی بناوٹ سے پہلی نظر مین آنکھ اسے حقیقت مان لیتی ہے۔

دیکھو۔ عرفی نے جو سعی کی تھی۔ وہ آصفی کے قلم سے بار آور ہوئی۔ اسی مفہوم کو دوسری جگہ مصحفی نے اس طرح نظم کیا ہے۔

غنچۂ گل، کہ بود طفل بگہوارۂ شاخ — تن در قماطے کہ قماشش بنود جز مخمل

میکند شوخی و یک لحظہ نمی آساید — دایۂ باد کشد تنگ ز مہرش بہ بغل

کلی ایک ننھا منھا سا پیارا بچہ ہے۔ جو مخمل کے بچھونے پر پڑا ہوا مچل رہا ہے۔ ہوا اسکی دایہ ہے۔ ہٹ دیکھکر اسے بہلاتی ہے اور سینہ سے چمٹا لیتی ہے۔ کہ شاید اسی صورت سے چھپ جائے

بغل کا قافیہ عرفی نے پھر نظم کیاہے۔

عرفی
دشت را لالہ در آید بہ چمن
تا لبالب کند از سنبل و گل جیب و بغل
آصفی
چو رگیسو بہ سیان بستہ در یحانست بدامان و کنار
گلستان را گل و نسرین ستاند جیب بغل

آصفی کا شعر عرفی کے شعر سے لطیف تر ہے۔ "دامان و کنار" اور "جیب و بغل" کا سنگم لطافت دو بالا کر رہا ہے
آصفی نے یہ قافیہ دو جگہ اور نظم کیا ہے۔ فرماتے ہین۔

گر بگلزار بہ مجمر بفشانند سپند
می شود دود چو سنبل بہوا دست و بغل

چمن از سبزہ و سنبل قفسے را ماند
کہ در و سبزک و طوطی ست بہم دست و بغل

سنبل سیاہ رنگ اور پریشان مو ہوتا ہے۔ دھوان بھی جب انگیٹھی سے بلند ہو کر فضا مین سفر کرتا ہے۔ تو سیاہ اور پریشان سا ہوتا ہے۔ شاعر کا تخیل موسم گل مین، دھوین کو سنبل سمجھتا ہے۔ اور مدعی ہے کہ سنبل دراصل دھوان تھا۔ فیض بہار سے پھول کی شکل اختیار کر کے ہوا سے کھیل رہا ہے۔

دوسرا شعر "دست و بغل" کی بہترین توجیہ ہے چڑیا گھر مین تم نے دیکھا ہوگا۔ ایک ایک پنجرے مین دس دس بیس مختلف رنگ کی چڑیان بند ہوتی ہین۔ کوئی سبز ہوتی ہے۔ کوئی خاکی، کوئی سپید وغیرہ۔ چمن مین بھی ایک ایک قطعہ مین متعدد رنگ کے پھول اور کلیان لگی ہوتی ہین۔ شاعر چمن کو قفس سے تشبیہ دیتا ہے۔ جہان سنبل اور سبزہ ایسے باہم گلے مین ہاتھ ڈالے بیٹھے ہین۔ جیسے پنجرے مین طوطا اور سبزک پاس پاس بیٹھے نظر آئین

عرفی
نامیہ، چون چمن سبزہ، دہد ناماتش
ناقص از کارگہ آرند بباغ از مخمل
آصفی
قطرۂ شبنم غلطان، بہ بساط سبزہ
در غلطان بہ نماید بہ بساط مخمل
زا ہتزاز طرب آہنگی سامان بہار
بر ہوا می فگند، سبزہ، کلاہ مخمل

عرفی کا شعر فلک پیما ہے وہ نامیہ کی دستگاہ کرم کو اسدرجہ متاثر بتاتا ہے کہ اگر کارخانہ سے آدھی بنی آدھی بے بنی مخمل اُٹھا لائین اور چمن مین ڈالدین۔ تو نامیہ جہان سبزہ کو پرورش کرے مخمل کو بھی مکمل کردے یہ نہایت لطیف مبالغہ ہے لیکن آصفی نے قافیہ کی بندش بہار یہ اسلوب سے کی ہے۔ پہلا شعر صاف ہے۔ گھانس ہری ہری مخمل ہی بچھی معلوم ہوتی ہے اسپر اوس کے قطرے صبح کے وقت آفتاب کی نوجوان کرنون کے زیر عکس موتی سے بکھرے نظر آتے ہین۔ یہ تشبیہ عام فہم اور منظر کی سچی تصویر ہے۔ دوسرا شعر اہتزاز و طرب کے پہلو کو نمایان کرتا ہے۔

جوش اور وفور جوش مین۔ انسان قابو مین نہین رہتا اس کیفیت کے اظہار کے لئے اس سے بلا اختیار کچھ نئی حرکتین سرزد ہوتی ہین۔ از انجملہ ہوا مین ٹوپیان اچھالتا ہے۔ موسم بہار مین سبزہ ہوا مین لہلہاتا ہوتا ہے۔ تو اس کا پھول یہ معلوم ہوتا ہے کہ ٹوپی ہوا مین اچھالی جا رہی ہے۔ شاعر اس منظر کو شاعرانہ زبان مین بالتوجیہ بیان کرتا ہے۔

"سبزہ" چمن مین کیون مست و سرشار نظر آتا ہے؟ اسلئے کہ چارون طرف عیش و عشرت کا سامان مہیا کرکے بہار نے نوجوانان چمن کو دعوت دی ہے۔ کہ دادِ عیش و نشاط دین۔ خزان کے ستم کے بعد یہ پہلا موقع ہے۔ کہ ایسا سہانا بچھنا عیش میسر ہوا ہے۔ سبزہ اس خوشی مین آپے سے باہر ہوگیا ہے اور بلا ارادہ ہوا مین ٹوپیان اچھال اچھال کر، خوشی کے جوش کو گھٹا رہا ہے"

عرفی — عرق از شبنم گل داغ شود بر رخِ حور / اخگر از فیض ہوا سبز شود در منقل

آصفی — فیض نیرنگِ بہاریست در آتش زہوا / بالِ طاؤس کند جلوہ ز دودِ منقل

عرفی اور آصفی دونون ہوا کو معجز اثر مانتے ہین۔ لیکن عرفی اس مین مبالغہ سے کام لیتا ہے اور ہوا کے اثر سے چنگاریون کو سرسبز بناتا ہے گو بات خوب ہے، لیکن صرف بات ہے۔ آصفی قافیہ کو حقیقت نما بنانا چاہتے ہین، شعر کو بغور پڑھو متخیلہ نگاہون کے سامنے، نہایت حسین منظر پیش کرتی ہے

"انگیٹھی مین کوئلہ روشن کیا جائے، تو شعلے اور دھوان ملے جلے باہر نکلتے ہین۔ دھوین کا رنگ یونتو سیاہ سا ہوتا ہے، لیکن ابر مین، مائل بہ سپیدی نظر آتا ہے، چونکہ ابر مین فضا تاریک ہوتی ہے، اسلئے اس سیاہی اور سپیدی سے ایک دوسرا رنگ پیدا ہوجاتا ہے جو ہلکا نیلا یا فیروزی کہا جا سکتا ہے۔ شعلہ عموماً سرخ رنگ معلوم ہوتا ہے، لیکن اکثر اوقات بلند ہوتے وقت اور کبھی کبھی ناپید ہونے سے زرا پہلے، نیلا یا اودا ہوجاتا ہے۔ یہ منظر بالکل عام ہے۔ شاعر بھی دیکھتا ہے، لیکن نگاہ شاعرانہ ہے اسلئے وہ اس سیاہی سفیدی، نیلاہٹ، سرخی، اور اوداہٹ کو یکجا ہوا مین اڑتا دیکھکر، اُسے طاؤس سمجھتا ہے۔

موسم بہار کا، ہوا کا فیض نیرنگی اسکے تخیل پر چھایا ہوا ہے اس لئے اسکا خیال فوراً یقین سے بدل جاتا ہے، وہ یہی طے کرتا ہے کہ فیض ہوا ہے، دھوان اور شعلے، جاندار مور بن گئے ہین یہی مفہوم دوسری جگہ اس طرح نظم کیا ہے۔

تازگی را سر دیگریست بہ گلشن ز سحاب / خرمی را سر و سامانِ دگر از جدول

غنچہ، اخگر شود و سبزہ شود خاکستر / موجِ گل، شعلۂ آتش زہوائے منقل

عرفی — بسکہ ہر خار گلے کردہ عجب نیست اگر / یاسمین بشگفد از نشترِ زنبورِ عسل

آصفی — تلخکامی کہ کشد ساغرِ زہرابۂ غم / بحلاوت ز لبش جوش زند موجِ عسل

عرفی کا شعر یونہی بہار در دامن ہے لیکن "عجب نیست" سے لطف معنی اور زائد ہوگیا۔ مولانا کیفِ بہار کو کائنات مین اس درجہ موثر بتاتے ہین، کہ وہ اعراض و جواہر کی طبیعت تک بدل سکتا ہے۔ اگر موسم گل مین کوئی تلخ کام، غم کا زہر آلود پیالہ پیتا ہے۔ تو شیرینی بہار زہر کی تلخی کو حلاوت مین تبدیل کردے اور پینے والے کے ہونٹون سے، شہد کا دریا موجین مارتا نظر آئے۔ یہ صرف مبالغہ ہے۔ اگر کچھ حقیقت ہے تو اتنی کہ موسم بہار مین طبیعت کچھ بشاش ہوجاتی ہے، اور انسان کو خود بخود سرور سا آنے لگتا ہے اسیکو مولانا نے اسقدر بڑھا دیا ہے

عرفی — بسکہ از سنبل و گل یافت صفا نزدیکیست / کز پئے بوسہ دو لب را بہم آرد جدول

عرفی کا مقصد یہ ہے۔ کہ نہر کے دونون کنارون پر پھولون سے لدے درخت کھڑے ہین۔ جب ہوا چلتی ہے۔ ایک ڈھیر کا ڈھیر دونون طرف نہر مین جا پڑتا ہے۔ یہ روزمرہ کی صورت حال یہان تک پہنچ چکی ہے۔ کہ اب دو چار ہی دن مین، پھولون کا ایک کنارہ دوسرے سے ملجائیگا۔ اور یہ معلوم ہوگا۔ کہ نہر نے اپنے دونون ہونٹ بند کر لئے ہین۔ اس مین شاعر نے "از پے بوسہ" اور اضافہ کر دیا۔ جو عرفی کے منہ سے ضرور اچھا معلوم ہوتا ہے۔

مولانا نے اس قصیدہ مین تین جگہ یہ قافیہ نظم کیا ہے۔ فرماتے ہین

سبز از فیضِ بہار یست چو برگِ خرم		برگِ خشکے کہ فتادہ ز خزان در جدول
تازگی را سرِ دریست بہ گلشن ز سحاب		خرمی را سرِ سامانِ دگر از جدول

یہ شعر انوری وغیرہ کی زبان سے ہوتے تو اچھے معلوم ہوتے۔ صرف بہار کی تازگی اور خرمی کا اثبات مقصود ہے۔ جہان اوپر سے ابر درختون پر زندگی برساتا ہے۔ سطح زمین پر نہر تازگی کی رنگین ادہر ادہر پھیلا دیتی ہے۔ پانی پر درختون کی سرسبزی اور شادابی کا مدار ہے۔ اسلئے نہر خرمی کا سر و سامان ہے۔ اور ضرور ہے۔ پھر خشک پتہ نہر مین جا پڑے۔ اور خرم نظر آنے لگے۔ تو تعجب کیا ہے

مگر تیسرے شعر مین آصفی نے قافیہ اپنا کر لیا۔ آسمان پر دہنک برسات کا ایک عام منظر ہے۔ بچہ بچہ واقف ہے۔ شاعرانہ الفاظ مین کہا جائے تو یہ جی چاہتا ہے۔ کہ کسی طرح اُوڑ کر اس مین جا بیٹھین موسمِ بہار، ہندوستان مین، برسات کا نام ہے۔ ہر چہار طرف پھول ہی پھول ہوتے ہین۔ ہوا چلتی ہے۔ اور پھول رقص کرتے ہین۔ تو رنگ موجین مارتا نظر آتا ہے۔ ہر چمک دمک والی شے دوسری شے کو اپنے اندر دکھاتی ہے۔ بارش نے گرد و غبار صاف کر کے آسمان کو آئینہ کی طرح روشن کر دیا ہے۔ اسلئے نظر اٹھا کر دیکھئے تو ایک عجیب تماشہ نگاہون کو جذب کئے لیتا ہے۔ آسمان کی نگارین سطح پر پھولون کی رنگین موجین متحرک، یہ معلوم ہوتی ہین۔ کہ قوسِ قزح کی طرح رنگ برنگ کے خط ہین۔ جو دست بگریبان ہین۔ یہ ہے شاعری کا وہ مقام جہان تک مصور کا تخیل بھی رسا نہین۔ فرماتے ہین۔

عکسِ موجِ گل و لالہ صفتِ قوسِ قزح		می کشد بر ورقِ چرخِ نگارین جدول

عرفی		شاید، او عذرِ پرستار پذیرد بحشر		محفلِ باغ ز بتخانہ آذین کم نیست		آصفی
		بسکہ برداشت صفا، صورتِ عزی دہبل		کبریائی گلان نیست کم از لات دہبل

عرفی کا شعر حدِ اعجاز کو پہنچ گیا ہے۔ اور اسکے اس شعر کا تو جواب ممکن نہین

انبساطیست درین فصل، کہ بے کاوشِ عقل		شاید، ار باز شود عقدۂ ما لا ینحل

عرفی		لیلے از گوشۂ محمل بنمود ست جمال		تودہ تودہ زر یاحین ست بصحرا و دمن		آصفی
		یا بود لالہ کہ سر بر زدہ از گوشۂ تل		پشتہ پشتہ بود از لالہ بکوہ و سرِ تل

دشت و گلزار و دمن از گل و نسرین و سمن
چمنے در چمنے دار د و تل بر سرِ تل
آصفی

---

سدرۂ و طوبیٔ جنت، ز چمن سرزدہ اند
یا کہ شمشاد و سہی سرو دمیدہ سرِ تل

آصفی کا تیسرا شعر عرفی کے برابر ہے۔ مگر پہلے دو شعر اعجاز کی حد تک پہنچ گئے ہین۔ زور، اور روانی، و جوش مین، عرفی کے ہان مخصوص اشعار ہونگے، جوان کے ہم پلہ ہون۔ تو دہ تو دہ۔ پشتہ پشتہ، چمنے در چمنے، اور تل بر سرِ تل، جدتِ تراکیب کی نادر مثالین ہین۔

قطعہ مین پھر مولانا اس قافیہ کو نظم کرتے ہین۔

خوشۂ سنبلہ خرمنِ ماہ کامل حظِ دہقانِ فلک بود ز اجناسِ اقل
عجبے نیست کہ از فیضِ ربیعی گردد کشتِ او سبزد بر دہند بصد خرمن و تل

ابھی تک دہقانِ فلک کو جو کچھ فصل سے حاصل ہوا تھا۔ وہ سنبلہ کے خوشے، اور چاند کا کھلیان تھا۔ اب ربیع کی فصل آپہنچی۔ کچھ عجب نہین۔ اگر اس کے کھیت مین ایک کی جگہ ہزارون خرمن اناج پیدا ہو جائے۔

توازن نے ہمین کہین سے کہین پہنچا دیا۔ اب ہم دونون کی غزلین پہلو بہ پہلو نقل کرتے ہین توازن تم خود کرلو۔

| عرفی | آصفی |
|---|---|
| اے شبِ ہجرِ تو، در دیدۂ خورشید سبل | اے جمالِ تو بہارِ چمنستانِ ازل |
| چشمِ روح القدس از شوقِ جمالت احول | جلوۂ تست بہشتِ طربِ مستقبل |
| مژہ برہم نزدم دوش کہ زد بیتِ حزن | غمِ ہم چشمیٔ دشمن بعدم باز کشد |
| تا صباحم درِ دل کوفت تمنائے اجل | نکنم پیشِ تو زین رشک تمنائے اجل |
| از دل و دامنِ آلودہ دریاس مزن | کبریائی تو اے آفتِ دین کرد مگر |
| دجلۂ عفو باینہا نشود مستعمل | کافرین جلوہ بہ بیت الصنمِ لات و ہبل |
| بعذابِ ابدی، دل نگذارد غمِ دوست | لذتِ دردِ تو در سینۂ حسرت ناسور |
| این نہ مویست کہ آتش بکند ترکِ عسل | زند آن جوش کہ از دل برود ذوقِ عسل |
| لذتِ تلخیٔ دردِ تو اگر شرح دہم | زہرِ ناکامیٔ وصلِ تو ز عمرے نوشم |
| نوشدارد بفرستم بہ سلامِ حنظل | نوش گردد بلبم تلخیٔ طعمِ حنظل |

عرفی

چند ازین آتش خس پوش برانگیزی دود
اے بجوش جوہری آئینۂ حسن تو مثل

آصفی

غیرت حسن با آئینہ ازان رو ندہد
کہ شود چشم تماشا زخیالش احول
بہ عیوزی نگزارد بگلستان قدمے
کہ نبوسد کف پا سبزہ چہ خواب مخمل
سیل حسن تو بنائے دل ما کرد خراب
از چہ در خانۂ آئینہ نیفتاد خلل
از پس جور تو بینیم ز ایام جفا
خوے افلاک بخوے تو مگر گشت بدل
باغبان خون شدم از شیرۂ بیدردی تو
ندہی رخصت فریاد نہ آہنگ غزل

مولانا کے اس قصیدہ کی تشبیب کے اکثر اشعار تم پڑھ چکے۔ چونکہ وہ جوش مسابقت کے ممنون ہین۔ اس لئے بلند ہین دو چار شعر وہ بھی سن لو۔ جو زیربار تقابل نہین۔ کسی آئندہ فرصت مین باقی دونون قصیدون سے مقابلہ و موازنہ کیا جائیگا۔

شب آخر گشتہ و افسانہ از افسانہ میخیزد

بسکہ از تربیت فیض نگاہ نیسان
مادۂ طبع بحارست بکہسار دہ تلل
عجبے نیست کہ ہمچون صدف گوہر خیز
جائے یاقوت گہرزا شود از لال جبل
ابر سرچشمہ کشادہ ست ز شیرینی عیش
موجۂ شہد زند در ریشۂ تخم حنظل
گوہرین تاج نہادہ بسر خسرو گل
دست اقبال بہاران بگزین گوہر طل
بسکہ از فیض لطافت بصفا می بالد
عینک دیدۂ نرگس شود اوراق بصل
بسکہ نیرنگ بہارست بگلزار دمن
ہر نہالے زدہ ہمچون دم طاوس کلل
بہ تمنائی بقولات ربیعی بفلک
فربہی مفت بیالد بہ تن جدی و حمل
نامیہ ہر نفسے رنگ بہار آمیزد
بیکر نیمرخ غنچہ شود مستقبل
عجبے نیست کہ از تربیت فیض بہار
چون رگ لالہ، رگ شعلہ شود در مشعل
سنگ از لطف ہوا وضع نزاکت دارد
کار گاہے دگر از شیشہ گری گشت جبل
سرخی رنگ و سیاہی بدل لالہ بود
ہمچو آن شعلہ کہ بر دود بود در مشعل
دشت و کہسار، شبستان فلک شد از نور
سر زدہ لالہ چو خورشید درخشان ز حمل

| | |
|---|---|
| چشم بکشا بشکوہ چمن و کوہ وتلل | شد ریا حین کدہ از صنعتِ صناعِ ازل |
| بعنانِ گل و لالہ ز پس پردۂ خاک | سر برآوردہ بصد ناز چو خوبان بختل |
| تازہ چون لالۂ نورستہ بود شعلہ لبسنگ | سبز چون دانۂ بالیدہ شرر ہا بہ جبل |
| آبِ سرچشمۂ خورشید بود سبز مدام | افگند عکس اگر سبزۂ کہسار و تلل |
| سبز شد آئینۂ آبِ چنان در انہار | سبز دموجِ صبا زنگ بزد در صیقل |
| گر نسیم سحری سوے فلک رد آرد | می نماید بکواکب چو گل باغ عمل |
| طبع صیاد چنان طرح صفا ریختہ است | کہ شود چینِ جبینِ چمنش، دامِ حیل |
| گل کند چارۂ دردش بہ مسیحا نفسی | بلبلے نالہ کشد گر بگلستان زعسل |
| گلرخان گر بگل تازہ مژہ بکشا نید | موے مژگان برگ گل بنما یند بدل |
| از گل افشانی و از لالہ دمانی بہار | گلستان دشت و دمن، لالہ ستان کوہ وتلل |
| آنچنان عہد شکستہ است خزان باز نماند | از پئے عہد بہاران غمِ تحویل وبدل |
| رنگ بخشد برخِ شاہد امید جہان | بادۂ عشرتِ حال وطربِ مستقبل |

(باقی) **خان امتیاز علی عرشی** (رامپوری)

---

# انتخاب نگارستان

(یعنی حضرت نیاز کے ادبی مضامین کا مجموعہ)

# وزیر حربیہ کی پُر راز زندگی

وائی کونٹ بائسلے، وزیر جنگ اپنی لیموزین یعنی بند رولس (موٹر کار) کے سامنے کچھ دیر کھڑے رہ کر سگار جلاتے رہے، خادم موٹر کا دروازہ کھولے برہنہ سر مودب کھڑا تھا، جب سگار اچھی طرح روشن ہو گیا تو وائی کونٹ نے پہرے کے سپاہی کی طرف دیکھکر اس کے فوجی سلام کا سر کے اشارے سے جواب دیا اور سگار کا ڈبہ جیب میں رکھتے ہوے موٹر کے اندر بیٹھ گئے، خادم نے نرم کھال کا قیمتی کمل ان کے گھٹنوں پر ڈال کر ٹانگوں کے گرد لپیٹ دیا، کاغذات کا دستی چرمی بکس قرینے سے سامنے براکٹ پر رکھدیا، اور دروازہ بند کرکے شوفر کے ساتھ بیٹھ گیا، موٹر پارلیمنٹ یارڈ سے نکل کر آہستہ آہستہ داہنی طرف سے مڑا، اور وسٹ منسٹر برج سے گزرتا ہوا دکھن کی طرف چلا، نومبر کا مہینہ تھا اور سات بجے شام کا وقت، غضب کی سردی پڑ رہی تھی اور ہر طرف کہر چھایا ہوا تھا، اور ایسا سخت کہ ہاتھ کو ہاتھ سجھائی نہ دیتا تھا، سڑکوں پر آمد و رفت گویا بند تھی، صرف چند موٹریں اپنے لیمپوں کی تیز روشنی ڈالتی ہوئی اور ہارن بجاتی ہوئی آہستہ آہستہ ادھر اُدھر جا رہی تھی، سڑکوں کی روشنی بالکل پھیکی پڑ گئی تھی، کہرے کی وجہ سے سانس لینا دشوار تھا اور ہلکی ہلکی بارش سے سڑک پر چلنا مشکل

کچھ دیر تو وائی کونٹ بائسلے بیٹھے سگار پیتے رہے، پھر انھوں نے سامنے براکٹ سے ایک اخبار نکالا اور اسے کھولکر پڑھنے لگے، پہلے ہی صفحہ پر موٹے حرفوں میں یہ سرخی درج تھی

**ہاؤس آف کومنس (دار العوام) میں حیرتناک افشائے راز وزیر جنگ کے خلاف مسٹر انٹونیو**
**بالشویک ممبر کی تقریر، وزیر جنگ کا غیر تشفی بخش جواب وزارت کی شکست اور اسکے مستعفی ہو جانیکا تیقن**

وائی کونٹ بائسلے نے سرخی پڑھنے کے بعد آگے پڑھنا شروع کیا، یہ ایوننگ اسٹار کا ساڑھے پانچ بجے کا پرچہ تھا، سرخی کے آگے لکھا تھا:-

> ہاؤس آف کامنس میں آج چار بجے جب جنرل مارٹن کے خلاف مقدمہ چلائے جانیکا قصہ پیش ہوا تو نائب وزیر جنگ مسٹر گرنڈے نے گورنمنٹ کی طرف سے بیان کیا کہ پشاور کی چھاونی میں جنرل مارٹن جب جنرل افیسر کمانڈنگ تھے تو انھوں نے اپنی بیٹیوں کی شادی کے موقع پر چھاونی کے کئی انگریز اور ہندوستانی ٹھیکہ داروں سے بہت سا روپیہ قرض لیا تھا اور کئی قیمتی تحفے بھی قبول کئے تھے لیکن یہ رقمیں اصل میں رشوت تھیں، انھیں کی غفلت سے سلاح خانہ سے دو ہزار رائفلیں سرحدی ڈاکو چرا لیگئے اور وائسرائے ہند اور کمانڈر انچیف نے انہی اسباب کی بنا پر کورٹ مارشل کے فیصلہ کے بعد جنرل مارٹن کو کمان سے علیحدہ کر دیا تھا"

نائب وزیر جنگ کے اس بیان کے بعد ہر طرف سے سوالات کی بوچھار شروع ہو گئی مگر وہ سبھوں کو یہ کہکر ٹالتے رہے

کہ ابھی صرف اتنی ہی خبریں موصول ہوئی ہیں آئندہ مفصل رپورٹ دونوں مجلسوں کے سامنے پیش کردی جائیگی۔ فرقہ مخالف کے لیڈر کی تشفی کرتے ہوئے انھوں نے اسکا وعدہ کیا کہ آئندہ مجلس میں اس موضوع پر اسکو اظہار رائے کا موقع دیا جائیگا

اس جواب کے بعد دوسری بحث شروع ہوا ہی چاہتی تھی، کہ مسٹر انٹونیو محلہ جلیسی کے منتخب ممبر نے کھڑے ہوکر صدر سے کچھ عرض کرنے کی اجازت چاہی اور انھوں نے دوران تقریر میں کہا کہ فوج کے دونی، اعلیٰ افسروں کا رشوت کی رقمیں لے لینا بعید از قیاس نہیں جبکہ وزیر جنگ خود ایک ایسا شخص ہے جس نے فریب، دھوکہ، چوری، بے ایمانی، ظلم و ستم سے آج اپنے کو اس قابل بنالیا ہے کہ دارالامراء میں خاندانی رئیسوں کے ساتھ بیٹھکر اس عظیم الشان سلطنت کے حربی وزارت کا نظم و نسق کر رہا ہے

یہ الفاظ اور ایسا حیرت انگیز اتہام سن کر مجمع میں ایک ہلچل مچ گئی اور ہر طرف سے لعنت ملامت کی آوازیں آنے لگیں کچھ لوگ غصہ میں اسپر بھی آمادہ نظر آئے کہ مسٹر انٹونیو کو زدوکوب کریں، لیکن بعض لوگ مطلقاً مرعوب نہ ہوے اور مسکراتے رہے رفتہ رفتہ جب "آرڈر، آرڈر" کی پکار سے شور کم ہوا تو مسٹر انٹونیو نے اپنا سلسلۂ کلام پھر شروع کیا :- "مجھ پر یہ اچھی طرح روشن ہے کہ اس معزز مجلس میں میرا کوئی ساتھی نہیں اور نہ کوئی جماعت میری حمایت کرنے والی ہے، میری ذاتی حالت سارے عالم پر منکشف ہے اور مجھے اس کے اعادہ میں مطلق شرم نہ کرنا چاہیے، کہ میں جوتے بنانے والا ایک غریب چمار ہوں، میری انگلیوں کے گھٹے، یہ بڑھے ہوے ناخن، استرے قینچی سے ناآشنا مونچھ داڑھی کے لمبے لمبے بال، میری سخت زبان اور میرا غیر شایستہ طرز گفتگو یہ تمام باتیں ایسی ہیں جنکا میں خود معترف ہوں، مگر میں اپنی کمزوریوں اور مجبوریوں کی وجہ سے حق گوئی سے باز نہیں رہ سکتا، میری یہ خامیاں صرف اس کا پتہ دیتی ہیں کہ اس ملک کے بدترین فرقہ میں پیدا ہوں اس شایستہ قوم کی غیر شایستہ اکثریت کا میں ایک عبرت انگیز نتیجہ ہوں ———— جسمیں اقلیت کے چند دولت مند نفوس اکثریت کے جائز حقوق پامال کرنے میں مطلق باک نہیں کرتے، جناب صدر! میں جاہل سہی، گنوار سہی، مردود سہی، مگر میرے پہلو میں دل ہے اور دل میں درد، میں اپنی آنکھوں سے جو دیکھتا ہوں اس سے متاثر ہوتا ہوں اور پھر زبان پر جس طرح بھی آتا ہے بک دیتا ہوں، آپ کو یہ بھی معلوم ہے کہ چار سو شلنگ سالانہ جو مجھکو پارلیمنٹ کے ممبر ہونے کی حیثیت سے ملتے ہیں وہ سب کی سب یا تو میں اپنے محلہ کے اندھوں کے اسپتال کو دیدیتا ہوں، یا اس سے اُن غریب عورتوں کی مدد کرتا ہوں جو مجبوراً شرمناک زندگی گذارنے کے بعد اب موت کی منتظر بیٹھی ہیں ——
جناب میری گذر اسی جوتہ بنانے سے ہوتی ہے، شب کے وقت جب اس مجلس کے تقریباً کل ممبر اچھے اچھے ڈنر کھارہے ہوں گے، یہ دیکھیے سوکھی روٹی اور ٹھنڈا گوشت اپنی جیب سے نکال کر پانی کے چند گھونٹ کے ساتھ حلق کے نیچے اُتار لوں گا

جناب صدر! اپنے اس دکھڑے کے دھرانے سے میرا مقصد صرف یہ تھا کہ میں ممبروں کو یہ بات اچھی طرح سمجھا دوں کہ وزیر جنگ وائی کونٹ بائسلے کے خلاف ایسے سخت اتہام لگانے سے نہ مجھے کسی نفع کی امید ہے اور نہ کوئی میری ایسی جماعت ہے جو اسکے مستعفی ہونے سے فائدہ اٹھا سکتی ہے، جناب میں اسوقت جو کچھ کہہ رہا ہوں سچ کہہ رہا ہوں خدا کو حاضر و ناظر سمجھکر کہہ رہا ہوں اور اگر آپ کو میری باتوں کا یقین نہ ہو تو یہ بتائیے کہ جنگ سے پہلے وائی کونٹ بائسلے کون تھے، ایک اجنبی گمنام

تاجر جنھوں نے ۱۹۱۰ء میں جنوبی افریقہ سے آکر ایک مختصر پیمانے پر اپنا کاروبار شروع کیا تھا، برائے خدا کوئی یہ بتائے کہ اس سے قبل بھی کسی نے مسٹر میکبسی کا نام سنا تھا، آخر یہ حضرت کون تھے؟ جنوبی افریقہ میں ان کا کیا شغل تھا؟ یکایک ان کے ہاتھ اتنی دولت کیونکر آگئی، جنوبی افریقہ جانے سے پہلے یہ کون تھے اور کیا تھے کوئی ہے اس بڑی مجلس میں جو میرے اس سوال کا جواب دے سکے، کوئی بھی نہیں، کیوں، اسلئے کہ سوائے وہ ایک کے کسی اور کو معلوم ہی نہیں، ہاں چند دن ہوئے میرے پڑوس کی ایک بدنصیب عورت نے مجھے اپنے بستر مرگ کے پاس بلاکر اپنی دکھ بھری رام کہانی سنائی چند کاغذات حوالے کئے چند جملے کہے اور آنکھیں بند کرکے ہمیشہ کیلئے خاموش ہوگئی، مگر جناب صدر! عالم نزع میں اس عورت کی مرتعش زبان سے جو الفاظ نکلے تھے وہ ابتک میرے کانوں میں گونج رہے ہیں اور اس کی کانپتی ہوئی انگلیوں سے جو کاغذات میں نے لئے تھے وہ میرے پاس محفوظ ہیں۔

جناب صدر! جنگ عظیم کے موقع پر ملک کو، قوم کو، سلطنت کو، سامان حرب کی ضرورت تھی، گوشت اور مکھن کی ضرورت تھی، روٹی اور چارہ کی ضرورت تھی اور ضرورت بھی ایسی کہ اگر وہ فوراً نہ پوری کی جاتی تو آج ہم سب جرمنی کے غلام ہوتے، بکنگھم پیلس (قصر شاہی) یہ یا تو ہل چلائے گئے ہوتے، یا اُسے ایک عجائب خانہ بنا دیا گیا ہوتا، یا اس میں کڑی مونچھوں والا کوئی جرمن جنرل لندن کے گورنر کی حیثیت سے مقیم ہوتا، یہ سب چیزیں ہر ممکن طریقہ سے حاصل کی گئیں نہ کسی سے کچھ پوچھا گیا اور نہ کسی کے جواب کا انتظار کیا گیا، میکبسی کون تھا، نہ مجھے پہلے معلوم تھا اور نہ اب، مگر ہاں میرے پاس اسکے ثبوت موجود ہیں کہ اسی میکبسی نے جنگ کے زمانہ میں ارجنٹائن اور برازیل سے قحط کی جھوٹی رپورٹیں بھجوا کر لندن کے بازار میں گوشت اور گیہوں کی قیمت چوگنی بڑھوادی اور خود یہی چیزیں منگوا کر اور گورنمنٹ کے ہاتھ بیچ کر کثیر نفع حاصل کیا، میں ثابت کرسکتا ہوں کہ میکبسی نے وزارت جنگ کے ایک بڑے رکن کو رشوت دیکر کروڑوں کا سامان حرب ردی قرار دیکر نیلام کرادیا اور انھیں کوڑیوں کے مول خرید کر پھر اپنے نام سے گورنمنٹ کے ہاتھ فروخت کرڈالا، میں جانتا ہوں کہ اس نے سلطنت کے راز کی باتیں دشمنوں تک پہونچائیں، میرے پاس اسکے ثبوت موجود ہیں کہ سلطنت برطانیہ کے مختلف مقبوضات میں بغاوتیں اور شورشیں اس کے ایما اور سازش سے ہوئی تھیں، میں اسکے ثبوت میں کاغذات پیش کرسکوں گا کہ جنگ کے بعد کوئلہ کی کانوں میں اس شخص کا کتنا بڑا حصہ تھا۔ لیکن اصل یہ ہے کہ اس ملک کے لوگ اندھے ہیں، دولت دیکھکر ان کی آنکھیں چوندھیا جاتی ہیں اور پھر یہ نہیں پوچھتے کہ کون کیا تھا اسی موجودہ وزیر جنگ نے ملک کو کس طرح لوٹا، کسی کو کبھی خبر نہیں، اسکی ہستی سلطنت کے لئے کتنی خطرناک ہے کسی کو پرواہ نہیں، مگر کسی کم عہدے کے فوجی افسر نے اگر کسی سے ایک سگریٹ کیس قبول کرلیا، چاندی کی دو تھالیاں لیلیں تو اسکی گردن میں پھانسی لگائی جاتی ہے، صدر صاحب میں تو بالشویک ہوں، فوج کا دشمن ہوں، میں جانتا ہوں کہ یہ ایک ایسا حربہ ہے جس کے ذریعہ مختلف قوموں کو ہمارا غلام بنایا جا۔ ہاں لیکن میں انصاف پسند ہوں کسی کو اگر میری باتوں کا یقین نہ ہو تو کھڑیاں کھلی ہیں، مجھ سے پرسش کرلی جائے اور مجھ سے ثبوت طلب کئے جائیں، جناب صدر اعلیٰ افسروں کو کوئی کچھ نہیں کہتا، لیکن کم درجہ والوں کو برباد کرکے عبرت کے لئے مثالیں قائم کی جاتی ہیں۔"

مسٹر انٹونیو کی تقریر کے بعد ساری مجلس میں دیر تک سناٹا چھایا رہا اور وزیر اعظم صرف اتنا کہکر کہ وہ اس اتہام کا جواب کل دیں گے چیمبر کے باہر نکل آئے، وائی کونٹ بائسلے جو امرا کی نشست گاہ سے یہ تقریر سن رہے تھے اُٹھکر وزیر اعظم کے کمرہ میں چلے گئے۔ قرینہ غالب یہ ہے کہ یا تو مسٹر انٹونیو کے خلاف مقدمہ چلایا جائے گا، یا وزیر جنگ کو وزارت سے مستعفی ہونا پڑے گا، کیا عجب کہ ملک معظم آج کی رات سینڈرنگھم سے لندن واپس چلے آئیں

وائی کونٹ بائسلے نے مسکراتے ہوئے یہ اخبار موڑ کر رکھدیا، اور دوسرا اخبار کھولکر پڑھنے لگے، روز کا معمول تھا کہ اخبار کی تازہ کاپیاں موٹر میں قرینے سے رکھدی جاتی تھیں اور یہ گھر واپس جاتے ہوئے انھیں پڑھ لیا کرتے تھے، اس دوسرے اخبار میں بھی ممتاز جگہ مسٹر انٹونیو کی تقریر دی گئی تھی، لیکن دوسرے صفحہ پر بحرف جلی یہ لکھا تھا:-

"ہائیکورٹ کے دروازہ پر بم کا پھٹنا اور ہنگامہ میں ایک قیدی کا پراسرار فرار"

آج پانچ بجے جب ڈارٹ مورجیل کے گورنر کے قتل میں ماخوذ ہونے والے قیدی اور گواہ ہائیکورٹ سے باہر لا کر پولیس کی موٹروں میں سوار کیے جا رہے تھے، اسوقت سڑک پر کئی بم پھٹے، مگر دفتی ہنگامہ کے علاوہ کوئی اور نقصان نہ ہوا، جب بدبو کم ہوئی اور لوگ اپنے حواس میں آئے تو معلوم ہوا کہ ایک قیدی جو گواہی کے لئے لایا گیا تھا، مفرور ہے اور زیادہ حیرت انگیز امر یہ ہے کہ وہ قیدی ہندوستانی تھا جو کئی سال سے ڈارٹ مور کے جیل خانہ میں مقید تھا، اور اب چند مہینوں میں رہا ہونیوالا تھا۔"

لارڈ بائسلے اخبار سے نظر اُٹھائے کسی خیال میں محو تھے، سگار بجھ چکا تھا اور اُن کی آنکھیں نیم وا تھیں، کچھ دیر یونہی سوچ میں رہنے کے بعد انھوں نے اپنی آنکھیں کھولیں اور اسطرح سر کو جنبش دیکر پھر اخبار کو اٹھا لیا جیسے کسی خیال کو کوشش کرکے دور کر رہے ہیں بجھا ہوا سگار انھوں نے داہنی طرف تشتری میں رکھدیا، اور اخبار پڑھنے لگے -

کئی سال گزر چکے ہیں اور ممکن ہے کہ ناظرین کو گذشتہ واقعات یاد نہ ہوں اس لئے اختصار کے ساتھ اس ہندوستانی قیدی کے مقدمہ کا حال ذیل میں درج ہے:-

سنہ ۱۹۱۵ء میں دو ہندوستانی لڑکے کلکتہ یونیورسٹی سے ڈگریاں لیکر لندن آئے اور لندن یونیورسٹی کالج میں داخل ہوئے بڑا بھائی مجتبیٰ فزکس اور کیمیا کے تجربے کرنے لگا، اور چھوٹا بھائی مرتضیٰ سول سروس کے امتحان کی تیاری میں مصروف ہو گیا، مجتبیٰ بہت جلد جلد ترقی کرنے لگا اور اس نے دو ہی چار مہینے میں کئی علمی مضامین لکھے جو سائنس کے باوقار پرچوں میں چھپے، چھوٹا بھائی مرتضیٰ اپنا زیادہ وقت کھیل کود، تھیٹر، گھوڑ دوڑ میں صرف کیا کرتا تھا دونوں بھائی جس مکان میں رہتے تھے اس مکان کا مالک ایک پنشن یافتہ فوجی سارجنٹ تھا جو اپنی پلٹن کے ساتھ کئی سال ہندوستان میں رہ چکا تھا۔ اسکا نام جیکسن تھا اور اب یہ اپنے مکان کے سامنے ایک تھیٹر میں دربان تھا، اسکی بیٹی مارگریٹ بھی اسی تھیٹر میں ٹکٹ بیچنے پر ملازم تھی، لڑکی جوان اور خوبصورت تھی اور دونوں بھائی مجتبیٰ اور مرتضیٰ اس سے محبت کرنے لگے تھے، مگر مارگریٹ مجتبیٰ کی طرف زیادہ مائل تھی، ایکدن جیکسن اپنے گھر میں داخل ہوا ہی تھا کہ اوپر کے کمروں سے ہنگامہ کی آواز آئی، اس نے جا کر دیکھا تو مجتبیٰ اپنے کمرے میں پڑا دم توڑ رہا تھا، اسکی پیٹھ میں ایک بڑا سا چاقو اترا ہوا تھا، اسکے قریب مارگریٹ بیہوش پڑی تھی سامنے مرتضیٰ مبہوت کھڑا تھا - اسکے ہاتھ اور اسکے کپڑے خون سے رنگین تھے جیکسن پولیس بلا لایا، چاقو مرتضیٰ ہی کا تھا اور جب اسپر قتل عمد کا مقدمہ چلایا گیا تو اپنی صفائی میں وہ سوائے انکار کے اور کچھ نہ کہہ سکا - مارگریٹ نے

مرتضی کے خلاف شہادت دیتے ہوئے کہا کہ دونوں بھائی میرے عشق میں لڑ بیٹھے، اور مرتضی نے رقابت میں اپنے بھائی مجتبی کو مار ڈالا" عدالت سے مرتضی کو پھانسی کی سزا کا حکم صادر ہوا، اسی سال ملک معظم ہندوستان تشریف لیجا رہے تھے لندن کے ہندوستانی باشندوں نے رحم کی درخواست کی اور پھانسی کی سزا حبس دوام سے مبدل ہوگئی اسوقت سے مرتضی ڈارٹ مور کے جیلخانہ میں مقید تھا اس کے اچھے اطوار اور اسکی علمی قابلیت نے تھوڑے ہی دنوں میں اسے قیدیوں کا سردار بنا دیا تھا، اور اب بہت جلد اسکے قید کی بقیہ میعاد معاف ہونیوالی تھی اور وہ بہت جلد رہا ہونیوالا تھا۔ ڈارٹ مور کے جیلخانہ کے گورنر جنرل رچرڈسن کو چند قیدیوں نے ملکر قتل کر ڈالا تھا، اور انھیں کی شناخت کیلئے مرتضی مع چند قیدیوں کے لندن لایا گیا تھا، اور جب مقدمہ کی پیشی کے بعد یہ موٹر میں سوار ہو رہا تھا اسی وقت کئی بم پھٹے اور اس ہنگامہ میں مرتضی فرار ہوگیا پولیس تفتیش کیلئے متعین ہے ممکن ہے کل تک گرفتار ہو جائے۔"

وائی کونٹ بانسلے نے یہ اخبار بھی بند کرکے رکھدیا اور کسی گہرے خیال میں غرق ہوگئے، تھوڑی دیر کے بعد موٹر ایک بڑے مکان کے سامنے رکا، وائی کونٹ اترے، ہال میں ایک بوڑھے سیاہ پوش خادم نے ان کا کوٹ اتارا اور ٹوپی اور چھڑی لیلی اور سیڑھیوں پر چڑھتے ہوئے اوپر کی منزل پر چلے گئے، خادم ان کی خوابگاہ کے سامنے کھڑا تھا، کمرے میں جاکر انھوں نے کپڑے اتارے غسل کیا، اور ڈنر سوٹ پہنکر سگار پیتے ہوئے کتب خانے میں چلے آئے ابھی یہ کمرہ کے وسط میں پہونچے بھی نہ تھے کہ دروازہ کھلا اور ایک نوعمر لڑکی "نانا ابا - نانا ابا"، کہتی ہوئی انکی طرف بڑھی، تقریبًا اسکی عمر اٹھارہ انیس سال کی تھی، میانہ قد چھریرا بدن، اسکے چہرے کی سفیدی پر ہلکے بادامی رنگ کا شتباہ ہوتا تھا گالوں پر سیب کی سی ہلکی گلابی جھلک تھی، مصنوعی رنگ سے رنگے ہوئے بھرے بھرے لب یاقوت کی طرح چمک رہے تھے، اور کمان کی طرح سیاہ بھویں [illegible] تنی ہوئی تھیں جنسے تحیر اور رنج کا پتہ چلتا تھا، ان سے غصہ بھی نمایاں تھا اور کسی امر پر آزردگی بھی، سر کے سیاہ بال پیچھے کی طرف مردوں کی طرح کٹے ہوئے تھے اور سامنے کے بال پیچھے کی طرف لہریا بناتے ہوئے پڑے تھے، کانوں میں ہیرے کے آویزے لٹک رہے تھے، یہ لڑکی نہایت ہی حسین سفید رنگ کے ریشمی کپڑے کا گون پہنے تھی جو گھٹنوں کے اوپر ہی ختم ہوگیا تھا اور اوپر کا حصہ جسم سے بالکل چپاں تھا، پشت بالکل عریاں تھی، شانے کھلے ہوئے تھے، اور یہ گون صرف ہیرے کی ایک پتلی سی ڈوری سے گلے سے آویزاں تھی۔ لڑکی کے بائیں بازو پر پلیٹنم کا ایک کڑا تھا۔ جسمیں بڑے بڑے ہیرے جڑے ہوئے تھے، جرابیں ایسی باریک تھیں کہ ٹانگوں کی نیلی رگیں اندر سے نظر آتی تھیں ان کا رنگ جسم کے رنگ سے اسقدر ملتا تھا کہ معلوم ہوتا تھا ٹانگیں بالکل ننگی ہیں، پیروں میں سفید نقرئی کمخواب کے نازک جوتے تھے، لڑکی نے قریب آکر وائی کونٹ کے کاندھوں پر ہاتھ رکھکر منہ چوما اور بولی "نانا ابا - لیڈی ایجرٹن کے یہاں رقص میں چلیئے گا نا، میں ٹونی کے ساتھ رٹز میں کھانا کھانے جارہی ہوں اور وہیں سے رقص میں جاؤں گی، لیڈی ایجرٹن کی بڑی لڑکی سیلویا نے آج کی رات مجھے اپنے ساتھ سلانے کا وعدہ کیا ہے آپ بھی آئیے گا نا؟"

لڑکی کے اس اظہار محبت کو دیکھکر بھی وائی کونٹ کے چہرے سے خوشی نمایاں نہ تھی، آنکھوں میں آنسو آگئے اور کانپتے ہوئے ہاتھوں سے لڑکی کو گلے لگا لیا اور دیر تک اپنے سینہ سے لگائے رہے، لڑکی انکی اس حرکت سے گھبرا سی گئی اور خوفزدہ ہوکر پوچھنے لگی "کیوں نانا ابا کیسا مزاج ہے؟"، کونٹ نے بہت ضبط کرکے جواب دیا:- "نہیں کچھ نہیں، یونہی کچھ یاد آگیا اور دل بھر آیا، گھبراؤ نہیں"

لڑکی ان کا ہاتھ پکڑ کر ایک آرام کرسی کے پاس لیگئی اور انھیں بٹھلا کر خود کرسی کے بازو پر بیٹھ گئی اور ان کی گردن میں باہیں ڈالکر کہنے لگی "نانا ابا آپ ان دنوں سخت محنت کرتے ہیں مجھے ڈر ہے کہ کہیں آپ کی صحت نہ خراب ہو جائے، دن رات سوائے کام کرنے کوئی اور شغل ہی نہیں، میں بتاؤں سنیئے چند دنوں کیلئے مڈیرا چلیے، میرا بھی لندن کی بارش کہر اور سردی سے دم گھبرا گیا ہے۔ وہاں سردی بہت ہی کم ہوگی، دھوپ بھی خوب ہوگی آپ کی بھی صحت

درست ہو جائے گی اور میرا بھی جی بہلے گا، میں اپنے ساتھ ..... " لڑکی نے محبت بھری نظروں سے کونٹ کو دیکھکر اپنا گال ان کے گال سے ملا دیا۔ اور ایک ہاتھ سے اُن کے شانوں پر ہلکی ہلکی تھپکیاں دینے لگی، ــــــ " نہیں بیٹی مارگیرٹ مجھے ایک منٹ کی فرصت نہیں، پارلیمنٹ کا اجلاس ہو رہا ہے بہت سے معاملے زیر تجویز ہیں، بھلا میں کیسے جا سکتا ہوں" لڑکی نے اس انکار پر منھ پھلا کر کہا " تو آپ کو کیا میری خوشی سے زیادہ پارلیمنٹ کا خیال ہے" کچھ دیر چپ رہنے کے بعد جھجکتے ہوئے اور فوراً شرما کر "نانا ابا میں ایک راز کی بات بتا دوں؟ میں نے آج ٹونی کی درخواست منظور کر لی اور مجبوراً کیونکہ ایک مدت سے لوگ ناک میں دم کئے ہوئے تھے، جہاں گئی بھڑوں کی طرح چمٹ گئے، آخر کار کل کی رات میں نے عاجز آکر فیصلہ کر لیا اور موٹر میں جب ٹونی نے ہزاروں منتیں کیں تو میں نے ہاں کہدیا، غریب ٹونی ہے تو بیوقوف مگر پکے ارادے کا آدمی ہے" "نانا ابا چلئے آپ اور میں اور ٹونی جنوبی فرانس چلے چلیں، چلیئے گا نا؟"

وائی کونٹ ابھی جواب دینا ہی چاہتے تھے کہ بوڑھے خانساماں نے دروازہ کھول کر ادب سے عرض کیا " لیڈی صاحبہ مسٹر ہالیڈے تشریف لائے ہیں" " انھیں یہیں بلا لو" کہکر لیڈی مارگیرٹ کرسی سے اُٹھی اور آتش دان کے اوپر لگے ہوئے آئینہ کے سامنے کھڑی ہو کر سر کے بال درست کرنے لگی، مسٹر انٹونی ہالیڈے نے کمرے میں داخل ہو کر " ہلو میگی" کہتے ہوئے لیڈی مارگیرٹ کی طرف مصافحہ کو ہاتھ بڑھایا، لیکن وہ ہنس کر بولی، " بیوقوف لڑکے یہ ہاتھ ملانا کیسا، میرے بوسے کیوں نہیں لیتا، میں نے نانا ابا کو اپنا فیصلہ سنا دیا ہے" یہ کہکر لیڈی مارگیرٹ نے خود مسٹر ہالیڈے کے کئی بوسے لئے۔

ہالیڈے نے لیڈی مارگیرٹ سے جدا ہو کر وائی کونٹ سے ہاتھ ملا کر کہا:۔ " میں اپنی قسمت پر نازاں ہوں کہ میگی نے میری درخواست قبول کر لی اور میں جناب کا ممنون ہوں کہ آپ نے بھی اسے منظور کر لیا اگر آپ کی اجازت ہو تو میں بہت جلد شادی کر کے مارگیرٹ کو برازیل لیتا جاؤں، ابا جان علیل ہیں اور طلبی کے تار پر تار آ رہے ہیں"

وائی کونٹ نے ہالیڈے کی پیٹھ پر ہاتھ رکھ کر کہا، میاں اگر مارگیرٹ نے تمھیں قبول کر لیا تو پھر میری منظوری کی کیا ضرورت، جب وہ کہیں شادی کر لو، میری دعا ہمیشہ تمھارے شامل حال رہے گی۔ خدا تم دونوں کو خوش رکھے، تم جانتے ہو کہ یہ میری آنکھوں کی پتلی ہے، میں اسے دیکھکر زندہ ہوں۔

لیڈی مارگیرٹ نے نانا کے بوسے لئے۔ ہالیڈے نے گڈ نائٹ سر، کہکر اُن سے مصافحہ کیا اور دونوں باہر چلے گئے۔ دونوں کے جانے کے کچھ دیر بعد وائی کونٹ نے سگار جلایا۔ اور دل میں یہ کہکر " خیر اس بچی کی طرف سے تو اطمینان ہو گیا، کسی گہرے خیال میں ڈوب گئے۔ دیر تک سگار پیتے رہنے کے بعد انھوں نے دیوار سے لگا ہوا ایک بٹن دبایا اور فوراً ہی بوڑھا بٹلر دروازہ کھولکر مودب سامنے آکر کھڑا ہو گیا " مارٹن آج مجھے بھوک نہیں ہے کھانا نہ کھاؤں گا، صرف دو ایک بسکٹ اور چند سینڈوچ شراب کی بوتل کے ساتھ رکھدو کسی وقت بھوک لگے گی تو کھا لوں گا، آج مجھے دیر تک کام کرنا ہے، اور ہاں مارٹن تم نے تھیٹر کا وہ نیا تماشہ تو نہیں دیکھا ہے؟ " نہیں مائی لارڈ" " اچھا تو تم اور مسٹر مارٹن آج میری طرف سے اسے دیکھ آؤ بہت پسند کرو گے اور ولیم کو بھی لے لو، کہدو میں سوتے وقت کپڑے خود پہن لوں گا، جگہ کے لئے ٹیلیفون کر دو اور موٹر میں چلے جاؤ

شوفر غریب بھی تماشہ دیکھے گا"

بوڑھا مارٹن "حضور کا بیحد شکریہ" کہکر باہر چلا گیا، اور چند لمحوں کے بعد ایک نقرئی کشتی میں چند بسکٹ اور سینڈوچ لے آیا ایک چھوٹی میز پر ایک چھوٹی کشتی میں شراب کے دو تین کنٹر سوڈا کی ایک سائی فن اور دو تین گلاس رکھے ہوئے تھے - مارٹن نے یہ کل چیزیں سجا کر رکھدیں - آتش دان سے راکھ جھاڑی، کوئلے کے کچھ ٹکڑے آگ میں ڈالے، کھڑکی کے قریب جاکر پردے برابر کردیئے - سگار کے ڈبہ کو کھول کر دیکھ لیا کہ بھرا ہے - پھر ادب سے "گڈ نائٹ مائی لارڈ" کہتا ہوا آہستہ سے دروازہ بند کرکے چلا گیا - مارٹن کے جانے کے بعد وائی کونٹ ایک گھنٹہ تک کسی گہرے خیال میں غرق رہے، ان کے چہرے سے غم اور کبھی غصے کے آثار نمایاں تھے، آنکھیں کبھی غوری جوش سے چمکنے لگتی تھیں اور کبھی ان سے ناامیدی ظاہر ہوتی تھی، دیر کے بعد انھوں نے ایک آہ بھری اور کھڑے ہوگئے - دروازہ کے پاس آکر انھوں نے قفل میں کنجی لگائی اور پھر کمرے میں ٹہلنے لگے -

"آج مجھے کیا کیا خطاب ملے ہیں، چور - ڈاکو - فریبی - جعل ساز - ظالم اور یہ خطاب مجھے دیئے کس نے؟ ایک جاہل ان پڑھ گنوار چمارنے - مگر میں نے بادشاہ اور سلطنت سے کیا کیا خطاب پائے ہیں - رائٹ آنریبل - ہنری میکسی، وائی کونٹ سلطنت برطانیہ کا وزیر جنگ - کروڑوں کا مالک کچھ دیر چپ رہنے کے بعد "نہیں نہیں وہ پہلے خطاب صحیح ہیں - سچ ہے میں چور ڈاکو فریبی جعل ساز ہوں، لیکن ہاں میں ظالم نہیں ہوں" وردہ مینڈالی واقعہ، اوہ، مدت ہوئی اسکا فیصلہ ہوچکا - رہا جولیا کا قصہ ........"

وائی کونٹ دیر تک خاموش ٹہلتے رہے - اور پھر خود ہی آہستہ آہستہ گویا اپنے ہی کو خطاب کرکے کہنے لگے -

"جولیا کیا تھی، اسٹیج کی ایک آوارہ چھوکری - کچھ ایسی حسین بھی نہ تھی، اب اتنے دنوں کے بعد مجھے یاد بھی نہیں کہ اس کی کونسی بات پسند آگئی تھی" کچھ دیر سوچ کر اور پھر مسکراتے ہوئے "ہاں ہاں - یاد آگیا، ایک دن وہ کورس میں ناچ رہی تھی، اور اس کا فراک سامنے سے بہت نیچا کٹا ہوا تھا، اتفاق سے ناچنے میں برہنہ ہوگئی - اور اسٹیج سے عجیب بدحواسی سے بھاگی - بس اسکا بھاگنا مجھے بھلا معلوم ہوا، تماشہ ختم ہونے کے بعد میں نے اس کے پاس اپنا کارڈ بھیجا، ملاقات کی دعوت دی، ربط بڑھا - اور پھر میری ہوگئی میں نے اسے ایک مکان کرایہ پر لے کردیا تھا، آرام سے رہتی تھی، کمسن تھی شوخ اور چالاک تھی، دن بھر کی محنت اور جانفشانی کے بعد شب کے وقت اس کی صحبت میں چند گھنٹے مزے میں کٹ جاتے تھے - لیکن جب مجھے پہلے پہل خطاب ملا تو اسے بھی "لیڈی" بننے کی سوجھی، فرمایش کی کہ شادی کرلو میں آج اور کل پر ٹالتا ہی رہا، یہانتک کہ بیرن بنادیا گیا - اب اسنے اور بھی ضد شروع کی، اور شرارتیں کرنے لگی - مجبوراً جب میں نے انکار کیا تو مجھے دھمکی دینی شروع کی - میرے کاغذات میں سے چند کاغذات اسے ایسے مل گئے تھے جو سوائے میرے کسی اور کی نظر سے گذرنے کے قابل نہ تھے - ایک رات جب اسنے سخت ہنگامہ کیا تو میں نے اسے مار پیٹ کر گھر سے نکالدیا اور اس دن کے بعد سے مجھے مدتوں اسکی کوئی خبر معلوم نہ ہوئی - اور ادھر تو میں اسے بالکل ہی بھول چکا تھا، صرف چند دن ہوئے کہ اس کا ایک خط آیا تھا، جس میں لجاجت کے ساتھ ملاقات کی درخواست کی تھی، مجھ سے جدا ہوکر تو اس نے میرے دیئے ہوئے مال پر زندگی گذاری، پھر ادھر ادھر یوں ہی سی ملازمت کرتی رہی - مگر بھلا اس سے کب بسر اوقات ہوسکتی تھی، عسرت سے مجبور ہوکر تنگ دلی

میں پھرنے لگی، اور اسطرح پیٹ پالنے لگی، مگر آخر نتیجہ وہی ہوا جو ہوا کرتا ہے، ایک مہلک اور ناپاک مرض میں مبتلا ہو گئی۔ جب میں ملنے گیا تو اسوقت اسکا مرض طول کھینچ چکا تھا، صحت سے ناامیدی تھی۔ مجھ سے گڑگڑا کر پھر شادی کی درخواست کی۔ اس نے بہت آرزو منت کی، آنسو بہائے، ہاتھ جوڑے، مگر میں مجبور تھا انکار کر کے چلا آیا، اور شاید اسی دن اس نے "انٹونیو" کو بلا کر اپنی داستان سنائی اور وہ کاغذات دے دیئے ........................" وائی کونٹ کمرے کے وسط میں کھڑے ہو کر دیر تک کچھ سوچتے رہے۔" جولیا! اگر تونے سچ مچ ایسا کر دیا ہے تو بس میرا خاتمہ ہو گیا، میرے پاس اُن کا کچھ جواب نہیں ہے، یہ سارے الزامات سب کے سب سچ ہیں، گو میں تنہا اس قسم کی باتوں کا گنہگار نہیں ہوں، میرے ہی طرح کتنے اور لارڈ اور بیرونٹ ایسے ہیں جن کی کامیابی کا راز صرف ان کی سیاہکاری ہے ............"

وائی کونٹ ایک لمبی سانس لیتے ہوے کرسی پر بیٹھ گئے اور دیر تک کچھ سوچتے رہے پھر اٹھکر اضطراب میں کمرے کے ایک سرے سے دوسرے سرے تک ٹہلنے لگے۔

"کل نو بجے وزیر اعظم نے جواب مانگا ہے، مگر میرے پاس جواب کیا ہے، میں اگر انکار بھی کر دوں تو کیا ہوتا ہے۔ اگر جولیا نے سچ مچ انٹونیو کو سب کچھ بتا دیا تو میں کہیں کا نہ رہا، کہیں بھاگ بھی نہیں سکتا، بھلا میں جواب کیا دے سکتا ہوں۔ ........................ جواب ........................ جواب تو بس ایک ہے۔ اور ........................ وہ ........................ اپنے ........................ ہاتھوں سے ........................ موت ........................ خدا! موت کیسا خوفناک لفظ ہے۔ لیکن اگر موت نہیں تو پھر کیا۔ اس کے بدلے۔ اس کے عوض۔ بدنامی، رسوائی، بے عزتی، اور قید۔ اور کیا عجب۔ کون کہہ سکتا ہے ممکن ہے کہ پھانسی ہو۔ وہ جرمن آبدوز والا واقعہ ........................ اوہ ........................ کیوں یاد کروں؟"

وائی کونٹ پھر کرسی پر بیٹھ گئے، دیر کے بعد انھوں نے وسکی کی بوتل سے آدھا گلاس شراب کا انڈیلا اور بغیر سوڈا ملائے پی گئے۔ "آہ۔ اب کچھ سکون ہو چلا ہے میں خائف ہو گیا تھا۔ موت سے ڈرنا کیا؟ آخر مرنا لازمی ہے، اور دوسرے کے ہاتھوں سے مرنے کے بدلے بہتر ہے اگر اپنے ہی ہاتھوں سے مر جاؤں، خیر اگر اپنے ہی ہاتھوں سے اپنی زندگی ختم کی تو اس کا اتنا افسوس نہیں جتنا مارگیریٹ کی تباہی اور بربادی کا غم ہے۔ مجھے ڈر ہے کہیں مٹی نہ خراب ہو جائے ........................"

وائی کونٹ نے اب کی برانڈی کا آدھا گلاس انڈیلا اور پی گئے۔

"اچھا تو جواب لکھدوں اور پھر ........................"

میز کے قریب بیٹھ کر خط لکھنے لگے، اور خط ختم کر کے اُسے بلاٹنگ سے چھاپنے کے بعد آہستہ آہستہ پڑھنے لگے۔

"پیارے وزیر اعظم۔ آپ کے سوالات کا میرے پاس بس ایک ہی جواب ہے جو میں آپ کو اس خط کے ملنے کے پہلے دے چکا ہوں گا۔ "آپ کا مخلص بائسلے"

"کافی ہے بس بس اس سے زیادہ کی ضرورت نہیں" خط لفافہ میں رکھ کر باسلے نے اسپر پتہ لکھا، جہری اور دوسرا خط نواسی کے نام لکھا:-

"پیاری مارگیرٹ، مجھے کچھ ایسی ہی مجبوری آن پڑی تھی کہ میں نے خودکشی کرلینا بہتر سمجھا، مگر تمہارے لئے دل بے چین ہے، مجھے ڈر ہے کہ کہیں تم میرے لئے اپنے کو ہلاک نہ کرڈالو، خدا کیلئے ایسا نہ کرنا" "خدا حافظ"

دونوں خط اونھوں نے میز پر ایک کتاب سے لگاکر رکھدیئے کہ کمرہ میں داخل ہونے والے کی نظر فوراً اونپر پڑے، اسکے بعد باسلے دیر تک بیٹھے سوچتے رہے اور پھر ٹہلنے لگے۔

"کیا ہو اگر بھاگ جاؤں، کہیں چھپ رہوں کسی ملک میں جاکر روپوش ہو جاؤں۔ ابھی بہت وقت ہے۔ کتنے بجے ہیں۔ گیارہ۔ مگر ......... جاؤں تو ......... کہاں جاؤں ......... چھپوں تو کہاں چھپوں اور اگر چھپ بھی سکا تو ایسی زندگی کیا ......... مر ہی کیوں نہ جاؤں ........."

دیر تک ساکت کھڑے رہنے کے بعد کانپتے ہوئے چلا اوٹھے:-

"موت۔ موت۔ اور وہ بھی اپنے ہاتھوں سے۔ اُف۔ مجھ سے نہ ہوگا، مرنا کیسا؟ اور خودکشی کیوں؟ نہیں۔ ہرگز نہیں کیوں مروں اور کیوں جان دوں" کچھ دیر ٹہلنے کے بعد "میں کمزور ہوگیا ہوں۔ ذرا سی بات سے خایف ہوجاتا ہوں"

یہ کہکر وہ میز کی طرف بڑھے اور دونوں خط ہاتھ میں لے کر چاہتے تھے کہ چاک کردیں کہ ٹھیر گئے۔ سانس چڑھی ہوئی تھی، اونگلیاں کانپ رہی تھیں اور پیشانی پر پسینہ کے قطرے تھے، ایک بھیانک آواز میں:-

"کیا بھاگ کر بچ بھی کسی طرح بچ سکوں گا، دنیا کا کون گوشہ ہے جہاں میں چھپ کر بچ سکونگا، اور اگر یہیں رہا تو میرے پاس اون کاغذات کا کیا جواب ہے ......... پھر جب بچنا محال ہے تو یہ فضول کا جھگڑا ہے ......... ........."

دائی کونٹ نے پھر شراب پی اور میز کی دراز سے تپنچہ نکالکر دیکھا کہ اس میں کارتوس بھرے تھے، تپنچہ ہاتھ میں لے کر دیر تک ٹہلتے رہے، چہرے کا رنگ منٹ منٹ پر بدل رہا تھا، یکایک اون کی آنکھوں سے آنسو ٹپکنے لگے، بدن کانپنے لگا، اور بائیں ہاتھ سے کرسی پکڑکر کھڑے ہوگئے۔

"افسوس۔ اگر یہ معلوم ہوتا کہ مجھے ایک دن اسطرح سے مرنا ہے تو اتنی مصیبت اٹھاکر اس قدر دولت کیوں جمع کرتا۔ پہلی زندگی کیا بری تھی"

یہ کہکر اونھوں نے اپنے دل پر زور دے کر جسم کی تھرتھری کو روکا، کانپتے ہوئے ہاتھ سے تپنچہ سر تک لائے، گھبراکر چاروں طرف دیکھا۔ پھر آنکھیں بند کرکے سانس روک لی۔ اور اب چاہتے ہی تھے کہ لبلبی دبا دیں کہ کسی آواز سے گھبراکر پلٹے تو دیکھا کہ میز کے سامنے کرسی پر ایک بوڑھا شخص بیٹھا انہیں غور سے دیکھ رہا ہے۔ وزیراعظم اور مارگیرٹ کے نام کے خطوط اس کے ہاتھ

میں تھے۔ گھبراہٹ میں وائی کونٹ کے ہاتھ سے تیچہ گر گیا، اور وہ آنکھیں پھاڑ کر اسے دیکھنے لگے۔ چند قدم اس کی طرف بڑھکر ٹہرے اور پھر پیچھے ہٹے۔ "تم کون" ان کی آواز بہت ضعیف تھی۔ "تم کون ہو؟" ذرا بلند آواز سے۔ "ارے تم کون ہو۔ بولتے کیوں نہیں۔ جواب دو"

"میں کون ہوں۔ جیکسن کیا اتنے دنوں میں میری صورت اتنی بدل گئی ہے۔ کہ تم مجھے پہچان بھی نہیں سکتے" اجنبی کی آواز سے ایک خوفناک اطمینان ظاہر ہو رہا تھا۔ باٹسلے کے پاؤں کانپنے لگے، کلیجہ بیٹھنے لگا۔

"کون! مرتضیٰ۔ مرتضیٰ۔ نہیں ہو نہیں سکتا۔ ممکن ہی نہیں۔ یہ میرے دماغ کی کمزوری کا اثر ہے، یہ میرا صرف واہمہ ہے" کچھ آگے بڑھ کر اور پھر ڈرتے ہوئے۔ "کیا تم مرتضیٰ ہو"

"جیکسن۔ کیا سوجھتا نہیں کہ میں مرتضیٰ ہوں"

"مگر تم تو جیل میں تھے......"

"ہاں تھا تو جیل میں، لیکن آج شام کے وقت میں ہائیکورٹ کے پھاٹک سے بھاگ نکلا اور دیر سے یہاں چھپا ہوا ہوں مگر جیکسن مجھے خوشی اسکی ہے کہ تم اتنے بڑے لارڈ ہونے کے بعد بھی اس سے انکار نہیں کرتے کہ تم اصل میں جیکسن ہو"

لارڈ باٹسلے قریب کی کرسی پر بیٹھ گئے۔ اور اپنی پیشانی کا پسینہ پونچھ کر بولے:۔

"انکار سے فائدہ، صرف وقت کی بربادی۔ تمہارا یہاں تک آجانا۔ اس امر کو ثابت کر رہا ہے کہ تم میرے اگلے حالات اور میرے راز سے اچھی طرح واقف ہو۔ مگر مرتضیٰ۔ تمہیں یہاں تک آتے میں کچھ ہراس نہ ہوا، کیا ہو اگر میں تمہیں مار ڈالوں۔ یا گرفتار کرا کے قید کرا دوں؟"

مرتضیٰ نے ہنس کر کہا:۔

"اجی۔ میں نے سب کچھ سوچ لیا ہے۔ اگر تم نے مجھے مار ڈالا تو بھی اور گرفتار کرا دیا تو بھی، دونوں صورتوں میں ہمارے تمہارے اگلے تعلقات کا دنیا کو پتہ چل جائے گا۔ مجھے یقین ہے کہ تم نہ مجھ پر ہاتھ اٹھاؤ گے، اور نہ میرے خلاف اپنی زبان ہلاؤ گے"

باٹسلے نے کچھ دیر چپ رہ کر کہا۔ "ہاں ایک حد تک یہ صحیح ہے مگر یہ بتاؤ کہ تم میرے راز سے کس طرح واقف ہوگئے۔ تم تو آج اٹھارہ انیس سال سے قید میں تھے۔ تمہیں میری حالتیں اور میرا پتہ کیونکر معلوم ہوگیا؟"

"تمہیں یاد نہیں۔ جب تم منسبری امپائر کے تھیٹر میں دربان تھے تو تھیٹر کے سامنے اسمتھ، ایک پست قد آدمی چار روٹی کی دوکان رکھا کرتا تھا"

باٹسلے کی گھبراہٹ کچھ اور بڑھ گئی، مرتضیٰ نے سگار کے ڈبے سے ایک سگار چن کر اٹھا لیا اور جلا کر پینے لگا۔

"جیکسن تجھے قید میں بھجوا کر تم بھی کہیں غائب ہوگئے، اور ایک مدت کے بعد جب لندن میں پھر نمودار ہوئے تو فوراً ہی

رئیس بن گئے۔ اسمتھ ا ب ٹیکسی چلاتا تھا۔ اوس نے تمہیں ایک دن پہچان لیا۔ تمہارا پیچھا کر کے تمہارا گھر اوس نے ڈھونڈ نکالا۔ اور پھر تم تو خود جانتے ہو کہ تمہیں دھمکی دے دے کر اوس نے کئی بار تم سے کثیر رقمیں حاصل کیں۔ مگر جب تم اس سے بہت عاجز ہو گئے تو تم نے اسے گرفتار کرا کے قید کرا دیا۔"

مرتضیٰ دیر تک سگار کے دھوئیں نکال کر آہستہ آہستہ باہر پھینکتا رہا۔

"میری اوس کی ملاقات صرف اتفاق سے ہوئی۔ جب وہ ڈارٹ مور بھیجا گیا تو میں اُن دنوں قیدیوں کا لیڈر تھا۔ ہم دونوں نے ایک دوسرے کو فوراً پہچان لیا۔ وہ میری کوشش سے میرا اسسٹنٹ بنا دیا گیا، اس طرح ہم دونوں کو گفتگو کا خوب موقع ملا، اور ہم نے خفیہ خط و کتابت کے طریقے ایجاد کئے۔ جب وہ رہا ہوا تو مجھے ہر ہفتہ اسی خفیہ طریقے سے کل باتوں کی خبر دیتا رہا۔"

بانسلے کی پریشانی بڑھتی جا رہی تھی۔

"مگر تم ہائیکورٹ سے کیسے بھاگ سکے؟"

"صرف اسمتھ کی مدد سے۔ میں نے اسے خبر دے دی تھی کہ میں آج گواہی کے لئے ہائیکورٹ لایا جاؤں گا۔ مقدمہ کے بعد جب قیدی اور گواہ باہر لائے جا رہے تھے، اسمتھ نے کمرے کے اندھیرے میں چند بم پھینکے اور قریب ہی اپنی ٹیکسی لئے کھڑا رہا۔ جب بم کے پھٹنے سے ہنگامہ ہوا تو مجھے اپنی ٹیکسی پر بٹھا کر بھاگا۔ ہم لوگ اپنی جانوں پر کھیل کر کسی نہ کسی طرح یہاں آ گئے۔ موٹر ہم نے سامنے گڑھے میں چھپا دی اور چونکہ اسمتھ اس کمرہ میں کئی بار آ چکا تھا اس لئے اوس نے مجھے اسی کمرہ میں چھپ رہنے کی رائے دی۔ کھڑکیاں بند تھیں مگر اٹھارہ برس قید میں رہ کر میں نے بہت سے نئے ہنر سیکھے ہیں۔ ایک یہ کھڑکی کھول کر اندر چلا آنا مشکل نہ تھا، اور میں یہاں چھپا رہا اور اسمتھ بھی کہیں قریب ہی ہے اور اگر مجھے زیادہ دیر ہوئی تو ممکن ہے کہ وہ بھی آ جائے تم نے نوکروں کو چھٹی دے کر گھر کے باہر بھیج دیا ہے، اب اندر ہم دونوں ہیں اور باہر اسمتھ۔"

اپنی بیکسی اور مجبوری اور مرتضیٰ کی اس دلیری کو سوچ کر لارڈ بانسلے کا دل بیٹھا جاتا تھا کسی طرح مفر کی صورت نظر نہ آتی تھی، اس طرح جان پر کھیل کر مرتضیٰ کے آنے کا صرف ایک مقصد ہو سکتا تھا۔ پھر بھی اونہوں نے ہمت کر کے رکتے ہوئے پوچھا:۔

"مگر مرتضیٰ اس قدر خطرے اوٹھا کر مجھ تک آنے کی وجہ؟"

"وجہ۔ وجہ پوچھتے ہو۔ جینکسن تم، اور مجھ سے وجہ پوچھتے ہو۔ صرف تمہاری وجہ سے میں اٹھارہ سال سے قید میں مر رہا ہوں، اور پھر تم مجھ سے یہاں تک آنے کی وجہ پوچھتے ہو۔"

مرتضیٰ کا وہ پہلا اطمینان غائب ہو رہا تھا، غصہ کے آثار نمایاں ہو رہے تھے۔

"جینکسن تمہیں اچھی طرح معلوم تھا کہ میں نے بھتیجے بھائی کو نہیں قتل کیا تھا۔ مگر پھر بھی تم نے میرے خلاف گواہی

دے کر مجھے قید کرا دیا، میں اپنے کمرہ میں بیٹھا پڑھ رہا تھا کہ کسی کے چیخنے کی آواز آئی۔ میں دوڑ کر بھائی کے کمرہ میں گیا۔ دیکھا تو خون میں ڈوبے ہوئے پڑے، دم توڑ رہے ہیں۔ اور مارگریٹ قریب ہی کھڑی بید کے مانند کانپ رہی تھی۔ ابھی میرے حواس ٹھکانے بھی نہیں ہوئے تھے کہ تم پولیس کے ساتھ آ گئے اور مجھے گرفتار کر لیا گیا، مگر جیکسن تم اچھی طرح جانتے تھے کہ میں بھائی کا قاتل نہ تھا"

جیکسن دیر تک ساکت رہا، پھر رک رک کر بولا:-

"اگر تم بے قصور تھے تو پھر عدالت کے سامنے قاتل کا نام کیوں نہ بتا دیا، میرا ہی نام بتا دیا ہوتا یا مارگریٹ ہی کا، اُسے تو تم نے آخر اسی کمرے میں پایا تھا"

مرتضیٰ جوش غضب میں کانپ اٹھا اور چلا کر کہنے لگا:-

"جیکسن، آخر میں کس کا نام بتاتا، نہیں میں نے بھائی کے کمرے میں پایا نہ تھا، رہ گئی مارگریٹ، تو کیا اسی کا نام بتا دیتا۔ مارگریٹ کا۔ اپنی پیاری بیوی مارگریٹ کا۔ جس سے میں پاڈنگٹن رجسٹری آفس اور دوکنگ کی مسجد میں دو مہینے پہلے شادی کر چکا تھا، میں نے سمجھا تھا کہ ممکن ہے بھائی نے اس کے ساتھ تنہائی کا ناجائز فائدہ اٹھانا چاہا ہو۔ اور مارگریٹ نے اپنی عصمت بچانے کو چھرا مار دیا ہو، اور پھر جب عدالت کے سامنے میرے خلاف گواہی دی تو اسکے اضطراب سے میں نے سمجھا کہ ضرور وہی قاتلہ تھی اور صرف اپنی جان بچانے کے لئے مجھے ماخوذ کرا رہی تھی، میں نے سوچا کہ اگر تم قاتل ہوتے تو مارگریٹ اپنے باپ کے بچانے کو اپنے شوہر کو پھانسی نہ دلواتی۔ مشرقی بیوی تو اپنی جان کی پرواہ نہ کرتی، مگر میں اپنی اسی مغربی بیوی سے اس قدر محبت کرتا تھا کہ مجھے اس کی طرف سے کم از کم اتنی امید ضرور تھی کہ باپ اور شوہر میں یہ ضرور شوہر کا ساتھ دے گی۔ بس اسی یقین نے میرے لبوں پر مہر کر دی اور میں چپکا رہ گیا۔ ہاں ایک وجہ اور تھی، میں جانتا تھا کہ مارگریٹ کے بچہ ہونے والا تھا، جیکسن کیا تم اس کی توقع رکھتے تھے کہ میں صرف ایک اپنی جان بچانے کے لئے مارگریٹ اور اس کے بطن سے پیدا ہونے والی اپنی اولاد کا خون کراتا۔ ہرگز نہیں، بس یہی دو سبب تھے کہ لب تک نہ ہلایا۔ اور سر جھکائے قید میں چلا گیا"

جیکسن دیر تک مبہوت بیٹھا رہا، پھر اپنے کو سنبھال کر بولا:-

"مرتضیٰ۔ میں کئی سال ہندوستان میں رہ چکا ہوں۔ مگر مجھے اس وقت تک یہ نہ معلوم تھا کہ ہندوستانی محبت اور وفاداری میں اس طرح جان دیتے ہیں۔ مگر یہ بتاؤ کہ یہاں کس غرض سے آئے ہو۔ اگر روپیہ کی ضرورت ہے، تو میں اس وقت کسی بڑی رقم سے تمہاری مدد تو نہیں کر سکتا۔ شب کے وقت بنک کھلے نہیں رہتے، اور چیک تمہارے کسی کام کا نہ ہوگا۔ پھر بھی گھر میں اتنی رقم ضرور مل جائے گی کہ تمہاری فوری ضرورتوں کے لئے کافی ہو، اس سے زیادہ کی ضرورت ہو تو بعد کو دے سکتا ہوں، سچ ہے تم نے سخت مصیبت اٹھائی اور مجھے اس افسوس کا ہے" یہ کہکر جیکسن نے

.....اپنی جیب سے نوٹ بک نکالنی چاہی، مگر مرتضیٰ نے ہاتھ کے اشارے سے روکا

"کیا؟ روپیہ کی ضرورت نہیں ہے؟ خیر رہنے دو۔ لیکن اگر رہائی چاہتے ہو تو ابھی وزیر داخلہ کو ٹیلیفون کر کے تمہیں رہا کرا دوں، وہ میری سفارش کو فوراً مان لیں گے۔ یا اگر ہندوستان یا کسی اور ملک کو جانا چاہو تو بھجوا دوں۔ مجھے سخت افسوس ہے کہ تمہیں بلاقصور اتنے مصائب کا سامنا کرنا پڑا، اور میں سچے دل سے اپنی ندامت کا اظہار کرتا ہوں"

مرتضیٰ نے زور سے قہقہہ لگا کر کہا:-

تف ہے آپ کے افسوس پر اور نفرین ہے آپ کے اظہار ندامت پر۔ جیکسن تم مجھ جیسے فقیر کو دولت کا لالچ دیتے ہو۔ عمر بھر کے قیدی کو آزادی کی تصویر دکھا کر رجھاتے ہو، تمہیں معلوم ہے کہ میرے ابا جان، پروفیسر مصطفیٰ ایک مدت تک ہیرا بنانے کی کوشش میں تھے، ان کا خیال تھا کہ جب ہیرا اور کوئلہ دونوں کاربن ہیں تو پھر کوئلہ ہیرے کی صورت میں کیوں تبدیل نہیں ہو سکتا۔ ساری عمر کے تجربے اور اپنی ساری دولت صرف کرنے کے بعد وہ صرف یہاں تک دریافت کر سکے کہ اگر مصری کے ذرے کثیر دباؤ کے اندر بہت سخت گرم کر کے پگھلائے جائیں اور پھر ایک خاص مرکب روغن میں دفعتاً ڈال دیئے جائیں تو وہ ہیرے کے نہایت ہی باریک ذرے بن جائیں گے۔ ابا جان صرف یہاں تک دریافت کر چکے تھے کہ مر گئے۔ اور اب یہاں سے بھائی مجتبےٰ نے دریافت شروع کی۔ کہ یہی مہین ذرے کس طرح ملا کر بڑا ہیرا بنائے جا سکتے ہیں، سخت محنت و جانفشانی کے بعد وہ کامیاب ہوئے ہی تھے کہ قتل ہو گئے۔ وہ مجھے اپنے تجربوں کی حالت روز بروز بتاتے جاتے تھے، اور میں محبت کا اندھا کل باتیں مارگریٹ کو بتا دیا کرتا تھا۔ مجھے بعد کو معلوم ہوا کہ تم بھائی کے مرنے کے بعد افریقہ جا کر مصنوعی ہیرے بنانے لگے۔ ایک کان خریدی اور اصل ہیروں کے ساتھ ان ہیروں کو ملا کر بیچنے لگے اور مالدار ہو کر اب تو وائی کونٹ بن گئے ہو"

مرتضیٰ کا سگار بجھ گیا تھا، انہوں نے اسے پھر جلایا اور سلسلۂ کلام جاری رکھا:-

"جیکسن۔ میں تمہارے پاس روپیہ کی غرض سے نہیں آیا ہوں، کیونکہ اب مجھے اس کی ضرورت ہی نہیں۔ ہیرا بنانے کا نسخہ مجھے اب بھی یاد ہے، چاہوں تو کروڑپتی بن جاؤں، مگر اب دولت کی تمنا ہی نہیں، میں رہائی کے لئے نہیں آیا ہوں، کیونکہ قید میں بڑے آرام سے کٹ رہی ہے۔ میرے ماں باپ مدت ہوئے مر چکے ہیں خاندان میں اب کوئی بھی باقی نہیں۔ آزاد ہوں تو کس کے لئے، ہاں۔ یہاں تک آنے کی تین وجہیں تھیں، ایک تو اپنی بیٹی مارگریٹ کو دیکھنے کی تمنا۔ اسمتھ نے مجھے قیدخانہ میں بتایا تھا کہ وہ اب جوان ہو گئی ہے۔ میں تمہارا ممنون ہوں کہ تم نے اس کی ماں کی طرح اس کا بھی نام مارگریٹ ہی رکھا، وہ آرزو اس وقت پوری ہو گئی۔ جیکسن جب میں اس کمرہ کے مخملی پردہ کے پیچھے چھپا ہوا اس مارگریٹ کو دیکھ رہا تھا تو مجھے اپنی مردہ مارگریٹ زندہ نظر آ رہی تھی۔ بارہا جی چاہا کہ اپنے خون سے پلی ہوئی اور اپنی پیاری بیوی کی زندہ تصویر کو گلے لگا لوں، لیکن ضبط کر کے رہ گیا۔ خیر خدا اسے زندہ رکھے۔ مجھے غم نہیں کہ اسے

میرے وجود کا بھی علم نہیں ۔"
مرتضیٰ کی آنکھیں پرنم ہوگئی تھیں، کچھ دیر سگار پینے کے بعد :-
"دوسری غرض یہ تھی کہ تم سے دریافت کروں کہ بھائی نیتھے کو سچ مچ کس نے قتل کیا تھا، تم نے یا مارگریٹ میری بیوی نے، اور تیسری غرض یہ تھی کہ اگر تمہیں قاتل نکلے تو تمہارا گلا گھونٹ دوں، اور ہاں ایک چوتھی غرض یہ تھی کہ بھائی کی قبر پر فاتحہ پڑھ دوں، ان کے دفن کے وقت میں تو قید میں تھا ۔"
جیکسن آنکھیں پھاڑے متحیر خاموش بیٹھا رہا۔ اوس نے کچھ بولنے کی کوشش کی مگر بول نہ سکا۔ مرتضیٰ پھر اوس کی طرف مخاطب ہوئے ۔
"جیکسن، پردے کے پیچھے چھپ کر میں نے تمہاری ساری باتیں سنیں، تم خودکشی کرنے کو تھے وہ بھی میں نے دیکھا۔ اور مجھے یقین ہے کہ تم خود سے اپنی جان لے لوگے، اس لئے اگر تم ہی قاتل ہو تو میری تیسری آرزو بھی خود بخود پوری ہوجائے گی، اور میرے ہاتھ تمہارے خون سے رنگین نہ ہوں گے، تمہاری عمر کا پیالہ لبریز ہوچکا ہے، انٹونیو کے علاوہ اب مجھے بھی تمہارے راز سے آگاہی ہے۔ مگر برائے خدا مجھے اتنا بتا دو کہ کیا سچ مچ مارگریٹ ہی نے نیتھے کی جان لی تھی ؟"
جیکسن کرسی سے اوٹھ کر ٹہلنے لگا، اور دیر کے بعد بولا :-
"مرتضیٰ، تم سچ کہتے ہو، خودکشی کئے بغیر مجھے کوئی چارہ نہیں۔ اگر تمہارے کرسی پر بیٹھنے کی آواز سے میں چونک نہ پڑتا، تو میں نے تپنچہ سر کو دیا ہوتا، اور اس وقت مردہ ہوتا، سچ ہے تمہیں اپنے ہاتھ نہ رنگین کرنے ہوں گے، گو بہتر ہوتا، اگر یہ کام تم ہی کر دیتے، ممکن ہے مجھ سے خود نہ ہو سکے۔ کیا عجب ہے کہ عین وقت پر میں ہمت ہار جاؤں اور پھر موقع ہاتھ سے نکل جائے
مرتضیٰ نے دوسرا سگار جلا کر جواب دیا :-
"جب مجھے اس کا یقین ہے کہ تم اگر اس وقت نہیں تو بہت جلد وہ کام کر ہی لوگے جس کا ارادہ میں کر کے آیا ہوں، تو پھر میں کیوں گناہ کا مرتکب ہوں جیکسن، میں تمہیں یقین دلاتا ہوں کہ اگر تم ہی میرے بھائی کے قاتل ہو تو میرے لئے تمہاری جان لینا جائز ہوگا۔ مگر مجھے اگر رنج ہے تو اس کا کہ میری بیوی مارگریٹ نے دانستہ مجھے پھانسی دلوانی چاہی۔ اور مجھے دکھ ہے تو اس کا کہ اسی نے میرے بھائی کی جان لی ۔"
جیکسن کچھ دیر تک جواب نہ دے سکا، اور پھر رک رک کر کہنے لگا۔
"مرتضیٰ، میں تمہاری اس محبت کی قدر کرتا ہوں، چونکہ میں اب اپنی زندگی کی آخیر گھڑیاں گن رہا ہوں اس لئے چھپانے سے کیا حاصل۔ جب تم نے اپنے بھائی کی دریافت کی تکمیل کا راز مارگریٹ سے کہہ دیا، تو اوس نے اس کی مجھے خبر دے دی، دراصل وہ میرے ہی کہنے پر تم سے محبت کرنے لگی تھی، اور میری غرض صرف تمہارے راز کی دریافت تھی، ہاں مجھے اس کی خبر نہ تھی کہ مارگریٹ تمہیں دھوکہ دینے میں خود دھوکہ کھا گئی، یعنی اوس نے تم سے شادی کر لی، بہرحال بیٹے نیتھے سے

نسخہ مانگا، اوس نے انکار کیا، میں نے دھمکی دی، بات بڑھ گئی۔ ہم لوگ اولجھ گئے، اور لڑ پڑے، اور میں نے۔ ہاں مرتضیٰ۔ میں نے ہی تمہارے بھائی کو قتل کیا تھا، میں اس کا اقرار کرتا ہوں، تمہارے سامنے تیغچہ رکھا ہے، میں حاضر ہوں، اپنے بھائی کے خون کا جی چاہے تو بدلہ لے لو............"

جیکسن مرتضیٰ کے سامنے سیدھا کھڑا ہو گیا۔ اس کے نتھنے پھولے ہوئے تھے، آنکھیں چمک رہی تھیں اور سانس جلد جلد آجا رہی تھی۔ مرتضیٰ دیر تک مجسمہ حیرت بنے جیکسن کی طرف دیکھتے رہے۔ دل میں سو سو طرح کے جوش موج زن تھے، اونگلیاں جیکسن کے گلے سے چمٹ جانے کو بے قرار ہو ہو کر کانپ رہی تھیں، سر میں چکر تھا اور آنکھوں کو رہ رہ کر کچھ سوجھائی نہ دیتا تھا۔ دیر تک اسی طرح ساکت رہنے کے بعد مرتضیٰ نے بہت ضبط کر کے نہایت متانت مگر ایک خوفناک اطمینان کیساتھ کہا:-

"جیکسن، مجھے خوشی اس کی ہے کہ مارگریٹ جس پر میں جان و دل سے شیدا تھا، میرے بھائی کی قاتلہ نہ تھی، مجھے یقین ہے کہ میرے خلاف اوس نے گواہی دی وہ تمہارے دباؤ سے اور اگر سچ مچ ایسا ہی تھا تو میں نے خدا کے سامنے اوسے معاف کیا.................. رہ گیا بھائی کے خون کا بدلا.................. وہ تو تم خود ہی لے لو گے میں کیوں اپنا ہاتھ رنگین کروں......."

یہ کہہ کر مرتضیٰ نے گھڑی کی طرف دیکھا اور ادھر کر دروازہ کی طرف بڑھے جیکسن نے ڈانٹ کر کہا:-

"ٹھہر جاؤ۔ تم یہاں سے زندہ نہیں جا سکتے، مجھے تو مرنا ہی ہے، لیکن پہلے تم تو مر لو"

یہ کہہ کر جیکسن نے تیغچہ اٹھا لیا اور چاہا کہ مرتضیٰ پر فیر کر دے۔ مگر کسی فوری خیال سے متاثر ہو کر اس نے اپنے سر سے تیغچہ ملا کر سر کر دیا اور گولی دماغ کے پار ہو گئی۔ مرتضیٰ آہستہ سے دروازہ کھول کر کمرہ سے باہر نکل گئے۔

.................................................................

.................................................................

صبح صادق کے وقت ووکنگ مسجد کے میناروں سے "اَلصَّلٰوۃُ خَیْرٌ مِّنَ النَّوْم" کی صدا بلند ہو رہی تھی، اور ہر طرف سناٹا چھایا ہوا تھا۔ جب مولانا شمس الدین اذان کہہ چکے تو ایک شخص نے بڑھ کر "اسلام علیکم" کہا۔ مولانا گھبرا گئے۔ سامنے ایک شخص سیاہ کوٹ پہنے کھڑا سر جھکائے چپکے چپکے رو رہا تھا۔

"مولانا گھبرائیے نہیں، آج ایک مدت کے بعد جو اذان کی آواز سنائی دی تو دل بھر آیا، شاید آپ مجھے بھول گئے ہیں میں مرتضیٰ ہوں جو اوس سال سے قید......... " مرتضیٰ اس سے زیادہ نہ کہہ سکے۔ آواز بھرانے لگی، مولانا نے غور سے دیکھا ضعیفی کی وجہ سے بصارت میں کمزوری آ گئی تھی، مگر جب پہچان چکے تو مرتضیٰ کو گلے لگا کر خود بھی دیر تک روتے رہے۔

"معاف کرنا۔ پہچان نہ سکا تھا، اندھیرے میں اب کم دکھائی دیتا ہے۔ ہاں ہاں بیشک تم مرتضیٰ ہو، لیکن کیسے آئے، کیا رہائی ہو گئی؟"

مرتضیٰ نے اختصار کے ساتھ اپنے واقعات بیان کئے، کچھ دیر تک آنسو بہانے کے بعد دونوں نے نماز پڑھی، اور مولانا گھر سے روٹی لکھن جائے مسجد ہی میں لے آئے۔ جب مرتضیٰ نے سیر ہو کر کھا لیا، تو دونوں مسجد سے نکل کر سڑک پر آئے۔ اسمتھ موٹر سے قریب ہی کھڑا تھا، دونوں موٹر میں سوار ہو کر تھوڑی دیر میں بردک وڈ کے مقبرے میں پہونچے۔ مولانا مرتضیٰ کو ساتھ لئے قبروں کے درمیان ہوتے ہوئے ادھر آئے جدھر مسلمانوں کی قبریں تھیں۔ مرتضیٰ نے جب بھائی کی قبر کے سنگ مزار پر اس کا نام پڑھا تو ڈھاڑیں مار کر قبر سے چمٹ گئے۔ مولانا کی آنکھوں سے بھی آنسو جاری تھے اور فاتحہ پڑھتے جاتے تھے۔

تھوڑی دیر کے بعد مولانا نے مرتضیٰ کو بھائی کی قبر سے علیحدہ کیا اور دونوں مقبرہ سے باہر نکل آئے، موٹر پر سوار ہو کر دونو جب دوکنگ کے تھانے کے پاس پہونچے تو موٹر رکا۔ مرتضیٰ نے مولانا سے گلے مل کر انکا شکریہ ادا کیا، اسمتھ سے مصافحہ کیا اور خدا حافظ کہتے ہوئے تھانہ پر جا کر دروازہ کی گھنٹی بجائی، ایک کانسٹبل نے دروازہ کھول کر استعجاب سے دیکھا۔

"میں مرتضیٰ قیدی نمبر ۸۹ ہوں۔ میں شب بھر بغیر اجازت غیر حاضر رہا ہوں مجھے ڈارٹ مور کے جیل خانہ میں بھجوا دیجئے"

مرتضیٰ کمرے کے اندر چلے گئے اور کانسٹبل نے دروازہ بند کر لیا۔

**سید علی اکبر کاظمی** (بی، ایس سی)

---

# تاریخ مغرب

مترجمہ مولوی محمد جمیل الرحمان صاحب ایم۔ اے، پروفیسر تاریخ اسلامی عثمانیہ یونیورسٹی حیدرآباد دکن۔ یہ کتاب ترجمہ ہے البیان المغرب فی اخبار المغرب، مصنفہ علامہ ابن العذاری المراکشی" کا۔ فاضل مترجم نے ترجمہ میں اصل کی تمام خوبیوں کو بہمہ وجوہ قائم رکھا ہے، بلکہ بعض حیثیات سے تو ترجمہ نے اصل پر فوقیت حاصل کر لی ہے۔ یہ مسلم ہے کہ شمالی افریقہ کے مسلمانوں کی اس سے زیادہ مستند و مکمل تاریخ اردو زبان میں اب تک نہیں شایع ہوئی۔ قیمت صرف عہ

**خلافت موحدین** ترجمہ مولوی محمد نعیم الرحمان صاحب ایم۔ اے، ایم آر، اے، ایس پروفیسر عربی، اندلس (اسپین) اور مراکش کی نہایت مستند تاریخ اور ہر لحاظ سے تمام اردو لٹریچر میں اپنی قسم کی پہلی کتاب ہے آخر میں چار انڈکس ہیں، ترجمہ سلیس بامحاورہ اور دلچسپ ہے۔ لکھائی چھپائی صاف عمدہ، کاغذ نفیس ضخامت ۵۰۰ صفحات قیمت صرف للعہ مجلد۔

"منیجر نگار لکھنو"

# قرآن مجید کے لطائف ادبی

## اور

## شعرائے عرب و فارس کا استفادہ

دنیائے تحقیق مین کسی کتاب کا اعجاز و سحر ہونا صرف اس امر پر مبنی نہین ہو سکتا کہ اسکے متبعین اپنے مشاغل حیات کی بنیاد اسپر قایم کرتے یا یہ کہ بعض افراد فرط عقیدت مین اسے سر آنکھون سے لگا کر دل کو تسکین دے لیا کرتے ہین بلکہ جو چیزین پہلی نظر مین کسی محقق کو اپنی طرف متوجہ کر لیتی ہین وہ اس کتاب کے محاسن افکار ہوا کرتے ہیں

قدیم تفاسیر کا جو انداز بیان ہے، وہ اُس عہد کے ذوق، اور سیاسی فضا کے اعتبار سے یقیناً قابل ستایش ہے لیکن چونکہ اب تمدن کے ارتقاء کے ساتھ داعیات نفس و روح مین بہت تغیر ہو گیا ہے اس لئے ضرورت ہے کہ مختلف زوایائے نگاہ کے ساتھ قرآن پر غور کیا جائے۔

چنانچہ اس مقالہ میں، یہ دیکھنا چاہتا ہون کہ اسنے انسان کے ذوق ادب کو کس حد تک متاثر کیا

قرآن مجید کا اعجاز ادب اور سحر انشا سمجھنے کے لئے ضروری ہے کہ پہلے عربی شاعری پر ایک نظر ڈال لی جائے اس لئے ابتداءً جو کچھ عرض کرنا چاہتا ہون اُسے بحث سے خارج نہ سمجھا جائے کیونکہ اصل مسئلہ کو سمجھنے کے لئے ان مبادیات سے گزرنا ضرور ہے

### ماخذ اور اسپر ایک سرسری تبصرہ

مینے اس مضمون کی ترتیب مین اکثر انگریزی تصانیف سے استفادہ کیا ہے، عربی کتابون مین صرف دیوان حماسہ معلقات سبعہ، اور بخاری میرے پیش نظر ہین۔ قرآن مجید کے اسلوب بیان اور صنایع و بدایع کے متعلق مشہور امریکن مستشرق، میکڈ نلڈ کی کتاب "اسلام مین مذہبی طور اور دینی زندگی" کے اندر ایک عالمانہ بحث ہے، جسکی تلخیص اس مضمون مین آپ کو ملیگی، ڈاکٹر ٹسڈل اور انکی کتاب "ماخذ قرآن" کے متعلق ایک مرتبہ لکھا جا چکا ہے اس نے اپنی کتاب مین ایک جگہ قرآن مجید پر اس حیثیت سے بھی نظر کی ہے کہ آیا اسکے اندر ایسے مصرعے اور فقرے ہین یا نہین جو بجنسہ یا معمولی اختلاف کے ساتھ قدیم شعرائے عرب کے کلام مین پائے جاتے ہین؟ عربی نحو کے متعلق جرمنی کے ایک مشہور مستشرق کیسپری کی کتاب کا انگریزی ترجمہ جو ڈبلو رائٹ کی عالمانہ سعی کا نتیجہ ہے، میرے زیر مطالعہ رہا، ان کتابون کے علاوہ محاسن شاعری، تعیین اخلاق، رموز عشقیہ اور بعض عوالف دماغی کی تشریح مین فلسفہ و نفسیات کی کتابون سے مدد لی گئی ہے، چنانچہ "حکمت گوئتھ" مصنفہ جان اسٹوارٹ بلیکی پروفیسر لسان یونانی "معاشرتی ماحول اور اخلاقی ارتقاء" مصنفہ الفریڈ رسل ویلیس، "شعور جنسی" مصنفہ جمیس فاسٹر اسکاٹ (بی اے، ایم ڈی) اور "مبادی نفسیات" (جلد ۲) مصنفہ ولیم جیمس خصوصیت کیساتھ قابل ذکر ہین، اور انکے اقتباسات

مضمون ہذا میں ملیں گے، اس ضمن میں میں نے فارسی کی ان کتب (تذکرہ تاریخ) سے بھی مدد لی ہے جنکے نایاب قلمی نسخوں کا مطالعہ کرنے کیلئے میں پٹنہ (اورنٹیل لائبریری) میں اقامت گزین رہا

**عربی شاعری کے تین ادوار**

علما اور ادبا نے عربی شاعری کو تین حصوں میں تقسیم کیا ہے[۵]، جاہلی، مخضرمی، اور اسلامی، "شعرائے جاہلی" انکو کہتے ہیں جو بعثت اسلام کے قبل گزرے ہیں، اور انکا زمانہ ڈیڑھ سو برس تک رہا ہے، شعرائے جاہلی میں جو مشہور ہیں ان میں "اصحاب معلقات" (سبعہ معلقہ کے مصنفین) اور دوسرے اکابر شامل ہیں جن میں سے چند یہ تھے :-

امرؤالقیس، طرفہ بن عبد، زہیر، عمرو بن کلثوم، عنترہ بن شداد، حارث بن حلزہ (معلقات کے چھ قصیدے جو عربی شاعری کے لئے سرمایۂ ناز ہیں انہیں کے افکار کا نتیجہ ہیں) نابغہ ذبیانی، اعشیٰ، مہلہل، عروۃ بن الورد، عبد یغوث، عامر بن طفیل، حصین ابن حمام، قیس بن عاصم اور ابو محجن وغیرہ۔ ان شعرا کو جنھوں نے جاہلیت اور اسلام دونوں زمانے پائے انھیں "شعرائے مخضرمی" کہتے ہیں، ان میں جو زیادہ مشہور ہیں انکے نام ہیں حسان ابن ثابت، نابغہ جعدی، کعب بن زہیر، عباس بن مرداس لبید ابن ربیعہ، ابوذویب، عمرو بن معدیکرب، زیاد بن زید، اور جنہوں نے جاہلیت کا زمانہ نہیں پایا بلکہ عہد اسلام میں نشو و نما پائی انہیں "شعرائے اسلامی" کہتے ہیں، ان میں کثیر، جمیل، جریر، الفرزدق، الاخطل، بشار بن برد وغیرہ بہت مشہور ہیں اور جن شعرا نے عہد امویہ و عباسیہ میں نشو و نما پائی انکو "مخضرمی الدولتین" کہتے ہیں اور دولت عباسیہ کے شعرا "مولدین" کے نام سے مشہور ہیں ان میں بشار بن برد کے بعد مسلم بن ولید، ابو العتاہیہ، ابن المعتز، ابن الرومی، متنبی، شریف رضی ابو العلا معری، ابو فراس، حسن بن ہانی طغرائی وغیرہم کا نام پایا جاتا ہے، دیوان حماسہ کی پہلی جلد میں ۶۵ شعرائے جاہلی، ۲۱ شعرائے مخضرمی، اور ۶۳ شعرائے اسلامی کے نام اور انکا نمونہ کلام درج ہے، انگریزی زبان کے ایک دلفریب ادیب، اور سنجیدہ مورخ، سر امیر علی (نور اللہ مرقدہ) نے عہد عباسیہ کے چند شعرا کا نام لکھا ہے، اور ان میں بعض افراد کی ولادت اور وفات کی تاریخ بھی لکھدی ہے، ابو نواس خلیفہ امین کے زمانہ میں تھا اسکی تاریخ ولادت ۷۶۳ء بتائی جاتی ہے، ارباب نظر کا خیال ہے، کہ ابو نواس عہد جاہلیت کے مشہور شاعر امرؤ القیس کا ہم پلہ ہے، اسکے بعد عتبی (متوفی ۸۴۲ء) اور ابو تمام حبیب (متوفی ۸۴۵ء) کا زمانہ شروع ہوتا ہے، بحتری بھی نویں صدی میں گزرا ہے، اور ابو تمام کی طرح ایک "حماسہ" کا مدون ہے، متنبی کی شہرت نے اکثر شعرائے متقدمین کے کمال پر پردہ ڈال دیا

**ابو تمام طائی**

دیوان حماسہ مطبوعہ دہلی کا جو نسخہ میرے پاس ہے، اس میں (عربی زبان میں) ابو تمام کی ایک مختصر زندگی پائی جاتی ہے وفیات الاعیان، مصنفہ ابن خلکان میں اسکی زندگی پر ایک تفصیلی روشنی ڈالی گئی ہے۔ چنانچہ امیر علی نے اپنی تاریخ، اور جناب مولانا فیض الحسن صاحب سہارنپوری نے دیوان حماسہ کی عربی شرح میں، ابو تمام کے حالات زندگی

---

[۵] اس عربی عبارت کا ترجمہ و تلخیص ہے، جو دیوان حماسہ (جلد ا) مطبوعہ دہلی میں ہے، غالباً یہ آغانی کا اقتباس ہے

وفیات الاعیان ہی سے لئے ہین،

مضافات دمشق کے ایک موضع جاسم مین جو دمشق اور طبریہ کے درمیان مین ہے، پیدا ہوا، مصر مین پرورش پائی ایک روایت یہ ہے کہ جامع مصر مین سقہ کی خدمت انجام دیتے تھے، دوسری روایت سے پتہ چلتا ہے کہ دمشق مین ایک جولاہے کے یہان کپڑا بننے کی نوکری کرتے تھے

ابوتمام بڑا فصیح و بلیغ شاعر گزرا ہے، ارباب علم کا بیان ہے، کہ قبیلہ طے مین تین شخص پیدا ہوئے جن مین ہر ایک اپنے کمال کے اعتبار سے یگانہ روزگار ہوا ہے، حاتم طائی سخاوت مین، داؤد بن نصیر طائی زہد و تقوی مین اور ابوتمام حبیب بن اوس طائی شعر و ادب مین، ایک بار ابوتمام دربار خلافت مین آیا اور احمد بن معتصم کی تعریف مین ایک قصیدہ پڑھا جب اس شعر پر پہونچا،

اقدام عمرو فی سماحۃ حاتم　　فی حلم احنف فی ذکاء ایاس

دربار عباسیہ کا مشہور فلسفی ابو یوسف یعقوب بن صباح کندی موجود تھا، اسنے ابوتمام کو مخاطب کرکے کہا کہ امیر کی جو تمنے تعریف کی ہے وہ اس سے بالاتر ہین، ابوتمام نے ذرا غور کرکے سر اوٹھایا اور فی البدیہہ دو اشعار کہے۔

لا تنکروا ضربی لہ من دونہ　　مثلا شرودا فی الندی والباس

فاللہ قد ضرب الاقل لنورہ　　مثلا من المشکوۃ والنبراس

مطلب یہ ہے کہ اگر مینے خلیفہ کیلئے عمرو کی بہادری، حاتم کی سخاوت، احنف کے حلم اور ایاس کی ذہانت کی مثال دی ہے جن سے خلیفہ بالاتر ہین تو کوئی نقص کی بات نہین خود اللہ تبارک تعالی نے اپنے لئے "طاق" اور "شمع" کی مثال دی ہے اس سے اشارہ کیا گیا ہے سورۂ نور کی اس آیت کی جانب[۱]

اللہ نور السموت والارض مثل نورہ کمشکوۃ فیہا مصباح الخ

---

[۱] جتنے بڑے بڑے شعرا گزرے ہین، انکی زندگی مین بدیہہ گوئی کا کوئی نہ کوئی نادر واقعہ ضرور پایا جاتا ہے سلطان محمد جہان شہید کے دربار مین ارباب فتنہ کی شکوہ پردازی کے باعث، خسرو پر جب خواجہ حسن شاعر کے ساتھ ہوا پرستی کا اتہام لگایا گیا تو انہون نے فی البدیہہ ایک رباعی کہی

عشق آمد و شد چون خونم اندر رگ و پوست　　تا کرد مرا تہی و پُر کرد ز دوست +
اجزائے وجودم ہمگی دوست گرفت　　نامیست مرا بر من و باقی ہمہ اوست
(تاریخ فرشتہ)

محمد مقیم الہروی لکھتے ہین کہ اکبر کے دربار مین ملا لطفی منجم ایک شاعر تھے بدیہہ گوئی مین انکو کمال تھا، چنانچہ انکے متعلق لکھتے ہین "تا ہزار بیت در مجلس بر زبان اورد فتنہ" (طبقات اکبری) حسین قلی خان عظیم آبادی اور غلام علی آزاد بلگرامی نے مرزا صائب تبریزی کے حالات مین انکی جودت ذہن، جودت فہم، اور بدیہہ گوئی کے واقعات لکھے ہین چنانچہ حسین قلی خان کی روایت ہے کہ ایک مرتبہ

بقیہ نوٹ صفحہ ۴۴۴ پر

**بقیہ نوٹ صفحہ ۴۴۳** بعض احباب نے امتحان کی غرض سے ایک بے معنی مصرعہ مرزا صائب کے سامنے پیش کیا، اور کہا کہ اسپر مصرعہ لگائیے، مصرعہ تھا ؎ شمع گر خاموش باشد آتش از مینا گرفت" مرزا نے فی البدیہہ کہا

امشب از ساقی زبس گرم است محفل میتوان | شمع گر خاموش باشد آتش از مینا گرفت

("نشتر عشق" قلمی نسخہ۔ اورینٹل لائبریری) ــــ غلام علی آزاد بلگرامی لکھتے ہین کہ میر عظمۃ اللہ بیخبر بلگرامی "سفینہ اشعار" مین میر عبد الجلیل بلگرامی کی روایت سے جو انہون نے مرزا صائب کے دوست مرزا خاضع سے سنی ہے، بیان کرتے ہین، کہ مرزا خاضع کہتے تھے، کہ مین مدت سے یہ دو مصرعے سنتا چلا آتا تھا اول ؎ "از شیشہ بے مئے بے شیشہ طلب کن" دوم ؎ "دویدن رفتن، استادن نشستن، خفتن ومردن" ایک دن مرزا صائب سے مینے کہا کہ ان پر مصرعے لگائیے۔ انہون نے فوراً کہا،

حق را ز دل خالی ز اندیشہ طلب کن | از شیشہ بے مئے بے شیشہ طلب کن

پھر فرمایا

بقدر ہر سکون راحت بود بنگر تفاوت را | دویدن رفتن، استادن نشستن، خفتن ومردن (ید بیضا، قلمی نسخہ)

صاحب مجمع الصنایع لکھتے ہین کہ ملک شاہ کے دربار مین امیر معزی کے ملک الشعرا بننے کا واقعہ یون ہے کہ عید کی چاند رات تھی شام کے وقت سلطان ایک کمان لئے ہوئے، امرائے دربار کو ساتھ لیکر اپنے کوٹھے پر آیا، اتفاقاً پہلے پہل بڑی مشکل سے چاند پر سلطان ہی کی نظر پڑی، اور اس نے تمام حاضرین کو دکھلایا اس واقعہ سے قدرتی طور پر اسے نہایت خوشی حاصل ہوئی امیر معزی نے انہین مخاطب کرکے کہا کہ اس موقعہ پر کوئی شعر کہو، امیر نے فی البدیہہ یہ رباعی کہی

اے ماہ کمان شہریاری گوئی | یا ابروئے آن طرفہ نگاری گوئی

نعلے زدہ از زر عیاری گوئی | در گوش سپہر گوشواری گوئی

ملک شاہ پھڑک گیا، اور اسپ خاص عنایت کیا، اسکے بعد امیر نے پھر ایک رباعی پیش کی

چون آتش خاطر مرا شاہ بدید | از خاک مرا بہ زیر ماہ کشید

چون آب یکے ترانہ از من بشنید | چون باد یکے مرکب خاصم بخشید

سلطان نے مزید ایک ہزار دینار اور چند قسم کے انعام کے ساتھ امیر معزی کا لقب عطا کیا (مجمع الصنایع۔ قلمی نسخہ مقبوضۂ خاکسار)

لیکن ابو تمام نے جس انداز سے مشرق کے اس مشہور فلسفی کا جواب دیا ہے وہ اپنی شان اور طرز کے اعتبار سے بے مثل ہے، حاضرین کا خیال تھا کہ یہ اشعار ابو تمام کے قصیدہ مین لکھے ہوئے ہین لیکن جب انہون نے قصیدہ ہاتھ مین لیا تو انکی حیرت کی کوئی انتہا نہین رہی کہ اس نوجوان شاعر کا علوئے تخیل، اور نکتہ سنجی محض بدیہہ گوئی کا نتیجہ ہے، کندی نے کہا کہ اِنَّ ھٰذا الفتیٰ یموت شابا، لوگون نے اس کا سبب دریافت کیا، انہون نے جواب دیا کہ مین اس جوان کے اندر جدت، ذکاوت، فطانت لطافت حس پاتا ہون، اور اسی بنا پر میرا خیال ہے کہ نفس روحانیہ اسکا جسم اسی طرح کھا رہا ہے، جس طرح ہندی تلوار اپنے نیام کو کھا جاتی ہے

حماسہ کی تدوین سے ابو تمام نے عربی زبان کی ایک بے مثل خدمت انجام دی ہے، صرف یہی نہین کہ حماسہ کے بقیہ نوٹ صفحہ ۴۴۸

**شاعر کی ذمہ داری** | کسی قوم کی شاعری پر غور کرنے سے قبل ایک محقق کا فرض ہے، کہ وہ اس قوم کی معاشرت، سیاسیات، مدنی خصوصیت، اور طبعی ماحول کو مدنظر رکھے، لہذا ضرورت ہے کہ پہلے یہ بتا دیا جائے کہ شاعر کی ذمہ داریاں کیا ہیں؟!

جان اسٹوارٹ بلیکی نے اپنی تصنیف "صفات گوئٹھ" میں اسکے متعلق ایک نہایت دلچسپ بحث کی ہے وہ لکھتا ہے:-

"وہ عناصر اور قوتیں جو انسان کی استعداد ذہنی کی تعمیر، اور اسکی فضا اور ماحول کی تشکیل میں معاون ہوتی ہیں، دو قسم کی ہیں، باطنی، اور ظاہری، "باطنی" وہ جنھیں ہم فطری عقل و شعور، اور طبعی استعداد و اہلیت، جودت ذہن، اثر پذیری، قوت ارادی، طاقت جسمانی، تحمل، سنجیدگی، جرأت اخلاق وغیرہ سے تعبیر کرتے ہیں، "ظاہری" میں خاندان کی تربیت، مذہب، مدرسہ، اور حکومت کی اثر آفرینی، ہیئت اجتماعیہ، ملک اور آب و ہوا کی انقلاب انگیزی شامل ہیں"

ان اعتبارات سے جب گوئٹھ کی زندگی کا مطالعہ کیا جاتا ہے، تو اسمیں وہی نسلی خصوصیات اور قومی سیرت پائی جاتی ہے جو ایک جرمن کی زندگی کا مخصوص پہلو ہونا چاہئے، گوئٹھ جرمن زندگی کا ایسا ہی نمونہ تھا، جس طرح والٹیر فرانسیسی اور سقراط یونانی زندگی کا، لیکن ساتھ ہی وہ ایک واحد نمونہ تھا، اس خلقی قوت، اور کمال سیرت کا جسکی بدولت اسنے اپنی قوم کو کمزوری اور محکومیت

---

بقیہ نوٹ صفحہ ۴۴ :- مطالعہ سے ہم قدیم عربوں کے طرز زندگی، آداب معاشرت، اقتصادیات، و سیاسیات عقاید و اوہام سے واقف ہوتے ہیں بلکہ مذہب اسلام کے نشو و ارتقا، سیاسی و اخلاقی افکار، اور تنظیم و تنسیق پر بھی گہری روشنی پڑتی ہے۔

بلاؤن نے علامہ شبلی کے حوالہ سے صائب کو فارسی ادب کا "ابو تمام" قرار دیا ہے، حالانکہ صائب تبریزی نے نہ تو ابو تمام کی طرح اہل فارس کے منتشر کلام کو قعر گمنامی میں گر کر غائب ہونے سے بچایا، اور نہ وہ ابو تمام کی طرح، اشعار فارس کا پہلا مدون ہے اسمیں شک نہیں کہ صائب کے متعلق تذکرہ نویسوں نے بالخصوص والہ داغستانی اور سراج الدین علی خان آرزو، نے لکھا ہے کہ انہوں نے فیضی، نظیری وغیرہ کے کلام کا انتخاب کیا ہے (ریاض الشعراء و مجمع النفائس) اور غالبًا یہی وجہ ہے کہ علامہ شبلی نے لکھ دیا ہے، کہ صائب کے اس مجموعہ منتخبات سے جسکا ایک قلمی نسخہ علامہ موصوف نے حیدر آباد دکن کی لائبریری میں دیکھا تھا، والہ داغستانی اور خان آرزو نے استفادہ کیا ہے ورنہ بہ نظر انصاف دیکھا جائے، تو صائب سے پہلے ابن شرف الدین علی تقی الدین محمد حسنی کاشانی، (خلاصۃ الاشعار) اور تقی بن معین الدین اوحدی نے جو منتخبات اشعار درج کئے ہیں وہ زیادہ قابل قدر ہیں (عرفات العاشقین) صرف اسوجہ سے نہیں کہ تقی اوحدی، اور محمد حسنی کاشانی صائب سے پہلے گزرے ہیں اور انہیں نظیری، ظہوری، عرفی، فیضی اور دوسرے کثیر التعداد شعرائے فارس سے ذاتی ملاقات کا موقعہ ملا تھا، بلکہ حسن انتخاب، اور استعداد فہم کے اعتبار سے بھی قابل داد ہیں، متاخرین میں ابو طالب اصفہانی کے منتخبات میں بھی نہایت عمدہ اور قابل تعریف اسلوب انتخاب پایا جاتا ہے (خلاصۃ الافکار) جسے دیکھکر کسی شاعر کے کمال اور خیال پر صحیح رائے زنی کیجاسکتی ہے، صائب کے کمالات سے انکار نہیں، لیکن تحقیق اس کی امید نہیں کرتی کہ صائب فارسی ادب کا ابو تمام تھا

کی حالت سے خود اعتمادی کے اس معراج کمال پر پہونچا دیا، جہان جرمنی کا تخیل حیات بار آور ہوگیا
لیکن اسکے برخلاف خود گوئٹھ کا عقیدہ ہے، کہ انقلاب زمانہ کیساتھ ماحول مین تغیر و تبدل ہوتا رہتا ہے، اور جہانتک
ایک شاعر خارجی اثر پذیری کی اہلیت رکھیگا، اسی حد تک وہ ایک کامیاب شاعر کہلانے کا مستحق ہے شاعر کو اپنی ذاتی فکر و حساس
کی بجائے، احساسات فطری اور عالم خارج کی نقش طرازی کرنی چاہئے، ہملوگ قدیم یونانیون کی (ٹریجڈی) کی تعریف کرتے ہین،
لیکن اگر صحیح نظریہ سے کام لیا جائے تو انفرادی تخصیات کی بجائے قابل قدر وہ زمانہ اور وہ قوم ہے، جسکے ماتحت ایسے افکار کی آفرینش
ہوئی، پھر یہ خصوصیات شان و تخیل صرف ڈرامہ ہی مین نظر نہین آتے، بلکہ غزل و مثنوی، فلسفہ، خطبہ تاریخ و صنعت مین ہر جگہ مطالعہ
کررہے ہین، اور اس سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ یہ صفات محض افراد کی ذہنیت کا نتیجہ نہ تھین بلکہ تمام قوم کے اندر یہی ایک روح موج
مار رہی تھی،

اسکے بعد گوئٹھ یورپ کے مختلف شعرا پر ایک سرسری تنقید کرتے ہوئے لکھتا ہے:۔

"شاعر کا فرض نیابت الٰہی کا حق ادا کرنا ہے، یہ نیابت اسی وقت کامل ہوسکتی ہے، جب فطرت کے دوش بدوش
ہو، اور جب ذہن شاعر کی وساطت سے نقوش فطرت کا ایسا صحیح خط و خال پیش نظر ہوجائے کہ ذہن سامع پر
اسکا وہی اثر ہو، جو حقیقیات سے پیدا ہوتا ہے اسی لئے جہانتک شاعر کے خود ذاتی فکر و احساس کو دخل
ہوگا اسی حد تک وہ تاثیر سے گرے ہونگے، وہ کلام جس مین شاعر صرف اپنے ہی احساسات کی ترجمانی کرتا
ہے، اور اس مین خارجی محاسن نہین پیدا کرتا وہ شعر کے معراج کمال سے گرا ہوا ہوگا، سوفقلس نے سیرت
کے جو نمونے پیش کئے ہین ان مین خود شاعر کی روحانی بلندی نظر آرہی ہے اور یہی شکسپیر کا حال ہے یہی
وہ محاسن ہین جنھین ایک شاعر کو تاریخی واقعات کی ترجمانی مین ملحوظ رکھنا چاہئے، بلکہ شکسپیر کی پرواز
اس سے بھی بالاتر ہے، اور وہ رومیون کو بالکل انگریزون کی شکل مین پیش کرتا ہے، اور وہ حق بجانب تھا
کیونکہ اگر وہ دوسری صورت اختیار کرتا تو اسکی قوم اسکی فکر و احساس کو سمجھتی ہی نہین، کسی شاعر کو ان
تاریخی سیر تونکا علم نہین جنھین انھون نے اپنے کلام مین نقش کیا ہے، اگر اسے معلوم ہوتا، تو وہ انھین اس موضوع
کیلئے منتخب ہی نہ کرتا، شاعر کیلئے صرف یہ علم ضروری ہے، کہ وہ کونسے تاثرات پیدا کرنا چاہتا ہے، اگر شعرا صرف
مورخین کی روایات کا اعادہ کرین، تو انکی ضرورت ہی کیا ہے، شاعر کو مورخ سے بالاتر ہونا چاہئے، اور اگر
ممکن ہو تو اسے اپنے افکار مین ایک مورخ سے زیادہ حسن ادا پیدا کرنا چاہئے[۵۱]

اسکا رٹ کے بیان سے پتہ چلتا ہے، کہ اسے عالم حقیقت کا کیسا وسیع علم تھا جسے اسنے عمر دراز کے درس

---

۵۱ یہی وجہ ہے کہ نظامی اور جامی نے سکندر نامہ، لیلی مجنون، یوسف زلیخا وغیرہ مین تاریخی حیثیت سے بے اعتنائی کی ہے، اور انھین واقعات
تاریخی اسناد کے اعتبار سے غیر ذمہ دارانہ پائے جاتے ہین ۔ ع ۔

و مطالعہ کی بدولت حاصل کیا تھا

بائرن کو صرف ان باتون کے قطع و برید ہی نے جو موروثی اور حب وطن سے متعلق تھین، تباہ نہین کیا بلکہ اسکے انقلاب پسند رجحان، اور اس مستقل دماغی اضطراب نے جو اسکے ساتھ مستلزم رہا کرتا، اسکے فطری عقل و شعور کو ایک معتدل ترقی کا موقعہ نہین دیا اسکے علاوہ اسکے مستقل انکار و تنقیص نے اس کے عمدہ عمدہ تصنیفات کو بھی خراب کیا، چونکہ انکے مطالعہ سے صرف یہی نہین کہ ایک قاری کو شاعر کا فقدان تناسب متاثر کئے بغیر نہین رہسکتا، بلکہ اسکی مخالفت کے اخیر مین نفی پائی جاتی ہے، اور نفی کوئی چیز نہین، اگر مین کسی برے کو برا کہون، تو اس سے مجھے حاصل کیا ہوتا ہے، اگر مین کسی اچھے کو برا کہون، تو یہ ایک نہایت شرارت کی بات ہے، بائرن نے حکومت اور مذہب کے خلاف ہنگامہ بپا کیا انکی تنقیص شروع کی، اس شورش نے اسے انگلستان سے جلا وطن کر دیا اور وہ زمانہ نزدیک تھا کہ اسے یورپ ہی سے جلا وطن ہونا پڑے، اسکا ذہن اعلی اسکی فطانت وہبی تھی، اور میشٹے اس سے بڑھکر کسی مین صحیح شاعرانہ قوت نہین دیکھی، خارجی اشیاء کے ادراک اور حالات ماضیہ کے صحیح فہم مین وہ شکسپیر کی طرح ایک بلند ہستی ہے، لیکن محاسن انفرادیت کے اعتبار سے وہ شکسپیر سے کم ہے،

## شاعری پر سیاسیات کا اثر

شاعری پر سیاسیات وقت کا اثر ایک ناگزیر مسئلہ ہے امن و فساد حزن و مسرت حریت و غلامی کے متضاد قومی مظاہر شاعری کے اندر غیر شعوری طور پر منتقل ہو جاتے ہین اور ایک دقیق النظر انسان، کسی کلام کے مطالعہ سے اس عہد کے سیاسی فضا کے متعلق ایک حد تک صحیح رائے قایم کرنے کا اہل ہو جاتا ہے، شاعری پر منحصر نہین افکار دماغی کے تمام نتائج وقت سے اثر پذیر ہوتے ہین چنانچہ "تاریخ فلسفہ وسطی" مصنفہ مورس ڈی الف سے جس مین فلسفۂ دور وسطی کی خصوصیات اور انکے اسباب پر ایک محققانہ رائے زنی پائی جاتی ہے، اس نظریہ کی تائید ہوتی ہے۔

شارلمین کی سلطنت کی تباہی کے قبل عہد وسطی کی خمیر مین مفصلہ ذیل قوانین کے ماتحت تدریجی ترقی ہو رہی تھی۔

(الف) رومی دنیا سے اگر ایک طرف ملکی اور سیاسی تنظیم کا درس مل رہا تھا تو دوسری طرف حکمیہ اور فلسفیانہ خیالات کے اجزاء افکار قومی مین جذب و قبول کی کیفیات پیدا کر رہے تھے۔

(ب) جدید اقوام مین شورش ردعمل شروع ہوئی اور انہون نے رومیون کے ان داخلی عناصر کو اپنے رسوم و احکام کے مطابق جذب کر لیا، یہ جدید قومین کلدانی (                    ) اور جرمنی (جرمنی قوم مین فرینکس، انگلز، ٹیوٹنس، نورمنز بھی شامل ہین) تھین جرمن قوم کلدانیون مین مخلوط ہو گئی، جو اس سے قبل مغرب مین آباد تھی، اس اتحاد سے مخلوط قومین پیدا ہوئین جن مین مخصوص، گول، اطالیہ، اور ہسپانیہ کی جدید لاطینی قومین، اینگلو کلدانی (جن مین نورمن قوم کا خون ہے) اور رہائن کی ٹیوٹن اور جرمن قومین ہین، یہ تمام قومین تاریخ فلسفہ کی ترتیب کا اہم سلسلہ ہین،

(ج) مسیحیت نے تمام مدارج کی رہنمائی کی، اسے وحشی قومون کی تربیت اور انکو متمدن بنانے مین بڑی وقت لاحق ہوئی، مبلغین اور

راہبون کی جماعت مختلف مقامات مین پھیل گئی۔

شارلیمن کی حکومت مین اسکے جانشینون کے زمانہ مین برہمی پیدا ہوگئی، اور جب حکومت غیر منظم ہوگئی تو مسلمانون نے جنوب سے اور اہل ہنگریا نے مشرق سے حملے کئے، ان حملہ آورونکی بدولت جدید تمدن داخل ہوا، شمال مین نورمن قوم کا اثر قایم ہوگیا، اور تمام آبادی نے اس اختلاط سے ایک رنگ اختیار کر لیا، اسکا نتیجہ یہ ہوا، کہ اس سے ایسی قومین پیدا ہوئین جو عجیب و غریب محاسن سے آراستہ تھین

یونان کی تاریخ شاعری مین بھی یہی عنصر پایا جاتا ہے، چنانچہ القمن (Alcman) اسپارٹا کا ایک غزلگو تھا دوسری جنگ میسینین کے تھوڑے ہی عرصہ کے بعد اسکا عہد شروع ہوتا ہے، اسکی شاعری مین اس دور کی وہ خصوصیات بدرجہ اتم پائی جاتی ہین، یہ وہ زمانہ تھا کہ ملک مین امن تھا، ماحول مین عیش و نشاط کی روح دوڑ رہی تھی، جو اختتام جنگ کے بعد لازمی امر ہے، القمن کے نغمات مین زیادہ تر لذائذ اکل و شرب کی چاشنی پائی جاتی ہے

## طبعی ماحول سے شاعر کی اثر پذیری

شعرا کے خیالات ان لطایف فطریہ کا مجموعہ ہین جنکے اجزا ماحول مین منتشر ہوتے ہین اسلئے شاعر پر جغرافیہ طبعی کا اثر ہونا لازمی امر ہے، فلاسفہ کا خیال ہے، کہ کسی انسان کی پرواز فکر اسے اس کے خیالی نشیمن تک نہین پہونچا سکتی جب تک وہ حقیقت کا مطالعہ نہ کر چکا ہو۔ نیرنجات تصور، اور خیال کی عجائب آفرینی سے انکار نہین، لیکن ساتھ ہی لاک (Locke) کے اس نظریہ سے بھی انکار نہین ہو سکتا، کہ دماغ کے اندر کسی معمولی جدید خیال کی بھی تخلیق کی صلاحیت نہین بلکہ نتیجہ ہے ان تجربات حسیہ کا جو بصر و سمع اور دوسرے حواس ظاہری و باطنی کی بدولت ہمین حاصل ہوتے ہین، ہمارے آبگینۂ تصور مین کتنی ہی جلا کیون نہو، لیکن اسمین ایسی تخلیقی قوت نہین، کہ خیالات موجود فی الخارج کے کسی نہ کسی عنصر سے ذات متصورہ ملتی نہو، ولیم جیمس اپنی کتاب "مبادی نفسیات" (جلد ۲) مین لکھتا ہے:۔

وہ حسیات جنکا ایکبار تجربہ ہو جاتا ہے، نظام عصبانی کے وظایف مین شامل ہو جاتے ہین، اسلئے جب اصل تہیج غایب ہو جاتا ہے تو انکی نقلین دماغ مین پھر عود کرتی ہین، دماغ مین کسی ایسے حس کی نقل مرتب ہی نہین ہو سکتی جس کی بلا واسطہ عالم خارج سے کوئی تحریک نہ پیدا ہوئی ہو۔

خواب کے اندر ایک اندھا آدمی بینائی کا، ایک بہرا آدمی آواز کا ادراک کر سکتا ہے، گو انکی بصارت اور قوت سامعہ برسون قبل مفقود ہو چکی ہون، لیکن جو پیدائشی بہرا ہے، وہ نہین سمجھتا کہ آواز کیا ہے؟ اور نہ ایک پیدائشی نابینا دماغ کے اندر بصارت کا ادراک کر سکتا ہے، تمام دماغی خیالات کی اصل کوئی نہ کوئی عالم خارج کی تحریک ہوا کرتی ہے، مصورہ اس قوت کا نام ہے، جو دماغ کے اندر ان چیزون کی نقلین مرتب کرتی ہے، جنکی اصل سے وہ کبھی متاثر ہو چکی ہے، اس تصور کو جسمین نقلین ہو بہو اترین "تصور اعادی" (Reproductive) کہتے ہین اور جس مین مختلف حقایق سے عناصر لیکر ایک مربوط سلسلہ قایم کیا گیا ہو، اُسے "تصور تخلیقی"

Producement کہتے ہین

ڈاکٹر ابرکرامبی کا بھی یہی نظریہ ہے، جو اسکی کتاب "قوائے عقلیہ" مین پایا جاتا ہے، اور جسکا حوالہ "غالب بے نقاب کے حجابات" مین ایک مرتبہ آچکا ہے۔[۵]

امتداد زمانہ، طبعی ماحول، اور سیاسیات وقت کے اثر سے قومون کے اخلاقی معیار بدلتے رہتے ہین، اقوام و ملل کی تاریخ اخلاقی مین حسن و قبح کا معیار مختلف اور بعض اوقات متضاد پایا جاتا ہے، اور یہ نتیجہ ہے اُسی طبعی ماحول اور سیاسیات وقت کا ایک ہی چیز بہ یک وقت ایک ملک مین جائز اور محمود قرار دیجاتی ہے، اور وہی دوسرے ملک مین ناجائز اور مذموم متصور ہوتی ہے، لہذا موجودہ اصول تمدن، ارتقائے شعور، علوئے تہذیب اور اپنے ذاتی احساسات و افکار سے کسی قوم کے اخلاقی محاسن کا مقابلہ کرنا محققانہ اور منصفانہ طریق جستجو کے خلاف ہے، اگر ہملوگ قدیم عربونکے محاسن شاعری کا مطالعہ کرنا چاہتے ہین تو ضروری ہے کہ پہلے تغیر اخلاقی کے اس کلیہ کو ذہن مین قایم کرلین جسکی تفصیل الفریڈ رسل ویلس کی کتاب "معاشرتی ماحول اور اخلاقی ارتقاء" مین پائی جاتی ہے۔[۵۱]

"ایک زمانہ مین یہ عقیدہ متداول تھا اور آج بھی بہت سے حضرات کا یہ خیال ہے۔ کہ ہر انسان مین جائز اور ناجائز کا علم موروثی اور طبعی ہوا کرتا ہے، اور یہ کہ ایک انسان کو اسکی ناجائز حرکات کے باعث صحیح طور پر سزا دیجاسکتی ہے، لیکن یہ نظریہ تمام و کمال صحیح نہین، چونکہ انسان کے مختلف طبقات اور زمانہ کے جداگانہ ادوار مین جائز اور ناجائز کا معیار بدلتا رہتا ہے، وہی فعل جو ایک وقت اور ایک مقام مین جائز قرار دیا جاتا ہے، دوسرے مقام مین اسے بدترین جرایم مین شمار کرتے ہین، اسلئے ہملوگ نتیجہ نکالنے پر مجبور ہین، کہ جسے ہملوگ اخلاق سے تعبیر کرتے ہین وہ جائز اور ناجائز اطوار کے کسی موروثی اور طبعی ادراک کا نام نہین، بلکہ وہ ایک حد تک مجلسی و اجتماعی چیز ہے، جو مختلف زمانون اور مقامات مین معاشرانہ ترقی کے مدارج و اقسام کے اعتبار سے تغیر پذیر ہوتا رہتا ہے، کسی کا حقیقی اخلاق بالعموم ماحول کی پیداوار ہے، لیکن یہ مقامی اور عارضی ہوا کرتا ہے، اس سے سیرت پر کوئی مستقل اثر نہین ہوتا،

سیرت مجموعہ ہے، ان قوائے دماغی اور جذبات کا جن سے ذاتی اور قومی انفرادیت کی تعمیر ہوتی ہے، اسے موروثی کہہ سکتے ہین لیکن غالباً جسم کی ہیئت اور شکل کی بہ نسبت اس مین تغیرات کی پذیرائی کا مادہ زیادہ ہے اسکے عناصر و اجزا مین باہمی خلط و ربط اسقدر گہرے طور پر پایا جاتا ہے، کہ انہین عام اصطلاح مین ازلی سے تعبیر کرسکتے ہین، اور یہی وجہ ہے کہ ہر ایک شخص کی ایک ممتاز انفرادیت ہوتی ہے، جسے ہم خطیبون کی خطابت شعراء کی شاعری، اور ارباب عمل کی ہنگامہ آرائیون مین مطالعہ کرتے ہین؛

---

[۵۱] نگار بابت اکتوبر ۱۹۲۸ء ص ۵۲ Social Environment & Social Progress

وہ دماغی قوٰی جو کسی مرد یا عورت کی سیرت بنانے مین معاون ہوتے ہین، بہت زیادہ ہین ان مین زیادہ مقدار ان قوٰی کی ہے، جو کسی فرد یا قوم کی حفاظت و بقاکے لئے لازمی ہین اور بعض وہ ہین جو بالکل معاشرانہ اور اخلاقی ہین، یہ آخری دماغی قوتین جنکی وساطت سے ہملوگون کے اندر صداقت، عدل، خیر خواہی کا رجحان پیدا ہوتا ہے، جب حسب مقدار دوسری دماغی قوتون سے ملکر ایک احساس ذمہ داری پیدا کرتی ہے (جسے ہم سیرت صالح یا اخلاق حسنہ سے تعبیر کرتے ہین) تو اکثر انہین عملی صورت مین دیکھا جاتا ہے، جسے ہیئت اجتماعیہ کا وہ طبقہ جہان ہم بسر کرتے ہین، بہ نظر استحسان دیکھتا ہے، اور یہ پسندیدگی سیرت پر ردعمل کا کام کرتی ہے، اور یہی وجہ ہے کہ بعض اوقات اسے اس بہتر صورت مین دیکھا جاتا ہے جو حقیقتاً اس مین مفقود ہوتی ہے۔

بعض اوقات چال چلن پر ہمارے رفیقون اور ندیمون کی پسندیدگی کا اثر ایسا مختلف ہوتا ہے کہ اگر نظر استحسان کی یہ خلش اپنا کام نہ کرتی، تو سیرت مین اختلاف لازمی تھا، خصوصیت کیساتھ یہ حالت ہوقت ہوتی ہے، جبکہ اس پسندیدگی سے ثروت، جاہ، اور نفع کی صورتین پیدا ہوتی ہین انسان ان حالات کے ماتحت اپنے تہیجات طبعی کو روک نہین سکتا، اور اپنے باطنی امیال و عواطف، کو حقیقت کے خلاف پیش کرتا ہے، ایسے آدمیون کو ہملوگ "ارباب تملق" سے تعبیر کرتے ہین چونکہ یہ لوگ ہیئت اجتماعیہ پر یہ ثابت کرنا چاہتے ہین کہ انکی یہ سیرت بالکل طبعی ہے، حالانکہ وہ نتیجہ ہوا کرتی ہے، اس خیال کا کہ انہین اس ظاہرداری سے کوئی فایدہ ہوگا، اسلئے تمدن کی ایک بہت ہی پیچیدہ ہیئت مین یہ نہایت دقت طلب امر ہے، کہ ہملوگ صحیح طور پر کسی سیرت کے متعلق اخلاقی یا غیر اخلاقی نیک یا بد کا فیصلہ کرسکین، اسکے برعکس سیرت کی ان ذہنی اور جذبی صورتون مین جبکہ عام ماحول کا اثر نہین ہوتا، اور جبکہ پوشیدہ کرنے کے لئے کوئی طمع نہین ہوتی، ایسی دقت نہین پائی جاتی"

عربی شاعری پر جب اخلاقی نظر ڈالی جاتی ہے، تو ہم اسے فارسی اور اردو شاعری سے متمایز پاتے ہین صرف یہی نہین بلکہ کلام عرب کے مطالعہ کے بعد جب ہم سرسری طور پر اخلاقی نتائج مرتب کرتے ہین تو شعرائے عرب سے ہمین چندان ہمدردی اور موانست نہین معلوم ہوتی، لہذا ضرورت ہے کہ جب ہم مین شعرائے عرب کے اخلاق اور سیرت کے متعلق کیفیات عذر یا جذبات ردو احتجاج پیدا ہون تو یہ نہین کہ کمالات شاعری کے اعتبار سے کلام عرب کو ناقابل توجہ خیال کرین، بلکہ ولیم جیمس، اور الفریڈ رسل ویلس کے نظریات کو ملحوظ رکھتے ہوئے عرب کی خصوصیات شاعری پر غور کرین جس مین اخلاق کا اسوۂ حسنہ، خیالات کی سادگی، ظاہر و باطن کا دفاق فکر و احساس کی معصومیت، لہجۂ ادا کی بے تکلفی بہ درجہ کمال پائی جاتی ہے۔

# شاہ نظام الدین اولیاء کی ایک عجیب و غریب تصنیف

## اور

## روایت احادیث کا ایک فتنۂ بے پایان

آج ہم جس کتاب کا تعارف قارئین نگار سے کرانا چاہتے ہین اسکی تعریف اس سے زیادہ کیا ہوسکتی ہے کہ:۔

"این جواہر گنج الہام ربانی و این زواہر فصل علوم سبحانی کہ از زبان درر بار و لسان گوہر نثار سلطان المشائخ شیخ شیوخ العالم قطب علامۃ الدنیا بدر الطریقہ برہان الحقیقۃ سید العابدین بدر العارفین عمدۃ الابرار قدوۃ الاخیار تاج الاصفیا سراج الاولیا ملک السالکین برہان العاشقین فرید الحق والشرع والدین متع اللہ المسلمین بطول بقائہ جمع کردہ شد وانچہ ازان تاج الصالحین از عین لفظ ایشان بہ سمع میرسد دراین مجموعہ کہ نام اوست راحۃ القلوب نبشتہ آمد بتوفیق اللہ تعالےٰ

مختصراً یون سمجھئے کہ یہ کتاب بابا فرید شکر گنج کے ملفوظات کا مجموعہ ہے جس کی ترتیب حضرت نظام الدین اولیا نے ۱۵ ررجب روز چہار شنبہ سنہ ۶۵۵ھ سے شروع کی تھی، حضرت نظام الدین اولیا اس کتاب مین ایک جگہ ارشاد فرماتے ہین:۔

"دعاگوے مسلمانان کہ یکے از سلک بندگان سلطان الطریقہ فی الارضین ہست نظام الدین احمد بدایونی کہ جامع این معانی است سعادت پائے بوس سید العابدین حاصل کرد ہمانا کلاہ چہار ترکی کہ دولت دین و دنیا بر فرق اوست بدست مبارک خود فرود آورد و برسرِ دعاگوئے نہاد و فرقہ خاص و نعلین چوبین عطا کرد۔ والحمد للہ علیٰ ذلک"

سلطان الطریقہ فی الارضین و سید العابدین کا اشارہ حضرت بابا فرید شکر گنج کی طرف ہے حضرت نظام الدین اولیا اور حضرت بابا فرید شکر گنج کی جو قدر و منزلت ہندوستان مین ہے اس کو سامنے رکھ کر جب مین نے اس کا مطالعہ کیا تو سب سے پہلے یہ خدشہ میرے دل مین پیدا ہوا کہ یہ کتاب[1] جعلی تو نہین۔ مگر جب مین نے جا بجا حضرت نظام الدین اولیا کے معاصرانہ واقعات مغلون کی دست برد کے دیکھے اور انکے معاصرین کے بہت سے نام پائے اور فارسی عبارت مین بھی وہ ہندوستانیت نہین دیکھی جو ابو الفضل و فیضی کے بعد پیدا ہوئی ہے تو میرے پاس کوئی بڑی وجہ شک کرنے کی باقی نہ رہگئی۔ اگرچہ اس مین بعض ایسے واقعات کا ذکر ہے جو صریحاً خلاف واقعہ و تاریخ ہین مگر چونکہ وہ واقعات ہندوستان کے باہر کے ہین اس لئے

---

[1] اسکا نام راحت القلوب ہے لیکن مجھے اس کا علم نہین کہ چھپ کر شائع ہو گئی ہے یا نہین۔ بہرحال جو نسخہ مجھے دستیاب ہوا ہے وہ قلمی ہے اور بہت زمانہ کا لکھا ہوا ہے۔ اور اس کو دیکھ کر مین نے یہ تنقید کی ہے۔

ہوسکتا ہے کہ اسکی تحقیق ہندوستان والون کو اس زمانے مین نہ ہوئی ہو۔

چنانچہ کتاب مین دو جگہ بسلسلہ کرامات اولیاء اللہ مغلون کے حملے مین کا ذکر آیا ہے جو بالکل خلاف واقعہ ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ یہ مین تحریری غلطی ہو اور یہ کسی ایسی جگہ کا نام ہو جو ملتان سے لفظی مشابہت رکھتا ہو ایک جگہ دمشق پر مغلون کے دخل پانے کا ذکر کیا گیا ہے۔ یہ بھی خلاف واقعہ ہے کیونکہ پہلا حملہ دمشق پر تیمور کے مغلون نے کیا تھا جو نظام الدین اولیاء کے دو سو برس بعد کا واقعہ ہے۔

ساری کتاب عجیب و غریب باتون سے پُر ہے اور بزرگون کے کرامات اور خصوصاً انکے مجاہدۂ نفسی کے نہایت عجیب غریب واقعات درج ہین بعض جگہ بابا فرید اپنے نیبا د کے قیام کا ذکر کرتے ہوئے وہان کے پہاڑون کا حال بیان کرتے ہین حالانکہ وہان پہاڑ کوئی بھی نہین ہے۔ بہرحال اسوقت مجھے اپنی توجہ ان بے شمار حدیثون کی طرف مبذول کرنی ہے۔ جس سے یہ کتاب بھری پڑی ہے۔ مین اپنے کو حدیث کا عالم نہین کہتا مگر خدا نے میرے دماغ مین ایسی صلاحیت پیدا کی ہے کہ جب مین کسی کتاب کو غور سے دیکھ لیتا ہون تو اسکے نفس مضمون کو بہت کم فراموش کرتا ہون۔ حدیث کا مطالعہ ایک عامی کی حیثیت سے مین نے بہت کافی کیا ہے اور اگر کوئی کسی حدیث کے متعلق یہ کہدے کہ فلان کتاب مین ہے تو مین اسکی تصدیق و تکذیب بغیر کتاب دیکھے کرسکتا ہون اسواسطے مجھ پر سکتہ سا طاری ہوگیا جب مین نے دیکھا کہ اس کتاب مین ایک حدیث بھی ایسی نہین جو موضوعات ہی مین پائی جاتی ہو۔ اب سوال یہ ہے کہ اگر یہ گنجینۂ حقیقت و معرفت درحقیقت واقعی بابا فرید شکر گنج کے ارشادات کا مجموعہ ہے جسے نظام الدین اولیا نے مرتب کیا تو کیا ایسی بے سروپا باتون کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنا درست ہوگا۔ اگر کہا جائے کہ اس قسم کی احادیث محض نیک نیتی سے مسلمانون کے اصلاح کی غرض کے لئے وضع کی گئی تھین تو بھی ایسی دور از عقل باتون کو بلا تکلف و بلا سند حدیث قدسی بنا کر پیش کرنا کسی طرح روا نہین ہوسکتا۔ امام غزالی بھی اس مصلحت کوشی کے عادی تھے۔ چنانچہ ایک مصری فاضل نے نہایت محنت سے احیاء العلوم کی حدیثون کے لئے اسناد ڈھونڈنے کی سعی نامشکور کی ہے تاکہ غزالی کے سر سے الزام رفع ہو جائے۔ مگر وہ کامیاب نہ ہوسکا واقعہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلعم کے وصال کے دو صدی بعد وضع حدیث کا جو فتنہ اٹھا تھا وہ حضرت بابا فرید شکر گنج کے زمانہ تک بند نہ ہوا۔ اور موضوع حدیثون کا اتنا بڑا انبار جمع ہوگیا کہ اس نے قرآن کو بالکل محو کرا دیا مین اس مضمون مین چند حدیثین ہو بہو نقل کرتا ہون۔ اور قارئین کی رائے پر اسکا فیصلہ چھوڑتا ہون۔ بڑے لطف کی بات یہ ہے کہ ساری کتاب مین ایک بھی صحیح حدیث کہین نظر نہین آتی اور ایک جگہ تو یہ غضب کیا ہے کہ قرآن کی بعض آیات کی تفسیر مین وہب بن منبہ کی طرف سے ایسی بے سروپا باتین لکھدی ہین کہ انکی خبر وہب کے فرشتون کو بھی خبر نہ ہوگی۔ ایک جگہ سورہ مائدہ کی آیت "اللھم انزل علینا مائدۃ من السماء تکون لنا عیدا لاولنا و آخرنا" کی نسبت بیان کیا گیا ہے کہ یہ مائدہ امت موسیٰ پر نازل ہوا۔ ممکن ہو کوئی یہ کہے کہ غلطی سے بجائے "عیسیٰ" کے موسیٰ لکھ گیا ہو سو اسکو حسن ظن کے سوا اور کیا کہا جا سکتا ہے۔ بعض اقتباسات ملاحظہ ہون:۔

- برلفظ مبارک راند کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم در شب معراج خرقہ یافتہ بود و اینچنان بود کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از معراج بازگشت صحابہ کبار رضی اللہ عنہم را پیش خواند و فرمود من خرقہ از پروردگار خود یافتم مرا اذن ست کہ این را بہ یکے از شما بدہم سخن از شما خواہم پرسید تا کدام کسے از شما جواب باصواب دہد تا خرقہ دہم اول رو بسوے ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کرد و گفت یا ابابکر اگر این خرقہ بتو دہم چہ کنی گفت یا رسول اللہ صدق ورزم و طاعت خدائے تعالیٰ کنم و انچہ ہست من از مال و متاع دنیا سے دنی باشد جملہ در راہ خدا تعالیٰ صرف کنم بعد ازاں روے بہ امیر المومنین عمر خطاب رضی اللہ عنہ آورد کہ یا عمر اگر این خرقہ ترا دہم چہ کنی۔ گفت یا رسول اللہ اگر این خرقہ مرا دہی عدل کنم و با بندگان خدا تعالیٰ انصاف ورزم و داد مظلومان بدہم۔ بعد ازاں روے بامیر المومنین عثمان رضی اللہ کرد کہ یا عثمان اگر این خرقہ بتو دہم چہ کنی گفت یا رسول اللہ اگر این خرقہ مرا دہی بہ اتفاق یکدیگر کار کنم۔ انچہ حق باشد بجا آرم و حیا ورزم سخاوت کنم۔ بعد ازاں روے بہ امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کرد کہ یا علی اگر این خرقہ بتو دہم چہ کنی گفت یا رسول اللہ اگر این خرقہ مرا دہی پردہ پوشی کنم و عیب بندگان خدائے تعالیٰ پنہان سازم۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمود بستان علی این خرقہ بتو دادم مرا فرمان حضرت عزت ہمین بود کہ ہرکدام از یاران تو این جواب دہد خرقہ بدو دہی "۔ اس حدیث کے بیان کرنے کے بعد شیخ الاسلام روتے روتے حسب معمول بے ہوش ہو جاتے ہیں اور جب ہوش میں آتے ہیں تو فرماتے ہیں کہ "درویشی پردہ پوشی ہست" یہ ہے تصوف کی تاریخ تکوین ... اور اگر آپ یہ معلوم کرنا چاہتے ہیں کہ صحابہ کرام کے ذکر میں خلافت مابعد کی ترتیب کیوں قایم رکھی گئی۔ تو آپ وہ بے شمار حدیثیں ملاحظہ فرمایئے جو حضرت شاہ ولی اللہ ایسے متکلم نے بھی ازالۃ الخفا عن خلافۃ الخلفاء میں بیان کی ہیں

۲- سخن در دنیا می رفت برلفظ مبارک راند کہ در حدیث ست از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ "حب الدنیا راس کل خطیئۃ" یعنی دوستی دنیا سر ہمہ خطاہاست آنگاہ فرمود "قال اہل المعرفۃ من ترک الدنیا ملک ومن اخذ با ہلک"

معلوم نہیں یہ حدیث کہاں ہے۔ البتہ خدا کا یہ ارشاد ضرور معلوم ہے کہ "دنیا کی نعمتوں کو تم پر کس نے حرام کیا" اور یقیناً رسول اللہ بھی قرآن کی اس تعلیم سے ناواقف نہ تھے۔

۳- بعد ازاں فرمود کہ در خبر ست از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ امشب (یعنی شب معراج) از آسمان ہفتاد ہزار فرشتہ مقرب با طبقہائے پر از نور فرود می آیند و نزدیک ہر خانہ در روند ہر کس کہ امشب را زندہ داشتہ باشد و از معاصی دور بود فرمان رب العزت و الجلال چنان می شود کہ بر سر ہائے ایشان این طبقہائے نور نثار کنند "

یہ انھیں لغو و مہمل روایات میں سے ایک روایت ہے جو اسلام کے اندر "علم الاصنام" پیدا کرنے کی

ذمہ دار سمجھی جاتی ہیں۔

۴۔ ابوہریرہ کی ایک مشہور حدیث ہے جو بعض کتب حدیث میں نظر آتی ہے مگر روایت و درایت سے اس کی لغویت[5] ثابت ہو چکی ہے۔ اس حدیث کا ذکر اس طرح ہوتا ہے:۔

"انگاہ ہم درین میان غلبات شوق فرمود کہ چون ایام عمر مہتر موسیٰ صلوات اللہ وسلام علیہ بسر آمد۔ روزے در راہ میگزشت و چون مستان میخرامید کہ با ملک الموت ملاقات شد۔ سلام کرد جواب سلام باز داد پرسید کہ تو کیستی گفت ملک الموت۔ مہتر موسیٰ در شوق و اشتیاق بود۔ دست بر آورد و طپانچہ بر روے ملک الموت چنان زد کہ از پیش موسیٰ علیہ السلام بگریخت (حدیث مسند احمد میں یکانے ہونے کا ذکر ہے) گفت بار دگر نیایم چون ملک الموت بمقام خود باز آمد سر بسجدہ نہاد۔ گفت الٰہی مرا بر کسے فرستادی کہ اگر از پیش او نمی گریختم مرا ہلاک کردے (یا للعجب۔ ملک الموت کو خود اپنی ہلاکت کا اندیشہ) انگاہ خطاب آمد کہ اے ملک الموت نابہ دانی کہ میان محبان ما غیرے کار ندارد و ما دانیم و دوست ما۔ بعد از ان مہتر موسیٰ روز دوم نماز گذاردہ مستقبل قبلہ در بیت المقدس نشستہ بود (کیا خوب تاریخ ہے۔ کہاں جناب موسیٰ اور کہاں بیت المقدس جو ان سے ایک ہزار سال بعد حضرت داؤد کے زمانے میں تعمیر ہوا) مہتر جبرئیل علیہ السلام در آمد و سلام کرد بعد از سلام صلوٰۃ فرستاد سیبے از بہشت آوردہ بود بدست مہتر موسیٰ علیہ و علی نبینا الصلوٰۃ والسلام داد (بالکل یہی واقعہ ذوالنون مصری کے نسبت بھی بیان کیا گیا ہے) ان سیب را بوے کرد بوے دوست از سیب در دماغ او برفت نعرہ بزد و جان بداد"۔ اسکے بعد شیخ الاسلام حسب معمول روتے ہیں اور رولاتے ہیں اور پھر بے ہوش ہو جاتے ہیں

۵۔ از ان سخن در این افتادہ بود کہ خواجہ عبد اللہ ابن مسعود کوتاہ بالا بود۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم در حق او فرمودہ اند۔ کینفقتہ العلم یعنی خریطہ علم۔ (میرے پاس فون کریمر کی صحیح کی ہوئی اصابہ بھی ہے اور کامل ابن اثیر اور اسد الغابہ بھی۔ مگر ان میں کہیں انکا ذکر نہیں)

بعد از ان فرمود کہ وقتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میخواست کہ نماز بگزارد۔ و ہیچکس حاضر نبود مگر عبد اللہ ابن عباس رضی اللہ عنہ۔ دست او گرفت و برابر خود آورد و بایستانید چون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (یہاں کی عبارت کرم خوردہ ہو گئی ہے۔ شاید برائے نماز دست بربست" ہوگا عبد اللہ ابن عباس از مقام خود بستر آمد مصطفٰے صلی اللہ علیہ وسلم نماز بشکست (کہاں ہیں صاحب ہدایہ اور دیگر علماء فقہ و شریعت)۔

---

[5] قال الرازی ... علیہ السلام حکی ذلک عن الیہود لانہ حکاہ عن اللہ تعالیٰ او عن نفسہ الرسول علیہ السلام کان قد ذکر ہذہ الحکایۃ الان الراوی حین دخل ما سمع الا ہذا الکلام فظن انہ علیہ السلام ذکرہ عن نفسہ لا عن الیہود۔ ۱۲

دست او بگرفت و برابر خود بایستانید و نماز شروع کرد۔ باز عبد اللہ رضی اللہ عنہ از جائے پستر آمد تا دو سہ بار ہم چنین کرد بعد از ان حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمود کہ چرا پستر میروی گفت مرا چہ زہرہ است کہ برابر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بایستم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم را حسن ادب او خوش آمد در حق او دعا کرد

ابن عباس کی ایک روایت سے یہ ضرور پایا جاتا ہے کہ ایک رات جب وہ اپنی پھوپھی میمونہ کے ہان سو رہے تھے تو رسول اللہ اٹھے اور وضو کیا۔ ابن عباس بھی جاگ رہے تھے۔ کمسن بچے تھے۔ انھون نے بھی شوق مین وضو کیا اور آپکے ساتھ نماز مین شریک ہوگئے تو رسول اللہ نے انکو اپنے برابر کھڑا کر لیا۔ مگر جو انداز بیان شیخ الاسلام کا ہے وہ اس سے بالکل مختلف ہے۔

۷۔ آنگاہ بر لفظ مبارک راند کہ در حدیث آمدہ است از رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کہ بدرستی و راستی علم و عقل ہر دو شریک یکدگر اند زیرا چہ عقل را چارہ نیست از علم پس فاضل ترین مردمان کیست کہ خود را بشناسد۔ پس درین صورت عقل مختار است

۸۔ فرمود کہ وقتے در عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عورتے دو بچہ زائید متصل۔ در حضرت رسول عرضداشت کہ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حکم فرما تا از یکدگر جدا شوند۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم در تفکر بود کہ درین اثنا جبرئیل علیہ السلام فرود آمد و گفت یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمان می شود کہ یک شانہ راست کنید و آن شانہ در سر ہر دو بگردانید۔ بفرمان خدائے عز و جل از ہم جدا خواہند شد رسول فرمود صلی اللہ علیہ وسلم کہ بردید و چنین بکنید۔ یک شانہ در سر ہر دو کردند بعد چند روز از یکدگر جدا شدند

۹۔ شیخ الاسلام قطب الدین بختیار اوشی قدس اللہ سرہ العزیز بروایت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ آمدہ است کہ دو رکعت نماز در اول شب ماہ ذی الحجہ بگزارد و در رکعت اول فاتحہ یکبار و سہ آیت از سورۂ انعام و در رکعت دوم فاتحہ یکبار و قل یا ایہا الکفرون یکبار بخواند حق سبحانہ تعالی ثواب حج کنندگان در نامہ اعمال بنویسد

۱۰۔ وہم درین محل فرمود کہ از وہب بن منبہ رضی اللہ عنہ آمدہ است کہ حق سبحانہ تعالی ہدیہ فرستاد بر مہتر موسی علیہ السلام مہتر جبرئیل ہدیہ آورد و گفت اے موسی ہر کہ در ایام عشرہ ذی الحجہ درین دہ روز این کلمات بگوید چنانست کہ دوازدہ ہزار بار توریت خواندہ باشد و گویند این کلمات را دہ ہزار نیکی در نامہ اعمال بنویسند و دہ ہزار بدی دور کنند و ہزار فرشتہ صلوات گویند و عمل او از اہل زمین فاضل تر باشد۔

اسکے بعد شیخ الاسلام نے دو صفحون مین بعض کلمات کے پڑھنے سے ایسی ایسی نیکیون کا ملنا ظاہر کیا ہے کہ عقل حیران ہو جاتی ہے۔ چنانچہ ایک جگہ ارشاد ہوتا ہے "شیخ الاسلام قدس سرہ بر لفظ مبارک راند کہ در عوارف شیخ الاسلام شیخ شہاب الدین سہروردی قدس اللہ سرہ العزیز بروایت حنفیہ ابو اللیث سمرقندی رحمہ اللہ تعالی نوشتہ دیدم

کہ این کلمات در انجیل منزل بود از آسمان - تا بینا از برکت این بینا می شود و نور می آید کہ از آسمان فرود می آید
(افسوس کہ وہ انجیل سوائے فقیہ ابو اللیث کے کسی کی نظر سے نہیں گزری جس کو سوائے اپنی بدبختی اور کور بینی کے اور کیا کہا جا سکتا ہے)۔

۱۱- روزے مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم نشستہ بودند و صحابہ رضی اللہ عنہم گرد برگرد - ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ طرف راست بود - جوانے بیاید و سلام کرد - خواجہ عالم صلی اللہ علیہ وسلم فرمان داد کہ بالاتر ابوبکر صدیق بنشین - ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ متامل شد - یاران دانستند مگر مہتر جبرئیل علیہ السلام است وگرنہ ہیچ یارے را محل آن نباشد کہ بالاتر از ابوبکر رضی اللہ عنہ بنشیند - مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم روے مبارک سوے ابوبکر صدیق کرد بگفت این مردے است آنقدر درود برمن میفرستد کہ ہیچ کس نمی تواند فرستاد - ابوبکر رضی اللہ عنہ گفت یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مگر این جوان آب و طعام نمی خورد و بہ ہیچ مصلحت دیگر مشغول نمی شود بجز درود مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم - فرمود کہ طعام و شراب نیز می خورد و مصالح خود مشغول می شود امّا یکبار در روز و یک بارہ شب برمن این درود میفرستد ہم بطریق بالا۔

اللہ اکبر - کتنا زبردست عمل علوی ہے - اور اسپر بھی اگر کوئی شخص ابوبکر صدیق سے نہ بڑھ جائے تو اسکی بدبختی پر افسوس کرنا چاہئے۔

۱۲- و سخن در آیۃ الکرسی افتادہ بود - بر لفظ مبارک راند آن روز کہ آیۃ الکرسی نازل شد ہفتاد ہزار فرشتہ مقرب گرد برگرد کرسی میایستند بر سر مہتر جبرئیل علیہ السلام در خدمت حضرت رسالت صلی اللہ علیہ وسلم فرود آمدند و گفتند - پستان پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم با ہزار اعزاز و اکرام لبستاند و برسر و دیدہ نہاد - جبرئیل گفت یا محمد صلی اللہ علیہ وسلم فرمان می شود کہ ہر آن بندہ از بندگان سورۃ آیۃ الکرسی کہ مقرر ست بخواند بر ہر حرفے کی در این آیتہ ہست - پس بہر حرف ہزار سال ثواب بنام او ثبت فرماید و ہزار فرشتہ گرد بر کرسی اند خواندہ این را ہزار ثواب ایشان بدہند و او را از مقربان خود گرداند - بعد ازان شیخ الاسلام ہم در این محل فرمود کہ در فتاوی ظہیری نوشتہ است کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نوشتہ است کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم فرمودہ است ہر کہ آیت کرسی بخواند و از خانہ برآید حضرت عزت فرمان دہد ہفتاد ہزار فرشتہ را تا آن زمان کہ آن بندہ باز آید برائے او آمرزش خوانند - اسکے بعد بھی اللہ شیخ الاسلام قطب الدین بختیار اوشی اور جامع الحکایات آیات الکرسی کے اور بھی طلسماتی اثرات گنائے گئے ہیں۔

۱۳- بعد ازان فرمود کہ وقتے امیر المومنین کرم اللہ وجہہ در جنگ غول بیابانی ماندہ بود و بجان رسیدہ بر رسول صلی اللہ علیہ وسلم مکتوب نوشت کہ جملہ حیلہا کردم و آنچہ شرط جنگ است بجا آوردم چون این مکتوب بحضرت رسالت صلی اللہ علیہ وسلم آمد از صد دل تنگ شد - در حال جبرئیل علیہ السلام این آیتہ آورد - ربنا اخرجنا من ہذہ القریۃ

الظالم اہلہا تا آخرہ" وایں آیۃ را بہ علی بفرست تا آن را ملازمت نماید حق تعالی از برکت این آیہ مظفر و منصور گرداند
رسول محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہمین آیت و تفسیر آن بر شاہ مردان علی بن ابی طالب کرم اللہ وجہہ فرستادہ شاد شد۔ واین آیۃ را
ملازمت نمود۔ دوم روز جنگ کرد۔ آن غول را زندہ گرفت و در مدینہ آورد۔ اما این فتح از برکت این آیۃ بود۔
(کہان ہین جناب واقدی رحمہ اللہ علیہ جنھون نے اس کا تذکرہ نہین کیا)

۱۴۔ در حدیث آمدہ است " من صام یوم عاشورا فکانما صام الدہر"۔ یعنی ہر کہ روزہ عاشورا را روزہ بدارد و بدرستی وراستی، تمام سال روزہ داشتہ باشد۔ آنگاہ ہم درین محل فرمود کہ در روزہ عاشورا آن ہوا ان دشتی بدرستی خاندان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرزندان خود را شیر نمی دہند پس چرا باشد کہ روزہ را نگاہ ندارند۔
(کتاب کے دیکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ ان دونون بزرگون کو مغالطہ تھا کہ یوم عاشورا کا روزہ امام حسین کی یاد مین رکھا جاتا ہے۔ اگر یہ بزرگ بخاری کو پڑھ لیتے تو یہ غلط فہمی رفع ہوجاتی)

۱۵۔ ہم درین محل فرمود کہ وقتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم با جمیع صحابہ کبار نشستہ بود۔ حضرت معاویہ یزید پلید را بر کتف سوار کردہ میرفت۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تبسم کرد و گفت سبحان اللہ دوزخی بر کتف بہشتی سوار میرود۔ این سخن امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ بشنید از آن حال پرسید کہ یا رسول اللہ پسر معاویہ است دوزخی از کجا است گفت یا علی این یزید بدبخت کسے ست کہ حسن و حسین و تمامی آل مرا بہ شہادت رساند و بکشد۔ علی برخاست و تیغ از نیام برکشید تا ایشان را بکشد۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مانع شد کہ یا علی مکن کہ تقدیر خدائے تعالی برین رفتہ است۔ علی بگریست یا رسول اللہ شما برسر باشید فرمودنے۔ گفت از یاران کسے باشد۔ گفت نے۔ گفت فاطمہ باشد فرمودنے۔ گفت یا رسول اللہ ماتم غریبان من کہ خواہد داشت گفت امثال من۔ بعد ازان علی رضی اللہ عنہ و رسول خدا صلے اللہ علیہ وسلم ہر دو بگریستند و شاہزادگان را در کنار گرفتند و نعرہ زدند کہ اے غریبان نمیدانیم کہ مآل شما دران دشت چگونہ خواہد بود

۱۶۔ فرمود کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از جبرئیل علیہ السلام این حکایت پرسید چون از ما کسے نباشد تعزیت ایشان (یعنی امام حسین) کہ دارد گفت یا رسول اللہ امتیان تو از برائے فرزندان تو تعزیتہا کنند (یہ ہے جواز تعزیہ داری کا، ہمارے علما کہتے ہین جو اسکے خلاف فتوے دے رہے ہین) و ماتم دارند کہ حقیقت آن بر زبان نیاید و شرح نتوان کرد (ایران کا ماتم تلوارون و زنجیرون سے دیکھنے کے بعد اسکی شرح بیان کیجا سکتی ہے)

۱۷۔ حکایت در ماہ صفر ختم اللہ بالخیر والظفر افتادہ بود۔ بر لفظ مبارک راند گران ماہے و صعب شہرے ست زیرا چہ چون ماہ صفر بودے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تنگدل شدے و چون بیرون آمدے شاد گشتے۔ این تغیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از سبب گرانی ماہ صفر بودے و از حد گران ست۔ بعد ازان ہم درین محل فرمود کہ رسول اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم منقر مایند ہر کہ بگزشتن او صفر بشارت دہد بہ من او را بشارت وہم بدر آمدن بہشت کما قال علیہ السلام۔ من بشرنی بخروج الصفر انا بشرہ بدخول الجنۃ بعد ازین ہم در این محل فرمود حق تعالی در ہر سال وہ لک وہشتاد ہزار بلا از آسمان منزل میکند الا در این ماہ نہ لک وبست ہزار بلا فرد می آید"

الغرض اس قسم کی لغو روایات سے یہ کتاب بھری پڑی ہے۔

ہمارے ملا علی قاری نے جنکے متعلق کوئی یہ بھی نہیں جانتا کہ وہ کہاں مرے اور کہاں دفن ہوئے کیسی حد الگتی بات کہی ہے کہ

" جو اسرائیلیات مین نظر رکھتے تھے (جیسے عبد اللہ بن سلام و عبد اللہ بن عمرو انکو یرموک سے بہت سی کتابین اہل کتاب کی دستیاب ہوئین تو وہ لوگ ان کتابون سے امور غیب (احوال قیامت) وغیرہ روایت کرتے تھے اور اس انداز سے گویا خود رسول اللہ نے ان سے بیان کیا ہے "

ایک اور دوسرے بزرگ نے نخبۃ الفکر کا حاشیہ لکھا ہے انکا نام ابو الامداد ابراہیم ہے۔ لکھتے ہین۔

" بنی اسرائیل کے واقعات ماخوذ کرنے والے حضرت ابو بکر۔ حضرت عمر۔ حضرت عثمان اور حضرت علی تھے اور جو اصحاب بنی اسرائیل کے قصے بیان کیا کرتے تھے وہ عبد اللہ بن سلام اور عبد اللہ بن عمرو بن عاص تھے جب شام کا ملک فتح ہوا تمیہ کچھ اونٹ یہود و نصارے کی کتابین لائے عمرو بن عباس انھین کتابون سے روایات بیان کیا کرتے اس لئے ان کی حدیثین کم ہین اور اخبار و قصص بنی اسرائیل بہت زیادہ ہین "

اسی طرح حافظ ابن کثیر کا قول ہے " کان ابن عباس تلقاہ ن الاسرائیلیات " اور نخبۃ الفکر مین بھی حافظ ابن حجر سے ہے " یا خذ من کلام غیرہ کبعض السلف الصالح او قدماء الحکماء او الاسرائیلیات (یعنی اور کبھی ابن عباس لے لیا کرتے تھے دوسرون کے کلام، سوائے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے جیسے بعضے سلف صالحین کی باتین یا قدیم زمانے کے حکما یا بنی اسرائیل کے واقعات) - اور ابو ہریرہ کے متعلق توصاف یہ کہہ دیا گیا کہ براہ راست رسول سے کوئی بات انکو پہنچ ہی نہ سکتی تھی - مگر نخبۃ الفکر کو یون لیا جائے - خود بخاری کی یہ حدیث پتہ دے رہی ہے کہ ہماری اکثر روایات کا ماخذ کیا تھا -

عن عبد اللہ ابن عمر قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم بلغو عنی ولو آیۃ وحدثو عن بنی اسرائیل

میری تبلیغ کردہ بات پہنچا دو خواہ وہ ایک آیت ہی ہو اور بنی اسرائیل سے واقعات بیان کیا کرو

یہ تو حدیث کی پہلی اسناد کا حال تھا۔ مگر حدیثین بعد کو جس طرح وضع کی گئی ہین، وہ بھی ملاحظہ ہو۔ تذریبا الراوی کے جا بجا اقتباسات یہان نقل کئے جاتے ہین اور مین خود ان پر کوئی حاشیہ آرائی نہین کرنا چاہتا۔

۱- امام بخاری تاریخ الاوسط مین ارقام فرماتے ہین کہ مین نے عیسی الیشکری کے واسطے سنا ہے کہ علی بن جریر فرماتے ہین کہ

عمر بن صبیح کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ مین نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا خطبہ خود وضع کیا ہے۔

۲- حاکم نے ابی عمار المروزی سے نقل کیا ہے کہ ابی عصمت نوح بن ابی مریم سے کہا گیا کہ کیا بات ہے کہ تم عکرمہ سے اور وہ ابن عباس سے قرآن مجید کے سورتون کے جو فضائل بیان کرتے ہو یہ فضائل عکرمہ کے شاگرد بیان نہین کرتے ان حضرت نے جواب دیا کہ مین نے لوگون کو دیکھا کہ قرآن مجید سے بے پرواہی کرتے ہوئے ابو حنیفہ کی فقہ اور ابن اسحاق کی مغازی مین لگے رہتے ہین۔ پس مین نے اس حدیث کو اس لئے وضع کر دیا۔

۳- ابن حبان نے اپنے ضعفا مین ابن مہدی سے نقل کیا ہے کہ وہ فرماتے ہین کہ مین نے میسرہ بن عبد ربہ سے دریافت کیا کہ تم یہ حدیث کہان سے لاتے ہو کہ جو اسکو اس طرح سے پڑھتا ہے۔ اسکے لئے جنین ہے اور جہان ہے تو انہون نے جواب دیا کہ مین نے ان حدیثون کو اس لئے وضع کیا کہ لوگ اس مین رغبت کرین اور جو ہوشیار لڑکے ہین وہ زہد اختیار کرتے ہوئے شہوات دنیا اور بغداد کے بازارون مین گھومنا اپنی موت کے ڈر سے چھوڑ دین

۴- ابن سمعیل سے مروی ہے کہ مجکو ایک شیخ نے ابی بن کعب سے قرآن مجید کی تمام سورتون کے فضائل مرفوعاً روایت کئے مین نے شیخ صاحب سے دریافت کیا کہ آپ سے یہ حدیث کس نے بیان کی ہے۔ انہون نے فرمایا کہ ایک مدائن کے شخص نے روایت کی ہے جو ابھی زندہ ہے۔ پھر مین انکے پاس آیا اور ان سے دریافت کیا کہ آپ سے یہ حدیث کس نے بیان کی ہے۔ انھون نے کہا کہ واسط کے ایک شیخ نے بیان کی ہے جو ابھی زندہ ہے پھر مین انکے پاس آیا اور ان سے دریافت کیا۔ انہون نے فرمایا کہ مجکو بصرہ کے ایک شیخ سے موصول ہوئی ہے مین انکے پاس بصرے مین آیا تو انہون نے فرمایا کہ مجکو عبادان کے ایک شیخ سے موصول ہوئی ہے جو ابھی زندہ ہین مین انکے پاس آیا تو وہ میرا ہاتھ پکڑ کر ایک گھر مین لیگئے پس دیکھا کہ اس مین بہت صوفی اور عارف باللہ موجود ہین۔ اور انکے ساتھ ایک شیخ ہے پس اس نے کہا کہ مجکو ان شیخ صاحب سے حدیث پہونچی۔ مین نے شیخ صاحب سے دریافت کیا تو انہون نے فرمایا کہ مجھ سے اس حدیث کو کسی نے نہین بیان کیا اصل بات یہ ہے کہ مین نے دیکھا کہ لوگون کو قرآن سے بے رغبتی ہوگئی ہے لھذا مین نے اس حدیث کو خود بنا لیا۔

۵- بدعتیون کی ایک جماعت جو محمد بن کرام سجستانی کی طرف منسوب ہے اور اسی لئے اس جماعت کو کرامیہ کہتے ہین۔ اسی جماعت سے تعلق خواجہ معین الدین چشتی کا تھا ترغیب اور ترہیب مین جھوٹی حدیثین وضع کرنا اپنے خیال مین جائز تصور کرتی تھی۔ چنانچہ وہ ثواب و عذاب مین لوگون کو طاعت کے لئے ترغیب دینے اور گناہون سے بچانے کی غرض سے بالکل جھوٹی حدیثین بنایا کرتے تھے

۶- ابو داؤد نخعی باوجود قائم اللیل اور صائم الدہر ہونے کے جھوٹی حدیثین بنایا کرتے تھے۔

۷- ابن حبان نے کہا ہے کہ ابو بشر احمد بن محمد ...... المروزی باوجود اپنے زمانے مین حامی سنت ہونے کے جھوٹی حدیثین بنا لیا کرتے تھے

۸- ابن عدی نے کہا ہے کہ وہب بن حفص ایسے بڑے بزرگ تھے کہ کسی سے کلام نہیں کرتے تھے باوجود اسکے۔ کان یکذب کذباً فاحشاً۔

۹- محمد بن سعید مصلوب کا بیان ہے۔ "لا باس اذا کان کلام حسن ان تضع له الاسناد" یعنی جب کوئی کلام اچھا ہو تو اسکے لئے سند وضع کرنے میں کیا مضائقہ ہے۔

۱۰- بعض اہل الرائے کا قول ہے جس میں ایک قرطبی بھی ہیں "ما وافق القیاس الجلی جاز ان یعزا الی النبی صلی اللہ علیہ وسلم" یعنی جب قیاس جلی موافق ہو جائے تو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرنا جائز ہے۔

۱۱- حاکم نے ہارون سے اور انہوں نے ابی عبید اللہ سے اور انہوں نے اپنے باپ سے نقل کیا ہے کہ خلیفہ المہدی عباس کا بیان ہے کہ مجھ سے مقاتل بن سلیمان نے کہا "ان شئت وضعت لک الحدیث" اگر چاہے تو میں تیرے لئے حدیث وضع کر دوں۔ مہدی نے جواب دیا کہ مجکو اسکی ضرورت نہیں۔

۱۲- ابو سعید مدائنی وغیرہ کا یہی پیشہ تھا کہ موضوع قصے بنا کر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کر دیا کرتے تھے۔

۱۳- حاکم نے کہا ہے کہ محمد بن القاسم "کان یضع الحدیث علی مذہبہم" یعنی وہ اپنے مذہب کے موافق حدیثیں وضع کر لیا کرتا تھا۔

۱۴- ابن حبان نے کتاب الضعفاء میں عبد اللہ بن یزید کی نسبت بیان کیا کہ ایک بدعتی شخص اپنی بدعت سے جب تائب ہوا تو کہنے لگا کہ اس حدیث کو دیکھو تم اس شخص سے لیتے ہو۔ حالانکہ جب ہم کوئی چیز دیکھتے ہیں۔ "جعلناہ حدیثاً" اسی کے لئے حدیثیں وضع کر لیا کرتے تھے۔

۱۵- حاکم نے المحامی سے نقل کیا ہے کہ میں نے ابو العنیا کو یہ کہتے ہوئے سنا کہ میں نے بعض احادیث وضع کر کے بغداد کے بہت سے شیوخ کے سامنے پیش کیں تو بجز ابن ابی شیبہ علوی کے باقی سب نے قبول کر لیں۔

۱۶- معمر نے جو ابن ابی عوجہ کا بھتیجا تھا اپنی کتاب میں درج کیا یعنی ہم سے زہری سے اور انہوں نے عبید اللہ بن عبد اللہ سے اور انھوں نے ابن عباس سے روایت کیا ہے وہ فرماتے ہیں کہ حضرت نے علی کی طرف نظر کر کے فرمایا کہ تو دنیا اور آخرت میں سید ہے جو شخص تجکو دوست رکھے اسنے مجکو دوست رکھا اور جس نے مجھے دوست رکھا وہ اللہ کا دوست ہے اور جس نے مجھ سے دشمنی رکھی وہ میرا دشمن ہے اور جو میرا دشمن ہے وہ اللہ کا دشمن ہے۔ پس خرابی ہے اسکے لئے جو میرے بعد تجھ سے بغض رکھے۔

پس اس حدیث کو عبد الرزاق سے اور انہوں نے معمر سے نقل کیا ہے۔ حالانکہ یہ حدیث باطل اور موضوع ہے جیساکہ اسکی نسبت یحیٰی ابن معین نے فرمایا ہے۔

۱۷- خطیب بغدادی نے اپنی سند سے معاذ بن سلمہ سے روایت کیا ہے کہ مجھے ایک شیخ کے ذریعے سے خبر ملی کہ وہ حدیث کے وضع کرنے

کے لئے گیٹیان کیا کرتے تھے۔

۱۸۔ میسرہ بن عبد ربہ نے حضرت علی کرم اللہ وجہ کی فضیلت مین ستر حدیثین وضع کین

۱۹۔ مامون بن احمد ہروی سے کہا گیا کیا تو نے شافعی کو نہین دیکھا اور انکو جو خراسان مین انکے متبعین ہین تو اس نے کہا کہ ہم سے احمد بن عبد البہنے اور ان سے عبد اللہ بن مندان الازدی نے انس سے مرفوعاً حدیث روایت کی ہے کہ میری امت مین ایک شخص ہوگا جسکو محمد بن ادریس کہینگے وہ میری امت کو شیطان سے زیادہ نقصان پہونچائے گا۔ اور ایک شخص میری امت ہی مین ہوگا کہ جسکو ابوحنیفہ کہین گے وہ میری امت کا چراغ ہوگا۔

۲۰۔ عقیلی نے معاذ بن زیاد کی طرف منسوب کرتے ہوئے بیان کیا یعنی وہ فرماتے ہین۔ کہ "وضعت الزنادقۃ علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اربعۃ عشرۃ الف حدیث منہ عبد الکریم من العوجاء" یعنی فرقہ زنادیق نے آنحضرت صلعم کی طرف سے چودہ ہزار حدیثین وضع کرکے منسوب کی ہین ان مین سے ایک عبد الکریم بن ابی عوجاء ہے (یہ وہی ہے جس نے اپنے قتل کے وقت اقرار کیا تھا کہ خود اس نے چار ہزار حدیثین ایسی بنائی ہین۔ جن مین حلال کو حرام اور حرام کو حلال کردیا ہے)۔

۲۱۔ نسائی نے کہا ہے کہ ابن ابی یحیی جو مدینہ مین تھے اور واقدی جو بغداد مین تھے اور مقاتل بن سلیمان جو خراسان مین تھے اور محمد بن سعید مصلوب جو شام مین تھے حدیث وضع کرنیوالے کذاب مشہور تھے۔

ایک طرف حدیثون کا یہ حال تھا۔ اور دوسری طرف حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کے سامنے فاطمہ بنت قیس صحابیہ حاضر ہوکر حلفیہ بیان کرتی ہے کہ بقول رسول اللہ تین طلاق والی عورت کے خورد و نوش و اقامت کے صرفہ کا خاوند ذمہ دار نہین۔ اور حضرت عمر فاروق فرماتے ہین کہ مین قرآن مجید کے حکم کو ایک عورت کی روایت سے چھوڑ نہین سکتا کہ جس کے اندر جھوٹ اور اور سچ دونون کا احتمال ہے۔ اسی طرح مسلم کی روایت ہے۔

ات ناسًا یحدثون من رسول اللہ صلی اللہ علیہ عثمان رضی اللہ عنہ کی خدمت مین لوگون نے آنحضرت صلی اللہ علیہ

وسلم قال عثمان لا ادری ماھی۔ وسلم کی حدیث بیان کی۔ آپ نے کہا مین اس حدیث کو قبول نہین کرتا۔

ذہبی نے اپنے تذکرۃ الحفاظ مین لکھا ہے کہ ابراہیم نخعی بیان کرتے ہین کہ حضرت عمر نے اپنی خلافت مین ابن مسعود ابو درداء ابومسعود انصاری کو اس جرم مین قید کیا تھا کہ انہون نے حدیث کی روایت کثرت سے کی تھی ۔ اس طرح ابن عتیبہ کا قول ہے کہ حضرت عمر نے ابی بن کعب کے پاس ایک جماعت بیٹھی ہوئی دیکھی۔ جس سے ابی بن کعب حدیث روایت کر رہے تھے حضرت عمر نے انپر کوڑا اٹھوایا ابی بن کعب نے کہا عمر۔ دیکھ خدا تجھ پر رحم فرمادے کیا کرتا ہے حضرت عمر نے فرمایا کہ روایت کرنا تیرے لئے فتنہ اور سننے والون کے لئے عذاب ہے ابوہریرہ سے لوگون نے پوچھا کہ کیا تم حضرت عمر کے زمانے مین بھی اسی طرح حدیثین بیان کرتے انہون نے کہا کہ میری درّے سے خبر لیجاتی۔

"نقاد"

# بَابُ الْمُرَاسِلَةِ وَالْمُنَاظَرَةِ

قمر منزل، کوچہ عاقل خاں۔
دھلی ۲۱ مارچ ۳۳ء۔

مولانا المحترم والمکرم

اسلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہٗ

ایک مضمون ارسال خدمت ہے آپکو یہ شکایت تو ہوگی کہ کسی حد تک آپکو ( MISREPRESENT ) کرنے کی کوشش کی گئی ہے، لیکن امید ہے کہ یہ امر مضمون کی اشاعت میں مانع نہ ہوگا، دکھانا صرف یہ ہے کہ قدیم رسمی اسلام کے خلاف تعلیم یافتہ طبقہ میں جو جوش و خروش پھیل رہا ہے وہ دراصل تنگ خیال مولویوں اور کٹ ملاؤں کے ظلم و زیادتی کے خلاف رد عمل ہے۔ اور اس کے ذمہ دار تمام تر ملا صاحبان ہیں:۔

خاکسار فضل حمید

## نیاز صاحب اور مولوی صاحبان

اللہ تعالیٰ نے مولویوں اور کٹ ملاؤں کو خلق کیا، اور مولویوں اور ملاؤں نے صدیوں کی [illegible] کوششوں اور جد و جہد کے بعد نیاز صاحب کو پیدا کیا، معاذ اللہ! ہم خلق و ابداع کی اعلیٰ صفات سے مولوی اور ملا صاحبان کو متصف کرنے کی جرأت نہیں کرتے، کہنا صرف یہ ہے کہ معنوی طور پر اپنی تخلیق کے لئے نیاز صاحب انہیں حضرات کے مرہون منت ہیں، اب خواہ وہ اس شرف کو تسلیم کریں یا اس سے انکار، ہمیں نیاز صاحب کی مذہبیات و الٰہیات سے چند اصولی اختلافات ہیں لیکن ہم یہ ضرور سمجھتے ہیں کہ نیاز صاحب اسلام کی ایک مفید اور عظیم الشان خدمت انجام دے رہے ہیں۔ اس خدمت کا تعلق اسلام سے صرف "ملا نخیہ بزنار مولوی" کی دلچسپ شکل میں ہے، سینٹ پال اور انکی معنوی ذریات نے حضرت عیسیٰ کو خدا کا بیٹا بنا دیا اور خود بارگاہ خداوندی کے دار و غہ اور عرش کے جمعدار بن بیٹھے، اب اگر ان بزرگواروں کی کوئی مت [illegible] تو زیادہ عیسائی مذہب پر احسان نہیں کر رہا ہو گا عیسائیان۔ مولویوں نے کہا کہ سینما دیکھنا حرام [illegible] اکثر و بیشتر مولویوں نے کہا کہ امام احمد بن حنبل کے بعد کوئی مجتہد نہیں ہو سکتا، نیاز صاحب نے کہا کہ ہر شخص اپنے میں پیغمبری کا امکان رکھتا ہے، مولویوں نے کہا کہ بلا واسطہ کوئی شخص خدا تک نہیں پہونچ سکتا، نیاز صاحب نے کہا کہ بلا واسطہ [illegible] پہنچنے کے [illegible] کوشش کرے تو خود خدا ہو سکتا ہے، مولویوں نے کہا کہ بغیر [illegible]

اعمال صالحہ کے کوئی فرد بشر بہشت میں داخل نہیں ہو سکتا، نیاز صاحب نے کہا کہ بغیر معصیت لطیف، کے کوئی انسان نجات حاصل ہی نہیں کر سکتا - وقِس علٰے ھٰذا!

اگر ہم کسی معمولی انسان کو فرشتہ کہیں اور کوئی شخص ترکی بہ ترکی پر عمل کرکے اس کو شیطان کہہ دے تو بتایے کہ قصور کس کا ہے؟ مولویوں نے فروع کے منوانے پر ایڑی چوٹی کا زور لگا دیا، نیاز صاحب کو اصول میں بھی تامل ہوا کہ درست یا نہیں، مولویوں نے ہر موضوع حدیث کو خواہ وہ عقل و انصاف کے کتنے ہی خلاف ہو بلا نقد و نظر کے قرآن کی آیت کا درجہ دے دیا - نیاز صاحب سرے سے نفس حدیث ہی کے منکر ہو گئے، اب گلہ کس سے کیا جائے، نیاز صاحب سے یا تنگ خیال ملاؤں اور نفس پرست مولویوں سے؟ فطرت نے نیاز صاحب کو حق شناس دل عطا کیا تھا، خوف عقوبت و مواخذۂ حشر انکو ارتکاب معاصی سے باز نہیں رہ سکتا تھا، لیکن وہ طبع سلیم کے شکنجے میں جکڑے ہوئے تھے، اُنکی ہدایت کے لئے انکی فطرت کا قانون کافی تھا، ان کے ضمیر کی روشنی انکو زندگی کے تیرہ و تار سفر میں مشعل کا کام دیتی تھی، وہ اس لئے بے راہرو نہیں ہوئے کہ انہیں منزل سے دور جا پڑنے کا ڈر تھا بلکہ اس لئے کہ وہ صراط مستقیم ہی کے ذریعہ سے مقصود کو پا سکتے تھے، اُنہوں نے اسی لئے حق پرستی نہیں کہ وہ جنت میں حور و قصور سے ہم آغوش ہوں، بلکہ اس لئے کہ حق آئینۂ حسن ہے اور حسن آئینۂ حق - لیکن ان سے غلطی یہ ہوئی کہ اُنہوں نے اپنے اوپر اہل دہر کا قیاس کر لیا، انکا طرز استدلال یہ ہے کہ کیونکہ وہ خود نیک ہیں اور بغیر تعزیری قانون کے سلامت روی سے زندگی بسر کر سکتے ہیں لہذا تعزیری قانون کی عام انسانوں کو بھی ضرورت نہیں ہے -

ایک نیاز صاحب کے نیک ہونے سے یہ لازم نہیں آتا کہ تمام ہندوستانی نیک ہیں اور تعزیرات ہند قابل منسوخی ہیں یا اگر نیاز صاحب اپنی ذات سے عورتوں کے ساتھ بہت اچھا سلوک کرتے ہیں تو کیا صنف لطیف کو اپنے حقوق کے لئے جد و جہد چھوڑ دینی چاہیئے - یہ ہے ہماری رائے میں تفسیر اس تنازعہ کی جو مولانا نیاز فتحپوری، اور مولانا عبد الماجد بی - اے کے درمیان برپا ہے

---

**(نگار)** آپ کی تنقید جسے زیادہ اصطلاحی رنگ میں "تحقیق انیق" کہنا چاہیئے، یقیناً بڑی حد تک محل نظر تھی، اگر آپ کی مفسرانہ تحریر اس کے ساتھ نہ ہوتی، آپ نے خود تحریر فرمایا ہے کہ "کسی حد تک آپ کو ( MISREPRESENT ) کرنے کی کوشش کی گئی ہے" مدعا یہ کہ گرمیٔ سخن قایم رکھنے کے لئے آپ نے کہیں کہیں "تعبیرات غلط" سے کام لیا ہے، اور میرے مسلک کے ظاہر کرنے میں "انحراف و مبالغہ" بھی صرف فرمایا ہے ——— بہرحال مجھے آپ سے کیوں شکایت ہونے لگی، جب خود آپ نے اپنی تنقید کو اس طرح مضمحل بنا دیا اور جواب لکھنے کا بار بڑی حد تک میرے سر سے ہلکا کر دیا، تاہم چونکہ ذکر "مولوی" کا آگیا ہے، اس لئے میرے لئے ناممکن ہے کہ یونہی سرسری گزر جاؤں اور اپنے ہدایائے محبت "جمال سلمٰی" کے حضور میں پیش نہ کر دوں -

زباں پہ بار خدایا یہ کس کا نام آیا!

آپ نے ابتدا ہی میں یہ لکھ کر کہ " اللہ تعالیٰ نے مولویوں اور کٹ ملاؤں کو خلق کیا " حقیقتاً ایک اصولی بحث چھیڑ دی ہے اور گویا آپ نے ہر اُس شخص کو جو کچھ بھی "تاریخ طبعی" ( NATURAL HISTRY ) سے دلچسپی رکھتا ہے دعوت دی ہے کہ خدا کی اس

عجیب وغریب "مخلوق" کی تاریخ خلق وآفرینش اور مدارج ارتقار پر غور کرے، میں نے جہانتک غور کیا ہے "مولوی" کے عالم وجود میں آنے کے متعلق متعدد نظریّے قایم کئے جا سکتے ہیں، مثلاً:- یہ کہ اگر انسان واقعی مٹی سے بنا یا گیا ہے تو ممکن ہے کہ اس کے بعض افراد کسی کنکریلی مٹی سے بن گئے ہوں یا ایسی مٹی سے جس میں عفونت وگندگی پیدا ہوگئی تھی یا ضرورت سے زیادہ اس کا خمیر ہوگیا تھا ——— یا یہ کہ جس طرح امراض جسم خاص خاص جراثیم سے پیدا ہوتے ہیں، اسی طرح امراض روحانی کے لئے خدا اس جماعت کو مخصوص جراثیم پیدا کرنے کے لئے وجود میں لایا ہو ——— یا اگر ایک گستاخ فلسفی کے الفاظ میں "دنیا نام ہو صرف اس مفاہمت باہمی کا جو خدا اور شیطان کے درمیان کسی وقت ہوگئی تھی" تو پھر "مولوی" کو اگر "خدا کا ملز ورہیلو" نہ کہا جائے تو شیطان کا "روشن رُخ" کہنے میں کس کو تامل ہوسکتا ہے ——— اس باب میں زیادہ منطق صرف کرنے کی ضرورت نہیں۔ پہلے اُس مفاہمت اولین "کو سمجھ لیجئے کہ کیا ہوسکتی تھی۔ خدا کا منشار یہ تھا کہ کائنات میں سوائے امن وسکون کے کچھ نہ ہو، شیطان کا یہ کہنا تھا کہ سوائے "فتنہ وفساد" کے وہاں کسی چیز کی ضرورت نہیں، آخر کار سمجھوتا یہ ہوا کہ ان دونوں کو ساتھ ساتھ رکھا جائے اور مخلوقات کو ایک حد تک اختیار دیدیا جائے کہ وہ ان میں سے جس کو چاہیں اختیار کریں۔ یا یہ کہ یزدانی واہرمنی دونوں قوتیں اپنے اپنے فرایض انجام دیں اور انسانی چشم وبینش کو ان میں سے کسی ایک کے اختیار کرنے کی فرصت دی جائے

میں بحث کے اس اسلوب سے ہٹ کر جب زیادہ سنجیدگی کے ساتھ غور کرتا ہوں اور تعلیمات الٰہی کو سامنے رکھتا ہوں تو مجھے اس وقت سے لیکر جب اول اول ابلیس نے انسان کی برتری کو تسلیم کرنے سے انکار کردیا تھا، اور پھر بہکا کر "شجر ممنوع" کی طرف لے گیا تھا، اس وقت تک جتنے دور انسانیت پر فتنہ وفساد کے گذر چکے ہیں ان سب میں، انہیں حضرت کی جلوہ گری دیکھتا ہوں، البتہ فرق یہ ہے کہ زمانہ وماحول کے ساتھ اس کے "اسلوب" بدلتے رہے ہیں اور مختلف زمانوں میں مختلف صورتوں سے اس کا ظہور ہوتا رہا۔ مثلاً اول اول جب انسان بے انتہا سادہ واقع ہوا تھا، تو ان حضرت نے بھی نہایت سادگی سے بغیر کسی اہتمام کے حوّا سے کہدیا کہ "یہ پھل کھالو" اونھوں نے کھا لیا اور آخر کار یہ پہلا انسانی جوڑا عدن سے نکالدیا گیا، ہرچند شیطان کی یہ پہلی اساس کامیابی تھی لیکن اس میں چند منٹ سے زیادہ صرف نہ ہوئے ہوں گے، اس کے بعد جب عقول انسانی میں ترقی ہوئی، اور علوم وفنون کا زمانہ آیا تو اس نے "مسند علم" پر بیٹھ کر، اپنے علم ہی کے ذریعہ سے برسوں کی عرقریزی سے لوگوں کو بہکایا، اور اب جو زمانہ اجتماعی طور پر کام کرنے کا آیا ہے، تو یہ انجمنیں بنا بنا کر گمراہ کرتا ہے ——— اگر آپ سورۂ اعراف کا دوسرا رکوع ملاحظہ فرمائیں گے تو اس کی مکمل تاریخ آپ کے سامنے آجائے گی اور جو کچھ میں کہہ رہا ہوں اس کی صحت سے آپ کو انکار نہ ہوسکے گا، ——— اسلئے میرے نزدیک اس کا تعلق نہ کسی مخصوص لباس ووضع سے ہے، نہ کسی مخصوص درس تعلیم سے، بلکہ اس کو صرف ہم اس کے کارناموں سے پہچانتے ہیں، اس کے اخلاق سے جانتے ہیں، اور اس کے اُن ارشادات وہدایات سے جن میں سوائے گمراہ کردینے کے اور صلاحیت موجود نہیں ہے ——— معاف فرمایئے ..... اگر میں اس جگہ بطور "دفع دخل" یہ واضح کردوں کہ میری مراد مولوی سے صرف وہ جماعت ہے جو صرف اپنے حرکات کے لحاظ سے "ذریات شیطان" کہلانے کی مستحق ہے، اس لئے اس میں

جس طرح مصر کا جامع ازہر، ہندوستان کا دیوبند شامل ہو سکتا ہے، اسی طرح علیگڈھ کی مسلم یونیورسٹی بھی خارج نہیں ہو سکتی۔ اور اس میں وہ نفوس شامل سمجھے جائیں گے جو صحیح تعلیم اسلامی سے لوگوں کو منحرف کرتے ہیں، خواہ وہ عمامہ وقبا میں ظاہر ہوں یا کوٹ پتلون میں ——— اب یہ اور بات ہے کہ چونکہ انسان کو دھوکہ ہمیشہ عمامہ وقبا، عبا وجریب، تسبیح وحمائل ہی کے ذریعہ سے دیا جاتا ہے، اس لئے ہم مولوی کی صوری ومعنوی دونوں حیثیتوں کو کسی جماعت میں دیکھ کر ایک کلیہ بنانے پر مجبور ہوں۔

آپ "میری مذہبیات والہیات سے چند اصولی اختلاف" رکھنے کے باوجود بھی مجھے اسلام کی "مفید اور مہتم بالشان خدمت" انجام دینے والا سمجھتے ہیں ——— خیر میں اس باب میں کچھ نہیں کہتا، لیکن مجھے اندیشہ ہے کہ اگر کسی مولوی نے جواب دینے کا قصد کیا تو آپ کے ان الفاظ کے ظاہری تضاد پر وہ اسی طرح ایک مکمل منطقی رسالہ لکھ ماریگا، جس طرح آمین بالجہر یا رفع یدین کے باب میں دفتر کے دفتر سیاہ کرکے رکھدیتا ہے، یا التحیات میں اونگلی نہ اٹھانے والے کی تکفیر میں کتاب کی کتاب تصنیف کر ڈالتا ہے۔

اس کے بعد آپ کے وہ "مغالطات" شروع ہوتے ہیں جن کی طرف آپ نے اپنے خط میں اشارہ کیا ہے، اس لئے مجھے تردید کرنے کی ضرورت نہیں ——— ابھی تو نہیں، لیکن اگر جنگ کی نوعیت یہی رہی تو ممکن ہے آیندہ کوئی ایسی ہستی بھی پیدا ہو جائے جو آپ کے "منسوبات" کے لحاظ سے اس تنقید کی مستحق ہو۔ اور اگر آپ برہم نہ ہوں تو میں اپنے دل کے اس خدشہ کو بھی ظاہر کردوں کہ "کہیں یہ خود سرکار ہی نہ ہوں" ۔ اگر یہ صحیح ہے تو اور کچھ سمجھائیے یا نہ سمجھائیے لیکن خدا کے لئے "اس معیت لطیف" کی تفسیر ضرور کر دیجئے کہ اس کے ذکر سے میرے "ضربات نبض" کا بھی شمار بڑھنے لگتا ہے۔

آپ نے ایک جگہ بہت زیادہ حسن ظن سے کام لیکر میرے نیک ہونے پر بھی حکم لگایا ہے، حالانکہ میری تمامتر تحقیق اس مسئلہ میں اس سے آگے نہیں بڑھ سکی کہ "بد نہیں ہوں" ——— اگر بد نہ ہونے کا لازمی منطقی نتیجہ نیک ہونا ہے، تو ہم آپ دونوں مجبور ہیں اور کسی نہ کسی طرح اس نیکی کے "اتہام" کو تسلیم ہی کرنا پڑے گا، ورنہ حقیقتاً میرا مسلک سامان واسباب کے لحاظ سے

شاہد وشعر ست وشراب وشکر

سے زیادہ کچھ نہیں اور غایت ونتیجہ کی حیثیت سے صرف

گرم شد مست شد وشاد شد

جس کے بعد صرف ایک ہی درجہ طے کرنے کو رہ جاتا ہے جسے "اللہ بس باقی ہوس" کہتے ہیں۔

اخیر میں سب سے زیادہ ستم آپ نے یہ کیا کہ میرا اور مولانا عبدالماجد بی۔ اے کا نام ایک ہی سانس میں لے لیا، حالانکہ مجھے اون سے کیا نسبت ہو سکتی ہے، وہ عالم اجل، میں جاہل ازل۔ وہ طبیب، میں وکیل، ان کا یہ عالم کہ "کان اولاً فیلسوفاً ثم صار صوفیاً متوھباً" اور میں غریب آجتک یہی نہیں سمجھ سکا کہ فلسفی ہونے کے بعد جب انسان صوفی بنتا ہے تو وہ "وہابی صوفی" کیسے ہو جاتا ہے اور پھر سب سے بڑھ کر یہ کہ وہ حج کر آئے ہیں عتبات عالیات کی زیارت سے مشرف ہو آئے ہیں، اور میں اس ارادہ میں حیدرآباد سے آگے نہیں بڑھ سکا، کم از کم آپ نے اسکا تو خیال کیا ہوتا :۔ مرد خدا، ایں چہ خدا دشمنی ست!

(۳)

خیرآباد - ۱۵ مئی سنہ ۳۰ء

محترمی! نگار آتشیں آیا مگر سادہ لوح بنکر صورت پکار اٹھی "پردۂ زنگاری" میں جلوہ گر رہنے والا آ گیا

لے آمدنت باعث آبادی ما

دکن کے متعلق جو کچھ لکھا اور جس طرح لکھا آپ کا حصہ ہے، ادائے بیان پر یہ خداداد قدرت کسی سحر کار نگار کے بس کی بات نہیں

"سرزمین دکن کی ایک دلنواز" یہ عنوان نہیں ختم ہو جانا چاہیئے تھا [illegible] شب کی مجھ حسرت نصیب کو اپنا اک شعر یاد آگیا

وہ رات مرنے کی ہے جو ہو بات مرنے کی — کلکتہ میں گذری نہ کوئی رات مرنے کی

کاش آپ کے ساتھ دکن ہی میں اک رات ایسی نصیب ہو جاتی، پیری شباب سے بدل جاتی، ایک بوتل میں سب کچھ ہو سکتا تھا ؎

یہ کالی کالی بوتلیں جو ہیں شراب کی — راتیں ہیں ان میں بند ہمارے شباب کی (ریاضؔ)

جس دلنواز کا خیال ہے اُسے ہمارا حصہ ہونا چاہیئے تھا، سامعہ نوازی کے لئے بھی دلنوازی کے لئے بھی۔ ایک حد تک نگار نے تصویر

کھینچدی اس کی ضرورت نہ رہی ؎

ہماری آنکھوں میں آؤ تو ہم دکھائیں تمھیں — ادا تمھاری جو تم بھی کہو کہاں کچھ ہے (ریاضؔ)

ادائے بیان کی نوعیت نے تصور ہی میں سب سامان یاران دور افتادہ کے لئے مہیا کر دیا اور یہ کہنے کا موقع نہ رہا ؎

بھر بھر کے جام بزم میں چھلکائے جاتے ہیں — ہم اُن میں ہیں جو دور سے ترسائے جاتے ہیں (ریاضؔ)

حضور صدر المہام کا لطف صحبت بھی خزاں دیدہ ریاضؔ کو انگاروں پر لوٹا دینے والا ہے، جوانی کی طرح وہ راتیں بھی یاد آئیں جب

مہاراجہ بالقابہ صدر اعظم کے دولتکدہ پر آنجہانی سرشارؔ کو مہمان نوازی کی خدمت سپرد تھی۔ دکن میں آپ نے ہماری جگہ لی اور سرشارؔ کی جگہ

ہوشؔ نے، ہوشؔ کا نام لیتے ہی داغؔ کا شعر یاد آگیا۔

پھر دل قابو میں نہ میرا دل ناشاد آیا — وہ مزا بھولنے والا جو مجھے یاد آیا

میں لکھنؤ گیا آپ دکن میں تھے امتیاز صاحب جیل میں، میں دونوں کے پاس تھا، مگر بنا ہر شباب رفتہ کی طرح دور یہ بھی سن لیجئے

کس ماحول میں کس طرح میری زندگی بسر ہو رہی ہے ؎

کٹ گئے دن بڑے بھلے اپنے — یہ بھی اتنی گذر ہی جائے گی (ریاضؔ)

ماہ مبارک کے آغاز میں کہا تھا ؎

بن کے مہماں ایک دن رندِ روزہ دار آنے کو ہے — شام ہونے کو ہے میرے گھر اُدھار آنے کو ہے (ریاضؔ)

۲۰ شوال کا مضمون شعر میں نہیں ادا ہو سکتا مگر یکم شوال کو کہنا پڑا تھا ؎

میکدے میں عید مجھ مفلس کی ہو جائے ریاضؔ — دے کے اک جام کوئی تیس روزوں کا ثواب (ریاضؔ)

۲۰ شوال کا مضمون نشر میں سننے، میں باہر نکھر رہا تھا، اندر سے پیام آیا ہسپتال کی دائی کو بلوا دیجئے، آدمی گیا دائی کے بدلے لیڈی ڈاکٹر آئی ایک گھنٹے کے بعد وہ بچی باہر نکلی۔ ڈبل فیس۔ یک نہ شد دو شد بھائی بہن توام مبارک، تانگے کا کرایہ بدقت دیا، اور فیس کیلئے جھوٹے وعدے کرنا پڑے، ۶

گرمی، تنگوں سے اور گھر میں بھونی بھانگ نہیں

بچوں کی تعداد بفضلہ ایک ڈیڑھ نصف درجن، مجھے دیکھئے میری عمر دیکھئے۔

اس شیخ کہن سال کی اللہ رے بزرگی جنت میں بھی یہ جاکے جواں ہو نہیں سکتا (ریاض)

میں خوش ہوں آپ دکن سے خوش آئے، مجھے بھی خوش رکھئے، مگر میں کیا خوش رہ سکتا ہوں جب متیاز جیل میں ہیں، گھر میں اور بچوں کو دعا کہیئے، آسی کو بہت بہت سلام، جلد آکر ملوں گا۔ ریاض

---

**(نگار)** آج آپ پہلے شخص ہیں جن کے منھ سے "واپسی دکن" کی مبارکباد سن رہا ہوں ——— ورنہ تو اور حسرت یہ ہے کہ مجھے ان "صورتوں" نے بھی نہ پوچھا، جو میرے نام بڑے بڑے "نامہائے فراق" بھیجا کرتی تھیں ——— اور (ظفر کی مسلسل غزل کی طرح) پوچھنا کیسا، بات تک نہ کی!

کوئی نگٹ کی اوٹ سے بھی نظر پھری ہوئی

اس کو آپ جو چاہے کہیئے لیکن میں تو اس کو اپنی مکانکی (MECHANIC) زندگی کا "منطقی نتیجہ" سمجھتا ہوں۔ یاد رکھیئے، کبھی کبھی مجھے اُن "نفوس سادہ" پر رشک آنے لگتا ہے، جو فردا کی امیدیں "امروز" کی "تلخ کامیاں" برداشت کر رہے ہیں ——— حور و قصور، کوثر و سلسبیل حقیقت کے لحاظ سے "طلسم ہوشربا" سہی، لیکن "رعنائی خیال" سے تو انکار ہو ہی نہیں سکتا۔ میری بدنصیبی دیکھئے کہ زندگی کی کلفتوں میں تو سب کے ساتھ برابر کا شریک، لیکن راحت کے باب میں، مولویوں کی طرح "سراب" سے بھی فائدہ اٹھانا میری قسمت میں نہیں ——— اس ذکر سے یہ مقصود نہیں کہ آپ سمجھے بھی اس عالم میں بلائیں جہاں آپ کے رسائی دنیا زندگی بسر کر رہی ہے ——— "در چشم خیال تو جہاں محمل لیلیٰ" درست سہی لیکن اس کا کیا علاج کہ "محو لیلیٰ را بہ محمل کار نیست" ——— میں جس دور سے گذر رہا ہوں، وہ یہ ہے، یہ؟ "اصطلاحی لوگوں نے اس کو "اول تا آخر ہر منتہی" بھی کہا ہے ——— میں نے اس کا ابھی تک کوئی نام نہیں تجویز کیا، "کبریائی" کیسا رہے گا؟ مفہوم تو اس سے کچھ ادا ہو جاتا ہے گو پوری طرح نہیں۔ معاف فرمایئے کا جواب دے رہا تھا آپ کے تحت نامہ کا اور سامنے آ گئیں "ریاض شوخ پارسا"[۱] کی "پاک نیخواریاں"۔ "بہک جانے" کی کوشش میں، بہت سے گم شدہ حواس بھی واپس آ گئے۔ معلوم نہیں یہ آپ کی "کرامت" ہے یا میرا "معجزہ"

---

[۱] "شوخ و پارسا" حرف عطف کے ساتھ نہیں۔

آپ تو "اپنی" ہی سی کہیں گے!!

---

"سرزمین دکن کی ایک دلنواز — " کے بعد نہ شام کی ضرورت تھی نہ شب کی — درست ہے، مدعا یہ کہ "الزام" کو اور زیادہ سنگین بنادیا۔ آپ کو کیا خبر کہ اس مضمون کے ایک ایک لفظ کی "حساب فہمی" کس کس طرح ہوئی ہے —

خون جگر ودیعت مژگان یار تھا

پہلا مصرعہ پڑھ کر مفہوم خود پیدا کرلیجئے —

غالب کہتا ہے :- نکتہ چیں ہے، غم دل اسکو سنائے نہ بنے — مرزا غریب تو "غم دل" اسی نکتہ چین کو سنا رہا تھا جسکا غم تھا، لیکن یہاں "غم دل" تھا اور کسی "اور" سے متعلق اس سے نکتہ چینی کی وسعت کا اندازہ فرمایئے — میں تو جواب میں یہ بھی نہیں کہہ سکتا تھا کہ

حد چاہیئے سزا میں عقوبت کیواسطے

کیونکہ مجھے کافر کہنے، اور سمجھنے میں اب کوئی استثناء باقی نہیں رہا

---

آپ فرماتے ہیں "جس دلنواز کا حال ہے، اسے ہمارا حصہ ہونا چاہیئے سامعہ نوازی کے لئے بھی، دلنوازی کے لئے بھی" — آمنا وصدقنا۔ سچ ہے جس کے لئے فطرت اس قدر فیاض ہو کہ اس کے عالم شیب میں بھی نتیجۂ دلنوازی "حیات توام" کی صورت میں ارزانی فرمائے۔ اس کو اس سے بھی زیادہ مطالبہ کا حق حاصل ہے — آپ کو اس سلسلہ میں اپنا وہ شعر یاد نہیں آیا جس کا دوسرا مصرعہ یہ ہے :- "لوگ دیکھیں تو کہیں عدہ وفا ہوتا ہے"

---

آپ کے لئے غالباً یہ امر اور زیادہ "انگار دل پر لٹا دینے والا" ہوگا کہ سر مہاراجہ بہادر شاد آپ کو ابھی تک بھولے نہیں ہیں اور جس وقت میں نے آپ کا ذکر کیا تو وہ تمام صحبتیں ان کو یاد آگئیں، جو سرشار کی معیت میں وہاں برپا ہوتی تھیں، مہاراجہ بہادر نے جس حسرت کے ساتھ آپ کا ذکر سنا، اس کی کیفیت ہنوز میرے دل میں باقی ہے۔ آپ کو یاد فرماتے ہوئے ارشاد ہوا کہ "ریاض کو بلا یئے" میں نے عرض کیا کہ "پیر و مرشد بلانا کیسا، انکا تو لانا بھی دشوار ہے، تاہم میں سرکار کا یہ محبت بھرا پیام پہونچا دونگا ممکن ہے اس کی "حیات بخشی" ریاض کو پھر زندہ کرکے بارگاہ شاد تک پہونچادے" بہرحال میں اخیر جون میں پھر حیدرآباد جارہا ہوں۔ اور اگر آپ اجازت دیں تو "دلے بر اندش" سے کام لوں۔

ہوش کے متعلق آپ "بھولنے والا" نہ کہئے — جو شخص اپنے آپ کو بھلادے، وہ دوسروں کو نہیں بھلا سکتا۔ آپ کے متعلق ان کا بھی وہی اصرار تھا، جو دنیا میں کسی "ریاض شناس" کا ہوسکتا ہے۔

---

"یک نہ شد دو شد" کے متعلق اب کیا عرض کروں، فطرت کی "غلط بخشیاں" دنیا کا نیا تجربہ نہیں، اگر آپ کے لئے اس میں کوئی مسرت نہیں، تو نہ ہو، قدرت تو آپ کی تکلیف سے مسرور ہوتی ہے۔ آپ ایسا متوکل اور "راضی برضا" قسم کا مسلمان کیا اس سے تسکین نہیں حاصل کرسکتا۔

امتیاز کا جیل چلا جانا باعث فخر و مسرت ہے نہ کہ موجب حزن و ملال، خدا سب کو اس کی توفیق دے۔ یہاں تک کہ آپکو بھی، تاکہ اس فرصت سے فائدہ اٹھاکر بیگم ریاض کو کم از کم یہ کہنے کا تو موقع آپ سے ہو کہ "میں بھی ذرا آرام لوں تم بھی ذرا آرام لو"

میں نے آپ کا خط بیگم نیاز کو دکھا کر اظہار افسوس کیا، تو اونھوں نے برجستگی کے ساتھ کہا کہ "کیوں گھبراتے ہو ریاض صاحب کو تو ابھی ایک بار بچہ ہوکر پھر دوبارہ عمر طبعی تک پہونچنا ہے" میں نے کہا اگر دوسری مرتبہ پھر اسی "دور تسلسل" کو اونھوں نے قائم کیا تو؟ ـــ بولیں کہ "ہونے دو، اس کی کیا فکر، کیونکہ اس وقت نہ ہم ہوں گے نہ آپ" ـــــ یہ تو خیر وہ لطایف ہیں، جو آپ کے سن و سال کے متعلق ہوتے ہی رہتے ہیں، لیکن مجھے اندیشہ یہ ہے کہ کہیں ڈاکٹر ورناف کو نہ خبر ہو جائے، اور وہ محض اپنی "علمی تفتیش" کی تکمیل کے لئے خیرآباد پہونچ جائے، وہ وقت یقیناً بہت سخت ہوگا، جب آپ کانوں پر ہاتھ دھر دھر کر "حقیقتوں" کا انکار کررہے ہوں گے اور وہ ہنس ہنس کر کہہ رہا ہوگا کہ "نہیں جناب یہ صرف آپ کا انکسار ہے" ـــــ بہرحال جس وقت ڈاکٹر ورناف وہاں پہونچے مجھے ضرور اطلاع دیجئے گا، شاید کوئی مدد آپ کی کرسکوں۔

**نیاز**

---

# اخبار الاندلس

یہ کتاب ترجمہ ہے اسکاٹ کی مشہور کتاب "ہسٹری آف دی مورش ایمپائر ان یورپ" کا، جسے مولوی خلیل الرحمن صاحب نے حد درجہ کاوش اور محنت کے اردو میں منتقل کیا ہے، مولوی صاحب موصوف اس سے قبل نفح الطیب و تاریخ الخلفاء وغیرہ کا بھی نہایت کامیاب ترجمہ کرچکے ہیں، اسکاٹ کی یہ کتاب سلطنت مور کی ایسی جامع و مکمل تاریخ ہے کہ مشکل سے کوئی کتاب اس موضوع پر ایسی مبسوط پیش کیجا سکتی ہے، حقیقت میں یہ کتاب تمدن عرب سے بھی زیادہ ضروری ہے، کاغذ کتابت و طباعت بہترین۔

قیمت جلد اول مجلد ۵ حصہ دوم مجلد ۳ حصہ سوم مجلد ۲ مکمل سٹ ۱۰

## مولدین

امریکی فاضل مسٹر چارلس لی کی مشہور کتاب مورسکوز کا اردو ترجمہ، مولدین کی جلا وطنی ان کو بالجبر عیسائی بنایا جانا، اسلامی رسوم کو ادا کرنے کے جرم میں انکو سخت سزائیں دیا جانا، اور زندہ جلایا جانا، ماؤں کی گود سے شیر خوار بچوں کو چھین کر عیسائی بنایا جانا، مسلم خواتین کی عصمت دری، مسلمانوں کو سور کا گوشت کھانے اور شراب پینے پر مجبور کیا جانا۔ ان کا بار قتل عام، غرضکہ مسلمانوں کی اس قسم کی اور دردانگیز مصیبتوں کا تذکرہ ہے، اپنے موضوع پر اردو میں پہلی کتاب ہے، قیمت غیر مجلد مجلد ۲

"منیجر نگار لکھنو"

# باب الاستفسار

## بائبل اور قرآن

(مولوی عطا کریم صاحب - رنگون)

"مین اس جوار مین مناظرہ کرنے والے کی حیثیت سے رہتا ہون اور مناظرہ بھی زیادہ تر عیسائیون سے ہوتا ہے لیکن مذہبی مناظرون کے سلسلہ مین، جس وقت سوال کسی کتاب کے الہامی یا غیر الہامی ہونے کا سامنے آتا ہے تو اسکا یقین کرنا یا کسی اور کو یقین دلانا کہ صرف ایک ہی الہامی کتاب غیر محرف ہے، بہت دشوار ہو جاتا ہے ـــ زبور، توریت، انجیل، اور اخیر مین قرآن شریف، ان سب کو الہامی کلام بتایا جاتا ہے، لیکن فرق یہ ہے کہ اول الذکر تینون محرف ہو چکی ہین اور قرآن شریف اپنے حال پر قایم ہے۔ اس دعوی کے ثبوت مین، تاریخ جمع قرآن یقیناً بڑی زبردست چیز ہے، لیکن اسے کون مانتا ہے' سوال پیدا ہوتا ہے صرف تعلیمات اخلاق کا اور یہان آکر تمام کتابین متفق و متحد ہو جاتی ہین۔ اس لئے مین بہت ممنون ہونگا اگر آپ بائبل کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار فرمائین کہ اس کی حقیقت کیا ہے اور کن اسباب کی بنا پر ہم اسے یقینی طور پر محرف کہہ سکتے ہین"

---

(**نگار**) دنیا مین میرے لئے اس سے زیادہ تکلیف دہ امر اور کوئی نہین ہو سکتا کہ مین کسی "دماغی تربیت" پر اس کے "پیشہ ور" ہونے کی حیثیت سے نگاہ ڈالون۔ مین اس کو پسند کرتا ہون کہ ایک شخص جسمانی ورزش مین تکمیل حاصل کرکے، زنجیر توڑ ڈالے، اپنے سینہ سے وزنی گاڑیان گزر جانے دے، اور اس طرح اپنی قوت کا ہر ممکن مظاہرہ کرکے رزق حاصل کرے، لیکن مجھے سخت تکلیف ہوتی ہے جب مین یہ دیکھتا ہون کہ ایک شاعر شعر کہتا ہے اس لئے کہ اسے انعام ملے، ایک مولوی واعظ کہتا ہے اس لئے کہ اسباب معیشت فراہم کرے، یا ایک مبلغ تبلیغ مذہب کرتا ہے اس امید پر کہ اس کی ہم مذہب جماعت اس کی روزی کی کفیل ہو۔ یقیناً فی نفسہ شعر کہنا، وعظ و پند کرنا، اخلاق کی تعلیم دینا، نہایت پاکیزہ مشغلہ ہے، لیکن جہان اسنے پیشہ کی صورت اختیار کی اسکی پاکیزگی خاک مین ملی دماغ کا مشغلۂ انعطافی ( Sentimental Engagement ) ایک نوع کی روحانیت ہے، جس کو مادیت کا ادنی سا لگاؤ بھی داغدار بنا دیتا ہے اور اثرات سے یکسر اجنبی و معرّا

اس لئے مجھے آپ سے ایک پیشہ ور مناظر ہونے کے لحاظ سے تو کوئی ہمدردی نہین ہو سکتی، خصوصاً اس زمانہ مین جبکہ "مناظرہ و تبلیغ" دونون انسانی ترقی اور دنیاوی امن و سکون کے لئے سخت مضرت رسان ثابت ہو رہے ہین، لیکن اس خیال سے

کہ آپ کا استفسار ایک اصولی و علمی بحث کی طرف منجر ہوتا ہے، چند باتین عرض کر دینا نامناسب نہین سمجھتا، بشرطیکہ آپ ان کو اپنا آلۂ کار نہ بنائین اور اس مسئلہ پر آپ خود بھی صرف علمی حیثیت سے غور کرین۔

دنیا مین اس وقت تک کتنی کتابین وجود مین آچکی ہین، جنھین الہامی کہا جا سکتا ہے؟ اس کا جواب دینا محال ہے، لیکن اس سوال کو اگر محدود کر دیا جائے اور صرف یہ دریافت کیا جائے کہ تعلیم مذہب و اخلاق کے متعلق کتنے الہامی صحائف نازل ہوئے، تو بیشک اس کا ایک جواب ہو سکتا ہے اور چند ایسی کتابون کے نام بتائے جا سکتے ہین، جنھون نے عہد تاریخ مین کوئی نہ کوئی یادگار اپنی کامیابی کی چھوڑی ہی۔ وہ توریت ہو یا انجیل، ژند ہو یا تالمود اپنی تعلیمی عظمت کے لحاظ سے وہی درجہ رکھتی ہے جو ایک مسلمان کے نزدیک قرآن کو حاصل ہے۔ لیکن آثاری حیثیت سے یعنی اس حیثیت سے کہ بحالت موجودہ ایک الہامی کتاب اپنی اصلی حالت پر قائم ہے یا نہین، بیشک گفتگو ہو سکتی ہے چونکہ اس وقت صرف بائبل کا ذکر ہے اس لئے مین بتا دینا چاہتا ہون کہ اس کی تحریف کے اسقدر ثبوت فراہم ہو سکتے ہین کہ مشکل ہی سے کسی دوسری الہامی کتاب کی تحریف مین پیش ہو سکتے ہین۔

بائبل (Bible) دو حصون پر مشتمل ہے۔ ایک وہ جسے اولڈ ٹسٹامنٹ (Old Testament) یا عہد قدیم کہتے ہین اور دوسرا وہ جو نیو ٹسٹامنٹ (New Testament) یا عہد جدید کے نام سے موسوم ہے۔ لفظ بائبل (Bible) یونانی لفظ جمع ہے جس کے معنی کتُب یا کتابون کے ہین۔ لیکن لفظ بائبل کا اطلاق ان دونون کے مجموعون پر تیرھوین صدی مین رائج ہوا ہے اور مسیح کے ۴۰۰ سال بعد تک لوگ اس نام سے بالکل ناواقف تھے اور نیو ٹسٹامنٹ کے لکھنے والے یا ترتیب دینے والے عہد قدیم کے مجموعہ کو یونانی عیسائی پہلے اولڈ کنونٹ (Old Covenant) کہتے تھے، پھر لاطینی بولنے والے عیسائیون نے اس کا ترجمہ کر کے اولڈ ٹسٹامنٹ (Old Testament) کر دیا اور بعض نے ان کو صرف اسکرپچرز (Scripturae) کے نام سے موسوم کیا۔

عہد مسیح مین صحیفۂ عہد قدیم جسے توریت کہنا چاہئے دو صورتون اور دو زبانون مین پایا جاتا تھا یعنی ایک مجموعہ اہل فلسطین کا مرتب کیا ہوا جو عبرانی زبان مین تھا اور دوسرا اہل اسکندریہ کا ترتیب دیا ہوا جو یونانی زبان مین تھا۔ اس کے بعد اس کا ترجمہ ارامی زبان مین ہوا جو اُس وقت کے فلسطینی یہود کی عام زبان تھی۔ پھر عہد وسطیٰ مین لاطینی مین منتقل ہوا اور سنہ ۱۳۸۲ کے قریب لاطینی زبان سے انگریزی مین آیا۔

عبرانی زبان عہد مسیح مین بھی مردہ ہو چکی تھی اور اس کے جاننے والے بہت کم رہ گئے تھے۔ خود مسیح کی زبان ارامی تھی جسے عبرانی سے وہی نسبت حاصل تھی جو انگریزی کو جرمن سے یا موجودہ اٹلی کی زبان کو لاطینی سے ہے۔ اس لئے قدرتاً یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ توریت کہان سے آئی، کس نے اس کو لکھا اور کس زمانہ مین۔ لیکن ان سوالون کا کوئی جواب نہین دیا جا سکتا اور باوجود مغرب کی تحقیق بلیغ کے یہ مسئلہ ہنوز تاریکی مین ہے۔ مین اس وقت تفصیل کے ساتھ اس پر روشنی ڈالنے کے لئے طیار نہین اور نہ باب الاستفسار مین اسقدر گنجائش ہے، ورنہ تحقیق السنۂ قدیمہ کے سلسلہ مین جو جدید ترین معلومات حاصل ہوئی ہین

اُن کو سامنے رکھ کر بہ آسانی معلوم ہوسکتا ہے کہ موجودہ توریت کو مطلقاً موسیٰ سے کوئی واسطہ نہیں ہے اور بنی اسرائیل کے پاس بابل مین قید ہونے سے قبل کوئی الہامی کتاب یا تحریر موجود نہ تھی۔

جب بنی اسرائیل کو سارغون (شاہ اسیریا) نے ۷۲۲ء قبل مسیح مین مفتوح و مغلوب کیا اور ان کی جگہ مستعمرین آسیریا نے لیلی جو در اصل بابل و ایران کے باشندے تھے تو یہودیون کے لئے یہ پہلا موقعہ تھا کہ انھون نے کالدیا، بابل، ایران، میدیا سیریا اور مصر کی قدیم روایات کو اُن کی زبان سے سنا اور انھین کا مجموعہ بعد کو توریت کہلایا۔ چنانچہ آپ دیکھین گے کہ توراۃ حقیقتاً ایک کشکول کی سی حیثیت رکھتی ہے جس مین رزمیہ نظمین، عاشقانہ غزلین، روایات و امثال، قصص و مواعظ، افسانہ و تمثیل، سبھی کچھ موجود ہے۔ تاریخ کا حصہ اس مین بہت کم ہے اور جو ہے بھی وہ بھی بالکل ساقط الاعتبار، میرا ارادہ نہین ہے کہ زیادہ تفصیل سے کام لون، لیکن بات مین بات بڑھتی جاتی ہے اور مین مجبور ہون کہ اپنے دعوی کے ثبوت مین کچھ دلایل بھی پیش کرون۔ مین نے ابھی عرض کیا کہ تاریخی حیثیت سے بائبل مین جو کچھ نظر آتا ہے وہ قابل اعتبار نہین اور اس کا تعلق بھی بالکل خرافیات سے ہے۔ اس کے ثبوت مین مثلاً آپ صرف یونس نوح اور موسیٰ کے واقعات کو لے لیجئے۔

بائبل مین یہ واقعہ یون درج ہے کہ "نینوا جاتے ہوئے یونس طوفان سے گھر گئے لیکن خدا نہین چاہتا تھا کہ وہ طوفان مین غرق ہون، اس لئے خدا نے ایک مچھلی کو حکم دیا کہ وہ یونس کو نگل لے اور یونس تین دن تین رات اس کے پیٹ مین رہے"۔ لیکن تحقیق سے معلوم ہوتا ہے کہ اس سے بہت قبل یونانیون مین ایک روایت انکے دیوتا ہرقلس ( Hercules ) کے متعلق بھی یہی پائی جاتی تھی کہ "ہرقلس کو جاپا کے قریب ایک مچھلی نے نگل لیا اور تین دن تین رات وہ اس کے پیٹ مین رہا"۔ بالکل اسی طرح کی ایک روایت سوما دیو بھٹا مین پائی جاتی ہے فرق یہ ہے کہ بجائے یونس کے اس مین سکتی دیو اکا نام پایا جاتا ہے، اس سے ظاہر ہے کہ تاریخی حیثیت سے یہ واقعہ کوئی اہمیت نہین رکھتا بلکہ یہ صرف ایک روایت ہے جو ایام قدیم سے چلی آرہی تھی اور جسے توراۃ مین بھی جگہ دیدی گئی۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس روایت کی حقیقت کیا ہے، سو میرے نزدیک یہ تعبیرات ہین اور ایک مخصوص رنگ کی انشا، مین طلوع و غروب کے منظر اور کسوف کی کیفیت کو اس طرح ظاہر کیا ہے۔

یونس معرب ہے ( Jonah ) کا اور ایام قدیم کی بعض اقوام مین سورج کو جوناہ کہتے تھے ( Basque ) مین آفتاب کو جونا، جون، جوانا کہتے تھے اقوام تراجن مین بھی آفتاب کو جونا کہتے تھے اور اہل ایران جوناہ کے نام سے موسوم کرتے تھے۔ اہل اسکنڈ نیویا بھی آفتاب کو جان کے نام سے پکارتے تھے یونانیون کے یہان ہرقلس آفتاب ہی کا دیوتا سمجھا جاتا تھا اور پولی نیشیا کے علم الاصنام مین مچھلی بولکر زمین مراد لیتے تھے۔ اس بیان سے غالباً یہ امر واضح ہوگیا ہوگا کہ واقعۂ یونس سے حقیقتاً کیا مراد تھی اور لوگون نے کیونکر غلطی سے اسے تاریخی واقعہ سمجھ لیا

یہی حال طوفان نوح کے قصہ کا ہے کہ اس کو تاریخی حقیقت مخصوص بہ نوح سمجھا جاتا ہے حالانکہ یہ روایت بھی بابلیون یا کلدانیون سے بنی اسرائیل مین منتقل ہوئی۔ نینوا کے کھنڈرون سے جو نقوش برآمد ہوئے ہین ان سے معلوم ہوتا ہے کہ طوفان

کا قصہ اہل بابل میں مسیح سے ۲۵۰۰ سال قبل رائج تھا

موسیٰ کی پیدائش، ان کے دریا میں بہا دیئے جانے اور ان کے معجزات کا حال سب کو معلوم ہے لیکن یہ تمام روایات موسیٰ سے بہت قبل جون کی توں دنیا میں رائج تھیں۔ شمال بابل میں اکاد کے لوگ قصہ بیان کیا کرتے تھے کہ انکا بادشاہ شارغون اول (۲۵۰۰ سال قبل مسیح) کس طرح پانی کے اندر رہتا ہوا پایا گیا تھا، اور کیونکہ اس کی ماں نے ٹوکری کے اندر ڈال کر اس کی پیدائش چھپانے کے لئے دریا میں ڈالدیا تھا۔ عصائے موسیٰ کی طرح، آرفیس کے پاس بھی ایک عصا پایا جاتا تھا

الغرض بائبل کے واقعات تاریخی، کوئی اہمیت نہیں رکھتے اور اس بنا پر اُن کی نسبت یہ کہنا کہ الہامی ہیں درست نہیں ہو سکتا۔ اس کے ساتھ ایک ثبوت موجودہ بائبل کے غیر الہامی ہونے کا یہ ہے کہ وہ مجموعۂ اضداد بھی ہے اور الہامی کتاب میں یہ نقص ہرگز نہیں پایا جاسکتا۔ میں چند مثالوں سے تضاد کی حقیقت کو یہاں واضح کئے دیتا ہوں۔

بائبل اپنے مفہوم کے لحاظ سے چار حصوں میں تقسیم ہوسکتی ہے۔ ایک متعلق بہ الہیات، دوسرا اخلاقی نصائح کا، تیسرا واقعات تاریخی کا اور چوتھا عقاید و اصول مذہب کا۔ سو آپ اس میں سے جس حصہ کو لیں گے اُسے اضداد سے معمور پائیں گے۔ ہر تقسیم کے متعلق چند مثالیں اس کی پیش کیجاتی ہیں۔

## الہیات

| | |
|---|---|
| خدا کو آرام کی ضرورت ہے اور تھک جاتا ہے<br>اسکا ذکر ذیل کی آیتوں میں ہے<br>(jer. XV. 6.) (Ex. XXXI 17.)<br>(Is. XXXI. 24) | خدا نہ تھکتا ہے نہ آرام کرتا ہے<br>اسکا ذکر ذیل کی آیتوں میں ہے:-<br>( Is. XL. 28) |
| خدا منصف ہے اور غیر طرفدار<br>(Deut. XXXIII. 4) (Ps. XCII. 15) | خدا غیر منصف ہے اور طرفدار<br>(Ex. XX. 5) |
| خدا ان کو ملتا ہے جو اسکی تلاش کرتے ہیں<br>( Prov. VIII. 17) | خدا ان کو نہیں ملتا جو اسکی تلاش کرتے ہیں<br>(Ps XVIII. 41) - (Is. I. 15.) |
| خدا رحمان و رحیم ہے<br>(james. V. 11.) | خدا ظالم بے رحم، تباہکار اور خونخوار ہے<br>(I Sam. VI. 19.) |
| خدا جھوٹ نہیں بولتا<br>(Num. 10) | خدا جھوٹ بولتا ہے<br>(I Kings. XX. 11.23) |

| | | |
|---|---|---|
| | صرف ایک خدا ہے (1, Cor. VIII. 4) | خدا ایک سے زاید ہے (1 John V. 7.) |
| اخلاقی نصائح | چوری و قزاقی ممنوع ہے (Ex. XX. 15) (Lev. XIX. 13) | چوری و قزاقی جائز ہے (Ex. XII. 35, 36) (Ex. III. 21, 22) |
| | جھوٹ بولنا ناجائز ہے (Prov. XII. 22) (Ex. XX. 16) | جھوٹ بولنا مباح ہے (James II. 25) (1 Sam. XVI. 1, 2) |
| | قتل کرنا بُرا ہے (Ex. XX. 13) | قتل کرنا درست ہے (2 Kings. XX. 11, 30) (Ex. XXXII. 27) |
| | زنا ناجائز ہے (Ex. XX. 14.) | زنا درست ہے (Hosea I 2, III. 1, 2, 3) (Num. XXXI, 18) |
| واقعات تاریخی | یوسف کے باپ کا نام یعقوب تھا (Matt. I. 16) | یوسف کے باپ کا نام ہیلی تھا (Luke. III, 23.) |
| | مسیح عالم شیرخوارگی مین مصر لیجائے گئے (Matt. II. 14, 15, 19, 21, 23.) | مسیح عالم شیرخوارگی مین مصر نہین لیجائے گئے (Luke. II 22. 39) |
| | مسیح کو تیسرے گھنٹہ مین سولی دیگئی (Matt. XV. 25) | مسیح کو چھٹے گھنٹے تک سولی نہین دی گئی (John. XIX, 14, 15) |
| | یہودا پھانسی لگا کر مر گیا (Matt. XXVII. 5) | یہودا کسی اور طریق سے مرا (Act. I. 18.) |

| | |
|---|---|
| مسیح تین دن تین رات قبر مین رہے (Matt. XII. 40) | مسیح دو دن دو رات قبر مین رہے (Mark. XV. 25, 42, 44, 45, 46 & XVI. 9) |
| ابراہیم کنعان کی طرف گئے (Gen. XII. 5.) | ابراہیم معلوم نہین کہان گئے (Heb. XI. 8) |
| ابراہیم کے دو بیٹے تھے (Gal. IV. 22.) | ابراہیم کا صرف ایک بیٹا تھا (Heb. XI. 17). |
| میکائیل کے کوئی بچہ نہ تھا (2. Sam. VI. 23) | میکائیل کے پانچ بچے تھے (2 Sam. XXI. 8.) |
| **اعتقادات** مسیح قادر مطلق ہے (Matt. XXVIII. 18.) | مسیح قادر مطلق نہ تھا (Mark. VI. 5.) |
| مسیح کا پیام امن وسکون تھا (Luke II. 13, 4.) | مسیح کا پیام امن وسکون نہ تھا (Matt. X. 34). |
| بچون کو اُن والدین کے گناہونکی سزا ملتی ہے (Ex. XX. 5) | ......... سزا نہین ملتی (Ezek. XVIII. 20) (Deut. XXIV. 16.) |
| مردے حشر مین اٹھین گے (1 Cor. XV. 52) | مردے حشر مین نہین اٹھین گے (Job. VII. 9.) |

یہ ہے نہایت ہی مختصر اقتباس اُن آیات کا جن سے بائبل کا مجموعۂ تضاد ہونا ثابت ہوتا ہے۔ کامل استقصار سے پوری ایک کتاب طیار ہوسکتی ہے۔ مین نے بخیال طوالت آیات کو بھی نہین درج کیا بلکہ صرف انکا حوالہ دیدیا ہے تاکہ ہر شخص آسانی سے نکال کے خود مطالعہ کرسکے

اس لئے بحالت موجودہ انجیل کو قرآن کے مقابلہ مین رکھنا کسی طرح درست نہین ہو سکتا، کیونکہ نہ کلام مجید مین کسی جگہ تضاد ہے اور نہ اس کی اخلاقی و روحانی تعلیم مین کوئی نقص پیدا ہو سکتا ہے، رہا کلام مجید کا وہ حصہ جس مین روایات و قصص پائے جاتے ہین، اُن کے متعلق مین فی الحال صرف اسقدر عرض کرونگا کہ اگر غور سے انکا مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہو سکتا ہے کہ وہ بھی حشو و زوائد سے پاک ہین اور اُن کو اس صورت سے پیش نہین کیا گیا کہ اُن سے کوئی تاریخی حقیقت ثابت کیجائے۔ اگر کبھی ضرورت ہوئی تو تفصیل سے اس مسئلہ پر لکھونگا۔ فی الحال انھین چند صفحات پر اکتفا کرتا ہون۔

---

# محلّہ کی رونق

مہرزمانی بیگم، اُس زمانہ کی خاتون تھین، جب عورت کو تعلیم تو نہین دیجاتی تھی، لیکن اس کی تربیت اتنی ہوجاتی تھی کہ خدا کی پناہ! یعنی یہ کہ وہ غلطیان کرکرکے، نقصان اُٹھا اُٹھاکر تجربات حاصل کرنے کے لئے، حوادث واتفاقات کے رحم پر چھوڑ دیجاتی تھی اور آخر کار، سن ڈھلتے ڈھلتے وہ سارے خاندان کے لئے ایک "تلخ حقیقت" اور "ناگزیر مصیبت" ہوکر رہجاتی تھی۔

مہرزمانی بیگم نے چونکہ دنیا مین بہت زیادہ غلطیان کی تھین، اس لئے وہ بہت زیادہ تجربہ کار تھین اور اسی نسبت سے "بے پناہ" ——— جسوقت وہ صبح کو بیدار ہوتین اور پوری قوت کے ساتھ دروازہ کو کھولتی ہوئی، اپنی "ابعادِ ثلثہ" رکھنے والی بھاری، بلند، چوڑی اور کرخت آواز سے خادمہ کو پکارتی ہوئی نکلیتں، تو گھر کا ہر فرد اپنی جگہ گھبراکر اُٹھ بیٹھتا، گویا "اسرافیل" نے کہین قریب ہی کی گلی سے صور پھونکنا شروع کردیا ہے، اور چونکہ بدقسمتی سے وہ تہجد گزار بھی تھین اور سوتی بھی تھین ہمیشہ بارہ کے بعد، اس لئے انکا وجود تمام گھر کے لئے ایک ایسا فتنہ تھا، جو رات دن مین بیس گھنٹے بیدار رہتا تھا اور صرف چار گھنٹے "محوِ خواب" ——— اور "محوِ خواب" بھی کیا صرف "بستر آشنا" کہئے، کیونکہ جب وہ سوجاتی تھین تو اُن کے "خراٹے" جاگ اُٹھتے تھے، جو خود اک مستقل عذاب کی صورت رکھتے تھے۔

مہرزمانی بیگم کا صبح کو اُٹھتے ہی، سب سے پہلے خادمہ (گلشن) کو اپنی خزان رسیدہ اور بھیانک آواز سے پکارنا، گویا "بگل" کی آواز تھی کہ اس کے بعد کسی کا بستر پر پڑے رہنا، اپنے آپ کو "مارشل لا" کی گرفت مین دیدینا تھا۔

مہرزمانی بیگم کی زندگی کی تمام وہ کیفیات، جنھون نے زمانہ کو بے کیف بنا رکھا تھا منحصر تھین صرف ان دو باتون پر کہ اول تو وہ کسی وقت چُپ ہوجانا گناہ سمجھتی تھین اور دوسرے یہ کہ صحیح معنی مین وہ اُس حوّا کی بیٹی تھین جس نے اپنی ضد اور زعم فراست پر جنت ایسی چیز کو ٹھکرادینے مین باک نہ کیا ——— خدا جانے کس نے اُن کو یقین دلا دیا تھا کہ زبان اگر ہر وقت جنبش نہ کرتی رہے تو مفلوج ہوجاتی ہے اور اگر بغیر عیب نکالے ہوئے کسی بات کو مان لیا جائے تو دماغ خراب ہوجاتا ہے۔ ان کی گفتگو ہمیشہ الزامی اور جواب طلب ہوا کرتی تھی لیکن زبان کی تیزی کا کیا علاج کہ اُن کی ایک بات کا جواب دینے سے پہلے، دوسری بات کا جواب انسان پر عاید ہوجاتا تھا اور آخر کار وہ کسی کا بھی جواب نہ دے سکتا تھا۔ اور بیگم صاحب اس کو اپنے الزامات کی صحت کی دلیل اور زجر و توبیخ کے لئے سند سمجھتی تھین۔

کچھ عرصہ سے یہ بیوہ تھین اور ممکن ہے یہ اطلاع درست ہو کہ اس قبل از وقت بیوگی کی ذمہ دار بہت کچھ وہ خود تھین ——— مرزا فریدون قدر یون بھی فطرتاً نہایت نیک نفس، بے زبان صلح کل اور متواضع انسان تھے اور اگر مہرزمانی بیگم کی جگہ ان کی بیوی کوئی اور ہوتی تو بھی وہ "نمک خوار" ہی قسم کے شوہر ثابت ہوتے، مگر انھون نے تو ان کو کچھ ایسا "خاکسار"

و" فدوی" بنا دیا تھا کہ... تصوف کے تمام منازل جلد جلد طے ہونا شروع ہوگئے، یہانتک کہ " فنا فی اللہ" کی منزل تک پہونچنے مین بھی انھین زیادہ عرصہ نہ لگا۔ انھون نے اپنے بعد ایک جوان لڑکا برجیس قدر چھوڑا اور دو لڑکیان جن مین سے بڑی کی عمر ۱۶ سال کی اور چھوٹی کی ۱۰ سال کی تھی برجیس قدر کی شادی ہو چکی تھی اس لئے بہو بھی گھر مین موجود تھی اور اس طرح علاوہ دو خادمون اور تین خادمہ عورتون کے، مہرزمانی بیگم کے دائرۂ حکومت مین چار نفوس اور بھی شامل تھے۔

اولاد نے تو خیر، اسی استبدادی حکومت مین نشوونما پایا تھا اور ابتدا ہی سے وہ اس کے عادی ہو چکے تھے، لیکن بہو کے لئے ضرور یہان کی غلامی بہت تکلیف دہ تھی۔ مگر جب وہ اپنے شوہر کو اسدرجہ ناچار و مجبور پاتی تھی تو اُسے کبھی منہ کھولنے کی جرات نہ ہوتی تھی اور دل ہی دل مین گھٹ کر رہجاتی تھی ایک دن اسنے ہمت کرکے شوہر سے اپنے ساس کے مظالم کی داستان جستہ جستہ دُہرائی، تو وہ سنکر باہر چلے گئے اور کوئی جواب نہ دیا۔ راضیہ تعلیم یافتہ تھی اور خوشحال گھرانے کی، اس لئے مادی و روحانی دونون جذبات کے لحاظ سے اس کو سسرال مین اذیت پہونچتی تھی، مگر چونکہ ہندوستان کی لڑکی تھی، اس لئے اندر ہی اندر گھلنے کے سوا اور کیا کر سکتی تھی —— خیر، ہمیں کوئی فسانہ تو لکھنا نہین کہ جزئیات سے بحث کرین، بلکہ مقصود صرف مہرزمانی بیگم کا کیرکٹر دکھانا ہے، اس لئے اور تمام جھگڑون کو چھوڑ کر فی الحال اُن کی زندگی کا صرف ایک دن پیش کرنے پر اکتفا کیجاتی ہے۔

۷ر جون کی صبح کو—— ان کے یہان گرمیون مین صبح ہمیشہ ۳ بجے رات کو ہو جاتی تھی اور جاڑون مین انتہائی رعایت کے ساتھ ۵ بجے، گویا طلوع آفتاب سے تین گھنٹے قبل کوّون کے ساتھ ہی ان کی " کائین کائین" کا بھی شروع ہو جانا لازم تھا —— ہان، تو ۷ر جون کی صبح کو جب وہ بیدار ہوئین اور حسب معمول گلشن کو آواز دی، تو گھر مین بالکل خاموشی طاری تھی۔ قاعدہ تھا کہ اُن کی پہلی گھن گرج آواز پر گلشن دوڑ پڑتی تھی اور سارے گھر مین آثار حیات پیدا ہو جاتے تھے۔ لیکن رات کو چونکہ گلشن کو بخار آ گیا تھا اس لئے صبح کو اس کی آنکھ نہین کھلی، بیگم صاحبہ کے نزدیک دنیا میں اس سے زیادہ کوئی قصور نہین ہو سکتا تھا کہ وہ کسی کو پکارین اور پہلی آواز پر دوڑتا ہوا نہ آئے۔ اس سکوت پر اُن کے غصہ کا پارہ دفعتاً اسقدر چڑھ گیا کہ بیتاب ہو کر، گالیان دیتی ہوئی گلشن کی کوٹھری کی طرف دوڑ پڑین۔ سوء اتفاق دیکھئے کہ شام کو دروازہ کے سامنے سے اسٹول ہٹانا کسی کو یاد نہ رہا اس لئے بیگم صاحبہ جو گھبرا کر باہر نکلین تو انکا کلی دار پائنچہ اس سے الجھ گیا اور وہ بُری طرح منہ کے بل فرش پر گرین —— بیگم صاحبہ چونکہ قد و قامت مین، لندھور بن سعدان کی بہن تھین اس لئے اس دھماکے سے نہ صرف انکا سارا گھر بلکہ آس پاس کے بھی دو چار گھر چونک پڑے کہ یہ تین بجے رات کو دفعتاً کس کی سلامی سر ہونے لگی —— پہلے تو بیگم صاحب نے گرتے ہی شور مچانے کا ارادہ کیا، لیکن جب یہ معلوم ہوا کہ سب لوگ دوڑتے ہوئے آرہے ہین، تو انھون نے اس واقعہ کو زیادہ سنگین بنانے کے لئے بیہوش ہو جانا ہی مناسب سمجھا۔ یہ وقت بھی، عجیب وقت تھا کہ بہو، صاحبزادے، صاحبزادیان اور تینون کنیزین پوری قوت کے ساتھ بیگم صاحب کے بے حس و حرکت جسم کو اُٹھانا چاہتی تھین اور انکا جاندار لاشہ کسی طرح جنبش مین نہ آتا تھا آخر کار یہ رائے قرار پائی کہ وہین فرش پر قالین بچھا کر بیگم صاحب کو سرکا کے لٹا دینا مناسب ہے، بیگم صاحب کے کانون مین جو یہ

بھنک پڑی تو انھون نے اپنی غشی کو ختم کر دینا ہی مناسب سمجھا اور جس طرح وہ بیہوش ہوئی تھین، اسی طرح وہ ہوش مین بھی آنے لگین، پہلے آہستہ آہستہ ہونٹون مین لرزش پیدا کی اور لبون پر جنبش پھر نہایت ضعف کے ساتھ ہات کو ایک طرف ڈھلکا دیا اور تھوڑی دیر مین آنکھین کھولکر اس طرح دیکھنے لگین، گویا کسی اور عالم سے ابھی ابھی تشریف لائی ہین۔ ہرچند اُن کے ہوش مین آجانے سے سب کو اطمینان ہوا، لیکن اسی کے ساتھ اس خیال سے جسم پر لرزہ بھی طاری تھا کہ اسٹول سے ٹکرا کر گر جانے کی خطا مین دیکھئے کس کس کو مجرم قرار دیا جاتا ہے اور کیا سزا تجویز ہوتی ہے۔ صاحبزادہ تو خیر حکیم کے بلانے کے بہانہ سے باہر چلے گئے، لڑکیان اُن کو اُٹھانے اور بہو بستر درست کرنے مین مصروف ہوگئی، ایک گلشن ہی سامنے رہگئی تھی، سو بیگم صاحب نے قرعۂ فال اسی غریب کے نام نکالکر جو گالیون کی بوچھار شروع کی تو ایک منٹ مین بدحواس کر دیا اور اُٹھتے اُٹھتے اس کے سر کے بال پکڑ کر اس طرح جھنجوڑ ڈالا گویا پھلیندے بکھار رہی تھین۔ بیگم صاحب صرف اس ایک سوال کا جواب اُس سے چاہتی تھین کہ "اسٹول کس نے رکھا" اور گلشن یہی کہتی جاتی تھی کہ "سرکار مجھے خبر نہین"۔ بیگم کی آواز بلند ہوتی جارہی تھی، مصنوعی غشی کے مصنوعی اثرات رفع کرنے کے بعد انکا غصہ پورے جلال کے ساتھ بھڑک رہا تھا اور ہر شخص اپنی جگہ کانپ رہا تھا کہ دیکھئے آج کیا ہوتا ہے۔ حقیقتاً اسٹول ان کی بہو لائی تھین اور اسپر چڑھکر طاق سے کوئی چیز اُٹھائی تھی، لیکن بعد کو اُٹھانا بھول گئیں۔ گلشن کو اس کا علم تھا لیکن وہ کہنا نہین چاہتی تھی کہ مبادا بات زیادہ بڑھجائے۔ مگر وہ کب تک برداشت کرتی، آخرکار اس نے مجبور ہوکر کہہ دیا کہ "دُلھن سے پوچھئے، وہی یہان لائی تھین" —— یہ سننا تھا کہ بیگم نے گلشن کو چھوڑکر غریب دلھن کی طرف رُخ کیا اور اگر اتفاق سے صاحبزادہ صاحب حکیم کے آنے کی اطلاع نہ دیتے تو کون کہہ سکتا ہے کہ یہ ڈراما کیونکر ختم ہوتا۔

حکیم صاحب اس خاندان کے پُرانے معالج تھے اور چند دن سے بقول خود "ضعف" کا علاج کر رہے تھے۔ اب یہ معلوم نہین کہ اس سے مراد اُن کی "ضعف" دور کرنا تھا یا "ضعف" پیدا کرنا۔ جب انھین معلوم ہوا کہ آج صبح بیگم صاحب کو غش بھی آگیا تو انھون نے نبض دیکھنے اور حالات دریافت کرنے کے بعد دوسرا نسخہ تجویز کر کے چلدئے ان کے جانے کے بعد بیگم نے اپنے بیٹے سے کہا کہ "ذرا نسخہ تو پڑھنا"

انھون نے پہلا جزو "گل بنفشہ کشمیری" پڑھا تھا کہ بیگم صاحب نے چیخنا شروع کیا "خدا غارت کرے ان حکیمون کو، معلوم نہین "بنفشہ" ان کی کوئی سگی لگتی ہے یا کیا کہ بغیر اس کا نام لئے ہوئے، انکا قدم ہی نہین آگے بڑھتا اور مین پوچھتی ہون کہ یہ حکیم صاحب میری کمزوری کا علاج کر رہے ہین یا زکام نزلہ کا لاحول ولاقوۃ۔ معاف کرو، مین باز آئی اس نسخہ سے اور ہان اس کے بعد کیا لکھا ہے؟ —— "تخم گاؤزبان" —— "کیا کہا، تخم گاؤزبان! آنکھین کھول کے پڑھو، برگ گاؤزبان لکھا ہوگا"۔

"جی نہین اس مین تو تخم گاؤزبان ہی لکھا ہے"

—— "لکھنے کی غلطی ہوگی، تخم کاٹ کے برگ کردو" "اچھا آگے چلو"
—— "مویز منقی" —— "کتنے دانے لکھے ہین؟" —— "سات" ——
—— "سات زیادہ ہین، پانچ کافی ہونگے۔ اچھا" —— "تخم کنوت" ——

اس دوا کا نام سننا تھا کہ بیگم آگ ہوگئین اور نسخہ بیٹے کے ہات سے لیکر چاک کرتی ہوئی بولین کہ حکیم صاحب سے کہدینا کہ مہربانی کرکے اب میرے یہان آنے کی زحمت نہ اختیار کرین غضب خدا کا یہ گرمی کا زمانہ، یہ میرا اختلاج یہ ضعف دماغ اور تخم کنوت! معلوم ہوتا ہے میری جان لینے کا ارادہ ہے —— حماقت سے اسی عالم برہمی مین گلشن ناشتہ لے آئی جو غشی کی رعایت سے بہت ہی ہلکے قسم کا یعنی صرف دلیا اور دودھ تھا۔ بیگم نے دیکھتے ہی مارے غصہ کے کشتی پر جو ہاتھ مارا، تو دودھ سے تمام فرش خراب ہوگیا پلیٹ گر کر چور چور ہوگئی —— ایک تو بیگم کو اس بات کا غصہ کہ بجائے پراٹھون انڈون کے ناشتہ مین صرف دودھ اور دلیا لایا گیا، دوسرے اس امر کی برہمی کہ فرش خراب ہوگیا پلیٹ ٹوٹ گئی —— بس یون سمجھ لیجئے کہ بالکل "دوآتشہ" ہورہی تھین، اور آنکھین یہ معلوم ہوتا تھا کہ اُبل کر باہر آجائین گی —— بیگم کے غصہ کے تین درجے تھے۔ پہلا ہلکے قسم کا غصہ تو وہ تھا جب صرف گالی کو سننے پر کفایت ہوتی تھی اور یہ ایسی استمراری چیز تھا کہ اسکی اہمیت بھی لوگون کے دل سے مٹ گئی تھی اور بیگم کا بڑبڑاتے رہنا، گھر کی رونق کا گویا جزو لازم ہوگیا تھا۔ دوسرا درجہ غصہ کا وہ تھا جب زبان کے ساتھ انکا ہات بھی چلتا تھا اور ہفتہ مین دو تین بار اس کا دورہ پڑنا یقینی تھا، اس کا مظاہرہ زیادہ تر خادمون پر ہوا کرتا تھا اور کبھی کبھی بیٹیون پر۔ لیکن ایک تیسری قسم غصہ کی اور بھی تھی، یعنی یہ کہ اُن کی زبان اور اُن کی ضرب دونون کا صرف خود اُن کی تین من کی درزنی "جان ناتوان" پر ہوا کرتا۔ وہ اس عالم مین اپنا منہ نوچ لینے لگتین، بال کھسوٹنا شروع کردیتین، دیوار سے سر مار دیتین، ہزارون گالیان خود اپنے آپ کو سناڈالتین۔ اس مین شک نہین کہ غصہ کی یہ کیفیت دوسرون کے لئے بےضرر اور پُرامن دسکون تھی، لیکن اس کے اثرات مابعد ہمیشہ دوسری قسم کے غصہ کی صورت مین نمودار ہوتے اور وہ تمام "بےضرری دامن پسندی" اک مستقل ہنگامۂ دار وگیر اختیار کرلیتی۔

اس وقت بھی جب ناشتہ انھون نے اس بُری طرح رد کردیا تو اس خیال سے کہ اب دوپہر تک کسی طرح کھانا نہین ملسکتا اور اُن کو اپنا وہ معدہ جو کسی وقت بغیر ثقیل غذا کے چین سے نہین رہسکتا تھا عرصہ تک خالی رکھنا پڑیگا، دفعتًہ ان کا غصہ تیسرے درجہ تک پہونچگیا اور انھون نے وہی دیوانگی اختیار کرلی جو سارے اہل محلہ کو گوش بر آواز بنا دیتی تھی۔ اس غصہ کا دورہ عمومًا زیادہ سے زیادہ پندرہ منٹ تک جاری رہتا تھا کیونکہ گھر کے سب لوگ چارون طرف سے انھین سنبھال لیتے تھے، خوشامدین کرکرکے ہاتھ جوڑ جوڑ کر سر پھوڑنے سے باز رکھتے تھے، لیکن اب ان کی طرف سے بیزاریان اس حد تک بڑھگئی تھین کہ ان کی اس حالت کو خدائی انتقام سمجھ کر سب اپنی اپنی جگہ خاموش رہنا پسند کرتے تھے۔ چنانچہ اس مرتبہ کسی نے ان کو نہین سمجھایا اور انکا جنون بڑھتا ہی رہا، یہانتک کہ چند منٹ مین اُن کے کپڑے تار تار ہوگئے اور جسم

لہولہان ـــــ جب وہ خود تھک کر نیم مُردہ حالت مین گر پڑتین تو سب سے پہلے صاحبزادے آئے اور انھون نے نہایت ہی ادب کے ساتھ عرض کیا کہ " امی جان آپ ناحق اپنے آپ کو اسقدر ایذا پہونچاتی ہین، خدا کے لئے اپنے اوپر اور ہم سب پر رحم فرمایئے یہ آخر کب تک برداشت کیا جا سکتا ہے "

بیگم صاحب کے لئے اس سے زیادہ تکلیف دہ امر اور کوئی نہین تھا کہ کوئی شخص ناصحانہ لہجہ مین ان سے گفتگو کرے وہ اس کو سخت توہین سمجھتی تھین ـــــ اس لئے وہ بیٹے کی یہ بزرگانہ گفتگو سُن کر اس سے زیادہ ضبط نہ کر سکین کہ ہات پکڑ کر ان کو فوراً باہر نکالدیا اور اس سانحہ کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُس دن گھر مین کھانا ہی نہین پکا اور بیگم صاحب کے ساتھ سب کو فاقہ کرنا پڑا سہ پہر کو جب وہ اپنے کمرے سے باہر نکلین تو آنکھین سُرخ تھین اور تیوریان چڑھی ہوئی، مُنہ پھولا ہوا تھا اور پیٹ پچکا ہوا ــ نکلتے ہی حکم دیا کہ تانگہ لایا جائے اور تھوڑی دیر مین وہ سوار ہو کر اپنی بہن کے مکان پر جو کسی دوسرے محلہ مین رہتی تھین چلی گئین

بیگم صاحب کی برہمی کا یہ صورت اختیار کر لینا کوئی نئی بات نہ تھی بارہا ایسا ہوا کہ وہ برہم ہو کر چلی گئین اور دو دن بھی اپنے پسماندگان کو چین نہ لینے دیا کہ پھر واپس آ گئین ـ ہر چند ان کی یہ غیر حاضری سب لوگون کو فردوسی سکون عطا کر جاتی تھی، لیکن اس نعمت کے جلد چھین لئے جانے کا خوف اس فرحت سے پوری طرح لطف اندوز نہ ہونے دیتا تھا ـ

دونون بیٹیون کے لئے اول اول تو بہت جگہ سے پیام آئے، لیکن بعد کو جب معلوم ہوا کہ ان کی مان اس مزاج کی ہے تو پھر کسی نے ہمت نہین کی ـ بہو بھی مہینے مین بیس دن اپنے میکہ رہتی تھی اور باقی دس دن مین زیادہ حصہ بہانۂ علالت مین گزر جاتا تھا ـ بر جیس قدر کی یہ کیفیت تھی کہ کسی وقت اتفاق سے گھر آ گئے تو آ گئے، ورنہ زیادہ تر دوست احباب مین یا اپنی بیوی کے گھر اپنا وقت صرف کرتے تھے ـــــ وہ ملازم جو غریب کہین نہین جا سکتے تھے یا وہ اہل محلہ جو اپنے اپنے مکان نہین چھوڑ سکتے تھے، بیشک مستقل تماشائی اس " اکھاڑے " کے تھے اور جب کسی طرف سے کوئی شور و غوغا بلند ہوتا تھا تو بغیر کسی تحقیق کے ہر شخص آنکھ بند کر کے یقین کر لیتا تھا کہ " ہو نہ ہو یہ بیگم صاحب ہی ہونگی "

---

افسوس ہے کہ ایک ہفتہ ہوا دفعتہً مہر زمانی بیگم کے قلب کی حرکت بند ہو گئی اور قبل اس کے کہ کوئی طبیب آ کر نسخہ لکھتا اور وہ اسکے اجزا مین حذف و اضافہ کرتین، آناً فاناً انکا انتقال ہو گیا ـ مین تو جنازہ مین شریک نہین ہوا، لیکن سنا ہے کہ کافی ہجوم ساتھ تھا اور ہر شخص کے چہرہ پر کچھ ایسے آثار پیدا تھے، جیسے کوئی بڑی خوشی کی بات ہو گئی ہے اور سب ملکر اس تقریب مسرت سے لطف اُٹھا رہے ہین ـ خود اُنکے گھر والون کے تاثر کا کیا عالم تھا ؟ اس کا اندازہ یون ہو سکتا ہے کہ صبح کو جانیوالی کی یاد مین جب ہر شخص خوب سیر ہو کر کھانا کھانے کے بعد سویا ہے تو دوسری صبح تک کسی کی آنکھ نہین کھلی، لیکن عادت بھی کیا بُری چیز ہے ـ صبح کو چار بجے جب مرحومہ کے کمرہ سے کسی چیز کے گرنے کی آواز آئی تو گلشن نیند کی حالت مین یہی سمجھی کہ بیگم صاحب آواز دے رہی ہین اور وہ " حضور، سرکار " کہتی ہوئی اس طرح بدحواس ہو کر دوڑ پڑی جیسے بیگم صاحب کی زندگی مین دوڑ پڑتی تھی ـ بہر حال کوئی کچھ کہے، مگر یہ واقعہ ہے کہ بیگم محلہ کی رونق تھین اور آج وہ رونق مفقود

# شام شفق

دیکھ اے دل سامنے یہ منظر نیرنگ کار
آسمان مغرب مین ہے جوش شفق سے لالہ زار

پتیون کی آڑ مین چھپنے چلا ہے آفتاب
چہرۂ رنگین یہ ڈالے ایک نارنجی نقاب

آہ یہ خورشید زرین یہ شعاعین یہ سکوت
حجلۂ زرتار مین بیٹھی ہے گویا عنکبوت

یا کوئی نازآفرین مستی مین گھبرائی ہوئی
جھانکتی ہے پردۂ زرین سے شرمائی ہوئی

طاس گلگون مین یا ساکت ہے جام احمرین
یا غبار رنگ مین ہے کوئی گل خلوت نشین

ہین فضا مین دوش پر رکھے ردائے شعلہ گین
یا ہے آغوش افق مین ایک بحر آتشین

یا سحاب گل پہ رقصان ہے عروس نوبہار
دیکھ کر جس کی ادائین حسن خود ہے شرمسار

یارہ فردوس مین حورین ہوئی ہین گام زن
گرد رنگین سے ہے جس کے آسمان گل پیرہن

اس فضا مین یا طیور رنگ گلزار جہان
بیٹھے ہین زرین شعاعون پر بنا کر آشیان

یا ہوا پہنے ہے اک گلگون حبابی پیرہن
یا فضا مین کھل رہا ہے احمرین پھولون کا بن

آگ گویا لگ رہی ہے وادی کہسار مین
جنگلون مین، دشت مین، دریاؤن مین گلزار مین

جوش رعنائی سے دود شعلہ آتش رنگ ہے
یہ افق، یہ بربط زرین شرر آہنگ ہے

دختر شام شفق دامن پہ سرمست شباب
غازۂ نارنج رخ پہ مل رہا ہے آفتاب

یہ سکوت شام اور یہ منظر جنت اثر
کھینچتے ہین آہ کس شوخی سے دامان نظر

دیدہ سے دل تک ہے رقصان اک بہار لالہ خیز
ہے شراب عیش و عشرت چار جانب نشہ ریز

دل سے لگ کر سو گیا ہے جوش بیتابی غم
شام کو گہوارۂ ساحل مین جیسے موج یم

---

آہ یہ زر بیضۂ سیمرغ یعنی آفتاب
اس فضائے احمرین مین کس طرح ہے جلوہ تاب

اک حباب آتشین، تنویر پیرا لالہ فام
ساحل دریا کے نیلم کی طرف ہے مست گام

کوہسار غرب سے اڑ کر سیاہی کا عقاب
آگیا پھیلا کے اپنا بازوئے شیر رنگ ناب

ہو رہی ہے غرق نیارات کے سیلاب مین
چھپ رہا ہے یا کنول اس اسودین گرداب مین

برق جیسے ابر مین، یا سنگ مین جیسے شرر
یا گل انجم فلک پر جیسے ہنگام سحر

وہ فضائے ارغوانی، وہ فروغ نوبہار تھے بساطِ شب پہ گویا رقص نیرنگ شرار

یہ تماشائے حبابی دیکھ کر بے اختیار میری آنکھوں سے ٹپک پڑتے ہیں جام زرنگار
یاد آتا ہے وہ تیرا حسن فردوس نظر ڈوب جاتا ہے ہجوم رنگ میں دل سربسر
یاد آتی ہے وہ چشم قوس صہبا آفریں کوندتی ہے سامنے برق شباب احمریں
یاد آتا ہے ترا گل خندۂ راحت نواز یاد آتی ہے ترے شانوں پہ وہ زلفِ دراز

میری کشتی طلسمی مست انفاس صبا
کس طرح ہے اس سنہری موج میں نغمہ سرا

شمیمی۔ بی۔ اے

# معارف

شکستہ پائی کا شکوہ ہے اعتراف شکست رگ وجود کے ایڑیاں زمزم کی لہر پیدا کر
متاعِ اشک کو رو رو کے خاک میں نہ ملا اگر تو مرد ہے قطرے سے بحر پیدا کر

یونہی گنوا نہ تلاش سکون میں عمر عزیز تجھے مثال شرر بیقرار رہنا ہے
تو خود ہی دوڑ کے منہ چوم لے امیں انکا جن آندھیوں سے تجھے ہمکنار رہنا ہے

رہین نالہ و شیون! تری بلا جانے مصیبتوں کا یہ رونا ہی خود مصیبت ہے
تجھے خبر بھی ہے؟ قدرت کا ہے یہی قانون کہ غم کو قرد کے احساس غم سے نسبت ہے

حیات خندۂ جاوید ہے حقیقت میں خزاں کے خوف کا گل پر کوئی اثر کیوں ہو؟
امین جو دہر میں انسان بنکے ہو آیا وہ اس حقیقتِ روشن سے بیخبر کیوں ہو؟

امین حزین

# تجلیات

ذوقِ صورت سازو شوقِ جلوہ سامان داشتم
یاد ایامے کہ منزل۔ منزل جان داشتم

دست در دست نگارے شوخ و سیر کوہ طور
بود حاصل ہر تمنائے کہ پنہان داشتم

از جمال حسن ساقی صد بہار ان در نظر
وز فروغ بادہ برخود صد گلستان داشتم

گہ بزیر طور بہم دعوت ذوق نظر
گہ بہ سقفش دولت حسن خرامان داشتم

آہ آن ساعت کہ از فیض جمال ہمنشین
ہر نفس در ہر نظر جنت بدامان داشتم

ہم چمن آوارہ ام ہم سر بصحرا دادہ ام
من جگر ہستم ہمان کامروز دور افتادہ ام

---

یاد ہین ابتک جگر وہ بیقراری کے مزے
دردِ پیہم کی لگاوٹ زخم کاری کے مزے

وہ جبین شوق اپنی وہ کسی کا پائے ناز
سجدہ ریزی کی لطافت اشکباری کے مزے

شوق کی رودادِ پردہ حسن کی بیم ریان
عشق کی فریادِ پردہ شرمساری کے مزے

کہیئے کیا کیفیتِ نازو نیازِ حسن و عشق
رازداری جانتی ہے رازداری کے مزے

وہ اک آہِ آتشین کا جانِ مضطر سے سلوک
وہ نگاہِ شرمگین کی غمگساری کے مزے

انتہائے سادگی و شوق سامانی کے لطف
ابتدائے عاشقی و خامکاری کے مزے

ہر جمالِ نو کی پیہم اللہ اللہ شان خاص
ہر خیالِ تازہ کی نااستواری کے مزے

دل سراپا درد ہے دل ہی سے اکدن پوچھیئے
شام سے لیکر سحر تک دم شماری کے مزے

عشق کے مضبوط ترکِ عہد مطلب کی شکست
حسن کی نامنتقل غفلت شعاری کے مزے

اپنی ہر لغزش سے پیدا عشق کا لطفِ یقین
اُس کے ہر انداز پر بے اعتباری کے مزے

آہ وہ دردِ محبت کی گذشتہ لذتین
خوشگواری کے مزے ناخوشگواری کے مزے

قطرہ قطرہ موجِ صہبا ذرہ ذرہ جامِ جم
اب کہان سے لایئے اس میگساری کے مزے

شورِ مستانہ کجا و جلوۂ ساقی کجا
آہ آن ساقی کجا و آن مئے باقی کجا

---

اے کہ وابستہ ترے دم سے نظامِ آرزو
سن پیامِ آرزو بعد از سلامِ آرزو

تو کہ جانِ حسن ہے اور حسن تیری جان ہے
ہان مبارک ہو تجھے عیش و دوامِ آرزو

تیری ہر موجِ تبسم تیری ہر موجِ نظر
ایک برقِ طور تھی بالائے بامِ آرزو

تیرا روئے آتشین مسجودِ صبحِ دلبری — تیری زلفِ عنبرین معبودِ شامِ آرزو
چشم و دل پردہ عنایت وہ کرم وہ مرحمت — اللہ اللہ تو کرے یوں احترامِ آرزو
میں نہیں بھولا تجھے تجھکو بھی شاید یاد ہو — تجھ پہ وہ چھایا ہوا کیفِ تمامِ آرزو

حرفے از دردِ دل بے مدعائے گفتنیست
ماجرائے گفتم و صد ماجرائے گفتنیست

جگر مراد آبادی

# سلمیٰ!

(Sonnet کے تتبع میں!)

بہارِ حسن کا تو غنچۂ شاداب ہے سلمیٰ!
تجھے فطرت نے اپنے دستِ رنگیں سے سنوارا ہے!
بہشتِ رنگ و بو کا تو، سراپا اک نظارا ہے!

تری صورت، سراسر پیکرِ مہتاب ہے سلمیٰ!
ترا جسم، اک ہجومِ ریشم و کمخواب ہے سلمیٰ!
شبستانِ جوانی کا تو، اک زندہ ستارہ ہے!
تو اس دنیا میں بحرِ حسنِ فطرت کا کنارا ہے!
تو اس سنسار میں، اک آسمانی خواب ہے سلمیٰ!

---

جہانِ قدس کا تو ایک نورانی فسانہ ہے!
تجھے سلمیٰ! ادیارِ ناز کی اک ساحرہ کہیئے!
صنم آبادِ عفت کی، مقدس کافرہ کہیئے!

ربابِ حسن کا تو ایک الہامی ترانہ ہے!
پرستانِ لطافت کی، تو، اک رنگین کہانی ہے!!
جوان فطرت کا تو، اک گم شدہ خوابِ جوانی ہے!!!

اختر شیرانی

# "التجا"

اک روز زندگی سے جو مین تنگ آ گیا
کی بارگاہِ حسن مین مینے یہ التجا

(۱)

اے خالقِ اُمید تمناؤن کے خدا　　اے لاشریکِ حسن محبت کے کبریا!
اے مرکزِ خیال تصوّر کے کارساز　　اے سجدہ گاہِ اہلِ نظر، قبلۂ رضا!
اے صورتِ نشاط، معانیٔ انبساط　　اے مقصدِ حیات، عبادت کے مُدعا!
اے زہرۂ جمال مہِ آسمانِ حُسن　　اے جنتِ نگاہ، طلسمِ خدا نما!
اے زندگیٔ رونقِ بازارِ زندگی　　اے مدعائے حاصلِ الفاظِ مُدعا!
اے ساربانِ قافلۂ رہروانِ شوق　　اے ناخدائے کشتیٔ طوفان آشنا!
اے باغبانِ گلشنِ ارمان و آرزو　　اے پاسبانِ خواہشِ اربابِ بینوا!

اے روشنیٔ قلب سکونِ غمِ فراق
اے نورِ لایزال، فریبِ لبِ انا!

(۲)

کچھ یاد ہین تجھے وہ زمانے کی گردشین　　جب چشمِ سحر کار نہ تھی عشق آشنا
تھا لفظِ شرم باعثِ توہینِ کمسنی　　اور رنگِ رُخ، ناز نہ تھا واقفِ حیا
ہر چیز کا مذاق تھا ہر بات کی ہنسی　　اور لب تبسّموں سے نہ تھے دور آشنا
ہر شے نئی نئی تھی نئی خواہشات تھین　　لہو و لعب عزیز تھے طفلی کا دور تھا
ہر رنگ مین خوشی تھی یہ دنیا بہشت تھی　　"دار النشاط" نام اسی غمکدہ کا تھا
مفہومِ غم سمجھ مین نہ آتا تھا اسلئے　　دُنیا کے ہر الم کو ہنسی مین اُڑا دیا

آخر سکون نواز یہ منظر بدل گیا
دیکھا جو غور سے تو تماشہ ہی اور تھا

(۳)

خاموش بڑھ رہی تھی لہو مین نمو کی موج　　شعلے بھڑک چلے تھے رگوں مین ذرا ذرا
آنکھون مین آ چلی تھین جوانی کی سُرخیان　　عارض پہ بہ چلا تھا پسینہ گلاب سا
شانے بھی ہو رہے تھے جوانی کا آئینہ　　چوٹی بھی کھنچ رہی تھی بتدریج کچھ سوا
باتین بھی رفتہ رفتہ ہوئی جا رہی تھین نرم　　نظرین بھی جھک چلی تھین پئے کوششِ حیا
لہجہ مین بھی نسائی لچک آ چلی تھی کچھ　　طرزِ خرام سیکھ رہا تھا کوئی ادا
کم ہو رہا تھا خندۂ آزادنِ بدن　　لب کر چلے تھے صرف تبسّم پہ اکتفا

لیکن ہنوز قلب شباب آشنا نہ تھا
بے ربط لرزشون سے اُسے واسطہ نہ تھا

(۴)

ناگاہ ایک آگ سی دل مین بھڑک اُٹھی　　رگ رگ کو جسنے مخزنِ شعلہ بنا دیا
ندرِ سکون دیکھے ملا حُسن عشق سے　　ہر دو طرف طلسم نے یکسان اثر کیا
ٹکرا گئین نگاہ، شرارے اُچھل پڑے　　دل جل کے بجھ گیا تو جگر سے دھُواں اُٹھا
بجلی سی ایک کوند گئی روح کے قریب　　سوئے ہوئے شباب کو کوئی جگا گیا
چبھنے لگا کسی کا رگِ جان مین نیشتر　　احساسِ ناز مین کوئی چٹکی سی لے گیا
دُنیائے حسّیات مین ہلچل سی مچ گئی　　دریائے خواہشات مین سیلاب سا اُٹھا
سینہ مین اضطراب کی پہلی خلش ہوئی　　ہوش و خرد کو تجربہ اولین ہوا

جاگا نصیبِ عشق" ستارون نے کہدیا!
محکومِ شاہِ حُسن ہوئی گردشِ سما!

(۵)

اک ہیجِ دلکشی دورِ تھا مدہوشیٔ نکارِ ن　　ہر چیز جھومتی تھی ہر اک شے مین رقص تھا
بنگین ٹرھی ہوئی تھین بہم ارتباط کی　　ارمان شباب کے تھے اُمنگون کا جوش تھا
احساس لے چکا تھا کوئی کہربائی موج　　لب ہو چکے تھے واقفِ لذاتِ مُدعا

چشمک زنی کا لطف تھا پلکین زبان تھین — بے معنی گفتگو مین معانی کا رنگ تھا
کرتی تھین سو طرح نگہِ ناز منتیں — دم بھر کے واسطے جو کوئی ہوگیا خفا
آپس مین چھیڑ چھاڑ کے یون سلسلے بڑھے — بگڑا اگر کوئی تو کوئی مسکرا دیا
ہر روز روزِ عید تھا ہر شب شبِ برات — بیداریون مین لطف تھا نیندون مین کیف تھا

پایانِ کار یہ بھی فلک کو برا لگا
اب آنکھ جو کھلی تو زمانہ ہی اور تھا

(۶)

دنیا سیاہ پوش تھی تاریک تھا جہان — ذرون مین کائنات کے اک حشر تھا بپا
دھندلی سی ہوگئی تھی نگاہون مین چاندنی — سورج کی روشنی مین وہ کیف نور تھا
تنہائیان پسند تھین خاموشیان عزیز — سونا خیال و خواب تھا رونے کا شغل تھا
دل مین خلش تھی روح مین سوزش جگر مین یاس — آنکھون مین اشک سر مین جنون لب پہ "یا خدا"
دنیا کے کاروبار مین بے رونقی سی تھی — ہر شے پہ چھا گئی تھی اداسی خزان نما
ہر دم کوئی خیال مین لیتا تھا چٹکیان — ہر وقت سامنے تھا کوئی نقشِ دلربا
بہرون ضمیر عشق نے کی ہیں ملامتین — بھولے سے گر خیال کبھی مسکرا دیا
اکثر بہ تنگ آ کے خدا سے کیا سوال — یارب حصولِ خلقتِ انسان ہے کیا؟
تھی بات لاجواب مگر دل دھڑک اٹھا — گفتا کہ ہوشدار سکون آ رہا لبا!

درکارخانۂ کہ رہِ عقل و علم نیست
وہمِ ضعیف و رائے فضولی کند چرا؟

طالب باغپتی

# ترانۂ دل

بیگانۂ راحت ہون، لبریزِ شکایت ہون — چھیڑے نہ کوئی مجھکو مین سازِ محبت ہون!
اک پردۂ رازِ غم، اک موجِ گدازِ غم! — سوزِ پرِ پروانہ شمعِ سرِ تربت ہون!
مشتاقِ جفا تو، مجبورِ وفا ہون مین! — تو نغمۂ عشرت ہے، مین غم کی حکایت ہون!
ساقی ہون، نہ محفل ہون، خندان ہون نہ خوش دل ہون — اک سوز کا پیکر ہون، اک درد کی صورت ہون!
دیکھے نہ کوئی مجھکو اپنا سا بنا دون گا — مین غم کدۂ دل کا آئینۂ حیرت ہون!
ہون ذوقِ مسرت کے مفہوم سے بیگانہ — مین نالۂ عبرت ہون مین نغمۂ حسرت ہون!

کیونکر مین کہون کیا ہون، راز ایک تماشا ہون!
سودائی ہون، مجنون ہون، آوارۂ وحشت ہون!

جمیل بنگش راز کوہاٹی

# غزلیات

## افسر امروہوی

تمھیں افشائے رازِ عشق کا شکوہ ہے کیوں مجھسے — مین اپنے ہوش مین کب تھا جو کہہ دیتا کبھی دل کی
زمانہ غیر، دشمن آسمان قسمت مخالف ہے — کرے گی اور کیا اس سے زیادہ دوستی دل کی
بالآخر یہ مآلِ اضطراب آرزو نکلا — کہ بے نکلی حدودِ زیست سے دیوانگی دل کی
نشانِ منزلِ مفقود کوسون تک نہین ملتا — کہان کھینچے لئے جاتی ہے مجھکو بیخودی دل کی
خلش زخمِ محبت کی نہ ہوگی کارگر کب تک
مٹا دے گی مجھے آخر کسی دن زندگی دل کی

## ثاقب جالندھری

کیا امید کامیابی ہو کہ مقصد دور ہے — مجکو وہ منظور ہے جو ان کو نا منظور ہے
ظلم اوٹھاؤن اور پھر آمادۂ شیون نہ ہون — کتنا دنیائے محبت کا برا دستور ہے
تم ستانا چھوڑ دو مین آہ کرنا چھوڑ دون — اپنی اپنی خو سے دنیا مین ہر اک مجبور ہے
غفلتون نے کر دیا کچھ سبے نیاز جستجو — ورنہ کیا میری رگِ گردن بھی مجھ سے دور ہے
تم نے مجکو پھونک ڈالا شمع نے پروانے کو — کیا جہان کے حسن والون کا یہی دستور ہے
پھر اسی انداز سے ثاقب گری برقِ جمال
پھر تمنائی کوئی بالائے کوہ طور ہے

## ریاض خیرابادی

سُن کے یہ قبلے سے ابر اٹھے تو ہے پینا ثواب — لٹ رہا تھا میکدے مین ہم نے بھی لوٹا ثواب
کچھ نہین اعمال دنیا کا ہے عقبےٰ ثواب — جو نہ کام آئے یہان کس کام کا ایسا ثواب
نزع تک قلقل سے رکھتی یاد اللہ اس لئے — پڑھ کے قل بخشی گئی ہم کو قلقل مینا ثواب
پینے سے پہلے ہی کھانا تھا ہمین ساقی کباب — کر کے افطار آج ہم نے مے سے خود دکھویا ثواب
کچھ ہو آب آتشین ہو چاہے آب سرد ہو — ہم ہین پیاسے جو پلائیگا وہ پائیگا ثواب
پی کے مے ذکر خدا شکر خدا یاد خدا — ہے ہمارے واسطے شغل مے و مینا ثواب

ایک دن تو خواب مین آتا لئے جام طہور — پڑھکے قرآن عمر بھر ہم نے جسے بخشا ثواب
راہ سے کعبے کی ہم نے ریزۂ مینا چُنے — کیا عجب اسکی عوض ہم کو ملے حج کا ثواب
روز عید ایسا کوئی امید دلاہے ریاضؔ
ایک چلو دے کے مے لے تیس روزونکا ثواب

## شمیمی بی اے

میری نظر کی طرح اب اس جلوہ گاہ مین — تم بھی بھٹک رہے ہو ہجوم نگاہ مین
تھی اک نگاہ وہ ترے جلودن مین کھوگئی — اب تو نہین حجاب کوئی رسم و راہ مین
ہے دلفریب اُن کی اداؤن سے بھی سوا — تجدید رنگ حسن ہجوم نگاہ مین
اک برق بن کے دوڑتی ہے عشق کی تڑپ — میرے حریم دل مین تمھاری نگاہ مین
خود رحم مجھ کو شان کریمی پہ آگیا — ورنہ دھرا ہی کیا تھا نوائے گناہ مین
ملتے ہی آگ شاخ تمنا مین لگ گئی — کیا بجلیان بھری تھین تمھاری نگاہ مین
مین نے کہا یہ ایک دن اے حسن بے خبر ق — غم کھائے جارہا ہے مجھے تیری راہ مین
کیا میرے اضطراب کا کچھ بھی اثر نہین — کیا درد کچھ نہین میری فریاد آہ مین
آئی صدا وہ حسن ہون مین جس کی انجمن — ڈوبی ہوئی ہے پرتو خورشید و ماہ مین
کیا تیری آہ کیا غم دنیا کی آفتین
ان کا گزر نہین ہے مری جلوہ گاہ مین

## فرخ بنارسی

نہ ہو نچین گی نگاہین جلوۂ حیرت تقاضا تک — اُٹھا دے دیکھنے والے حجاب چشم بینا تک
فریب التفات حسن کی نیرنگیان توبہ — ہزارون رنگ دل کے ہو گئے خون تمنا تک
جنون مین جب قدم پہلے پہل گھر سے نکالا تھا — عجب عالم نظر آتا تھا آبادی سے صحرا تک
مٹے جب تک دل بیتاب کی الجھن نہین سکتی — کہ مد و جزر دریا ہے بقائے موج دریا تک
بچھا رکھا ہے دام ایسا فریب زندگی تونے — گوارا کر رہے ہین ہم خوشی سے ناگوارا تک
فریب نفس کے باعث ہین غافل کہین ورنہ — ادا کرتا ہے اپنا فرض ہستی ذرہ ذرہ تک
ارزتا ہے ابھی سے دل مزاج یار برہم ہے — یہ عالم ہے تو کیا گزریگی اظہار تمنا تک
الجھ کر رہ گئی فرخ حجابات مظاہر مین — نگاہ نارسا پہونچی نہ حسن بے تماشا تک

# معلومات

## تصاویر متحرکہ تار پر

ڈاکٹر زوری کن سفو امریکہ کا باشندہ ہے ایک عجیب وغریب آلہ تیار کیا ہے جس کے ذریعہ سے تصاویر متحرکہ تار کے ذریعہ سے منتقل ہو سکین گی۔ سب سے بڑی دقت تصاویر متحرکہ کے منتقل کرنے مین یہ ہے کہ جس رفتار سے سینما مین یہ تصویرین دکھائی جاتی ہین اُس رفتار کا قیام اس طور سے کہ ٹھیک اسی وقفہ کے ساتھ روشنی اور تصویر کے بعد دیگرے تار پر منتقل کی جائین مشکل ہے۔ لیکن ڈاکٹر موصوف نے اسکی یہ تدبیر کی ہے کہ پردہ کو بہت سے حصون مین تقسیم کر دیا ہے ان مین کا ہر حصہ صحیح مقدار روشنی کی حاصل کر کے ایک مکمل تصویر پیش کر سکے گا یہ حقیقتاً دنیا کی اختراع کا عجیب و غریب واقعہ ہے کہ تار کے ذریعہ سے اس روشنی کو منتقل کیا جائے جو ایک تصویر کے نمایان کرنے کے لئے درکار ہوتی ہے اس سے قبل ایک انگریزی سائنسدان مسٹر بیرڈ اس قسم کی کوشش کر چکے ہین اور انکو ایک حد تک کامیابی بھی ہو چکی ہے لیکن امریکہ کے اس ڈاکٹر نے اس مسئلہ کو اس حد تک مکمل کر دیا ہے کہ اب نیو یارک مین بیٹھکر ڈربی کی گھوڑ دوڑ دیکھ لینا قطعی ممکن ہو گیا ہے۔

## نہ جلنے والے درخت

جرمنی مین اس امر کی کوششین کی جا رہی ہے کہ لکڑی کو آگ کے اندیشہ سے آزاد کر دیا جائے چنانچہ حال ہی مین وہان ایک قسم کی معدنی چیز دریافت کی گئی ہے جو درختون کے اندر پچکاری کے ذریعہ سے پہونچائی جاتی ہے جس سے وہ بڑی حد تک ناقابل احتراق ہو جاتے ہین۔ درختون کے تنون مین جڑ کے قریب چھوٹے چھوٹے سوراخ کر دیتے جاتے ہین اور وہ دوا ان سوراخون کے ذریعہ سے اندر پہونچائی جاتی ہے رفتہ رفتہ درخت کے تمام ریشون مین اس دوا کا اثر دوڑ جاتا ہے۔

ممالک مغرب مین بعض درخت اسقدر قیمتی ہوتے ہین کہ اگر ان کے جنگل مین آگ لگ جائے جو بڑی حد تک ممکن الوقوع ہے تو کرورون روپیہ کا نقصان ہو جاتا ہے۔ اسوقت تک ایسے جنگلون کی حفاظت کے جتنے طریقہ استعمال کئے گئے وہ مفید ثابت نہین ہوئے اسلئے اب انھون نے مجبور ہو کر اس امر کی کوشش کی کہ خود درخت آگ کے خلاف اپنی حفاظت کر سکین۔

## آفتاب کی حرارت پر انسانی تصرف

کیا آفتاب کی حرارت پر ہمین اتنا اقتدار حاصل ہو سکتا ہے کہ ہم اس سے اپنے گھر اور صناعی کے کامون مین مدد لے سکین۔ اسوقت دو مشہور سائنس دان نہایت بڑے بڑے آتشی شیشون کے مدد سے اس کا تجربہ کر رہے ہین۔ ہر چند اس سے قبل اس کے تجربات ہو چکے ہین لیکن کوئی خاص کامیابی حاصل نہ ہوئی تھی۔ اب بہت زیادہ وسیع پیمانہ پر اس کو شروع کیا گیا ہے

ایک صورت یہ اختیار کی گئی ہے کہ بہت سے آتشی شیشہ اس ترکیب سے رکھے گئے ہین کہ ان سب کا مرکز شعاع ایک ہی حصہ پر گرمی پہونچائے اور یقین کیا جاتا ہے کہ اس طریقہ سے اتنی حدت آفتاب کی حاصل ہو سکے گی کہ لوہے کا ایک ٹکڑا آسانی کے ساتھ پگھل جائے گا۔ اگر یہ تدبیر تکمیل کی حد تک پہونچ گئی تو اس مین شک نہین کہ لاکھون روپیہ کا صرف ہر کارخانہ کو بچ جائیگا۔

## ریل کے تصادم سے بچنا

اسپین مین ایک لاسلکی آلہ حال ہی مین اس قسم کا ایجاد ہوا ہے کہ اسنے ریلون کے تصادم کو ناممکن کر دیا ہے۔ یہ آلہ انجن ڈرایور کی گاڑی مین لگا دیا جائیگا۔ جسوقت کوئی گاڑی سامنے سے آتی ہوگی تو یہ آلہ پوری قوت کے ساتھ الارم کی گھنٹی بجائیگا اور نہایت تیز سرخ روشنی پیدا کریگا جو میلون پہلے آنے والی گاڑی کے ڈرایور کو خبردار کر دیگی۔

## سب سے ہلکی دہات

لتھیوم سب سے زیادہ ہلکی معدنی چیز ہے اس کا ثقل نوعی پانی سے نصف ہے اور اسی لئے وہ پانی مین تیرتی ہے اس کا رنگ چاندی کی طرح ہوتا ہے اور نرمی مین سیسہ کے مانند۔ دوسری دہاتون سے بہت جلد مل جاتی ہے اور آگ کو فوراً قبول کر لیتی ہے۔ اسوقت تک یہ دہات بہت قیمتی سمجھی جاتی تھی اور ایک پونڈ کی قیمت ۵۰ گنی ہوتی تھی کیونکہ اس کے حاصل کرنے مین بہت صرف ہوتا تھا لیکن اب نیویارک کے ایک ڈاکٹر نے ایسا آسان طریقہ اسکے حصول کا دریافت کیا ہے کہ اس کی قیمت بجائے پچاس کے تین گنی فی پونڈ رہ گئی ہے۔ جب یہ دہات ہلیوم گیس مین ملادی جاتی ہے تو اسکی قوت رافعہ پندرہ فیصدی بڑھ جاتی ہے اور ہوائی جہازون کے طیران مین بہت مدد ملتی ہے۔

## آگ بجھانے کے آلات مین ایک اضافہ

آگ بجھانے کے لئے بلاد انگلستان مین جو آلات استعمال کئے جاتے ہین اُن مین ایک ضروری چیز سیڑھی بھی ہے جو بہت لمبی ہوتی ہے۔ اس سیڑھی کے ذریعہ آگ بجھانے والے بلند چھتون پر پہونچ جاتے ہین اور لوگون کی جان اور مال بچاتے ہین لیکن ایک خرابی اسمین یہ تھی کہ انکو اس بات کا پتہ نہین چلتا تھا کہ مکان کے کس حصہ مین ہمکو پہلے پہونچنا چاہئے اور کہان کہان لوگ زیادہ خطرہ مین ہین۔ اب اس نقص کے دور کرنے کے لئے سیڑھی کے سرے پر ٹیلیفون لگا دیا گیا ہے جس کے ذریعہ سے مکان کے لوگ آگ بجھانے والون کو ہدایت کر سکین گے کہ انکو کس جگہ جلد پہونچنا چاہئے۔ چونکہ آگ لگنے کے ہنگامہ مین کوئی شخص کسی کی آواز یون نہین سن سکتا اس لئے ٹیلیفون کا اضافہ زیادہ مفید و کارآمد ثابت ہوگا۔

## شخصیت کی تحقیق معدہ سے

اسوقت تک مجرمون کی شناخت اُن کی انگلیون کے نشان سے ہوتی ہے لیکن آئندہ معدہ کی تصویر سے شناخت کا کام کیا جائیگا۔ کیلیفورنیا یونیورسٹی مین ڈاکٹر روبرٹ موڈی اس مسئلہ پر طلباء کو لکچر دے رہے ہین اور انہون نے ثابت کیا ہے کہ ہر شخص کی معدہ کی ساخت دوسرے سے مختلف ہوتی ہے اسلئے اگر اکس ریز کے ذریعہ سے ایک شخص کے معدہ کی تصویر لے لی جائے تو ہم ہمیشہ اس کو پہچان سکتے ہین

## چورون کی گرفتاری کا نیا طریقہ

لندن کی پولیس بہت کامیاب پولیس سمجھی جاتی ہے اور چونکہ وہان کے چور بھی بہت زیادہ ہوشیار ہوتے ہین اسلئے پولیس کو گرفتاری کے لئے خاص خاص تدابیر سے کام لینا پڑتا ہے سب سے زیادہ دقت وہان چورون کی گرفتاری مین یہ پیدا ہوتی ہے کہ پولیس کے پہونچتے پہونچتے وہ موٹرون پر سوار ہوکر غائب ہوجاتے ہین اس مشکل کو دور کرنے کے لئے وہان کی پولیس کو ٹینس کے گیند کے برابر قمقمے دیئے گئے ہین جن کے اندر جلد سوکھ جانے والا رقیق مادہ بھرا ہوتا ہے۔ جب کوئی چور اسمین سوار ہوکر بھاگتا ہے تو پولیس والا قمقمہ موٹر پر کھینچ مارتا ہے۔ جسوقت یہ قمقمہ ٹوٹتا ہے تو اس سے نہایت تیز بو پیدا ہوتی ہے اور وہ رقیق مادہ موٹر پر کانچ کی طرح جم جاتا ہے اس سے یہ فائدہ ہوتا ہے کہ موٹر تھوڑی دور آگے چل کر روک دیا جاتا ہے اور دوسرے پولیس والے چورون کو گرفتار کر لیتے ہین۔

## بحر و بر کے درمیان سلسلۂ لاسلکی

لاسلکی خبر رسانی کی ایجاد کو زیادہ زمانہ نہین گزرا، مگر اب اس کا استعمال عام ٹیلیفونون کی طرح کثرت سے ہونے لگا ہے اور آیندہ ترقیون کا سلسلہ بھی جاری ہے۔ چنانچہ اسی سلسلہ مین ایک کوشش یہ ہورہی تھی کہ خشکی و تری کے درمیان بھی اسکا سلسلہ جاری کر دیا جائے تاکہ بحر اٹلانٹک مین سفر کرنے والا ایک تاجر اپنے نیو یارک کے دفتر کو جہاز مین بیٹھے بیٹھے ہدایتین کر سکے۔ اب یہ تجویز پورے طور پر کامیاب ثابت ہوگئی ہے، اور امریکہ نے اس کے اجراء کا اعلان کر دیا ہے۔ چنانچہ نیو یارک کی "ٹیلیفون اور ٹیلیگراف کمپنی" کے صدر مسٹر جفرڈ نے امریکہ کے ایک جہاز "لویاتھان" سے اسی طرح گفتگو کی۔ یہ جہاز یورپ جارہا تھا اور اگرچہ گفتگو کے وقت امریکہ کے ساحل سے صرف ۴۰۰ میل کے فاصلہ پر تھا، لیکن خیال ہے کہ اس مین فاصلہ کی کمی و بیشی ناقابل لحاظ ہے کیونکہ یہ گفتگو جس طرح ۴۰۰ میل کے فاصلہ سے ہوسکتی ہے اسی طرح ۱۰۰۰ میل کے فاصلہ سے بھی ممکن ہے۔ مسٹر جفرڈ نے توقع ظاہر کی ہے کہ عنقریب دنیا کے ہر بڑے جہاز مین لاسلکی کا یہی سلسلہ قائم ہوجائیگا تاکہ خشکی و تری کی تفریق قائم نہ رہے۔

# نگار بک ایجنسی
## نظیر آباد لکھنؤ

- پرتاب ۱۲ر
- روہنی ۱۰ر

### مولانا شرر مرحوم

- جنید بغدادی عہ
- ملکہ زنوبیہ ۳ر
- قرۃ العین ۳ر
- مخدرات ہر
- جویائے حق للعہ
- بعیت جبین عہ
- فاتح مفتوح ہر
- بابک خرمی ہر
- الفانسو ۱۲ر
- ایام عرب ۶ر
- قیس ولبنیٰ ہر
- یوسف ونجمہ ہر
- زوال بغداد ہر
- مینا بازار عہ
- مقدس نازنین ہر
- رومتہ الکبریٰ ہر
- فلپانا ہر
- شوقین ملکہ ہر
- منصور موہنا ۸ر
- حسن انجلینا ۸ر
- ملک العزیز ورجنا ۱۲ر
- فردوس بریں ۸ر
- حسن کا ڈاکو ہر
- دربار حرام پور ۱۰ر
- غیب دان دلہن عہ
- بدالنسا کی مصیبت ہر
- سیاہ تلخ ۸ر

- نیکی کا پھل عہ

### شوق قدوائی

- ترانۂ شوق ہر
- قاسم وزہرہ ۱۲ر عہ
- نیرنگ جمال ہر

### میر ولی اللہ بی اے

- بندگی ۶ر
- کاس الکرام ۳ر
- لسان الغیب جلد اول ۳ر
- " " دوم ۶ر
- " " سوم ۶ر
- " " چہارم ۶ر
- نمکدان فصاحت ہر
- بادۂ ناب عہ

### ظفر عمر بی اے

- چوروں کا کلب ۹ر
- نیلی چھتری ہر
- بہرام کی گرفتاری عہ

### مولانا نیاز فتحپوری

- گیتان جلی ۶ر
- گہوارۂ تمدن ۶ر
- نگارستان ۶ر
- صحابیات ۶ر
- تاریخ الدولتین ہر

### سید سجاد حیدر بی اے

- زہرا ۱۲ر
- جلال الدین خوارزم شاہ ہر
- خیالستان ہر
- ثالث بخیر ۸ر

- حکایات واحتساسات ۴ر

### دلچسپ تاریخی وجاسوسی ناول

- سراب نیشن [؟] ۸ر
- بالشوک شہزادی ۸ر
- شہید وفا ۸ر
- ممتاز بیگم ۱۲ر
- شعلۂ رنگین ۸ر
- محاصرۂ پیرس عہ
- شیخ چلی عہ
- بہادر ترک ۸ر
- بہرام کی واپسی ۴ر
- انقلاب فرانس ہر
- حسن بنارس ۸ر
- فطرتی جاسوس ہر
- ٹرکی حرم سرا ۸ر
- جنگ طرابلس ۸ر
- بہرام چور ہر
- زر پرست ہر
- کنجی کا راز ہر
- عبدالرحمن ناصر ۶ر
- فردوس مصر ۶ر
- سیلاب خون ہر
- کرشمہ ہر
- وفادار دلہن ہر
- عواقب زہین [؟] ہر

- سیاحت زمین ہر
- سیاحت ہوا عہ
- نازنین مراکش ۸ر
- سمندر کی سیر ۶ر
- اسرار بالشوزم ہر
- روح لیلیٰ ۳ر
- امین بیگ عہ
- حجاج بن یوسف ہر
- یوسف پاشا ہر
- انقلاب عثمانی ہر
- بہرام کی رہائی ہر
- بہرام کی آزادی ۱۲ر
- بہرام کی سرگزشت ہر
- لال کنھور ہر
- پراسرار قتل ۶ر

### ادبی کتابیں

- مکمل شرح دیوان غالب ۳ر
- بزم خیال عہ
- شاطرۂ سخن عہ
- انشاء نسواں ۶ر
- مکاتیب محسن الملک ہر
- لیلیٰ مجنوں ڈراما ۸ر

### مراثی

- مراثی دبیر ۶ر
- مراثی انیس للعہ
- مراثی ضمیر عہ
- مراثی مونس ۱۲ر
- مراثی دلگیر ۱۲ر

### تذکرۃ الشعرا

- تذکرۂ حسینی ۱۱ر
- گلشن ۱۰ر
- سراپائے سخن عہ
- سوانح نظیر اکبرآبادی ۶ر

### دواوین فارسی

- دیوان شمس تبریز ۱۲ر عہ
- کلیات عراقی ۱۲ر
- دیوان حافظ ہر
- دیوان نعمت خاں عالی عہ
- کلیات انوری ۶ر
- دیوان بیدل ہر
- دیوان عرفی ۱۲ر
- کلیات جامی ہر
- کلیات غالب ہر
- کلیات صائب ۱۲ر
- کلیات حزیں ۶ر
- دیوان عنصری ۱۴ر
- دیوان ظہیر فاریابی ۶ر
- دیوان غنی کشمیری ۶ر
- دیوان ناصر علی ۶ر
- دیوان ہلالی ۶ر
- کلیات جلال اسیر ۳ر
- کلیات سعدی ہر

### دواوین اردو

- دیوان حسن دہلوی ۸ر
- کلیات ظفر ۶ر
- کلیات مومن عہ
- دیوان ناسخ عہ
- کلیات میر ہر
- کلیات سودا ہر
- کلیات انشا ہر
- کلیات نظیر اکبرآبادی عہ
- گلزار داغ عہ
- دیوان رند
- دیوان ذوق
- کلیات آسیا [؟]
- مراۃ الغیب
- مثنوی عشق
- فریاد داغ ۴ر
- دیوان قاتل [؟] ۸ر
- دیوان شہیدی ۴ر

### عجائب وغرائب

- عجائب المخلوقات تصویر رنگین ۵ر
- " باتصویر سادہ للعہ
- مجمع الفنون ۳ر
- طلسم فرنگ ۶ر
- کارخانۂ عالم عہ

### رسائل مذہبی و ناولوں کے ترجمے

- الہ دین ولیلی ۱۲ر
- فریب حسن ۶ر
- سوزن عشق ہر
- روزا ایمبرٹ للعہ
- ناول اسرار ۶ر
- شام جوانی ۳ر
- طلسمی فانوس ہر

## شہاب کی سرگزشت

حضرت نیاز کا وہ عدیم النظیر افسانہ جو اُردو زبان میں بالکل پہلی مرتبہ سیرت نگاری کے اصول پر لکھا گیا ہے۔ اس زبان کی اسکی تخیل اسکی نزاکت بیان، اسکی بلندی مضمون اور اسکی انشاء عالیہ سحر حلال کے درجہ تک پہونچی ہے

قیمت علاوہ محصول عہ

## صحابیات

جس میں عہد سعادت کی ۵۸ خواتین کے مستند حالات یکجا کردیے گئے ہیں۔ اس کا مقدمہ مولانا نیاز نے خاص اپنی انشا میں اسقدر جوش و قوت کے ساتھ لکھا ہے کہ مسئلہ نسائیت کے بہت سے نکات اس سے حل ہوجاتے ہیں

قیمت علاوہ محصول ۶ر

## شاعر کا انجام

جناب نیاز کے عنفوان شباب کا لکھا ہوا افسانہ جس میں پاکیزگی بیان، اسلوب ادا، ندرت خیال، اور جدت اظہار کے ایسے ایسے نادر نمونے موجود ہیں کہ کسی ادبی تصنیف میں نہیں مل سکتے۔ حسن و عشق کی تمام نشہ بخش کیفیات اس کے ایک جملہ میں موجود ہیں

قیمت علاوہ محصول
دس آنے ۱۰ر

## فراست الید

مولفہ نیاز فتحپوری جس کے مطالعہ سے ایک شخص آسانی ہاتھ کی شناخت اور اسکی لکیروں کو دیکھکر اپنے یا دوسرے شخص کے مستقبل سیرت، عروج و زوال موت و حیات، صحت و بیماری، شہرت و نیکنامی وغیرہ کے متعلق صحیح طور سے پیشین گوئی کرسکتا ہے قیمت علاوہ محصول عہ

## تاریخ الدولتین

جرجی زیدان مصر کے مشہور مورخ کی تاریخ تمدن اسلامی کے ایک حصہ کا ترجمہ جس میں عہد امیہ و بنی عباس کی سیاسی تاریخ پر مکمل تبصرہ کیا گیا ہے۔ ترجمہ مولانا نیاز نے کیا ہے اور اسقدر سادگی و سلاست کے ساتھ کہ ترجمہ نہیں معلوم ہوتا۔

قیمت علاوہ محصول عہ

## جذبات بھاشا

ہندی شاعری کی حلاوت و شیرینی تمام شاعری میں ایک خاص امتیاز رکھتی ہے۔ جناب نیاز نے ایک دلچسپ تمہید کے ساتھ بہترین ہندی شاعری کے نمونے پیش کرکے انکی ایسی نظیر و تشریح کی ہے کہ دل بیتاب ہو جاتا ہے

قیمت علاوہ محصول بارہ آنے (۱۲ر)

## تذکرہ خندۂ گل

مولفہ مولوی عبدالباری آسی جس میں ۳۰۰ سے زائد اردو فارسی کے ظریف شاعروں کے حالات مع ان کے لطائف و ظرائف و انتخابات کلام کے درج ہیں اور دنیا اپنے موضوع کے لحاظ سے بالکل اچھوتی چیز ہے۔

حجم ۵۰۰ صحابیات

قیمت مع محصول چار روپیہ (للعہ)

## گہوارۂ تمدن

(دوسرا اڈیشن) مولانا نیاز کی وہ معرکۃ الآرا کتاب جسمیں تاریخ اور اساطیر سے ثابت کیا گیا ہے کہ ارتقاء تمدن میں عورت نے کتنا زبردست حصہ لیا ہے اور دنیا سے تہذیب و شایستگی اسکی کس قدر ممنون ہے۔ اُردو میں بالکل پہلی کتاب ہے قیمت علاوہ محصول عہ

## نگارستان

(دوسرا اڈیشن) زیر طبع ہے جسمیں حضرت نیاز کے ادبی متعدد مضامین اور افسانے شامل کیے گئے ہیں۔ نگارستان نے ملک میں جو درجہ قبولیت حاصل کیا اسکا اندازہ اس سے ہو سکتا ہے کہ اسکے متعدد مضامین غیر زبانوں میں منتقل کیے گئے۔

قیمت بعد طباعت متعین کیجائے گی

مینجر رسالہ "نگار" نظیر آباد لکھنؤ

# قواعد رسالہ "نگار"

۱ - رسالہ ہر مہینے کی پندرہ تاریخ سے پہلے شایع ہوتا ہے

۲ - رسالہ نہ پہونچنے کی صورت میں بیس تاریخ تک دفتر کو اطلاع ہونی چاہیئے ورنہ رسالہ مفت نہ روانہ کیا جائیگا

۳ - خط کتابت کے وقت اپنا نمبر خریداری ضرور لکھئے - جن پر نمبر خریداری نہیں ہوتا ایسے خطوط ضایع کر دیئے جاتے ہیں

۴ - جواب طلب امور کے لئے جوابی کارڈ یا ٹکٹ آنا ضروری ہے

۵ - مضامین صاف اور خوشخط آنے چاہیئے

۶ - سالانہ قیمت پانچ روپیہ - ششماہی تین روپیہ - بیرون ہند سات روپیہ سالانہ پیشگی مقرر ہے

## نرخنامہ اجرت اشتہارات

(۱) اجرت ہر حال میں پیشگی آنا ضروری ہے (۲) جو صاحبان تین ماہ سے زائد اشتہار دینگے ان کو بیس فیصدی کمیشن دیا جائیگا (۳) معیاد اشتہار کے اندر دو مہینے قبل اطلاع دینے پر مضمون بدل سکتا ہے -

| تعداد صفحہ | یک صفحہ | نصف صفحہ | پاؤ صفحہ |
|---|---|---|---|
| بارہ مرتبہ | ۱۰۰ روپیہ | ۶۰ روپیہ | ۴۰ روپیہ |
| چھ مرتبہ | ۶۰ روپیہ | ۳۵ روپیہ | ۲۵ روپیہ |
| تین مرتبہ | ۳۵ روپیہ | ۲۴ روپیہ | ۱۴ روپیہ |
| ایک مرتبہ | ۱۲ روپیہ | ۹ روپیہ | ۶ روپیہ |

# نگار بک ایجنسی لکھنؤ

### مولانا نذیر احمد

- نبات النعش ۸ر
- مراۃ العروس ۱۰ر
- توبۃ النصوح ۱۰ر
- موعظہ حسنہ عہ
- رویائے صادقہ عہ
- ایامیٰ عہ
- فسانۂ مبتلا عہ
- ابن الوقت عہ
- مصائب غدر ۱۲ر

### مولانا شبلی

- سیرۃ النبی جلد اول عہ
- ؍؍ دوم عہ
- ؍؍ سوم عہ
- الفاروق عہ و ۳ر
- سیرۃ النعمان عہ
- الغزالی عہ
- المامون عہ
- سوانح مولانا روم عہ
- سفرنامہ مصر و شام عہ
- علم الکلام عہ و ۸ر
- الکلام عہ و ۸ر
- رسائل شبلی عہ
- مقالات شبلی عہ
- شعر العجم جلد اول عہ ۱۲ر
- ؍؍ دوم عہ
- ؍؍ سوم عہ
- ؍؍ چہارم عہ
- ؍؍ پنجم عہ ۱۲ر
- موازنہ انیس و دبیر ؍؍
- مضامین عالمگیر عہ و ۱۲ر
- آغاز اسلام ۱۲ر و ۸ر
- کلیات فارسی شبلی عہ
- کلام شبلی اردو عہ و ۸ر

### امیر مینائی

- صنم خانۂ عشق عہ
- مراۃ الغیب عہ
- محامد خاتم النبیین ۸ر
- مینائے سخن عہ
- مکاتیب امیر مینائی عہ

### رتن ناتھ سرشار

- سیر کہسار عہ
- خدائی فوجدار عہ
- جام سرشار عہ
- الف لیلہ بطرز ناول عہ
- کامنی عہ
- سوانح عمر و عیار عہ

### منشی سجاد حسین مرحوم

- احمق الذی ۸ر
- حاجی بغلول ۸ر
- پیاری دنیا ۸ر
- کایا پلٹ ۸ر
- میٹھی چھری ۶ر
- طرحدار لونڈی عہ
- طلسمی فانوس عہ

### جوالا پرشاد برق

- مرقع لیلیٰ ۱۰ر
- مار آستین ۱۰ر
- بنگالی دولہن ۱۲ر
- معشوقۂ فرنگ ۸ر

بسم اللہ

# نگار

## فہرست مضامین ماہ جولائی ۱۹۳۰ء

# نگار

اڈیٹر:- نیاز فتحپوری

جلد - ۱۸ | جولائی سنہ ۱۹۳۰ء | شمار - ۱


## ملاحظات

"ہر نشیب کے لئے ایک فراز، ہر ہبوط کے لئے ایک صعود اور ہر انحطاط کے لئے ایک عروج ہے" یہ نظریہ ہر چند اپنی عمومیت کے لحاظ سے اسقدر صحیح و درست نہیں، جیسا اسکا "عکس" کہ "ہر کمالے را زوالے"۔ ایک حقیقت مسلمہ سمجھی جاتی ہے، لیکن بعض اوقات اسکی مثالیں بھی اسقدر عجیب و غریب نظر آجاتی ہیں کہ چار و ناچار فطرت کی "فیاضیوں" اور "بیداریوں" کا اعتراف کرنا ہی پڑتا ہے۔

مثلاً کون کہہ سکتا تھا کہ "اسلام" جو حالی ہی کے وقت تک "غریب الغربا" ہو گیا تھا، سنہ ۱۹۳۰ء میں جبکہ اس کی حالت "افقر الفقرا" سے بھی گر کر "اعلم العلما" تک پہونچ جائیگی، کوئی "مرد غیب" سرزمین "فرنگی محل" سے نمودار ہوگا اور اس کے "عظام رمیم" میں تازہ روح پھونک کر فرنگیوں کے خدا "مسیح" کی یاد کو زندہ کردینے والا ثابت ہوگا۔ سچ ہے جب "خدا" کے لئے یہ محال نہیں ہے کہ وہ ایک ہی ذات کے اندر سارے عالم کو جمع کردے" تو وہ یہ بھی کر سکتا ہے کہ "سارے عالم" میں ایک ہی ذات کو پھیلا کر "کائنات" بنادے اور وہ انسان صرف فرنگی محل کا ہو۔

ہر چہ در رہ جا نتوان دید بہر جا بینند!

آپ کو معلوم ہے کہ یہ مقدس ہستی کون ہے اور وہ کس معجزہ کو پیش کرکے "احیاء موتیٰ" کا یقین دلانا چاہتی ہے؟

—— یہ ممتاز و متبرک وجود افضل الفضلاء، اکمل الکملاء، خضر راہ طریقت، مشعل جادۂ حقیقت، حجت الاولین،

